# تاریخ طبری

تاریخ الامم والملوک

جلد دوم

حضور نبی کریم ﷺ سے لے کر خلیفہ دوم حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ تک

تصنیف:

علامہ ابی جعفر محمد بن جریر الطبری المتوفی ۳۱۰ھ

نفیس اکیڈمی
اردو بازار کراچی

# تاریخ طبری

تاریخ الامم والملوک

جلد دوم

تصنیف: علامہ ابی جعفر محمد بن جریر الطبری المتوفی ۳۱۰ھ

## سیرت النبی ﷺ حصہ اوّل

ترجمہ: سید محمد ابراہیم (ایم۔اے) ندوی ◉ ترتیب وتبویب: شبیر حسین قریشی (ایم۔اے)

تاریخ اسلام کے قدیم ترین اور مستند مؤرخ علامہ محمد بن جریر الطبری کی تاریخ الامم والملوک جس میں آنحضرت ﷺ کی سیرت مبارکہ کی تمام تفصیلات معتبر اور اصل راویوں تک مکمل سلسلہء اسناد کے ذریعہ بیان کی گئی ہیں یہی وہ نایاب تاریخ ہے جو زمانہ قدیم سے لے کر عصر حاضر تک سیرت مبارکہ کی معتبر اور مستند مأخذ رہی ہے تاریخ اسلام کے تمام مؤرخین نے اسی سے خوشہ چینی کی ہے۔

نفیس اکیڈمی
اردو بازار کراچی

# تاریخ طبری تاریخ الامم والملوک

کے
اردو ترجمہ کے جملہ حقوق قانونی اشاعت وطباعت دائمی
تصحیح وترتیب وتبویب

## چوھدری طارق اقبال گاھندری

مالک نفیس اکیڈمی۔ اردو بازار کراچی محفوظ ہیں




نام کتاب: ________ تاریخ طبری تاریخ الامم والملوک
مصنف: ________ علامہ ابی جعفر محمد بن جریر الطبری
ناشر: ________ نفیس اکیڈمی اردو بازار کراچی
طبع: ________ جدید کمپیوٹر ایڈیشن اپریل ۲۰۰۴ء
ایڈیشن: ________ آفسٹ


## نفیس اکیڈمی
اردو بازار کراچی

# فہرست موضوعات

# نگاہِ اوّلین

از: چوہدری محمد اقبال سلیم گاہندری

یہ کتاب جو آج آپ کے سامنے ہے' یہ علامہ ابوجعفر محمد ابن جریر طبری کی مشہور و معروف تاریخ ' تاریخ الامم والملوک کا مکمل اور صحیح ترین ترجمہ ہے۔ تاریخ طبری کو اسلامی تاریخ کے سلسلہ میں اُمہات الکتب کا درجہ حاصل ہے۔ اگر چہ اس سے پہلے ایک شیعہ عالم یعقوبی نے اپنی کتاب تاریخ یعقوبی لکھی تھی مگر وہ بہت مختصر اور تشنہ ہے۔ یہ مقام صرف تاریخ طبری کو ہی حاصل ہے کہ وہ واقعات کی زیادہ سے زیادہ تفصیل مہیا کرتا ہے اور مطالعہ کرنے والے کے لیے ان تفصیلات میں سے گزر کر ابتدائی اسلامی دور میں واقعات و حالات کے صحیح رخ کو معلوم کرنے کے لیے کافی مواد فراہم کرتا ہے۔

علامہ طبری کی وفات ۳۱۰ھ میں بغداد میں ہوئی تھی۔ ان کی عمر کا بڑا حصہ مرکز علم وفن اور معدنِ علوم شہر بغداد میں بسر ہوا۔ اس وقت کے تمام چوٹی کے اساتذہ اور علماء کی صحبتوں سے انھوں نے فائدہ اٹھایا' مصر اور حجاز کا سفر کیا' اور وہاں کے اہل علم سے استفادہ کیا۔ انھوں نے یہ تاریخ اپنی عمر کے آخری دور میں لکھنا شروع کی۔ یہ تاریخ ۳۰۲ھ تک کے واقعات پر مشتمل ہے ہر سن کے واقعات اس سن میں مختلف عنوانات کے تحت درج کیے گئے ہیں۔

تاریخ طبری کی یہ فضیلت وخصوصیت نا قابل انکار ہے کہ تاریخ طبری کے بعد جتنی بھی تاریخیں لکھی گئی ہیں ان سب کا مآخذ یہی تاریخ ہے اور بغداد کا سب سے بہتر زمانہ خود مؤرخ کی زندگی کا زمانہ ہے جس نے اسے اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ واثق باللہ کے دور سے لے کر مقتدر باللہ تک کا زمانہ علامہ طبری کی آنکھوں کے سامنے گزرا۔

اسلام نے جن نئے علوم کو جنم دیا ان میں مربوط تاریخ کا فن بھی ایک علم ہے۔ اس سے پہلے دنیا کے کسی حصہ میں کوئی مربوط تاریخ نہیں لکھی گئی تیسری صدی ہجری میں جب علامہ طبری نے یہ کتاب لکھی ہے فن حدیث اپنے انتہائی کمال تک پہنچ کر مدون ہو رہا تھا۔ امام بخاریؒ، امام مسلمؒ، امام ترمذیؒ، امام نسائیؒ، ابن ماجہؒ سب تیسری صدی کے بزرگان علم حدیث ہیں۔ جو لوگ روایات سے وابستہ ہونے کے باوجود اتباعِ رسولؐ، آثارِ صحابہ رضی اللہ عنہم کی بجائے حالات و اخبار کی طرف زیادہ متوجہ تھے وہ اخباری کہلاتے تھے۔ ان اخباریوں میں اپنے وقت کا سب سے بڑا امام یہی مؤرخ طبری تھا۔

طبری کا مقام سمجھنے کے لیے یہ واقعہ تاریخی کافی ہے کہ خود طبری ایک فرقہ کے بانی ہیں۔ مدت دراز تک ان کا فرقہ طبریہ کے نام سے چلتا رہا ہے۔ وہ اس زمانے کے رواج کے مطابق جب اپنی کتاب میں کوئی واقعہ درج کرتے ہیں تو سلسلہ صد چشم دید شاہد تک ضرور بیان کر دیتے ہیں۔ آج یہ بات غیر مانوس سی معلوم ہوتی ہے لیکن اس نکتہ کو کبھی نہ بھولیے کہ مسلمانوں میں علم تاریخ رسول اللہ ﷺ کے اقوال و اعمال کی نقل سے پیدا ہوا تھا۔ اس لیے حدیث بیان کرنے کا جو طریقہ رائج تھا وہی طریقہ تاریخ کے بیان میں بھی مدت تک قائم رہا۔ تاریخ طبری کا ترجمہ جامعہ عثمانیہ کے سر رشتہ تالیف کے مختلف علماء کرام سے کرایا گیا تھا جو اپنے

وقت کے بہترین مترجم اور عالم تھے۔ نہ جانے کس مصلحت کے پیش نظر خلافت راشدہ کے سات سو صفحات کا ترجمہ نظر انداز کر دیا تھا۔ یہ حصہ ہم نے مولانا رشید احمد ارشد ایم اے لیکچرار شعبہ عربی کراچی یونیورسٹی سے ترجمہ کروا کر کتاب کو ہر طرح مکمل کر دیا ہے۔

تاریخ طبری کا ترجمہ کمیاب ہی نہیں بلکہ نایاب ہو چکا تھا۔ وقت کی یہ اہم ترین ضرورت تھی کہ اسے اردو پڑھنے والے اہل علم کے لیے دوبارہ شائع کر دیا جائے کیونکہ یہ کتابیں جو ہماری برسوں کی محنت سے تیار ہوئی تھیں ہندوستان میں رہ گئیں' اور موجودہ صورتِ حال یہ ہے کہ وہاں سے ان کا حاصل کرنا تقریباً ناممکن ہے ہماری اس نئی مملکت میں اہل علم کے کتب خانے اور پبلک لائبریریوں کا ان کتابوں سے خالی ہونا ہماری بڑی محرومی ہے۔ اس لیے بھی ضروری معلوم ہوا کہ تاریخ طبری کو دوبارہ شائع کر دیا جائے۔ لیکن اتنی بڑی کتاب جو نو ضخیم جلدوں پر مشتمل ہے۔ اس کا شائع کرنا ایک شخصی دارالاشاعت کے لیے جس کے ذرائع بھی محدود ہیں' کتنا مشکل کام ہے؟ اسے ہر شخص بخوبی سمجھ سکتا ہے لیکن اس کے باوجود ہم نے اس کا بیڑہ اٹھا لیا ہے' اور انشاء اللہ اسے تکمیل تک پہنچائیں گے۔

وَمَا تَوْفِيْقِيْ اِلَّا بِاللّٰهِ



# دیباچہ

## جناب شبیر حسین قریشی ایم اے لیکچرار اردو کالج۔ کراچی

علامہ ابوجعفر محمد بن جریر الطبری صوبہ طبرستان کے مقام آمل میں ۸۳۹ء بمطابق اواخر ۲۲۴ھ یا اوائل ۲۲۵ھ میں پیدا ہوئے۔ انھوں نے کم عمری ہی میں تحصیل علم کی جانب توجہ دی اور صرف سات سال کی عمر میں حفظِ قرآن کی سعادت سے بہرہ اندوز ہوئے۔ ابتدائی تعلیم اپنے وطن میں حاصل کرنے کے بعد ان کے والد نے انھیں دنیائے اسلام کے مراکز علمی میں تعلیم علم کی غرض سے بھیجا علامہ ابن جریر طبری رے میں کچھ عرصہ قیام کرنے کے بعد بغداد گئے۔ یہاں آنے کا مقصد امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ سے علم حدیث سیکھنا تھا۔ مگر ان کی آمد سے کچھ ہی دنوں قبل امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ ۲۴۱ھ میں وفات پا چکے تھے۔ بعد ازاں انھوں نے بصرہ و کوفہ میں کچھ دنوں تک قیام کیا۔ پھر وہ مصر روانہ ہوئے مگر راستے ہی میں علم حدیث کی تحصیل کے لیے دمشق میں ٹھہر گئے۔ اس کے بعد جب وہ مصر پہنچے تو ان کے علم و فضل کا شہرہ دور دور تک پھیل چکا تھا۔ یہاں سے لوٹ کر علامہ ابن جریر طبری بغداد آئے اور یہیں طبرستان کے دو سفروں کے علاوہ ساری زندگی بسر کی اور بغداد ہی میں ۹۲۲ء (بمطابق ۳۱۰ھ) میں انھوں نے وفات پائی۔

علامہ ابن جریر طبری نے اپنی زندگی کے آغاز میں احادیث کی جمع و تدوین کی جانب خصوصی توجہ دی اور زندگی کے آخری ایام تصنیف و تالیف اور درس و تدریس میں گزارے۔ گو مالی اعتبار سے انھیں کوئی بڑا دنیوی مقام حاصل نہ ہو سکا۔ مگر علم و ادب کی دنیا میں انھیں جو مقام ملا وہ بہت کم اہل علم کو ملا ہوگا۔ یہی وجہ تھی کہ انھوں نے ہمیشہ علم کو دولت پر ترجیح دی اور منفعت بخش سرکاری عہدوں کی پیش کش کو کبھی قبول نہ کیا۔ علم حاصل کرنا اور سکھانا ان کی زندگی کا مقصد تھا اور ان کی پوری زندگی ادبی و علمی مشاغل میں بسر ہوئی۔ تاریخ و فقہ کے علاوہ جو ان کے مخصوص مضامین تھے انھوں نے شعر و شاعری' ادب و عروض میں بھی مہارت حاصل کی' حدیث اور قواعد میں بھی کمال حاصل کیا۔ یہی نہیں بلکہ انھوں نے ریاضی اور طب میں بھی درک پیدا کیا۔

علامہ ابن جریر طبری مصر سے واپسی کے دس سال بعد تک فقہ شافعی کے مقلد رہے۔ مگر بعد ازاں انھوں نے اپنا الگ فقہی مذہب قائم کیا جس کے پیرو ان کے والد کے نام کی مناسبت سے ''جریریہ'' کے نام سے موسوم کیے گئے ان کے فقہی مسلک کے مطالعہ سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ علامہ طبری نے اصول میں کم اور فروع میں زیادہ امام شافعی سے اختلاف کیا ہے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ان کا قائم کردہ فقہی مذہب جلد ختم ہو گیا۔ مگر یہ ضرور ہے کہ امام احمد بن حنبلؒ سے ان کے اختلافات زیادہ اصولی ہیں اور اسی بناء پر وہ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کو محدث تسلیم کرتے ہیں مجتہد نہیں۔ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کے مسلک سے شدید اختلاف کا نتیجہ یہ ہوا کہ حنبلی جن کی بغداد میں اکثریت تھی اور حکومت کی سرپرستی بھی انہی کو حاصل تھی جس کی وجہ سے وہ علامہ طبری کے خلاف ہو گئے اور ایک وقت ایسا بھی آیا کہ بعض قرآنی آیات کی تفسیر میں اختلاف کی بنا پر ایک بڑے ہجوم نے ان کے گھر کا محاصرہ کر لیا اور انھیں اپنے مکان میں محصور ہونا پڑا اور جب تک بغداد کے صاحب الشرط نے اس ہنگامہ کو فرو نہ کیا علامہ موصوف محصور ہی رہے مگر ان کے

مخالفین نچلے نہ بیٹھ سکتے تھے انھوں نے ان پر کفر کا فتویٰ لگا کر ان کی شہرت کو کافی نقصان پہنچایا۔ علامہ ابن جریر طبری عجز و انکسار کا نمونہ تھے۔ انھوں نے تمام عمر سادگی سے بسر کی انھیں تصنیف و تالیف میں اس قدر انہماک تھا کہ چالیس سال تک ہر روز تقریباً چالیس صفحات لکھتے رہے۔

علامہ طبری کی تمام تصانیف ہم تک نہیں پہنچیں۔ البتہ ان کی تفسیر قرآن ''جامع البیان فی تفسیر القرآن'' ہم تک پہنچی ہے جس میں تفسیر سے متعلق احادیث صحیحہ کا معتد بہ ذخیرہ جمع کر دیا ہے۔ مؤرخین اور ناقدین کے لیے یہ تفسیر علوم کا خزانہ ہے۔

علامہ ابن جریر طبری کا دوسرا اہم کام ان کی تاریخ عالم ہے۔ عالم اسلام میں یہ تاریخ جو خصوصی اہمیت کی حامل ہے دست برد زمانہ سے محفوظ رہی۔ علامہ نے موضوع سے متعلق تمام مواد اس کتاب میں جمع کر دیا ہے۔ علاوہ ازیں متعدد ایسی نادر کتابوں کے اقتباسات بھی مذکورہ کتاب میں محفوظ ہو گئے ہیں جو اب دنیا سے ناپید ہو چکی ہیں۔ اس کتاب کا نام ''تاریخ الامم والملوک'' ہے۔

علامہ طبری کا عام انداز یہ ہے کہ انھوں نے ایک واقعہ سے متعلق مختلف روایات کو نہایت سلیقہ سے یک جا کر دیا ہے اور روایت کے پورے اسناد کو بیان کر کے تنقید و تبصرہ کا کام قاری پر چھوڑ دیا۔ تاریخ الامم والملوک کی تدوین میں علامہ طبری نے کچھ تو ان روایات پر اعتماد کیا ہے جو بزرگوں سے ان تک پہنچیں یا پھر ان روایات پر اپنی تاریخ کی بنیاد رکھی جو متقدمین کی تصانیف میں موجود تھیں' علاوہ ازیں تاریخ الامم والملوک کے آخری حصوں میں علامہ موصوف نے راویوں کے نام ظاہر کرنے سے گریز کیا ہے۔ حالانکہ یہ واقعات خود ان کے زمانے کے یا اس سے کچھ پہلے کے ہیں اور ان واقعات کی اسناد زیادہ موثق اور معتبر ہوتیں۔ بہت ممکن ہے کہ سیاسی حالات مانع ہوں یا پھر علامہ طبری نے راویوں کی خواہش پر ان کے نام ظاہر کرنے سے گریز کیا ہو۔

علامہ طبری نے طریق جمع الاصول میں خاص اہتمام کیا ہے وہ نزاعی و اختلافی امور جن پر علماء کا شدید اختلاف ہے علامہ طبری غیر جانب دار مؤرخ کے لیے نہایت نازک مسئلہ تھا کہ وہ ان ذمہ داریوں سے کیسے عہدہ برآ ہوں چنانچہ تاریخ کا وہ حصہ جس میں سخت اختلاف پایا جاتا ہے وہاں انھوں نے طریق جمع الاصول کو اپنایا اور ان تمام روایتوں کو یک جا کر کے اس طرح تدوین کی کہ اسناد کے راوی ہی اس واقعہ کی صحت کے ذمہ دار ہوں۔

علامہ طبری نے تاریخ الامم والملوک میں ہر روایت اوّل تا آخر جوں کی توں اسی شکل میں پیش کر دی جس طرح انھیں اپنے شیخ سے ملی تھی اور اسی واقعہ کی دوسری روایت کو بھی من وعن پیش کر دیا اور اسی طرح اگر انھیں تیسری اور چوتھی روایات بھی ملیں تو انھیں بھی جس صورت میں وہ ملیں اسی طرح بغیر کسی ترمیم و اضافے کے اپنی اصل شکل میں شامل کر دیا۔ یہ طریقہ کار یقیناً قابل تعریف ہے کیونکہ اس طرز عمل نے قاری کے لیے پرکھنے' سوچنے اور فیصلہ کرنے کے لیے ایک وسیع میدان چھوڑ دیا ہے انھوں نے ایک واضح فکری راستہ متعین کیا' تاکہ ایک ہی واقعہ کی مختلف روایات کو پیش نظر رکھ کر وہ ان اختلافات کو سمجھ سکے اور کسی خاص فیصلہ پر پہنچ سکے ایسے مقام پر علامہ طبری روایات کے تسلسل کو باقی رکھتے ہوئے ہر روایت کو اس کے راوی اوّل سے منسوب کر دیتے ہیں اور اپنی ذاتی رائے کا اظہار نہیں کرتے اور اگر کسی نفس حادثہ کے متعلق اختلافی روایت پیش کرتے ہیں تو وہ اس قسم کے جملے استعمال کرتے ہیں مثلاً اس نے اس سے مختلف بات کہی۔ جو فلاں شخص نے مجھ سے بیان کی تھی.... یا... فلاں نے اس قول کے خلاف یہ کہا' اس نے کہا..... یا مگر فلاں یہ کہتا ہے...... وغیرہ وغیرہ۔

ایک ہی حادثہ کے متعلق بہت سی روایات پیش کرنا علامہ ابن جریر طبری کا ہی حصہ ہے اور محدثین کی پیروی نے ان کو تاریخ کی

دنیا میں ممتاز بنا دیا ہے اور ایک ہی نفس حادثہ کے متعلق بہت سی روایات یک جا کر کے انھوں نے تحقیق کے لیے وسیع میدان مہیا کر دیا ہے اور یہی بات تاریخ طبری کو محققین کی نظر میں بلند و برتر کر دیتی ہے۔ تاریخ طبری کی تکمیل چوتھی صدی ہجری کے ابتداء میں ہوئی تھی۔ بجا طور پر اپنے عہد کی تاریخ نگاری کا یہ بے مثال نمونہ کہی جا سکتی ہے۔

جیسا کہ پہلے عرض کیا جا چکا ہے۔ علامہ طبری نے طریق محدثین کی پیروی کی کیونکہ وہ خود ایک محدث تھے۔ ان کی زندگی کا آغاز درسِ حدیث سے ہوا تھا یہی وجہ ہے کہ وہ تاریخ نگاری میں طریقہ محدثین کے متبع ہیں۔ چنانچہ روایات کی تدوین میں وہ اسناد کا خاص خیال رکھتے ہیں مثلاً وہی راوی ان کے نزدیک قابل اعتبار ہے جو زیر تحریر حالات میں شریک رہا ہو یا اس کا شاہد ہو یا اس کے بارے میں صحیح علم رکھتا ہو یا ایک جماعت نے اس واقعہ کی تصدیق کی ہو اس کے علاوہ علامہ طبری نے اِکاّ دُکاّ حادثات' معمولی' غیر اہم یا بظاہر غیر متعلق واقعات بھی بیان کیے ہیں اور اس طور سے یہ غیر اہم باتیں جو بسا اوقات تاریخ کے طالب علم کی نگاہ میں بڑی اہم ہوتی ہیں ہمارے ہاتھ آ گئیں۔ تاریخ نگاری کا ایک طریقہ حولیات (Anmals) ہے جس میں مؤرخ واقعات لکھتے وقت سنین کا پابند ہوتا ہے۔ یہ کوئی نیا طریقہ نہیں بلکہ اس طریقہ کو ہم عہد عتیق میں بھی پاتے ہیں۔ بابلی اور آشوریوں کے علاوہ مصریوں نے بھی اس سے کام لیا اور قدیم یونان و روما کے مؤرخوں نے اس طریقہ کی پیروی کی تھی۔ طریقہ حولیات (Anmals) میں مؤرخ زمانی ترتیب کا بطور خاص خیال رکھتا ہے علامہ طبری نے بھی تاریخ لکھتے وقت حولیات کے طریقہ کو اپنایا ہے اور سنین کی پابندی کی ہے اگر کوئی واقعہ طویل ہے تو علامہ نے پہلے اجمالی طور پر واقعہ کو بیان کر دیا اور اس کے بعد جس سنہ میں حادثہ کا جتنا جز واقع ہوا وہ اس سنہ میں لکھ کر اسی واقعہ کا بقیہ جز اس سنہ میں بیان کیا جس سنہ میں وہ واقعہ اختتام پذیر ہوا۔ میں نے تاریخ الامم والملوک کو مختلف ابواب میں تقسیم کرتے وقت اس امر کا پورا پورا خیال رکھا ہے ایک سال کے عرصہ میں جو واقعات رونما ہوئے۔ اگر وہ طویل یا غیر معمولی ہیں اور ان کی اہمیت کی وجہ سے انھیں ابواب میں تقسیم کرنے کی ضرورت محسوس ہوئی تو میں نے ہر باب میں سنہ ھ دے کر اس ترتیب کو برقرار رکھنے کی کوشش کی ہے۔

علامہ طبری کی ''تاریخ الامم والملوک'' بعض حیثیتوں سے نہ صرف دوسری کتب تاریخ سے ممتاز ہے بلکہ اسلامی عہد کی بعض نادر و نایاب عبارتوں کے اقتباسات بھی اس کتاب کی بدولت محفوظ ہو گئے۔ جب کہ اصل کتب زمانے کی دست برد سے محفوظ نہ رہ سکیں۔ علاوہ ازیں کعب الاحبار' وہب بن منبہ' عبداللہ بن سلام' قتادہ' مجاہد' عبداللہ بن عباس' ابومخنف' اعم الزہری' اشجعی کے اقوال کے بہترین اقتباسات اسی تاریخ میں محفوظ ہیں۔ ان زریں اقوال کے اقتباسات سے جس طرح تاریخ طبری مالا مال ہے کوئی دوسری تاریخ اس کا مقابلہ نہیں کر سکتی۔ اس بحث کے بعد ہم بآسانی یہ نتیجہ اخذ کر سکتے ہیں کہ تاریخ طبری عہد اسلامی کے ابتدائی دور کی تحریروں اور اہم تاریخی مصادر کا نادر مجموعہ ہے۔ علامہ ابن جریر طبری نے آغاز اسلام سے لے کر اپنے زمانے تک قابل قدر کتابوں کے اہم اقتباسات کو چھان بین اور تحقیق کے بعد نہایت ترتیب وسلیقے سے پیش کیا ہے اور مؤلف نے اس پیشکش میں حتی الامکان غیر جانب دار رہنے کی کوشش کی ہے اور بلاشبہ ان کی کتاب ایک عظیم کارنامہ ہے اور انھیں مؤرخین کی صف میں ممتاز مقام حاصل ہے۔

علامہ ابن جریر الطبری نے اس امر کی بھی سعی بلیغ کی ہے کہ ایک ہی واقعہ کے متعلق جتنی روایتیں مل سکیں انھیں یک جا کر دیں اور ان روایات میں انھوں نے عینی شاہد کے بیان کو ترجیح دی ہے یہ خوبی ہمیں طبری کے دور کے دوسرے مؤرخین میں نظر نہیں آتی۔ اسی لیے کسی دور کا مؤرخ بھی طبری کو نظر انداز کر کے اپنی تصنیف مکمل نہ کر سکا کیونکہ مختلف واقعات پر جتنا بنیادی مواد علامہ طبری نے

فراہم کیا ہے اتنا کسی دوسری کتاب میں نہیں ملتا' یہی خوبی محققین کی نظر میں تاریخ الامم والملوک کو بلند تر کر دیتی ہے علامہ ابن جریر طبری نے اپنی کتاب میں اپنا نقطہ نظر مندرجہ ذیل الفاظ میں واضح کیا ہے:

''اور ہماری اس کتاب میں ناظرین دیکھیں گے کہ میں نے جو کچھ یہاں تحریر کیا ہے اس پر اعتماد کیا ہے.....اور یہ وہی اخبار ہیں جو مجھ سے روایت کیے گئے اور میں ان کا بیان کرنے والا ہوں' یا وہ آثار جن کے راویوں کی اسناد میں نے جمع کی ہیں' غیر اس سے کہ عقلی دلیلوں سے ان کو سمجھا جائے یا غور وفکر سے استنباط کیا گیا ہو' سوائے چند مقامات کے' جب کہ اخبار ماضیین کا علم یا اپنے زمانے کی خبریں ان لوگوں سے پہنچی ہیں جنہوں نے ان کا مشاہدہ نہیں کیا۔ نہ ان کے زمانے میں وقوع پایا بلکہ مخبروں اور ناقلوں کے ذریعہ سے آئی ہیں اور ان میں عقلی استخراج یا فکری استنباط سے کام نہیں لیا گیا۔ اس لیے اگر میری اس کتاب میں کوئی ایسی خبر آئے جسے ہم نے اگلے لوگوں سے نقل کیا ہے اور جن کے تسلیم کرنے سے آج کا قاری ابا کرے' یا وہ سامع کو اچنبھے میں ڈال دیں اس لیے کہ ان کی صحت معروف نہیں یا معنی میں حقیقت نہیں تو جان لینا چاہیے کہ اس میں (صحت یا صداقت) ہم سے پہلے سے ہی نہیں ہے اور بعض ناقلوں نے اسے ہم تک پہنچایا ہے اور ہم تک جس شکل میں یہ روایت پہنچی تھی ہم نے جوں کی توں بیان کر دی ہے''۔

تاریخ الامم والملوک کے زیر نظر حصہ کا تعلق سیرت النبیؐ سے ہے جو حضرت محمد ﷺ کی حیات طیبہ پر مشتمل ہے آغاز میں آنحضرت ﷺ کا شجرہ نسب اور ابتدائی زندگی کے حالات بہت تفصیل سے بیان کیے گئے ہیں۔

علامہ طبری نے ''سیرت النبیؐ،، میں اس امر کا پورا خیال رکھا ہے کہ جزئیات تک باصراحت بیان کر دی جائیں اور علامہ موصوف اپنی اس ذمہ داری سے بحسن وخوبی عہدہ برآ ہوئے ہیں۔ زیر نظر سیرت طیبہ کا نہ صرف مستند مجموعہ ہے بلکہ سیرت الرسول کا مکمل مرقع بھی ہے۔ اس میں آنحضرت ﷺ کی نجی زندگی کے جزوی سے جزوی واقعہ کا بھی ذکر ہے اور ہر وہ شے جو ذاتِ رسالت مآبؐ سے یک گونہ وابستگی رکھتی ہے اس کا ذکر کتاب میں موجود ہے۔ المختصر رسول کریم ﷺ کی حیات طیبہ کا مستند ترین اور مکمل ترین ذخیرہ زیر نظر حصہ میں موجود ہے۔ اس کی افادیت سے متعلق کچھ کہنا تحصیل حاصل ہے۔ ہم قاری پر اس کا فیصلہ چھوڑتے ہیں۔



## باب ا

# حضرت محمد ﷺ کا شجرۂ نسب

### عبداللہ بن عبدالمطلب :

رسول اللہ ﷺ کا اسم گرامی محمد ﷺ ہے اور آپ عبداللہ بن عبدالمطلب کے بیٹے ہیں۔ یہ عبداللہ رسول اللہ کے والد اپنے باپ کے سب سے چھوٹے بیٹے تھے' یہ عبداللہ' زبیر اور عبد مناف یعنی ابو طالب عبدالمطلب کے بیٹے ایک ماں سے تھے ان کی ماں فاطمہ بنت عمرو بن عائذ بن عمران بن مخزوم تھیں یہ ابن اسحٰق کی روایت ہے۔

ہشام بن محمد کی روایت یہ ہے کہ عبداللہ بن عبدالمطلب رسول اللہ ﷺ کے باپ اور ابو طالب جن کا نام عبد مناف ہے اور زبیر' اور عبدالکعبہ' عاتکہ' برہ اور اُمیمہ عبدالمطلب کی اولاد حقیقی بہن بھائی تھے۔ ان سب کی ماں فاطمہ بنت عمرو بن عائذ بن عمران بن مخزوم بن یقظہ تھیں۔

### عبدالمطلب کی نذر:

ایک عورت نے یہ نذر کی کہ اگر میں یہ کام کروں تو میں اپنے بیٹے کی کعبہ کے پاس قربانی کروں گی' اس کام کو وہ کر گزری' مدینہ آئی تاکہ اپنی نذر کے متعلق حکم شرعی دریافت کرے' پہلے وہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے پاس آئی۔ انھوں نے اس سے کہا کہ نذر کے متعلق مجھے اللہ کا صرف یہی حکم معلوم ہے کہ اس کو پورا کیا جائے' اس عورت نے کہا تو کیا میں اپنے بیٹے کی قربانی کر دوں۔ اس کا ابن عمرؓ نے صرف یہ جواب دیا کہ اللہ نے اس بات کی ممانعت کی ہے کہ تم اپنی جانوں کو قتل کرو۔ اس جواب سے تشفی نہ پا کر اب وہ عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس آئی اور ان سے فتویٰ پوچھا انھوں نے کہا ایک صرف اللہ نے حکم دیا ہے کہ تم اپنی نذر کو پورا کرو اور قتل نفوس کی ممانعت کی ہے' عبدالمطلب بن ہاشم نے نذر مانی تھی کہ جب ان کے دس لڑکے ہو جائیں گے تو وہ ان میں سے ایک کو قربان کر دیں گے۔ چنانچہ جب یہ تعداد پوری ہوگئی۔ انھوں نے قرعہ اندازی کی۔ قرعہ عبداللہ بن عبدالمطلب کے نام نکلا' چونکہ عبدالمطلب عبداللہ کو دنیا میں سب سے زیادہ محبوب رکھتے تھے انھوں نے کہا خداوندا عبداللہ کی قربانی قبول ہے یا سو اونٹ۔ یہ کہہ کر اب انھوں نے عبداللہ اور اونٹوں پر قرعہ اندازی کی۔ اس مرتبہ قرعہ اونٹوں کے نام نکل آیا۔ یہ واقعہ بیان کر کے ابن عباسؓ نے اس عورت سے کہا' کہ میں مناسب یہ سمجھتا ہوں کہ تم اپنے بیٹے کے بجائے سو اونٹ کی قربانی کر دو۔ یہ بات مروان کو جو اس وقت مدینہ کا امیر تھا۔ معلوم ہوئی اس نے کہا کہ ابن عمرؓ اور ابن عباسؓ دونوں نے فتوے میں غلطی کی ہے۔ ایسی نذر جس میں اللہ کی معصیت ہوتی ہو سرے سے جائز ہی نہیں اور عورت سے کہا کہ تو اللہ سے معافی مانگ' توبہ کر' صدقہ دے اور جس قدر خیر تجھ سے ہو سکے وہ کر۔ رہی بیٹے کی قربانی تو چونکہ اللہ تعالیٰ نے اس کی ممانعت فرمادی ہے اس لیے وہ کسی طرح جائز ہی نہیں مروان کے اس فتوے کو لوگوں نے بہت پسند کیا اور وہ اس سے بہت خوش ہوئے اور اسی کو انھوں نے صحیح سمجھا اور پھر یہی عام فتویٰ ہو گیا کہ جس بات میں اللہ کی معصیت ہوتی ہو سرے سے جائز نہیں۔

نذر کے متعلق مذکورہ بالا بیان قبیصہ بن ذریب کا ہے ابن اسحٰق کا بیان یہ ہے کہ جب عبدالمطلب کا زمزم کے کھودنے کے وقت قریش سے جھگڑا ہوا اور ان کو دبنا پڑا۔ انھوں نے نذر مانی کہ اگر ان کے دس بیٹے پیدا ہوئے اور وہ ان کی زندگی میں سن بلوغ کو

پہنچ کر ان کی حمایت کے قابل ہو گئے تو وہ ان میں سے ایک کو کعبہ میں اللہ کے لیے قربان کر دیں گے۔ چنانچہ جب ان کے دس بیٹے ہو گئے اور ان کو اطمینان ہو گیا کہ اب یہ ان کی حمایت اور مدافعت کریں گے انھوں نے ان کو جمع کیا اور اپنی منت سے اطلاع دی اور خواہش کی کہ تم میری اس نذر کو پورا کرو۔ انھوں نے باپ کی خواہش کے سامنے سر تسلیم خم کر دیا اور پوچھا مگر اس پر عمل کیسے ہوگا۔ عبدالمطلب نے کہا تم میں سے ہر ایک ایک پانسہ سے اس پر اپنا نام لکھ لائے۔ جس پر وہ اپنے نام لکھ کر لے آئے۔ عبدالمطلب کعبہ کے عین وسط میں ہبل کے پاس آئے۔ یہ مکہ میں قریش کا سب سے بڑا بت تھا اور کعبہ کے عین وسط میں ایک کنوئیں پر رکھا ہوا تھا اور اسی کنوئیں میں کعبہ کے چڑھاوے ڈالے جاتے تھے اس بت کے پاس سات پانسے تھے۔ ہر ایک پر ایک تحریر کندہ تھی ایک تحریر میں تھا ''دیت'' چنانچہ جب قریش میں دیت کے متعلق اختلاف رائے ہوتا کہ کون اسے ادا کرے تو ان ساتوں پانسوں کو ملا کر ڈالتے اور جس کے نام دیت کا پانسہ نکل آتا وہی دیت ادا کرتا۔ ایک پانسہ پر ''ہاں'' لکھا تھا۔ جب قریش کوئی کام کرنا چاہتے تو انھیں پانسوں کو ملا کر ڈالتے اگر جواب میں ہاں نکلتا اسے کر گزرتے' ایک پانسہ پر ''نہیں'' لکھا تھا۔ اگر پانسے پر ''نہیں'' نکل آتا تو جس کام کے لیے انھوں نے پانسے ڈالے تھے اسے وہ نہ کرتے۔ ایک پانسے پر لکھا تھا ''تم میں سے'' ایک پر لکھا تھا ''ملا ہوا'' ایک پر ''تھا'' تمہارے غیروں میں سے ایک پانسہ پر تھا ''پانی'' جب قریش کنوئیں کھودنا چاہتے تو اس پانسہ کو دوسروں کے ساتھ ملا کر ڈالتے اگر جواب میں یہ پانسہ نکل آتا تو کنوئیں کھودتے۔

اسی طرح جب قریش بچے کی ختنہ کرنا چاہتے یا نکاح کرنا چاہتے یا میت کو دفن کرنا چاہتے یا ان کو کسی کے نسب میں شک ہو جاتا تو وہ ہبل کے پاس آتے سو درہم اور قربانی کے لیے بھیڑ بکریاں لے جاتے ان کو پانسہ پھینکنے والے کو دیتے۔ پھر اپنے اس آدمی کو جس کے متعلق حکم لینا ہوتا۔ بت کے قریب لاتے پھر کہتے اے ہمارے رب! یہ فلاں شخص ہے ہم اس کے ساتھ یہ کرنا چاہتے ہیں۔ آپ حق بات ظاہر کر دیجیے اس کے بعد وہ پانسہ پھینکنے والے سے کہتے کہ اب پانسے ڈالو وہ ڈال دیتا اگر اس کے متعلق نکلتا کہ یہ تم میں سے ہے تو وہ نجیب۔ شریف سمجھا جاتا اگر نکلتا کہ یہ تمہارا غیر ہے تو اسے حلیف سمجھا جاتا اور اگر ''ملا ہوا'' نکلتا تو اس کا نسب مشتبہ ہی رہتا' نہ وہ ان کا ہم نسب سمجھا جاتا اور نہ حلیف۔

اشتباہ نسب کو دور کرنے کے علاوہ اگر کسی اور معاملہ کے متعلق جس کو وہ کرنا چاہتے ہوں وہ پانسے ڈلواتے اور اس میں ''ہاں'' نکل آتا تو اس کام کو وہ ضرور کرتے اور اگر ''نہیں'' نکلتا تو وہ اس کام کو اور ایک سال مؤخر کر دیتے اور آئندہ سال پھر اس کے متعلق پانسہ ڈلواتے' غرض کہ اس طرح وہ اپنے تمام معاملات کو اسی دستور پر انجام دیتے تھے۔ اجازت نکلتی ''کرتے'' ممانعت آتی نہ کرتے۔

عبدالمطلب نے پانسے والے سے کہا کہ میرے ان تمام بیٹوں کی قرعہ اندازی کرو اور اسے بتایا کہ میں نے ایسی نذر مانی ہے۔ اب ہر لڑکے نے اپنے نام کا پانسہ اسے دے دیا۔ عبداللہ بن عبدالمطلب اپنے باپ کے سب سے چھوٹے بیٹے تھے اور انھیں کو وہ سب سے زیادہ چاہتے تھے۔ عبدالمطلب کا خیال تھا کہ اگر پانسہ ان کے نام نہ نکلا تو اس خوشی میں وہ ایک بڑی دعوت کریں گے۔ یہ عبداللہ رسول اللہ ﷺ کے باپ تھے جب پانسہ ڈالنے والے نے ان کو ڈالنے کے لیے اٹھایا تو عبدالمطلب کعبہ میں ہبل کے پاس کھڑے ہو کر اللہ سے دعا کرنے لگے پانسہ ڈالنے والے نے پانسے ڈال دیے اور پانسہ عبداللہ کے نام نکلا عبدالمطلب نے عبداللہ کا ہاتھ تھاما اور چھری اٹھائی اور پھر وہ اساف اور نائلہ کے پاس اسے ذبح کرنے آئے۔ یہ قریش کے وہ دونوں بت تھے جن کے پاس وہ قربانیاں کرتے تھے' اسے دیکھ کر قریش اپنی مجلس سے اٹھ کر عبدالمطلب کے پاس آئے اور پوچھا' کیا کرتے ہو؟ عبدالمطلب نے کہا:

میں اسے ذبح کرتا ہوں' اس پر تمام قریش نے اور عبدالمطلب کے دوسرے بیٹوں نے کہا جب تک آپ ان کے معاملہ میں تمام بچاؤ کے ذرائع ختم نہ کر دیں' ان کو ہرگز ذبح نہ کریں۔ کیونکہ اگر آپ نے اس وقت انھیں ذبح کر ڈالا تو یہ ایک بری مثال قائم ہو جائے گی اور پھر ہر شخص اپنے بیٹے کو یہاں ذبح کر دیا کرے گا اور لوگ کس طرح زندہ رہ سکیں گے۔ مغیرہ بن عبداللہ بن عمر بن مخزوم نے جس کے قبیلہ کے یہ عبداللہ بھانجے تھے کہا کہ جب تک چھٹکارے کی تمام صورتیں ناقابل عمل نہ ثابت ہوں تم ہرگز اسے ذبح نہ کرو۔ اگر ہمارے مال سے اس کا فدیہ ہو سکے تو ہم فدیہ دینے کے لیے آمادہ ہیں۔ قریش اور عبدالمطلب کے بیٹوں نے بھی ان سے کہا کہ آپ ہرگز ذبح نہ کریں' اسے حجاز لے کر جائیں وہاں ایک عارفہ عورت ہے ایک جن اس کا تابع ہے پہلے اس سے دریافت کر لیں۔ اس کے بعد آپ کو اختیار ہے۔ اگر وہ آپ کو اس کے ذبح کرنے کا حکم دے' ذبح کر ڈالیں اور اگر وہ اس سے بچنے کی کوئی اور صورت بتا دے تو آپ اسے قبول کر لیں۔

اس مشورہ کے بعد وہ سب مکہ سے مدینہ آئے یہاں آ کر معلوم ہوا کہ وہ عورت خیبر میں ہے۔ یہ خیبر میں اس کے پاس آئے' اس سے ملے عبدالمطلب نے اپنی نذر کا سارا قصہ اسے سنایا اور پوچھا کہ اس صورت میں کیا کیا جائے اس نے کہا آج تو جاؤ' میرے تابع کو آنے دو اس سے دریافت کرتی ہوں' وہ سب کے سب اس کے پاس سے چلے آئے وہاں سے آ کر پھر عبدالمطلب اللہ کی جناب میں التجا اور دعا کرنے کھڑے ہو گئے۔ دوسرے دن صبح کو پھر یہ سب لوگ اس عارفہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ آج اس نے کہا کہ ہاں مجھ کو خبر مل گئی ہے۔ یہ بتاؤ تمہارے ہاں جان کی دیت کیا ہے۔ انھوں نے کہا دس اونٹ اور یہی مقررہ دیت ہے۔ اس عورت نے کہا تو اب اپنے گھر جاؤ اور اپنے آدمی اور دس اونٹوں کو ایک جا کر کے ان پر قرعہ اندازی کراؤ۔ اگر قرعہ تمہارے آدمی کے نام نکلے تو ان کی تعداد میں دس کا اضافہ کرتے جانا اور قرعہ اندازی کرتے رہنا اور اگر اونٹوں پر قرعہ نکل آئے تو بس ان کو ذبح کر دینا۔ کیونکہ اونٹوں کے نام قرعہ نکل آنے سے معلوم ہو جائے گا کہ تمہارا رب راضی ہو گیا ہے اور تمہارا آدمی بچ گیا۔

## عبداللہ کی دیت:

یہ اس کے پاس سے چل کر پھر مکہ آئے اور اس تجویز پر عمل کرنے کے لیے تیار ہو گئے عبدالمطلب کعبہ کے وسط میں ہبل کے پاس کھڑے ہو کر اللہ سے دعا کرنے لگے۔ اس مرتبہ بھی قرعہ عبداللہ کے نام نکلا۔ اب انھوں نے اونٹوں میں دس کا اضافہ کر کے ان کی تعداد بیس کر دی اور پھر قرعہ اندازی ہوئی۔ عبدالمطلب پھر اللہ سے التجا کرنے کھڑے ہو گئے مگر اس مرتبہ بھی قرعہ عبداللہ کے نام نکلا۔ اب پھر اونٹوں میں دس کا اضافہ کر کے ان کی تعداد تیس کر دی گئی اور پھر قرعہ اندازی ہوئی اور ہر مرتبہ قرعہ عبداللہ کے نام آتا رہا اور پھر اونٹوں میں دس کا اضافہ کیا گیا۔ یہاں تک کہ دس مرتبہ یہ عمل کیا گیا۔ اس اثناء میں عبدالمطلب برابر اللہ کی جناب میں اپنے بیٹے کی سلامتی کے لیے دعا کرتے رہے آخر کار جب اونٹوں کی تعداد سو تک پہنچ گئی اور قرعہ اندازی ہوئی تو اس مرتبہ قرعہ اونٹوں پر نکل آیا' قریش اور دوسرے حاضرین نے کہا عبدالمطلب اب تمہارے رب کی رضا پوری ہو گئی' بس کرو انھوں نے کہا میں ابھی نہیں مانتا جب تک میں تین مرتبہ قرعہ اندازی نہ کر لوں گا مجھے اطمینان نہ ہو گا۔ چنانچہ دوبارہ ان سو اونٹوں اور عبداللہ کے درمیان قرعہ اندازی ہوئی۔ عبدالمطلب بدستور کھڑے ہوئے دعا کرتے رہے اس مرتبہ بھی قرعہ اونٹوں پر نکلا اور جب دوسری اور تیسری بار بھی قرعہ اونٹوں پر نکل آیا تو اب انھوں نے وہ اونٹ وہاں ذبح کر دیے اور بغیر روک ٹوک کے وہیں چھوڑ دیے کہ آدمی یا جانور جس کا جی چاہے ان کو کھا لے۔

## اُم قتال اور عبداللہ:

قربانی کے بعد وہ اپنے بیٹے عبداللہ کا ہاتھ پکڑے ہوئے کعبہ سے واپس جانے لگے بنو اسد کی ایک عورت ام قتال بنت نوفل بن اسد بن عبدالعزیٰ ورقہ بن نوفل بن اسد کی بہن کے پاس سے جو کعبہ میں موجود تھی ان کا گزر ہوا۔ اس نے عبداللہ کے چہرے کو دیکھ کر کہا تم کہاں جاتے ہو؟ عبداللہ نے کہا میں اپنے باپ کے ساتھ ہوں اس نے کہا جس قدر اونٹ تمہارے فدیہ میں ذبح کیے گئے ہیں وہ میں تم کو دیتی ہوں تم اسی وقت مجھ سے ہم بستر ہو جاؤ۔ عبداللہ نے کہا میرے ساتھ میرے باپ ہیں' میں ان کی خلاف مرضی کوئی بات نہیں کروں گا اور نہ ان سے جدا ہونا چاہتا ہوں۔

## عبداللہ کا نکاح:

عبدالمطلب اسی طرح عبداللہ کو لیے ہوئے کعبہ سے باہر آ گئے۔ اور انھیں وہب بن عبد مناف بن زہرہ کے پاس جو اس وقت اپنی عمر اور شرافت کی وجہ سے بنو زہرہ کا رئیس تھا لے کر آئے اور عبداللہ کی شادی آمنہ بنت وہب سے جو باعتبار شرافت نسب اور مرتبہ کے تمام قریش میں سب سے افضل خاتون تھیں کر دی۔ یہ آمنہ بنت عبدالعزیٰ بن عثمان عبدالدار بن قصی کی بیٹی تھیں اور برہ ام حبیب بنت اسد بن عبدالعزیٰ بن قصی کی بیٹی تھیں۔ اور ام حبیب بنت اسد برہ بنت عوف بن عبید بن عویج بن عدی بن کعب بن لوی کی بیٹی تھیں' شادی کے بعد وہب ہی کے مکان میں عبداللہ نے ان سے خلوت کی۔ اور اسی وقت محمد ﷺ شکم مادر میں بصورت حمل جلوہ افروز ہوئے۔ جب عبداللہ آمنہ کے پاس سے برآمد ہو کر پھر اس عورت کے پاس آئے جس نے اپنے کو ان کے لیے پیش کیا تھا۔ عبداللہ نے اس سے کہا آج کیوں تم میرے سامنے وہ بات پیش نہیں کرتیں جو کل کی تھی۔ اس نے کہا آج تمہاری پیشانی پر وہ نور نہیں ہے جو کل تھا وہ جاتا رہا اور مجھے تمہاری ضرورت نہیں' واقعہ یہ تھا کہ یہ عورت اپنے بھائی ورقہ بن نوفل سے جو نصرانی ہو گیا تھا اور جس نے عیسائیوں کی مذہبی کتابوں کے مطالعہ سے اس مذہب میں بڑا مرتبہ حاصل کر لیا تھا' اور آئندہ کی خبروں سے واقف تھا سنا کرتی تھی کہ قریش میں اولاد اسماعیل سے ایک نبی پیدا ہونے والا ہے۔

اس سلسلہ میں دوسری روایت اسحٰق بن یسار کی یہ ہے کہ آمنہ بنت وہب بن عبد مناف بن زہرہ کے ساتھ عبداللہ کی ایک عورت اور تھی۔ یہ اس کے پاس آئے' مگر چونکہ اس نے مٹی میں کچھ کام کیا تھا اور اس وجہ سے اس کے جسم پر مٹی لگی ہوئی تھی۔ انھوں نے اس وقت اس عورت کو مباشرت کے لیے کہا مگر مٹی سے میلا ہونے کی وجہ سے اس نے آنے میں دیر کی۔ عبداللہ نے اس کے پاس سے نکل کر وضو کیا اور بدن پر سے مٹی دھو ڈالی اور اب مباشرت کے ارادے سے آمنہ کے پاس آئے اور اسی وقت محمد ﷺ بہ شکل حمل شکم مادر میں جلوہ افروز ہوئے وہاں سے نکل کر عبداللہ اب پھر اپنی پہلی عورت کے پاس آئے اور کہا جی چاہتا ہے اس نے کہا نہیں۔ جب پہلے تم میرے پاس آئے تھے اس وقت تمہاری دونوں آنکھوں کے بیچ میں ایک نور روشن تھا۔ تم نے اس وقت مجھ سے مباشرت کی خواہش کی میں نے انکار کر دیا تم آمنہ کے پاس چلے گئے اب وہ خود اس کے پاس چلا گیا۔

ارباب سیر کہتے ہیں کہ یہ عورت کہا کرتی تھی کہ عبداللہ میرے پاس آئے اس وقت ان کی پیشانی پر ایسا نور تھا جیسا گھوڑے کا چاند تارا' میں نے ان سے جماع کی خواہش کی مگر انھوں نے انکار کر دیا اور وہ آمنہ بنت وہب کے پاس چلے گئے۔ ان سے ہم بستر ہوئے اور اسی وقت بطن آمنہ میں محمد ﷺ شکل حمل میں مستقر ہوئے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما کی روایت ہے کہ جب عبدالمطلب عبداللہ کو لے کر ان کی شادی کرنے چلے تو وہ بنی خثعم کی ایک کاہنہ فاطمہ

بنت مر کے پاس سے جو اہل تبالہ کی ایک یہودیہ عورت تھی اور جس نے یہود کی بہت سی مذہبی کتابیں پڑھی تھیں گزرے‘ اس نے عبداللہ کے چہرے پر ایک خاص نور دیکھا اور اس سے کہا اے نوجوان اگر تو اسی وقت مجھ سے مباشرت کرتا ہے تو میں تجھے سو اونٹ دیتی ہوں‘ عبداللہ نے کہا:

اما الحرام فالممات دونه و الحل لا حل فاستبينه

فكيف بالا مرالذى تبغينه

ترجمہ: ”حرام ہو نہیں سکتا۔ اس سے موت اولیٰ ہے اور حلال کی یہ شکل نہیں لہٰذا جو تم چاہتی ہو وہ بات کیسے ہو“۔

اس کے بعد انھوں نے یہ کہا کہ میں اس وقت اپنے باپ کے ساتھ ہوں اور کسی طرح ان کا ساتھ نہیں چھوڑ سکتا عبدالمطلب ان کو اپنے ساتھ لیے ہوئے چلے گئے اور انھوں نے آمنہ بنت وہب بن عبد مناف بن زہرہ سے عبداللہ کی شادی کر دی۔ تین دن عبداللہ آمنہ کے پاس رہے۔ پھر پلٹے اور اب پھر اس خثعمیہ عورت کے پاس جس نے ان سے خواہش مباشرت کی تھی آئے اور کہا اب بھی اس بات کے لیے آمادہ ہو۔ اس نے کہا‘ اے شریف میں بدکار نہیں ہوں‘ میں نے تمہارے چہرے میں ایک نور دیکھا تھا‘ میری خواہش تھی کہ وہ نور مجھ میں آ جائے مگر اللہ کو یہ بات منظور نہ تھی کہ یہ سعادت مجھے نصیب ہو‘ اس نے جہاں مناسب سمجھا اسے ودیعت کر دیا۔ یہ بتاؤ یہاں سے جا کر تم نے کیا کیا؟ عبداللہ نے کہا میرے باپ نے میری شادی آمنہ بنت وہب سے کر دی اور میں تین دن ان کے ساتھ مقیم رہا۔ اس پر فاطمہ بنت مر نے چند شعر بھی کہے۔

## عبداللہ کا انتقال:

زہری کہتے ہیں کہ عبداللہ بن عبدالمطلب تمام قریش میں سب سے زیادہ حسین آدمی تھے کسی نے آمنہ بنت وہب سے ان کے حسن و جمال کی تعریف کی اور یہ بھی کہا۔ اگر جی چاہے تو ان سے شادی کر لو۔ آمنہ نے عبداللہ سے شادی کی عبداللہ نے ان سے مباشرت کی اور رسول اللہ ﷺ ان کے بطن میں بہ شکل حمل مستقر ہوئے اس کے بعد عبداللہ کے باپ نے ان کو ایک تجارتی قافلہ کے ساتھ مدینہ بھیج دیا تاکہ وہاں سے کھجور لے کر آئیں‘ اسی سفر میں عبداللہ نے مدینہ میں انتقال کیا جب ان کو واپس آنے میں دیر ہوئی‘ عبدالمطلب نے اپنے بیٹے حارث کو ان کی خبر کے لیے بھیجا۔ ان کو مدینہ آ کر معلوم ہوا کہ عبداللہ کا انتقال ہو گیا مگر واقدی کہتے ہیں کہ ہمارے نزدیک یہ بیان غلط ہے اصل واقعہ وہی ہے جو ام بکر بنت المسور نے بیان کیا ہے کہ عبدالمطلب اپنے بیٹے عبداللہ کو لے کر وہب کے پاس آئے اور خود اپنے بیٹے کی شادی کی درخواست کی۔ چنانچہ ایک ہی مجلس میں دونوں کی شادیاں ہو گئیں۔ عبدالمطلب کی شادی ہالہ بنت عبد مناف بن زہرہ سے اور عبداللہ کی شادی آمنہ بنت وہب بن عبد مناف بن زہرہ سے ہوئی۔

واقدی کہتے ہیں کہ ہم تمام ارباب سیر اس بات پر متفق ہیں کہ عبداللہ بن عبدالمطلب قریش کے ایک قافلہ کے ساتھ شام سے مدینہ آئے چونکہ وہ بیمار تھے اس لیے مدینہ میں ٹھہر گئے اور اسی قیام کے زمانے میں ان کا انتقال ہو گیا اور نابغہ کے یا جیسا کہ یہ بھی بیان کیا گیا ہے۔ تابعہ کے گھر کے اس چھوٹے حجرے میں جو اگر تم اس گھر میں اپنے بائیں جانب سے داخل ہوتا ہے ملتا ہے دفن کر دیے گئے۔ اس خبر کے متعلق ہمارے ارباب سیر میں کوئی اختلاف نہیں ہے۔

## عبدالمطلب بن ہاشم:

عبدالمطلب کا نام شیبہ ہے اس کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ ان کے سر میں سفید بال تھے عبدالمطلب اس لیے نام ہوا کہ ان کے باپ

ہاشم تجارت کے سلسلہ میں شام گئے تھے وہ مدینہ کے راستے سے ہاشم روانہ ہوئے تھے۔ مدینہ پہنچ کر وہ عمرو بن زید بن لبید الخزرجی کے پاس فروکش ہوئے ان کی نظر سلمٰی بنت عمرو پر پڑی اور وہ اس پر فریفتہ ہو گئے۔ اور اس کے باپ عمرو سے انھوں نے درخواست کی کہ اس کی شادی میرے ساتھ کر دو۔ اس نے نکاح کر دیا مگر یہ شرط کی کہ اس کے ہاں ولادت اس کے میکے میں ہو گی۔ ہاشم بغیر اس سے مباشرت کے اپنے کام پر واپس چلے گئے شام سے واپسی میں وہ اپنی بیوی سے اس کے میکے میں یثرب میں ہم بستر ہوئے۔ وہ حاملہ ہوئیں ہاشم اسے اپنے ہمراہ مکہ لے آئے مگر جب وضع حمل کا زمانہ قریب آیا انھوں نے اپنی بیوی کو اس کے میکے بھیج دیا اور خود شام چلے گئے' اور وہیں غزہ میں ان کا انتقال ہو گیا ان کے مرنے کے بعد ان کی بیوی سلمٰی کے ہاں عبدالمطلب پیدا ہوئے۔ یہ سات آٹھ سال تک یثرب ہی میں نشو و نما پاتے رہے۔ ایک مرتبہ بنو الحارث بن عبد مناۃ کا ایک شخص مدینہ آیا۔ یہاں اسے چند لڑکے تیراندازی کرتے ہوئے ملے۔ شیبہ جب نشانے پر تیر مارتے تھے وہ فخر سے کہتے تھے' میں ہاشم کا بیٹا ہوں' میں بطحا کے رئیس کا بیٹا ہوں۔ حارثی نے ان سے پوچھا تم کون ہو؟ انھوں نے کہا میں شیبہ بن ہاشم بن عبد مناف ہوں۔ حارثی نے مکہ آ کر مطلب سے جو حجر میں بیٹھا ہوا تھا کہا اے ابوالحارث سنو! میں نے یثرب میں چند لڑکوں کو تیراندازی کرتے ہوئے دیکھا۔ ان میں سے ایک ایسا لڑکا تھا کہ جب اس کا تیر نشانے پر لگ جاتا تو وہ اظہار فخر میں کہتا' میں ہاشم کا بیٹا ہوں میں بطحا کے رئیس کا فرزند ہوں مطلب نے سن کر کہا: بخدا میں اب اپنے گھر نہ جاؤں گا جب تک کہ اس بچے کو نہ لے آؤں گا' حارثی نے کہا اگر اس قدر مستعد ہو تو لو یہ میری ناقہ صحن میں بندھی ہے اس پر چلے جاؤ۔ مطلب اس اونٹنی پر سوار ہو کر یثرب آئے۔ سرِ شام وہ آبادی میں پہنچے۔ بنو عدی بن النجار کے محلہ میں آئے۔ یہاں انھوں نے دیکھا کہ قبیلہ کی چوپال کے احاطہ میں لڑکے گیند کھیل رہے تھے اس نے اپنے بھتیجے کو شناخت کر کے وہاں والوں سے پوچھا' یہ ہاشم کا بیٹا ہے؟ انھوں نے کہا: ہاں! یہ تمہارا بھتیجا ہے۔ اگر تم اسے لینا چاہتے ہو تو ابھی پکڑ لو اس کی ماں کو اس کی خبر نہ ہونے پائے' ورنہ اگر اسے معلوم ہو گیا تو وہ اسے کبھی نہ جانے دے گی اور پھر ہم بھی اسے جانے نہ دیں گے اور روک لیں گے۔ مطلب نے اسے آواز دی اور کہا اے میرے بھتیجے میں تمہارا چچا ہوں' تم کو تمہاری قوم کے پاس لے جانے کے لیے آیا ہوں یہ کہہ کر انھوں نے اپنی اونٹنی بٹھا دی اور وہ لڑکا تیر کی طرح اچھل کر ناقہ کے پچھلے حصہ پر بیٹھ گیا۔ مطلب اسی وقت لے کر مکہ روانہ ہو گئے۔ اس کی ماں کو رات ہونے تک اس کے جانے کی اطلاع نہ ہوئی جب رات کو اسے اس کی اطلاع ہوئی' اس نے شور مچایا کہ کوئی شخص میرے بچے کو بھگا لے گیا مگر پھر اس کو اطلاع دی گئی کہ اس کا چچا اسے لے گیا ہے۔

### عبدالمطلب کی مکہ میں آمد:

مطلب اسے دن چڑھے مکہ لے کر آئے اس وقت سب لوگ اپنی اپنی نشست گاہوں میں موجود تھے وہ پوچھنے لگے کہ تمہارے پیچھے یہ کون سوار ہے؟ انھوں نے کہا کہ یہ میرا غلام ہے اسی طرح اسے لیے ہوئے مطلب خود اپنے گھر پہنچے ان کی بیوی خدیجہ بنت سعید بن سہم نے پوچھا یہ کون ہے؟ انھوں نے اسے بھی یہی جواب دیا کہ یہ میرا غلام ہے گھر سے نکل کر مطلب حزورہ آئے۔ یہاں سے انھوں نے ایک حلہ خریدا اور اسے شیبہ کو جا کر پہنایا پھر سرِ شام اسے لے کر بنی عبد مناف کی مجلس میں آئے اس کے بعد وہ لڑکا اسی حلہ کو پہنے ہوئے مکہ کی گلی کوچوں میں پھرا کرتا تھا اور چونکہ مطلب نے اپنی قوم سے بھی ان کے دریافت کرنے پر یہی کہا تھا کہ یہ میرا غلام ہے اس وجہ سے سب اسے عبدالمطلب کہنے لگے اس موقعہ پر مطلب نے یہ شعر بھی کہا:

عرفت شیبه و النجار قد جعلت ابناؤها حوله بالنبل تنتعتل

ترجمہ: ''جب بنونجار کے لڑکے اس کے گرد کھڑے تیراندازی کر رہے تھے میں نے شیبہ کو شناخت کر لیا''۔

اسی واقعہ کے متعلق یہ روایت بھی ہے کہ ہاشم بن عبد مناف نے بنو عدی بن النجار کی ایک شریف زادی سے جس کی اپنے منگیتروں سے یہ شرط تھی کہ وہ اپنے میکے ہی میں رہے گی' شادی کی اور اس کے بطن سے شیبۃ الحمد ہاشم کا لڑکا پیدا ہوا اس کی اپنے ننھیال میں عزت و محبت سے پرورش ہوئی۔ ایک مرتبہ یہ انصار کے نوجوانوں کے ساتھ تیراندازی کی مشق کر رہا تھا جب اس کا تیر نشانے پر لگ جاتا تو وہ اظہار فخر میں کہتا ''میں ہاشم کا بیٹا ہوں'' ایک راہگیر نے اس کی یہ بات سن پائی۔ اس نے مکہ آ کر اس کے چچا مطلب بن عبد مناف سے کہا کہ میں مدینہ بنو قیلہ کے احاطہ سے گزر رہا تھا' میں نے وہاں اس شکل و صورت کا ایک نوعمر لڑکا دیکھا جو دوسرے اپنے ہم عمروں سے نشانہ بازی کر رہا تھا اور وہ اپنے کو تمہارے بھائی کا بیٹا کہتا تھا۔ تمہارے لیے یہ بات زیبا نہیں کہ تم اس جیسے لڑکے کو اس غربت میں رہنے دو۔

## عبدالمطلب کی وجہ تسمیہ:

مطلب مکہ سے چل کر مدینہ آئے انھوں نے اپنی سواری پر سارے شہر کا چکر لگایا تب کسی نے ان کو شیبہ کی ماں کا پتہ بتایا۔ مطلب نے جب تک شیبہ کے لیے اجازت نہ لے لی اس کی ماں کا پیچھا نہ چھوڑا' اس کی اجازت سے پھر وہ اسے لے کر مکہ روانہ ہوئے۔ چونکہ مطلب نے اسے اپنے پیچھے بٹھا رکھا تھا اس لیے ان کا جو ملاقاتی راستے میں ان کو ملا اور اس نے اس لڑکے کو پوچھا کہ یہ کون ہے' مطلب نے کہہ دیا کہ یہ میرا غلام ہے اسی لیے شیبہ کا نام عبدالمطلب ہو گیا۔

## عبدالمطلب اور نوفل میں تنازعہ:

مکہ آ کر مطلب نے اسے اس کے باپ کی املاک کی نشان دہی کر دی اور ان کو اس کے سپرد کر دیا۔ نوفل بن عبد مناف نے ایک کنوئیں کے بارے میں اس سے تنازعہ کیا اور زبردستی اسے غصب کر لیا۔ عبدالمطلب نے اپنی قوم کے کئی آدمیوں کے پاس جا کر اس کی شکایت کی اور اپنے چچا کے مقابلہ میں مدد مانگی مگر ان لوگوں نے اس سے انکار کیا اور کہا کہ ہم تمہارے چچا کے درمیان نہیں پڑتے۔ اس جواب پر عبدالمطلب نے اپنی حالت اپنی ننھیال کو لکھی اور خط میں چند ایسے شعر بھی لکھے' جس میں اپنے چچا نوفل کی شکایت کی تھی۔ چنانچہ اس خط کے موصول ہونے کے بعد ابو اسعد ابن عدس النجاری اسی ناقہ سواروں کے ساتھ یثرب سے روانہ ہو کر ابطح آیا۔ عبدالمطلب کو اس کے آنے کی اطلاع ہوئی وہ اس کے استقبال کو آئے اور انھوں نے کہا ماموں صاحب قیام فرمائیے۔ ابو اسعد نے کہا جب تک نوفل سے میری مڈبھیڑ نہ ہو جائے گی میں فروکش نہ ہوں گا' عبدالمطلب نے کہا میں اسے حجر میں قریش کے مشائخ کے ساتھ بیٹھا ہوا چھوڑ آیا ہوں ابو اسعد حجر آیا نوفل کے سرہانے آ کر کھڑا ہوا اور اس نے اپنی تلوار نیام سے نکال لی اور پھر نوفل سے کہا کہ رب کعبہ کی قسم ہے یا تو میرے بھانجے کو اس کا کنواں واپس دے دے ورنہ میں ابھی اس تلوار سے تیرا کام تمام کر دیتا ہوں' نوفل نے کہا رب کعبہ کی قسم ہے میں نے وہ کنواں اسے واپس دے دیا اس پر تمام حاضرین کی شہادت ہوگئی اس کے بعد ابو اسعد نے کہا' اے میرے بھانجے اب میں تمہارا مہمان بنتا ہوں' تین دن اس نے عبدالمطلب کے ہاں قیام کیا اور اسی اثناء میں اس نے عمرہ بھی کیا۔ اس واقعہ کے بیان میں عبدالمطلب نے چند شعر کہے اور سمرہ بن عمیر ابو عمرو الکنانی نے بھی کچھ شعر کہے۔ اس واقعہ کا خود نوفل پر یہ اثر ہوا کہ اس نے تمام بنو عبد شمس سے بنو ہاشم کے خلاف ایک سمجھوتہ کر لیا۔

محمد بن ابی بکر کہتا ہے کہ میں نے یہ قصہ موسیٰ بن عیسیٰ سے بیان کیا تو وہ کہنے لگا کہ ہاں چونکہ اللہ نے ہمیں دولت و امارت عطا

فرمائی ہے' اس لیے ہمارے ہاں تقرب جتانے کے لیے انصار یہ قصہ بیان کرتے ہیں۔ حالانکہ عبدالمطلب اپنی قوم میں اس قدر معزز تھے کہ ان کو قطعی اس بات کی ضرورت نہ تھی کہ بنونجار مدینہ سے ان کی حمایت کے لیے آتے۔ میں نے کہا جناب والا اہل مدینہ کی نصرت کی اس شخص کو بھی ضرورت ہوئی جو عبدالمطلب سے بہتر تھا موسیٰ بن عیسیٰ جواب تک تکیے کے سہارے بیٹھا ہوا تھا' میرے جواب سے برافروختہ ہو کر سیدھا ہو بیٹھا اور اس نے پوچھا ''عبدالمطلب سے بہتر کوئی ہے؟'' میں نے کہا ''محمد ﷺ'' اس نے کہا بے شک تم سچے ہو' اب وہ پھر تکیے کے سہارے ہو گیا اور اس نے اپنے بیٹوں سے کہا کہ اس واقعہ کو ابن ابی بکر کی روایت سے قلم بند کر لو۔

## عبدالمطلب کے معاہدات:

زید بن علاقہ التغلبی نے جس نے جاہلیت کا عہد پایا تھا یہ بات کہی ہے کہ اس معاہدے کی وجہ سے جو اس واقعہ کے بعد بنو ہاشم اور خزاعہ میں چلا آتا تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے مکہ فتح کیا اور اسی وجہ سے رسول اللہ ﷺ نے بنوکعب کی مدد فرمائی تھی اور واقعہ یہ ہوا تھا کہ نوفل بن عبدمناف نے جو عبدمناف کے بیٹوں میں ایک ہی اب تک زندہ تھا۔ عبدالمطلب بن ہاشم بن عبدمناف کے کچھ جوہڑ زبردستی لے لیے۔ عبدالمطلب کی ماں سلمیٰ بنت عمرو النجار یہ قبیلہ خزرج کی تھی۔ عبدالمطلب نے اپنے چچا سے انصاف کی درخواست کی' مگر اس نے نہ مانا' عبدالمطلب نے اپنے ماموؤں سے اس کی شکایت کی اور ان سے مدد مانگی۔ اسی یا ستر یثرب سے مکہ آئے اور انھوں نے اپنے اونٹ کعبہ کے صحن میں لا کر بٹھائے۔ نوفل نے جب ان کو دیکھا تو اس کے دل میں ان کی جانب سے شبہ پیدا ہوا اس نے سلام کیا مگر انھوں نے کہا کہ جب تک تم ہمارے بھانجے کا حق واپس نہ دو گے ہم تمہارے سلام کا جواب نہیں دیتے۔ اس نے کہا میں آپ لوگوں کی تعظیم وتکریم کے خیال سے ایسا کیے دیتا ہوں اور اس نے وہ باولیاں عبدالمطلب کو واپس کر دیں۔ اس تصفیہ کے بعد وہ لوگ اپنے گھر چلے گئے مگر اس واقعہ سے عبدالمطلب کے دل میں دوسروں کو حلیف بنانے کا خیال پیدا ہوا۔ اس نے بسر بن عمرو ورقہ بن فلاں اور خزاعہ کے بعض دوسرے اشخاص کو معاہدہ کے لیے دعوت دی' یہ سب کعبہ میں آئے اور یہاں انھوں نے ایک معاہدہ لکھ لیا۔

## چاہ زمزم کا دفینہ:

عبدالمطلب کے چچا مطلب بن عبدمناف کی موت کے بعد حاجیوں کو پانی کی بہم رسانی اور ان کی مہمان داری کی جو خدمات بنوعبدمناف کے پاس تھیں اور اس وجہ سے قوم میں جو عزت اور شرف ان کو حاصل تھا وہ اب عبدالمطلب کو ملا۔ انھوں نے سب سے پہلے اسماعیل بن ابراہیم علیہ السلام کے کنوئیں زمزم کو صاف کر کے کھولا اور جو دفینہ اس میں تھا انھوں نے برآمد کیا یہ سونے کے دو ہرن تھے جن کو جرہم نے اس میں اس وقت دفن کیا تھا جب ان کو کعبہ سے بے دخل کر دیا گیا' کچھ قلعی تلواریں تھیں اور زرہیں تھیں۔ ان تلواروں سے کعبہ کا ایک دروازہ بنایا گیا اور اس میں ان سونے کے ہرنوں کا سونا پتروں کی شکل میں تبدیل کر کے دروازے پر چڑھایا گیا۔ بیان کیا گیا ہے کہ جو قیمتی شے کعبہ پر چڑھائی گئی وہ یہی سونا تھا۔ عبدالمطلب کی کنیت ابوالحارث تھی۔ کیونکہ ان کے سب سے بڑے بیٹے کا نام حارث تھا اور یہی شیبہ ہے۔

## ہاشم بن عبدمناف:

ہاشم کا نام عمرو ہے۔ ہاشم اس لیے مشہور ہوا کہ مکہ میں سب سے پہلے انھوں نے روٹیوں کو شوربے میں توڑ کر ان کو اپنی قوم کو کھلایا تھا۔ اسی کے متعلق مطرود بن کعب الخزاعی یا ابن الکلبی کے قول کے مطابق ابن الزبعریٰ نے یہ شعر کہا ہے۔

عمرو الذی حشم الثرید لقومہ و رجال مکۃ مسنتون عجاف

ترجمہ: ''وہ عمرو جس نے اپنی قوم کو روٹی چور کر کھلائی جب کہ مکہ والے سخت قحط میں مبتلا تھے''۔

ان کی قوم قریش، قحط اور افلاس کی سخت مصیبت میں مبتلا ہوگئی تھی۔ یہ فلسطین گئے اور وہاں سے بہت سا آٹا لے کر مکہ آئے اس کی روٹیاں پکوائیں اور بہت سے جانور ذبح کر کے اس کا قورمہ تیار کیا اور روٹیوں کو اس میں توڑ کر انھوں نے اپنی قوم کی دعوت کی۔ ہاشم پہلے شخص ہیں جنہوں نے قریش کے لیے سال میں دو سفر جاڑے اور گرمی کے کیے۔

## ہاشم اور عبد شمس:

ہاشم اور عبد شمس یہ عبد مناف کے سب سے بڑے بیٹے تھے مطلب جو ان کے سب سے چھوٹے بیٹے تھے ان کی ماں عاتکہ بنت مرۃ السلمیہ تھی اور نوفل جس کی ماں واقدہ تھی، عبد مناف کے یہ چاروں بیٹے اپنے باپ کے بعد قوم کے سردار ہوئے۔ ان کو مجبرون کہتے ہیں۔ انہی نے سب سے پہلے قریش کے لیے دوسرے ملکوں میں سکونت کے لیے اجازت نامے حاصل کیے اس کی وجہ سے قریش حرم سے دور دور منتشر ہوگئے۔ ہاشم نے شاہانِ روم اور غسان سے اجازت نامہ حاصل کیا۔ عبد شمس نے نجاشی الاکبر سے اجازت حاصل کی۔ اس وجہ سے قریش حبشہ چلے گئے، نوفل نے اکاسرۂ ایران سے اجازت حاصل کی اور اس وجہ سے قریش عراق جا کر آباد ہوئے، مطلب نے ملوک حمیر سے نوآبادی کی اجازت حاصل کی اور اس وجہ سے قریش یمن جا کر متوطن ہوئے، چونکہ ان کی وجہ سے اللہ نے قریش کی حالت درست کر دی، اس لیے ان کو مجبرون کہنے لگے۔

بیان کیا گیا ہے کہ ہاشم اور عبد شمس توام پیدا ہوئے تھے جو پہلے پیدا ہوا تھا اس کی ایک انگلی دوسرے کی پیشانی سے چمٹی ہوئی تھی اس لیے اسے کاٹ کر دونوں کو علیحدہ کیا گیا اس قطع سے خون بہا اس پر یہ شگون لیا گیا کہ ان کے درمیان خون ریزی ہوگی، اپنے باپ عبد مناف کے بعد ہاشم کعبہ کے متولی ہوئے اور حاجیوں کے لیے پانی اور قیام کا انتظام ان کے متعلق ہوا۔

## ہاشم اور اُمیہ میں منافرت:

جب ہاشم نے اپنی قوم کی دعوت کی تو اس پر امیہ بن عبد شمس بن عبد مناف کے دل میں ان کی طرف سے حسد پیدا ہوا یہ بھی دولت مند تھا اس نے اگرچہ بڑے اہتمام سے اپنی قوم کی ویسی ہی دعوت کی مگر وہ بات نہ ہوسکی جو ہاشم سے بن آئی قریش کے بعض لوگوں نے اس کا مضحکہ کیا وہ سخت برہم ہوا اور ہاشم کا دشمن ہوگیا اور مطالبہ کیا کہ اس کے متعلق پنچایت سے فیصلہ لیا جائے ہاشم نے اپنی بزرگی اور عزت کی وجہ سے اس بات کو برا سمجھا مگر قریش نے ان کا پیچھا نہ چھوڑا اور انھیں جوش دلا کر اس بات پر آمادہ کر دیا۔ ہاشم نے کہا میں اس شرط پر اس معاملہ کو پنچایت کے سپرد کرتا ہوں کہ تم کو سیاہ گردن کی پچاس اونٹنیاں مکہ کی تلہٹی میں ذبح کرنا پڑیں گی۔ اور دس سال کے لیے مکہ سے ترک سکونت کرنا پڑے گی، امیہ نے یہ شرط مان لی اور اب دونوں نے کاہن الخزاعی کو اپنے درمیان حکم بنایا اس نے ہاشم کے حق میں فیصلہ کیا ہاشم نے امیہ سے اونٹنیاں لے کر ان کو ذبح کیا اور حاضرین کی اس سے دعوت کی۔ امیہ شام چلا گیا۔ اس سال وہ وہاں رہا ہاشم اور امیہ میں عداوت کا یہ پہلا واقعہ تھا۔

## عبدالمطلب اور حرب بن امیہ:

یہ واقعہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ عبدالمطلب بن ہاشم اور حرب بن امیہ نے اپنے تعلقات کے لیے نجاشی الحبشی سے کہا، مگر اس نے دخل دینے سے انکار کر دیا۔ تب ان دونوں نے نفیل بن عبدالعزیٰ بن ریاح بن عبداللہ بن قرط بن ازاح بن عدی بن کعب کو پنچ

بنایا۔ اس نے حرب سے کہا۔ اے ابوعمرو تم اس شخص سے تنافر اور تنازع کرتے ہو جو تم سے قد میں بڑا ہے۔ اس کا سر تم سے بڑا ہے۔ تم سے زیادہ وجیہ ہے۔ تم سے کم برا ہے' جس کی اولاد تم سے زیادہ ہے جو تم سے زیادہ سخی ہے اور زیادہ طاقت ور ہے یہ کہہ کر اس نے عبدالمطلب کے حق میں فیصلہ کر دیا۔ حرب نے کہا یہ بھی شومئی وقت ہے کہ ہم نے تجھے حکم بنایا۔

عبد مناف کے بیٹوں میں سے سب سے پہلے ہاشم نے شام کے شہر غزہ میں انتقال کیا۔ اس کے بعد عبد شمس نے مکہ میں انتقال کیا اور وہ اجیاد میں دفن کیا گیا۔ اس کے بعد نوفل نے عراق کی راہ میں مقام سلمان میں انتقال کیا۔ پھر مطلب نے یمن کے مقام رومان میں انتقال کیا...... ہاشم کے بعد حجاج کے لیے پانی اور قیام کا انتظام ان کے بھائی مطلب کے متعلق ہوا۔

## عبد مناف بن قصی:

اس کا اصل نام مغیرہ ہے اس کے حسن و جمال کی وجہ سے اسے چاند کہتے تھے' قصی کہا کرتا تھا کہ میرے چار بیٹے ہوئے ان میں سے دو کے نام میں نے اپنے دونوں بتوں کے نام پر رکھے ایک کا نام اپنے گھر کے نام پر رکھا اور ایک کا خود اپنے نام پر رکھا۔ ان چاروں کی نام اس طرح ہیں۔ عبد مناف' عبدالعزیٰ (یہ اس کا باپ ہے) عبدالدار بن قصی اور عبد قصی بن قصی یہ کم عمری میں مر گیا تھا۔ یہ تو بیٹے ہیں اور لڑکی برہ بنت قصی ہے ان سب کی ماں حبی بنت خلیل بن حبشیہ بن سلمول بن کعب بن عمرو بن خزاعہ تھی۔

ہشام بن محمد اپنے باپ کی روایت بیان کرتا ہے کہ عبد مناف کا لقب قمر اور نام مغیرہ تھا اس کی ماں حبی تھی اس نے اسے مکہ کے سب سے بڑے بت مناف کو اپنے اظہار عبودیت میں حوالے کر دیا تھا اسی وجہ سے یہی نام مشہور ہو گیا۔

## قصی بن کلاب:

قصی کا اصل نام زید ہے۔ قصی اس لیے نام ہوا کہ اس کے باپ کلاب بن مرہ قصی کی ماں فاطمہ بنت سعد بن سہیل ہے۔ اور سہیل کا اصل نام خیرا بن حمالہ بن عوف بن غنم بن عامر الجادر بن جعثمہ بن یشکر ہے جو بنوالدیل کے حلیف از دشنوہ سے تھا شادی کی' اس کے بطن سے کلاب کے دو بیٹے زہرہ اور زید پیدا ہوئے کلاب مر گیا۔ اس وقت زید بالکل کم سن تھا اور زہرہ جوان ہو چکا تھا۔ کلاب کے مرنے کے بعد ربیعہ بن حرام بن خنسہ بن عبد کبیر بن عذرہ بن زید نے جو قضاعہ سے تھا۔ زہرہ اور قصی کی والدہ فاطمہ سے شادی کر لی چونکہ زہرہ سن بلوغ کو پہنچ گیا تھا اور قصی شیر خوار تھا یا حال ہی میں اس کا دودھ چھڑایا گیا تھا اس لیے قصی کی ماں قصی کی کم سنی کی وجہ سے اسے اپنے خاوند کے علاقہ میں جو شام کے شرفاء بنو عذرہ سے تعلق رکھتا تھا لے گئی اور زہرہ کو اس کی قوم میں چھوڑ گئی اس کے بطن سے ربیعہ کا لڑکا رزاح بن ربیعہ پیدا ہوا اس طرح یہ قصی کا اخیافی بھائی تھا۔ ربیعہ بن حرام کے تین لڑکے ایک دوسری عورت کے بطن سے تھے ان کے نام یہ ہیں' حسن بن ربیعہ' محمود بن ربیعہ اور جلہمہ بن ربیعہ۔

## قصی کی مکہ میں واپسی:

زید نے ربیعہ کے گھر پرورش پائی اور جوان ہوا۔ چونکہ وہ اپنی قوم والوں سے بہت دور آ رہا تھا اس لیے زید کا نام قصی ہو گیا اس اثنا میں زہرہ بن کلاب مکہ ہی میں سکونت پذیر رہا۔ قصی بن کلاب بنو قضاعہ کے علاقے میں رہتا سہتا تھا اور ربیعہ بن حرام ہی کو اپنا باپ سمجھتا تھا۔ ایک دن اس کے اور بنو قضاعہ کے ایک دوسرے شخص میں کچھ تکرار ہو گئی۔ زید اب سن بلوغ کو پہنچ گیا تھا' اس قضاعی نے طنزاً اس پر یہ بات ظاہر کر دی کہ تم غربت میں ہو اور یہ بھی کہا کہ تم کیوں اپنی قوم اور خاندان میں چلے نہیں جاتے تم ہماری قوم سے نہیں ہو' قصی کو اس طنز سے بڑا رنج ہوا' وہ سیدھا اپنی ماں کے پاس آیا اور اس سے قضاعی کے بیان کی تصدیق چاہی' اس نے کہا

اے میرے بیٹے نجدا تو اس شخص سے باعتبار اپنی ذات اور اپنے باپ کے بہت زیادہ معزز اور شریف ہے تو کلاب بن مرہ بن کعب بن لوئی بن غالب بن فہر بن مالک بن النضر بن کنانہ القرشی کا بیٹا ہے۔ تیری قوم مکہ میں بیت اللہ اور حرم بیت اللہ میں رہتی ہے۔ یہ معلوم کر کے اب اس نے غربت کو ترک کر کے اپنی قوم میں جا کر مل جانے کی پختہ نیت کر لی اس کی ماں نے اس سے کہا کہ عجلت نہ کرو' ماہ حرام آنے دو جب عرب حاجی مکہ جائیں تو بھی ان کے ہمراہ ہو جانا اس وقت جانے میں تمہاری جان کا خطرہ ہے قصی نے اپنی ماں کا مشورہ مانا اور وہ وہیں ٹھہرا رہا۔

## قصی کا حُبی سے نکاح:

جب ماہِ حرام میں بنوقضاعہ کے حاجی حج کے لیے روانہ ہوئے تو یہ ان کے ہمراہ مکہ آیا اور حج سے فارغ ہو کر اب یہیں مستقل طور پر قیام پذیر ہو گیا۔ چونکہ وہ بڑا ابہادر اور شریف تھا اس نے حلیل بن حبشیہ الخزاعی کے ہاں اس کی بیٹی حبی سے منگنی کرنا چاہی حلیل نے اس کے نسب سے اطمینان کر کے اپنی بیٹی سے اس کی شادی کر دی اس زمانے میں حلیل کعبہ کا متولی اور مکہ کا امیر تھا۔ ابن اسحٰق کی روایت کے مطابق شادی کے بعد قصی اپنے خسر حلیلؔ کے ساتھ رہنے لگا اور اس کی بیٹی حبی کے بطن سے قصی کے بیٹے عبدالدار عبد مناف' عبدالعزیٰ اور عبدقصی پیدا ہوئے۔

## قصی اور رزاح بن ربیعہ:

جب اس کے بیٹے دور دراز ملکوں میں چلے گئے اور اس کی دولت اور عزت بہت بڑھ گئی' حلیل بن حبشیہ مر گیا قصی نے سوچا کہ خزاعہ اور بنی بکر کے مقابلہ میں خود وہ کعبہ کی تولیت اور مکہ کی امارت کا مستحق ہے۔ نیز یہ کہ قریش اسماعیل بن ابراہیم کی اولاد اور ان کی خالص نسل سے ہیں۔ اس غرض کے لیے اس نے قریش اور بنوکنانہ کے بعض لوگوں سے گفتگو کی اور کہا کہ ہم سب بنوخزاعہ اور بنو بکر کو مکہ سے نکال باہر کریں جب انھوں نے اس کی یہ بات مان لی اس نے اپنے اخیافی بھائی رزاح بن ربیعہ بن حرام کو جو اپنی قوم میں تھا اپنی نصرت اور شرکت کے لیے دعوت دی' رزاح نے اپنی قوم بنوقضاعہ میں کھڑے ہو کر ان سے اپنے بھائی کی امداد کی درخواست کی اور کہا کہ آپ لوگ میرے ساتھ ہوں انھوں نے اس کی دعوت قبول کی اور چلنے پر آمادگی ظاہر کی۔

## بنوخزاعہ کا مکہ سے اخراج:

ہشام اپنے پہلے بیان کے سلسلہ میں کہتا ہے ''قصی اپنے بھائی زہرہ اور خاندان کے پاس چلا آیا۔ چند ہی روز میں اسے سرداری مل گئی۔ چونکہ مکہ میں بنوخزاعہ کی تعداد بنوالنضر سے زیادہ تھی اس لیے قصی نے اپنے بھائی رزاح سے مدد مانگی اس کے تین اور بھائی دوسری ماں سے تھے وہ ان کو اور دوسرے بنوقضاعہ کو جنھوں نے اس کا ساتھ دینے کا وعدہ کیا تھا لے کر قصی کے پاس مکہ آیا۔ یہاں قصی کی حمایت کے لیے بنوالنضر تھے ان سب نے مل کر خزاعہ کو مکہ سے نکال دیا اس کے بعد قصی نے حبی بنت حلیل بن حبشیہ الخزاعی سے شادی کی جس کے بطن سے اس کے چاروں بیٹے پیدا ہوئے۔ حلیل بیت اللہ کا آخری متولی تھا جب اس کا وقت آخر ہوا تو اس نے کعبہ کی ولایت اپنی بیٹی حبی کے سپرد کی اس نے کہا آپ جانتے ہیں کہ مجھ سے یہ نہیں ہو سکتا کہ خود کعبہ کا دروازہ کھولوں اور بند کروں حلیل نے کہا اچھا میں اس کام کے لیے ایک دوسرا شخص مقرر کر دیتا ہوں جو اس منصب کو تمہارے نائب کی حیثیت سے انجام دے۔ چنانچہ اس نے ابوغبشان سلیم بن عمرو بن بوی بن ملکان بن قصی کو یہ خدمت سپرد کر دی۔ قصی نے ایک مشک شراب اور ایک عود کے عوض میں اس سے کعبہ کی تولیت خرید لی اس پر خزاعہ بگڑے اور وہ قصی پر چڑھ آئے' تب اس نے اپنے بھائی سے مدد مانگی اور اس

کیا گیا ہے کہ اساف نے نائلہ سے کعبہ میں زنا کیا۔ اس کی پاداش میں اللہ نے دونوں کو مسخ کر کے پتھر بنا دیا۔ زمانہ جاہلیت میں بھی کعبہ کی حرمت اس قدر تھی کہ نہ وہاں کوئی کسی پر ظلم کرتا تھا اور نہ بدکاری کرتا تھا۔ اگر بادشاہ بھی اس کی حرمت کو باطل کرتا تو فوراً اسی جگہ وہ ہلاک ہو جاتا۔ اسی وجہ سے کعبہ کو ناسہ کہتے تھے اور مکہ بھی اس لیے کہتے تھے کہ جو ظالم وسرکش یا بدکار وہاں ظلم یا بدکاری کرتا تھا اس کی گردن دبا دی جاتی۔

## بنو جرہم کی تباہی:

جب جرہم اپنی بداعمالیوں سے باز نہ آئے اور عمرو بن عامر کی اولاد یمن سے اِدھر اُدھر پھیل گئی' ان میں سے بنو حارثہ بن عمرو تہامہ آ کر متوطن ہوئے چونکہ یہ اپنی اصل جماعت سے منقطع ہو گئے تھے۔ اس وجہ سے ان کا نام خزاعہ ہوا' اور یہ بنو عمرو بن ربیعہ بن حارثہ ہیں اور اسلم' مالک' ملکان بنو افصی بن حارثہ ہیں اللہ نے جرہم پر جسم پر آبلے پڑنے اور نکسیر بہنے کا عذاب نازل کیا جس سے وہ فنا ہو گئے اور اب خزاعہ بھی ان کے بقیہ کو مکہ سے نکال دینے کے لیے جمع ہو کر تیار ہوئے۔ ان کا سردار عمرو بن ربیعہ بن حارثہ تھا۔ اس کی ماں فہیرہ بنت عامر بن الحارث بن مضاض تھی۔ فریقین خوب لڑے۔ جب عامر بن الحارث نے محسوس کیا کہ اسے شکست ہو گی وہ کعبہ کے دونوں غزالوں اور رکن کے پتھر کے پاس توبہ کرنے آیا۔ وہ کہہ رہا تھا:

لَا هُمَّ اِنَّ جُرْهُمًا عِبَادُكَ اَلنَّاسُ طُوفٌ وَ هُمْ تلادك. بهم قَدِيْمًا عَمِرتْ بِلَادُكَ.

''اے اللہ! جرہم تیرے بندے ہیں' اور لوگ تو نوزائیدہ ہیں' اور وہ تیرے پرانے ہیں' قدیم سے انھیں نے تیرے شہر آباد کیے ہیں''۔

مگر جب اس کی توبہ قبول نہ ہوئی' اس نے وہ دونوں ہرن اور حجر الرکن زمزم میں ڈال دیے اور اوپر سے مٹی ڈال دی۔ اس لڑائی کے بعد جو جرہم بچے وہ جہنیہ کی سرزمین میں چلے گئے۔ یہاں ایک بڑے زبردست سیلاب نے ان کو آ لیا اور وہ سب کو بہا لے گیا۔ اسی طرح امیہ بن الصلت نے اپنے اس شعر میں اشارہ کیا ہے۔

و جـرهـم و مـنـوا تهـا متـه في الدهر فسالت بجمعهم آضم

ترجمہ: ''اور جرہم ایک زمانہ سے تہامہ میں رہے تھے ان سب کو وہ اضم بہا لے گیا''۔

جرہم کے بعد عمرو بن ربیعہ کعبہ کا متولی ہوا۔ بنو قصی کہتے ہیں کہ عمرو بن الحارث الغبشانی کعبہ کا متولی ہوا' اور اسی کا اس نے اپنے اس شعر میں اظہار کیا ہے۔

ونـحـن ولينا البيت من بعدجرهـم لـنـعـمـره مـن كـل باغ و ملحد

ترجمہ: ''جرہم کے بعد ہم بیت اللہ کے ولی ہوئے تاکہ اسے ہر ظالم اور بے دین سے بچا کر آباد رکھیں''۔

اسی کا قول تھا۔ آخرت کے لیے عمل کرو اور ضروریاتِ دنیا سے بے فکر رہو۔

## کعبہ کے متولی بنو خزاعہ:

اس طرح اب بنو خزاعہ بیت اللہ کے متولی ہوئے۔ البتہ دوسرے قبائل مضر میں تین خدمتیں باقی رہیں۔ عرفہ سے لوگوں کو حج کرانے لے جانا۔ یہ خدمت غوث بن مر کے سپرد تھی' یہ ہی صوفہ ہے چنانچہ جب عرفہ سے اجازت ملتی تو عرب کہتے اجیزی صوفۃ۔ دوسری خدمت حاجیوں کو قربانی کے دن منیٰ لے جانے کی تھی' یہ بنو زید بن عدوان کے سپرد تھی۔ ان میں سے آخری شخص جو اس

خدمت کا متولی ہوا وہ ابو سیارہ عمیلیہ بن الاعزل بن خالد بن سعد بن الحارث بن فرایش بن زید تھا۔ تیسری خدمت نسی یعنی مقدس مہینوں کا التوا یہ قلمس کے سپرد تھا' اس کا اصل نام حذیفہ بن نعیم بن عدی تھا جو بنو مالک بن کنانہ سے تعلق رکھتا تھا اس کے بعد یہ خدمت اس کے بیٹوں کو ملی۔ آخری شخص جو اس خدمت پر فائز تھا وہ ابو ثمامہ جنادہ بن عوف بن امیہ بن قلع بن حذیفہ تھا اب اسلام آیا اور اس نے نسی کی رسم کو مٹا کر مقدس مہینوں کی حرمت کو پھر بحال کر دیا۔

جب معد کی تعداد بہت زیادہ ہوئی وہ مکہ چھوڑ کر متفرق ہو گئے مگر قریش نے مکہ کو نہ چھوڑا جب عبدالمطلب نے زمزم کھدوایا تو اسے اس میں وہ دونوں ہرن ملے جن کو جرہم دفن کر گئے تھے۔ عبدالمطلب نے ان دونوں کو نکال لیا اور پھر جو کچھ اس نے کیا وہ ہم اپنی اسی کتاب میں اس کے موقع پر بیان کر چکے ہیں۔

## کعبہ کے خزانے کی چوری:

ملیح بن عمرو الخزاعی کے مولیٰ دویک کے پاس کعبہ کا خزانہ برآمد ہوا۔ قریش نے اس کا ہاتھ قطع کر دیا۔ اس سلسلہ میں حارث بن عامر بن نوفل اور ابو وہاب بن عزیز بن قیس بن سوید التمیمی جو حارث بن عامر بن نوفل بن عبد مناف کا اخیافی بھائی تھا اور ابولہب بن عبدالمطلب پر چوری کا اہتمام عائد کیا گیا تھا اور قریش کے بیان کے مطابق ان تینوں نے کعبہ کے خزانہ کو وہاں سے نکال کر بنو ملیح کے مولی دویک کے پاس رکھوا دیا تھا جب قریش نے ان کو ملزم قرار دیا تو انھوں نے دویک کا نام بتا دیا۔ اس کا ہاتھ قطع کر دیا گیا۔ یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ انھی نے اس چوری کے مال کو اس کے پاس رکھا تھا۔ جب قریش کو اس بات کا یقینی علم ہوا کہ وہ مال دراصل حارث بن عامر بن نوفل بن عبد مناف کے پاس تھا وہ اسے عرب کے کاہنوں میں سے ایک مشہور کاہنہ کے پاس لے کر گئے اس نے اپنی کہانت سے حارث کے متعلق یہ حکم لگایا کہ چونکہ اس نے کعبہ کی حرمت کو باطل کیا ہے اس لیے وہ دس سال تک مکہ میں داخل نہ ہو چنانچہ اس کے حکم کی بنا پر قریش نے حارث کو مکہ سے دس سال کے لیے خارج البلد کر دیا۔ یہ اس اثنا میں مکہ کے آس پاس سکونت پذیر رہا۔

بحر احمر نے ایک رومی تاجر کا برباد شدہ جہاز ساحل جدہ پر لگا دیا۔ قریش نے جہاز کا سامان حاصل کر کے کعبہ کی چھت کے لیے تیار کیا۔ اس کام کو مکہ کے ایک قبطی بڑھئی نے اپنی رائے کے مطابق انجام دیا۔

## کعبہ کی تعمیر کا ارادہ:

جس کنوئیں میں کعبہ کے نذرانے ڈالے جاتے تھے اس میں سے روزانہ ایک سانپ نکل کر کعبہ کی دیوار پر بیٹھا کرتا تھا سب اس سے ڈرتے تھے جو اس کے قریب جاتا وہ اپنا پھن کھڑا کر کے ڈسنے کے لیے منہ کھولتا۔ ایک دن وہ اسی طرح کعبہ کی دیوار پر برآمد تھا اللہ نے ایک پرندہ بھیجا وہ اسے اپنے چنگل میں اٹھا لے گیا۔ اس پر قریش کہنے لگے کہ معلوم ہوتا ہے کہ جس بات کے کرنے کا ہم نے ارادہ کیا ہے اللہ اسے پسند کرتا ہے' ہمارے پاس جو بینہ بھی تیار ہے اللہ نے سانپ سے ہم کو مطمئن کر دیا ہے یہ واقعہ فجار سے پندرہ سال بعد کا واقعہ ہے۔ اس وقت رسول اللہ ﷺ کی عمر ۳۵ سال تھی۔ اب جب کہ قریش نے کعبہ کو ڈھا کر نئے سرے سے بنانے کا تہیہ ہی کر لیا تو ابو وہب بن عمرو بن عائذ بن عمران بن مخزوم کھڑا ہوا' اس نے کعبہ کا ایک پتھر اٹھایا مگر وہ پتھر اس کے ہاتھ سے گر پڑا اور جہاں سے اٹھایا گیا تھا اسی جگہ پر چلا آیا۔ یہ دیکھ کر ابو وہب نے قریش سے کہا کہ کعبہ کی تعمیر میں صرف اپنی پاک کمائی لگانا۔ کسی کسبی کا بھاڑا' سود کا روپیہ یا ظلم کر کے حاصل کیا ہوا روپیہ نہ لگایا جائے بعض لوگوں نے اس قول کو ولید بن مغیرہ سے منسوب کیا ہے۔

عبداللہ بن صفوان بن امیہ بن خلف نے ایک مرتبہ جعدہ بن ہبیرہ بن ابی وہب بن عمرو بن عائذ بن عمران بن مخزوم کو کعبہ کا طواف کرتے ہوئے دیکھا تو پوچھا یہ کون ہے؟ لوگوں نے اسے بتایا کہ یہ جعدہ بن ہبیرہ ہے اس پر عبداللہ بن صفوان نے کہا کہ جب قریش نے کعبہ کے ڈھا دینے کا ارادہ کیا تو اسی کے دادا ابو وہب نے کعبہ کا ایک پتھر اٹھایا مگر وہ اس کے ہاتھ سے چھوٹ گیا اور اپنی جگہ چلا گیا۔ اس وقت اس نے قریش سے کہا تھا کہ اس کعبہ کی تعمیر میں اپنی صرف حلال کمائی کا روپیہ لگانا' کسی کسبی کا بھاڑا یا ظلم سے حاصل کیا ہوا مال ہرگز نہ لگایا جائے۔ یہ ابو وہب رسول اللہ ﷺ کے والد کا ماموں تھا۔

## کعبہ کا انہدام:

اب تعمیر کے لیے قریش نے کعبہ کو کئی شقوں میں تقسیم کرلیا۔ دروازہ کا حصہ بنو عبد مناف اور بنو زہرہ کے متعلق ہوا۔ رکن الاسود سے رکن الیمانی تک بنو مخزوم تیم اور دوسرے قریش کے قبائل کے جو ان میں شامل ہو گئے تھے متعلق کیا گیا۔ کعبہ کی پشت بنو جمح اور بنو سہم کے متعلق ہوئی۔ حجر کا حصہ یہ ہی حطیم ہے بنو عبد الدار بن قصی۔ بنو اسد بن عبد العزیٰ بن قصی اور بنو عدی بن کعب کے متعلق ہوا' مگر پھر سب کعبہ کو منہدم کرنے سے خائف ہوئے اور اس منصوبے سے رُک گئے۔ ولید بن مغیرہ نے کہا میں اس کی ابتداء کرتا ہوں۔ اس نے پھاوڑا اٹھایا اور کعبہ پر لے کر کھڑا ہوا اور وہ کہتا تھا کہ اے بار الٰہ کچھ باک نہیں ہے ہم کعبہ کے ساتھ خیر ہی کرنا چاہتے ہیں۔ یہ کہہ کر اس نے دونوں رکنوں کی سمت سے کچھ حصہ منہدم کر دیا۔ اس رات لوگ منتظر رہے کہ اس گستاخی کی اسے سزا ملے گی اور کہنے لگے کہ ہم دیکھتے ہیں اگر وہ مر گیا تو پھر ہم کعبہ کو ہاتھ نہ لگائیں گے بلکہ منہدم حصہ کو بھی پھر اسی طرح بنا دیں گے اور اگر اسے کوئی تکلیف یا مرض نہ ہوا تو معلوم ہو جائے گا کہ جو کچھ ہم نے کیا ہے اللہ نے اسے پسند کیا ہے ہم کعبہ کو منہدم کر دیں گے۔ دوسری صبح کو ولید صحیح و سالم کعبہ کو ڈھانے آ گیا اور اس نے کچھ اور حصہ منہدم کیا اب اور لوگ بھی اس کے ساتھ تھے۔ گراتے گراتے اس کی بنیاد تک پہنچے اور ان سبز پتھروں تک آ گئے جو دانتوں کی شکل میں ایک دوسرے سے جڑے ہوئے تھے۔ ایک قریشی نے جو کعبہ کے ڈھانے میں شریک تھا ان دونوں سبز پتھروں کے درمیان کدال ڈالی تا کہ وہ ان میں سے ایک کو نکالے۔ مگر پتھر کے جنبش کرتے ہی تمام مکہ متزلزل ہو گیا۔ اس وقت قریش اس بنیاد پر رک گئے۔

## کعبہ کی تعمیر:

اس کے بعد تمام قبیلوں نے کعبہ کی تعمیر کے لیے پتھر جمع کیے۔ ہر قبیلہ علیحدہ علیحدہ پتھر جمع کرتا تھا پتھر جمع ہونے کے بعد انھوں نے تعمیر شروع کی' جب عمارت رکن کی جگہ تک مرتفع ہوگئی تو ہر قبیلہ نے مطالبہ کیا کہ اس کے اوپر صرف اسی کو تعمیر کا شرف حاصل ہو دوسرا نہ بنائے۔ اس مطالبہ نے نزاع کی صورت اختیار کی' تعمیر چھوڑ کر وہ علیحدہ علیحدہ جمع ہوئے' ایک نے دوسرے کو حلیف بنایا اور لڑائی کی دھمکی دی۔ بنو عبد الدار خون سے بھرا ایک کٹورا لائے اور انھوں نے بنو عدی بن کعب سے اس خون میں ہاتھ ڈال کر آخر دم تک لڑنے کے لیے معاہدہ کیا' اسی وجہ سے ان کا نام لعقتہ الدم ہوا۔ چار پانچ راتیں قریش اسی طرح کام چھوڑے رہے پھر سب نے مسجد میں جمع ہو کر مشاورت کی اور سمجھوتہ کرلیا۔

## حجر اسود:

ابو امیہ بن مغیرہ اس وقت قریش کا سب سے سن رسیدہ آدمی تھا۔ اس نے قریش سے کہا کہ اس نزاع کے تصفیہ کو اس شخص کے حوالہ کر دو جو سب سے پہلے مسجد میں داخل ہو۔ اتفاق کی بات کہ سب سے پہلے رسول اللہ ﷺ وہاں تشریف لائے۔ ان کو دیکھ کر تمام

قریش نے کہا بے شک یہ امین ہیں ہم ان کے تصفیہ پر راضی ہیں یہ محمد ہیں جب آپ ان کے پاس آئے انھوں نے آپ سے واقعہ بیان کیا آپ نے فرمایا مجھے ایک کپڑا لا دو' کپڑا آپ کو دیا گیا' آپ نے رکن کعبہ کو اپنے ہاتھ سے اٹھا کر اس میں رکھا پھر فرمایا کہ ہر قبیلہ اس چادر کا ایک کونہ تھام لے اور سب مل کر اسے اٹھائیں۔ انھوں نے اس فیصلہ پر عمل کیا اور جب رکن کو اٹھاتے ہوئے اس کے مقام پر لے آئے خود رسول اللہ ﷺ نے اپنے ہاتھ سے اسے وہاں رکھ دیا پھر اس کے اوپر عمارت شروع کی گئی۔ نزول وحی سے پیشتر ہی قریش رسول اللہ ﷺ کو امین کہتے تھے۔

**قریش کے ہاتھ کعبہ کی یہ تعمیر واقعہ فجار کے پندرہ سال بعد عمل میں آئی۔ اور عام الفیل اور عام الفجار کے درمیان دس سال کا فصل ہے۔**

**بعثت:**

**نبوت ملنے کے وقت رسول اللہ ﷺ کی عمر میں ارباب سلف کا اختلاف ہے۔ بعضوں نے کہا ہے کہ قریش کے کعبہ کو تعمیر کرنے کے پانچ سال بعد جس وقت آپؐ کی عمر چالیس سال تھی آپؐ نبوت پر فائز ہوئے۔ ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ بعثت کے وقت رسول اللہ ﷺ کی عمر چالیس سال تھی۔ انس بن مالکؓ سے کئی سلسلہ سے مروی ہے کہ بعثت کے وقت رسول اللہ ﷺ کی عمر چالیس کے لگ بھگ تھی۔ عروہ بن الزبیر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ بعثت کے وقت رسول اللہ ﷺ کی عمر چالیس سال تھی۔**

یحییٰ بن جعدہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فاطمہؓ سے کہا کہ سال میں صرف ایک مرتبہ قرآن مجھے دکھایا جاتا تھا مگر اس سال دو مرتبہ دکھایا گیا۔ مجھے بتایا گیا ہے کہ میری موت قریب ہے میرے اہل میں سب سے پہلے تم مجھے آ کر ملوگی۔ ہر نبی کے بعد جب دوسرا نبی مبعوث کیا گیا ہے اسے سابق کی نصف مدت دی گئی ہے عیسیٰ چالیس سال کے لیے مبعوث کیے گئے تھے۔ میں بیس سال کے لیے مبعوث کیا گیا ہوں۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے چالیس سال کی عمر میں آپؐ کی بعثت ہوئی اور اس کے بعد تیرہ سال آپؐ نے مکہ میں قیام کیا۔ دوسرے سلسلہ سے بھی ابن عباس رضی اللہ عنہما سے یہ روایت مروی ہے' دوسرے راوی کہتے ہیں کہ آپؐ کو جب نبوت ملی اس وقت آپؐ کی عمر انتالیس سال تھی۔

اس سلسلہ میں ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ ﷺ پر وحی نازل ہوئی آپؐ کی عمر انتالیس سال تھی۔ سعید ابن المسیب سے مروی ہے کہ نزولِ وحی کے وقت آپؐ کی عمر انتالیس سال تھی۔ اسی راوی سے ایک دوسرے سلسلہ سے مروی ہے کہ نزولِ وحی کے وقت رسول اللہ ﷺ کی عمر تینتالیس سال تھی۔

**نزول وحی کا دن اور مہینہ:**

ابو قتادہ انصاری سے مروی ہے کہ دوشنبہ کے دن روزہ رکھنے کے متعلق رسول اللہ ﷺ سے پوچھا گیا۔ آپؐ نے فرمایا یہ وہ دن ہے جب میں پیدا ہوا اور مبعوث ہوا یا آپؐ نے فرمایا کہ مجھ پر وحی نازل ہوئی۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے دوشنبہ کے دن کے روزے کے متعلق پوچھا آپؐ نے فرمایا یہ وہی دن ہے جس میں میری ولادت ہوئی اور مجھے نبوت ملی۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ دوشنبہ کو پیدا ہوئے اور اسی دن ان کو نبوت ملی۔

ابوجعفر کہتے ہیں کہ دن کے متعلق تو ہم سب اربابِ سیر کا اتفاق ہے کہ وہ دوشنبہ تھا البتہ وہ کون سا دوشنبہ تھا اس میں اختلاف ہے۔ بعض راوی کہتے ہیں کہ اٹھارہ رمضان کو رسول اللہ ﷺ پر قرآن نازل ہوا ہے۔ اس سلسلہ میں عبداللہ بن زید الجرمی جس پر علم ختم ہوا کہتا تھا کہ رمضان کی اٹھارھویں کو رسول اللہ ﷺ پر قرآن نازل ہوا۔ بعض راوی کہتے ہیں کہ چوبیس رمضان کو قرآن نازل ہوا۔ اس سلسلہ میں ابوالجلد سے مروی ہے کہ چوبیس رمضان کو قرآن آپؐ پر نازل ہوا۔ دوسرے راوی کہتے ہیں کہ سترہ رمضان کو نازل ہوا۔ اس بیان کے ثبوت میں وہ اللہ کا یہ کلام پیش کرتے ہیں وَمَا اَنْزَلْنَا عَلٰی عَبْدِنَا یَوْمَ الْفُرْقَانِ یَوْمَ الْتَقَی الْجَمْعَانِ۔ اس مقابلہ سے مراد رسول اللہ ﷺ اور مشرکین کی بدر میں جنگ ہے اور وہ سترہ رمضان کی صبح میں ہوئی۔

قبل اس کے کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام اللہ کا پیام لے کر آپؐ کے پاس آئیں آپؐ ایسے آثار اور واقعات دیکھا کرتے تھے جو صرف انھیں حضرات کو نظر آتے ہیں جن پر اللہ اپنا خاص فضل و کرم کرنے والا ہوتا ہے چنانچہ حسب بیان سابق آپؐ اپنی انا حلیمہؓ کے پاس تھے کہ دو فرشتوں نے آ کر آپ کا پیٹ چاک کیا۔ اس میں سے تمام آلائش اور کثافت نکال ڈالی۔ نیز خود رسول اللہ ﷺ سے مروی ہے کہ کوئی درخت یا پتھر جس کے پاس سے میں گزرتا ایسا نہ تھا جو مجھے سلام نہ کرتا۔

برۃ بنت ابی تجراۃ سے مروی ہے کہ جب اللہ نے رسول اللہؐ کو نبوت اور کرامت سے سرفراز کرنا چاہا آپ کی یہ حالت تھی کہ قضائے حاجت کے لیے آپؐ آبادی سے اس قدر دور نکل جاتے تھے جہاں سے مکانات نظر نہ آئیں اور پہاڑوں کی گھاٹیوں اور کھڈوں میں اتر جاتے وہاں جس پتھر یا درخت کے پاس سے گزرتے وہ کہتا السلام علیک یا رسول اللہؐ! آپ آواز سن کر دائیں بائیں اور پیچھے مڑ کر دیکھتے مگر وہاں کوئی نظر نہ آتا۔

ابوجعفر کہتے ہیں کہ دوسری قومیں آپ کی بعثت سے واقف تھیں اور ان کے علماء اس بات کو ان سے برابر کہتے چلے آئے تھے۔

## زید بن عمرو کی پیشینگوئی:

عامر بن ربیعہ سے مروی ہے کہ مجھ سے زید بن عمرو بن نفیل کہا کرتا تھا کہ میں اولاد اسماعیل میں ایک نبی کے مبعوث ہونے کا منتظر ہوں اور ان میں سے بھی عبدالمطلب کی اولاد میں۔ اپنے لیے میں نہیں سمجھتا کہ اتنا زندہ رہوں گا کہ اسے پا سکوں ایمان لاؤں اور اس کی نبوت کی شہادت دوں اور تصدیق کر سکوں' البتہ تم اگر اس وقت تک زندہ رہو اور ان کو دیکھو تو ان کو میرا اسلام کہنا تاکہ ان کے شناخت کرنے میں تم کو کوئی دشواری نہ ہو۔ میں ان کا حلیہ بتائے دیتا ہوں۔ میں نے کہا کہیے اس نے کہا وہ نہ کوتاہ قامت ہوں گے نہ دراز قامت' نہ ان کے سر کے بال بہت گھنے ہوں گے اور نہ چھترے ان کی آنکھوں میں سرخی ہوگی۔ مہر نبوت ان کے شانوں کے بیچ میں ہوگی۔ نام احمدؐ ہوگا۔ اسی شہر میں وہ پیدا اور مبعوث ہوں گے پھر ان کی قوم ان کو یہاں سے نکال دے گی اور ان کی تعلیم کو پسند نہ کرے گی پھر وہ یثرب کو ہجرت کر جائیں گے وہاں ان کی بات بن جائے گی۔ دیکھو تم ان کے متعلق دھوکہ میں نہ آ جانا۔ میں دین ابراہیم کی تلاش میں دنیا بھر میں پھرا ہوں۔ جس یہودی' عیسائی اور مجوسی سے میں نے دین ابراہیم کو پوچھا اس نے مجھ سے کہا کہ وہ تو تمہارے وطن میں ہے اور انھوں نے ہونے والے نبی کی وہی صفت بیان کی جو میں نے تم سے کہہ دی ہے۔ یہ لوگ یہ بھی کہتے ہیں کہ اب صرف وہی نبی ہیں جو مبعوث ہوں گے۔

عامر بن ربیعہ اس روایت کا راوی کہتا ہے کہ جب میں اسلام لایا میں نے زید بن عمرو کا یہ قول رسول اللہ ﷺ سے بیان کیا اور اس کا سلام ان کو پہنچایا آپؐ نے سلام کا جواب دیا اور اس کے لیے طلبِ رحمت کی اور فرمایا میں نے زید کو جنت میں راحت کے

ساتھ دامن کشاں دیکھا ہے۔

## عرب کاہن کے ہمزاد کی پیشگوئی:

ایک مرتبہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ مسجد نبویؐ میں بیٹھے خطبہ دے رہے تھے ایک عرب ان کے پاس آنے کے لیے مسجد کے اندرون میں آیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اسے دیکھ کر کہا کہ یہ شخص یا تو شرک ترک کرنے کے بعد اب تک اس پر قائم ہے یا یہ عہد جاہلیت میں ضرور کاہن ہوگا۔ وہ عرب ان کو سلام کر کے بیٹھ گیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس سے دریافت کیا اسلام لے آئے ہو؟ اس نے کہا جی ہاں! پھر پوچھا کیا عہد جاہلیت میں کاہن تھے؟ اس نے کہا سبحان اللہ! آپ نے تو مجھ سے ایسے سوالات کیے ہیں کہ شاید اپنے عہد ولایت سے آج تک آپ نے اپنی رعایا کے کسی فرد سے نہ کیے ہوں گے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اے اللہ میں اپنی خطا کی معافی چاہتا ہوں ہم سب زمانہ جاہلیت میں ان سوالات کی تلخی کے مقابلہ میں کہیں زیادہ برائی میں مبتلا تھے یعنی ہم بتوں کو پوجتے تھے' پیکروں کو گلے لگاتے تھے یہاں تک کہ اللہ نے نعمت اسلام سے ہمیں معزز فرمایا۔ اس عرب نے کہا آپ بجا فرماتے ہیں۔ میں بے شک عہد جاہلیت میں کاہن تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا تمہارے ہمزاد نے جو بات سب سے تعجب انگیز تم سے کہی ہو وہ بیان کرو۔ اس نے کہا ظہورِ اسلام سے ایک ماہ یا ایک سال پہلے وہ میرے پاس آیا اور اس نے کہا تھا:

الم ترالی الجن و ابلا سها و ایاسها من دينها و لحوتها بالقلاص و احلاسها.

''کیا تم جن کو نہیں دیکھتے کہ ان کے ہوش وحواس جاتے رہے ہیں۔ وہ اپنے دین کی طرف سے مایوس ہو گئے ہیں اور انھوں نے اپنا بوریہ بستر باندھ لیا ہے''۔

اس پر خود حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حاضرین سے اپنا یہ واقعہ بیان کیا کہ میں عہد جاہلیت میں چند قریشیوں کے ہمراہ ایک بت کے پاس تھا کسی عرب نے ایک گئوسالہ اس کی نذر کے لیے ذبح کیا تھا۔ ہم گوشت کی تقسیم کا انتظار کر رہے تھے کہ میں نے اس گئوسالہ کے پیٹ میں سے نہایت صاف آواز میں سنا یہ ظہورِ اسلام سے ایک ماہ یا ایک سال پہلے کا واقعہ ہے کہ وہ کہہ رہا ہے:

یا آل ذریح. امر نجیح. رجل یصیح.

''اے اولاد ذریح' بات بنے گی۔ ایک شخص پکار رہا ہے اور کہہ رہا ہے۔ لا الہ الا اللہ''۔

## جبیر بن مطعم کی روایت:

محمد بن جبیر بن مطعم کا باپ بیان کرتا ہے کہ عہد جاہلیت میں رسول اللہ ﷺ کے مبعوث ہونے سے ایک ماہ پہلے ہم بوآنہ میں ایک بت کے پاس تھے۔ وہاں ہم نے قربانیاں کی تھیں' ان میں سے ایک کے پیٹ میں سے یہ آواز آئی' اب وحی کی چوری ختم ہوگئی ہمیں مکہ کے نبی احمد نام کی وجہ سے جو اس مقام سے یثرب کو ہجرت کرنے والا ہے اب ستاروں سے مارا جاتا ہے۔ یہ سن کر ہم دم بخود ہو گئے اور پھر رسول اللہ ﷺ ظاہر ہوئے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ بنو عامر کا ایک شخص رسولؐ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس نے کہا کہ آپؐ مجھے مہر نبوت دکھائیں جو آپ کے شانوں کے درمیان ہے تاکہ اگر وہ کوئی مرض ہو تو میں چونکہ عرب کا سب سے بڑا طبیب ہوں اس کا علاج کر دوں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تم چاہتے ہو تو تم کو کوئی معجزہ دکھاؤں۔ اس نے کہا آپؐ اس ثمر دار کھجور کو اپنے پاس بلائیں آپؐ نے نخلستان میں ایک ثمر دار درخت کو دیکھ کر اسے آواز دی اور وہ چراتا ہوا آپؐ کے سامنے آ کھڑا ہوا۔ اس شخص نے رسول اللہ ﷺ سے

کہا کہ اس سے کہیے کہ یہ اپنی جگہ واپس چلا جائے۔ رسول اللہ ﷺ نے اسے حکم دیا اور وہ چلا گیا۔ اس عامری نے بنو عامر سے کہا کہ اس سے بڑا جادوگر میں نے کبھی نہیں دیکھا۔

ابوجعفر کہتے ہیں کہ وہ اخبار جو رسول اللہ ﷺ کی رسالت کا پتہ دیتی ہیں اس قدر ہیں کہ ان کا احصاء مشکل ہے اس کے لیے ہم ایک کتاب ہی علیحدہ لکھیں گے اور ہم اب نزولِ وحی اور رسالت کے واقعات کو پھر بیان کرتے ہیں۔

## نزولِ وحی:

سب سے پہلے کب اور کس سن میں رسول اللہ ﷺ پر وحی نازل ہوئی اس کے متعلق جو اخبار ہم تک پہنچی ہیں ان میں سے بعض ہم بیان کر چکے ہیں اب ہم یہ بیان کرتے ہیں کہ ابتداءً کس طرح جبرئیل علیہ السلام اپنے رب کا پیام لے کر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آئے۔ اس کے متعلق حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ پر وحی کی ابتداء رویائے صادقہ سے ہوئی جو آپ کو صبح روشن کی طرح نظر آتے تھے اس کے بعد آپؐ کے دل میں عزلت اور تنہائی کی رغبت ڈالی گئی۔ چنانچہ آپؐ غارِ حرا میں جا کر کئی کئی راتیں بغیر گھر آئے مسلسل عبادت میں بسر کرنے لگے‘ پھر گھر آ کر اتنی مدت کے لیے جو آپ کو حرا میں بسر کرنا ہوتی آپؐ توشہ لے جاتے۔

## پہلی آیت:

یہاں تک کہ دفعتاً روح القدس آپؐ کے پاس آئے اور کہا اے محمدؐ تم اللہ کے رسول ہو حضرت فرماتے ہیں کہ میں اس وقت کھڑا ہوا تھا گھٹنے کے بل بیٹھ گیا اور پھر وہاں سے خوف سے لرزہ براندام گھر بھاگ کر آیا‘ خدیجہؓ کے پاس آیا۔ ان سے کہا مجھے چادر اڑھاؤ مجھے چادر اڑھاؤ۔ جب یہ ہراس جاتا رہا تو پھر روح القدس میرے پاس آئے اور کہا اے محمدؐ! تم اللہ کے رسول ہو۔ اب تو خوف کی وجہ سے میری یہ حالت ہوئی کہ قریب تھا کہ پہاڑ کی کسی بلند چوٹی سے کود کر میں خودکشی کر لوں مگر جب میں نے یہ قصد کیا‘ انھوں نے زبردستی مجھے اس بات سے روک دیا اور کہا اے محمدؐ! میں جبرئیل ہوں اور تم اللہ کے رسول ہو۔ پھر کہا پڑھو‘ میں نے کہا مجھے پڑھنا نہیں آتا۔ پھر انھوں نے مجھے پکڑ کر تین مرتبہ اس زور سے دبوچا کہ میرے جسم کی طاقت سلب ہوگئی اور پھر کہا:

﴿ اِقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ ﴾ ''پڑھو اس رب کا نام لے کر جس نے پیدا کیا ہے''۔

میں نے پڑھ دیا۔ میں خدیجہؓ کے پاس آیا اور چونکہ مجھے اپنی جان کا خوف ہوگیا تھا میں نے ان سے اپنا واقعہ بیان کیا۔ انھوں نے کہا یہ تو نہایت خوش خبری ہے اللہ مبارک کرے۔ بخدا اللہ تم کو کبھی رسوا نہ ہونے دے گا۔ بخدا تم صلہ رحمی کرتے ہو‘ صادق القول ہو‘ امین ہو‘ آڑے وقت لوگوں کے کام آتے ہو‘ مہمان نواز ہو اور مصائب وحوادث پر صبر کرتے ہو۔

## ورقہ بن نوفل کی پیش گوئی:

اس کے بعد وہ مجھے ورقہ بن نوفل بن اسد کے پاس لے گئیں اور اس سے کہا کہ اپنے بھتیجے کی بات سنو۔ اس نے مجھ سے دریافت کیا‘ کیا گزری؟ میں نے اپنا پورا پورا واقعہ بیان کیا۔ ورقہ نے کہا یہ وہ روح القدس ہیں جو موسیٰ بن عمران علیہ السلام پر نازل ہوئے تھے۔ کاش میں اس میں شرکت کر سکتا‘ کاش میں اس وقت تک زندہ رہتا جب کہ تمہاری قوم تم کو خارج البلد کرے گی۔ میں نے پوچھا کیا وہ مجھے گھر سے نکال دیں گے۔ اس نے کہا ضرور کیونکہ جس کسی پر اللہ نے وہ سعادت رسالت نازل کی جو تم پر نازل ہوئی ہے لوگ ہمیشہ اس کے دشمن ہوئے ہیں کاش اور اگر میں اس وقت تک زندہ رہا تو ضرور تمہاری پوری مدد کروں گا۔ پھر ''اقراء'' کے بعد سب سے پہلے قرآن کا یہ حصہ مجھ پر نازل ہوا:

﴿ نٓ[1] وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ. مَآ اَنْتَ بِنِعْمَتِ رَبِّکَ بِمَجْنُوْنٍ وَّ اِنَّ لَکَ لَاَجْرًا غَیْرَ مَمْنُوْنٍ وَّ اِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ فَسَتُبْصِرُ وَ یُبْصِرُوْنَ اور[2] یٰٓاَیُّھَا الْمُدَّثِّرُ قُمْ فَاَنْذِرْ اور[3] وَالضُّحٰی وَ الَّیْلِ اِذَا سَجٰی ﴾

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی یہ حدیث ایک دوسرے سلسلہ رواۃ سے نقل ہوئی ہے مگر اس میں حدیث کا وہ آخری حصہ کہ ''پھر مجھ پر قرآن کا یہ حصہ نازل ہوا''۔ آخر حدیث تک منقول نہیں ہوا ہے۔

عبداللہ بن شداد سے مروی ہے کہ جبریلؑ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور کہا پڑھ۔ آپؐ نے فرمایا میں پڑھنا نہیں جانتا۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے آپ کو دبوچا اور پھر کہا پڑھو' آپؐ نے فرمایا میں پڑھنا نہیں جانتا۔ دوبارہ جبرئیلؑ نے حضرت کو دبوچا اور کہا پڑھو' آپؐ نے کہا میں پڑھنا نہیں جانتا۔ پھر جبرئیلؑ نے آپ کو دبوچا اور کہا پڑھو' آپؐ نے کہا کیا پڑھوں؟ جبرئیل علیہ السلام نے کہا: اِقْرَاْ بِاسْمِكَ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ. خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ[4] یہاں تک کہ وہ اس آیت پر پہنچ گئے: علم الانسان مالم یعلم[5]

رسول اللہ ﷺ سیدھے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے پاس آئے اور کہا کہ ضرور میری موت کا وقت اب آ گیا ہے۔ انھوں نے کہا تمہارا رب ہرگز تمہارے ساتھ ایسا کرنے کا نہیں' تم نے کبھی کوئی بری بات نہیں کی ہے۔ وہ ورقہ بن نوفل کے پاس گئیں ان کو یہ واقعہ سنایا اس نے کہا اگر تم اپنے بیان میں سچی ہو تو بلاشبہ تمہارے شوہر نبی ہیں' ان کو اپنی قوم سے تکلیف پہنچے گی۔ اگر میں نے ان کا زمانہ نبوت پایا تو میں ضرور ان پر ایمان لے آؤں گا۔ اس واقعہ کے بعد ایک طویل مدت تک حضرت جبرئیل علیہ السلام وحی لے کر رسول اللہ ﷺ کے پاس نہیں آئے۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے رسول اللہ ﷺ سے کہا معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے رب نے تم سے کنارہ کشی اختیار کی۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ وحی نازل فرمائی: ''وَالضُّحٰی وَ الَّیْلِ اِذَا سَجٰی مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰی''۔

## عبید بن عمیر کی روایات:

وہب بن کیسان آل زبیر کے مولیٰ راوی ہیں کہ میں عبداللہ بن الزبیر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر تھا۔ انھوں نے عبید بن عمیر بن قتادہ اللیثی سے کہا عبید ہم سے بیان کرو کہ ابتداءً جبرئیلؑ کس طرح رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں نبوت لے کر آئے۔ عبید نے میری موجودگی میں عبداللہ بن الزبیر رضی اللہ عنہ اور تمام حاضرین مجلس کو سنانے کے لیے اس طرح بیان کیا کہ رسول اللہ ﷺ ہر سال ایک ماہ غار حرا میں جا کر بسر کرتے تھے۔ قریش زمانہ جاہلیت میں اسی طرح عبادت کے لیے عزلت گزین ہوتے تھے۔ جس مہینے آپؐ غارِ حرا میں جا کر ریاضت کرتے تھے وہاں جو مساکین آتے آپؐ ان کو کھانا کھلاتے اور مہینہ پورا کر کے جب واپس آتے تو قبل اس

---

1. ن قسم ہے قلم کی اور جو کچھ وہ لکھتے ہیں' تم اپنے رب کی نعمت کے بارے میں دھوکا میں نہیں ہو اور تم کو بغیر احسان مند ہوئے بڑا اجر ملے گا اور بلاشبہ تم بڑے ہی اخلاق رکھتے ہو' تو عنقریب تم بھی دیکھ لوگے' اور وہ بھی دیکھ لیں گے۔
2. اے چادر اوڑھنے والے! کھڑا ہو اور ڈرا۔
3. قسم ہے وقت چاشت اور رات کی جب کہ وہ پوری طرح طاری ہو جائے۔
4. اپنے اس رب کا نام لے کر جس نے پیدا کیا ہے پڑھو' جس نے انسان کو خون کے لوتھڑے سے پیدا کیا۔
5. جس نے انسان کو وہ سکھایا جو وہ نہیں جانتا تھا۔

کے کہ اپنے گھر آئیں آپ کعبہ آ کر اس کا سات مرتبہ یا اس سے بھی زیادہ طواف کرتے اور پھر اپنے گھر آتے۔ اسی طرح جب آپؐ کی بعثت کے سال کا وہ رمضان کا مہینہ آیا جس میں اللہ نے آپ کو کرامت نبوت عطا کی‘ آپؐ حسب عادت عزلت گزینی کے لیے غارِ حرا تشریف لے گئے۔ اس موقع پر آپؐ کے متعلقین بھی ہمراہ تھے۔ جب وہ مبارک رات آئی جس میں اللہ نے اپنا پیام آپؐ کو بھیج کر آپ کی عزت افزائی کی اور اس طرح اپنے تمام بندوں پر رحم فرمایا۔ اللہ کے حکم سے جبرئیل آپؐ کے پاس آئے اس کے متعلق خود رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ میں سو رہا تھا کہ جبرئیل میرے پاس دیبا کا ایک پارچہ جس پر تحریر تھی لائے اور کہا پڑھو۔ میں نے کہا مجھے پڑھنا نہیں آتا۔ انھوں نے مجھے اس طرح دبوچا کہ میں سمجھا میری موت آ گئی اب انھوں نے مجھے چھوڑا اور کہا پڑھو میں نے کہا کیا پڑھوں؟ اور یہ بھی میں نے ان سے جان چھڑانے کے لیے کہا تھا کہ پھر وہ مجھے نہ دبوچیں۔ انھوں نے کہا پڑھو: اِقْـرَاْ بِاسْمِكَ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ. سے اللہ کے قول: عَلَّمَ الْاِنْسَان مَالَمْ یَعْلَمْ. تک اتنا میں نے پڑھ دیا جبرئیلؑ اس پر ٹھہر گئے اور چلے گئے۔

## خودکشی کا ارادہ:

میں خواب سے بیدار ہوا ایسا معلوم ہوتا تھا کہ میرے قلب پر نوشتہ ثبت ہو گیا ہے میں شاعر اور آسیب زدہ کو دنیا میں سب سے زیادہ برا سمجھتا تھا اور ان کو دیکھنے تک کا روادار نہ تھا۔ میں نے دل میں کہا میرا نفس ضرور شاعر یا آسیب زدہ ہے مگر میں اس بات کو ہرگز پسند نہیں کرتا کہ قریش میرے متعلق اس کا چرچا کریں۔ میں پہاڑ کی کسی بلند چوٹی پر چڑھ کر وہاں سے خودکشی کیے لیتا ہوں تاکہ اس رسوائی کے خیال سے اطمینان ہو۔ چنانچہ میں اس ارادے سے چلا پہاڑ کے وسط تک پہنچا تھا کہ میں نے آسمان سے یہ آواز آتے سنی کہ کوئی کہہ رہا ہے‘ اے محمدؐ! تم اللہ کے رسول ہو اور میں جبرئیلؑ ہوں۔ میں نے آسمان کی طرف سر اٹھایا مجھے جبرئیلؑ انسان کی شکل میں نظر آئے‘ ان کے دونوں قدم آسمان کے افق تک پھیلے ہوئے تھے اور وہ کہہ رہے تھے اے محمدؐ! تم اللہ کے رسول ہو اور میں جبرئیلؑ ہوں۔ میں ان کو دیکھنے کے لیے ٹھہر گیا اس منظر نے مجھے میرے ارادے سے اپنی طرف ایسا مشغول کیا کہ میں بغیر آگے بڑھے یا پیچھے ہٹے اسی جگہ ٹھہر گیا اور جبرئیلؑ سے نظر ہٹا کر آسمان کے کناروں کو دیکھنے لگا مگر جدھر میری نظر جاتی تھی وہی سامنے تھے۔ میں دیر تک بغیر آگے بڑھے اور پیچھے ہٹے اسی جگہ کھڑا رہا۔

## حضرت محمد ﷺ اور حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا:

خدیجہ رضی اللہ عنہا نے اپنے آدمی میری تلاش میں دوڑائے وہ تمام مکہ میں مجھے تلاش کر کے ان کے پاس آ گئے۔ میں اب تک اسی جگہ کھڑا ہوا تھا۔ اب کہیں جبرئیلؑ میرے سامنے سے ہٹے اور میں بھی اپنے متعلقین کے پاس پلٹ کر آیا اور خدیجہ رضی اللہ عنہا کے پاس آ کر اس کی ران سے بالکل چمٹ کر بیٹھا۔ اس نے پوچھا ابوالقاسم کہاں تھے میں نے تو تمہاری تلاش میں اپنے آدمی بھیجے تھے اور وہ مکہ تک ہو آئے مگر تمہارا پتہ نہ لگا۔ میں نے اس سے کہا میں ضرور شاعر ہوں یا آسیب زدہ۔ خدیجہؓ نے کہا ابوالقاسم اللہ تم کو اس سے بچاتا رہے۔ میں جانتی ہوں کہ اللہ کبھی تمہارے ساتھ ایسا نہیں کرے گا وہ خوب تمہاری راست بازی‘ دیانت‘ حسن اخلاق اور صلہ رحمی سے واقف ہے۔ ہوا کیا کہو شاید تم کو کچھ نظر آیا ہے۔ میں نے کہا ہاں اور پھر اپنا مشاہدہ بیان کیا۔ خدیجہؓ نے کہا اے میرے چچیرے بھائی تم کو بشارت ہو‘ تم بالکل مطمئن رہو قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں خدیجہ کی جان ہے مجھے توقع ہے کہ تم اس امت کے نبی ہو گئے یہ کہہ کر وہ کھڑی ہوئیں انھوں نے اپنے جسم پر اپنے کپڑے درست کیے اور ورقہ بن نوفل بن اسد اپنے چچازاد بھائی کے پاس گئیں یہ

ورقہ نصرانی ہوگیا تھا اور اس نے ان کی مذہبی کتابیں پڑھی تھیں اور تورات اور انجیل کے عالموں سے ان کے مضامین سنے تھے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے اس سے رسول اللہ ﷺ کا مشاہدہ بیان کیا۔ ورقہ نے کہا قدوس' قدوس' قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے' خدیجہؓ! اگر تم سچ کہہ رہی ہو تو ضرور ناموس الاکبر یعنی حضرت جبرئیلؑ جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس آتے تھے محمد ﷺ کے پاس آئے ہیں اور وہ اس امت کے نبی ہیں۔ تم ان سے جا کر کہہ دو کہ وہ بالکل مطمئن رہیں حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے رسول اللہ ﷺ سے آ کر ورقہ کا قول بیان کیا اس سے آپ کو اس پریشانی سے جو آپ کو لاحق تھی ذرا تسکین ہوئی۔ جب رسول اللہؐ اپنا عزلت گزینی کا زمانہ پورا کر کے حرا سے مکہ پلٹے تو پہلے کعبہ آئے اور اس کا طواف کیا۔ اس طواف کی حالت میں ورقہ بن نوفل سے آپ کی ملاقات ہوگئی۔ اس نے کہا: اے میرے بھتیجے! جو تم نے دیکھا یا سنا ہے مجھ سے بیان کرو۔ رسول اللہ ﷺ نے اپنا مشاہدہ اس کو سنایا ورقہ نے آپؐ سے کہا کہ قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے تم اس امت کے نبی ہو اور تمہارے پاس وہی ناموس الاکبر آیا ہے جو موسیٰ کے پاس آیا تھا' تم کو ضرور جھٹلایا جائے گا خارج البلد کیا جائے گا اور تم سے جنگ کی جائے گی۔ اگر میں اس وقت تک زندہ رہا تو بخدا ان کی ایسی مدد کروں گا۔ جس سے وہ خود واقف ہیں۔ پھر اس نے رسول اللہ ﷺ کا سر اپنے قریب کر کے اس کے اوپر بوسہ دیا۔ رسول اللہ ﷺ اپنے مکان میں تشریف لے آئے۔ ورقہ کے قول سے آپ کے اطمینان میں زیادتی ہوئی اور جو پریشانی آپ کو تھی اس میں ذرا کمی ہوئی۔

## حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی روایت:

حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کے اطمینان قلب کے لیے کہا کہ اے میرے چچیرے بھائی اللہ نے اپنی نبوت سے آپ کو سرفراز فرمایا ہے۔ کیا تم یہ کر سکتے ہو کہ جب فرشتہ تمہارے پاس آئے تو اس کی اطلاع مجھے کر دو انھوں نے فرمایا اچھا!۔ میں نے کہا اب جب وہ آئے آپؐ مجھے ضرور خبر کریں۔ چنانچہ ایک مرتبہ حسب دستور جبرئیلؑ رسول اللہؐ کے پاس آئے انھوں نے مجھ سے کہا خدیجہؓ وہ آ گئے ہیں۔ میں نے کہا اچھا تو آپؐ ذرا میری بائیں ران پر بیٹھ جائیں۔ رسول اللہ ﷺ اپنی جگہ سے اٹھ کر میری بائیں ران پر آ بیٹھے۔ میں نے کہا اب بھی آپؐ ان کو دیکھتے ہیں؟ انھوں نے فرمایا ہاں! میں نے کہا اب آپ میری داہنی ران پر آ بیٹھیں۔ رسول اللہ ﷺ بائیں ران سے اٹھ کر داہنی پر بیٹھ گئے۔ میں نے پوچھا اب بھی وہ آپ کو نظر آتے ہیں؟ انھوں نے فرمایا ہاں میں نے کہا اب آپؐ میری گود میں آ بیٹھیں۔ رسول اللہ ﷺ میری گود میں بیٹھ گئے۔ میں نے کہا اب بھی وہ نظر آتے ہیں انھوں نے کہا ہاں! اب میں نے سر سے دوپٹہ اتار کر الگ رکھ دیا' رسول اللہ ﷺ اسی طرح میری گود میں تشریف رکھتے تھے۔ اب میں نے پوچھا کیا اب بھی وہ نظر آ رہے ہیں۔ انھوں نے فرمایا نہیں۔ میں نے کہا اے میرے چچیرے بھائی تم کو بشارت ہو تم بالکل مطمئن رہو بخدا یہ فرشتہ ہے شیطان نہیں ہو سکتا۔

یہ حدیث جب عبداللہ بن الحسن سے بیان کی گئی تو اس نے کہا کہ میں نے اپنی ماں فاطمہ بنت الحسین سے اس حدیث کو خدیجہؓ سے نقل کرتے ہوئے سنا ہے مگر میں نے ان کو یہ کہتے سنا کہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے رسول اللہ ﷺ کو اپنے کرتے کے دامن میں لے لیا۔ اس وقت جبرئیلؑ غائب ہو گئے۔ تب خدیجہ رضی اللہ عنہا نے رسول اللہ ﷺ سے کہا کہ یہ یقینی فرشتے ہیں ہرگز شیطان نہیں۔

## قرآن کا جزو اوّل:

ابن ابی کثیر کہتا ہے کہ میں نے ابوسلمہ سے پوچھا کہ سب سے پہلے قرآن کا کون سا جزو نازل ہوا ہے؟ اس نے کہا یَـا اَیُّھَـا الْـمُـدَّثِّرُ. میں نے کہا لوگ تو کہتے ہیں سب سے پہلے اِقْـرَاْ بِـاسْـمِ رَبِّکَ نازل ہوا ہے۔ اس نے کہا میں نے جابر بن عبداللہؓ سے

پوچھا تھا کہ سب سے پہلے قرآن کا کون سا حصہ نازل ہوا ہے۔ اس نے کہا یَاأَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ میں نے کہا نہیں کہ اِقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِي خَلَقَ سب سے پہلے نازل ہوا ہے' جابرؓ نے کہا میں تم سے صرف وہی کہوں گا جو خود رسول اللہ ﷺ نے ہم سے بیان فرمایا ہے۔ آپؐ نے فرمایا میں حرا میں عزلت گزین تھا۔ مدت ختم کر کے جب میں وہاں سے اتر کر وادی میں آیا مجھے ندا آئی۔ میں نے اپنے چاروں طرف نظر کی مگر مجھے کچھ نظر نہیں آیا۔ میں نے سر کے اوپر نظر کی تو معلوم ہوا کہ وہ آسمان اور زمین کے درمیان عرش پر متمکن ہے میں اس سے ڈر گیا۔ میں نے خدیجہؓ سے جا کر کہا مجھے لحاف اڑھاؤ۔ لوگوں نے مجھے لحاف اڑھایا اور میرے سر پر پانی ڈالا۔ اس وقت مجھ پر یہ آیت یَاأَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ قُمْ فَأَنذِرْ نازل فرمائی گئی۔

ہشام بن محمد سے مروی ہے کہ سب سے پہلے سنیچر اور اتوار کی شب میں جبرئیلؑ رسول اللہ کے پاس آئے اس کے بعد پھر دوشنبہ کے دن وہ عزوجل کا پیام لے کر آپ کی خدمت میں آئے' وضو سکھایا نماز سکھائی اور اِقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِي خَلَقَ پڑھایا۔ اس دوشنبہ کو جب وحی آپؐ کے پاس آئی ہے آپؐ پورے چالیس سال کے ہوئے تھے۔

## شق قلب کا واقعہ:

ابوذر الغفاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا کہ پوری طرح علم اور یقین ہونے تک پہلے پہل آپ کو کیسے معلوم ہوا کہ آپؐ نبی ہیں۔ فرمایا ابوذرؓ میں بطحائے مکہ میں کسی جگہ تھا دو فرشتے میرے پاس آئے ایک زمین پر اتر گیا اور دوسرا آسمان اور زمین کے درمیان ٹھہرا رہا۔ ایک نے دوسرے سے پوچھا کیا یہ وہی ہیں۔ اس نے کہا ہاں یہ ہی ہیں۔ اس نے کہا اچھا تو ان کو ایک آدمی سے وزن کرو مجھے ایک شخص کے مقابلہ میں تولا گیا میں اس سے گراں باز نکلا پھر ایک فرشتے نے دوسرے سے کہا کہ ان کو دس آدمیوں سے تولو' مجھے دس سے تولا گیا میں ان پر بھی بھاری ہوا۔ پھر اس نے کہا سو سے تولو۔ مجھے سو سے تولا گیا۔ میں ان سے بھی جھکتا ہوا رہا۔ پھر اس نے کہا ہزار سے تولو مجھے ہزار سے تولا گیا۔ میں ان سے بھی گراں بار نکلا۔ اب وہ فرشتے ترازو کے دوسرے پلڑے پر میرے مقابلہ میں وزن بڑھاتے رہے' آخر تنگ آ کر ایک نے دوسرے سے کہا کہ اگر تم ان کو ان کی تمام امت کے مقابل میں بھی رکھ کر تولو گے تو انھیں کا وزن زیادہ ہوگا۔ پھر ایک نے دوسرے سے کہا ان کا پیٹ چاک کر دو۔ اس نے میرا پیٹ چاک کیا۔ دوسرے نے کہا ان کا قلب نکالو یا یہ کہا کہ قلب شق کرو۔ اس نے میرا قلب چیر کر اس میں سے محل خطرات شیطانی اور خون کے لوتھڑے کو نکال کر پھینک دیا۔ پھر ایک نے دوسرے سے کہا کہ ان کے پیٹ کو اس طرح دھو ڈالو جس طرح برتن دھویا جاتا ہے اور ان کے قلب کو بھی اسی طرح دھو ڈالو یا یہ کہا کہ ان کے قلب کو اس طرح دھو ڈالو جس طرح کپڑا دھویا جاتا ہے۔ پھر اس نے ایک چھری طلب کی جو سفید بلی کے چہرے کے مشابہ تھی' وہ میرے قلب میں داخل کی گئی۔ پھر ایک فرشتے نے دوسرے اپنے ساتھی سے کہا کہ ان کے پیٹ پر نشان کر دو۔ ان دونوں نے میرے پیٹ پر نشان ڈال دیے اور مہر کو میرے دونوں شانوں کے درمیان کر دیا۔ اس کے بعد ہی وہ میرے سامنے سے چلے گئے یہ واقعہ مجھے اس طرح یاد ہے کہ گویا اب میری نظروں کے سامنے ہے۔

## التوائے وحی کا واقعہ:

زہری سے مروی ہے کہ جب ایک عرصہ تک رسول اللہ ﷺ پر وحی نازل نہیں ہوئی آپ بہت ہی محزون ہوئے۔ آپؐ پہاڑ کی چوٹیوں پر چڑھتے تھے کہ خودکشی کر لیں۔ اس نیت سے جب کبھی آپؐ چوٹی پر پہنچتے' جبرئیلؑ نمودار ہو کر کہتے آپ اللہ کے نبی ہیں اس سے آپ کو اطمینان ہو جاتا۔ اس واقعہ کو بیان کرتے ہوئے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ایک دن اسی ارادے سے چلا جا رہا

کہ میں نے اس فرشتے کو جو حرا میں میرے پاس آتا تھا دیکھا کہ وہ آسمان اور زمین کے بیچ میں ایک کرسی پر متمکن ہے اسے دیکھ کر میں خوف کی وجہ سے ٹھہر گیا۔ خدیجہ رضی اللہ عنہا کے پاس واپس آ گیا۔ میں نے کہا مجھے چادر اڑھاؤ۔ چنانچہ دلائی اڑھا دی گئی۔ تب اللہ نے یہ سورۃ نازل فرمائی یَا اَیُّھَا الْمُدَّثِّرُ قُمْ فَاَنْذِرْ. وَ رَبَّكَ فَكَبِّرْ وَ ثِیَابَكَ فَطَھِّرْ زہری کہتا ہے مگر سب سے پہلے اقراء باسم ربك الَّذِیْ خَلَقَ. مَالَمْ یَعْلَمْ تک آپؐ پر نازل ہوئی۔

## جابر بن عبداللہ کی روایت:

جابر بن عبداللہ الانصاری سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے التوائے وحی کو بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ ایک دن میں چلا جا رہا تھا۔ میں نے آسمان سے ایک آواز سنی۔ میں نے سر اٹھا کر دیکھا تو وہ فرشتہ جو حرا میں میرے پاس آیا کرتا تھا آسمان اور زمین کے بیچ میں ایک کرسی پر متمکن نظر آیا۔ میں اس سے سہم گیا اور گھر آ کر میں نے کہا مجھے لحاف اڑھاؤ۔ گھر والوں نے لحاف اڑھا دیا۔ تب اللہ عزوجل نے یہ سورہ یَآاَیُّھَا الْمُدَّثِّرُ قُمْ فَاَنْذِرْ وَ رَبَّكَ فَكَبِّرْ سے اپنے قول وَالرُّجْزَفَاھْجُرْ تک نازل فرمائی۔ پھر متواتر وحی آنے لگی۔

## پہلی مسلمان خاتون:

پھر جب اللہ عزوجل نے اپنے نبی محمد ﷺ کو حکم دیا کہ وہ اپنی قوم کو اپنے رب کے اس انکار کی وجہ سے جس میں وہ عرصہ سے مبتلا چلے آتے تھے اور اپنے خالق اور رازق کی عبادت چھوڑ کر دوسرے معبودوں اور بتوں کی پرستش کرتے تھے۔ اللہ کے عذاب سے ڈرانے اور متنبہ کرنے کے لیے کھڑے ہوں اور اپنے رب کی نعمت کا اظہار و اعلان کریں۔ اللہ نے فرمایا وَ اَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ یہاں نعمت سے مراد ابن اسحٰق کے قول کے مطابق کرامت اور فضیلت نبوت ہے فحدث کے معنی یہ ہیں کہ اس کو بیان کرو اور اس کی دعوت دو۔ اس حکم کے مطابق اب آپؐ خفیہ طور پر صرف ان گھر والوں سے جن کے متعلق آپ کو اطمینان تھا اس احسان و انعام کا جو اللہ نے آپؐ پر اور آپ کے ذریعہ اپنے بندوں پر آپ کو نبوت دے کر کیا تھا ذکر کرنے لگے۔ اللہ کی مخلوق میں سب سے پہلے آپ کی بیوی خدیجہؓ نے آپ کی تصدیق کی' وہ آپؐ پر ایمان لائیں اور ساتھ ہو گئیں۔ واقدی کے بیان کے مطابق اس بات پر تمام ارباب سیر کا اتفاق ہے کہ سب سے پہلی مسلمہ جس نے رسول اللہ ﷺ کی دعوت کو قبول کیا وہ خدیجہ رضی اللہ عنہا بنت خویلد تھیں۔

## نماز:

ابوجعفر کہتا ہے کہ اللہ کی وحدانیت کے اقرار اور بتوں تماثیل اور مماثیل سے قطعی اظہار بے تعلقی کے بعد اللہ عزوجل نے قوانین اسلام میں سب سے پہلے نماز کو فرض کیا۔

جس وقت رسول اللہ ﷺ پر نماز فرض کی گئی جبرئیلؑ آپؐ کے پاس آئے' اس وقت آپؐ مکہ اعلیٰ میں تھے وہ اشارے سے آپ کو وادی کی ایک سمت میں لے گئے اس سے ایک چشمہ جاری ہوا۔ حضرت جبرئیلؑ نے وضو کیا تاکہ وہ بتا دیں کہ نماز کے لیے اس طرح طہارت کی جائے۔ رسول اللہ ﷺ ان کو دیکھتے رہے۔ ان کے بعد ان کی طرح رسول اللہ ﷺ نے وضو کیا۔ پھر جبرئیل علیہ السلام نے کھڑے ہو کر رسول اللہ ﷺ کو نماز پڑھائی آپؐ نے اقتدا کی جبرئیلؑ چلے گئے۔ آپؐ خدیجہ رضی اللہ عنہا کے پاس آ گئے اور جس طرح آپؐ نے حضرت جبرئیل کو وضو کرتے دیکھا تھا اسی طرح آپؐ نے خدیجہ رضی اللہ عنہا کو بتانے کے لیے کہ نماز کے لیے طہارت اس طرح ہوتی ہے ان کے سامنے وضو کیا۔ اس کے بعد جس طرح جبرئیل نے آپ کو نماز پڑھائی تھی آپؐ نے خدیجہؓ کے ساتھ نماز پڑھی اور انھوں نے آپ کی اقتدا کی۔

## معراج:

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جس وقت رسول اللہ ﷺ کو نبوت ملی آپؐ کے پاس دو فرشتے جبرئیل علیہ السلام اور میکائیل علیہ السلام آئے۔ آپؐ کعبہ کے گرد سویا کرتے تھے' قریش بھی کعبہ کے گرد سویا کرتے تھے' انھوں نے کہا کہ ان میں سے ہم کو کس کے متعلق حکم ہوا ہے پھر خود ہی دونوں نے کہا ہمیں ان کے سب سے زیادہ شریف کے متعلق حکم ہے۔ اب وہ چلے گئے اور پھر قبلہ کی جانب سے آئے' یہ تین تھے' انھوں نے رسول اللہ ﷺ کو سوتا ہوا پایا' انھوں نے آپؐ کو چت کر کے آپ کا پیٹ چاک کیا پھر زمزم سے پانی لا کر آپؐ کے پیٹ میں جس قدر شک' شرک' جاہلیۃ یا ضلالت کا میل کچیل تھا اسے دھو ڈالا۔ اس کے بعد وہ ایک سونے کا طشت لے کر آئے جو ایمان اور حکمت سے مملوء تھا۔ آپ کے پیٹ اور اندرون کو ایمان اور حکمت سے بھر دیا گیا پھر وہ آپ کو اس سماء الدنیا پر لے کر چڑھ گئے۔ جبریلؑ نے دروازہ کھلوایا' اہل سماء نے پوچھا کون ہے انھوں نے کہا جبرئیلؑ۔ پھر آسمان والوں نے پوچھا تمہارے ساتھ کون ہے انھوں نے کہا محمدؐ ہیں۔ اہل سماء نے پوچھا کیا وہ مبعوث ہو چکے۔ جبرئیلؑ نے کہا ہاں تب اہل سماء نے ان کو خوش آمدید کہا' اپنے ساتھ ان کے لیے بھی دعا کی۔

## انبیاء کرام سے ملاقات:

جب آپؐ آسمان میں داخل ہوئے وہاں آپ کو ایک بڑے شاندار اور تنومند شخص نظر آئے آپؐ نے جبرئیل سے پوچھا یہ کون ہیں؟ انھوں نے کہا یہ آپؐ کے دادا آدم ہیں۔ اس کے بعد آپ کو دوسرے آسمان پر لائے' جبرئیل نے دروازہ کھلوایا' یہاں بھی ان سے وہی سوالات کیے گئے جو پہلے آسمان پر ہو چکے تھے جبرئیل نے بھی اسی طرح کے جوابات دیے (یہ سوال و جواب تمام آسمانوں پر ہوتے چلے گئے) جب آپؐ دوسرے آسمان میں داخل ہوئے یہاں آپ کی دو صاحبوں سے ملاقات ہوئی آپؐ نے جبرئیلؑ سے پوچھا یہ کون ہیں انھوں نے کہا یہ یحییٰ اور عیسیٰ آپؐ کے نھیالی بھائی ہیں۔ یہاں سے آپؐ تیسرے آسمان پر تشریف لے گئے وہاں داخل ہوتے ہی ایک صاحب سے آپ کی ملاقات ہوئی۔ آپؐ نے جبرئیلؑ سے پوچھا یہ کون ہیں انھوں نے کہا یہ آپؐ کے بھائی یوسفؑ ہیں جن کو اللہ نے حسن میں تمام لوگوں پر اسی طرح فضیلت دی ہے جس طرح کہ ماہ کامل کو دوسرے تاروں پر فوقیت ہے۔ اب آپؐ چوتھے آسمان پر آئے۔ یہاں ایک صاحب سے ملاقات ہوئی۔ آپؐ نے جبرئیلؑ سے پوچھا یہ کون ہیں؟ انھوں نے کہا یہ ادریسؑ ہیں اور پھر جبرئیل علیہ السلام نے یہ آیت تلاوت کی ورفعناہ مکاناً علیاً (اور ہم نے اس کو (ادریس کو) بلند مکان پر پہنچایا) یہاں سے آپؐ پانچویں آسمان پر تشریف لائے ایک صاحب سے ملاقات ہوئی۔ آپؐ نے جبرئیلؑ سے پوچھا یہ کون ہیں۔ انھوں نے کہا یہ ہارون ہیں۔ آپؐ چھٹے آسمان پر آئے یہاں ایک صاحب ملے آپؐ نے جبرئیلؑ سے پوچھا یہ کون ہیں؟ انھوں نے کہا یہ آپؐ کے باپ ابراہیم علیہ السلام ہیں۔

## سدرۃ المنتہیٰ:

اس کے بعد آپؐ جنت کو تشریف لے گئے وہاں ایک ایسی نہر ملی جس کا پانی دودھ سے زیادہ سفید اور شہد سے زیادہ شیریں تھا۔ اس کے دونوں طرف موتیوں کے محل تھے آپؐ نے حضرت جبرئیلؑ سے پوچھا یہ کیا ہے؟ انھوں نے کہا یہی وہ کوثر ہے جو اللہ نے آپ کو عطا فرمایا ہے اور یہ محل آپ کی قیام گاہ ہے۔ جبرئیلؑ نے وہاں سے ایک مٹھی مٹی اٹھا کر آپ کو دکھائی جس میں سے خالص مشک کی خوشبو آ رہی تھی' یہاں سے وہ سدرۃ المنتہیٰ چلے یہ وہ گلاب بیری ہے جس کا بڑا پھل بڑے ڈول کے برابر ہوتا ہے اور جس کا سب

سے چھوٹا دانہ انڈے کے برابر ہوتا ہے۔ یہاں اللہ عزوجل آپؐ کے قریب ہو گئے اور ان میں دو کمان یا اس سے بھی کم فاصلہ رہ گیا۔ اللہ تبارک وتعالیٰ کے اس قدر قریب آنے کی وجہ سے سدرۃ پر رنگا رنگ کے دُرِ شہوار' یاقوت زبرجد اور موتیوں کی بارش ہونے لگی۔ یہاں اللہ نے اپنے رسولؐ سے باتیں کیں' تفہیم کی تعلیم دی اور پچاس نمازیں فرض کیں۔ واپسی پر جب آپؐ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس آئے تو انھوں نے پوچھا اللہ نے تمہاری امت پر کیا فرض کیا...... آپؐ نے کہا پچاس نمازیں۔ موسیٰ نے کہا اپنے رب کے پاس واپس جاؤ اور اس میں کمی کراؤ کیونکہ تمہاری امت بہت ضعیف القویٰ ہے اور کم عمر ہے اس سے اس کی بجا آوری دشوار ہوگی' خود مجھے بنی اسرائیل پہ یہ تکالیف اٹھانا پڑیں۔ آپ ان کے مشورہ کے مطابق پھر اللہ کی جناب میں حاضر ہوئے اللہ نے دس نمازیں معاف کر دیں۔ آپؐ پھر حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس آئے۔ انھوں نے کہا پھر جاؤ اور کمی کراؤ۔ غرضیکہ اسی طرح بار بار عرض کرنے کا نتیجہ یہ ہوا کہ اللہ نے بجائے پچاس پانچ نمازیں فرض رکھیں۔ اس پر بھی حضرت موسیٰ نے رسول اللہ ﷺ سے کہا کہ پھر واپس جاؤ اور اس میں بھی کمی کراؤ۔ مگر آپؐ نے فرمایا بغیر آپ کی بات کی خلاف ورزی کیے میں تو اب نہیں جاتا' غیب سے یہی رسول اللہ ﷺ کے دل میں القا ہوا کہ وہ واپس نہ ہوں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میری بات بدلی نہیں جاسکتی۔ میرے حکم اور فرض کو کوئی رد نہیں کرسکتا اور میری امت سے یہ نماز کی کمی عشر کی وجہ سے کی گئی ہے۔

انسؓ کہتے ہیں کہ ایسی خوشگوار خوشبو جیسی کہ رسول اللہ ﷺ کی جلد سے آتی تھی میں نے کبھی نہیں سونگھی۔ کسی دولہن کے جسم سے بھی ایسی خوشبو نہیں آتی۔ میں نے اپنی جلد کو رسول اللہ ﷺ کی جلد سے ملایا ہے اور ان کے جلد کی خوشبو سونگھی ہے۔

## پہلے مسلمان مرد:

اب اس بارے میں اختلاف بیان ہے کہ خدیجہؓ کے بعد سب سے پہلے کون آپؐ کی نبوت کی تصدیق کر کے آپؐ پر ایمان لایا اور اس نے آپؐ کے ساتھ نماز پڑھی۔ اس کے متعلق بعض راوی کہتے ہیں کہ مردوں میں علی بن ابی طالبؓ سب سے پہلے رسول اللہ ﷺ کی تصدیق کر کے ان پر ایمان لائے اور ان کے ساتھ نماز پڑھی۔

## اختلاف:

ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ سب سے پہلے علی رضی اللہ عنہ نے نماز پڑھی۔ جابر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ دوشنبہ کے دن رسول اللہ ﷺ کے ہاتھ پر سب سے پہلے علی رضی اللہ عنہ اسلام لائے۔ میں نے نخعی سے یہ بات کہی تو اس نے اس سے انکار کیا اور کہا کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ سب سے اول اسلام لائے ہیں۔ زید بن ارقم سے دوسرے سلسلہ سے روایت ہے کہ سب سے پہلے علی بن ابی طالب رسول اللہؐ کے ہمراہ اسلام لائے ہیں۔ اسی راوی سے دوسری روایت یہ ہے کہ سب سے پہلے علی رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ نماز پڑھی۔

## حضرت علی رضی اللہ عنہ کے متعلق روایات:

عباد اللہ بن عبداللہ سے مروی ہے کہ میں نے خود علی رضی اللہ عنہ کو بیان کرتے سنا۔ میں اللہ کا بندہ ہوں' اس کے رسولؐ کا بھائی ہوں اور صدیق الاکبرؓ ہوں۔ میرے بعد جو اس قسم کا ادعا کرے گا وہ جھوٹا اور مفتری ہوگا۔ میں نے دوسرے لوگوں سے سات سال قبل رسول اللہ ﷺ کے ساتھ نماز پڑھی ہے۔

## عفیف کی روایت:

عفیف سے مروی ہے کہ زمانہ جاہلیت میں ایک مرتبہ میں مکہ آیا اور عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کے ہاں مہمان ہوا۔ جب

آفتاب طلوع ہو کر آسمان پر پھیل گیا میں کعبہ کی طرف دیکھ رہا تھا' ایک جوان شخص وہاں آیا' اس نے آسمان کو دیکھا' پھر کعبہ کی سمت بڑھ کر اس کے سامنے کھڑا ہو گیا' فوراً ہی ایک لڑکا اس کی داہنی سمت آ کر اسی طرح کھڑا ہوا' اس کے بعد ہی ایک عورت آ کر ان دونوں کے پیچھے کھڑی ہو گئی۔ اس جوان نے رکوع کیا۔ اس کے ساتھ لڑکے اور عورت نے بھی رکوع کیا۔ جوان نے سر اٹھایا' ان دونوں نے بھی سر اٹھایا' پھر وہ سجدے میں گیا' وہ دونوں بھی سجدے میں گئے۔ میں نے عباسؓ سے کہا کہ یہ تو بڑی اہم بات ہے کہ ایسا ہو رہا ہے انھوں نے کہا بے شک جانتے ہو یہ کون ہے میں نے کہا نہیں۔ انھوں نے کہا یہ محمدؐ بن عبداللہ بن المطلب میرا بھتیجا ہے۔ جانتے ہو اس کے ساتھ کون ہے؟ میں نے کہا نہیں جانتا۔ انھوں نے کہا یہ علی بن ابی طالب بن عبدالمطلب میرا بھتیجا ہے اور اس عورت کو جانتے ہو جو دونوں کے پیچھے کھڑی ہے میں نے کہا نہیں۔ انھوں نے کہا یہ خدیجہؓ بنت خویلد میرے بھتیجے کی بیوی ہے اور اس نے مجھ سے یہ کہا ہے کہ تمہارا رب وہ ہے جو آسمان کا رب ہے اور اس بات کا جس کو کرتے ہوئے تم ان کو دیکھ رہے ہو ان کو اسی نے حکم دیا ہے اور خدا کی قسم میں نہیں جانتا کہ تمام روئے زمین پر اس مسلک پر ان تینوں کے علاوہ اور بھی کوئی ہے۔

یہی راوی دوسرے سلسلہ سے بیان کرتا ہے کہ میں تجارت کرتا تھا' حج کے موسم میں مکہ آیا اور عباسؓ کے پاس آیا' ہم ان کے پاس تھے کہ ایک شخص نماز کے لیے برآمد ہوا۔ وہ کعبہ کے سامنے کھڑا ہوا' اس کے بعد ایک عورت نکلی اور اس کے ساتھ کھڑی ہو کر نماز پڑھنے لگی' پھر ایک لڑکا آیا اور وہ بھی کھڑے ہو کر اس کے ساتھ نماز پڑھنے لگا۔ میں نے عباس رضی اللہ عنہ سے کہا کہ یہ کیا مذہب ہے میں تو اس سے ناواقف ہوں۔ انھوں نے کہا یہ محمدؐ بن عبداللہ ہے۔ یہ مدعی ہے کہ اللہ نے اس مذہب کے ساتھ اسے دنیا میں ارسال کیا ہے اور عنقریب کسریٰ اور قیصر کے خزانے اس پر وا ہو جائیں گے۔ یہ عورت اس کی بیوی خدیجہؓ بنت خویلد ہے جو اس پر ایمان لے آئی ہے۔ راوی نے کہا کاش میں بھی اسی دن ایمان لے آیا ہوتا تو ایمان لانے والوں میں تیسرا ہوتا۔

### حضرت محمد ﷺ و علی رضی اللہ عنہ اور حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی نماز:

یہی راوی دوسرے سلسلہ سے بیان کرتا ہے کہ عباسؓ بن عبدالمطلب میرے دوست تھے یہ یمن سے عطر خرید کر لاتے اور موسم حج میں اسے بیچتے۔ ہم ان کے پاس منیٰ میں تھے' ایک شخص اطمینان کے ساتھ ان کے پاس آیا' اس نے اچھی طرح وضو کیا اور نماز پڑھنے کھڑا ہو گیا ایک عورت آئی وہ بھی وضو کر کے اس کے ساتھ نماز پڑھنے کھڑی ہو گئی۔ پھر ایک لڑکا جو قریب البلوغ تھا آیا اور وضو کر کے اس کے پہلو میں نماز پڑھنے کھڑا ہو گیا۔ میں نے عباسؓ سے پوچھا یہ کیا ہو رہا ہے؟ انھوں نے کہا یہ میرا بھتیجا محمدؐ بن عبداللہ بن عبدالمطلب ہے یہ مدعی ہے کہ اللہ نے اسے رسولؐ بنا کر بھیجا ہے اور دوسرا میرا بھتیجا علیؓ بن ابی طالب ہے۔ یہ اس کے دین میں اس کا پیرو ہو گیا ہے اور یہ عورت اس کی بیوی خدیجہؓ بنت خویلد ہے یہ بھی اس کی پیرو ہو گئی ہے۔

اس حدیث کے راوی عفیف نے اس کے بعد کہ وہ مسلمان ہو گیا تھا اور اسلام اس کے قلب میں راسخ ہو چکا تھا کہا کاش میں چوتھا ہوتا۔

مردوں میں سب سے پہلے علیؓ بن ابی طالب رسول اللہ ﷺ پر ایمان لائے' ان کے ساتھ نماز پڑھی اور ان کی رسالت کی تصدیق کی۔ اس وقت ان کی عمر دس سال تھی۔ اس کے علاوہ اللہ کا ان پر یہ انعام بھی تھا کہ وہ اسلام سے پہلے بھی رسول اللہ ﷺ کے آغوش تربیت میں تھے۔

### مجاہد بن جبیر کی روایت:

ابو الحجاج مجاہد بن جبیر سے روایت ہے کہ علیؓ بن ابی طالب کو اللہ نے یہ نعمت اور شرف عطا کیا کہ ایک مرتبہ قریش سخت قحط میں

مبتلا ہو گئے۔ ابو طالب کثیر عیال والے تھے' رسول اللہ ﷺ نے اپنے چچا عباس رضی اللہ عنہ سے جو بنو ہاشم میں سب سے زیادہ خوش حال تھے کہا۔ آپ کا بھائی ابو طالب کثیر العیال ہے۔ اس قحط سے لوگوں کی جو حالت ہے وہ تم پر روشن ہے' تم میرے ساتھ چلو تا کہ ہم اس کے عیال میں کمی کر دیں۔ اس کے بیٹوں میں سے ایک کو میں لیے لیتا ہوں' ایک تم لے لو' ان دو کی ذمہ داری سے وہ سبکدوش ہو جائیں گے۔ عباسؓ نے کہا اچھا۔ دونوں ابو طالب کے پاس آئے اور کہا ہم چاہتے ہیں کہ سستا سماں ہونے تک تمہارے عیال میں سے کچھ اپنے ساتھ لے جائیں۔ ابو طالب نے کہا اگر عقیل کو تم میرے پاس رہنے دو تو تم کو اختیار ہے جو چاہو کرو۔ رسول اللہ ﷺ نے علی رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑ کر اپنے ساتھ کرلیا اور عباس رضی اللہ عنہ نے جعفر کو لے لیا۔ رسول اللہ ﷺ کے نبی مبعوث ہونے تک علی رضی اللہ عنہ برابر آپؐ کے ساتھ رہے رسالت کے بعد علیؓ نے آپ کا ساتھ دیا' آپؐ کی تصدیق کی اور ایمان لے آئے۔ جعفرؓ بدستور عباسؓ کے پاس رہے' یہاں تک کہ وہ اسلام لے آئے اور جعفرؓ ان سے بے نیاز ہو گئے۔

## حضرت محمد ﷺ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ:

بعض اہل علم نے بیان کیا ہے کہ ابتدا میں رسول اللہ ﷺ کا یہ دستور تھا کہ جب نماز کا وقت آتا آپؐ اپنے چچا ابو طالب دوسرے چچا اور تمام قوم سے چھپ کر مکہ کی گھاٹیوں میں چلے جاتے۔ علیؓ بن ابی آپؐ کے ساتھ ہوتے' وہاں وہ دونوں نماز پڑھتے اور شام کو پلٹ آتے۔ ایک عرصہ تک یہ دستور رہا' پھر ایک مرتبہ اتفاقیہ طور پر ابو طالب نے ان کو نماز پڑھتے دیکھ لیا۔ اس نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا اے میرے بھتیجے یہ کیا مذہب ہے جس پر میں تم کو عامل دیکھ رہا ہوں؟ انھوں نے فرمایا چچا جان یہ اللہ' اس کے ملائکہ' انبیاء اور ہمارے دادا ابراہیم علیہ السلام کا مذہب ہے یا آپؐ نے فرمایا مجھے اللہ نے اپنے بندوں کے لیے رسول بنا کر بھیجا ہے آپ اس بات کے سب سے زیادہ حقدار ہیں کہ میں آپ کے ساتھ خیر خواہی کروں اور ہدایت کی طرف دعوت دوں اور آپؐ پر بھی میرا یہ حق ہے کہ آپ میری دعوت قبول کریں اور اس بارے میں میری اعانت کریں۔ ابو طالب نے کہا اے میرے بھتیجے! یہ تو مجھ سے ممکن نہیں کہ اپنے اور اپنے آباؤ اجداد کے مذہب اور طریقہ کو ترک کر دوں ہاں البتہ اس کا وعدہ کرتا ہوں کہ جب تک میں زندہ ہوں تم کو کوئی گزند نہ پہنچنے دوں گا۔ اس سلسلہ میں یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ ابو طالب نے اپنے بیٹے علیؓ سے کہا یہ کیا دین ہے جس پر تم عمل پیرا ہو انھوں نے کہا ابا جان میں اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لایا ہوں' میں نے ان کی نبوت کی تصدیق کی ہے' ان کے ساتھ اللہ کی نماز پڑھی ہے۔ اس پر ابو طالب نے کہا۔ بہر حال محمدؐ تم کو سوائے خیر کے اور بات کی دعوت نہ دیں گے' تم ان کے ساتھ رہو۔

مجاہد کی روایت ہے کہ علی رضی اللہ عنہ کی عمر دس سال تھی جب وہ اسلام لائے۔ واقدی کہتا ہے کہ ہمارے دوستوں کا اس پر اتفاق ہے کہ نبوت کے ایک سال کے بعد علی رضی اللہ عنہ اسلام لائے اور وہ بارہ سال مکہ میں ہجرت سے پہلے مقیم رہے۔

## حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے متعلق روایات:

دوسرے راوی کہتے ہیں کہ مردوں میں سب سے پہلے ابو بکر رضی اللہ عنہ اسلام لائے ہیں۔ ان کے اقوال ذیل میں درج ہیں:

شعبی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ میں نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے پوچھا سب سے پہلا مسلمان کون ہے؟ انھوں نے کہا کیا تم حسان بن ثابت کے اس قول سے واقف نہیں ہو۔

اذا تذکرت شجوًا من اخی ثقۃٍ      فاذکر اخاک ابابکر بما فعلا

ترجمہ: ''جب تم کسی قابل اعتماد شخص کا تپاک سے ذکر کرو تو ضرور ابو بکر رضی اللہ عنہ کے کارناموں کی وجہ سے اسے یاد کرنا''۔

خیر البریة اتقاها واعدلها بعد النبی و اوفاها بما حملا

ترجمہ: ''نبیؐ کے بعد وہ تمام خلقت میں سب سے زیادہ اللہ سے ڈرنے والا' عادل اور اپنے فرائض کو کما حقہ انجام دینے والا تھا''۔

الثانی التالی المحمود متهده واوّل الناس منهم صدق الرّسلا

ترجمہ: ''وہ دوسرا پیرو تھا جس کی حاضری ہمیشہ قابل حمد ہوئی اور وہ پہلا آدمی تھا جس نے رسول ﷺ کی تصدیق کی''۔

### عمرو بن عبسہ کی روایت:

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے دو اور سلسلوں سے مروی ہے۔ عمرو بن عبسہ کہتا ہے کہ جب رسول اللہ ﷺ عکاظ میں فروکش تھے' میں ان کے پاس آیا اور میں نے پوچھا کہ اب تک آپؐ کی اس دعوت میں کس نے آپ کی اتباع کی ہے؟ آپؐ نے فرمایا دو شخصوں نے' ان میں ایک آزاد ہے اور دوسرا غلام' ابوبکر رضی اللہ عنہ اور بلال رضی اللہ عنہ اسی وقت میں بھی اسلام لے آیا۔ رسول اللہ ﷺ نے کہا اب اسلام چوگوشہ ہو گیا ہے۔

ابوذر اور ابن عبسہ دونوں اس بات کے مدعی تھے کہ ہمارے اسلام لانے سے اسلام کے چار سمت ہو گئے اور ہم سے پہلے صرف نبی ﷺ' ابوبکر رضی اللہ عنہ اور بلال رضی اللہ عنہ مسلمان تھے۔ یہ دونوں اس بات سے ناواقف تھے کہ ان میں کون کب اسلام لایا ہے۔

### ابراہیم النخعی کی روایت:

ابراہیم سے مروی ہے کہ سب سے پہلے ابوبکر رضی اللہ عنہ اسلام لائے۔ دوسرے سلسلہ سے اسی راوی ابراہیم النخعی سے مروی ہے کہ سب سے پہلے ابوبکر رضی اللہ عنہ اسلام لائے اور دوسرے راوی کہتے ہیں کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ سے پہلے ایک جماعت اسلام لا چکی ہے۔

محمد بن سعد کہتا ہے میں نے اپنے باپ سے کہا کیا تم میں سب سے پہلے ابوبکر رضی اللہ عنہ اسلام لائے تھے انھوں نے کہا نہیں ان سے قبل پچاس سے زیادہ اصحاب اسلام لا چکے تھے مگر وہ اپنے اسلام میں سب سے سابق ضرور تھے۔ دوسرے راوی کہتے ہیں کہ مردوں میں سب سے پہلے رسول اللہ ﷺ کے غلام زید بن حارثہ آپؐ پر ایمان لائے اور آپؐ کے پیرو ہوئے۔ اس کے متعلق زہری سے جب دریافت کیا گیا کہ سب سے پہلے کون اسلام لایا ہے انھوں نے کہا عورتوں میں خدیجہ رضی اللہ عنہا اور مردوں میں زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ۔

### سلیمان بن یسار کی روایت:

سلیمان بن یسار سے مروی ہے کہ سب سے پہلے زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ اسلام لائے عمران بن ابی انس سے یہ ہی مروی ہے۔

عروہ سے مروی ہے کہ سب سے پہلے زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ اسلام لائے۔ اس سلسلہ میں اسی راوی سے دوسرا بیان یہ ہے کہ پھر زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے غلام اسلام لائے۔ علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے بعد وہ پہلے مرد ہیں جو اسلام لائے اور نماز پڑھی۔ ان کے بعد ابوبکر رضی اللہ عنہ بن ابی قحافہ الصّدیق اسلام لائے۔ مسلمان ہوتے ہی انھوں نے نہ صرف اپنے اسلام کا اعلان کیا بلکہ اللہ عزوجل اور اس کے رسول ﷺ کی طرف دعوت دینے لگے۔

ابوبکر رضی اللہ عنہ اپنی قوم میں مقبول اور محبوب تھے نرم مزاج تھے۔ قریش میں سب سے زیادہ ذی نسب تھے اور ان کے نسب اور اس کی برائی بھلائی سے سب سے زیادہ واقف تھے' تجارت کرتے تھے بااخلاق اور مشہور آدمی تھے۔ ان کی تمام قوم والے ان کے علم'

محمد بن کعب القرظی سے مروی ہے کہ اس غرض سے جو لوگ جمع ہوئے تھے ان میں ابوجہل بن ہشام بھی تھا یہ سب رسول اللہ ﷺ کے دروازے پر جمع تھے' ابوجہل نے اس وقت ان سے کہا کہ محمد (ﷺ) مدعی ہے کہ اگر تم اس کی بات مان کر اس کے پیرو ہو جاؤ تو عرب وعجم کے مالک ہو جاؤ گے اور مرنے کے بعد پھر زندہ کیے جاؤ گے' اور تم کو اُردن کے ایسے باغ دیے جائیں گے اور اگر تم میری بات نہ مانو گے تو ذبح کر دیے جاؤ گے اور مرنے کے بعد زندہ کیے جاؤ گے اور پھر تم کو آگ میں جلایا جائے گا۔ اتنے میں رسول اللہ ﷺ برآمد ہوئے آپ ﷺ نے ایک مٹھی مٹی اٹھائی اور پھر کہا ہاں میں یہ کہتا ہوں اور جو آگ میں جلائے جائیں گے ان میں سے ایک تو ہے۔

## کفار کی ناکامی:

اللہ نے ان کو اندھا کر دیا آپؐ ان کو نظر نہیں آئے' آپؐ اس مٹی کو ان کے سروں پر ڈالتے اور یہ آیات تلاوت فرماتے جاتے تھے یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ اِنَّکَ لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ. ''یٰسین''۔ قسم ہے قرآن کی جو حکمت سے معمور ہے بلاشبہ تم مرسل ہو اور سیدھے راستے پر ہو' اللہ کے قول وَ جَعَلْنَا مِنْۢ بَیْنِ اَیْدِیْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰهُمْ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ. ''اور ہم نے ان کے سامنے اور عقب سے ایک دیوار حائل کر دی اور پھر ان کو بند کر دیا کہ وہ کچھ نہیں دیکھ پاتے تھے'' جب آپؐ ان آیتوں کی تلاوت سے فارغ ہوئے ان میں سے ایک شخص بھی ایسا نہ تھا کہ آپؐ نے اس کے سر پر مٹی نہ ڈال دی ہو' پھر آپؐ جہاں جانا چاہتے تھے چلے گئے کسی دوسرے ایسے شخص نے جو ان لوگوں کے ساتھ نہ تھا آکر ان سے کہا کہ تم یہاں کس کا انتظار کر رہے ہو انھوں نے کہا محمد (ﷺ) کا۔ اس نے کہا اللہ نے تمہارے منصوبے خاک میں ملا دیے محمدؐ تمہارے سامنے سے چلے گئے اور انھوں نے تم میں ہر شخص کے سر پر مٹی ڈال دی ہے۔ وہ اپنی راہ پر چلے گئے تمہیں کچھ خبر ہے کہ تمہارے سروں پر کیا ہے؟ ہر ایک نے ہاتھ لگا کر سر دیکھا اس پر مٹی ملی۔ اب انھوں نے تانک جھانک شروع کی اندر دیکھا کہ علی رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کی چادر تانے بستر پر سو رہے ہیں' کہنے لگے کہ ضرور یہ محمدؐ ہے جو اپنی چادر اوڑھے سو رہا ہے صبح تک وہیں کھڑے انتظار کرتے رہے صبح کو علی رضی اللہ عنہ بستر پر سے اٹھے' اب ان کو معلوم ہوا کہ جو بات ان سے کہی گئی تھی وہ سچ تھی۔

## ہجرت سے متعلق آیاتِ قرآنی کا نزول:

اس دن جو قرآن نازل ہوا ان میں یہ تھا وَاِذْ یَمْکُرُ بِکَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا لِیُثْبِتُوْکَ اَوْ یَقْتُلُوْکَ اَوْ یُخْرِجُوْکَ وَ یَمْکُرُوْنَ وَ یَمْکُرُ اللّٰهُ وَ اللّٰهُ خَیْرُ الْمٰکِرِیْنَ. ''اور جب کفار نے تمہارے ساتھ یہ چال کی کہ وہ تم کو روک لیں یا قتل کر دیں یا خارج البلد کر دیں' وہ چال چلتے ہیں اور اللہ بھی چال کرتا ہے اور اللہ بہتر چال چلنے والا ہے'' اور اللہ کا یہ قول نازل ہوا ام یقولون شاعر نتربص به ریب المنون قل تربصوا فانی معکم من المتربصین. ''کیا وہ کہتے ہیں کہ یہ شاعر ہے جس کی موت کا ہمیں انتظار ہے کہہ دو انتظار کرو میں بھی تمہارے ساتھ انتظار کرتا ہوں''۔

بعض راویوں نے یہ بھی بیان کیا ہے کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ' علی رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور ان سے نبی ﷺ کو دریافت کیا' علی رضی اللہ عنہ نے کہا وہ غارِ ثور چلے گئے ہیں تم چاہو تو وہاں ان کے پاس چلے جاؤ۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ تیزی سے قدم بڑھاتے ہوئے رسول اللہ ﷺ کے پیچھے چلے اور اثناء راہ ہی میں آپؐ کے ساتھ آملے۔ رسول اللہ ﷺ نے رات کی تاریکی میں ابوبکر رضی اللہ عنہ کی چاپ سنی آپؐ نے سمجھا کہ کوئی مشرک آ رہا ہے اس خیال سے آپؐ قدم بڑھا کر بڑی سرعت سے چلنے لگے جس سے آپؐ کے جوتے کا اگلا حصہ پھٹ گیا اور ایک

پتھر کی ٹھوکر سے پاؤں کا انگوٹھا زخمی ہوا جس سے بہت زیادہ خون بہنے لگا اور اب آپؐ نے رفتار میں اور تیزی کر دی' ابوبکرؓ کے دل میں خیال آیا کہ اس طرح میرے تعاقب سے آپ کو تکلیف ہو گی' انھوں نے بلند آواز سے کلام کیا رسول اللہ ﷺ نے ان کو پہچان لیا اور کھڑے ہو گئے جب وہ آپؐ کے پاس آ گئے تو پھر دونوں چلے۔ رسول اللہ ﷺ کا تمام پاؤں خون سے بھر گیا تھا اسی طرح صبح ہوتے ہوتے آپؐ غارِ ثور پہنچے اور اس کے اندر چلے گئے۔

## کفار مکہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ:

دوسری طرف صبح کے وقت وہ مشرک جو آپ کی تاک میں تھے آپؐ کے گھر میں گھسے علی رضی اللہ عنہ بستر پر سے اٹھ کھڑے ہوئے' قریب جا کر انھوں نے پہچانا کہ یہ علی رضی اللہ عنہ ہیں۔ انھوں نے پوچھا کہ تمہارے صاحب کہاں ہیں علی رضی اللہ عنہ نے کہا میں نہیں جانتا کیا میں ان کا پاسبان تھا کہ نگرانی کرتا تم نے ان سے کہا تھا کہ یہاں سے چلے جاؤ وہ چلے گئے۔ مشرکین نے ان کو خوب ڈانٹا مارا اور مسجد لے جا کر تھوڑی دیر قید رکھا اور پھر چھوڑ دیا۔ اللہ نے اپنے رسول کو ان کی سازش سے بچا لیا اور اسی بیان میں یہ آیات نازل فرمائیں:

﴿ و اذ یمکر بک الذین کفروا لیثبتوک او یقتلوک او یخرجوک و یمکرون و یمکر اللہ و اللہ خیر الماکرین ﴾

## حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی رفاقت:

اب اللہ نے رسول اللہ ﷺ کو ہجرت کی اجازت دے دی۔ عروہؓ سے مروی ہے کہ جب صحابہؓ مدینہ روانہ ہوئے قبل اس کے کہ خود رسول اللہ ﷺ جائیں اور قبل اس کے کہ وہ آیت نازل ہو جس میں مسلمانوں کو قتال کا حکم دیا گیا ابوبکر رضی اللہ عنہ نے آپؐ سے مدینہ جانے کی اجازت مانگی' اس سے پہلے جب آپؐ کے صحابہؓ مدینہ جا رہے تھے آپؐ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو جانے کی اجازت نہیں دی تھی اور اس وقت بھی ان کو روک دیا اور فرمایا میرا انتظار کرو ممکن ہے کہ مجھے بھی یہاں سے چلے جانے کی اجازت ہو جائے۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے صحابہ رضی اللہ عنہم کے ساتھ مدینہ کے لیے دو اونٹنیاں خرید لی تھیں۔ جب رسول اللہ ﷺ نے ان سے کہا کہ میرا انتظار کرو کیونکہ مجھے امید ہے کہ میرا رب مجھے بھی جانے کی اجازت دے دے گا۔ انھوں نے ان اونٹنیوں کو اپنے پاس ہی رہنے دیا اور خود رسول اللہ ﷺ کی معیت اور رفاقت کے انتظار میں ان کو خوب چرا کر موٹا کر لیا مگر جب روانگی کے انتظار میں بہت دیر لگ گئی' ابوبکر رضی اللہ عنہ نے آپؐ سے کہا کیا آپ کو امید ہے کہ آپ کو اجازت مل جائے گی؟ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہاں! اس بات کو بھی بہت دن گزر گئے اس کے متعلق عائشہ رضی اللہ عنہا نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دن ظہر کے وقت ہم اپنے گھر میں تھے اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس سوائے ان کی دو بیٹیوں میرے اور اسماء کے کوئی اور نہ تھا کہ ٹھیک دوپہر کے وقت رسول اللہ ﷺ ہمارے یہاں تشریف لائے آپ روزانہ بلا ناغہ صبح یا شام ہمارے گھر آیا کرتے تھے' ابوبکر رضی اللہ عنہ نے آپ کو اس وقت آتا دیکھ کر کہا اے نبی اللہ ضرور کوئی بات ہے جس کے لیے آپؐ نے اس وقت زحمت گوارا فرمائی ہے' اندر آ کر آپؐ نے فرمایا ابوبکرؓ جو یہاں ہوا سے ہٹا دو۔ ابوبکرؓ نے کہا یہاں کوئی مخبر نہیں ہے یہ دونوں میری بیٹیاں ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اللہ نے مجھے مدینہ جانے کی اجازت دے دی ہے۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا تو مجھے رفاقت کا شرف عطا ہو۔ آپؐ نے فرمایا ہاں تم میرے ساتھ چلنا۔ ابوبکرؓ نے کہا آپؐ میری اونٹنیوں میں سے ایک لے لیجیے یہ دونوں وہی اونٹنیاں تھیں جن کو وہ اسی غرض کے لیے چرا کر تیار کر رہے تھے تاکہ جب رسول اللہ ﷺ کو جانے کی اجازت ہو انھیں پر سوار ہوں۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ان میں سے ایک آپ کو دی اور کہا رسول اللہ ﷺ اسے قبول فرمایئے اور اسی پر آپ سفر کریں' آپؐ نے فرمایا اچھا ہم نے اسے قیمتاً لے لیا۔

## عامر بن فہیرہ رضی اللہ عنہ:

عامر بن فہیرہ رضی اللہ عنہ از د کا ایک غلام زادہ تھا یہ ابوالحارث بن الطفیل۔ طفیل بن عبداللہ سخرہ کا جو عائشہ بنت ابی بکر رضی اللہ عنہا اور عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہما کا اخیافی بھائی تھا۔ پروردہ تھا عامر بن فہیرہ رضی اللہ عنہ مسلمان ہو گیا یہ اب تک غلام تھا۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اسے خرید کر آزاد کر دیا یہ نہایت مخلص مسلمان تھا۔ رسول اللہ ﷺ اور ابوبکر رضی اللہ عنہ مکہ سے چل نکلے۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ کا بکریوں کا ایک گلہ تھا جسے عامر چرایا کرتا تھا اور شام کو ابوبکر رضی اللہ عنہ کے گھر لے آتا تھا۔ اب ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اسے گلہ کے ساتھ جبل ثور بھیج دیا۔ عامر ان کی بکریوں کو شام کے وقت رسول اللہ ﷺ کے پاس غارِ ثور میں لے جاتا تھا۔ یہ وہی غار ہے جس کا نام اللہ نے قرآن میں لے لیا۔

## غارِ ثور میں قیام:

اس کے بعد ان دونوں حضرات نے بنوعبد بن عدی کے قبیلہ بنوسہم کے خاندان عاص بن وائل کے ایک شخص کو جو قریش کا حلیف اور اب تک مشرک تھا مگر جسے انھوں نے راستے سے واقفیت کی وجہ سے اس کام کے لیے اجرت پر مقرر کر لیا تھا اپنی سواریوں پر روانہ کر دیا جن راتوں میں یہ دونوں حضرات غارِ ثور میں مقیم رہے عبداللہ بن ابی بکر رضی اللہ عنہما رات کے وقت ان کی خدمت میں حاضر ہوتے اور مکہ کی تمام خبریں ان سے بیان کرتے اور پھر صبح کو مکہ میں آ جاتے عامر روزانہ سر شام بکریوں کا گلہ ان دونوں حضرات کے پاس لے جاتا وہ اس کا دودھ دوہ لیتے اور عامرؓ گلہ کو لے کر وہاں سے نکل کھڑا ہوتا اور صبح ہوتے دوسرے لوگوں کے گلوں میں آ ملتا۔ اس کی ترکیب سے کسی کو اس کے متعلق شبہ ہی پیدا نہ ہوا۔

## مدینہ کو روانگی:

جب سب ان کی جانب سے خاموش ہو رہے اور ان حضرات کو اس کی اطلاع ہوئی ان کا اونٹ والا اونٹ لے کر ان کے پاس آیا اور اب یہ یہاں سے مدینہ روانہ ہوئے' عامر بن فہیرہ رضی اللہ عنہ کو بھی ابوبکر رضی اللہ عنہ نے راستے میں خدمت گزاری اور مدد کے لیے اپنے ساتھ لے لیا۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ اس کو اپنے ساتھ اپنے پیچھے اونٹ پر بٹھاتے تھے اس طرح دونوں کے ساتھ اس سفر میں سوائے اس عامر بن فہیرہ اور بنوعدی کے اس راہنما کے اور کوئی نہ تھا۔ یہ مکہ کے زیریں سے ان کو نکال لے گیا۔ پھر وہ ان کو عسفان کے اسفل میں ساحل سمندر کے مقابل لے آیا یہاں سے بڑھ کر قدید گزر جانے کے بعد اب وہ پھر ان صاحبوں کو عام راستے کے قریب لے آیا پھر خرار ہوتا ہوا مرہ کے درے پر سے گزرا یہاں سے اس نے عمق اور روحاء کے راستوں کے درمیان والہ مدلجہ والا راستہ اختیار کیا اس کے بعد اس نے عرج کا راستہ پکڑا اور کوبہ کی داہنے جانب غابر نام چشمہ پر سے گزر کر بطن رئم کے سامنے سے ہوتا ہوا دوپہر سے قبل مدینہ میں بنوعمرو بن عوف کے مکانات کو آ گیا۔ صرف دو روز رسول اللہ ﷺ نے ان کے یہاں قیام کیا مگر خود یہ لوگ مدعی ہیں کہ آپؐ نے اس سے زیادہ ان کے پاس قیام فرمایا ہے۔ اس کے بعد پھر اس نے آپ کی سواری کی مہار ہاتھ میں لی اور خود اس کے آگے ہوا' اونٹ اس کے پیچھے ہو لیا۔ اسی طرح اب وہ بنوالنجار کے محلّہ میں آیا یہاں ان کو رسول اللہ ﷺ نے اونٹ کا ایک اصطبل جو ان کے گھروں کے درمیان تھا بتایا۔

## حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی روایت:

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا زوجۂ رسول اللہ ﷺ سے مروی ہے کہ آپؐ بلا ناغہ روزانہ صبح یا شام ابوبکر رضی اللہ عنہ کے گھر تشریف لایا کرتے تھے۔ جس روز اللہ نے آپؐ کو ہجرت کی اجازت دی۔ آپؐ اس روز ٹھیک دوپہر میں ایسے وقت ہمارے یہاں آئے کہ جس وقت

آپ کبھی تشریف نہیں لایا کرتے تھے' ابوبکر رضی اللہ عنہ نے دیکھتے ہی کہا ضرور کوئی خاص بات پیش آئی ہے کہ رسول اللہ ﷺ اس وقت آئے ہیں۔ جب آپ اندر گئے ابوبکر رضی اللہ عنہ اپنے بستر سے اٹھ گئے اور رسول اللہ ﷺ بیٹھ گئے اس وقت میرے اور میری بہن اسماء کے علاوہ اور کوئی ہمارے گھر میں نہ تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کہا کہ جو لوگ یہاں ہیں ان کو یہاں سے اٹھا دو۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا' اے اللہ کے نبیؐ! یہ "تو میری بیٹیاں ہیں" آپ پر میرے ماں باپ فدا ہوں یہ فرمائیے کیا بات ہے۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا اللہ نے مجھے سفر اور ہجرت کی اجازت دے دی ہے۔ ابوبکرؓ نے کہا تو مجھے صحبت کا شرف مرحمت ہو۔ آپؐ نے فرمایا ہاں تم میرے ساتھ چلنا۔ اب تک میں اس بات سے واقف نہ تھی کہ کوئی شخص خوشی سے بھی رویا کرتا ہے مگر آج میں نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو فرطِ مسرت سے روتے ہوئے دیکھا۔ پھر انھوں نے کہا اے اللہ کے نبیؐ! یہ میرے دونوں سواری کے اونٹ ہیں ان کو میں نے اسی کام کے لیے پہلے سے مہیا کر لیا تھا' پھر انھوں نے عبداللہ بن ارقد کو جو بنوالدیل بن بکر سے تعلق رکھتا تھا اور جس کی ماں بنوسہم بن عمرو کی تھی اور اب تک وہ مشرک تھا۔ راہبری کے لیے اُجرت پر مقرر کر لیا اور وہ دونوں اونٹ اس کے سپرد کر دیے وہ وقت معہود تک اس کے پاس رہے جہاں تک مجھے معلوم ہے رسول اللہ ﷺ کی اس روانگی سے سوائے علی رضی اللہ عنہ بن ابی طالب' ابوبکر رضی اللہ عنہ اور آلِ ابوبکر رضی اللہ عنہ کے اور کوئی واقف نہ تھا۔ علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کو خود رسول اللہ ﷺ نے اپنی روانگی سے مطلع کر دیا تھا اور فرمایا تھا کہ تم میرے بعد مکہ میں ٹھہرو اور لوگوں کی جو جو امانتیں میرے پاس ہیں وہ ان کو دے دو۔ مکہ میں کوئی شخص ایسا نہ تھا کہ جس کے پاس کوئی قابل حفاظت شے ہو اور اس نے اسے رسول اللہ ﷺ کی امانت اور دیانت کی وجہ سے امانتاً ان کے پاس نہ رکھوا دیا ہو۔

## گرفتاری پر انعام کا اعلان:

جب آپؐ نے روانگی کا پورا ارادہ کر لیا آپؐ ابوبکر بن ابی قحافہ رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور یہاں سے دونوں ایک روشندان میں سے جو ابوبکر رضی اللہ عنہ کے گھر کی پشت پر تھا نکل کر جبل ثور کے غار کی طرف چلے جو مکہ کے زیریں حصہ میں واقع ہے اور اس میں چلے آئے۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ اپنے بیٹے عبداللہ بن ابی بکر رضی اللہ عنہ کو ہدایت کر آئے تھے کہ سارے دن وہ مکہ میں ان کے متعلق لوگوں کی چہ میگوئیاں سنے اور رات میں ان کے پاس آ کر اس روز کی اطلاع ان سے بیان کر دے۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عامر بن فہیرہ رضی اللہ عنہ اپنے مولیٰ کو حکم دیا تھا کہ دن بھر وہ ان کی بھیڑوں کو چرائے اور رات کو ان کے پاس غار میں لے آیا کرے' ان کے علاوہ اسماء بھی ان کے لائق کھانا پکا کر ہر شام ان کے پاس لے جاتی تھی۔ تین دن رسول اللہ ﷺ اور ابوبکر رضی اللہ عنہ غار میں رہے۔ جب قریش نے آپ کو مکہ میں نہ پایا تو سب پریشان ہوئے اور انھوں نے سو اونٹ اس شخص کے لیے انعام مقرر کیا جو آپ کو پھر ان کے پاس لے آئے۔

## عبداللہ بن ابی بکر رضی اللہ عنہما:

عبداللہ بن ابی بکر رضی اللہ عنہما قریش کے ساتھ موجود ہی رہتے تھے اور وہ جو مشورہ اور صلاح رسول اللہ ﷺ اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کے متعلق کرتے اسے سنتے اور شام کو جبل ثور جا کر ان کو اس کی اطلاع کر دیتے۔ عامر بن فہیرہ' ابوبکر رضی اللہ عنہ کا مولیٰ سارے دن اہل مکہ کے گلوں کے ساتھ اپنا گلہ چراتا اور رات کو اسے ان دونوں حضرات کے پاس لے جاتا یہ ان کو دوہتے اور ان میں سے ذبح کر لیتے۔ علی الصباح جب عبداللہ بن ابی بکر رضی اللہ عنہما غار سے مکہ پلٹتے تو عامر بن فہیرہ رضی اللہ عنہ اپنا گلہ لے کر ساتھ ہو لیتا تاکہ ان کی نقل و حرکت پر کسی کو شبہ نہ ہونے پائے۔ جب تین دن گزر گئے اور اہل مکہ نے آپ کا چرچا چھوڑ دیا' آپ کا اونٹ والا دونوں اونٹ لے کر خدمت میں حاضر ہوا۔

## ذات النطاقین کا لقب:

اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہا توشہ دان لے کر آئیں مگر اسے رسی سے باندھنا بھول گئیں جب یہ دونوں حضرات چل کھڑے ہوئے تو یہ توشہ دان باندھنے گئیں مگر اس میں کوئی ڈور نہ تھی جس سے باندھتیں' انھوں نے وہیں اپنا بند کھولا اور اسے بل دے کر اس سے توشہ دان باندھ دیا اس واقعہ کی وجہ سے ان کو ذات النطاقین کہتے ہیں۔

## اونٹ کی خریداری:

جب ابوبکر رضی اللہ عنہ نے دونوں اونٹ آپؐ کے قریب کیے تو ان میں جو اعلیٰ تھا وہ آپ کی سواری کے لیے بڑھایا اور کہا کہ میرے ماں باپ آپؐ پر فدا ہوں آپؐ اس پر سوار ہوں۔ آپؐ نے فرمایا میں ایسے اونٹ پر نہیں بیٹھتا جو میرا نہیں ہے۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا میرے ماں باپ آپؐ پر فدا ہوں یہ آپ کی نذر ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میں نہیں لیتا مگر یہ بتاؤ تم نے کس قیمت پر اسے خریدا ہے۔ اتنے میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اچھا اس قیمت پر میں نے اسے خرید لیا۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے آپ کو دیا' اب وہ دونوں حضرات سوار ہو کر چل دیے۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اپنے مولیٰ عامر بن فہیرہ رضی اللہ عنہ کو اپنے پیچھے اونٹ پر بٹھالیا تا کہ وہ ان کی راستے میں خدمت کرے۔

## حضرت اسماء رضی اللہ عنہا اور ابوجہل:

اسماء بنت ابوبکر رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کے جانے کے بعد قریش کے کچھ لوگ جن میں ابوجہل بن ہشام بھی تھا ہمارے یہاں آئے اور دروازے پر آ کر کھڑے ہو گئے۔ میں اندر سے نکل کر ان کے پاس آئی' انھوں نے پوچھا تمہارا باپ ابوبکر رضی اللہ عنہ کہاں ہے میں نے کہا خدا کی قسم مجھے معلوم نہیں کہ میرے باپ کہاں ہیں۔ اس پر ابوجہل نے جو بہت ہی خبیث اور درشت خو تھا میرے گال پر اس زور سے طمانچہ مارا کہ میرے کان کی بالی گر پڑی۔ اس کے بعد وہ سب چلے گئے' تین دن تک ہمیں معلوم نہ ہو سکا کہ رسول اللہ ﷺ کہاں گئے ہیں پھر اسفل مکہ سے ایک جن عرب کی لے میں چند شعر گاتا ہوا سنائی دیا۔ لوگ اس کے پیچھے پیچھے تھے اس کی آواز سنتے تھے مگر اسے نہ دیکھتے تھے۔ اسی طرح وہ ان اشعار کو گاتا ہوا مکہ اعلیٰ سے گزر گیا۔

جزی اللہ رب الناس خیر جزائہ     رفیقین قالا خیمتی ام معبد

ترجمہ: ''اللہ ان دونوں ساتھیوں کو بہترین جزاء دے جنھوں نے کہا کہ ام معبد کے خیموں کو چلو''۔

ھمہ نزلھا بالھدای و اقتدوا بہ     فافلح من امسیٰ رفیق مُحمّدٌ

ترجمہ: ''وہ دونوں ہدایت لے کر وہاں اتر پڑے اور جا رہے ہے اور جس شخص نے محمد کی رفاقت اختیار کی تھی وہ کامیاب ہو گیا''۔

لیھن بنی کعب مکان فتاتھم     و مقعدھا للمؤمنین بمرصد

ترجمہ: ''بنو کعب کو مبارک ہو کہ ان کے جواں مرد مومنین کی حفاظت کے لیے گھات میں بیٹھے''۔

ان اشعار سے ہمیں معلوم ہو گیا کہ رسول اللہ ﷺ مدینہ تشریف لے گئے ہیں۔ اس سفر میں یہ چار صاحب تھے۔ رسول اللہ ﷺ' ابوبکر رضی اللہ عنہ' عامر بن فہیرہ رضی اللہ عنہ اور عبداللہ بن ارقد ان کا رہبر۔

## ابوعبس بن محمد کی روایت:

عبدالحمید بن ابی عبس بن محمد بن جبیر اپنے باپ کی روایت بیان کرتا ہے کہ رات کو قریش نے جبل ابوقبیس پر کسی کو یہ شعر پڑھتے سنا۔

فان یسلم السعدان یصبح محمد     بمکۃ لایخشی خلاف المخالف

ترجمہ: ''اگر دونوں سعد مسلمان ہو گئے تو پھر محمدؐ مکہ میں بلا خوف مخالف آ جائیں گے''۔

صبح کو ابوسفیان نے پوچھا سعدوں سے کون سعد مراد ہیں سعد بکر' سعد تمیم یا سعد ہذیم' دوسری شب میں پھر انھوں نے اسی پہاڑ سے یہ اشعار سنے۔

ایاسعد سعد الاوس کن انت ناصرا و یا سعد سعد الخزرجین العطارف

ترجمہ: ''اے قبیلہ دوس کے سعد تو اور بہادر خزرجوں کے سعد تو ان کا مددگار بن''۔

اجیبا الی داعی الهدی و تمنیا علی اللّٰه فی الفردوس منیة عارف

ترجمہ: ''تم دونوں داعی ہدایت کو لبیک کہو اور ایک عارف کی طرح فردوس میں اللہ کے دیدار کی اُمید رکھو''۔

فان ثواب اللّٰه للطالب الهدیٰ جنانٌ من الفردوس ذات رفارف

ترجمہ: ''اور بے شک طالب ہدایت کے لیے اللہ کی طرف سے باغ فردوس ہے جس میں رف رف ہیں''۔

صبح کو ابوسفیان نے کہا ان سعدوں سے مراد سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ اور سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ ہیں۔

ابوجعفر کہتے ہیں کہ ۱۲ ربیع الاوّل دوشنبہ کے دن ٹھیک دوپہر کے وقت کہ زوال شروع ہونے والا تھا آپ کا راہبر آپ کو قبا میں بنوعمرو بن عوف کے پاس لے کر پہنچ گیا۔

## حضرت محمد ﷺ کی قبیلہ میں آمد:

صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین سے مروی ہے کہ جب ہم نے سنا کہ رسول اللہ ﷺ مکہ سے روانہ ہو گئے ہیں ہم آپ کے قدوم کے منتظر تھے صبح کی نماز پڑھ کر بہت دن چڑھے تک ہم آپؐ کے استقبال کے لیے باہر جاتے تھے اور جب تک زوال شروع نہیں ہو جاتا وہاں سے ہٹتے نہ تھے' چونکہ یہ زمانہ نہایت شدید گرمی کا تھا اس وجہ سے جب ہمیں سایہ نہ ملتا تو مجبوراً گھروں کے اندر چلے آتے' جس روز آپؐ مدینہ آئے ہیں ہم حسب عادت آپؐ کے انتظار میں آبادی سے باہر بیٹھے تھے' مگر جب کہیں سایہ نہ رہا تو اپنے گھروں میں چلے آئے تھے۔ ہمارے آتے ہی رسول اللہ ﷺ مدینہ تشریف لائے سب سے پہلے ایک یہودی نے جو روزانہ ہمیں آپؐ کے انتظار میں جاتا دیکھا کرتا تھا آپ کو دیکھا اس نے فوراً نہایت بلند آواز سے کہا اے بنی قیلہ لو یہ تمہارے نبی آ گئے۔ ہم فوراً آپ کی خدمت میں آئے' آپؐ ایک کھجور کے سایہ میں تشریف رکھتے تھے۔ آپؐ کے ساتھ آپؐ کے ہم عمر ابوبکر رضی اللہ عنہ تھے۔ ہم میں زیادہ تر ایسے اصحاب تھے جنہوں نے اس سے پہلے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا ہی نہ تھا' لوگوں کا اژدہام ہو گیا' پہلے ان میں اور ابوبکر رضی اللہ عنہ میں تمیز ہی نہ کر سکے البتہ جب آپؐ پر سے درخت کا سایہ جاتا رہا تو ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اٹھ کر اپنی چادر آپؐ پر تان دی۔ اب ہم نے آپ کو شناخت کر لیا۔

## قبا میں قیام:

بیان کیا گیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ بنوعمرو بن عوف کے عزیز کلثوم بن ہدم کے پاس جو ان کے خاندان بنوعبید سے تھے فروکش ہوئے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ آپؐ سعد بن خیثمہ کے پاس فروکش ہوئے' جو لوگ آپؐ کے کلثوم کے پاس ٹھہرنے کے مدعی ہیں وہ کہتے ہیں کہ آپؐ لوگوں سے ملنے کے لیے سعد بن خیثمہ کے مکان میں جلوہ فرما ہوئے تھے اور یہ اس لیے کہ چونکہ یہ کنوارے تھے ان کی بیوی نہ تھی اور اسی لیے مہاجرین صحابہؓ میں جو لوگ غیر متاہل تھے وہ سب انھیں کے یہاں ٹھہرتے تھے اسی وجہ سے ان کے گھر کو لوگ مجردوں کا گھر کہنے لگے۔ اللہ ہی جانتا ہے کہ ان میں کون سا بیان درست ہے ہم نے دونوں سنے ہیں۔

## حضرت علی رضی اللہ عنہ کی مدینہ کو روانگی:

ابوبکر رضی اللہ عنہ خبیب بن اُساف بنوالحارث بن الخزرج کے عزیز کے پاس مقام سخ میں فروکش ہوئے۔ایک صاحب نے یہ بھی بیان کیا ہے کہ وہ بنوالحارث بن الخزرج کے عزیز خارجہ بن زید بن ابی زہیر کے یہاں فروکش ہوئے۔علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ تین شبانہ روز مکہ میں ٹھہرے رہے۔اور جب انھوں نے لوگوں کی تمام امانتیں وہ جو رسول اللہ ﷺ کے پاس رکھوائی گئی تھیں ان کے مالکوں کو واپس کر دیں وہ رسول اللہ ﷺ کے پاس چلے آئے اور آپؐ ہی کے ساتھ کلثوم بن ہدم کے یہاں ٹھہرے خود علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں ایک رات یا دو رات قبا میں ایک مسلمان عورت کے یہاں جس کا شوہر نہ تھا مقیم ہوا تھا۔میں نے دیکھا کہ ایک شخص آدھی رات میں آکر اس کا دروازہ کھٹکھٹاتا ہے وہ عورت باہر جاتی ہے اور وہ شخص اس عورت کو کوئی چیز جو وہ ساتھ لاتا ہے دے دیتا ہے میرے دل میں اس کی طرف سے شبہ ہوا۔میں نے اس سے پوچھا اے اللہ کی بندی یہ کون شخص ہے جو روز رات کو آکر تمہارا دروازہ کھٹکھٹاتا ہے اور تم باہر جاتی ہو اور وہ کچھ تم کو دے دیتا ہے' میں واقف نہیں ہوں کہ وہ کون ہے' تم مسلمان ہو اور تمہارا شوہر ہے یا نہیں۔اس نے کہا یہ سہل بن حنیف بن واہب ہے' اسے معلوم ہے کہ میرا کوئی ہے نہیں' یہ رات میں اپنی قوم کے بتوں کے پاس جاتا ہے ان کو توڑ کر مجھے لا دیتا ہے تاکہ ایندھن کی طرح ان کو جلاؤں۔جب سہل بن حنیف کا عراق میں علی رضی اللہ عنہ کے پاس انتقال ہو گیا تو وہ اس کی اس بات کو تذکرۃً بیان کرتے تھے۔

## قبا میں پہلی مسجد کی تعمیر:

رسول اللہ ﷺ قبا میں بنوعمرو بن عوف کے یہاں دوشنبہ' منگل' بدھ اور جمعرات کو مقیم رہے یہاں آپؐ نے ان کی مسجد کی بنیاد رکھی۔جمعہ کے دن اللہ کے حکم سے آپؐ ان کے یہاں سے چل دیے۔خود یہ لوگ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے اس سے زیادہ ان کے یہاں قیام کیا ہے۔اللہ بہتر جانتا ہے بعض صاحبوں نے یہ بھی کہا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے سترہ دن قبا میں قیام فرمایا۔

## بعثت کے بعد زمانہ قیام مکہ:

ابوجعفر کہتے ہیں کہ علمائے سلف کا اس بارے میں اختلاف ہے کہ نبی ہونے کے بعد آپؐ نے کتنے زمانے تک مکہ میں قیام فرمایا۔بعض نے اس مدت کو دس سال بیان کیا ہے جو اس کے مدعی ہیں ان کے پاس یہ احادیث ہیں:

## قیام کے دس سال کے متعلق روایتیں:

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی عمر چالیس سال تھی کہ آپ کو نبوت ملی اور پھر آپؐ دس سال مکہ میں قیام فرما رہے عائشہ رضی اللہ عنہا اور ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ دس سال تک مکہ میں رسول اللہ ﷺ پر قرآن نازل ہوتا رہا۔سعید بن المسیب سے مذکور ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی عمر تینتالیس سال تھی جب آپؐ پر قرآن نازل ہونے لگا اور پھر دس سال آپؐ نے مکہ میں اقامت فرمائی۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ تینتالیس سال کی عمر میں رسول اللہ ﷺ پر قرآن نازل ہونے لگا اور پھر آپؐ نے مکہ میں دس سال اقامت فرمائی۔عمرو بن دینار سے مروی ہے کہ بعثت کے دس سال کے بعد آپؐ نے ہجرت فرمائی۔

## تیرہ سال قیام کے متعلق روایتیں:

ان کے علاوہ دوسرے راوی کہتے ہیں کہ نبوت کے بعد آپؐ نے تیرہ سال مکہ میں قیام فرمایا ہے۔اس کے متعلق بھی ابن

عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ تیرہ سال تک مکہ میں آپؐ پر وحی آتی رہی۔ دوسرے سلسلے میں ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی عمر چالیس سال تھی جب آپؐ مبعوث ہوئے اور پھر تیرہ سال آپؐ نے مکہ میں قیام فرمایا۔ تیسری حدیث ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے تیرہ سال مکہ میں اقامت فرمائی۔ چوتھی حدیث ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی عمر چالیس سال تھی کہ آپؐ نبی مبعوث ہوئے اور پھر تیرہ سال آپؐ نے مکہ میں اقامت فرمائی۔ اس اثناء میں برابر وحی آتی رہی' اس کے بعد آپ کو ہجرت کا حکم ہوا۔

ابوجعفر کہتے ہیں کہ جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ جب رسول اللہ ﷺ کی عمر چالیس سال تھی۔ آپؐ نبی مبعوث ہوئے اور پھر تیرہ سال آپؐ نے مکہ میں اقامت فرمائی' ان کے قول کی تائید ابوقیس جرمہ بن ابی انس بن عدی بن النجار کے عزیز کے اس قصیدے سے بھی ہوتی ہے جو اس نے ان کے متعلق کہا ہے کہ اللہ نے اسلام اور نبی ﷺ کو ان کے یہاں فروکش کرنے سے ان کی عزت افزائی کی' اس قصیدے میں اس نے بتایا ہے کہ نبی مبعوث ہونے کے بعد آپؐ نے تیرہ سال قریش کے یہاں قیام فرمایا ہے۔

## پندرہ سال قیام کے متعلق روایتیں:

بعض کہتے ہیں کہ آپؐ نے مکہ میں پندرہ سال قیام فرمایا ہے اس سلسلہ میں ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپؐ نے مکہ میں پندرہ سال قیام فرمایا ہے اور اس پر انھوں نے ابوقیس جرمہ بن ابی انس کا یہ شعر شہادت میں پیش کیا ہے ۔

ثوىٰ في قريشٍ خمس عشرة حجةً　　تذكر لو يلقى صديقاً مواتياً

ترجمہ: ''انھوں نے پندرہ سال قریش میں اقامت فرمائی اور کہتے رہے کہ کاش کوئی ان کا ہم خیال دوست مل جاتا''۔

ابوجعفر کہتے ہیں کہ شعبی سے مروی ہے کہ وحی آنے سے تین سال قبل ہی اسرافیلؑ رسول اللہ ﷺ کے پاس بھیج دیے گئے۔ شعبی سے دوسرے سلسلہ رواۃ سے مروی ہے کہ تین سال تک اسرافیلؑ رسول اللہ ﷺ کو نبوت کی اطلاع دیتے رہے' آپ کو ان کی آہٹ سنائی دیتی تھی مگر وہ خود نظر نہ آتے تھے۔ اس کے بعد جبریل علیہ السلام آنے لگے عبداللہ بن ابی بکر بن حزم اور عاصم بن عمر بن قتادہ مسجد میں حدیث بیان کر رہے تھے ایک عراقی نے ان سے یہ واقعہ بیان کیا' ان دونوں نے اس سے انکار کیا اور کہا کہ نہ ہم نے یہ بات سنی ہے اور نہ ہمارے علم میں آئی ہے ہم یہی جانتے ہیں کہ نبوت ملنے سے وفات تک حضرت جبریل علیہ السلام ہی رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آتے رہے۔

## عامر کی روایت:

عامر سے مروی ہے کہ چالیس سال کی عمر میں رسول اللہ ﷺ کو نبوت ملی' تین سال تک اسرافیلؑ آپؐ کے پاس آتے رہے وہ آپ کو کلمہ اور کچھ اور تعلیم دیتے رہے' اب تک قرآن آپ کی زبان پر نازل نہیں ہوا تھا' تین سال کے بعد حضرت جبرئیل علیہ السلام نبوت کا پیام لے کر آپؐ کے پاس آئے اور دس سال تک مکہ میں اور دس سال تک مدینہ میں قرآن آپؐ پر نازل ہوتا رہا۔

## ابوجعفر کی روایت:

ابوجعفر کہتے ہیں کہ شاید جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ نزول وحی کے بعد رسول اللہ ﷺ نے دس سال تک مکہ میں قیام کیا ہے۔ انھوں نے اس مدت کو اس وقت سے شمار کیا جب کہ جبرئیل علیہ السلام اللہ کی طرف سے وحی لے کر آپؐ کے پاس آئے اور آپؐ نے اللہ کی توحید کی اعلانیہ دعوت دی' اور جو لوگ کہتے ہیں' کہ آپؐ نے تیرہ سال مکہ میں قیام کیا انھوں نے اس مدت کو ابتدائے نبوت سے شمار کیا ہے

جب کہ تین سال تک اسرافیلؑ آپؐ کے ساتھ رہے مگر اس زمانے میں آپ کو دعوت کا حکم نہ ہوا تھا۔ مذکورہ بالا دونوں بیانوں کے علاوہ قتادہ رضی اللہ عنہ سے یہ مروی ہے کہ آٹھ سال مکہ میں آپؐ پر قرآن نازل ہوا اور دس سال ہجرت کے بعد۔ حسن کہا کرتے تھے کہ دس سال مکہ میں اور دس سال مدینہ میں آپؐ پر قرآن نازل ہوا۔

### سنہ ہجری کی ابتداء:

مدینہ آ کر رسول اللہ ﷺ نے تاریخ مقرر کرنے کا حکم دیا۔ ابن شہاب سے مروی ہے کہ مدینہ آ کر آپؐ نے تاریخ مقرر کرنے کا حکم دیا۔ آپؐ ربیع الاوّل میں مدینہ آئے تھے۔ ابوجعفر کہتے ہیں کہ پہلے تاریخ آپؐ کے قدوم سے ایک ماہ دو ماہ ختم سال تک جاری ہوئی۔ یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ اسلام میں سب سے پہلے عمر بن الخطاب نے تاریخ کا حکم دیا ہے' اس کے متعلق جو اخبار آئے ہیں وہ یہ ہیں۔

### سنہ کے متعلق مختلف آراء:

شعبی سے مروی ہے کہ ابوموسیٰ الاشعری رضی اللہ عنہ نے عمر رضی اللہ عنہ کو لکھا کہ آپ کے جو مراسلے ہمارے پاس آتے ہیں ان میں تاریخ نہیں ہوتی۔ عمرؓ نے لوگوں کو مشورہ کے لیے جمع کیا بعض نے کہا رسول اللہ ﷺ کی بعثت سے تاریخ شروع ہو' بعض نے کہا آپ کی ہجرت سے خود عمر رضی اللہ عنہ نے اس پر کہا کہ آپ کی ہجرت سے ابتداء بہتر ہوگی' کیونکہ آپ کی ہجرت نے حق و باطل میں فرق کر دیا۔

### میمون بن مہران کی روایت:

میمون بن مہران سے مروی ہے کہ عمر رضی اللہ عنہ کے پاس ایک چک پیش کیا گیا جو شعبان میں واجب الادا تھا۔ آپ نے پوچھا کون سا شعبان جواب ہے یا آئندہ آنے والا۔ پھر آپ نے صحابہؓ سے کہا کہ کوئی وقت ایسا مقرر کرو جس سے لوگ دن اور مہینے جان لیں اس پر بعض نے کہا کہ ہمیں رومی سنہ اختیار کر لینا چاہیے مگر لوگوں نے کہا کہ وہ تو ذوالقرنین سے شروع کرتے ہیں اور یہ بہت طویل ہوگا' بعض نے فارسی سنہ اختیار کرنے کا مشورہ دیا۔ اس پر کہا گیا کہ ان کا دستور یہ ہے کہ جب کوئی بادشاہ تخت نشین ہوتا ہے اس سے قبل کا زمانہ ترک کر دیا جاتا ہے۔ تب سب کی رائے یہ ہوئی کہ دیکھا جائے رسول اللہ ﷺ نے مدینہ میں کتنی مدت قیام فرمایا ہے۔ معلوم ہوا دس سال چنانچہ اب رسول اللہ ﷺ کی ہجرت سے سنہ تاریخ اختیار کر لیا گیا۔

### محمد بن سیرین کی روایت:

محمد بن سیرین سے مروی ہے کہ ایک شخص نے عمر رضی اللہ عنہ سے کہا تاریخ مقرر کیجیے۔ انھوں نے کہا کیا کروں؟ اس نے کہا اہل عجم اپنی تحریر میں لکھا کرتے ہیں کہ فلاں ماہ فلاں سنہ۔ آپ نے کہا یہ اچھا طریقہ ہے تم بھی تاریخ لکھا کرو۔ لوگوں نے پوچھا کس سنہ سے شروع کریں۔ بعض نے کہا آپ کی بعثت سے' بعض نے کہا آپ کی وفات سے' مگر پھر سب کا اس پر اجماع ہوا کہ ہجرت سے ابتداء ہو۔ اس کے بعد انھوں نے کہا کہ کن مہینوں سے ابتدا کی جائے۔ بعض نے کہا رمضان سے' دوسروں نے کہا محرم مناسب ہے' کیونکہ اس ماہ میں لوگ حج سے فارغ ہو کر واپس آتے ہیں اور ماہ حرام بھی ہے۔ چنانچہ سب کا اسی پر اتفاق ہوا کہ محرم سے ابتداء کی جائے۔

### سہل بن ساعد کی روایت:

سہل بن ساعد سے مروی ہے کہ لوگوں نے زمانہ کا شمار اور حساب نہ رسول اللہ ﷺ کی بعثت سے شروع کیا اور نہ آپ کی وفات سے بلکہ آپ کے مدینہ تشریف لانے کے وقت سے ابتداء کی ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جس سال رسول اللہ ﷺ مدینہ

تشریف لائے تاریخ مقرر کی گئی' اسی سال عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ پیدا ہوئے' ابن عباس رضی اللہ عنہ سے وہ میرے سلسلہ سے بھی یہی مروی ہے۔ عثمان بن محصن سے مروی ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہ والفجر ولیال عشر کی تفسیر میں کہتے تھے کہ فجر سے مراد ماہِ محرم ہے کیونکہ یہ مہینہ سال کا فجر ہے۔ عبید بن حمیر سے مروی ہے کہ محرم خاص اللہ عزوجل کا مہینہ ہے یہ سال کا سرا ہے اسی ماہ میں بیت اللہ پر غلاف چڑھایا جاتا ہے' اس سے تاریخ کی ابتداء ہوتی ہے اس میں چاندی مسکوک کی جاتی ہے۔ اسی مہینے میں وہ دن ہے جس میں ایک قوم نے اللہ کی جناب میں توبہ کی تھی اور اللہ عزوجل نے ان کی توبہ کو شرفِ قبولیت بخشا۔

عمرو بن دینار سے مروی ہے کہ سب سے پہلے خطوں پر یعلی ابن امیہ نے جو یمن میں تھے تاریخ لکھی رسول اللہ ﷺ ربیع الاوّل میں مدینہ آئے تھے' مگر لوگوں نے شروع سنہ سے تاریخ لکھی۔

## عرب میں سنہ تاریخ کی ابتداء:

زہری اور شعبی سے مروی ہے کہ خانہ کعبہ کی بناء سے قبل بنو اسماعیل حضرت ابراہیم علیہ السلام کے آگ میں ڈالے جانے کے واقعہ سے تاریخ کا حساب کرتے تھے۔ پھر جب اسماعیل علیہ السلام اور ابراہیم علیہ السلام نے کعبہ کو بنایا تو اسماعیل علیہ السلام تعمیر کعبہ سے تاریخ کا حساب کرنے لگے' البتہ جب یہ لوگ ادھر اُدھر منتشر ہونے لگے تو جو قبیلہ تہامہ سے باہر ہو جاتا تھا وہ اپنی اس علیحدگی سے تاریخ کا حساب کرتا تھا اور بنو اسماعیل میں سے جو لوگ تہامہ میں رہ جاتے تھے وہ سعد' ہند اور جہینہ بنو زید کے تہامہ سے خروج کے دن سے تاریخ کا حساب لگاتے۔ یہ طریقہ کعب بن لوی کی موت تک جاری رہا اس کے بعد پھر بنی اسماعیل نے واقعہ فیل تک کعب کی موت سے تاریخ مقرر کی' واقعہ فیل کے بعد اس سے تاریخ کا شمار ہونے لگا۔ یہ طریقہ عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ تک جاری رہا' پھر انھوں نے ۱۷ھ یا ۱۸ ہجری میں واقعہ ہجرت سے تاریخ مقرر کی۔

سعید بن المسیب بیان کرتے تھے کہ عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے سب کو جمع کر کے پوچھا کس دن سے تاریخ لکھی جائے؟ علیؓ نے کہا جس روز رسول اللہ ﷺ نے ہجرت فرمائی اور سرزمین شرک کو خیر باد کہا۔ عمر رضی اللہ عنہ نے اسی کو قبول کر لیا۔

## تاریخ کی ابتداء کرنے کا طریقہ:

ابو جعفر کہتے ہیں کہ بنو اسماعیل کی تاریخ نویسی کے متعلق جو بیان اوپر گزرا ہے یہ صحت سے کچھ دور نہیں ہے کیونکہ ان میں یہ دستور نہ تھا کہ سب کے سب کسی مشہور واقعہ سے تاریخ لکھتے ہوں بلکہ ان میں سے بعض لوگ کسی قحط یا خشک سالی سے جو ان کے ملک کے کسی سمت یا گوشہ میں رونما ہو جاتی تاریخ کی ابتداء کرنے لگتے یا کوئی عامل جو ان پر متعین ہوتا یا اور کوئی خاص واقعہ جو پیش آتا اور اس کی شہرت ہو جاتی اس سے تاریخ کا حساب شروع کر دیتے اس بات پر ان کے شعراء کے اقوال شاہد ہیں اگر کوئی خاص واقعہ تاریخ کے لیے ان میں عام طور پر مقبول ہو جاتا تو یہ اختلافات کیوں ہوتے۔ ربیع بن ضبع الفزاری کہتا ہے۔

ھانذا آمل الخلود وقد ادرک عقلی و مولدی مجرا

ترجمہ: ''کیا اب میں بقائے دوام کی توقع رکھوں جب کہ میری عقل خرف ہو چکی ہے اور میں مجر کے زمانے میں پیدا ہوا ہوں''۔

ابا امری القیس ھل سمعت بہ ھیھات ھیھات طال ذا عمرا

ترجمہ: ''یہ امرئ القیس کا باپ تھا تم نے اس کا نام سنا ہے اب دیکھو کہ میری عمر کتنی طویل ہوئی''۔

اس شاعر نے اپنی عمر کا حساب امرئ القیس کے باپ مجر سے لگایا ہے۔ اس طرح نابغہ بنی جعدہ کہتا ہے۔

فمن یك سائلاً عنی فانی من الشبان ازمان الختان

ترجمہ: ''جو میری عمر دریافت کرے اسے معلوم ہونا چاہیے کہ میں عام مرض گٹھیا کے زمانے کے جوانوں میں سے ہوں''۔

اس شعر میں نابغہ نے اپنی عمر کا حساب اس مرض سے لگایا ہے جوان میں عام طور پر پھیلا ہوا تھا۔ ایک اور شاعر کہتا ہے۔

و ما هیی الا فی ازارٍ و علقمةٍ مغارا بن همام علیٰ حیی خثعما

ترجمہ: ''جب ابن ہمام نے قبیلہ خثعم پر غارت گری کی ہے اس وقت وہ بالیاں اور ازار پہننے لگی تھیں''۔

ان سب شعراء نے جن کے اشعار نقل کیے گئے ہیں اپنے ان شعروں میں اپنے قریب زمانہ کے کسی خاص اور مشہور واقعہ سے تاریخ بیان کی ہے اور ان سب نے ایک دوسرے سے بالکل علیحدہ واقعات کو اپنی تاریخ کے لیے اختیار کیا ہے۔ اگر ان میں کوئی خاص اور مشہور تاریخ کا حساب ہوتا جس طرح کہ اب مسلمانوں میں یا دوسرے اور تمام اقوام میں رائج ہے تو ان میں یہ اختلافات نہ ہوتے مگر بات وہی ہے جو ہم نے بیان کر دی۔ البتہ عربوں میں صرف قریش ایسے تھے جو ہجرت نبویؐ سے پہلے واقعہ فیل سے تاریخ شمار کرتے تھے اور یہ وہی سنہ ہے جس میں رسول اللہ ﷺ پیدا ہوئے ہیں۔ واقعہ فیل اور واقعہ فجار کے درمیان بیس سال گزرے اور فجار اور بنائے کعبہ کے درمیان پندرہ سال اور بنائے کعبہ اور بعثت کے درمیان پانچ سال گزرے تھے۔

چالیس سال کی عمر میں رسول اللہ ﷺ کو نبوت ملی' پہلے تین سال قبل اس کے کہ آپ کو دعوت اور اپنے دین کے اظہار کا حکم دیا جاتا' اسرافیلؑ آپؐ کے پاس آتے رہتے' تین سال کے بعد جبرئیل علیہ السلام آئے اور انھوں نے نبوت کا پیام آپ کو دیا اور حکم دیا کہ آپ اللہ کی طرف لوگوں کو علانیہ طور پر دعوت دیں۔ رسول اللہ ﷺ نے اپنی تعلیم ظاہر کی اور دس سال تک مکہ میں رہ کر لوگوں کو اللہ کی طرف بلاتے رہے اس کے بعد نبوت کے چودھویں برس ربیع الاوّل میں آپؐ ہجرت کر کے مدینہ گئے۔ آپؐ دوشنبہ کے دن مکہ سے روانہ ہوئے تھے اور دوشنبہ ہی کے دن ۱۲ ربیع الاوّل کو مدینہ تشریف لائے۔

## دوشنبہ کی اہمیت:

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ دوشنبہ کے دن نبی ﷺ پیدا ہوئے۔ دوشنبہ کے دن آپ کو نبوت ملی' دوشنبہ کے دن آپؐ نے پتھر اٹھایا' دوشنبہ کے دن ہجرت کے لیے مکہ سے چلے' دوشنبہ ہی کے دن آپ کی وفات ہوئی۔

زہری سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ ۱۲ ربیع الاوّل دوشنبہ کے دن مدینہ تشریف لائے۔ ابو جعفر کہتے ہیں کہ تاریخ کے متعلق مسلمانوں کے طرز عمل کو ہم بیان کر آئے ہیں۔ اب اگر ان کی تاریخ کی ابتداء ہجرت سے ہوئی تو انھوں نے گویا رسول اللہ ﷺ کے مدینہ تشریف لانے سے دو ماہ بارہ دن قبل یعنی محرم سے جو سال کا پہلا مہینہ ہے تاریخ کی ابتداء کی ہے کیونکہ مذکورہ بالا بیان کے مطابق آپؐ ربیع الاوّل کی ۱۲ کو مدینہ آئے ہیں۔ اس روز سے نہیں بلکہ سال کے شروع سے تاریخ مقرر کی گئی۔



## باب ۴

# حضرت محمد ﷺ کی مدنی زندگی اھ

### پہلا جمعہ:

ہم نبی ﷺ کے مدینہ آنے کے وقت کو اور یہ کہ وہ کہاں اور کس کے پاس مقیم رہے اور پھر وہاں سے کیونکر دوسری جگہ چلے آئے بیان کر چکے ہیں' اب ہم اس سال سے جو ہجرت کا پہلا سال ہے بقیہ واقعات بیان کرتے ہیں' اس میں سب سے اہم واقعہ یہ ہوا کہ آپؐ نے اپنے تمام صحابہ رضی اللہ عنہم کو جمعہ میں جمع کیا' اسی دن آپؐ قبا سے مدینہ آنے کے لیے روانہ ہوئے۔ آپؐ بنو سالم بن عوف کے پاس ان کی ایک وادی کے بطن میں پہنچے کہ نماز جمعہ کا وقت آ گیا۔ اس مقام پر اس روز ایک مسجد بنائی گئی اور یہ اسلام میں پہلا جمعہ ہے جو رسول اللہ ﷺ نے ادا کیا۔ آپؐ نے اس جمعہ میں خطبہ بھی دیا اور یہی پہلا خطبہ ہے جو آپؐ نے مدینہ میں دیا ہے۔

### مدینہ میں آنحضرت ﷺ کا پہلا خطبہ:

وہ خطبہ یہ ہے: ''تمام تعریفیں اللہ کے لیے ہیں' میں اس کی حمد کرتا ہوں' اس سے مدد مانگتا ہوں' اس سے گناہوں کی معافی چاہتا ہوں' اس پر ایمان رکھتا ہوں' اس کا انکار نہیں کرتا بلکہ جو اس کا منکر ہے اس سے اپنی عداوت کا اعلان کرتا ہوں اور شہادت دیتا ہوں کہ سوائے اس کے کوئی معبود نہیں' وہ ایک ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور یہ کہ محمد اس کا بندہ اور اس کا رسول ہے جسے اس نے ہدایت' روشنی اور مواعظت دے کر بندوں کی طرف اس لیے مبعوث فرمایا کہ بہت روز سے انبیاء کا آنا رک گیا تھا اور جہالت اور گمراہی کا دور دورہ ہو گیا تھا اور اس لیے کہ اب زمانہ ختم ہو رہا ہے آخرت کی گھڑی آ گئی ہے' اور وقت قریب آ پہنچا ہے جس نے اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کی وہ کامیاب ہوا' اور جس نے ان کی نافرمانی کی وہ راہِ راست سے بھٹک گیا' وہ حد سے متجاوز ہو گیا اور بہت دور غلط راستے پر چلا گیا۔ میں تم کو نصیحت کرتا ہوں کہ اللہ سے ڈرتے رہو یہ بہترین مشورہ ہے جو ایک مسلم دوسرے مسلم کو دے سکتا ہے کہ وہ اسے آخرت کے لیے عمل نیک پر برانگیختہ کرے اور اللہ کے خوف کو ہر وقت پیش نظر رکھنے کا حکم دے۔ بس تم اللہ سے ڈرتے رہو' جب کہ اس نے اپنے سے ڈرایا ہے اس سے بہتر نہ کوئی نصیحت ہے اور نہ مشورہ' اللہ سے ڈرنے کے معنی یہ ہیں کہ تم صدق نیت سے آخرت کے لیے اللہ کے خوف کو پیش نظر رکھ کر نیک اعمال کرو اور جو شخص ظاہر و باطن میں حسن نیت کے ساتھ اللہ کی خوشنودی کے لیے عمل کرے گا' اللہ اسے دنیا میں بھی اور مرنے کے بعد بھی یاد رکھے گا یہاں تک کہ قیامت برپا ہو جب کہ اس کے خلاف عمل کرنے والا چاہے گا کہ کاش اس کے اور اس کے برے عمل کے درمیان مسافت بعیدۃ حائل ہوتی' اللہ تم کو اپنے سے ڈراتا ہے اور وہ اپنے بندوں پر بڑا مہربان ہے قسم ہے اس ذات کی جس کا قول صادق ہے جو اپنے وعدہ کو پورا کرتا ہے اور خلاف وعدہ نہیں کرتا وہ فرماتا ہے ما یبدل القول لدیّ و ما انا بظلام للعبید. ''ہمارے پاس وعدہ خلافی نہیں ہوتی اور ہم ہرگز بندوں پر ظلم نہیں کرتے'' ظاہر و باطن اپنے دنیاوی اور دینی معاملات میں اللہ سے ڈرتے رہو کیونکہ جو اس سے ڈرتا رہے گا وہ اس کی برائیوں کے اثر بد سے اس شخص کو محفوظ رکھے گا اور اسے بڑا اجر دے گا۔ جو اللہ سے ڈرتا رہا اس نے بہت بڑی کامیابی حاصل کر لی۔ اللہ کا خوف اس کی دشمنی' عقوبت اور ناراضگی سے بچاتا ہے اللہ کے خوف سے چہرے نورانی ہو جاتے ہیں۔ رب راضی ہوتا ہے اور مرتبہ بلند ہوتا ہے' اپنی استطاعت کے مطابق عمل کرو اور اللہ کے خوف کے مقابلہ میں حد سے تجاوز نہ کرو' اللہ نے اپنی کتاب نازل فرمائی ہے اور

تمہارے لیے اپنا راستہ بتا دیا ہے تاکہ معلوم ہو جائے کہ کون سچے تھے اور کون جھوٹے لہٰذا جیسا احسان اللہ نے تمہارے ساتھ کیا ہے ویسا ہی تقویٰ تم اختیار کرو۔ اس کے دشمنوں سے دشمنی کرو اور اس کی راہ میں نیک نیتی سے جہاد کرو اس نے تم کو اختیار کیا ہے اور تم کو مسلمان کیا ہے تاکہ اس حجت نبوت کے بعد اب جو برباد ہو برباد ہو اور جو زندہ ہے زندہ رہے' تمام قوت صرف اللہ کو حاصل ہے۔ اکثر اللہ کو یاد کرتے رہو' آخرت کے لیے عمل کرو' جو شخص اللہ سے اپنی بات بنا لے گا اللہ پھر سب میں اس کی بات بنا دے گا اور یہ اس لیے کہ اللہ کا فیصلہ لوگوں پر نافذ ہے ان کی کوئی بات اس پر نہیں چلتی اور وہ تمام لوگوں کا مالک ہے لوگ اس کے قطعی مالک نہیں۔ اللہ سب سے بڑا ہے اور تمام قوتیں صرف اللہ بزرگ کو حاصل ہیں''۔

## ناقۂ رسول ﷺ:

ابن اسحٰق سے مروی ہے کہ نماز کے بعد رسول اللہ ﷺ اپنی اونٹنی پر سوار ہو گئے۔ آپؐ نے اس کی مہار چھوڑ دی جس انصاری کے گھر سے وہ گزرتی لوگ آپ کو اپنے یہاں فروکش ہونے کی دعوت دیتے اور عرض کرتے کہ آپؐ ہمارے پاس فروکش ہوں ہماری تعداد بھی زیادہ ہے اور ہر طرح کی آسائش اور سامان راحت مہیا ہے۔ رسول اللہ ﷺ فرماتے اس کی مہار چھوڑ دو' یہ اونٹنی اللہ کی طرف سے مامور ہے' اسی طرح ہوتے ہوتے وہ اونٹنی اس مقام پر آئی جہاں اب مسجد نبوی ہے اور مسجد کا جہاں اب دروازہ ہے وہاں بیٹھ گئی اور اس وقت وہ جگہ اونٹوں کا اصطبل تھا جو بنوالنجار کے دو یتیم بچوں سہل اور سہیل کی جو عمرو بن عباد بن ثعلبہ بن غنم بن مالک بن النجار کے بیٹے اور معاذ بن عفراء کی تولیت میں زیر پرورش تھے' ملکیت تھی۔ اونٹنی بیٹھ گئی مگر رسول اللہ ﷺ اب بھی اس پر سے نہ اترے' پھر وہ کھڑی ہوئی اور تھوڑی دور چل کر اس وقت اس کی مہار بالکل چھوٹی ہوئی تھی۔ رسول اللہ ﷺ نے اسے نہیں موڑا بلکہ وہ خود ہی مڑ کر پھر اسی جگہ جہاں پہلے آ کر بیٹھی تھی واپس آئی اور بیٹھ گئی اور اس نے اپنے دونوں پچھلے پاؤں بھی جما دیئے' تب رسول اللہ ﷺ اترے۔ ابوایوب نے آپ کی کاٹھی اٹھائی اور اسے اپنے گھر میں رکھا۔ تمام انصار نے آپؐ سے اپنے یہاں قیام کی استدعا کی۔ مگر آپؐ نے کہا کہ آدمی وہیں جہاں اس کا کجاوہ اس طرح اب آپؐ ابوایوب خالد بن زید بن کلیب کے پاس بنوغنم بن النجار میں فروکش ہو گئے۔

## مسجد نبویؐ:

ابوجعفر کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے پوچھا کہ یہ اونٹوں کا باڑہ کس کا ہے معاذ بن عفراء نے آپؐ سے کہا کہ یہ دو یتیموں کا ہے جو میرے زیر تربیت ہیں میں ان کو راضی کر لوں گا۔ تب رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا کہ مسجد بنائی جائے اور آپؐ اپنی مسجد اور مکانات کے بننے تک ابوایوبؓ کے پاس مہمان رہے۔

یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ مسجد کی زمین کو آپؐ نے خرید لیا اور پھر مسجد بنائی' مگر ہمارے نزدیک صحیح بات یہ ہے جو انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ مسجد نبوی کی زمین بنوالنجار کی تھی اس میں کھجور کے درخت کھیتی اور کچھ قبریں زمانہ جاہلیت کی تھیں' رسول اللہ ﷺ نے ان سے کہا کہ قیمت لے کر یہ جگہ مجھے دے دی جائے۔ انھوں نے کہا سوائے اللہ کی خوشنودی کے ہم اس کی کوئی قیمت نہیں چاہتے۔ تب رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا کہ کھجور قطع کر دی جائیں۔ چنانچہ کھجور کاٹ دی گئیں' کھیتی برباد کی گئی اور قبروں کو اکھاڑ دیا گیا۔ مسجد کی تعمیر سے قبل رسول اللہ ﷺ بھیڑوں کے باڑوں میں یا جہاں نماز کا وقت آ جائے وہیں نماز پڑھ لیتے تھے۔ ابوجعفر کہتے ہیں کہ اب مسجد کی تعمیر کا کام خود رسول اللہ ﷺ نے اپنے ذمہ لیا اور آپؐ کے تمام صحابہؓ مہاجرین اور انصار نے اپنے ذمے لیا۔

## اسعد بن زرارہ کی وفات:

اسی سال مسجد قباء بنائی گئی۔ رسول اللہ ﷺ کے مدینہ آنے کے بعد مسلمانوں میں سب سے پہلے کلثوم بن امہدم آپؐ کے مکان کے مالک کا انتقال ہوا۔ آپؐ کے مدینہ آنے کے بعد تھوڑے دن بعد ہی ان کا انتقال ہو گیا۔ اس کے بعد اسی سال ابو امامہ اسعد بن زرارہ نے وفات پائی۔ ابھی رسول اللہ ﷺ مسجد کی تعمیر سے جسے آپؐ نے کھجور کی شاخوں اور کو کر موتھے کے پتوں سے پاٹا تھا فارغ نہیں ہوئے تھے کہ ابو امامہ کا انتقال ہو گیا۔ ان کے متعلق رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ابو امامہ کی موت بہت ہی بے موقع ہوئی۔ یہود اور عرب کے منافق کہتے ہیں کہ اگر محمد ﷺ نبی ہوتے تو ان کا آدمی نہ مرتا۔ حالانکہ اللہ کے یہاں نہ اپنے لیے اور نہ اپنے کسی کے لیے میری کچھ نہیں چلتی۔

انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اسعد بن زرارہ کو کانٹوں سے جلا ڈالا۔

## بنو النجار کے نقیب:

عاصم بن عمرو بن قتادہ الانصاری سے مروی ہے کہ اسعد بن زرارہ کے مرنے کے بعد بنو النجار رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے' یہ ابو امامہ ان کا نقیب تھا اور عرض پرداز ہوئے کہ آپ کو معلوم ہے کہ اس شخص کی مرتبت ہم میں کیا تھی۔ آپؐ ہم میں سے کسی کو اس کی جگہ مقرر فرما دیں تا کہ جو خدمات وہ انجام دیتا تھا یہ ہمارے لیے انجام دینے لگے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تم میرے نھیالی رشتہ دار ہو میں تم میں سے ہوں اور اب میں تمہارا نقیب بن جاتا ہوں۔ راوی کہتا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کو یہ بات پسند نہ آئی کہ آپ ان میں سے ایک کو دوسرے پر ترجیح دیتے اسی لیے بنو النجار اس بات کو بھی اپنے اور قبیلوں کے سامنے فخر یہ بیان کرتے تھے کہ خود رسول اللہ ﷺ ان کے نقیب بنے۔ اس سال ابو احیحہ نے طائف میں اپنی جائداد میں انتقال کیا اور ولید بن المغیرہ اور عاص بن وائل السہمی نے مکہ میں انتقال کیا۔

## حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بنت ابو بکر رضی اللہ عنہ:

اس سال بعض راویوں کے بیان کے مطابق مدینہ آنے کے اٹھارہ ماہ بعد ذوالقعدہ میں رسول اللہ ﷺ' حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ شب باش ہوئے بعض راویوں نے کہا ہے کہ مدینہ آنے کے سترہ ماہ بعد ماہ شوال میں رسول اللہ ﷺ' حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ شب باش ہوئے۔ ہجرت سے تین سال قبل مکہ میں حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی وفات کے بعد رسول اللہ ﷺ کا نکاح حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ہو گیا تھا' اس وقت ان کی عمر چھ سال تھی' سات سال بھی بیان کی گئی ہے۔

## حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے فضائل:

عبداللہ بن صفوان اور ایک اور صاحب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس آئے۔ عائشہؓ نے پوچھا کیا تم نے حفصہ رضی اللہ عنہا کی حدیث سنی ہے؟ اس نے کہا ہاں ام المومنین! عبداللہ بن صفوان نے پوچھا وہ کیا ہے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا اللہ نے مجھے نو خصوصیات ایسی عطا فرمائی ہیں جو کسی اور عورت کو نصیب نہیں ہوئیں' البتہ اللہ نے حضرت مریم بنت عمران کو جو مرتبہ عطا فرمایا وہ علیحدہ رہا اور یہ بات کچھ میں اپنی ہمسروں پر اظہار فخر کے لیے نہیں کہتی۔ عبداللہ بن صفوان نے پوچھا وہ کیا خصوصیات ہیں۔ عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا فرشتہ میری صورت میں اترا' میری عمر سات برس کی تھی کہ رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے نکاح کیا میری عمر نو برس کی تھی کہ مجھے آپ کی خدمت میں بھیج دیا گیا' صرف میں باکرہ تھی جس سے رسول اللہ ﷺ نے شادی کی' سوائے آپؐ کے اور کوئی میرا خاوند نہیں

ہوا۔ جب آپؐ اور میں ایک لحاف میں لیٹے ہوتے تھے اسی حالت میں آپؐ پر وحی آیا کرتی تھی' مجھے آپؐ سب سے زیادہ چاہتے تھے۔ میری برأت میں قرآن کی آیت نازل ہوئی حالانکہ موقع ایسا آ گیا تھا کہ امت تباہ ہو جاتی۔ میں نے جبرئیل علیہ السلام کو دیکھا میرے سوا آپ کی کسی اور بیوی کو یہ شرف حاصل نہ ہو سکا' آپ کی روح میرے گھر میں قبض کی گئی جب کہ وہاں سوائے فرشتے اور میرے کوئی اور آپؐ کے پاس نہ تھا۔

ابوجعفر کہتے ہیں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے رسول اللہ ﷺ نے شوال میں نکاح کیا تھا اور جب کبھی بھی آپؐ پہلی مرتبہ ان کے ساتھ شب باش ہوئے وہ شوال ہی کا مہینہ تھا۔ اس کے متعلق حسب ذیل روایتیں آئی ہیں۔

عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے شوال میں مجھ سے نکاح کیا۔ شوال ہی میں وہ مجھ سے ہمبستر ہوئے اسی وجہ سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اس بات کو زیادہ پسند کرتی تھیں کہ ان کے یہاں کی عورتوں کی شادی شوال میں ہوا کرے۔

دوسرے سلسلہ سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے شوال میں مجھ سے نکاح کیا اور شوال ہی میں آپؐ میرے ساتھ شب باش ہوئے اور کسی آپ کی بیوی کو مجھ سے زیادہ آپؐ سے تمتع کرنے کا موقع نہیں ملا۔ اسی وجہ سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اس بات کو پسند کرتی تھیں کہ ان کے یہاں کی بیبیوں کی شادی شوال میں ہو۔

ابوجعفر کہتے ہیں کہ بیان کیا گیا ہے کہ ماہِ شوال میں بدھ کے دن رسول اللہ ﷺ' حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ سُنح میں ابوبکر رضی اللہ عنہ کے گھر میں شب باش ہوئے۔

اس سال نبی ﷺ نے اپنی صاحبزادیوں اور بیوی سودہؓ بنت زمعہ' زید بن حارثہ اور ابورافع کو مکہ سے بلا بھیجا اور ابورافع ان کو مکہ سے سواریوں پر مدینہ لے آئے۔

عبداللہ بن اریقط نے مکہ جا کر جب عبداللہ بن ابی بکر رضی اللہ عنہ کو ان کے باپ کا پتہ اور مقام بتا دیا وہ اپنے باپ کے بیوی بچوں کو لے کر ان کے پاس آنے کے لیے مکہ سے چلے۔ طلحہ بن عبیداللہ بھی ساتھ ہوئے اس قافلہ میں ام رومان' عائشہؓ اور عبداللہ بن ابی بکر کی ماں بھی ساتھ تھیں۔ یہ مدینہ پہنچ گئے۔

## دو رکعت کا اضافہ:

اس سال حالت اقامت کی نماز میں دو رکعتیں اضافہ کی گئیں۔ اس سے قبل اقامت اور سفر کی ایک ہی نماز دو رکعت تھی' یہ تبدیلی رسول اللہ ﷺ کے مدینہ آنے کے ایک ماہ بعد ربیع الآخر کی بارہ تاریخ کو نافذ کی گئی۔ واقدی کہتا ہے کہ اس واقعہ کے متعلق اہل حجاز میں سے کسی کو مذکورہ بالا بیان سے اختلاف نہیں ہے۔

## حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی ولادت:

بعض راویوں کے بیان کے مطابق اس سال اور واقدی کے بیان کے مطابق رسول اللہ ﷺ کے مدینہ آنے کے دوسرے سال ماہ شوال میں عبداللہ بن زبیرؓ پیدا ہوئے۔ واقدی سے مروی ہے کہ ہجرت کے بیس ماہ بعد مدینے میں عبداللہ بن زبیرؓ پیدا ہوئے۔ ابوجعفر کہتے ہیں کہ چونکہ ہجرت کے بعد دارالہجرت میں یہ سب سے پہلے بچے تھے جو پیدا ہوئے تھے ان کی ولادت کی خوشی میں صحابہ رضی اللہ عنہم نے نعرہ تکبیر بلند کیا۔ اس غیر معمولی اظہارِ مسرت کی وجہ یہ تھی کہ مسلمانوں سے کہا گیا تھا کہ یہودی کہتے ہیں کہ ہم نے مسلمانوں پر سحر کر دیا ہے ان کے یہاں اولاد ہی نہ ہو گی' اسی لیے ان کی ولادت کی خوشی میں صحابہ رضی اللہ عنہم نے تکبیر کہی۔ یہ بھی بیان کیا گیا

ہے کہ اسماء بنتِ ابی بکر رضی اللہ عنہا جب ہجرت کر کے مدینہ آئیں اسی وقت ان کو عبداللہ کا حمل تھا۔ یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ نعمان بن بشیر اسی سال پیدا ہوئے نبی ﷺ کی ہجرت کے بعد یہ پہلے بچے تھے جو انصار میں پیدا ہوئے مگر واقدی نے اس سے بھی انکار کیا ہے۔

## نعمان بن بشیر کی پیدائش:

سہل بن ابی حثمہ اپنے دادا سے روایت کرتا ہے کہ انصار میں سب سے پہلے جو بچہ پیدا ہوا وہ نعمان بن بشیر تھے۔ یہ ہجرت کے چودہ ماہ بعد پیدا ہوئے۔ اس طرح رسول اللہ ﷺ کی وفات کے وقت ان کی عمر آٹھ سال یا کچھ زیادہ تھی۔ یہ واقعہ بدر سے تین یا چار ماہ قبل پیدا ہوئے تھے۔

ابوالاسود سے مروی ہے کہ کسی نے نعمان بن بشیر کا ذکر عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے سامنے کیا انھوں نے کہا وہ مجھ سے چھ ماہ بڑے ہیں۔ عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ ہجرت کے بیسویں ماہ اور نعمان بن بشیر چودھویں مہینے ربیع الآخر میں پیدا ہوئے۔ ابوجعفر کہتے ہیں کہ یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ مختار بن ابی عبید الثقفی اور زیاد بن سمیہ بھی اسی سال پیدا ہوئے۔

## حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی مہم:

واقدی کا بیان ہے کہ اس سال کے ماہ رمضان میں ہجرت کے سترھویں مہینے رسول اللہ ﷺ نے حمزہ بن عبدالمطلب کو سفید نشان دیا اور تیس آدمیوں کے ساتھ قریش کے تجارتی قافلوں کو روکنے بھیجا۔ حمزہ رضی اللہ عنہ کی مڈبھیڑ ابوجہل سے ہوئی جس کے ساتھ تین سو آدمی تھے مگر مجدی بن عمرو الجہنی فریقین کے بیچ میں حائل ہو گیا اور اس طرح دونوں فریق بغیر لڑے الگ الگ ہو گئے حمزہ رضی اللہ عنہ کا علمبردار ابومرثد تھا۔

## حضرت عبیدہ بن الحارث رضی اللہ عنہ کی مہم:

نیز اسی سال ہجرت کے اٹھارھویں مہینے رسول اللہ ﷺ نے عبیدہ بن الحارث بن عبدالمطلب بن عبدمناف کو سفید علم دے کر بطن رابغ بھیجا۔ مسطح بن اثاثہ ان کے علمبردار تھے اور ساٹھ مہاجرین ان کے ساتھ تھے' ان میں کوئی انصاری نہ تھا۔ یہ ثنیۃ المرہ جو جحفہ کی طرف میں واقع ہے پہنچے احیاء نامی ایک چشمہ آب پر ان کا مشرکین سے مقابلہ ہوا مگر طرفین سے صرف تیراندازی ہوئی تلوار کی نوبت نہ آئی۔ مشرکین کے دستہ فوج کی امارت میں اختلاف ہے بعضوں نے ابوسفیان بن حرب کو امیر بتایا ہے دوسروں نے مکرز بن حفص کا نام لیا ہے' واقدی کہتے ہیں کہ ہمارے نزدیک صحیح یہ ہے کہ ابوسفیان بن حرب اس فوج کا امیر تھا اور اس کی تعداد دو سو تھی۔

## خرار کی مہم:

اس سال ذوالقعدہ میں رسول اللہ ﷺ نے سعد بن ابی وقاص کو ایک سفید نشان دے کر خرار بھیجا۔ مقداد بن عمرو ان کے علمبردار تھے۔ اس کے متعلق خود سعد سے مروی ہے کہ میں بیس یا اکیس آدمیوں کے ساتھ پیدل خرار روانہ ہوا۔ دن کو ہم چھپے رہتے تھے اور رات کو چلتے تھے' پانچویں صبح کو صبح کے وقت ہم وہاں پہنچ گئے۔ رسول اللہ ﷺ نے مجھے ہدایت فرمادی تھی کہ میں وہاں سے آگے بڑھوں مگر دشمن کا تجارتی قافلہ مجھ سے ایک دن پہلے وہاں سے گزر چکا تھا ان کی تعداد ساٹھ تھی اور میرے ساتھ سب کے سب مہاجرین تھے۔

ابوجعفر کہتے ہیں کہ یہ تمام سرایا جن کو ہم واقدی کی روایت سے بیان کر آئے ہیں یہ سب تاریخ کے وقت سے دوسرے سال کے ہیں۔

## غزوہ ابواء:

محمد بن اسحق نے بیان کیا ہے کہ ۱۲ ربیع الاول کو رسول اللہ ﷺ مدینہ تشریف لائے اس ربیع الاول کا بقیہ حصہ ماہ ربیع الآخر جمادی الاولیٰ' جمادی الآخر' رجب' شعبان' رمضان' شوال' ذوالقعدہ اور ذوالحجہ اور محرم آپؐ نے مدینہ ہی میں قیام فرمایا' اس سال کا حج مشرکین ہی کے اہتمام میں ہوا۔ مدینہ آنے کے بارھویں مہینے صفر میں آپؐ جہاد کے لیے نکلے' قریش اور بنوضمرہ بکر بن عبد مناۃ بن کنانہ کی نیت سے ودان آئے یہ ہی غزوہ ابواء ہے۔ بنوضمرہ کے رئیس مخشی بن عمرو نے جو خود اسی قبیلہ کا تھا آپؐ سے مصالحت کر لی' آپؐ بغیر کسی نقصان کے مدینہ واپس آ گئے بقیہ ماہ صفر اور ربیع الاول کا ابتدائی حصہ آپؐ نے مدینہ میں بسر کیا اسی قیام کے اثنا میں آپؐ نے عبیدہ بن الحارث بن المطلب کو ساٹھ یا اسی شتر سوار مہاجرین کے ساتھ جن میں کوئی انصاری نہ تھا جہاد کے لیے روانہ کیا' یہ جماعت حجاز کے ایک چشمہ آب احیاء نامی پر جو ثنیۃ المرہ کے زیریں میں واقع ہے پہنچی' یہاں قریش کی ایک بہت بڑی جماعت سے ان کا مقابلہ ہوا' جنگ تو نہ ہوئی البتہ سعد بن ابی وقاص نے تیر پھینکا' یہ پہلا تیر تھا جو اسلام میں پھینکا گیا اس کے بعد دونوں فریق مقابلہ سے پسپا ہوئے مسلمانوں کے لیے عقبیٰ بچانے والی جماعت بھی تھی۔ مقداد بن عمرو البوانی بنوزہرہ کے حلیف اور عتبہ بن غزوان بن جابر بنونوفل بن عبد مناف کے حلیف مشرکین کا ساتھ چھوڑ کر مسلمانوں کے پاس بھاگ آئے' یہ دونوں پہلے مسلمان تھے اور مشرکین کے ساتھ لڑنے محض اسی غرض سے آئے تھے کہ اس طرح مسلمانوں سے آملیں گے۔ عکرمہ بن ابی جہل اس قوم کا امیر تھا۔

## اسلام کا پہلا علمبردار:

جہاں تک مجھے معلوم ہے اسلام میں سب سے پہلا علم جو کسی مسلمان کو رسول اللہ ﷺ نے دیا ہے وہ یہی عبیدہ کا علم ہے مگر بعض علماء کا خیال ہے کہ غزوہ ابواء سے واپسی میں مدینہ پہنچنے سے قبل ہی رسول اللہ ﷺ نے عبیدہ کو بھیجا۔ اسی قیام کے زمانے میں آپؐ نے حمزہ بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کو عیص کی سمت سے مہاجرین کے تیس شتر سواروں کے ساتھ سیف البحر جو جھنیہ کے علاقہ میں واقع ہے روانہ فرمایا۔ اس جماعت میں بھی مہاجرین کے علاوہ کوئی انصاری نہ تھا۔ اس ساحل پر ابوجہل بن ہشام مکہ کے تین سو شتر سواروں کے ساتھ ان کے مقابلہ پر آیا مگر مجدی بن عمرو الجہنی نے جس کی فریقین سے مصالحت تھی بیچ بچاؤ کرا دیا اور بغیر لڑائی کے فریقین اپنی اپنی راہ چل دیے۔ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ حمزہ رضی اللہ عنہ کا علم پہلا علم ہے جو رسول اللہ ﷺ نے کسی مسلمان کو دیا ہے اور چونکہ ان کی اور عبیدہ بن الحارث کی مہم بیک وقت بھیجی گئی ہیں۔ اس لیے یہ بات مشتبہ ہو گئی ہے کہ کسے پہلے علم سرفراز ہوا۔ مگر ہم نے علماء سے یہی بات سنی ہے کہ سب سے پہلے عہد اسلام میں عبیدہ بن الحارث کو علم دیا گیا۔

## غزوۂ عشیرہ:

اس کے بعد ربیع الآخر میں خود رسول اللہ ﷺ قریش کے ارادے سے جہاد کے لیے روانہ ہوئے اور کوہ رضویٰ کی سمت سے بواط آئے اور پھر بغیر کسی مقابلہ اور لڑائی کے مدینہ واپس تشریف لے آئے اور ربیع الآخر کا بقیہ حصہ اور جمادی الاولیٰ کا کچھ حصہ آپؐ نے مدینہ میں بسر کیا اس کے بعد پھر آپؐ قریش کے مقابلہ کے لیے جہاد پر روانہ ہوئے' اس مرتبہ آپؐ بنو دینار بن النجار کی سرنگ سے گزر کر فیفا الخبار پر سے ہوتے ہوئے ابن ازہر کی چٹان ذات الساق نام میں ایک درخت کے نیچے فروکش ہوئے یہاں آپؐ نے نماز پڑھی اسی لیے وہاں آپ کی مسجد موجود ہے یہاں آپ کے لیے کھانا پکایا گیا۔ آپؐ نے اور آپؐ کے صحابہؓ نے اسے تناول فرمایا' وہاں جس جگہ چولہے تھے وہ مقام بھی اب تک معلوم ہے اور وہاں کے عشیرب نامی ایک چشمہ سے آپؐ کے پینے کے لیے پانی لایا گیا

پھر آپ وہاں سے چل کھڑے ہوئے آپؐ نے خلائق کو اپنی بائیں جانب چھوڑا اور مشعبہ عبداللہ نامی گھاٹی کا راستہ اختیار کیا یہ گھاٹی اب تک اسی نام سے مشہور ہے' اس کے بعد پھر آپؐ بائیں جانب ہو لیے اور وادی یلیل میں سے اتر کر اس کے اور وادی الضبوعہ کے سنگم پر فروکش ہوئے وہاں ایک کنواں تھا اس کا پانی آپؐ نے نوش فرمایا یہاں سے آپؐ نے فرش ملل کا راستہ لیا اور صخیرات الیمام آ کر پھر آپؐ عام راستہ پر آئے' یہ راستہ آپ کو بطن ینبوع کے مقام عشیرہ لے آیا آپؐ نے جمادی الاولیٰ کا بقیہ حصہ اور کچھ راتیں جمادی الاخریٰ کی یہاں قیام فرمایا اور اسی مقام پر آپؐ نے بنو مدلج اور ان کے حلیف بنو ضمرہ سے مصالحت کر لی اور پھر بغیر کسی لڑائی کے آپؐ مدینہ پلٹ آئے۔ اسی غزوہ میں آپؐ نے علی رضی اللہ عنہ سے جو کچھ کہا کہا۔

## کرز بن جابر کا حملہ:

اس غزوۂ عشیر سے واپس آ کر آپ کو مدینہ میں دس راتیں بھی گزرنے نہ پائی تھیں کہ کرز بن جابر الفہری نے مدینہ کے گلوں پر غارت گری کی آپؐ اس کے تعاقب میں روانہ ہوئے اور سفوان نامی ایک وادی میں جو بدر کی سمت میں واقع ہے آئے مگر کرز آپؐ کی گرفت سے نکل گیا اور آپؐ اسے نہ پا سکے۔ یہ بدر کا پہلا غزوہ ہے' آپؐ پھر مدینہ واپس تشریف لے آئے۔ جمادی الاخریٰ کا بقیہ حصہ ماہِ رجب اور شعبان آپ نے وہیں قیام فرمایا۔ غزوۂ سعد بن ابی وقاص سے لے کر اب تک آپ آٹھ جماعتوں کو جہاد کے لیے بھیج چکے تھے۔

## ابوقیس بن الاسلت:

واقدی کے بیان کے مطابق اسی سال یعنی ہجرت کے پہلے سال ابوقیس بن الاسلت رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آیا۔ آپؐ نے اسے اسلام کی دعوت دی' اس نے کہا یہ تو بہت عمدہ مذہب ہے جس کی آپؐ نے دعوت دی ہے۔ میں جا کر اس پر غور کرتا ہوں اور پھر آؤں گا۔ اس کے بعد عبداللہ بن ابی اس کے پاس گیا اور اس نے کہا معلوم ہوتا ہے کہ تم خزرج کے مقابلہ سے پہلو تہی کرتے ہو اور اسی وجہ سے اسلام لانا چاہتے ہو۔ ابوقیس نے کہا' اگر تمہارا یہ خیال ہے تو میں ایک سال تک مسلمان نہیں ہوتا۔ یہ اس سال کے ذوالقعدہ ہی میں مر گیا۔



ہونے میں اتنی دیر لگ گئی مگر انہوں نے رسول اللہ ﷺ کے ارشاد کے مطابق بنوقریظہ کے سوا کہیں اور عصر کی نماز نہیں پڑھی اور اب عشائے آخر کے بعد انہوں نے اس مقام پر پہنچ کر عصر کی نماز پڑھی ان کے اس فعل کو نہ اللہ نے اپنی کتاب میں مذموم قرار دیا اور نہ خود آپؐ نے ان کو ملامت کی۔ یہ معبد بن کعب بن مالک انصاری کا بیان ہے۔

15

## بنوقریظہ کا محاصرہ:

عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ خندق سے واپس آ کر سعدؓ کے مجروح ہونے کی وجہ سے رسول اللہ ﷺ نے مسجد میں ان کے لیے ایک خیمہ نصب کرایا اور ہتھیار کھول دیے، دوسرے مسلمانوں نے بھی ہتھیار کھول دیے۔ جبرئیلؑ آپؐ کے پاس آئے اور کہا کہ آپؐ نے ہتھیار رکھ دیے مگر ملائکہ نے اب تک ہتھیار نہیں رکھے۔ آپؐ دشمن کے مقابلے پر جائیے اور ان سے لڑیئے۔ رسول اللہ ﷺ نے اپنی زرہ منگوا کر پہنی پھر آپؐ روانہ ہوئے اور تمام مسلمان بھی روانہ ہو گئے۔ آپؐ بنوغنم کے پاس سے گزرے آپؐ نے ان سے پوچھا کوئی یہاں آیا تھا۔ انہوں نے کہا دحیۃ الکلبی یہاں آئے تھے یہ اپنی وضع داڑھی اور صورت میں جبرئیلؑ کے مشابہ تھے۔ یہاں سے بڑھ کر آپؐ بنوقریظہ کے سامنے فروکش ہو گئے۔ اس وقت سعدؓ اپنے اسی خیمہ میں مقیم تھے جو مسجد میں رسول اللہ ﷺ نے ان کے لیے نصب کرا دیا تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے ایک ماہ یا پچیس دن بنوقریظہ کا محاصرہ رکھا جب محاصرہ کے مصائب سے وہ عاجز آ گئے ان سے کسی نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ کے حکم پر ہتھیار رکھ دو، مگر ابولبابہ بن عبدالمنذر نے حلق پر ہاتھ رکھ کر اشارے سے بتایا کہ اگر ایسا کرو گے تو سب ذبح کر دیے جاؤ گے۔ اس وجہ سے اب انہوں نے کہا کہ ہم اس شرط پر ہتھیار رکھ دیتے ہیں کہ سعد بن معاذؓ ہمارے متعلق جو چاہیں فیصلہ کریں۔ رسول اللہ ﷺ نے کہا اچھا انہیں کے حکم پر سہی۔ انہوں نے ہتھیار رکھ دیے۔ آپؐ نے سعدؓ کے لانے کے لیے ایک گدھا بھیج دیا جس پر کھجور کے پتوں کا پالان تھا۔ سعد رضی اللہ عنہ کو اس پر سوار کرا دیا گیا۔ اس وقت تک ان کا زخم مندمل ہو کر خفیف سا رہ گیا تھا۔

ابن اسحٰق کے سابقہ سلسلۂ بیان کے مطابق رسول اللہ ﷺ نے پچیس راتیں ان کا محاصرہ رکھا، وہ محاصرہ کے مصائب سے تنگ آ گئے اور اللہ نے ان کے دلوں میں رعب ڈال دیا۔

## کعب بن اسد کی شرائط:

قریش اور غطفان کی مراجعت کے بعد حُیی بن اخطب اس عہد کے مطابق جو اس نے کعب بن اسد سے آخر تک رفاقت کا کیا تھا، بنوقریظہ کے پاس ان کے قلعے میں چلا آیا تھا۔ جب ان کو اس بات کا یقین آ گیا کہ رسول اللہ ﷺ جب تک ان سے فیصلہ کن لڑائی نہ لڑیں گے واپس نہ ہوں گے۔ کعب بن اسد نے اپنے لوگوں سے کہا اے گروہ یہود جو مصیبت ہم پر نازل ہوئی ہے وہ سامنے ہے میں تمہارے سامنے تین شرطیں پیش کرتا ہوں ان میں سے جس ایک کو چاہو اختیار کرو۔ انہوں نے کہا بتایئے وہ کیا ہیں۔ کعب نے کہا پہلی بات یہ ہے کہ ہم اس شخص کی پیروی کر لیں اس پر ایمان لے آئیں کیونکہ بخدا یہ بات ظاہر ہو چکی ہے کہ وہ نبی مرسل ہیں جن کا ذکر خود تمہاری کتاب میں موجود ہے۔ اس طرح تمہاری جان، مال بال بچے سب مامون ہو جائیں گے۔ یہودیوں نے کہا ہم کبھی تو رات کے حکم کی خلاف ورزی نہیں کریں گے اور اس کے بجائے کسی اور کتاب کو قبول نہیں کریں گے۔ کعب نے کہا اگر میری اس بات کو تم نہیں مانتے تو اچھا آؤ ہم اپنے بیوی بچوں کو پہلے قتل کر دیں اور پھر ننگی تلواریں لے کر قلعہ سے محمد (ﷺ) اور ان کے ساتھیوں کے

مقابلے پر نکل پڑیں اس طرح اپنے پیچھے کوئی ایسی چیز نہ رہنے دیں جس کا بوجھ ہمارے دل و دماغ پر موجود ہے اور پھر حریف سے فیصلہ کن جنگ کر لیں چاہے اس کا نتیجہ کچھ بھی ہو۔ اگر ہم سب مارے گئے تو یہ اطمینان تو ہوگا کہ ہم اپنے بعد کوئی اور شے ایسی نہیں چھوڑے جاتے جس کے متعلق کوئی اندیشہ ہو، اور اگر غالب ہوئے تو عورتیں اور بچے سب ہمیں مل ہی جائیں گے۔ اس کی قوم والوں نے کہا بھلا ہم خود ان مسکینوں کو قتل کر دیں ان کے بعد زندگی کا کیا مزہ رہے گا۔ کعب نے کہا اگر تم میری اس بات کو بھی نہیں مانتے تو آؤ یہ کرو کہ آج سنیچر کی رات ہے محمد (ﷺ) اور ان کے ساتھی غالباً اس شب میں ہماری جانب سے بے خطر ہوں گے لہٰذا تم قلعہ سے اترو شاید اس طرح ہم کو ان پر غفلت میں حملہ کرنے کا موقع مل جائے۔ اس کی قوم نے کہا کیا ہم خود سنیچر کے دن کی اس طرح بے حرمتی کریں اور اس مبارک دن میں ایسا کام کر گزریں جس کے متعلق تم کو خود معلوم ہے کہ ہمارے اگلوں نے کیا تھا وہ مسخ کر دیے گئے۔ اس پر کعب نے کہا اپنی پیدائش سے لے کر مدت العمر تم میں سے کوئی شخص ایک شب میں بھی دور اندیش ثابت نہیں ہوا۔

## حضرت ابولبابہ رضی اللہ عنہ کی پشیمانی:

اس کے بعد بنو قریظہ نے رسول اللہ ﷺ سے کہلا کر بھیجا کہ عمرو بن عوف کے ابولبابہؓ بن المنذر کو ہمارے پاس بھیج دیجیے (یہ بنو قریظہ قبیلہ اوس کے حلیف تھے) تاکہ ہم ان سے اپنے معاملے میں مشورہ لیں۔ رسول اللہ ﷺ نے ان کو بنو قریظہ کے پاس بھیج دیا۔ جب ان کی نظر ابولبابہؓ پر پڑی وہ سب ان کے استقبال کے لیے اٹھے، ان کی عورتیں اور بچے روتے ہوئے ان کے پاس آئے۔ اس منظر سے ابولبابہ کو ان پر ترس آ گیا۔ بنو قریظہ نے ان سے کہا کہ کیا آپ مناسب سمجھتے ہیں کہ ہم محمدؐ کے فیصلے پر ہتھیار رکھ دیں انہوں نے کہا ہاں مگر اپنے حلق پر ہاتھ رکھ کر بتایا کہ اس کے معنی یہ ہیں کہ تم سب ذبح کر ڈالے جاؤ گے۔ ابولبابہؓ کہتے ہیں کہ کہنے کو تو میں نے یہ بات کہہ دی مگر فوراً ہی میرے دل نے محسوس کیا کہ یہ تو میں نے اللہ اور اس کے رسولؐ سے خیانت کی۔ ابولبابہؓ وہاں سے بغیر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے سیدھے مدینہ آ کر مسجد نبوی میں آئے اور انہوں نے اپنی خطا کی پاداش میں خود کو مسجد کے ایک ستون سے باندھا اور اللہ سے عہد کیا کہ جب تک اس خیانت کو اللہ معاف نہ کر دے گا میں اس جگہ سے نہ ہٹوں گا اور اب کبھی بنو قریظہ کی زمین پر قدم نہ رکھوں گا اور اللہ مجھے کبھی بھی اس علاقہ میں نہ دیکھے جس میں میں نے اللہ اور اس کے رسول کی خیانت کی ہے۔

جب ان کے واپس آنے میں دیر ہوگئی تو رسول اللہ ﷺ کو اس تاخیر سے تردد ہوا۔ پھر آپ کو ان کا سارا واقعہ معلوم ہوا آپؐ نے فرمایا اگر وہ میرے پاس آ جاتے تو میں اللہ سے ان کی معافی کی سفارش کرتا مگر اب جو کچھ وہ کر چکے کر چکے۔ اب تو جب تک خدا ہی ان کی توبہ کو قبول کر کے معاف نہ کرے میں ان کو رہائی نہیں دوں گا۔

## حضرت ابولبابہ کی معافی:

زید بن عبداللہ بن قسیط سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ ام سلمہؓ کے گھر میں تشریف فرما تھے کہ ابولبابہ کی معافی کی اطلاع بذریعہ وحی آپ کو ہوئی۔ ام سلمہؓ فرماتی ہیں میں نے علی الصباح رسول اللہ ﷺ کو ہنستے ہوئے دیکھا میں نے پوچھا آپ کیوں ہنستے ہیں اللہ آپ کو ہمیشہ ہنستا رکھے۔ آپؐ نے فرمایا ابولبابہ کی توبہ قبول ہوگئی۔ میں نے کہا کیا میں ان کو یہ خوش خبری سنا دوں۔ آپؐ نے فرمایا ہاں جی چاہے تو کہہ دو۔

راوی کہتا ہے کہ اس اجازت کے بعد ام سلمہؓ اپنے دروازے پر آ کر کھڑی ہوئیں۔ اب تک پردے کا حکم نہیں دیا گیا تھا اور

انہوں نے بلند آواز سے کہا ابولبابہؓ بشارت ہو اللہ نے تمہاری توبہ قبول اور خطا معاف کر دی۔ اب سب لوگ ان کو کھولنے کے لیے دوڑے۔ مگر انہوں نے کہا کوئی مجھے نہ کھولے، خود رسول اللہ ﷺ ہی اپنے دست مبارک سے مجھے آزاد کریں چنانچہ جب آپؐ صبح ان کے پاس آئے آپؐ نے ان کو ستون سے کھول دیا۔

## عمرو بن سعدی القرظی:

ابن اسحٰق بیان کرتے ہیں کہ اسی شب میں جس میں کہ بنوقریظہ نے رسول اللہ ﷺ کے حکم پر ہتھیار رکھے۔ ثعلبہ بن سعید، اسید بن سعیہ اور اسد بن عبید اسلام لے آئے، یہ بنوہدل سے تھے بنوقریظہ اور نضیر سے نہ تھے کہیں اوپر جا کر ان کا نسب ان سے ملتا تھا اس طرح وہ ان کے یک جدی ہوتے تھے۔ نیز اسی رات میں عمرو بن سعدی القرظی رسول اللہ ﷺ کے پہرہ داروں کے پاس سے گزرا، اس رات محمد بن مسلمۃ الانصاری اس خدمت پر مامور تھے انہوں نے اسے دیکھ کر للکارا کون ہے۔ اس نے کہا میں عمرو بن سعدی ہوں۔ جب بنوقریظہ نے رسول اللہ ﷺ سے بدعہدی کرنے کا ارادہ کیا عمرو نے اس کام میں ان کے ساتھ شریک ہونے سے انکار کر دیا تھا اور کہا تھا کہ میں ہرگز محمدؐ کے ساتھ بدعہدی نہیں کروں گا اس وجہ سے محمد بن مسلمۃ الانصاری نے اس کو پہچان کر کہا، خداوندا شرفاء کی لغزشوں سے چشم پوشی کرنے کے شرف سے تو مجھے محروم نہ کر، اور پھر اسے جانے کی اجازت دے دی۔ یہ وہاں سے سیدھا چل کر مدینے آیا وہ رات اس نے مسجد نبوی میں بسر کی پھر صبح کو نہ معلوم خدا کی کس سرزمین میں چلا گیا کہ آج تک اس کا پتہ نہ چل سکا۔ رسول اللہ ﷺ سے اس کا تمام حال بیان کیا گیا، آپؐ نے فرمایا یہ وہ شخص ہے جسے اللہ نے اس کے ایفائے عہد کی وجہ سے بچا دیا۔

## عمرو بن سعد کا ایفائے عہد:

ابن اسحٰق کہتے ہیں مگر بعض لوگوں کا خیال ہے کہ جب بنوقریظہ نے ہتھیار رکھے اور ان کو اسیر کر کے رسیوں سے باندھا لیا گیا اسے بھی ان کے ساتھ باندھ دیا گیا تھا۔ صبح کو اس کی ڈوری پڑی ہوئی ملی کسی کو کچھ معلوم نہیں کہ وہ کہاں گیا۔ اس پر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اسے اللہ نے اس کے ایفائے عہد کی وجہ سے بچا دیا۔

## بنواوس کی درخواست:

صبح کو تمام بنوقریظہ نے رسول اللہ ﷺ کے فیصلے پر سر اطاعت خم کر دیا۔ بنواوس فوراً اٹھے اور انہوں نے کہا جناب والا یہ ہمارے موالی ہیں خزرج کے نہیں ہیں۔ آپؐ نے ان کے موالیوں کے بارے میں جو بھی کل تصفیہ فرمایا ہے وہ آپ کو معلوم ہے۔

بنوقریظہ سے پہلے رسول اللہ ﷺ نے بنوقینقاع کا جو خزرج کے حلیف تھے محاصرہ فرمایا تھا اور جب انہوں نے رسول اللہ ﷺ کے حکم پر اطاعت قبول کی عبداللہ بن ابی سلول نے آپ سے ان کو مانگ لیا اور آپؐ نے ان کو اسے بخش دیا تھا۔

جب بنواوس نے ان کے متعلق آپؐ سے یہ کہا آپؐ نے ان سے فرمایا اچھا تم اس بات کو مانو گے کہ تمہارا آدمی ان کے بارے میں فیصلہ کر دے۔ انہوں نے کہا جی ہاں ہم کو منظور ہے۔ آپؐ نے فرمایا میں ان کے معاملے کو سعد بن معاذؓ کے سپرد کرتا ہوں۔

## حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ بحیثیت حکم:

سعد بن معاذ کو ان کے مجروح ہونے کی وجہ سے رسول اللہ ﷺ نے اپنی مسجد میں ایک مسلمان عورت رفیدہؓ نامی کے خیمہ میں

ٹھہرا دیا تھا، یہ زخمیوں کا علاج کرتی تھیں اور انہوں نے زخمی مسلمانوں کی خدمت کے لیے اپنے کو وقف کر دیا تھا چنانچہ جب خندق کی لڑائی میں سعدؓ کے تیر لگا آپؐ نے ان کی قوم والوں سے کہا کہ ان کو رفیدہؓ کے خیمہ میں ٹھہرا دو، تاکہ میں قریب سے ان کی عیادت کر سکوں۔ اب جب کہ رسول اللہ ﷺ نے ان کو بنو قریظہ کا حکم قرار دیا، ان کی قوم ان کے پاس آئی اور ایک گدھے پر جس پر انہوں نے سعدؓ کے لیے چمڑے کی زین اور گدا ڈالا تھا ان کو بٹھایا۔ یہ بہت ہی فربہ اور قد آور آدمی تھے، ان کی قوم والے بھی ان کے ہمراہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں چلے اور راستے میں سعدؓ سے کہا اے ابو عمرو اپنے موالیوں کے متعلق نیکی برتنا کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے ان کے فیصلے کو تم پر اسی وجہ سے محمول کیا ہے کہ تم ان کے بارے میں لطف و کرم اختیار کرو۔ جب ان کی قوم والوں نے بار بار اس بات کو کہا سعدؓ نے جواب دیا اب سعد کا وہ وقت آ گیا ہے کہ جب اسے اللہ کی راہ میں کسی ملامت کرنے والے کی ملامت سے متاثر نہ ہونا چاہیے، اس جواب کو سن کر ان کی قوم کے بعض لوگ تو بنو عبدالاشہل کے محلے میں چلے آئے اور قبل اس کے کہ سعدؓ بنو قریظہ کے پاس پہنچیں انہوں نے سعدؓ کے مذکورہ بالا جملے کی وجہ سے بنو قریظہ کے قتل کی اطلاع مشہور کر دی۔

## حضرت سعدؓ بن معاذ کا استقبال:

جب سعدؓ، رسول اللہ ﷺ کے سامنے آئے آپؐ نے صحابہؓ سے فرمایا اپنے سردار یا اپنے سب سے بہتر شخص کے استقبال کو اٹھو اور ان کو سواری پر سے اتار لاؤ، جب وہ آ گئے رسول اللہ ﷺ نے ان سے کہا سعدؓ بنو قریظہ کا تصفیہ کر دو انہوں نے کہا میں یہ فیصلہ کرتا ہوں کہ ان میں وہ لوگ جو لڑائی کے قابل ہوں قتل کر دیے جائیں۔ عورتیں اور بچے لونڈی غلام بنائے جائیں اور ان کا تمام مال تقسیم کر دیا جائے۔ رسول اللہ ﷺ نے اس فیصلہ کو سن کر فرمایا سعدؓ تم نے ان کے بارے میں اللہ اور اس کے رسول کے منشاء کے مطابق تصفیہ کیا۔

## حضرت سعدؓ بن معاذ کا فیصلہ:

ابن اسحٰق کے سلسلۂ بیان کے مطابق جب سعدؓ، رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں پہنچے آپؐ نے صحابہؓ سے فرمایا اپنے سردار کے استقبال کو اٹھو۔ صحابہؓ نے حسب الحکم بڑھ کر ان کا استقبال کیا اور ان سے کہا اے ابو عمرو رسول اللہ ﷺ نے تمہارے موالیوں کے بارے میں تم کو حکم بنایا ہے انہوں نے کہا ہاں! تم اللہ کے سامنے اس بات کا پختہ عہد و پیمان کرو کہ جو تصفیہ میں کروں گا اسے تم قبول کرو گے سب نے کہا بے شک ہم اس کے لیے آمادہ ہیں۔ پھر سعدؓ نے جو رسول اللہ ﷺ کی تعظیم کے خیال سے اس سمت سے جدھر آپؐ تشریف فرما تھے منہ پھیرے ہوئے تھے اس سمت کی طرف اشارہ کر کے کہا اور جو لوگ اس سمت میں ہیں وہ بھی میرے فیصلہ کو قبول کریں گے۔ اس پر خود رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہاں ہم اس کے لیے آمادہ ہیں۔ تب سعدؓ نے کہا اچھا تو میں یہ تصفیہ کرتا ہوں کہ ان کے مرد قتل کر دیے جائیں ان کی املاک تقسیم کر دی جائے اور بیوی بچوں کو لونڈی غلام بنا لیا جائے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا سعدؓ تم نے ان کے بارے میں اللہ کے حکم کے مطابق فیصلہ کیا ہے۔

## بنو قریظہ کا انجام:

بنو قریظہ کو قلعے سے اتار کر رسول اللہ ﷺ نے بنو النجار کی ایک عورت کے گھر میں جو حارث کی اولاد میں تھی قید کر دیا اور پھر خود آپؐ اس مقام پر آئے جہاں اب مدینہ کا بازار ہے اور یہاں آپؐ نے چند کھائیاں کھدوائیں اور پھر بنو قریظہ کو بلا کر یہاں ان کی

گردن ماردی۔ یہ چھوٹی چھوٹی جماعت میں آپؐ کے پاس بھیجے جاتے تھے اور آپؐ ان کو قتل کرادیتے تھے ان میں اللہ کا دشمن حیی بن اخطب اور کعب بن اسد اس جماعت کے سرغنہ بھی تھے۔ یہ چھ سو یا سات سو آدمی تھے جو لوگ ان کی تعداد زیادہ بتاتے ہیں انہوں نے آٹھ سو سے نو سو تک کہی ہے۔

بنو قریظہ کی جب کوئی جماعت قتل کے لیے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں جانے لگتی تو وہ کعب بن اسد سے پوچھتے۔ کعب کہو ہمارے ساتھ کیا ہونے والا ہے، اس کے جواب میں ہر مرتبہ وہ کہتا کیا اتنی بات بھی نہیں سمجھتے بلانے والا برابر بلا رہا ہے اور جو جاتا ہے ان میں سے کوئی واپس نہیں پلٹتا۔ سمجھ لو کیا ہوگا، بخدا مارے جاؤ گے، اسی طرح نوبت بہ نوبت رسول اللہ ﷺ نے سب کو قتل کرادیا۔

## حیی بن اخطب کا قتل:

دشمن خدا حیی بن اخطب آپؐ کے سامنے لایا گیا اس نے ایک فقاحی حلہ پہن رکھا تھا اور اس خیال سے کہ کوئی بھی اسے سالم بعد میں نہ لے سکے۔ اس نے اس حلے کو اپنے جسم پر تارتار کردیا تھا اس کے دونوں ہاتھ گردن سے بندھے تھے۔ رسول اللہ ﷺ کو دیکھ کر اس نے کہا بخدا میں نے تمہاری عداوت میں کوئی کمی نہیں کی مگر کیا کیا جائے جس کا ساتھ اللہ چھوڑ دے وہ رسوا ہو جاتا ہے، پھر اس نے اور لوگوں کو مخاطب کر کے کہا اے لوگو! اللہ کے حکم میں کیا چارہ۔ اللہ نے پہلے سے یہ بات مقدر کر دی تھی کہ بنی اسرائیل اس طرح قتل کیے جائیں گے، وہ پوری ہوئی۔ اس کے بعد وہ بیٹھ گیا اور اسے قتل کر دیا گیا۔

## بنو قریظہ کی ایک عورت بنانہ کا قتل:

عائشہؓ سے مروی ہے کہ بنو قریظہ کی عورتوں میں سے ایک کے علاوہ اور کوئی قتل نہیں کی گئی۔ وہ میرے پاس بیٹھی باتیں کر رہی تھی اور اس قدر ہنس رہی تھی کہ اس کے پیٹ میں بل پڑ جاتے تھے اس وقت رسول اللہ ﷺ ان کے مردوں کو بازار میں قتل کر رہے تھے، اتنے میں کسی نے اس کا نام لے کر پکارا، اے فلانی فلاں کی بیٹی۔ اس نے کہا موجود ہوں، میں نے اس سے پوچھا کیوں بلایا ہے اس نے کہا میں قتل کی جاؤں گی۔ میں نے پوچھا کیوں۔ اس نے کہا میں نے ایک جرم کیا ہے، لوگ اسے لے گئے اور اس کی گردن ماردی گئی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی تھیں کہ باوجود اس بات کے کہ وہ جانتی تھی کہ میں ماری جانے والی ہوں۔ پھر بھی وہ اس قدر ہنس رہی تھی اور خوش مزاج تھی کہ میں نے اس کے علاوہ اور کسی کو ایسا نہیں دیکھا۔

## حضرت ثابتؓ اور زبیر بن باطا القرظی:

ثابت بن قیس بن شماس، زبیر بن باطا القرظی کے پاس آئے ابو عبدالرحمٰن اس کی کنیت تھی۔ زبیرؓ نے عہد جاہلیت میں ثابت پر یہ احسان کیا تھا کہ جنگ بعاث میں زبیر نے ان کو پکڑا اور صرف پیشانی کے بال کاٹ کر چھوڑ دیا۔ یہ اس کے پاس آئے وہ بہت بڈھا تھا ثابت نے کہا اے ابو عبدالرحمٰن مجھے پہچانتے ہو، اس نے کہا کیوں نہیں بھلا میں تم کو بھول سکتا ہوں ثابت نے کہا میں چاہتا ہوں کہ جو احسان تم نے مجھ پر کیا ہے اس کا بدلہ دوں کیونکہ شریف دوسرے شریف کو معاوضہ دیا کرتا ہے۔

## حضرت ثابتؓ بن قیس کی سفارش:

اس کے بعد ثابت رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور عرض کیا کہ زبیر نے میرے ساتھ یہ نیکی کی تھی اس کا احسان میری گردن پر ہے میں چاہتا ہوں کہ اب اس کا عوض کروں۔ آپؐ میری خاطر اس کی جاں بخشی فرما دیجیے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اچھا ہم نے

اسے تمہاری خاطر معاف کر دیا ثابت نے زبیرؓ سے آ کر کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے میری خاطر تم کو معاف کر دیا ہے، اس نے کہا میں پیر فانی! نہ اب میرے بیوی بچے رہے اور نہ گھر در، میں جی کے کیا کروں ثابت پھر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آئے اور عرض کیا اور اس کے بیوی بچوں کے متعلق کیا ارشاد ہے آپؐ نے فرمایا ہم نے ان کو بھی تمہاری خاطر معاف کیا۔ ثابت زبیر کے پاس آئے اور کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے میری خاطر تمہاری بیوی اور اولاد بھی تم کو دے دی ہے۔ اس نے کہا کوئی خاندان جس کے پاس مال نہ ہو حجاز میں زندگی بسر نہیں کر سکتا لہٰذا اس خالی جاں بخشی سے کیا ہوتا ہے ثابت حضورؐ کے پاس آئے اور عرض کیا کہ اس کے املاک کے متعلق کیا ارشاد ہے آپؐ نے فرمایا ہم نے ان کو بھی تمہاری خاطر معاف کیا۔ ثابت زبیر کے پاس آئے اور کہا رسول اللہ ﷺ نے تمہارا مال مجھے عطا فرمایا ہے اور اب وہ تمہارا ہے۔

## زبیر بن باطا القرظی کا خاتمہ:

زبیر نے کہا ثابتؓ اس کا کیا ہوا جس کا چہرہ چینی آئینے کی طرح چمک دار تھا جو تمام قبیلے کی کنواری عورتوں کا محبوب تھا یعنی کعب بن اسد۔ ثابت نے کہا وہ قتل کر دیا گیا۔ زبیر نے پوچھا تمام شہریوں اور دیہاتیوں کے سردار حیی بن اخطب کا کیا ہوا۔ ثابت نے کہا وہ قتل کر دیا گیا۔ زبیر نے پوچھا ہمارے اس جواں مرد کا کیا ہوا کہ جب ہم حملہ کرتے وہ ہم سب کے آگے ہوتا اور اگر ہم پسپا ہوتے تو وہ ہماری حمایت کے لیے سب سے پیچھے رہتا یعنی غزال بن شمویل۔ ثابتؓ نے کہا وہ قتل کر دیا گیا۔ زبیر نے پوچھا دونوں جماعتوں یعنی بنوکعب بن قریظہ اور بنوعمرو بن قریظہ کا کیا ہوا۔ ثابت نے کہا وہ سب قتل کر دیے گئے۔ زبیر نے کہا تو میں اس احسان کا واسطہ دے کر جو میں نے تمہارے ساتھ کیا ہے تم سے درخواست کرتا ہوں کہ مجھے بھی ابھی اپنے دوستوں سے ملا دو۔ ان لوگوں کے مرنے کے بعد زندگی کا کیا مزہ رہا۔ میں ذرا سی تاخیر بھی پسند نہیں کرتا اور چاہتا ہوں کہ اپنے احباب سے جا ملوں۔ ثابتؓ نے زبیر کو آگے کر کے اس کی گردن اڑا دی۔ جب ابوبکر رضی اللہ عنہ کو زبیر کا یہ قول معلوم ہوا انہوں نے کہا ہاں بخدا وہ آتش دوزخ میں اپنے احباب سے ملے گا اور وہاں ہمیشہ کے لیے جلتا رہے گا۔ ثابتؓ نے اس واقعے کے متعلق چند شعر بھی کہے ہیں۔

## رفاعہ بن شمویل القرظی کی جاں بخشی:

رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا تھا کہ بنوقریظہ میں سے جو بالغ ہو گئے ہوں قتل کر دیے جائیں۔ سلمٰیؓ بنت قیس ام المنذر سلیط بن قیس کی بہن نے جو رشتے میں رسول اللہ ﷺ کی خالہ ہوتی تھیں اور جنہوں نے آپؐ کے ہمراہ دونوں قبلوں کی طرف نماز پڑھی تھی اور عورتوں کی بیعت میں آپ کی بیعت کی تھی رفاعہ بن شمویل القرظی کو آپؐ سے مانگا۔ یہ بالغ ہو چکا تھا اور چونکہ وہ سلمٰی کے خاندان سے پہلے سے تعارف رکھتا تھا اس لیے کہ اس نے ان کے یہاں پناہ لی تھی۔ سلمٰی نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا اے اللہ کے نبی میرے ماں باپ آپؐ پر فدا ہوں آپؐ رفاعہ بن شمویل کو مجھے دے دیجیے کیونکہ وہ وعدہ کرتا ہے کہ نماز پڑھے گا اور اونٹ کا گوشت کھائے گا۔ رسول اللہ ﷺ نے اسے سلمٰی کو دے دیا اور اس طرح سلمٰی نے اس کی جان بچا لی۔

## بنوقریظہ کا مال غنیمت:

رسول اللہ ﷺ نے بنوقریظہ کی املاک، عورتوں اور بچوں کو مسلمانوں میں تقسیم کر دیا اور آج آپؐ نے سوار اور پیدل کے

حصوں میں تفریق کر دی نیز آپؐ نے اس میں سے خمس نکال لیا۔ سوار کے تین حصے، دو گھوڑے کے اور ایک خود سوار کا مقرر کیا اور پیدل کا ایک حصہ مقرر فرمایا۔ اس واقعے میں مسلمانوں کے پاس چھتیس سوار تھے۔ یہ پہلا مال غنیمت ہے جس میں دو حصے علیحدہ علیحدہ دیے گئے اور اس سے خمس نکالا گیا جو آج تک برقرار ہے۔ اس سے پہلے مغازی میں یہ دستور تھا کہ جب پیدل کے ساتھ رسالہ بھی شریک ہوتا تو دو گھوڑوں کا ایک حصہ دیا جاتا۔

## ریحانہ بنت عمرو کا قبول اسلام:

اس کے بعد بنو عبدالاشہل کے سعدؓ بن زید الانصاری کو رسول اللہ ﷺ نے بنو قریظہ کے لونڈی غلاموں کو دے کر نجد بھیجا تا کہ وہ ان کو بیچ کر اس کی قیمت سے گھوڑے اور اسلحہ خرید لائیں۔ ان کی عورتوں میں سے رسول اللہ ﷺ نے ریحانہ بنت عمرو بن ضبافہ بنو عمرو بن قریظہ کی ایک عورت کو خود اپنے لیے انتخاب فرمایا یہ آپ کی وفات تک آپؐ کے پاس رہیں اور اس وقت تک لونڈی کی حیثیت رکھتی تھیں، آپؐ نے ان سے کہا تھا آؤ میں تم سے نکاح کر لیتا ہوں اور پردے میں بٹھاتا ہوں مگر انہوں نے یہی کہا کہ آپؐ مجھے اپنی ملک ہی میں رکھیں میرے اور آپؐ دونوں کے لیے اس بات میں ذمہ داری کم ہے۔ ان کی اس خواہش کی وجہ سے رسول اللہ ﷺ نے ان کو اسی حالت میں رکھا۔ جب آپؐ نے ان کو لونڈی بنایا تو انہوں نے اسلام لانے سے انکار اور یہودیت پر اصرار کیا۔ آپؐ نے ان سے علیحدگی اختیار کی مگر ان کے اس انکار اور اصرار کی کھٹک آپؐ کے دل میں برابر باقی تھی، ایک روز آپؐ صحابہؓ کے ساتھ بیٹھے تھے کہ آپؐ نے اپنی پشت پر جوتے اتارنے کی آواز سنی۔ آپؐ نے خود کہا کہ ثعلبہ بن سعید ریحانہ کے اسلام لانے کی بشارت دینے آئے ہیں۔ چنانچہ اسی وقت انہوں نے سامنے حاضر ہو کر کہا اے رسول اللہ (ﷺ) ریحانہ اسلام لے آئیں۔ اس بات کو سن کر آپؐ خوش ہو گئے۔

## حضرت سعدؓ بن معاذ کی دعا:

بنو قریظہ کے قضیے سے فراغت کے بعد سعدؓ بن معاذ کے زخم پھر تازہ ہو گئے اور اس کے لیے خود انہوں نے اللہ رب العزت سے دعا مانگی تھی اور التجاء کی تھی کہ بار الٰہ تجھے معلوم ہے کہ میں سب سے زیادہ ان لوگوں سے لڑنے کا دلدادہ ہوں۔ جنہوں نے تیرے رسول کی تکذیب کی ہے لہٰذا اگر ابھی قریش سے کچھ اور جنگ باقی ہے تو مجھے اس کے لیے زندہ رکھ اور اگر تو نے رسول اللہ ﷺ اور قریش کے درمیان اب لڑائی کو ہمیشہ کے لیے ختم کر دیا ہے تو مجھے اپنے پاس بلا لے۔ ان کی دعاء قبول ہوئی ان کا زخم پھر ہرا ہو گیا۔ رسول اللہ ﷺ نے ان کو پھر اسی خیمے میں جو آپؐ نے ان کے لیے اپنی مسجد میں لگوا دیا تھا منتقل کر دیا۔ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ خود رسول اللہ ﷺ ان کی مزاج پرسی کو ان کے پاس گئے تھے اور ابوبکرؓ اور عمرؓ بھی گئے تھے میں اپنے حجرے میں تھی کہ میں نے عمر کو روتے ہوئے سنا اور پھر ان کے رونے سے ابوبکرؓ کے رونے کی آواز سنی یہ رقت ان پر اس لیے طاری ہوئی کہ حسب ارشاد خداوندی وہ لوگ ایک دوسرے کے ساتھ بہت ہی رحیم اور شفیق تھے اس بیان کے ایک ناقل علقمہ نے عائشہؓ سے پوچھا اماں جان خود رسول اللہ ﷺ کی کیا کیفیت ہوتی تھی انہوں نے کہا کسی موت پر آپؐ کے آنسو نہیں نکلتے تھے البتہ جب کبھی کسی کی موت کا آپ کو سخت صدمہ ہوتا یا آپؐ کسی وجہ سے سخت پریشان ہوتے تو اپنی داڑھی ہاتھ سے پکڑ لیتے تھے۔

## جنگِ خندق کے شہداء:

ابن اسحٰق کے قول کے مطابق خندق کی لڑائی میں مسلمانوں میں سے صرف چھ آدمی شہید ہوئے اور مشرکین میں سے تین قتل کیے گئے اور بنوقریظہ کی جنگ میں خلادؓ بن سوید بن ثعلبہ بن عمرو بن بنی الحارث الخزرج شہید ہوئے۔ ان پر ایک چکی پھینکی گئی تھی جس سے وہ پاش پاش ہو گئے۔ جب رسول اللہ ﷺ نے بنوقریظہ کا محاصرہ کر رکھا تھا بنو اسد بن خزیمہ کے ابوسنان بن محصن بن حرثان مر گئے اور وہ بنوقریظہ کے قبرستان میں دفن کیے گئے خندق سے واپس آ کر رسول اللہ ﷺ نے فرما دیا تھا کہ اب آئندہ کبھی قریش کو یہ جرأت نہ ہوگی کہ وہ ہم پر اقدامی کارروائی کر سکیں اب ہم ان کے خلاف جارحانہ کارروائی کیا کریں گے۔ چنانچہ فتح مکہ تک یہی ہوا کہ پھر قریش کو آپؐ پر پیش قدمی کرنے کی ہمت نہ ہوئی۔

## نبانہ کے قتل کی وجہ:

ابن اسحٰق کے بیان کے مطابق بنوقریظہ کی فتح ذوالقعدہ یا ابتدائے ذوالحجہ میں ہوئی۔ البتہ واقدی کا خیال ہے کہ ماہ ذوالقعدہ کے ختم ہونے میں ابھی چند راتیں باقی تھیں جب کہ رسول اللہ ﷺ نے بنوقریظہ پر چڑھائی کی اور پھر آپؐ نے اس کے لیے گہری نالیاں کھدوائیں اور آپؐ بیٹھ گئے۔ علیؓ اور زبیرؓ آپؐ کے سامنے ان کو قتل کرتے تھے۔ جس عورت کو آپؐ نے اس دن قتل کرایا تھا اس کا نام نبانہ تھا یہ حکم القرظی کی بیوی تھی اور اسی نے خلاد بن سوید کو ان پر چکی پھینک کر قتل کیا تھا۔ آپؐ نے اس کو طلب کر کے خلادؓ کے عوض میں قتل کر دیا۔

## غزوۂ المریسیع:

رسول اللہ ﷺ کے غزوۂ بنی مصطلق کے وقت میں اختلاف ہے اسے غزوہ المریسیع بھی کہتے ہیں، یہ خزاعہ کے ایک چشمہ آب کا نام ہے جو نواح قدید میں ساحل بحر کی طرف واقع ہے۔ ابن اسحٰق کا بیان یہ ہے کہ شعبان ۵ھ میں رسول اللہ ﷺ نے یہ جہاد فرمایا ہے اور غزوۂ خندق اور غزوۂ بنوقریظہ دونوں اس کے بعد ہوئے ہیں۔ اس غزوے میں آپؐ خزاعہ کے خاندان بنومصطلق سے لڑنے گئے تھے۔ آخر ذوالقعدہ یا ابتدائے ذوالحجہ میں بنوقریظہ کے غزوہ سے فارغ ہو کر رسول اللہ ﷺ مدینے واپس تشریف لے آئے۔ ذوالحجہ، محرم، صفر اور ربیع الاوّل اور ربیع الثانی آپؐ نے مدینہ میں بسر فرمائے۔ اس سال ۵ ہجری میں مشرکین کی امارت میں حج ہوا۔



باب ۱۱

# صلح حدیبیہ ۶ھ

## غزوہ بنولحیان:

بنی قریظہ کی فتح کے چھ ماہ بعد جمادی الاولیٰ میں رسول اللہ ﷺ اپنے اصحاب الرجیع خبیب بن عدی اور ان کے ہمراہی صحابہ کا بدلہ لینے برآمد ہوئے۔ آپؐ نے ظاہر یہ کیا کہ آپؐ شام جا رہے ہیں تاکہ اثنائے راہ میں اگر دشمن پر کوئی کامیاب چھاپہ مارنے کا موقع مل سکے تو اس سے فائدہ اٹھائیں۔ مدینہ سے نکل کر آپؐ نے غراب نام پہاڑ کی راہ لی جو شام کے راستے پر واقع ہے۔ پھر مخیص ہوتے ہوئے آپ تبراء آئے اور یہاں سے آپؐ بائیں جانب مڑے۔ بین ہوتے ہوئے آپ ضحیرات الیمام آئے اور یہاں سے آپؐ نے سیدھے مکہ کی شاہراہ جس سے حاجی جاتے ہیں اختیار کی، اپنی رفتار میں تیزی کی اسی طرح شتاب روی کر کے غران پر منزل کی جہاں بنولحیان ٹھہرا کرتے تھے یہ غران املیح اور عسفان کے درمیان ایک وادی ہے جو مقام سایہ تک چلی جاتی ہے مگر دشمن کو آپ کی پیش قدمی کا پہلے سے پتہ چل گیا تھا اس لیے وہ میدان چھوڑ کر پہاڑوں پر چڑھ گیا۔ اس مقام پر فروکش ہونے کے بعد جب آپ کو معلوم ہوا کہ جن لوگوں کی نیت سے آپ آئے تھے وہ دسترس سے باہر ہو چکے ہیں۔ آپؐ نے فرمایا مناسب ہوگا کہ ہم یہاں سے عسفان پر اتریں تاکہ مکہ والے دیکھ لیں کہ ہم خود مکہ آئے ہیں۔ اس خیال سے آپؐ دو شتر سوار صحابہؓ کے ہمراہ اس مقام سے چل کر عسفان آئے اور یہاں سے آپؐ نے دو شہسوار اور آگے بھیجے جو کراع الغمیم تک جا کر پلٹ آئے۔ واپسی میں آپ کو شام ہو گئی، آپؐ مدینہ پلٹ آئے۔ صرف چند راتیں آپؐ نے مدینہ میں بسر فرمائی تھیں کہ عینیہ بن حصن بن حذیفہ بن بدر الفراری نے غطفان کے رسالہ کے ساتھ غابہ میں رسول اللہ ﷺ کے مویشیوں پر غارت گری کی گلے کے ساتھی بنوغفار کا ایک شخص اور اس کی بیوی بھی تھی حملہ آوروں نے مرد کو قتل کر دیا اور اس کی بیوی کو مویشیوں کے ساتھ ہنکا لے گئے۔

## غزوۂ ذی قرد:

اس واقعہ میں سب سے پہلے مسلمہ بن الاکوع الاسلمی کو دشمن کی پیش قدمی کی خبر لگی یہ علی الصباح تیر کمان سے مسلح ہو کر غابہ جانے کے ارادے سے چلے۔ ان کے ساتھ طلحہ بن عبید اللہ کا ایک غلام بھی تھا۔ خود سلمہ سے مروی ہے کہ جب حدیبیہ کے سال رسول اللہ ﷺ مکہ سے مدینہ واپس آئے (اگر یہ بیان صحیح مانا جائے تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ جو واقعہ ان سے مروی ہے وہ ذی الحجہ ۶ ہجری یا ۷ ہجری کے شروع میں پیش آیا ہے۔ کیونکہ رسول اللہ ﷺ حدیبیہ کے سال ذوالحجہ ۶ھ میں مکہ سے مدینہ واپس آئے تھے اور سلمہ بن الاکوع نے جو وقت اس واقعے کا بیان کیا ہے اور جو ابن اسحٰق کی روایت سے معلوم ہوتا ہے اس میں چھ ماہ کا فرق پڑتا ہے۔

## حضرت سلمہ بن عمرو بن الاکوع:

بہرحال سلمہؓ سے مروی ہے کہ صلح حدیبیہ کے بعد جب ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ مدینہ آئے آپؐ نے اپنے غلام ریاح کے ہمراہ اپنے مویشی چرنے کے لیے بھیجے۔ میں بھی طلحہ بن عبید کا گھوڑا لے کر اس کے ساتھ ہوا۔ صبح کو ہمیں معلوم ہوا کہ عبدالرحمٰن بن عینیہ نے رسول اللہ ﷺ کے مویشیوں پر غارت گری کی اور وہ ان سب کو ہنکا لے گیا ہے نیز اس نے آپؐ کے چرواہے کو قتل کر دیا

ہے۔ میں نے رباح سے کہا تم یہ گھوڑا لو اور اسے طلحہ کو لے جا کر دے، دو اور تم رسول اللہ ﷺ کو اس واقعہ کی اطلاع کر دو۔ پھر میں نے ایک ٹیلے پر کھڑے ہو کر مدینہ کی طرف منہ کر کے شور مچایا لوٹ لیا لوٹ لیا۔ یہ کہہ کر میں دشمن کے پیچھے ہولیا اور ان پر تیر برسانے لگا، اس وقت میں یہ شعر پڑھتا تھا:

وانا ابن الاکوع والیوم یوم الرضع

ترجمہ: ''میں اکوع کا بیٹا ہوں اور آج کا دن بہت ہی ذلیل ہے''۔

## کفار کا تعاقب:

میں ان کو برابر اپنے تیروں کا نشانہ بناتا رہا اگر ان کا کوئی سوار میری طرف پلٹ کر آتا میں کسی درخت کے پاس آ کر اس کی جڑ میں بیٹھ کر اس پر تیر چلاتا اور اسے ہلاک کر دیتا اور جہاں کوہستان تنگ اور دشوار گزار آ جاتا وہ اس حصے میں گھس جاتے اور میں پہاڑ پر چڑھ جاتا اور وہاں سے پتھروں سے ان کو ہلاک کر دیتا۔ اسی طرح کرتے کرتے رسول اللہ ﷺ کا اب ایک جانور بھی ایسا نہ رہا جسے میں نے دشمن سے چھڑا کر اپنے پیچھے نہ کر دیا ہو، دشمن نے میرے اور مویشیوں کے درمیان راہ چھوڑ دی تھی، انہوں نے فرار کے لیے بوجھ ہلکا کرنے کی غرض سے تیس سے زیادہ نیزے اور چادریں راستے میں ڈال دیں، جس چیز کو پھینک دیتے تھے میں اس پر پتھر کھڑے کر دیتا تھا تاکہ رسول اللہ ﷺ اور آپ کے صحابہؓ اس کو شناخت کر سکیں۔ پسپا ہوتے ہوتے جب وہ گھاٹی کے تنگ مقام پر پہنچے عینیہ بن حصن بن بدر ان کی کمک پر آ پہنچا۔ اس کی وجہ سے اب وہ دم لینے کے لیے بیٹھ گئے میں ان کے اوپر پہاڑ کے ایک برآمدے پر جا بیٹھا۔ عینیہ نے مجھے دیکھ کر پوچھا یہ کون ہے انہوں نے کہا ہمیں اس کے ہاتھ سے سخت مصیبت اٹھانا پڑی ہے۔ آج صبح اندھیرے سے یہ ہمارے پیچھے ہے اور برابر قدر اندازی کر رہا ہے۔ اس نے ہمارے ہاتھ سے تمام مویشی چھین لیے۔ عینیہ نے کہا چار آدمی اس کے مقابلے پر چڑھ کر جاؤ۔ جب وہ میرے پاس اس قدر قریب آئے جہاں سے بات چیت ہو سکتی تھی۔ میں نے کہا مجھے جانتے ہو۔ انہوں نے پوچھا تم کون ہو۔ میں نے کہا سلمہ بن الاکوع، اور قسم ہے اس ذات کی جس نے محمدؐ کو آبرو بخشی ہے، میں تم سے جس کا پیچھا کروں گا اسے پکڑ لوں گا اور تم میں سے کوئی مجھے نہیں پا سکتا۔ انہوں نے کہا ہاں ہم بھی یہی سمجھتے ہیں۔

## اخرم الاسدیؓ کا جذبۂ جہاد:

وہ چلے گئے میں اپنی اسی جگہ بیٹھا رہا اب مجھے رسول اللہ ﷺ کے شہسوار درختوں میں سے بڑھتے نظر آئے۔ سب کے آگے اخرم الاسدی تھے اور ان کے پیچھے ابو قتادہ الانصاری، ان کے بعد مقداد بن الاسود الکندی تھے میں نے اپنی جگہ سے بڑھ کر اخرم کے گھوڑے کی باگ پکڑ لی اور کہا کہ ہماری جماعت اب تک بہت ہی قلیل ہے مبادا دشمن تم کو تمہارے ساتھیوں سے علیحدہ دیکھ کر ہلاک کر دے جب تک خود رسول اللہ ﷺ نہ آ جائیں گے نہ بڑھو۔ انہوں نے کہا سلمہؓ اگر تم اللہ اور یوم آخرت پر ایمان رکھتے ہو اور اس بات کو جانتے ہو کہ بہشت برحق ہے اور دوزخ برحق تو میرے اور شہادت کے درمیان حائل مت ہو۔

## اخرم الاسدی رضی اللہ عنہ کی شہادت:

ان کے اس قول پر میں نے ان کو چھوڑ دیا، اب ان کا عبدالرحمٰن بن عینیہ سے مقابلہ ہوا۔ اخرمؓ نے اس کا گھوڑا ذبح کر دیا مگر اس نے نیزے سے عبدالرحمٰن کو قتل کر دیا۔ اور چونکہ عبدالرحمٰن نے ان کے گھوڑے کو مار ڈالا تھا اس لیے اب وہ اخرم کے گھوڑے پر

سوار ہو گئے۔ اس واقعے کے بعد دشمن اس مقام سے فرار ہوا۔ اس ذات کی قسم ہے جس نے محمدؐ کو عزت عطا فرمائی میں نے پیادہ دوڑتے ہوئے دشمن کا تعاقب کیا اور اتنی دور نکل گیا کہ اب مجھے نہ صحابہ ؓ نظر آتے تھے اور نہ ان کا غبار۔ غروب آفتاب سے پہلے چونکہ پیاسے تھے ایسے پہاڑی نشیب کی طرف مڑے۔ جہاں ذوقرد نام چشمہ تھا مگر جب انہوں نے مجھے اپنے پیچھے دوڑتا ہوا آتا دیکھا وہ میرے خوف سے اس چشمے سے بغیر ایک قطرہ پیے چل دیے۔ اب وہ ذی اثیر کی گھاٹی میں چلے۔ ان میں سے ایک میری طرف مڑا۔ میں نے تیر سے اس کو نشانہ بنایا۔ تیر اس کے شانے کے جوڑ پر پیوست ہو گیا۔ میں نے فخریہ کہا اسے سنبھال انـــا ابـــن الاکوع و الیوم یوم الرضع. اس نے کہا: ''کیا یہ ہمیں صبح سے ڈس رہا ہے''۔

## حضرت سلمہؓ بن اکوع کی تعریف:

گھاٹی کے اوپر دو گھوڑے نظر آئے میں ان کی لگام پکڑ کر ان کو رسول اللہ ﷺ کے پاس لے چلا جب سلیحہ میں مجھے رات ہو گئی میرے چچا عامر مجھ سے آ ملے۔ یہاں ہمیں کچھ دودھ میسر آ گیا اس ہموار جگہ میں پانی بھی تھا میں نے وضو کیا نماز پڑھی اور پانی پیا۔ پھر میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آ گیا آپؐ اس وقت ذی قرد کے چشمے پر جہاں سے میں نے دشمن کو اکھاڑ دیا تھا مقیم تھے اور جن اونٹوں کو میں نے دشمن کے پنجے سے چھڑایا تھا ان پر اور تمام نیزے اور چادروں پر آپؐ نے قبضہ کر لیا تھا اور بلالؓ نے انہیں میں سے ایک اونٹنی ذبح کی تھی اور وہ اس کی کلیجی اور کوہان رسول اللہ ﷺ کے لیے بھون رہے تھے۔ میں نے عرض کیا آپؐ مجھے اجازت دیں کہ میں اپنے سو آدمیوں کو منتخب کر کے ان سے دشمن کا تعاقب کروں تا کہ ان کا نشان مٹا دوں۔ رسول اللہ ﷺ میری اس بات پر اس طرح ہنسے کہ آواز بلند ہو گئی یا آپؐ کے سامنے کے دانت نمایاں ہو گئے پھر آپؐ نے فرمایا کیا تم واقعی ایسا چاہتے ہو۔ میں نے کہا قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ کو شرف بخشا ہے میں اس کے لیے بالکل آمادہ ہوں۔ صبح کو آپؐ نے فرمایا دشمن اس وقت غطفان کے علاقے میں دعوت کھا رہا ہے چنانچہ اس علاقے سے ایک شخص نے آ کر بیان کیا کہ فلاں شخص نے ان کے لیے اونٹ ذبح کیے تھے ابھی وہ ان کی کھال اتارنے پائے تھے کہ ان کو ایک غبار اپنی جانب بڑھتا نظر آیا۔ کسی نے کہہ دیا کہ تم پکڑے گئے۔ یہ سنتے ہی وہاں سے بھاگ گئے۔ دوسرے دن آپؐ نے یہ بھی فرمایا کہ آج ہمارے بہترین سوار ابوقتادہ ہیں اور بہترین پیدل سلمہ بن الاکوع ہیں۔ پھر آپؐ نے مجھے اپنے پیچھے اپنی اونٹنی عضباء پر بٹھا لیا ہم چلے جا رہے تھے ہمارے ہمراہ ایک ایسا انصاری تھا جس سے کوئی شخص دوڑ میں آگے نہیں بڑھ سکتا تھا۔ اس نے کہا کوئی ہے جو میرے مقابلے میں دوڑے۔ اس بات کو اس نے کئی بار کہا جب میں نے سنا میں نے کہا نہ تم کو کریم کا پاس ہے اور نہ شریف کا لحاظ۔ اس نے کہا سوائے رسول اللہ ﷺ کے میں کسی کا ادب و احترام نہیں کرتا۔ میں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا میرے والدین آپؐ پر نثار اجازت ہو تو اس کے مقابلے میں دوڑوں۔ آپ نے فرمایا اگر تمہارا جی چاہے تو جاؤ۔ میں اونٹنی پر سے کود پڑا اور مقابلے پر دوڑا۔ ایک یا دو میدانوں کے بعد میں نے اسے ملا لیا اور شانوں کے درمیان مکہ مار کر کہا یہ دیکھو بخدا میں تم سے آگے نکل گیا۔ اس نے کہا ہاں میں بھی سمجھتا ہوں۔ میں مدینہ اس سے پہلے جا پہنچا۔ صرف تین دن ہم نے مدینہ میں قیام کیا اور پھر ہم خیبر کو چلے۔

## کفار کا فرار:

ابن اسحٰق کے سلسلۂ بیان کے مطابق سلمہ بن الاکوع کے ہمراہ طلحہؓ بن عبید اللہ کا غلام ان کا گھوڑا لیے اس کی لگام پکڑے ساتھ

تھا، جب یہ ثنیۃ الوداع پر چڑھے ان کو دشمن کے بعض سوار نظر آئے، اب انہوں نے کوہ سلع پر کچھ دور چڑھ کر شور مچایا کہ ڈاکہ پڑا۔ پھر یہ وہاں سے دوڑتے ہوئے غارت گروں کے تعاقب میں چلے۔ یہ اپنی تیز رفتاری میں شیر کے مانند تھے۔ انہوں نے ان کو جالیا اور تیروں سے ان کو پسپا کرنے لگے جب وہ کسی کو اپنا نشانہ بناتے تو کہتے یہ سنبھال و انا ابن الاکوع و الیوم یوم الرضع جب رسالہ ان پر پلٹتا تو وہ بھاگ جاتے مگر پھر ان کو روکنے کی کوشش کرتے اور جب موقع ملتا ان پر تیر چلاتے اور کہتے لو و انا ابن الاکوع و الیوم یوم الرضع اس پر حملہ آوروں میں سے کسی نے کہا کہ اس نے آج سویرے ہی سے ہم کو سخت دق کیا ہے۔

## خطرے کا اعلان:

رسول اللہ ﷺ کو سلمہ کی اطلاع موصول ہوئی، آپؐ نے تمام مدینہ میں خطرے کا اعلان کیا اور اب سوار آپ کی طرف تیار ہو کر چلے سب سے پہلے شہسواروں میں مقداد بن عمرو آپؐ کے پاس آ پہنچے ان کے بعد انصار میں سے بنو عبدالاشہل کے عباد بن بشر بن وقش بن زغبہ بن زعورا بنو کعب بن عبدالاشہل کے سعد بن زید، بنو حارثہ بن الحارث کے اسید بن ظہیر جن کے متعلق شک ہے۔ بنو اسد بن خزیمہ کے عکاشہ بن محصن۔ بنو اسد بن خزیمہ کے محرز بن نضلہ، بنو سلمہ کے ابوقتادہ الحارث بن ربعی اور بنو زریق کے ابوعیاش عبید بن زید بن صامت آپؐ کے پاس پہنچے، جب یہ سب آپ کے پاس آ گئے آپؐ نے سعد بن زید کو اس جماعت کا امیر مقرر کر کے ان کو دشمن کے تعاقب کا حکم دیا اور فرمایا تم ابھی چلے جاؤ میں اوروں کے ساتھ آتا ہوں۔ اس سلسلے میں یہ بھی مذکور ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ابوعیاش سے کہا مناسب ہوتا کہ تم اپنا یہ گھوڑا کسی دوسرے ایسے شخص کو دے دیتے جو تم سے زیادہ شہسوار ہوتا، تاکہ وہ جلد دشمن کو جا پکڑتا۔ ابوعیاش کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا کہ میں ان سب سے بہتر شہسوار ہوں۔ پھر میں نے اپنے گھوڑے کو چابک مارا، بخدا وہ پچاس گز دوڑا ہوگا کہ اس نے مجھے پٹک دیا، اب مجھے آپؐ کے اس قول اور اپنے جواب پر حیرت ہوئی کہ آپ کا قول کس قدر صحیح ثابت ہوا۔ ان کے خاندان بنو زریق کے کسی شخص نے یہ بیان کیا ہے کہ اس کے بعد رسول اللہ ﷺ نے ان کے گھوڑے کو معاذ بن ماعص یا عائذ بن ماعص بن قیس بن خلاہ کو جو اس جماعت میں آٹھویں تھے دے دیا۔ بعض لوگ سلمہ بن عمرو بن الاکوع کو آٹھواں شمار کرتے ہیں، اور بنو حارثہ کے اسید بن ظہیر کو اس جماعت سے خارج کرتے ہیں۔ سلمہ کے پاس اس روز گھوڑا نہ تھا مگر یہ پیادہ ہی سب سے پہلے لٹیروں کے پاس پہنچے تھے۔ اب یہ سوار ان کے تعاقب میں چلے اور ان کو جالیا۔

## محرز بن نضلہ اخرم:

عاصم بن عمر بن قتادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ سب سے پہلے اس جماعت میں سے بنو اسد بن خزیمہ کے محرز بن نضلہ جن کو اخرم کہتے تھے دشمن کے پاس پہنچے۔ قمیر بھی ان کا لقب تھا جب مدینہ میں دشمن کی غارت گری اور خطرے کے لیے اجتماع کا اعلان ہوا محمود بن مسلمہ کے گھوڑے نے جو ان کے باغ میں بندھا تھا جب اور گھوڑوں کی ہنہناہٹ سنی اپنی جگہ جولانی کرنے لگا۔ یہ ایک عمدہ سدھایا ہوا جان دار جانور تھا۔ باغ میں کھجور کے اس تنے کے گرد جس سے وہ بندھا ہوا تھا اسے اس طرح جولانی کرتے ہوئے دیکھ کر بنو عبدالاشہل کی بعض عورتوں نے محرز سے کہا اے قمیر تم دیکھتے ہو کہ یہ گھوڑا کس طرح شوخی کر رہا ہے۔ کیا یہ نہیں ہو سکتا کہ اس پر سوار ہو کر تم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ لڑنے کے لیے ابھی ان کے پاس چلے جاؤ۔ انہوں نے کہا ہاں میں تیار ہوں۔ ان عورتوں نے وہ گھوڑا ان کو دیا اور وہ اس پر سوار ہو کر چلے۔ انہوں نے اس کی باگ ڈھیلی چھوڑ دی تھی کہ وہ گھوڑا جماعت سے جاملا اور ان کے بیچ

میں پہنچ کر ٹھہر گیا۔ محرز نے اپنی جماعت سے کہا۔ اے ذرا سی جماعت توقف کرو تا کہ دوسرے مہاجر اور انصار جو تمہارے پیچھے ہیں وہ بھی آ جائیں تب دشمن پر حملہ کیا جائے۔ دشمن کے ایک شخص نے ان پر حملہ کر کے ان کو قتل کر دیا پھر وہ گھوڑا وہاں سے پلٹ کر مدینہ کی سمت تیزی سے بھاگا، دشمن اس پر قابو نہ پا سکا وہ پھر بنو عبدالاشہل کے محلے میں اپنے تھان پر آ گیا۔ ان کے علاوہ اس روز کوئی مسلمان نہیں مارا گیا۔ اس گھوڑے کا نام محمود ذوالّمہ تھا۔

### حبیب بن عینیہ کا قتل:

اس کے متعلق دوسری معتبر روایت یہ ہے کہ محرز، عکاشہ بن محصن کے گھوڑے جناح پر سوار تھے وہ شہید ہوئے اور ان کا گھوڑا دشمن نے لے لیا بہر حال جب مقابلہ ہوا۔ بنو سلمہ کے ابو قتادۃ الحارث بن ربعی نے حبیب بن عینیہ بن حصن کو قتل کر کے اس پر اپنی چادر ڈال دی اور پھر وہ لوگوں سے جا ملے۔ جب رسول اللہ ﷺ اور صحابہؓ یہاں آئے انہوں نے حبیب کو ابو قتادہ کی چادر میں لپٹا ہوا پایا۔ اس پر صحابہؓ نے اِنَّا لِلّٰهِ وَ اِنَّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْنَ پڑھا اور کہا ابو قتادہ مارے گئے۔ مگر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا یہ ابو قتادہ نہیں ہیں بلکہ ان کا مقتول ہے۔ انہوں نے اس پر اپنی چادر اس وجہ سے اڑھا دی تا کہ معلوم ہو جائے کہ یہ ان کا کشتہ ہے۔

### حضرت محمد ﷺ کی مراجعت:

عکاشہ بن محصن نے ادبار اور اس کے بیٹے عمرو بن ادبار کو جو دونوں ایک ہی اونٹ پر سوار تھے ان کے قریب جاتے ہی دونوں کو نیزے میں پرو لیا اور قتل کر دیا اور بعض مویشی دشمن کے ہاتھ سے چھڑا لیے۔ رسول اللہ ﷺ اپنے مقام سے روانہ ہوئے اور آپؐ ذی قرد کے پہاڑ پر پہنچ کر ٹھہرے اور وہیں اور صحابہ آپ کی خدمت میں آ گئے۔ آپؐ ایک شبانہ روز وہاں مقیم رہے، سلمہ بن الاکوع نے آپؐ سے عرض کیا کہ آپؐ سو آدمی میرے ساتھ کر دیجیے میں بقیہ مویشی بھی دشمن سے چھڑا لاتا ہوں اور ان کی گردن جا دباتا ہوں۔ آپؐ نے فرمایا کہاں جاؤ گے اس وقت تو وہ غطفان میں رات کی شراب پی رہے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے اپنے ہر سو صحابہؓ میں کئی اونٹ ذبح کر کے تقسیم کر دیے تھے۔ صحابہؓ نے ان کو کھا کر زندگی بسر کی، پھر رسول اللہ ﷺ مدینہ واپس آ گئے۔

مدینہ آ کر جمادی الاخری کا کچھ حصہ اور پورا ماہ رجب آپؐ نے مدینہ میں اقامت فرمائی۔ پھر شعبان ۶ ہجری میں آپؐ قبیلہ خزاعہ کے بنو المصطلق سے جہاد کرنے روانہ ہوئے۔

### غزوہ بنو المصطلق:

رسول اللہ ﷺ کو معلوم ہوا کہ بنو المصطلق آپؐ سے لڑنے کے لیے جمع ہو رہے ہیں، ان کا سردار حارث بن ابی ضرار جویریہ بنت الحارث رسول اللہ ﷺ کی بیوی کا باپ تھا۔ اس اطلاع پر آپ خود ان کے مقابلے پر چلے اور ساحل سمندر پر قدید کے نواح میں ان کے ایک چشمہ آب مریسیع پر آپؐ نے ان کو جا لیا، مقابلہ ہوا، نہایت شدید جنگ ہوئی۔ اللہ نے بنو المصطلق کو شکست دی ان کے بہت سے آدمی کام آئے۔ رسول اللہ ﷺ نے اعلان کر دیا تھا کہ ان کی اولاد، عورتیں اور املاک مسلمانوں میں تقسیم کر دی جائے گی۔ اللہ نے ان کو رسول اللہ ﷺ کو قبضے میں دے دیا۔

### عبداللہ بن ابی بن سلول کی ریشہ دوانی:

اس واقعے میں بنو کلب بن عوف بن عامر بن لیث بن بکر کے ایک مسلمان ہشام بن خبابہ عبادہ بن الصامت کے قبیلے کے

ایک انصاری کے ہاتھ سے غلطی سے مارے گئے۔ انصاری ان کو دشمن کا ایک فرد سمجھتے تھے ابھی سب لوگ اس پانی پر فروکش تھے کہ ان کے جانور پانی پینے کے لیے یہاں آئے۔ جہجاہ بن سعید الغفاری عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کا ملازم ان کا گھوڑا لے کر اسے پانی پلانے آیا، وہ اور بنوعوف بن الخزرج کے حلیف سنان الجہنی بیک وقت پانی پر اترے جس سے راہ رک گئی اور اب وہ دونوں لڑ پڑے۔ جہنی نے انصار کو مدد کے لیے پکارا اور خزرج نے مہاجرین کو مدد کے لیے آواز دی۔ اس موقعے پر عبداللہ بن ابی بن سلول بہت برہم ہوا۔ اس وقت اس کی قوم کے کچھ لوگ جن میں زید بن ارقم بھی جو نوعمر لڑکے تھے موجود تھے۔ عبداللہ بن ابی بن سلول نے کہا کیا ایسا ہوا ہے۔ بے شک پہلے ہی سے وہ ہم سے نفرت کرتے ہیں اور خود ہمارے ملک میں ہم سے اینٹھتے ہیں۔ بخدا ہمارے دشمنوں اور قریش کے غلاموں کی وہی مثل ہے کہ اگر کسی درندے کو تم پرورش کرو گے وہ تمہیں کو کھائے گا۔ مدینہ جاتے ہی وہاں کا جو سب سے معزز شخص ہے وہ اسے جو سب سے ذلیل ہے نکال دے گا۔ پھر اس نے اپنی قوم والوں سے جو اس کے پاس موجود تھے مخاطب ہو کر کہا یہ خود تم نے اپنے ساتھ کیا ہے تم نے ان کو اپنے وطن میں اتارا اپنی املاک میں ان کو شریک کیا، اگر تم ایسا نہ کرتے تو وہ کسی اور جگہ جاتے۔

## روانگی کا حکم:

زید بن ارقم رضی اللہ عنہ نے اسے سنا انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو اس کی اطلاع دی اس وقت تک آپؐ دشمن سے فارغ ہو چکے تھے۔ زیدؓ نے جب یہ بات آپؐ سے کہی عمرؓ بن الخطاب آپؐ کے پاس تھے انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا کہ آپؐ عبادہ بن بشر بن وقش سے کہیں کہ وہ عبداللہ بن ابی بن سلول کو قتل کر دیں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مگر عمرؓ یہ تو دیکھو کہ جب لوگوں میں اس بات کا چرچا ہو گا کہ محمد ﷺ خود اپنے ساتھیوں کو قتل کرا دیتے ہیں اس کا کیا اثر پڑے گا میں اس رائے کو پسند نہیں کرتا مناسب یہ ہے کہ تم یہاں سے اسی وقت کوچ کا اعلان کرا دو یہ وقت ایسا تھا کہ عام طور پر رسول اللہ ﷺ اس وقت میں منزل سے سفر نہیں کرتے تھے۔ آپؐ کے اعلان کی وجہ سے سب چل کھڑے ہوئے۔

## حضرت زیدؓ بن ارقم:

عبداللہ بن ابی بن سلول کو جب معلوم ہوا کہ زیدؓ بن ارقم نے اس کی بات رسول اللہ ﷺ تک پہنچا دی ہے وہ آپؐ کے پاس آیا اور اس نے حلف اٹھایا کہ میں نے ہرگز ایسا نہیں کہا۔ چونکہ عبداللہ بن ابی بن سلول اپنی قوم میں بہت ہی مقتدر اور معزز آدمی تھا، اس لیے جو انصار صحابہؓ اس وقت آپ کی خدمت میں حاضر تھے اسے الزام سے بچانے کے لیے کہنے لگے کہ شاید اس لڑکے کو سننے میں غلط فہمی ہوئی ہو اور پوری بات اسے یاد نہ رہی ہو۔

## حضرت اسید بن حضیرؓ:

جب آپؐ منزل سے اٹھ کر روانہ ہوئے اسیدؓ بن حضیر آپؐ کے پاس آیا اور اس نے آپ کو نبی کہہ کر سلام کیا اور پھر کہا آپؐ ایسے وقت میں سفر کے لیے چلے ہیں کہ آپؐ عام طور پر اس وقت میں چلا نہیں کرتے۔ آپؐ نے فرمایا کیا تم کو اپنے آدمی کی بات نہیں معلوم ہوئی۔ اس نے پوچھا وہ کون۔ آپؐ نے فرمایا عبداللہ بن ابی۔ اس نے پوچھا تو اس نے کیا کہا۔ آپؐ نے فرمایا وہ کہتا ہے کہ مدینہ جا کر جو سب سے معزز ہے وہ سب سے ذلیل کو نکال دے گا۔ اسیدؓ نے کہا تو آپؐ چاہیں تو اسے فوراً نکال دیں، بخدا آپ ذی عزت ہیں اور وہ نہایت ذلیل ہے مگر پھر اس نے کہا یا رسول اللہ ﷺ مناسب ہے کہ اس وقت آپؐ اس سے درگزر کریں خود اللہ نے

اب اسے آپؐ کے قبضے میں دے دیا ہے۔ اس کی قوم اس کے لیے گھونگوں کا تاج بنا رہی ہے خود اپنی آنکھ سے وہ دیکھ لے گا کہ اس کی حکومت کس طرح آپ کو حاصل ہوتی ہے۔

## مسلمانوں کا مسلسل سفر:

اس روز تمام دن آپ سب کو لے کر سفر کرتے رہے اس کی بعد کی رات بھی آپؐ نے مسلسل سفر کیا، صبح ہوئی اور اب دن کا ابتدائی حصہ بھی بہت سا گزر گیا یہاں تک کہ جب تمازت آفتاب سے مسلمانوں کو تکلیف ہوئی آپؐ نے منزل کی۔ زمین پر اترتے ہی تمام مسلمان گہری نیند سو گئے۔ ایسے وقت میں آپؐ نے سفر کی یہ ترکیب اس لیے کی تھی تاکہ عبداللہ بن ابی بن سلول کے فتنہ انگیز قول سے لوگ خالی الذہن ہو جائیں۔ اب پھر آپؐ سب کو لے کر چلے اور اس مرتبہ آپؐ نے حجاز کی راہ اختیار کی۔ چلتے چلتے آپؐ حجاز کے ایک چشمہ نقعاء پر جو نقیع سے کچھ ہی اوپر واقع ہے آئے۔ جب یہاں سے آپؐ چلے ایک نہایت ہی تیز و تند آندھی نے آپ کو آلیا جس سے مسلمانوں کو تکلیف ہونے لگی اور وہ ڈرے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ڈرو مت یہ آندھی ایک بڑے کافر کی موت کی اطلاع دیتی ہے۔ چنانچہ مدینہ آکر بنو قینقاع کے ایک سربرآوردہ یہودی رفاعہ بن زید بن التابوت کے مرنے کی خبر معلوم ہوئی۔ یہ منافقوں کا رازدار اور مامن تھا اسی دن مرا تھا اور اسی دن عبداللہ بن ابی اور اس جیسے دوسرے منافقوں کی شان میں یہ آیت نازل ہوئی اذا جاءك المنافقون . ''جب منافق تمہارے پاس آتے ہیں'' اس آیت کے نازل ہونے کے بعد رسول اللہ ﷺ نے زید بن ارقمؓ کے کان پکڑ کر کہا کہ یہ وہ ہے کہ جس نے اپنے کانوں کے ذریعے اللہ کی وفاداری کی ہے۔

## زیدؓ بن ارقم کی اطلاع کی تصدیق:

زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں اپنے چچا کے ساتھ ایک غزوے میں گیا۔ میں نے عبداللہ بن ابی بن سلول کو اپنے لوگوں سے کہتے سنا، رسول اللہ ﷺ کے ساتھیوں پر کچھ مت خرچ کرو۔ اور جب ہم مدینہ پہنچ جائیں گے جو سب سے معزز ہے وہ مدینہ سے ذلیل تر کو خارج کر دے گا۔ میں نے یہ بات اپنے چچا سے کہی، انہوں نے اس کا ذکر رسول اللہ ﷺ سے کیا، آپؐ نے مجھے بلایا میں نے سارا واقعہ بیان کر دیا۔ آپؐ نے عبداللہ بن ابی اور اس کے دوستوں سے بلا کر اس کی تصدیق چاہی انہوں نے قسم کھا کر اس سے انکار کر دیا۔ رسول اللہ ﷺ نے مجھے جھٹلایا اور اس کی تصدیق کی اس سے مجھے نہایت سخت رنج ہوا۔ میں اپنے گھر بیٹھ گیا۔ میرے چچا نے مجھے ڈانٹا کہ تم نے ایسی بات ہی کیوں کہی کہ جس کی رسول اللہ ﷺ نے تکذیب کی اور وہ تم سے ناراض ہو گئے۔ میری یہی حالت تھی کہ اللہ عزوجل نے یہ آیت اذا جاءك المنافقون . نازل فرمائی۔ آپؐ نے مجھے بلا بھیجا یہ آیت پڑھی اور فرمایا اللہ نے تمہاری تصدیق کی۔

## عبداللہؓ بن عبداللہ بن ابی:

ابن اسحٰق کے سلسلۂ بیان کے مطابق جب عبداللہؓ بن عبداللہ بن ابی بن سلول کو اپنے باپ کی اس حرکت کا علم ہوا وہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آئے اور کہا کہ اس شکایت کی بناء پر جو آپ کو ان کی پہنچی ہے میں نے سنا ہے کہ آپؐ عبداللہ بن ابی کو قتل کر دینا چاہتے ہیں۔ اگر ایسا ہے تو آپؐ خود مجھے اس کا حکم دیں میں ابھی اس کا سر کاٹ لاتا ہوں اور تمام خزرج اس بات سے اچھی طرح واقف ہیں کہ اس تمام قبیلے میں مجھ سے زیادہ اپنے باپ کا مطیع اور تابعدار اور کوئی نہیں ہوگا اس لیے مجھے یہ اندیشہ ہے کہ اگر میرے

علاوہ کسی اور کو آپؐ اس کے قتل کا حکم دیں گے اور وہ اسے قتل کرے گا تو یہ مناسب نہ ہوگا کہ آپ میرے باپ کے قاتل کو لوگوں میں چلتا پھرتا دیکھنے کے لیے مجھے چھوڑ دیں کیونکہ میں اسے قتل کر دوں گا اور اس طرح ایک مومن کو کافر کے بدلے میں قتل کر کے ہمیشہ کے لیے دوزخ میں اپنا ٹھکانہ بناؤں گا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ہم قتل کرنا نہیں چاہتے بلکہ جب تک وہ ہمارے ساتھ ہیں ہم ان کے ساتھ اچھے تعلقات رکھنا چاہتے ہیں۔

## عبداللہ بن ابی کو قتل نہ کرنے کی وجہ:

اس واقعے کے بعد سے پھر جب کوئی بات وہ کرتا، خود اس کی قوم ہی اسے برا کہتی، ڈانٹتی اور سزا کی دھمکی دیتی جب آپ کو یہ بات معلوم ہوئی کہ اب اس کی یہ گت ہے کہ خود اس کی قوم اسے ذلیل اور مفسد سمجھتی ہے۔ آپؐ نے عمرؓ بن الخطاب سے فرمایا اب بتاؤ اگر میں تمہارے مشورے کے مطابق اسی دن اسے قتل کر دیتا تو ضرور اس کی قوم کی رگِ حمیت اور حمایتِ جوش اور حرکت میں آتی اور آج اگر میں اس کے قتل کا حکم دوں تو خود اس کی قوم والے ابھی اس کا کام تمام کر دیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اب مجھے محسوس ہوا کہ بے شک رسول اللہ ﷺ کی کارروائی میرے مشورے سے زیادہ موجبِ برکت تھی۔

## مقیس بن حبانہ کا فریب:

مقیس بن حبانہ اپنے کو مسلمان بتاتا ہوا مکہ سے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس نے عرض کیا کہ میں مسلمان ہو کر آپؐ کے پاس آیا ہوں، نیز چاہتا ہوں کہ اپنے مقتول بھائی کا جو بلاوجہ ایک مسلمان کے ہاتھ سے مارا گیا ہے خون بہا لوں۔ رسول اللہ ﷺ نے اس کے بھائی ہشام بن حبانہ کا خون بہا اسے دلوا دیا، یہ چند ہی روز آپؐ کے پاس مقیم رہا کہ اس نے موقع پاتے ہی اپنے بھائی کے قاتل پر اچانک حملہ کر کے ان کو شہید کر ڈالا اور پھر اسلام سے مرتد ہو کر مکہ بھاگ گیا۔ اس کے سفر میں اس نے چند شعر بھی اپنے اس فعل کی تعریف اور واقعے کے بیان میں کہے ہیں۔

## حضرت جویریہؓ بنت الحارث:

اس جنگ میں بنوالمصطلق کے بہت سے آدمی مارے گئے۔ علیؓ بن ابی طالب نے ان کے دو آدمی مالک اور اس کے بیٹے کو قتل کر دیا۔ رسول اللہ ﷺ کو ان کی بہت سی لونڈیاں ہمدست ہوئیں، آپؐ نے ان کو مسلمانوں میں تقسیم کر دیا۔ ان میں جویریہؓ بنت الحارث بن ابی ضرار آپ کی بیوی بھی تھیں۔ ان کے متعلق حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ جب آپؐ نے بنوالمصطلق کی لونڈیاں صحابہ رضی اللہ عنہم میں تقسیم فرمائیں جویریہؓ بنت الحارث، ثابت بن قیس بن الشماس رضی اللہ عنہ یا ان کے چچا زاد بھائی کے حصے میں آئیں۔ انہوں نے اس سے زرِ آزادی کی ادائی پر اپنی آزادی کا معاہدہ کر لیا، یہ ایک نہایت ہی قبول صورت ملیح حسینہ تھیں جو ان کو دیکھ لیتا ان پر فریفتہ ہو جاتا۔ یہ رسول اللہ ﷺ کے پاس اپنے زرِ آزادی کی ادائی میں مدد لینے آئیں۔ میں نے ان کو اپنے حجرے کے دروازے پر دیکھ کر کہا یہ تو برا ہوا کہ یہ آئی ہیں۔ کیونکہ میں سمجھتی تھی کہ خود رسول اللہ ﷺ کے قلب پر ان کی صورت کا وہی اثر ہوگا جو مجھ پر ہوا ہے۔

## حضرت جویریہؓ بنت الحارث کا نکاح:

بہر حال وہ آپؐ کے پاس اندر آئیں اور عرض کیا کہ میں جویریہ بنت حارث بن ابی ضرار کی جو اپنی قوم کا سردار اور رئیس تھا

بیٹی ہوں، مجھ پر جو وقت پڑا ہے وہ آپؐ پر روشن ہے۔ میں ثابت بن قیس بن الشماس یا شاید انہوں نے کہا کہ ان کے چچازاد بھائی کے حصے میں پڑی ہوں میں نے ان سے اپنی آزادی کا معاہدہ لکھوالیا ہے۔ آپؐ سے زرآزادی کی ادائی میں مدد لینے حاضر ہوئی ہوں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کیوں نہ ایسی شرط قبول کرلو جو اس سے افضل ہو۔ انہوں نے پوچھا وہ کیا۔ آپؐ نے فرمایا میں تمہاری قیمت ادا کر کے تم کو آزاد کراتا ہوں اور تم سے نکاح کیے لیتا ہوں۔ انہوں نے کہا مجھے منظور ہے۔ آپؐ نے فرمایا تو اچھا میں نے بھی اس پر عمل کیا۔ اب یہ خبر سب کو معلوم ہوئی کہ رسول اللہ ﷺ نے جویریہؓ بنت الحارث سے نکاح کرلیا ہے اس پر صحابہؓ نے کہا کہ بنوالمصطلق تو اب رسول اللہ ﷺ کے سسرالی ہو گئے لہٰذا جو لونڈی غلام جس کے پاس ہو وہ اسے آزاد کر دے۔ چنانچہ محض اس شادی کی وجہ سے بنوالمصطلق کے سو سے زیادہ آدمی آزاد کر دیے گئے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جویریہؓ سے بڑھ کر اپنی قوم کے لیے بابرکت بی بی میں نے کوئی اور نہیں دیکھی۔

## بہتان کا واقعہ:

حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ اس غزوے سے واپسی میں ہم سب مدینہ کے قریب آ گئے تھے کہ بہتان لگانے والوں نے میرے متعلق برا گمان قائم کر کے مجھے بدنام کیا۔ اس کے متعلق مختلف واسطوں سے جو بیانات مذکور ہیں وہ سب مندرجہ ذیل روایت میں جو خود عائشہؓ سے مروی ہے جمع ہیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: رسول اللہ ﷺ کا یہ دستور تھا کہ جب آپ کسی سفر کا ارادہ کرتے شرف معیت بخشنے کے لیے اپنی تمام بیویوں کے نام پر قرعہ اندازی کرتے جس کا نام نکلتا اسے ساتھ لیتے۔ غزوۂ بنوالمصطلق میں قرعہ اندازی سے میرا نام نکلا، آپؐ نے مجھے ساتھ لے لیا۔ اس زمانے میں مٹاپے کے ڈر سے عورتیں بہت کم کھانا کھایا کرتی تھیں، میری یہ کیفیت تھی کہ جب میرا اونٹ سفر کے لیے تیار کیا جاتا میں پہلے اپنے میانے میں بیٹھ جاتی پھر لوگ آ کر اس میانے کو نیچے سے پکڑ کر اٹھاتے اور اونٹ پر رکھ دیتے پھر اسے رسیوں سے باندھ کر اونٹ کی نکیل پکڑ کر لے جاتے۔

## قافلہ کی روانگی:

جب رسول اللہ ﷺ اس سفر سے فارغ ہو کر واپس مدینہ کے قریب آ کر آپؐ نے ایک جگہ منزل کی۔ رات کا کچھ حصہ آپؐ نے وہاں بسر فرمایا اس کے بعد لوگوں میں کوچ کا اعلان کر دیا گیا' جب لوگ چل کھڑے ہوئے میں قضائے حاجت کے لیے علیحدہ گئی۔ میرے گلے میں ایک ہار تھا جس میں خوشبودار مسالہ ظفار کے دانے بھی تھے۔ قضائے حاجت کے بعد وہ ہار میرے گلے میں سے گر پڑا اور مجھے اس کی کچھ خبر نہ ہوئی جب میں اپنی سواری کے پاس آئی میں نے گردن میں اپنا ہار ٹٹولا مگر نہ پایا اور سب لوگ اب منزل سے روانہ ہو چکے تھے میں الٹے پاؤں اس جگہ آئی جہاں قضائے حاجت کے لیے گئی تھی میں نے وہاں ہار تلاش کیا اور وہ مل گیا۔ میری اس غیبت میں میرے ساربان اونٹ کس کر لائے اور یہ خیال کر کے کہ میں حسب دستور اپنے میانے میں ہوں' انہوں نے میانے کو اٹھا کر اونٹ پر رکھا اسے رسیوں سے باندھا اور اس یقین کے ساتھ کہ میں اس میں موجود ہوں وہ اونٹ کی نکیل پکڑ کر چلتے بنے۔ جب میں فرودگاہ میں واپس آئی تو سب لوگ جا چکے تھے ایک بھی متنفس ایسا نہ تھا جو مجھے بلاتا میری آواز پر جواب دیتا۔ میں نے اچھی طرح اپنی چادر اوڑھی اور اس خیال سے کہ جب لوگ میانے میں مجھے نہ پائیں گے یہاں خود میری تلاش کرنے آئیں گے۔ اسی مقام پر جہاں میں اب آ گئی تھی لیٹ گئی۔

## صفوان بن المعطل کی آمد:

میں لیٹی ہوئی تھی کہ صفوان بن المعطل میرے پاس آئے۔ یہ بھی کسی اپنی ضرورت کی وجہ سے اصل فوج سے پیچھے رہ گئے تھے اور اس لیے اس منزل پر انہوں نے اوروں کے ساتھ قیام ہی نہیں کیا تھا یہ دیکھ کر کہ کوئی لیٹا ہوا ہے وہ بڑھ کر میرے پاس آئے اور انہوں نے مجھے شناخت کیا کیونکہ پردے کے حکم سے پہلے وہ مجھے دیکھتے تھے' مجھے دیکھ کر انہوں نے اِنَّا لِلّٰهِ وَ اِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ پڑھا اور کہا کہ رسول اللہ ﷺ کی بیوی! آپؓ کیوں پیچھے رہ گئیں۔ میں اپنی چادر میں لپٹی ہوئی تھی۔ میں نے ایک لفظ نہیں کہا۔ انہوں نے اپنا اونٹ میرے قریب کر دیا اور کہا کہ آپ اس پر سوار ہوں اور وہ خود پیچھے ہٹ گئے۔ میں سوار ہوگئی اب وہ آئے اور انہوں نے اونٹ کی نکیل آگے سے پکڑی اور تیزی کے ساتھ مجھے لے کر چلے تا کہ جماعت سے مل جائیں مگر ہم ان کو نہ پا سکے اور نہ اصل جماعت میں کسی نے میری تلاش کی' یہاں تک کہ صبح ہوگئی اور جب سب اطمینان سے فروکش ہو گئے۔ یہ صاحب میرے اونٹ کو آگے سے پکڑے ہوئے برآمد ہوئے۔ اس پر بہتان لگانے والوں نے جو کچھ مجھ پر بدگمانی کی وہ سب کو معلوم ہے۔

## حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی علالت:

اس واقعے سے تمام فرودگاہ میں ایک ہنگامہ برپا ہوا مگر اب تک مجھے کچھ خبر ہی نہ تھی کہ یہ کیا اور کیوں ہے ہم مدینہ پہنچے' پہنچتے ہی میں سخت بیمار ہوگئی۔ اس واقعے کی مجھے کوئی اطلاع نہ تھی۔ اگرچہ رسول اللہ ﷺ اور میرے والدین کو اس کی اطلاع ہو چکی تھی مگر کسی نے اس کا ذرا سا بھی تذکرہ مجھ سے نہیں کیا۔ ہاں یہ بات میں نے ضرور محسوس کی کہ خود رسول اللہ ﷺ میری بیماری کی حالت میں جو لطف و کرم کے ساتھ مجھ سے پیش آیا کرتے تھے وہ بات اب نہیں ہے۔ اس احساس سے مجھے تکلیف ہوئی' جب آپؐ میرے پاس آتے اور میری ماں میری تیمارداری میں مصروف ہوتیں تو آپؐ صرف اتنا دریافت کرتے تمہاری بچی کیسی ہے' اس سے زیادہ کچھ نہ فرماتے۔ مجھے آپ کی اس بے اعتنائی کا سخت رنج ہوا۔ میں نے آپؐ سے درخواست کی کہ آپؐ مجھے اجازت دیں کہ میں اپنی ماں کے ہاں چلی جاؤں تا کہ وہ میرا علاج کریں۔ آپؐ نے فرمایا کچھ حرج نہیں۔ میں اپنی ماں کے گھر چلی آئی اور اب تک بھی مجھے کچھ خبر نہ تھی۔ میں اپنی اس بیماری سے جس میں ایک مہینے کے قریب سے مبتلا تھی بہت کمزور ہوگئی۔

## حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا والدہ سے احتجاج:

ہم عربوں کا یہ دستور نہ تھا کہ عجمیوں کی طرح گھروں میں بیت الخلاء بنائیں ہم اسے برا جانتے ہیں اور اس سے بچتے تھے ہم مدینہ کے میدان میں قضائے حاجت کے لیے جایا کرتے تھے مگر عورتیں صرف رات کے وقت جاتی تھیں۔ اسی زمانے میں ایک شب میں قضائے حاجت کے لیے باہر گئی۔ میرے ہمراہ ام مسطح بنت ابی رہم بن المطلب بن عبد مناف جن کی ماں بنت صخر بن عامر بن کعب بن سعد بن تیم ابوبکر کی خالہ تھیں ہمراہ تھیں۔ یہ چادر اوڑھے میرے ساتھ چل رہی تھیں کہ ان کا پاؤں چادر میں الجھا اور انہوں نے بے ساختہ کہا مسطح ہلاک ہو۔ میں نے کہا بخدا تم نے یہ بات ایک ایسے مہاجر کی شان میں جو بدر میں شرکت کر چکا ہے کہی ہے جو کسی طرح زیبا نہ تھی۔ انہوں نے کہا اے ابوبکرؓ کی صاحبزادی کیا تم کو واقعے کی خبر نہیں میں نے پوچھا وہ کیا بات ہوئی ہے۔ اب انہوں نے بہتان لگانے والوں کا سارا قصہ مجھ سے بیان کیا۔ میں نے کہا کیا واقعی میرے متعلق ایسا کہا گیا ہے۔ انہوں نے کہا بے شک اب تو مجھ سے ضبط نہیں ہو سکا۔ میں قضائے حاجت بھی نہ کر سکی اور اسی وقت اپنے گھر پلٹ آئی اور مسلسل رونا شروع کیا۔ میرے گریہ کا یہ

عالم تھا کہ میں سمجھی کہ اس سے میرا جگر پاش پاش ہو جائے گا۔ میں نے اپنی ماں سے کہا۔ اللہ آپ کو معاف کرے آپ نے غضب کیا کہ باوجودیکہ میرے متعلق یہ شہرت ہوئی اور آپ کو بھی اس کی اطلاع ہوئی مگر آپ نے اس کا قطعی مجھ سے تذکرہ تک نہ کیا۔ انہوں نے کہا بیٹی اس واقعے کو بہت زیادہ اہمیت نہ دو کیونکہ بخدا اگر کوئی خوب صورت عورت کسی شخص کی بیوی ہو اور وہ اسے چاہتا ہو اور اس کی اور کئی سوکنیں ہوں وہ اور دوسرے لوگ ضرور اس عورت کی خاوند سے شکایتیں کرتے ہیں۔

اس کے متعلق رسول اللہ ﷺ نے صحابہؓ میں تقریر بھی فرمائی مگر مجھے اس کی بھی کوئی اطلاع نہیں ہوئی۔ اس خطبے میں آپ نے فرمایا لوگوں کو کیا ہوا ہے کہ وہ میری بیویوں کے متعلق بری باتیں مشہور کر کے مجھے ایذاء دیتے ہیں اور ان پر بہتان لگاتے ہیں۔ بخدا میں نے ان میں سوائے بھلائی کے کوئی برائی نہیں پائی۔ نیز یہ اتہام ایسے شخص کے متعلق عائد کیا گیا ہے کہ اس سے سوائے نیکی کے میں نے کبھی برائی نہیں دیکھی اور وہ جب کبھی میرے کسی حجرے میں گیا ہے ہمیشہ میرے ہمراہ گیا ہے۔

## بہتان لگانے کی وجہ:

اصل میں اس تمام افسانے کو شہرت دینے والے عبداللہ بن ابی سلول چند خزرجی، مسطح اور حمنہ بنت جحش (جن کی بہن زینب بنت جحش رسول اللہ ﷺ کی بیوی تھیں) تھے۔ حمنہ نے اس واقعے کو اس قدر شہرت محض اپنی بہن کی خاطر دی تھی تاکہ میں بدنام ہو جاؤں اور رسول اللہ ﷺ کی نظر سے اتر جاؤں اس خیال سے مجھے سخت رنج ہوا۔

## بنو اوس و بنو خزرج میں ہنگامہ:

رسول اللہ ﷺ کے مذکورہ بالا بیان پر بنو عبدالاشہل کے اسید بن حضیرؓ نے کہا اگر اس بات کے شہرت دینے والے قبیلہ اوس کے ہیں تو ہم ابھی سمجھ لیتے ہیں اور اگر خود ہمارے بھائی خزرجی ہیں تو آپ جو چاہیں حکم دیں بخدا وہ گردن زدنی ہیں اس پر سعد بن عبادہؓ نے کھڑے ہو کر کہا حالانکہ یہ بہت ہی نیک آدمی تھے مگر کہنے لگے تم جھوٹے ہو بخدا ہرگز ان کی گردنیں نہ ماری جائیں گی اور یہ رائے تم نے صرف اس لیے دی ہے کہ تم کو معلوم ہے کہ اس بہتان کے لگانے والے قبیلہ خزرج کے ہیں اگر وہ تمہاری قوم والے ہوتے تو تم ہرگز ایسا مشورہ نہ دیتے۔ اس پر اسیدؓ نے کہا تم خود جھوٹے ہو اور منافق ہو منافقوں کی جانب سے لڑتے ہو۔ اب کیا تھا ایک ہنگامہ برپا ہو گیا اور قریب تھا کہ ان دونوں قبیلوں اوس اور خزرج میں تلوار چل جائے۔

## حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ کی گواہی:

رسول اللہ ﷺ منبر سے اترے اور میرے پاس آئے آپؐ نے علی بن ابی طالبؓ اور اسامہؓ بن زید کو بلایا اور اس بارے میں مشورہ کیا۔ اسامہؓ نے تو میری تعریف کی اور کہا کہ یہ بہتان محض لغو اور افتراء ہے۔ ہم آپؐ کے اہل کو اچھا ہی جانتے ہیں ان کی کوئی برائی نہیں سنی گئی۔ علیؓ نے کہا عورتیں بہت ہیں آپؐ یہ کر سکتے ہیں کہ عائشہؓ کے بجائے دوسری کر لیں اور آپؐ باندی سے بھی پوچھ لیجیے وہ ضرور آپؐ سے سچ سچ بات کہہ دے گی۔ رسول اللہ ﷺ نے بریرہ کو بلایا اور آپؐ اس سے پوچھنے لگے۔ علیؓ بن ابی طالب نے اسے بولنے سے پہلے خوب مارا اور کہا کہ بالکل سچ بات رسول اللہ ﷺ سے بیان کرنا۔ اس نے کہا میں ان کے متعلق صرف بھلائی جانتی ہوں اور میں نے عائشہؓ میں کوئی عیب نہیں دیکھا سوائے اس کے کہ میں آٹا گوندھ کر ان سے کہہ جاتی ہوں وہ اسے دیکھتی رہیں وہ سو جاتی ہیں اور بکری آ کے اسے کھا لیتی ہے۔

## حضرت محمد ﷺ کا استفسار:

اس کے بعد رسول اللہ ﷺ میرے پاس آئے۔ اس وقت میرے والدین میرے پاس موجود تھے اور ایک انصاری عورت بھی میرے پاس بیٹھی ہوئی تھی میں رو رہی تھی اور وہ عورت میرے ساتھ رو رہی تھی۔ آپؐ بیٹھ گئے۔ آپؐ نے اللہ کی حمد و ثنا کی اور فرمایا عائشہ رضی اللہ عنہا تمہارے متعلق لوگ جو کچھ کہتے ہیں اس کی اطلاع تم کو ہے اگر واقعی تم سے کوئی برائی سرزد ہوگئی ہے جیسا کہ لوگ کہہ رہے ہیں تم اللہ سے توبہ کرو۔ اللہ اپنے بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے۔ اس جملے کے سنتے ہی میرے رنج کا یہ عالم ہوا کہ اشکوں کی لڑی بندھ گئی جس کی وجہ سے مجھے کچھ بھی نظر نہیں آتا تھا۔ میں نے انتظار کیا کہ میرے والدین رسول اللہ ﷺ کو اس کا جواب دیں گے۔ مگر انہوں نے ایک لفظ زبان سے نہیں نکالا۔ میں اپنے کو اس سے کہیں زیادہ فروتر اور کم مایہ سمجھتی تھی کہ میری برأت اور شان میں قرآن نازل ہو جو مساجد میں پڑھا جائے اور نماز میں تلاوت کیا جائے۔ البتہ مجھے یہ امید ضرور تھی کہ رسول اللہ ﷺ حالتِ خواب میں کوئی ایسی بات دیکھ لیں گے جس سے لوگوں کے بہتان کی تکذیب ہو جائے گی۔ کیونکہ اللہ اس بات سے خوب واقف تھا کہ میں اس الزام سے بالکل بری ہوں یا میرا خیال یہ تھا کہ آپ کو بذریعہ القاء اطلاع ہو جائے گی مگر یہ کہ قرآن میرے بارے میں نازل ہو گا۔ مجھے اس کا کبھی خیال بھی نہ تھا۔

جب میں نے دیکھا کہ میرے والدین کچھ نہیں کہتے میں نے ان سے کہا کہ تم رسول اللہ ﷺ کو جواب کیوں نہیں دیتے' وہ کہنے لگے ہماری سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا جواب دیں۔ اسی زمانے میں ابوبکرؓ کے گھر پر جو مصیبت تھی مجھے بخدا معلوم نہیں کہ کسی اور خاندان پر ایسی مصیبت نازل ہوئی ہو۔ جب میرے والدین چپ رہے مجھ پر اور زیادہ گریہ طاری ہوا' اور اب میں نے آواز سے رونا شروع کیا اور کہا جو بات آپؐ نے کہی ہے میں ہرگز اس کے لیے اللہ کے سامنے توبہ نہیں کروں گی۔ اگر لوگوں کے بہتان کا میں اقرار کرلوں حالانکہ اللہ خوب جانتا ہے کہ میں اس سے بالکل بری ہوں آپؐ میری بات کو باور کرلیں گے مگر یہ اقرار بالکل خلاف واقعہ ہوگا اور اگر میں ان کے بہتان سے انکار کروں تو اسے آپؐ نہ مانیں گے۔ اس کے بعد میں یعقوب کا نام یاد کرنے لگی۔ مگر اس حالت میں ان کا نام تو یاد نہیں آیا البتہ میں نے کہا کہ میں اس کے جواب میں وہی کہتی ہوں جو یوسف کے باپ نے کہا تھا فصبر جمیل واللہ المستعان علی ماتصفون. صبر ہی بہتر ہے اور جو تم کہہ رہے ہو اس پر میں اللہ سے اعانت کا خواستگار ہوں۔

## بہتان کے متعلق وحی کا نزول:

آپ کو ہمارے پاس بیٹھے ہوئے تھوڑی ہی دیر گزری تھی کہ وحی کے لیے آپؐ پر غشی طاری ہوئی۔ آپؐ اپنی چادر اوڑھ کر لیٹ گئے اور آپؐ کے سرہانے چمڑے کا تکیہ رکھ دیا گیا۔ جب میں نے آپ کی یہ حالت دیکھی تو اس سے میں ذرا بھی نہ گھبرائی اور نہ پریشان ہوئی کیونکہ میں الزام سے بالکل بری تھی اور جانتی تھی کہ اللہ تعالیٰ مجھ پر ظلم نہیں کرے گا۔ اس خوف سے کہ مبادا اللہ تعالیٰ لوگوں کے بیان کی تصدیق کردے جب تک آپ کو ہوش آئے میرے والدین کی ایسی بری حالت تھی کہ میں ڈری کہ ان کی جان نکل جائے گی۔ رسول اللہ ﷺ کو ہوش آیا آپؐ اٹھ بیٹھے باوجود سردی کے موتیوں کی طرح سے پسینہ آپؐ کے چہرے سے جاری تھا۔ آپؐ اپنی پیشانی سے پسینہ پوچھنے لگے اور فرمایا عائشہ رضی اللہ عنہا تم کو بشارت ہو' اللہ نے بذریعہ وحی تم کو اس الزام سے بری کر دیا۔ میں نے کہا میں اللہ کا شکر ادا کرتی ہوں۔ یہ سعادت آپ کی وجہ سے نصیب ہوئی۔ اس کے بعد آپؐ باہر تشریف لے گئے اور آپؐ نے

لوگوں کے سامنے تقریر فرمائی اور میرے متعلق اللہ نے جو قرآن نازل فرمایا تھا وہ سب کو پڑھ کر سنایا۔ پھر آپؐ نے مسطح بن اثاثہ' حسان بن ثابت اور حمنہ بنت جحش کو جو مجھے برا کہنے میں سب سے زیادہ زبان دراز تھے افتراء کی حد لگوائی۔

## ابوایوبؓ خالد بن زید:

بنوالنجار کے بعض لوگوں سے مروی ہے کہ ابوایوبؓ خالد بن زید سے ان کی بیوی ام ایوب نے کہا سنتے ہو لوگ عائشہؓ کے متعلق کیا کہہ رہے ہیں۔ ابوایوبؓ نے کہا ہاں میں نے سنا ہے مگر یہ بالکل جھوٹ ہے کیا تم ایسی حرکت کروگی۔ ام ایوبؓ نے کہا بخدا ہرگز نہیں۔ ابوایوبؓ نے کہا تو بخدا عائشہ تم سے بہتر ہیں۔

یہ آیت ان الذین جآؤا بالافك عصبة منكم "جنہوں نے بہتان لگایا ہے وہ تمہاری ہی ایک جماعت ہے"۔ اس معاملے کے متعلق نازل ہوئی۔ اس سے مراد حسان بن ثابت وغیرہ ہیں جنہوں نے اس افتراء کی اشاعت کی تھی۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ فرماتا ہے لو لا اذ سمعتموه ظن المومنون و المؤمنات بانفسهم خيرا. (آخر آیت تک) "جب تم نے یہ بات سنی تو ایمان والوں اور ایمان والیوں نے خود ہی اس واقعے کے متعلق نیک گمان کیا" یعنی جیسا کہ ابوایوبؓ اور ان کی بیوی نے کہا' پھر اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے اذ تلقونه بالسنتكم (آخر آیۃ تک) "جب تم (اے مسلمانو!) اس واقعہ کا چرچا کر رہے تھے"۔

جب عائشہ رضی اللہ عنہا کی برأت میں اور بہتان لگانے والوں کے متعلق یہ آیات نازل ہوئیں ابوبکرؓ جو مسطحؓ سے اپنی قرابت اور ان کی احتیاج کی وجہ سے ان کے اخراجات کے کفیل تھے کہنے لگے بخدا اب میں آئندہ کبھی ایک حبہ بھی ان پر خرچ نہیں کروں گا۔ عائشہؓ پر بہتان لگا کر انہوں نے جیسا ہمارا دل دکھایا ہے۔ اس کی وجہ سے اب میری ذات سے ان کو کوئی نفع کبھی نہ پہنچے گا۔ اس موقع پر اللہ عزوجل نے یہ آیت نازل فرمائی و لا یاتل اولوا الفضل منكم و السعة ان يوتوا اولى القربى (آخر آیۃ تک) "اور تم میں جو مستطیع اور فارغ البال ہیں ان کو اپنے قرابتداروں سے صلہ رحم کرنے میں کوتاہی نہ کرنا چاہیے" اس آیہ کو سن کر ابوبکرؓ نے کہا اللہ مجھے معاف کردے اور اب پھر وہ حسب سابق مسطح کی کفالت کرنے لگے اور کہا کہ آئندہ ہرگز میں ان کے اس خرچ کو موقوف نہیں کروں گا۔

## حسان بن ثابت پر صفوان کا حملہ:

حسان بن ثابتؓ نے اس موقع پر کچھ شعر کہے تھے' ان میں صفوان بن المعطلؓ اور قبیلہ مضر کے ان عربوں پر جو اسلام لے آئے تھے تعریض تھی۔ صفوان رضی اللہ عنہ کو جب ان اشعار کی خبر ہوئی وہ تلوار لے کر حسانؓ پر آئے اور ان پر وار کیا۔ بنوالحارث بن الخزرج کے ثابت بن قیس بن الشماسؓ نے لپک کر صفوان کو پکڑ لیا اور ان کے دونوں ہاتھ ان کی گردن پر باندھ کر ان کو بنی الحارث بن الخزرج کے محلے میں لے گئے۔ راستے میں عبداللہ بن رواحہؓ ملے۔ انہوں نے پوچھا یہ کیا؟ ثابت نے کہا ذرا دیکھو اس نے حسانؓ بن ثابت پر تلوار ماری ہے اور میں سمجھتا ہوں کہ ان کو قتل کر دیا ہے۔ عبداللہ بن رواحہؓ نے پوچھا کیا رسول اللہ ﷺ کو اس کی کچھ خبر ہے۔ انہوں نے کہا بالکل نہیں۔ عبداللہ بن رواحہؓ نے کہا تم نے حد سے تجاوز کیا ہے تم ان کو چھوڑ دو۔ ثابتؓ نے صفوان کو چھوڑ دیا۔ پھر یہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور آپؐ سے یہ واقعہ بیان کیا کہ انہوں نے مجھے بدنام کیا اور میری ہجو کی' میں نے جوش انتقام میں ان کو مارا۔ رسول اللہ ﷺ نے حسانؓ سے کہا: حسان کیا اس لیے کہ اللہ نے میری قوم کو اسلام کی ہدایت کی تم ان پر بری نظریں ڈالتے ہو۔ اس کے بعد آپؐ نے فرمایا حسانؓ سے جو زخم تم کو لگا ہے اسے معاف کردو۔ انہوں نے کہا میں نے آپ کی خاطر اسے معاف کیا۔

محمد بن ابراہیم بن الحارث سے مروی ہے کہ اس ضرب کے عوض میں رسول اللہ ﷺ نے حسان رضی اللہ عنہ کو بیرحاء عطا فرمایا۔ یہ آج تک مدینے میں بنو حدیلہ کا قصر ہے۔ پہلے یہ ابوطلحہ بن سہل کی ملک تھا انہوں نے اسے رسول اللہ ﷺ پر تصدق کر دیا تھا۔ آپؐ نے اب اسے حسان کو دے دیا اور سیرین نامی ایک قبطی باندی بھی دی اس کے بطن سے عبدالرحمٰن بن حسانؓ پیدا ہوئے۔

عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی تھیں کہ جب صفوان بن المعطل کی تحقیق کی گئی تو ظاہر ہوا کہ وہ بے کار ہیں عورت کے کام کے نہیں۔ یہ اس واقعے کے بعد شہید ہو کر فوت ہوئے۔

عبدالواحد بن حمزہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ عائشہ رضی اللہ عنہا کا یہ قصہ عمرۃ القضا کے موقع پر پیش آیا تھا۔ ابوجعفر کے بیان کے مطابق رمضان اور شوال آپؐ نے مدینہ میں اقامت فرمائی اور ذوالقعدہ ۶ھ میں آپ عمرہ کی نیت سے مکہ روانہ ہوئے اور اس عمرے کا واقعہ جس میں مشرکین نے رسول اللہ ﷺ کو کعبے تک نہیں جانے دیا حسب ذیل ہے اور یہی صلح حدیبیہ کا واقعہ ہے۔

## صلح حدیبیہ:

مجاہد سے مروی ہے کہ نبی ﷺ نے تین عمرے کیے یہ سب ذوالقعدہ میں ہوئے مگر ان سب میں رسول اللہ ﷺ مدینہ پلٹ آئے۔

## حضرت محمد ﷺ کا عمرہ کا ارادہ:

ابن اسحٰق سے مروی ہے کہ ذوالقعدہ میں نبی ﷺ عمرے کے ارادے سے روانہ ہوئے اس موقع پر آپ کی نیت قطعاً جنگ کی نہ تھی۔ آپؐ نے تمام عربوں اور اپنے آس پاس کے بدوی عربوں کو ساتھ چلنے کی دعوت دی۔ آپ کو سابقہ تجربوں کی بناء پر قریش کی جانب سے اس بات کا اندیشہ تھا کہ وہ آپؐ سے جنگ کریں گے یا آپؐ کو بیت اللہ تک نہ جانے دیں گے۔ عربوں میں سے اکثر نے آپ کی دعوت کو قبول نہیں کیا اور وہ آپؐ کے پاس نہ آئے۔ اس لیے آپؐ مہاجرین' انصار اور جو تھوڑے سے عرب آ گئے تھے ان کو لے کر مکہ روانہ ہوئے۔ آپؐ نے قربانی کے جانور ساتھ لے لیے اور عمرے کا احرام باندھ لیا تا کہ لوگ آپ کی طرف سے بے خطر رہیں اور ان کو معلوم ہو کہ آپؐ صرف بیت اللہ کی تعظیم کے لیے اس کی زیارت کو آئے ہیں۔

## مسلمانوں کی تعداد:

مسور بن مخرمہ اور مروان بن الحکم سے مروی ہے کہ حدیبیہ کے سال رسول اللہ ﷺ محض کعبہ کی زیارت کے لیے چلے۔ آپ کا مقصد اس موقع پر کسی سے لڑنا نہ تھا۔ آپؐ نے ستر اونٹ قربانی کے لیے اپنے ساتھ لیے۔ آپؐ کے ساتھ سات سو آدمی تھے۔ اس طرح ہر دس کی طرف سے ایک اونٹ قربانی کا تھا۔ مگر ان دونوں راویوں سے ایک دوسرے سلسلۂ روایت سے یہ بات منقول ہوئی ہے کہ آپؐ کے ہمراہ تیرہ سو آدمی تھے اس اختلاف کے بعد اور باقی وہی واقعہ بیان ہوا ہے جو اوپر مذکور ہوا۔

سلمہؓ سے مروی ہے کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ حدیبیہ آئے ہماری تعداد چودہ سو تھی۔ جابر سے مروی ہے کہ واقعہ حدیبیہ میں ہم ایک ہزار چار سو تھے۔ ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ جن لوگوں نے درخت کے نیچے رسول اللہ ﷺ کے ہاتھ پر بیعت کی تھی وہ ایک ہزار پانچ سو پچیس تھے۔ عبداللہ بن ادفیٰ سے مروی ہے کہ جس روز درخت کے نیچے بیعت لی گئی ہماری تعداد ایک ہزار تین سو تھی اور بنو اسلم مہاجرین کا آٹھواں حصہ تھے۔ جابر بن عبداللہؓ سے مروی ہے کہ ہم حدیبیہ میں شریک ہونے والے چودہ سو تھے۔

## قریش کی جنگ کی تیاری:

زہری کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جب مدینہ سے چل کر عسفان آئے بشر بن سفیان الکعبی آپؐ سے آ کر ملا اور اس نے بیان کیا کہ قریش کو آپؐ کی روانگی کی اطلاع ہو چکی ہے وہ مقابلے پر برآمد ہوئے ہیں ان کے ہمراہ اراذل کا جم غفیر ہے جنہوں نے چیتے کی پوستین پہن رکھی ہے وہ اب ذوطویٰ میں مقیم ہیں اور اللہ کی قسمیں کھا کر کہہ رہے ہیں کہ ان کی موجودگی میں آپ کعبہ میں داخل نہیں ہو سکتے اور یہ دیکھیے خالد بن ولید ان کے رسالہ کے ساتھ میں جس کو انہوں نے اپنے آگے بڑھا دیا ہے کراع الغمیم تک پہنچ گیا ہے۔

## عکرمہ بن ابی جہل کی پیش قدمی:

ابوجعفر کہتے ہیں کہ بعض راویوں نے یہ بھی بیان کیا ہے کہ اس دن خالد بن ولید مسلمان ہو کر رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ تھے اس سلسلے میں ابن ابزیٰ سے مروی ہے کہ جب نبی ﷺ ہدی لے کر ذوالحلیفہ پہنچے عمرؓ نے آپؐ سے کہا کہ آپؐ دشمن کے علاقے میں بغیر اسلحہ اور دوسری ضروریات جنگ کے جا رہے ہیں یہ مناسب نہیں معلوم ہوتا۔ رسول اللہ ﷺ نے کسی کو مدینہ بھیجا وہ وہاں سے جس قدر اسلحہ اور جانور وہاں تھے سب کو ساتھ لے آیا۔ رسول اللہ ﷺ جب مکہ کے قریب آئے مشرکین نے آپ کو اندر نہیں آنے دیا۔ آپؐ نے منیٰ جا کر قیام فرمایا وہاں آپؐ کے جاسوس نے آپ کو اطلاع دی کہ عکرمہ بن ابی جہل پانچ سو آدمیوں کے ساتھ آپؐ پر بڑھ رہا ہے۔

## حضرت خالدؓ بن ولید کو سیف اللہ کا لقب:

رسول اللہ ﷺ نے خالد بن الولید سے کہا خالدؓ یہ تمہارا عزیز قریب رسالہ کے ساتھ تم پر بڑھا چلا آ رہا ہے۔ خالدؓ نے کہا میں اللہ اور رسول کی تلوار ہوں۔ اسی دن سے ان کا لقب سیف اللہ ہوا آپ جہاں چاہیں مجھے بھیج دیں۔ چنانچہ رسول اللہ ﷺ نے ان کو عکرمہ کی مقاومت پر بھیجا۔ درے میں خالدؓ نے اسے جا لیا شکست دے کر اسے مکہ کی آبادی میں گھسنے پر مجبور کر دیا۔ عکرمہ پھر مقابلے کے لیے پلٹ آیا۔ خالدؓ نے پھر اسے پسپا کر کے مکہ کی آبادی میں دھکیل دیا۔ عکرمہ تیسری مرتبہ مقابلے پر پلٹ کر آیا۔ خالدؓ نے پھر اسے شکست دے کر مکہ میں دھکیل دیا۔ اسی موقع پر اللہ عزوجل نے یہ آیات نازل فرمائیں:

﴿ وَهُوَ الَّذِي كَفَّ أَيْدِيَهُمْ عَنكُمْ وَأَيْدِيَكُمْ عَنْهُم بِبَطْنِ مَكَّةَ مِن بَعْدِ أَنْ أَظْفَرَكُمْ عَلَيْهِمْ اپنے قول عَذَابًا أَلِيمًا ﴾ تک۔

''اللہ وہ ہے جس نے ان کے ہاتھ تم سے اور تمہارے ان سے مکہ کے شکم میں اس کے بعد کہ اللہ نے تم کو ان پر غلبہ عطا کر دیا تھا' روکے''۔

فتح حاصل ہونے کے بعد اس درے میں کچھ مسلمان باقی رہ گئے تھے' اللہ نے اسے برا سمجھا کہ سوار لاعلمی میں ان کو کچل ڈالیں۔ اس لیے اس نے نبی ﷺ کو کفار کے تعاقب اور جنگ سے روک دیا۔

## حضرت محمد ﷺ کا عمرہ ادا کرنے پر اصرار:

ابن اسحق کے بیان کے مطابق رسول اللہ ﷺ نے فرمایا قریش کو کیا ہو گیا ہے' جنگ نے ان کو کھا لیا ہے ان کا کیا بگڑ جائے گا اگر یہ میرے اور بقیہ تمام عربوں کے درمیان سے علیحدہ ہو جائیں' اگر انہوں نے مجھے قتل کر دیا تو قریش کی آرزو بر آئے گی اور اگر اللہ نے مجھے ان پر غلبہ دیا تو وہ اسلام میں داخل ہو جائیں جس سے مسلمانوں کی تعداد میں اور اضافہ ہو اور اگر اس وقت بھی اسے نہ مانیں تو ان کو

اختیار ہے۔ اگر وہ ہم سے لڑیں گے تو ان میں طاقت تو ہوگی آخر قریش کیا سوچتے ہیں۔ بخدا میں اپنے اس دین پر جس کے لیے اللہ نے مجھے مبعوث کیا ہے ان سے لڑوں گا پھر چاہے اللہ مجھے ان پر غلبہ دے دے یا میری جان جاتی رہے۔ اس کے بعد آپ نے فرمایا کوئی ایسا شخص ہے جو ہمیں اس راستے کو چھوڑ کر جس پر قریش فروکش ہیں دوسرے کسی راستے سے لے چلے۔ بنو اسلم کے ایک شخص نے کہا۔ میں آپ کو لیے چلتا ہوں چنانچہ وہ آپ کو پہاڑوں کے درمیان سے نہایت سخت اور دشوار گزار راستے سے لے چلا جس سے مسلمانوں کو سخت تکلیف اٹھانا پڑی۔ بہرحال جب وہ اس مشکل راستے سے نکل کر وادی کے اختتام پر ہموار اور نرم زمین پر آئے۔ رسول اللہ ﷺ نے صحابہؓ سے فرمایا کہو کہ ہم اللہ سے معافی کے خواستگار ہیں اور اس کی طرف رجوع کرتے ہیں۔ سب نے آپ کے ارشاد کی بجا آوری کی۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا یہی وہ بات ہے جو بنی اسرائیل سے کہی گئی تھی مگر انہوں نے نہ مانا اور اپنی زبان سے اس کا اقرار نہیں کیا۔

**حدیبیہ میں قیام:**

ابن شہاب الزہری کہتے ہیں اس کے بعد رسول اللہ ﷺ نے صحابہ رضی اللہ عنہم کو حکم دیا کہ وہ وادی کی داہنی جانب حمص کے دونوں سطح مرتفع کے درمیان ہو کر اس راہ سے بڑھیں جو مکہ کے زیریں میں حدیبیہ کے اتار پر ثنیۃ المرار پر نکلتا ہے' تمام فوج اسی راہ چلی۔ جب قریش کے رسالہ کی نظر اس فوج کے غبار پر پڑی اور ان کو معلوم ہوا کہ رسول اللہ ﷺ نے ان کی راہ چھوڑ کر دوسرا راستہ اختیار کیا ہے وہ اپنے مقام سے اٹھ کر تیزی سے گھوڑے دوڑاتے ہوئے قریش کے پاس پلٹ گئے جب وادی سے نکل کر رسول اللہ ﷺ ثنیۃ المرار سے گزرنے لگے آپ کی اونٹنی بیٹھ گئی۔ لوگ کہنے لگے کہ یہ اڑ گئی ہے آپ نے فرمایا نہیں نہ یہ اڑی ہے اور نہ اس کی یہ عادت ہے بلکہ اسے بھی اسی نے روکا ہے جس نے ہاتھی کو مکہ تک بڑھنے سے روکا تھا۔ آج قریش صلۂ رحم کی جو خواہش بھی مجھ سے کریں گے میں اسے قبول کرلوں گا پھر آپ نے سب لوگوں کو منزل کرنے کا حکم دیا صحابہؓ نے عرض کیا کہ اس وادی میں جہاں ہم فروکش ہوئے ہیں کہیں پانی نہیں' آپ نے اپنے ترکش سے تیر نکالا اپنے صحابہؓ میں سے ایک صاحب کو دیا وہ اس کی وادی میں جو گڑھے کھدے ہوئے تھے ان میں سے ایک میں اترے اور انہوں نے اس تیر کو گڑھے کے شکم میں گاڑ دیا وہاں سے فوارے کی طرح پانی جوش مارنے لگا۔ آخر کار لوگوں کو کھالیں ڈال کر اسے روکنا پڑا۔

**حضرت محمد رضی اللہ عنہ کا تیر:**

بنو اسلم کے ایک شخص سے مروی ہے کہ ناجیہ بن عمیر بن یعمر بن دارم رسول اللہ ﷺ کے قربانی کے اونٹوں کے منتظم آپ کا تیر لے کر وادی کے گڑھے میں اترے تھے۔ مگر اس کے متعلق ایک عالم نے یہ کہا ہے کہ براء بن عازب کہا کرتے تھے کہ میں رسول اللہ ﷺ کا تیر لے کر اترا تھا۔

بنو اسلم نے ایسے اشعار سنائے ہیں جن کو ناجیہ نے کہا تھا اور ان کا خیال یہی تھا کہ وہی رسول اللہ ﷺ کا تیر لے کر گڑھے میں اترے تھے اسی سلسلے میں وہ کہتے تھے کہ انصار کی ایک جاریہ اپنا ڈول لیے ہوئے اس گڑھے پر آئی۔ ناجیہ اس وقت لوگوں کو پانی بھر بھر دے رہے تھے' جاریہ نے اس موقع پر یہ شعر پڑھے:

یا ایھا المائح ولوی دونک انی رأیت الناس یحمدونک

یثنون خیرا و یمجدونک

ترجمہ: ''اے پانی دینے والے میرا ڈول تیرے پاس آتا ہے میں نے دیکھا کہ لوگ تمہاری خوب تعریف وتوصیف کررہے ہیں''۔

اس کے جواب میں ناجیہ نے گڑھے کے اندر سے لوگوں کو پانی دیتے ہوئے یہ شعر پڑھے:

قد علمت جارية يمانيه انی انا المائح واسمی ناجیه

وطعنة ذات و اشاش واهيه طعنتها تحت صدور العاديه

ترجمہ: ''یمانی لڑکی جانتی ہے کہ میں پانی بھر کر دیتا ہوں اور میرا نام ناجیہ ہے اور یہی نہیں بلکہ اکثر مواقع ایسے ہیں کہ میں نے دشمنوں کے سینوں میں نیزے کے ایسے کاری وار کیے ہیں جس سے فوارے کی طرح خون بہنے لگا''۔

## بدیل بن ورقاء الخزاعی:

مسور بن مخرمہ اور مروان بن الحکم سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ حدیبیہ کے انتہائی سرے پر اس کے ایک ایسے سوتے پر جہاں بہت ہی کم پانی تھا فروکش ہوگئے لوگوں نے اپنے چلوؤں سے اس میں سے پانی لینا شروع کیا اور تھوڑی ہی دیر میں وہ جگہ بالکل خشک ہوگئی۔ انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے پانی کی سخت ضرورت بیان کی۔ آپؐ نے اپنے ترکش میں سے ایک تیر نکالا اور حکم دیا کہ اسے اس گڑھے میں گاڑ دو۔ اس کے گاڑتے ہی نہایت افراط سے پانی ابلنے لگا' لوگ اس سے اچھی طرح سیراب ہوگئے۔ عین اس وقت بدیل بن ورقاء الخزاعی اپنے چند اور ہم قوموں کے ساتھ جو تہامہ والوں میں سے اندرونی طور پر رسول اللہ ﷺ کے دوست اور بہی خواہ تھے رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور اس نے آپ سے کہا کہ میں خود دیکھ کر آرہا ہوں کہ کعب بن لوی اور عامر بن لوی اسی حدیبیہ کے پانیوں پر فروکش ہیں۔ ان کے ہمراہ ایک کثیر جماعت آوارہ بدمعاشوں کی ہے وہ آپؐ سے لڑیں گے اور آپ کو بیت اللہ سے روکیں گے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مگر ہم تو کسی سے لڑنے نہیں آئے بلکہ عمرہ کرنے آئے ہیں اور لڑائی نے پہلے ہی قریش کا کس بل نکال کر ان کو کمزور کردیا ہے اگر پسند کریں تو ہم ایک مدت تک کے لیے ان سے سمجھوتہ کرلیتے ہیں اور وہ دوسروں کے مقابلے میں میری مزاحمت سے باز آجائیں اور مجھے اوروں سے نپٹ لینے دیں اگر مجھے کامیابی ہوتو پھر اگر ان کا جی چاہے وہ بھی اوروں کی طرح ہمارے ساتھ شامل ہوجائیں اور اگر نہ چاہیں تو اس اثناء میں ان کو ذرا پنپنے کا موقع تو مل جائے گا اور ان کی تعداد میں اضافہ ہو جائے گا اور اگر وہ ان باتوں کو نہ مانیں تو قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے میں اپنے اسی مقصد کے لیے ان سے آخر دم تک لڑوں گا یہاں تک کہ میری جان چلی جائے یا اللہ اپنے کام کو نافذ کردے۔ بدیل نے کہا جو آپؐ کہتے ہیں میں قریش کو یہ بات پہنچائے دیتا ہوں' وہ آپؐ کے پاس سے چل کر قریش کے پاس آیا اور ان سے کہا میں اس شخص سے مل کر تمہارے پاس آیا ہوں۔ میں نے ان کو جو کچھ کہتے سنا ہے کہو تو تم سے کہہ دوں قریش کے نادان کہنے لگے کہ ہمیں اس کی کسی بات کے سننے کی ضرورت نہیں مگر جو ان کے دوراندیش اور اہل الرائے تھے انہوں نے کہا اچھا تم بیان کرو کیا تم نے سنا۔ بدیل نے کہا میں نے ان کو یہ کہتے سنا ہے اور اب اس نے رسول اللہ ﷺ کا سارا قول نقل کیا۔

## عروہ بن مسعود:

عروہ بن مسعود الثقفی نے کھڑے ہوکر کہا اے میری قوم کیا تم میرے باپ کی جگہ نہیں ہو' انہوں نے کہا ہاں ہیں۔ اس نے کہا

کیا میں تمہاری اولاد کی جگہ نہیں ہوں انہوں نے کہا ہو۔ عروہ نے کہا کیا تم کو میری نیت پر شبہ ہے۔ انہوں نے کہا نہیں انہوں نے کہا تم اس سے بھی واقف ہو کہ میں نے اہل عکاظ کو اپنا مخالف بنالیا اور جب انہوں نے مجھ پر ظلم و زیادتی کی میں اپنے سب اہل و عیال اور متبعین کے ساتھ تمہارے پاس چلا آیا انہوں نے کہا ہاں' یہ عروہ سبیعہ بنت عبد شمس کا بیٹا تھا۔ عروہ نے کہا اس شخص نے ایک نیک بات پیش کی ہے۔ اسے قبول کرلو اور مجھے اس کے پاس جانے دو۔ سب نے کہا اچھا تم جاؤ۔

## حضرت ابوبکرؓ اور عروہ میں تلخ کلامی:

عروہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور آپؐ سے باتیں کرنے لگا۔ آپؐ نے اس سے وہی بات کہی جو آپؐ بدیل سے کہہ چکے تھے۔ اس پر عروہ نے آپؐ سے کہا کیا تم پہلے اپنی ہی قوم کا استیصال کرنا چاہتے ہو۔ کیا تم سے پہلے کسی عرب نے ایسا کیا ہے کہ اپنی جڑ کاٹی ہو اور دوسری شکل جو تم ہم پر پیش کر رہے ہو کہ ہم تمہارے اور دوسروں کے درمیان مزاحم نہ ہوں تو اس کے متعلق یہ ہے کہ مجھے جو مختلف صورتیں تمہارے ساتھ نظر آ رہی ہیں ان میں ایسے ہی لوگ ہیں جن کی فطرت یہ ہے کہ وہ بھاگ جائیں اور تم کو دشمن کے نرغے میں چھوڑ دیں۔ اس بات کو سن کر ابوبکرؓ نے کہا تو لات کی شرم گاہ کو چوس (یہ لات ثقیف کی ایک فاحشہ تھی جس کی یہ پرستش کرتے تھے) کیا ہم بھاگ جائیں گے اور ان کو چھوڑ دیں گے۔ عروہ نے پوچھا یہ کون ہے۔ صحابہؓ نے کہا یہ ابوبکرؓ ہیں۔ اس نے کہا اگر تمہارا ایک ایسا احسان مجھ پر نہ ہوتا جس کا میں تم کو معاوضہ نہیں دے سکا تو اس گالی کا جواب دیتا۔ یہ کہہ کر وہ پھر نبی ﷺ سے باتیں کرنے لگا اور جب بات کرتا آپ کی داڑھی پکڑ لیتا۔ مغیرہ بن شعبہ تلوار لیے خود پہنے آپؐ کے سرہانے کھڑے تھے' عروہ جب رسول اللہ ﷺ کی داڑھی پکڑنے کے لیے ہاتھ بڑھاتا مغیرہ تلوار کی کوتھی اس کے ہاتھ پر مارتے اور کہتے کہ آپ کی داڑھی سے ہاتھ علیحدہ رکھ عروہ نے سر اٹھا کر دیکھا اور پوچھا یہ کون ہے' صحابہؓ نے کہا یہ مغیرہ ہیں اس نے کہا او غدار میری یہ تگ و دو تیری ہی غداری کی وجہ سے ہے اس کا واقعہ یہ ہے کہ حالت کفر میں یہ بعض لوگوں کے ساتھ تھے موقع پا کر انہوں نے ان سب کو قتل کر دیا اور ان کے تمام مال پر قبضہ کر لیا اور پھر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر اسلام لے آئے۔ آپؐ نے فرمایا تمہارے اسلام کو ہم قبول کرتے ہیں۔ مگر اس حرام مال کی ہمیں ضرورت نہیں۔

## رسول اللہ ﷺ کا احترام:

اس ملاقات کے اثناء میں عروہ بن مسعود کنکھیوں سے صحابہؓ رسول کو دیکھتا جاتا تھا اس کی حالت یہ تھی کہ اگر رسول اللہ ﷺ تھوکتے تو فوراً صحابہؓ بڑھ کر اس تھوک کو زمین پر نہ گرنے دیتے بلکہ ہاتھ میں لے لیتے اور اسے منہ اور بدن پر مل لیتے آپؐ اگر ان کو کسی بات کا حکم دیتے وہ فوراً ہی اس کی بجا آوری کر دیتے۔ جب آپؐ وضو کرتے اس کے پانی کو لینے کے لیے وہ باہم لڑنے لگتے۔ جب وہ آپؐ کے پاس باتیں کرتے نہایت آہستہ آہستہ کلام کرتے اور تعظیماً آپ کو گھور کر نہ دیکھتے۔

## عروہ بن مسعود کی واپسی:

عروہ نے واپس جا کر اپنے دوستوں سے کہا کہ میں بادشاہوں کے دربار میں سفارت کے لیے گیا ہوں۔ میں قیصر' کسریٰ اور نجاشی کے یہاں گیا ہوں۔ بخدا میں نے کسی بادشاہ کی اپنوں میں وہ عزت نہیں دیکھی جو محمدؐ کے ساتھی محمدؐ کی کرتے ہیں اگر وہ تھوکتے ہیں' ان کے صحابہؓ اسے زمین پر نہیں گرنے دیتے ہاتھ میں لے کر اسے اپنے منہ اور بدن پر مل لیتے ہیں۔ اگر وہ ان کو کسی بات کے

کرنے کا حکم دیتے ہیں ان کے صحابہؓ اسی وقت اس کی بجا آوری کرتے ہیں۔ جب وہ وضو کرتے ہیں ان کے صحابہؓ اس کے پانی کو لینے کے لیے ایک دوسرے سے مسابقت کرتے ہیں اور اس کے لیے لڑ پڑتے ہیں اور نہایت پست آواز میں ان کے سامنے گفتگو کرتے ہیں اور تعظیماً تیز نظر سے ان کو نہیں دیکھتے۔ انہوں نے بہت معقول شرط پیش کی ہے اسے مان لو۔ اس پر بنو کنانہ کے ایک شخص نے کہا ذرا میں بھی ان سے مل لوں۔ قریش نے کہا جاؤ۔ جب یہ رسول اللہ ﷺ اور صحابہؓ کے منظر پر آیا آپؐ نے فرمایا یہ فلاں شخص ہے اور ایسے قبیلے سے تعلق رکھتا ہے جو قربانی کے جانوروں کا احترام کرتے ہیں لہٰذا اس کو متاثر کرنے کے لیے ہمارے قربانی کے جانور اس کے دکھانے کے لیے آگے بھیجے جائیں چنانچہ وہ بڑھائے گئے اور کچھ لوگوں نے تلبیہ کہتے ہوئے اس کا استقبال کیا یہ رنگ دیکھ کر وہ کہنے لگا یہ لوگ ہرگز ایسے نہیں ہیں کہ ان کو بیت اللہ سے روکا جائے۔

## جیوش کا سردار:

زہری اپنے سلسلۂ بیان میں کہتے ہیں اس کے بعد قریش نے حلیبس بن علقمہ یا ابن زمان کو جو اس وقت جیوش کا سردار تھا رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں بھیجا یہ شخص بنو الحارث بن عبد مناۃ بن کنانہ کے خاندان کا تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے اسے آتا ہوا دیکھ کر فرمایا یہ دین داروں کے خاندان کا آدمی ہے لہٰذا اسے دکھانے کے لیے نذر کے اونٹ اس کے سامنے کیے جائیں چنانچہ جب اس نے دیکھا کہ ان جانوروں کا ایک سیلاب وادی کے عرض سے قلادے پہنے جن کے عرصے سے گلوں میں پڑے رہنے کی وجہ سے وہاں کے بال تک جھڑ چکے تھے اس کے سامنے آیا وہ اس منظر کو دیکھ کر اس قدر متاثر ہوا کہ رسول اللہ ﷺ کے پاس بھی نہیں پہنچا قریش کے پاس پلٹ گیا اور اس نے کہا اے قریش میں نے خود نذر کے وہ جانور دیکھے ہیں جن کے گلوں میں قلادے پڑے ہوئے ہیں اور معلوم ہوتا ہے کہ وہ بہت دیر سے پڑے ہوئے ہیں کیونکہ قلادے کی جگہ کے بال جھڑ گئے ہیں اور ان کو ان کے مقام تک پہنچنے سے روک دینا مناسب نہیں۔ قریش نے کہا بیٹھ جاؤ تم اعرابی ہو تم کو کیا خبر یہ سن کر وہ برہم ہو گیا اور اس نے کہا ہم نے اس لیے تم سے معاہدۂ دوستی اور مدد نہیں کیا ہے کہ ان لوگوں کو جو بیت اللہ کی عظمت کرنے آئیں ان کو وہاں نہ جانے دیا جائے۔ قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے یا تو تم محمد ﷺ کو کعبہ آ کر عمرہ ادا کرنے دو ورنہ میں اپنے ساتھی تمام جیوش کو لے کر ایک دم تمہارا ساتھ چھوڑ کر چلا جاتا ہوں۔ قریش نے اس دھمکی کو سن کر اس سے کہا تم ذرا خاموش رہو تا کہ ہم اپنی مرضی کی شرائط ان سے منوالیں۔

## مکرز بن حفص:

ابن عبد الاعلیٰ اور یعقوب کے سلسلۂ بیان کے مطابق ایک شخص مکرز بن حفص نے کھڑے ہو کر کہا میں ان کے پاس جاتا ہوں۔ قریش نے کہا تم بھی ہو آؤ۔ یہ جب مسلمانوں کے سامنے آیا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا یہ مکرز بن حفص آ رہا ہے یہ ایک بدکردار اور بدکار آدمی ہے۔ اس نے آپؐ کے پاس آ کر آپؐ سے باتیں شروع کیں۔ اسی اثناء میں سہیل بن عمرو رسولؐ اللہ کے پاس آیا اسے دیکھ کر آپؐ نے صحابہؓ سے فرمایا کہ اب تمہارا کام سہل ہو گیا۔

## سہیل بن عمرو:

سلمہ بن اکوع سے مروی ہے کہ قریش نے سہیل بن عمرو حویطب بن عبد العزیٰ اور حفص بن فلاں کو نبی ﷺ کے پاس صلح کرنے کے لیے بھیجا۔ اس وفد کو جس میں سہیل بن عمرو بھی تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے آتا دیکھ کر فرمایا اللہ نے تمہارا کام آسان کر دیا۔

یہ لوگ اپنے ہاتھوں کی نشانی کے ساتھ تمہارے پاس آ رہے ہیں اور اب یہ تم سے صلح کی درخواست کریں گے۔ تم قربانی کے جانور ان کے دکھانے کے لیے برآمد کرو اور لبیک لبیک کا نعرہ بلند کرو شاید اس سے ان کے دل نرم پڑ جائیں۔ آپؐ کے ارشاد کے مطابق تمام مسلمانوں نے فرودگاہ کی ہر سمت سے لبیک کا نعرہ بلند کیا جس سے تمام فضا گونج اٹھی۔ اب وہ وفد آپؐ کے پاس آیا اور اس نے صلح کی درخواست کی' صلح ہونے لگی۔ مسلمانوں کے پاس کچھ مشرک تھے اور مشرکین کے پاس بعض مسلمان تھے۔ اسی اثناء میں ابوسفیان نے اچانک رسول اللہ ﷺ پر یورش کردی۔ تمام وادی آدمیوں اور اسلحہ سے پر ہوگئی۔ میں چھ مشرکوں کو جو مسلح تھے بے بس کر کے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں لے کر آیا۔ آپؐ نے نہ ان کا لباس اور اسلحہ اتروائے اور نہ ان کو قتل کیا بلکہ معاف کر کے چھوڑ دیا۔

## مشرکین کی گرفتاری:

ایک دوسرے سلسلے سے سلمہ بن الاکوع سے مروی ہے کہ جب ہم نے اور اہل مکہ نے باہم مصالحت کر لی میں ایک جھاڑ کے نیچے گیا۔ اس کے کانٹے صاف کر کے اس کے سائے میں لیٹ گیا وہاں مکہ کے اور چار مشرک آئے اور وہ آپس میں رسول اللہ ﷺ کی شان میں نازیبا الفاظ استعمال کرنے لگے' مجھے ان کی یہ بات ناگوار گزری اور میں اس جھاڑ کو چھوڑ کر دوسرے جھاڑ کے نیچے چلا گیا۔ انہوں نے اپنے ہتھیار درخت پر لٹکا دیے اور پھر لیٹ گئے اسی اثناء میں ندی کے زیریں سے کسی نے پکار کر کہا کون مہاجرین کا مددگار ہے۔ ابن زنیم رضی اللہ عنہ قتل کر دیے گئے۔ میں نے فوراً اپنی تلوار نیام سے نکالی اور ان چاروں مشرکوں پر جو پڑے سو رہے تھے حملہ کیا۔ پہلے تو میں نے ان کے اسلحہ پر قبضہ کر کے ان کو اپنی مٹھی میں لے لیا اور پھر ان سے کہا قسم ہے اس ذات کی جس نے محمد کو عزت بخشی ہے اگر تم میں سے کسی نے سر اٹھایا میں فوراً اسے قلم کردوں گا۔ اب میں ان کو قیدیوں کی طرح پکڑ کر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں لے چلا۔ اتنے میں میرے چچا عامر عبلات کے ایک شخص مکرز کو جو فولادی زرہ پہنے تھا اسی طرح قید کر کے لا رہے تھے۔ اب ہم ستر مشرکین کو لیے ہوئے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور سامنے پہنچے آپؐ نے فرمایا چونکہ بدعہدی کی ابتداء ان سے ہوئی ہے اس کا وبال ان پر ہوگا لہٰذا تم ان کو چھوڑ دو آپؐ نے سب کو معاف کر دیا۔ اسی موقع پر اللہ عزوجل نے یہ آیت نازل فرمائی: وھو الذی کف ایدیھم عنکم و ایدیکم عنھم ببطن مکۃ. ''اللہ وہ ہے جس نے مکہ میں ان کے ہاتھ تم سے اور تمہارے ہاتھ ان سے روکے''۔

عبیداللہ کی روایت کے مطابق سلمہؓ سے مروی ہے کہ ہم نے حملہ کر کے ان تمام مسلمانوں کو جو مشرکین کے قبضے میں تھے چھڑا لیا۔ اسی طرح مشرکین نے اپنے آدمی ہمارے قبضے سے چھڑا لیے اس کے بعد قریش نے سہیل بن عمرو اور جویطب کو صلح کے لیے اپنا نمائندہ بنا کر رسول اللہ ﷺ نے علی کو اپنی جانب سے نمائندہ مقرر کیا۔

## حضرت زنیمؓ کی شہادت:

قتادہؓ سے مروی ہے کہ اسی اثناء میں ہمیں اطلاع ملی کہ ایک صحابی زنیم رضی اللہ عنہ کو جو وادی حدیبیہ سے بلند ٹیلے پر چڑھ کر کفار کے سامنے نمودار ہوئے تھے کفار نے تیر کا نشانہ بنا کر ہلاک کر ڈالا۔ رسول اللہ ﷺ نے رسالہ بھیجا وہ بارہ مشرکین شہسواروں کو گرفتار کر کے آپؐ کے پاس لائے۔ آپؐ نے فرمایا کیا میں نے تم سے کوئی عہد کیا ہے جس کا ایفا لازم ہو۔ انہوں نے کہا نہیں۔ آپؐ نے ان کو چھوڑ دیا۔ اسی موقع پر اللہ تعالیٰ نے یہ قرآن نازل فرمایا۔ و ھو الذی کف ایدیھم عنکم و ایدیکم عنھم ببطن مکۃ.

اپنے قول بما تعملون بصیر تک۔

ابن اسحٰق کا بیان یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے قریش کے پاس عثمانؓ بن عفان کے ہاتھ ایک خط بھیجا تھا اس کی وجہ سے انہوں نے سہیل بن عمرو کو آپؐ کی خدمت میں بھیجا۔

## حضرت خراش بن اُمیہ:

دوسرے سلسلے سے ابن اسحٰق کہتے ہیں کہ مجھ سے ایک اہل علم نے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے خراش بن امیہ کو بلا کر ثعلب نامی اونٹ پر مکہ بھیجا تا کہ وہ اشرافِ مکہ کو آپؐ کے آنے کی غرض بتائیں' انہوں نے رسول اللہ ﷺ کے اونٹ کو ذبح کر ڈالا اور خراش کو قتل کر دینے کا ارادہ کیا' مگر حبشیوں نے ان کی حمایت کی تب قریش نے ان کو چھوڑا اور وہ رسول اللہ ﷺ کے پاس چلے آئے قریش نے چالیس یا پچاس آدمی اس ہدایت کے ساتھ بھیجے کہ وہ رسول اللہ ﷺ کی فرودگاہ کا چکر لگائیں تا کہ آپؐ کے صحابہؓ میں سے اگر کسی پر ان کا قابو چلے اسے قتل کر دیں۔ یہ سب گرفتار کر کے رسول اللہ ﷺ کے سامنے پیش کیے گئے آپؐ نے ان کو معاف کر دیا اور چھوڑ دیا۔ انہوں نے آپ کی فرودگاہ میں پتھر اور تیر پھینکے تھے۔

## حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی سفارت:

اس واقعے کے بعد آپؐ نے عمر بن الخطاب سے کہا کہ تم مکہ جاؤ اور اشراف مکہ کو میرے آنے کی غرض سے مطلع کرو۔ انہوں نے آپؐ سے عرض کیا کہ مجھے وہاں جانے میں اپنی جان کا خوف ہے کیونکہ میرے قبیلہ بنو عدی والوں میں سے کوئی مکہ میں نہیں جو میری حمایت کر سکے' مزید برآں قریش اس سے واقف ہیں کہ میں ان کا سخت دشمن ہوں۔ میں آپ کو ایک ایسا شخص بتاتا ہوں جس کی مکہ میں مجھ سے زیادہ عزت اور اثر ہے اور وہ عثمانؓ بن عفان ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے ان کو بلایا اور کہا کہ تم ابوسفیان اور اشراف قریش سے جا کر کہو کہ میں اس وقت لڑائی کے لیے نہیں آیا ہوں بلکہ کعبہ کی تقدیس کی وجہ سے اس کی زیارت کو آیا ہوں۔ عثمان مکہ آئے۔ مکہ میں یا باہر آبان بن سعید بن العاص سے ان کی ملاقات ہوئی۔ آبان خود اپنی سواری سے اتر پڑا۔ اس نے عثمان کو اپنے آگے بٹھایا اور خود ان کے پیچھے بیٹھا اور ان سے رسول اللہ ﷺ کے پیام کو پہنچا دینے تک حفاظت کا وعدہ کیا۔ عثمانؓ ابوسفیان اور قریش کے عمائد کے پاس آئے اور رسول اللہ ﷺ کا پیام ان کو پہنچا دیا جب وہ پیام سنا چکے قریش نے ان سے کہا تمہارا جی چاہے تو تم کعبہ کا طواف کر لو۔ انہوں نے کہا جب تک رسول اللہ ﷺ طواف نہ کریں میں بھی طواف نہیں کرتا۔ اس پر قریش نے ان کو اپنے یہاں روک لیا۔ رسول اللہ ﷺ اور مسلمانوں کو یہ خبر پہنچی کہ عثمان قتل کر دیے گئے۔ آپؐ نے سن کر فرمایا کہ اب میں تاوقتیکہ دشمن سے فیصلہ کن لڑائی نہ لڑوں یہاں سے نہ جاؤں گا۔ پھر آپؐ نے مسلمانوں کو بیعت کے لیے بلایا اور یہی بیعتِ رضوان ہے جو وہاں ایک درخت کے نیچے لی گئی۔

## بیعتِ رضوان:

سلمہ بن الاکوع سے مروی ہے کہ ہم حدیبیہ سے پلٹ رہے تھے کہ رسول اللہ ﷺ کے منادی نے ندا دی ''لوگو! بیعت کے لیے آؤ روح القدس آئے''۔ ندا کو سن کر ہم تیزی سے آپ کی طرف چلے' آپؐ اس وقت ایک خاردار درخت کے نیچے تشریف فرما تھے۔ ہم نے آپ کی بیعت کی۔ اسی موقع کے لیے اللہ کا یہ قول نازل ہوا۔ لقد رضی اللہ عن المومنین اذیبا یعونك تحت

الشجرۃ. ''بے شک اللہ مومنین سے راضی ہو گیا' جب وہ درخت کے نیچے تمہاری بیعت کر رہے تھے''۔ سب سے پہلے بنو اسد کے ایک صاحب ابوسنان بن وہب نے بیعت رضوان کی۔

## جد بن قیس الانصاری:

جابر بن عبداللہ سے مروی ہے کہ حدیبیہ میں ہماری تعداد چودہ سو تھی ہم رسول اللہ ﷺ کے ہاتھ پر بیعت کرنے لگے۔ عمرؓ رسول اللہ ﷺ کا ہاتھ تھامے ہوئے تھے سوائے جد بن قیس الانصاری کے جو اپنے اونٹ کے پیٹ کے نیچے چھپ رہے تھے ہم سب نے آپؐ کی بیعت کی۔ ہم نے موت کے لیے آپ کی بیعت نہیں کی تھی بلکہ اس عہد پر بیعت کی تھی کہ ہم فرار نہ ہوں گے۔

## حضرت سلمہ بن الاکوع کی بیعت:

سلمہ بن الاکوع سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ درخت کی جڑ میں بیٹھے ہوئے تھے آپؐ نے وہیں تمام مسلمانوں کو بیعت کے لیے بلایا' سب سے پہلے میں نے بیعت کی' میرے بعد دوسرے بیعت کرنے لگے۔ جب نصف کے قریب لوگوں نے بیعت کر لی آپؐ نے فرمایا سلمہؓ تم بیعت کرو۔ میں نے عرض کیا کہ میں تو سب سے پہلے بیعت کر چکا ہوں' آپؐ نے فرمایا سلمہؓ تم بیعت کرو۔ میں نے عرض کیا کہ میں تو سب سے پہلے بیعت کر چکا ہوں' آپؐ نے فرمایا پھر سہی۔ آپؐ نے دیکھا کہ میں نہتہ ہوں میرے پاس ڈھال نہیں ہے۔ آپؐ نے چمڑے کی ایک ڈھال مجھے عطاء کی اور پھر آپؐ بیعت لینے میں مصروف ہو گئے' سب کے آخر میں فرمایا سلمہ تم کیوں بیعت نہیں کرتے۔ میں نے عرض کیا کہ میں سب سے پہلے اور پھر بیچ میں بیعت کر چکا ہوں۔ آپؐ نے فرمایا پھر سہی۔ میں نے تیسری مرتبہ آپ کی بیعت کی۔ اس کے بعد آپؐ نے پوچھا وہ ڈھال کہاں ہے۔ میں نے عرض کیا کہ میں نے اپنے چچا عامر کو دے دی کیونکہ ان کے پاس بھی ڈھال نہ تھی۔ آپؐ مسکرائے اور فرمایا تمہاری مثال اس شخص کی ہے جس کے لیے کسی سلف نے یہ تمنا کی تھی۔ الٰہی مجھے ایک ایسا دوست عطاء فرما جو میری جان سے زیادہ مجھے عزیز ہو۔

ابن اسحٰق کا بیان: رسول اللہ ﷺ نے تمام لوگوں سے بیعت لے لی۔ بنو سلمہ کے جد بن قیس کے علاوہ کوئی مسلمان اس وقت ایسا نہ تھا جس نے بیعت نہ کی ہو۔ جابرؓ بن عبداللہ کہا کرتے تھے کہ اب تک جد کی صورت میری نظروں میں ہے کہ وہ اپنے جسم کو لوگوں سے چھپانے کے لیے اپنی اونٹنی کی بغل میں چمٹا ہوا تھا۔ اس کے بعد رسول اللہ ﷺ کو اطلاع ملی کہ عثمانؓ کے قتل کی جو خبر آپ کو پہلے پہنچی تھی وہ غلط ہے۔

## سہیل بن عمرو کی سفارت:

قریش نے بنو عامر بن لوی کے سہیل بن عمرو کو رسول اللہ ﷺ کے پاس بھیجا اور کہا کہ تم ان سے صرف اس شرط پر صلح کر لو کہ اس سال وہ واپس چلے جائیں تاکہ آئندہ کبھی عرب ہمیں یہ طعنہ نہ دے سکیں کہ محمدؐ زبردستی ہمارے گھروں میں گھس آئے تھے سہیل اس غرض سے چلا۔ رسول اللہ ﷺ نے اسے آتا ہوا دیکھ کر فرمایا کہ اس شخص کے بھیجنے سے معلوم ہوتا ہے کہ دشمن صلح کرنا چاہتا ہے۔ سہیل رسول اللہ ﷺ کے پاس پہنچا اور طویل گفتگو کے بعد صلح طے پائی' زبانی شرائط کا تصفیہ ہو چکا تھا اور اب صرف عہد نامے کا لکھنا باقی تھا۔ عمرؓ بن الخطاب نے ان شرائط کو ناپسند کیا وہ ابوبکرؓ کے پاس گئے اور ان سے کہا کہ کیا آپؐ اللہ کے رسولؐ نہیں ہیں۔ انہوں نے کہا بے شک وہ اللہ کے رسول ہیں۔ عمرؓ نے کہا کیا ہم مسلمان نہیں ہیں۔ ابوبکرؓ نے کہا بے شک ہم مسلمان ہیں۔ عمرؓ نے کہا کیا اہل

مکہ مشرک نہیں ہیں ابوبکرؓ نے کہا ہاں ہیں۔ عمرؓ نے کہا تو پھر کیوں ہم اپنے دین کے معاملے میں ایسی بات مانیں جس سے کمزوری ظاہر ہوتی ہو۔ ابوبکرؓ نے کہا عمرؓ، چوں و چرا نہ کرو بس تم ان کے ساتھ رہو۔ میں شہادت دیتا ہوں کہ وہ اللہ کے رسولؐ ہیں۔ عمرؓ نے کہا اور میں بھی شہادت دیتا ہوں کہ وہ اللہ کے رسولؐ ہیں۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی مخالفت:

اس کے بعد عمر رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور عرض کیا۔ کیا آپؐ اللہ کے رسول نہیں ہیں۔ آپؐ نے فرمایا ہوں۔ عمرؓ نے کہا کیا ہم مسلمان نہیں ہیں۔ آپؐ نے فرمایا ہیں۔ عمرؓ نے کہا کیا اہل مکہ مشرک نہیں ہیں۔ آپؐ نے فرمایا ہیں۔ عمرؓ نے کہا تو پھر ہم کیوں دین کے معاملے میں اپنی کمزوری تسلیم کرلیں۔ آپؐ نے فرمایا سنو' میں اللہ کا بندہ اور اس کا رسول ہوں ہرگز اس کے حکم کی مخالفت نہیں کروں گا' اور وہ کبھی میری بات نہیں بگاڑے گا۔ عمرؓ کہا کرتے تھے کہ اس خوف سے کہ مجھے اپنی اس بات کا کوئی خمیازہ اٹھانا پڑے میں اس روز سے برابر روزے رکھتا رہا' صدقہ دیتا رہا' نمازیں پڑھتا رہا اور اپنے مملوک آزاد کرتا رہا' یہاں تک کہ میرے قلب کو اطمینان ہوگیا کہ اب خیر ہے۔

## صلح نامۂ حدیبیہ:

علیؓ بن ابی طالب سے مروی ہے کہ صلح کے تصفیے کے بعد رسول اللہ ﷺ نے مجھے طلب کیا اور کہا معاہدہ لکھو "بسم اللہ الرحمن الرحیم" سہیل نے کہا میں اس جملے کو نہیں جانتا نہیں مانتا البتہ یوں لکھو "باسمك اللّٰهم" رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے کہا یہی لکھ دو۔ میں نے یہی لکھ دیا۔ اس کے بعد آپ نے فرمایا آگے لکھو" یہ وہ معاہدہ ہے جس پر محمدؐ رسول اللہ ﷺ نے سہیل بن عمرو سے مصالحت کی ہے''۔ اس پر سہیل نے کہا اگر ہم اس بات کو مانتے ہوتے کہ آپ اللہ کے رسول ہیں تو پھر کیوں لڑتے اس کے بجائے آپؐ اپنا محض نام اور اپنے باپ کا نام لکھوایئے رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے کہا اچھا لکھو۔ یہ وہ شرائط ہیں جن پر محمد بن عبداللہ نے سہیل بن عمرو سے مصالحت کی ہے۔ آج سے دس سال تک ہم میں باہم کوئی لڑائی نہ ہوگی۔ اس مدت میں ہر شخص مامون ہوگا کوئی کسی پر دست درازی نہیں کرے گا۔ قریش کا جو شخص اپنے ولی کی اجازت کے بغیر رسولؐ اللہ کے پاس آجائے گا۔ رسول اللہ ﷺ اسے اس کے اولیاء کے پاس واپس بھیج دیں گے اور رسول اللہ ﷺ کے ہمراہیوں میں سے اگر کوئی قریش کے پاس چلا جائے گا تو وہ اسے آپؐ کے پاس واپس نہ بھیجیں گے۔ اب ہمارے درمیان میں کوئی لڑائی نہیں رہی' نہ تلوار نکلے اور نہ تیراندازی اور نہ سنگ اندازی ہو جس کا جی چاہے وہ اب رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ان کے عہد و پیمان میں داخل ہو جائے اور جس کا جی چاہے وہ قریش کے ساتھ ہو جائے۔

## صلح نامہ حدیبیہ کی شرائط:

اس شرط کو سنتے ہی بنوخزاعہ اٹھے اور انہوں نے کہا ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ان کے عہد میں داخل ہوتے ہیں۔ بنوبکر اٹھے اور انہوں نے کہا ہم قریش کے ساتھ شامل ہوتے ہیں اس کے بعد یہ لکھا گیا کہ اس سال آپؐ واپس چلے جائیں اور مکہ کے اندر نہ آئیں آئندہ سال ہم خود آپؐ کے لیے چھوڑ دیں گے۔ آپؐ اپنے صحابہؓ کے ہمراہ مکہ میں داخل ہوں اور تین دن قیام کریں۔ آپؐ کے ہمراہ صرف شتر سوار کا ہتھیار یعنی تلوار نیاموں میں رہے اس شرط کے بغیر آپ اندر نہیں آئیں گے۔'' رسول اللہ ﷺ اور سہیل بن عمرو اس عہد نامے کے لکھوانے میں مصروف تھے کہ اتنے میں ابوجندل بن سہیل بن عمرو بیڑیاں پہنے وہاں آئے اور رسول اللہ ﷺ

کے پاس پہنچے۔

### مسلمانوں میں غم و غصہ:

رسول اللہ ﷺ نے ایک خواب دیکھا تھا جس کی وجہ سے مسلمانوں کو فتح کا یقین تھا اور وہ آپؐ کے ساتھ عمرہ کرنے مدینہ سے نکلے تھے مگر اب جب انہوں نے دیکھا کہ اس نہج پر صلح ہو رہی ہے اور ہم بے نیل و مرام واپس جائیں گے اور خود رسول اللہ ﷺ نے قریش کی بات مان کر ان کی منشاء کے مطابق صلح کی ہے۔ مسلمانوں کے دلوں میں اس کا اس قدر سخت رنج و تعب پیدا ہوا کہ قریب تھا کہ وہ ہلاک ہو جائیں۔

### حضرت ابو جندلؓ بن سہیل کی آمد:

سہیل نے جب ابو جندل کو دیکھا اس نے بڑھ کر اس کے منہ پر تھپڑ مارا اور گردن تھام لی اور پھر رسول اللہ ﷺ سے مخاطب ہو کر کہا کہ اس کے آنے سے پہلے میرے اور تمہارے درمیان معاملہ طے ہو چکا ہے۔ آپؐ نے فرمایا صحیح ہے اب سہیل اس کی گردن پکڑ کر اسے دھکا دیتا ہوا اور کھینچتا ہوا قریش کی طرف پلٹانے لگا اور ابو جندلؓ نے انتہائی بلند آواز سے چلانا شروع کیا۔ اے مسلمانو! مجھے مشرکین کے پاس لوٹایا جا رہا ہے میرے ایمان کی وجہ سے مجھے اس مصیبت میں ڈالا جا رہا ہے۔ اس جملے نے مسلمانوں کے زخمی دلوں پر اور نمک پاشی کی۔ رسول اللہ ﷺ نے ابو جندلؓ سے کہا اپنے دل کو قابو میں رکھو اللہ تعالیٰ تمہارے اور تمہارے ایسے دوسرے مجبور لوگوں کے لیے جلد اس مصیبت سے نکالنے کی سبیل کرنے والا ہے چونکہ ہم نے اہل مکہ سے صلح کر کے معاہدہ کر لیا ہے اور اس کے ایفاء کو اپنے اوپر لازم قرار دیا ہے اس لیے اب ہم ان کے ساتھ بے وفائی نہیں کرتے عمرؓ اٹھے اور ابو جندلؓ کے پاس جا کر اس کے ساتھ ساتھ چلنے لگے اور ان سے کہتے تھے تم صبر کرو یہ قریش مشرک ہیں ان کی جان کتے کے برابر ہے اسی کے ساتھ وہ اپنی تلوار کا قبضہ ان کے نزدیک کرتے رہے۔ خود عمر رضی اللہ عنہ کہا کرتے تھے کہ اس سے میرا مطلب یہ تھا کہ وہ تلوار لے لیں اور اس سے اپنے باپ کا خاتمہ کر دیں مگر انہوں نے اسے گوارا نہیں کیا کہ اپنے باپ کو خود ماریں۔

### صلح نامۂ حدیبیہ کے گواہ:

جب صلح نامے کی تکمیل ہو گئی بعض مسلمان اور بعض مشرک اس پر شاہد ہوئے گواہوں میں ابوبکرؓ، عمرؓ، عبدالرحمٰن بن عوفؓ، عبداللہ بن سہیلؓ بن عمرو، سعدؓ بن ابی وقاص، قبیلۂ عبدالاشہل کے محمود بن مسلمہ، بنو عامر بن لوی کا مکرز بن حفص بن الاخیف، جو مشرک تھا اور علی بن ابی طالبؓ تھے۔ علیؓ نے اس عہد نامے کو لکھا تھا۔

### صلح نامہ کی تکمیل:

براء سے مروی ہے کہ ذوالقعدہ میں رسول اللہ ﷺ عمرہ کرنے مکہ آئے۔ اہل مکہ نے پہلے تو آپ کو مکہ میں داخل ہونے سے روکا۔ پھر اس بات پر تصفیہ کیا کہ آپؐ صرف تین دن وہاں قیام کریں گے، جب صلح نامہ لکھا جانے لگا تو آپؐ نے لکھا یہ وہ معاہدہ ہے جس پر محمد رسول اللہ ﷺ نے تصفیہ کیا ہے۔ قریش نے کہا اگر ہم جانتے کہ آپ اللہ کے رسول ہیں تو آپ کو نہ روکتے ہاں آپ محمدؐ بن عبداللہ ہیں۔ آپؐ نے فرمایا میں اللہ کا رسول ہوں اور محمد بن عبداللہ ہوں۔ آپؐ نے علیؓ سے کہا لفظ رسول اللہ کو مٹا دو۔ علیؓ نے کہا بخدا میں ہرگز ایسا نہ کروں گا۔ تب خود رسول اللہ ﷺ نے عہد نامہ اپنے ہاتھ میں لے لیا، آپ اچھی طرح لکھنا نہیں جانتے تھے مگر آپ

نے رسول اللہ ﷺ کی جگہ صرف محمد لکھ دیا اس کے بعد علیؓ نے لکھا یہ وہ معاہدہ ہے جس پر محمدؐ نے اہل مکہ سے تصفیہ کیا ہے کہ وہ سوائے تلواروں کے جو نیاموں میں پڑی ہوں اور کوئی ہتھیار لے کر مکے میں داخل نہ ہوں گے۔ وہ کسی ایسے شخص کو جو وہاں کا آپؐ کے ساتھ ہونا چاہے گا اسے ساتھ نہ لے جائیں گے اور اگر آپؐ کے ساتھیوں میں سے کوئی مکہ میں قیام کرنا چاہے گا تو آپؐ اسے منع نہیں کریں گے جب آپؐ مکہ میں داخل ہوئے اور مدتِ قیام گزر گئی قریش علیؓ کے پاس آئے اور ان سے کہا کہ آپ اپنے صاحب سے کہیے کہ چونکہ مدت گزر چکی ہے اب آپؐ یہاں سے چلے جائیں۔ چنانچہ رسول اللہ ﷺ مکہ سے چلے گئے۔

## جانوروں کی قربانی:

مسور بن مخرمہ اور مروان بن الحکم حدیبیہ کے واقعے کے سلسلے میں بیان کرتے ہیں کہ اس قضیے سے فارغ ہونے کے بعد رسول اللہ ﷺ نے صحابہؓ سے فرمایا اٹھو قربانی کرو اور پھر سر منڈاؤ مگر کوئی شخص اس کے لیے آمادہ نہیں ہوا۔ آپؐ نے تین مرتبہ یہی ارشاد فرمایا مگر پھر بھی کوئی نہ اٹھا۔ آپؐ ام سلمہؓ کے پاس تشریف لے گئے اور ان سے صحابہؓ کے اس طرز عمل کی شکایت کی۔ انہوں نے کہا اے اللہ کے نبی اگر آپ ایسا ہی چاہتے ہیں تو مناسب یہ ہے کہ آپؐ برآمد ہوں اور اب کسی سے ایک لفظ نہ کہیں خود اپنی قربانی کے جانور ذبح کریں اور اپنے حجام کو بلا کر اس سے اپنا سر منڈوا لیں۔ رسول اللہ ﷺ نے اسی مشورے پر عمل کیا۔ آپؐ باہر آئے کسی ایک سے بات نہیں کی، اپنی قربانی ذبح کی اور سر منڈوایا۔ صحابہؓ نے جب آپ کو یہ کرتے دیکھا تو سب اٹھے انہوں نے اپنی قربانیاں ذبح کیں اور خود ہی ایک دوسرے کا سر مونڈنے لگے اور ان کو اپنی اس نافرمانی کا اس قدر رنج ہوا کہ ان کے ہوش وحواس جاتے رہے، سر مونڈنے میں قریب تھا کہ وہ ایک دوسرے کو قتل کر دیں۔

ابن اسحٰق کہتے ہیں کہ خراش بن امیہ بن الفضل الخزاعی نے اس روز رسول اللہ ﷺ کی حجامت کی تھی۔ ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ اس روز بعضوں نے سر منڈایا اور بعض نے بال کٹوائے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اللہ سر منڈوانے والوں پر اپنا رحم فرمائے۔ صحابہؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ اور بال کترنے والوں پر۔ آپؐ نے پھر فرمایا: اللہ سر منڈوانے والوں پر رحم کرے۔ صحابہؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ اور بال کترانے والوں پر۔ آپؐ نے فرمایا اور بال کترانے والوں پر۔ صحابہؓ نے پوچھا۔ آپؐ نے رحم کے لیے سر منڈوانے والوں کا نام تو لیا مگر بال کترانے والوں کا ذکر نہیں کیا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اس لیے کہ انہوں نے میری بات میں شک نہیں کیا۔

ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ اس موقع پر آپؐ اور تحائف کے ساتھ ابوسفیان کے لیے ایک اونٹ بھی لے گئے تھے جس کے سر پر چاندی کا طوق پڑا ہوا تھا تاکہ مشرک اس کو دیکھ کر جلیں۔

## حضرت محمد ﷺ کی مراجعتِ مدینہ:

زہری کے بیان کے مطابق پھر رسول اللہ ﷺ مدینہ واپس تشریف لے آئے۔ زہری کہا کرتے تھے کہ اپنے مفید نتائج کے اعتبار سے اس سے قبل اسلام میں اتنی بڑی فتح حاصل نہیں ہوئی۔ جب فریقین مقابل ہوئے باہم آویزش ہوئی اور جب صلح کے بعد جنگ کا خاتمہ ہوا اور لوگ ایک دوسرے کی جانب سے بے خطر ہو کر باہم مل کر تبادلۂ خیالات اور مکالمہ کرنے لگے تو جس شخص میں کچھ بھی عقل تھی اس سے جب اسلام کے اصول بیان کیے گئے اسے نے فوراً اسلام قبول کر لیا صرف ان دو سالوں میں اتنے لوگ مسلمان

ہوئے جتنے کہ اس سے قبل تمام مدت میں اسلام لائے تھے۔

**ابوبصیر عتبہ بن اسید رضی اللہ عنہ:**

رسول اللہ ﷺ کے مدینہ واپس آنے کے بعد ابوبصیر عتبہ بن اسید بن الجاریہ جو مسلمان تھے اور مکہ میں قید تھے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں مدینہ بھاگ آئے۔ ازہر بن عبدعوف اور اخنس بن شریق بن عمرو بن وہب الثقفی نے ان کے بارے میں رسول اللہ ﷺ کو لکھا اور اپنی جانب سے بنو عامر بن لوی کے ایک شخص کو اپنے ایک غلام کی معیت میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں بھیجا یہ دونوں ازہر اور اخنس کا خط لے کر مدینہ میں بارگاہِ نبوی میں حاضر ہوئے اور وہ خط آپ کو دیا۔ آپ نے ابوبصیرؓ سے کہا کہ ہم نے قریش سے جو معاہدہ کیا ہے اس سے تم واقف ہو بے وفائی ہمارے دینی مصالح کے منافی ہے اللہ تمہارے اور تمہارے ساتھ جو دوسرے کمزور اور مجبور مسلمان ہیں ان کے لیے ضرور کشائش اور سبیل پیدا کرے گا۔

**ابوبصیر کی نواح ذوالمروہ کو روانگی:**

ابوبصیر ان کے ساتھ ہو گئے۔ ذوالحلیفہ پہنچ کر وہ ایک دیوار کے سہارے بیٹھے ان کے دونوں ساتھی بھی بیٹھ گئے انہوں نے بنو عامر کے ایک شخص سے کہا کیا تمہاری تلوار تیز ہے؟ اس نے کہا ہاں' ابوبصیرؓ نے کہا ذرا میں دیکھوں اس نے کہا دیکھ لو۔ ابوبصیرؓ نے تلوار نیام سے نکالی اور ایک وار میں اس کا خاتمہ کر دیا دوسرا شخص جو غلام تھا وہاں سے جان بچا کر تیزی سے بھاگتا ہوا رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا۔ آپؐ اس وقت مسجد میں تشریف فرما تھے اسے دیکھ کر آپؐ نے کہا ضرور یہ شخص خائف ہو کر بھاگا چلا آ رہا ہے۔ جب وہ آپؐ کے قریب پہنچا آپؐ نے پوچھا کیا ہوا۔ اس نے کہا آپؐ کے آدمی نے میرے ساتھی کو قتل کر ڈالا۔ اتنے میں ابوبصیر بھی تلوار لیے آ گئے۔ اور رسول اللہ ﷺ کے سامنے باادب کھڑے ہو گئے اور کہا یا رسول اللہ ﷺ آپؐ نے اپنا عہد اور ذمہ پورا کر دیا۔ آپؐ نے مجھے اپنی حمایت سے نکال کر ان کے حوالے کر دیا تھا مگر اللہ نے مجھے ان سے بچا لیا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اس کی ماں کا برا ہو اگر اس کے ساتھ کچھ اور لوگ ہو گئے یہ ضرور جنگ برپا کر دے گا۔ اس جملے کو سن کر ابوبصیر ڈرے کہ آپؐ ان کو پھر مشرکین کے سپرد کر دیں گے وہ مدینہ سے چل کر اس جھاڑی میں جو سمندر کے کنارے نواح ذوالمروہ میں قریش کے شام جانے کے راستے پر واقع ہے جا چھپے۔

**مکہ کے محبوس مسلمان:**

ان مسلمانوں کو جو مکہ میں محبوس تھے' جب رسول اللہ ﷺ کے اس قول کی اطلاع پہنچی جو آپ نے ابوبصیرؓ سے کہا تھا کہ اگر اس کے ساتھ کچھ اور لوگ ہو گئے تو یہ ضرور جنگی کارروائیاں کرے گا' وہ لوگ مکہ سے نکل کر ابوبصیر کے پاس اس جھاڑی میں آ گئے' ابوجندلؓ بن سہیل بن عمرو بھی ان کے پاس جا پہنچے۔ اس طرح رفتہ رفتہ تقریباً ستر آدمی ان کے ساتھ ہو گئے اور اب انہوں نے قریش کا راستہ تنگ کر دیا۔ جب ان کو خبر لگتی کہ قریش کا تجارتی قافلہ شام جا رہا ہے یہ اپنے مکمن سے نکل کر اسے روکتے قتل کرتے اور غارت گری کرتے۔ قریش نے رسول اللہ ﷺ سے اللہ اور اپنی قرابت کا واسطہ دے کر درخواست کی کہ آپ ان کو کہلا بھیجیں کہ جو آپ کے پاس آ جائے گا وہ مامون ہے رسول اللہ ﷺ نے ان سب کو پناہ دی اور وہ آپ کے پاس مدینہ آ گئے۔

سہیل بن عمرو کو جب معلوم ہوا کہ ابوبصیر نے عامری کو قتل کر دیا وہ کعبہ سے پیٹھ لگا کر بیٹھ گیا اور کہنے لگا تاوقتیکہ وہ اس مقتول کی دیت نہ ادا کریں میں یہاں سے نہ اٹھوں گا۔ ابوسفیان نے سن کر کہا یہ بالکل حماقت ہے' بخدا وہ ایک حبہ بھی نہیں دیں گے۔

## مومن عورتوں کے حکم:

کچھ مسلمان عورتیں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آئیں۔اس موقع پر اللہ عزوجل نے یہ آیت یاایھا الذین آمنوا اذا جاء کم المومنات مھاجرات (اے ایمان والو! جب مومن عورتیں ہجرت کر کے تمہارے پاس آ گئیں) اپنے قول بعضھم الکوافر تک نازل فرمائی۔اس آیت کے نازل ہونے کے ساتھ عمرؓ نے اپنے زمانۂ شرک کی دو بیویوں کو طلاق دے دی۔اس آیت سے اللہ نے ممانعت فرمادی کہ مومن عورتیں اپنے مشرک شوہروں کو واپس نہ کی جائیں البتہ ان عورتوں کو یہ حکم دیا کہ جو زرمہران کو ملا تھا اسے واپس کر دیں۔اس کے متعلق کسی شخص نے زہری سے پوچھا کیا یہ واپسی حلت فروج کے لیے ہے۔انہوں نے کہا ہاں جن دو عورتوں کو عمرؓ نے طلاق دی تھی ان میں سے ایک کے ساتھ معاویہ بن ابی سفیان نے اور دوسری کے ساتھ صفوان بن امیہ نے شادی کر لی۔

## حضرت ام کلثومؓ بنت عقبہ:

اسی سلسلے میں ابن اسحق نے یہ بھی بیان کیا ہے کہ اسی زمانے میں ام کلثومؓ بنت عقبہ بن ابی معیط ہجرت کر کے رسول اللہ ﷺ کے پاس آئیں۔ان کے بھائی عمارہ اور ولید مکہ سے رسول اللہ ﷺ کے پاس مدینہ آئے تا کہ آپؐ سے درخواست کریں کہ آپ ام کلثوم کو معاہدۂ حدیبیہ کے مطابق ان کے حوالے کر دیں مگر آپؐ نے اس سے انکار کر دیا کیونکہ اللہ عزوجل نے اس کی ممانعت کر دی تھی۔عمرؓ نے جن دو عورتوں کو طلاق دی تھی ان میں سے ایک فرمیسہ بنت ابی امیہ بن المغیرہ تھی جس کے ساتھ معاویہ بن ابی سفیان نے شادی کی۔یہ دونوں اس وقت مشرک تھیں اور دوسری ام کلثوم بنت عمرو بن جرول الخزاعیہ عبیداللہ بن عمر کی ماں تھی جس کے ساتھ اسی کے ہم قوم ابوجہم بن حذافہ بن غانم نے شادی کر لی۔یہ دونوں بھی اس وقت مشرک تھے۔

## غمر کی مہم:

واقدی کے بیان کے مطابق اس سال ربیع الآخر میں رسول اللہ ﷺ نے عکاشہ بن محصن کو چالیس آدمیوں کے ساتھ غمر بھیجا۔اس جماعت میں ثابت بن اقرم اور شجاع بن وہب بھی تھے یہ بہت تیزی سے اپنی منزل مقصود کی طرف چلے مگر دشمن کو ان کی پیش قدمی کی اطلاع ہوگئی اور وہ اپنی بستی سے بھاگ کر اپنے مختلف پانی کے چشموں پر جا رہے عکاشہ نے خبر گیر دوڑائے ان کو دشمن کا ایک نگران ہاتھ لگ گیا۔اس نے ان کے کچھ مویشیوں کا پتہ دیا۔مسلمانوں کو دو سو اونٹ ملے اور وہ ان کو مدینہ ہنکا لائے۔

اسی سال ربیع الاوّل میں رسول اللہ ﷺ نے محمد بن مسلمہ کو دس آدمیوں کے ہمراہ ان کے مقابلے پر بھیجا تھا مگر پہلے تو وہ کہیں چھپ گئے اور جب محمد بن مسلمہؓ اور ان کے ساتھی سو گئے کفار نے اچانک ان پر حملہ کر دیا۔سوائے محمد بن مسلمہ کے جو زخمی ہو کر بھاگ گئے ان کے اور تمام ساتھی شہید کر دیے گئے۔

## ذوالقصہ کی مہم:

واقدی کے بیان کے مطابق اس سال رسول اللہ ﷺ نے ابوعبیدہ بن الجراح کو ربیع الآخر میں چالیس آدمیوں کے ساتھ ذوالقصہ بھیجا یہ تمام رات پیدل چل کر سپیدہ سحری کے ساتھ اس بستی کو پہنچے اور انہوں نے اس پر غارت گری کی مگر بستی والے بھاگ کر پہاڑوں میں چلے گئے ان کے قابو میں نہ آئے' البتہ مسلمانوں کو اونٹ اور دوسرا مال لوٹ میں ملا اور صرف ایک آدمی ہمدست ہوا یہ مسلمان ہو گئے اس لیے رسول اللہ ﷺ نے ان کو چھوڑ دیا۔

## جموم کی مہم:

اس سال زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ مہم لے کر جموم گئے وہاں مزنیہ کی ایک عورت حلیمہ نام ان کے ہاتھ لگ گئی۔ اس نے بنوسلیم کی ایک فرودگاہ کا پتہ دے دیا۔ وہاں ان کو بہت سے اونٹ بکریاں اور قیدی ہاتھ لگے۔ ان میں خود حلیمہ کا شوہر بھی تھا۔ جب یہ مہم مال غنیمت کے ساتھ مدینہ آ گئی رسول اللہ ﷺ نے حلیمہ اور ان کے شوہر کی جاں بخشی فرمائی۔ نیز اس سال جمادی الاولیٰ میں زید بن حارثہ کی مہم عیص گئی اور وہاں اس مال پر جو ابوالعاص بن الربیع کے ساتھ تھا قبضہ کر لیا گیا ابوالعاص نے زینبؓ بنت رسول اللہ ﷺ کے یہاں پناہ لی اور انہوں نے ابوالعاص کو پناہ دی اور اپنے پاس ٹھہرایا۔

## بنوثعلبہ پر یورش:

اس سال جمادی الاخریٰ میں زیدؓ بن حارثہ نے پندرہ آدمیوں کے ساتھ بنوثعلبہ پر یورش کی۔ بدوی اس ڈر سے کہ اس جماعت میں خود رسول اللہ ﷺ ہوں گے بغیر مقابلہ کیے بھاگ گئے۔ ان کے بیس اونٹ زید کو ملے۔ اس موقع پر یہ صرف چار شب مدینہ سے غائب رہے تھے۔ اسی ماہ میں زیدؓ بن حارثہ مہم لے کر حسمیٰ گئے۔ اس کا واقعہ یہ ہے کہ دحیہ الکلبی قیصر روم سے مل کر آ رہے تھے قیصر نے ان کو خلعت و انعام سے سرفراز کیا تھا۔ یہ حجاز آتے ہوئے جب حسمیٰ پہنچے بنوجذام کے کچھ لوگوں نے راستے ہی میں ان کو لوٹ لیا کوئی چیز ان کے پاس نہ چھوڑی۔ اپنے گھر جانے سے پہلے یہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آئے۔ اس واقعے کی اطلاع دی۔ رسول اللہ ﷺ نے زیدؓ بن حارثہ کو ڈاکوؤں کی سرکوبی کے لیے روانہ فرمایا۔

## مہمات ذوالقریٰ دومۃ الجندل:

اس سال عمرؓ نے عاصم بن ثابت کی بہن جمیلہ بنت ثابت بن ابی الاقلح سے نکاح کیا۔ ان کے بطن سے عاصم بن عمرؓ پیدا ہوئے مگر پھر عمرؓ نے اپنی اس بیوی کو طلاق دے دی اور پھر یزید بن جاریہ نے ان سے عقد کیا اور عبدالرحمٰن بن یزید ان کے بطن سے پیدا ہوا۔ اس طرح عبدالرحمٰن اور عاصم بن عمرؓ اخیافی بھائی تھے۔ اس سال رجب میں زید بن حارثہ کی مہم ذوالقریٰ گئی۔ اس سال ماہِ شعبان میں عبدالرحمٰن بن عوف کی مہم دومۃ الجندل گئی۔ رسول اللہ ﷺ نے ان سے کہہ دیا تھا کہ اگر وہ تمہاری اطاعت قبول کر لیں تم ان کے رئیس کی بیٹی سے شادی کر لینا اس بستی کے تمام لوگ اسلام لے آئے۔ عبدالرحمٰن بن عوفؓ نے تماضر بنت الاصبغ ان کے رئیس اور فرمانروا کی بیٹی سے شادی کی۔ اس سال امساک باراں سے نہایت شدید قحط پڑا۔ رمضان میں رسول اللہ ﷺ نے تمام مسلمانوں کے ساتھ استسقاء کی نماز پڑھی۔

## فدک کی مہم:

اس سال ماہِ شعبان میں علیؓ بن ابی طالب کی مہم فدک گئی۔ رسول اللہ ﷺ کو اطلاع ملی تھی کہ بنوسعد بن بکر کے ایک قبیلے کی ایک جماعت خیبر کے یہودیوں کی آپ کے برخلاف مدد کرنا چاہتی ہے اس لیے آپؐ نے علی رضی اللہ عنہ کو ان کے مقابلے پر بھیجا۔ علیؓ سو آدمیوں کے ساتھ فدک روانہ ہوئے۔ یہ رات کو سفر کرتے اور دن کو کہیں چھپ رہتے۔ ان کو ان کا ایک جاسوس ہاتھ آ گیا اس نے اس بات کا اقرار کیا کہ اس قبیلے نے مجھے خیبر بھیجا ہے تا کہ میں خیبر والوں سے کہوں کہ اگر تم خیبر کے پھلوں کی فصل ہمیں دے دو تو ہم تمہاری مدد کرنے کے لیے آمادہ ہیں۔

اللہ ﷺ نے اپنی رکابوں پر کھڑے ہو کر لڑائی کا مشاہدہ کیا اور جب آپؐ نے ان کو اس پامردی سے لڑتے ہوئے دیکھا فرمایا بے شک اب لڑائی کا حق ادا ہو رہا ہے۔

براء سے مروی ہے کہ جنگ حنین میں ابوسفیان بن الحارث رسول اللہ ﷺ کی خچر کی باگ آگے سے تھامے ہوئے آپ کو لے جا رہے تھے جب مشرکین نے آپ کو ہر طرف سے آلیا آپؐ خچر پر سے اتر پڑے اور یہ رجز پڑھتے تھے انا النبی لا کذب انا عبد المطلب۔ (میں نبی برحق ہوں اور میں عبدالمطلب کا بیٹا ہوں) اس وقت رسول اللہ ﷺ سے زیادہ بہادر اور دشمن کے لیے مہلک اور کوئی نہ تھا۔

## ہوازن کے رئیس کا خاتمہ:

جابر بن عبداللہ سے مروی ہے کہ ہوازن کا رئیس مسلمانوں پر چڑھ آتا تھا علی بن ابی طالب اور ایک انصاری اس کی طرف بڑھے علیؓ نے پیچھے سے پہنچ کر اس کے اونٹ کے گھٹنوں کے اندر تلوار ماری جس سے وہ اپنے سرینوں پر بیٹھ گیا' اتنے میں انصاری نے خود اس رئیس پر حملہ کیا اور ایک ہی وار میں نصف ساق سے اس کا پاؤں کاٹ ڈالا جس سے وہ اپنے کجاوے سے گر پڑا۔ اب پھر مسلمانوں نے دشمن سے نہایت دلاوری سے شمشیر زنی کی اور بخدا ہزیمت یافتہ مسلمانوں میں سے ابھی لوگ واپس بھی نہ آئے تھے کہ یہاں بہت سے مشرکین قیدیوں کی مشکیں باندھی جا چکی تھیں۔ رسول اللہ ﷺ نے ابوسفیان بن الحارث بن عبدالمطلب کو جو لڑائی میں برابر ثابت قدم رہے تھے اور آپ کی خچر کی لگام پکڑے ہوئے تھے اور اسلام لانے کے بعد مخلص مسلمان ہو گئے تھے دیکھا اور پوچھا یہ کون ہیں۔ ابوسفیان نے کہا یا رسول اللہ ﷺ میں آپ کا پھوپھی زاد بھائی ہوں ابوسفیان۔

## ام سلیم بنت ملحان:

عبداللہ بن ابی بکرؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے مڑ کر دیکھا تو آپ کو ام سلیم بنت ملحان نظر پڑی' یہ اپنے شوہر ابوطلحہ کے ساتھ جنگ میں شریک تھیں اپنی چادر سے انہوں نے اپنی کمر باندھ رکھی تھی اور عبداللہ بن ابی طلحہ کو لیے ہوئے تھیں۔ ان کے ساتھ ابوطلحہ کا اونٹ تھا اور اس خوف سے کہ وہ چھوٹ کر بھاگ نہ جائے انہوں نے اس کے سر کو قریب کر کے اس کی نکیل کے ساتھ اپنا ہاتھ بھی اس کی ناک میں گھسا رکھا تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے ان کو آواز دی۔ ام سلیم! انہوں نے کہا جی یا رسول اللہ ﷺ آپ ان لوگوں کو جو آپ کا ساتھ چھوڑ کر بھاگ رہے ہیں اسی طرح قتل کر دیجیے جس طرح آپؐ اپنے دشمن کو قتل کریں کیونکہ وہ اسی سلوک کے مستحق ہیں آپؐ نے فرمایا ام سلیم اللہ بس ایک ہے ام سلیم کے ہاتھ میں ایک خنجر بھی تھا۔ ابوطلحہ نے پوچھا یہ کیوں لیے ہوئے ہو' انہوں نے کہا اس لیے کہ اگر کوئی مشرک میرے قریب آئے تو اس سے میں اس کا کام تمام کر دوں۔ ابوطلحہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ ام سلیم کا قول آپؐ نے سنا۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ جنگ حنین میں ابوطلحہؓ نے بیس مشرکوں کے لباس اور اسلحہ پر قبضہ کیا تھا جن کو تنہا انہوں نے قتل کیا تھا۔

جبیر بن مطعمؓ سے مروی ہے کہ دشمن کی ہزیمت سے قبل جب کہ شاید جنگ ہو رہی تھی میں نے ایک سیاہ چادر آسمان سے گرتی ہوئی دیکھی' وہ ہمارے اور دشمن کے درمیان گری' میں نے دیکھا کہ وہ بے شمار سیاہ چیونٹیاں ہیں جو تمام وادی میں پھیل گئیں مجھے یقین ہو گیا کہ یہ ملائکہ ہیں اور اسی وقت دشمن کو ہزیمت کلی نصیب ہوئی۔

## عثمان بن عبداللہ کا خاتمہ:

ہوازن کی ہزیمت کے بعد اب ثقیف سے ہٹ کر بنو مالک پر قتل کی مصیبت پڑی' ان کے ستر آدمی ان کے جھنڈے کے نیچے مارے گئے۔ ان میں عثمان بن عبداللہ بن ربیعہ بن الحارث بن حبیب ابن ام حکیم بنت ابوسفیان کا دادا بھی تھا' پہلے ان کا جھنڈا ذوالخمار کے پاس تھا جب وہ مارا گیا اسے عثمان بن عبداللہ نے سنبھالا۔ اسے لیے ہوئے وہ لڑا اور مارا گیا۔ جب اس کے قتل کی اطلاع رسول اللہ ﷺ کو ہوئی آپؐ نے فرمایا بہت اچھا ہوا کہ اللہ نے اسے ہلاک کر دیا وہ قریش کا دشمن تھا۔

انسؓ سے مروی ہے کہ حنین میں رسول اللہ ﷺ اپنی سفید خچر دلدل پر سوار تھے۔ جنگ کے شروع میں جب مسلمان بھاگے آپؐ نے خچر سے کہا دلدل بیٹھ جا وہ بیٹھ گئی آپؐ نے ایک مٹھی مٹی اٹھا کر اسے مشرکوں کی طرف پھینکا اور کہا حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ اتنا کہتے ہی تلوار نیزے یا تیر کے چلے بغیر مشرک منہ موڑ کے بھاگ کھڑے ہوئے۔

## عثمان بن عبداللہ کا نصرانی غلام:

یعقوب بن عتبہ بن المغیرہ بن الاخنس سے مروی ہے کہ عثمان بن عبداللہ کے ساتھ اس کا ایک نصرانی غلام غیر مختون قتل ہوا تھا ایک انصاری ثقیف کے مقتولوں کا لباس اتار رہے تھے اسی میں انہوں نے اس مقتول غلام کے کپڑے اتارے دیکھا کہ وہ غیر مختون ہے انہوں نے زور سے چلا کر کہا کہ اب معلوم ہوا کہ بنو ثقیف ختنہ نہیں کراتے۔ مغیرہ بن شعبہ نے بیان کیا کہ اس خوف سے کہ تمام عرب میں ہم بنو ثقیف کی بدنامی ہو جائے گی کہ ہم ختنہ نہیں کراتے میں نے ان انصاری کا ہاتھ پکڑا اور کہا کہ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں آپ ایسی بات منہ سے نہ نکالیں یہ ہمارا نصرانی غلام تھا اور آیئے میں آپ کو اپنے مقتولین کو برہنہ کر کے دکھاتا ہوں۔ چنانچہ میں نے ان کو دکھائے اور کہا کہ دیکھ لو کیا ان کی ختنہ نہیں ہوئی ہے یہ سب مختون ہیں۔

## ہوازن کے اتحادیوں کا علم:

ہوازن کے دوسرے اتحادیوں کا جھنڈا قارب بن الاسود بن مسعود کے پاس تھا' جب وہ سب بھاگ گئے اس نے اس جھنڈے کو ایک جھاڑی کے سہارے کھڑا کر دیا اور وہ اس کے چچا زاد بھائی اور ساری قوم بھاگ کھڑی ہوئی۔ اس لیے ان میں سے سوائے ان دو آدمیوں بنو غیرہ کا وہب اور بنی کنہ کے جلاح کے اور کوئی نہیں مارا گیا۔ رسول اللہ ﷺ کو جب جلاح کے قتل کی اطلاع ہوئی آپؐ نے فرمایا کہ آج بنو ثقیف کے نوجوانوں کا سردار مارا گیا۔ ان کے علاوہ ابن الہنیدۃ الحارث بن اوس کا واقعہ اور ہوا۔

## غزوۂ اوطاس:

ابن اسحٰق سے مروی ہے کہ مشرک بھاگ کر طائف آئے ان کے ہمراہ مالک بن عوف بھی تھا۔ بعض نے اوطاس ہی میں اپنا پڑاؤ ڈال دیا اور بعض نخلہ کی سمت گئے اس سمت کے جانے والوں میں ثقیف کے صرف بنو غیرہ تھے رسول اللہ ﷺ کے رسالہ نے نخلہ جانے والوں کا تعاقب کیا ان کے علاوہ جو مشرک پہاڑوں کی گھاٹیوں میں منتشر ہوئے تھے ان کا تعاقب نہیں کیا گیا۔ اسی تعاقب میں ربیعہ بن رفیع بن اہبان بن ثعلبہ بن ربیعہ بن یربوع بن سمال بن عوف بن امرئ القیس کے جو ابن لذعہ مشہور تھا' لذعہ اس کی ماں تھی اور اسی کی وجہ سے وہ ابن لذعہ زیادہ مشہور ہو گیا تھا۔ درید بن الصمہ کو پکڑ لیا' چونکہ وہ ایک بند کجاوے میں بیٹھا تھا' ابن لذعہ نے پہلے اسے عورت سمجھا مگر پکڑنے کے بعد معلوم ہوا کہ وہ مرد ہے۔

## درید بن الصمہ کا قتل:

ابن لذعہ نے اس کے اونٹ کو بٹھایا اس پر درید بن الصمہ ایک نہایت سن رسیدہ بڈھا بیٹھا ہوا تھا ابن لذعہ جو بالکل نوعمر تھا اسے پہچانتا نہ تھا درید نے اس سے کہا کیا چاہتے ہو۔ ابن لذعہ نے کہا تم کو قتل کرنا چاہتا ہوں۔ درید نے پوچھا تم کون ہو۔ اس نے کہا میں ربیعہ بن رفیع السلمی ہوں اور اس کے ساتھ ہی اس نے درید پر تلوار کا ہاتھ مارا' مگر اس پر کچھ اثر نہیں ہوا درید نے کہا تیری ماں نے تجھے بہت ہی نکمی تلوار سے مسلح کیا ہے میری تلوار کجاوے کے عقب میں لٹکی ہوئی ہے اسے لے لے اور پھر وار کر نا ہڈیوں پر وار نہ کرنا دماغ پر ہاتھ مارنا میں خود لوگوں کو اسی طرح قتل کیا کرتا تھا اور میرا کام تمام کر کے اپنی ماں سے جا کر کہہ دینا کہ میں نے درید بن الصمہ کو قتل کر دیا ہے میری زندگی میں بہت سے مواقع ایسے آئے ہیں کہ میں نے تمہاری عورتوں کی دشمن سے مدافعت کی ہے اور ان کو بچایا ہے۔ بنو سلیم کے بیان کے مطابق خود ربیعہ نے یہ بات بیان کی ہے کہ اس کی ہدایت کے مطابق جب میں نے وار کیا وہ گر پڑا اور اس کا ستر کھل گیا۔ اس کا پیڑو اور چڈے کثرت سے گھوڑے کی سواری کی وجہ سے کاغذ کی طرح صاف تھے وہاں بال نہ تھے جب ربیعہ اپنی ماں کے پاس گھر واپس آئے انہوں نے بتایا کہ میں نے درید کو قتل کر دیا ہے۔ ان کی ماں نے کہا بخدا اس نے تمہاری تین ماؤں کو تین مرتبہ دشمن کے نرغے سے رہائی دلائی ہے۔

جو مشرک اوطاس کی سمت بھاگے تھے رسول اللہ ﷺ نے ان کے تعاقب میں فوج بھیجی۔ اس کے متعلق ابو بردہ اپنے باپ کی روایت بیان کرتا ہے کہ حنین سے آ کر رسول اللہ ﷺ نے ابو عامر کو ایک دستۂ فوج کے ساتھ اوطاس بھیجا وہاں درید بن الصمہ ان کے ہاتھ آ گیا۔ ابو عامر نے اسے قتل کر دیا اور اس کے تمام ساتھی شکست کھا کر بھاگے۔

## حضرت ابو عامر کی شہادت:

ابو موسیٰ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے مجھے بھی عامر کے ساتھ اس مہم پر بھیجا تھا ابو عامر کے گھٹنے میں ایک تیر آ کر پیوست ہو گیا جو بنو جشم کے ایک شخص نے چلایا تھا۔ وہ تیر اس طرح ان کے گھٹنے میں پیوست ہو گیا تھا کہ وہ حرکت نہیں کر سکتے تھے وہیں گر پڑے میں ان کے پاس آیا اور میں نے پوچھا چچا جان آپ کے یہ تیر کس نے مارا؟ انہوں نے مجھ سے کہا وہ یہ شخص ہے جو تمہارے سامنے ہے۔ میں فوراً اس کی طرف لپکا اور اس کے قتل کر دینے کے ارادے سے بڑھا اور بالکل اس کے قریب پہنچ گیا مجھے دیکھ کر وہ بھاگا میں نے اس کا تعاقب کیا اور میں نے اس سے کہا بھاگتے ہوئے شرم نہیں آتی کیا تم عرب نہیں ہو کہ جم کر مردانہ وار مقابلہ کرو۔ اس جملہ سے اسے غیرت آئی وہ پلٹا اب میرا اور اس کا مقابلہ شروع ہوا۔ ایک ایک وار ہمارا دونوں کا خالی گیا پھر دوسرے وار میں میں نے اس کا خاتمہ کر دیا اور ابو عامرؓ کے پاس آ کر ان سے کہا کہ تمہارے قاتل کو اللہ نے ہلاک کر دیا ہے انہوں نے مجھ سے کہا کہ تیر نکال لو' میں نے اسے نکالا اس کے نکالتے ہی تمام جسم کا خون نکل گیا۔ ابو عامرؓ نے مجھ سے کہا کہ تم رسول اللہ ﷺ کے پاس جا کر میرا سلام کہو اور عرض کرو کہ آپؐ میرے لیے دعائے مغفرت کریں ابو عامرؓ نے مجھے اپنی جماعت کا اپنے بعد جانشین مقرر کر دیا اور پھر تھوڑی ہی دیر کے بعد ان کا انتقال ہو گیا۔

بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ سلمہ بن درید نے ابو عامرؓ کے گھٹنے میں وہ تیر مارا تھا جس سے ان کی شہادت واقع ہوئی اور اسی واقعے کے متعلق اس نے یہ شعر کہے تھے:

ان تسئلوا عنی فانی سلمه ابن سمادیر لمن توسمه

أُضرب بالسیف ورؤس المسلمة

ترجمہ: ''اگر تم مجھے دریافت کرتے ہو تو میں بتاتا ہوں کہ میرا نام سلمہ ابن سمادیر ہے میں تلوار سے مسلمانوں کے سر کاٹتا ہوں''۔

سمادیر' سلمہ کی ماں کا نام تھا اسی کی طرف اس نے اپنی نسبت کی ہے۔

شکست کھا کر مالک بن عوف میدان سے فرار ہوا اور اثنائے راہ میں ایک گھاٹی میں وہ اپنے ہم قوم سواروں کی ایک جماعت کے ساتھ رکا اور اس نے اپنے ہمراہیوں سے کہا کہ تم ذرا توقف کرو تاکہ ہم میں جو کمزور ہیں وہ اس مقام سے گزر جائیں اور جو پیچھے رہ گئے ہیں وہ بھی آ ملیں یہ اتنی دیر وہاں ٹھہر گیا جتنی دیر میں کہ اس کی فوج کی شکست خوردہ جماعتیں جو اس کے پاس آ گئی تھیں گھاٹی سے گزر گئیں۔

## شیما بنت الحارث کی گرفتاری:

بنوسعد بن بکر کے ایک صاحب نے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے اس رسالہ کو جسے آپؐ نے دشمن کے تعاقب میں بھیجا تھا حکم دیا تھا کہ اگر بجاد پر تمہارا قابو چل جائے (یہ سعد بن بکر سے تھا) تو اسے جانے نہ دینا کسی نہ کسی طرح پکڑ لینا۔ اس نے کوئی جرم کیا تھا۔ جب وہ مسلمانوں کے ہاتھ آ گیا وہ اسے اور اس کے اہل و عیال اور اس کی بہن شیما بنت الحارث بن عبداللہ بن عبدالعزیٰ رسول اللہ ﷺ کی رضاعی بہن کو گرفتار کر کے گھسیٹتے ہوئے لے چلے مسلمانوں نے اس عورت پر اسے تیز چلانے میں سختی کی اس نے مسلمانوں سے کہا کچھ جانتے ہو بخدا میں تمہارے صاحب کی رضاعی بہن ہوں مگر مسلمانوں نے اس وقت اس کی بات کو سچ نہ مانا اور وہ اسی طرح گھسیٹتے ہوئے اسے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں لائے۔

## شیما بنت الحارث کی تعظیم و تکریم:

ابو وجزۃ یزید بن عبید العدی سے مروی ہے کہ جب شیما رسول اللہ ﷺ کے پاس پہنچی اس نے آپؐ سے کہا یا رسول اللہؐ میں آپ کی بہن ہوں۔ آپؐ نے پوچھا اس کی کیا علامت ہے۔ اس نے کہا بچپن میں ایک مرتبہ میں آپ کو پیٹھ پر چڑھائے ہوئے تھی آپؐ نے میری پیٹھ پر زور سے کاٹ لیا تھا اس کا یہ نشان اب تک موجود ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے اس نشان کو پہچانا اور اپنی چادر اس کے بیٹھنے کے لیے بچھا دی اور کہا آؤ اس پر بیٹھو اور اسے اختیار دیا اور فرمایا اگر میرے پاس رہنا چاہتی ہو تو میں عزت اور محبت کے ساتھ تم کو رکھوں گا اور اگر اپنے گھر جانا چاہتی ہو تو آؤ میں تم کو کچھ دے کر تم کو تمہارے گھر واپس کر دوں۔ شیما نے کہا بہتر یہی ہے کہ آپؐ مجھے میرے گھر بھجوا دیں۔ چنانچہ آپؐ نے اسے مال دے کر اس کے گھر بھجوا دیا۔ بنوسعد کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے شیما کو ایک غلام مکحول نام اور ایک لونڈی عطا فرمائی۔ شیما نے مکحول کی شادی اس لونڈی سے کر دی اور بنوسعد میں اس کی نسل اب تک موجود ہے۔

## جنگ حنین کے شہداء اور مال غنیمت:

جنگ حنین میں بنو ہاشم میں سے ایمن ابن عبید جو ام ایمن رسول اللہ ﷺ کی لڑکی کے بیٹے تھے شہید ہوئے۔ بنو اسد بن عبدالعزیٰ میں سے یزید بن زمعہ بن الاسود بن المطلب بن اسد شہید ہوئے۔ ان کا گھوڑا جناح جنگ میں بدک گیا جس سے وہ گر

پڑے اور قتل کر دیے گئے۔ انصار میں سے سراقہ بن الحارث بن عدی بن عجلان شہید ہوئے۔ اشعریوں میں سے ابو عامر الاشعری شہید ہوئے۔

جنگ کے بعد تمام قیدی اور مال غنیمت جمع کر کے رسول اللہ ﷺ کے پاس لایا گیا۔ مسعود بن عمرو القاری مال غنیمت کے امین تھے۔ رسول اللہ ﷺ کے حکم سے یہ تمام قیدی اور مال جعرانہ میں محفوظ کر دیا گیا۔

جب شکست خوردہ ثقیف طائف آئے انہوں نے شہر کے اندر آ کر اپنی حفاظت کے لیے شہر کے دروازے بند کر لیے اور جنگ کے لیے تمام تدابیر اختیار کیں۔ عروہ بن مسعود اور عیلان بن مسلمہ جو جرش میں تھے اور دبابوں میں ضبور اور منجنیقوں کا بنانا سیکھ رہے تھے نہ حنین کی جنگ میں شریک ہوئے اور نہ طائف کے محاصرہ میں۔

## طائف کا محاصرہ:

عروہؓ سے مروی ہے کہ حنین سے واپس ہوتے ہی فوراً رسول اللہ ﷺ طائف گئے اور وہاں آپؐ اور صحابہ نصف ماہ اہل طائف سے لڑتے رہے۔ ثقیف فصیل کے پیچھے لڑتے رہے۔ اس اثناء میں ان کا ایک شخص بھی حصار سے باہر آ کر نہ لڑ سکا۔ طائف کے گرد جس قدر آبادی تھی وہ سب اسلام لے آئی اور ان کے وفود نے بارگاہ نبوی میں حاضر ہو کر بیعت کر لی رسول اللہ ﷺ طائف سے پلٹ آئے آپ نے صرف نصف ماہ ان کا محاصرہ رکھا واپسی میں آپؐ نے جعرانہ میں منزل کی جہاں حنین کے قیدی محبوس تھے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ ہوازن کی چھ ہزار عورتیں اور بچے قید تھے۔ آپؐ کے جعرانہ واپس آنے کے بعد ہوازن کے جرگے جو اب سب کے سب اسلام لا چکے تھے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے' آپؐ نے تمام عورتوں اور بچوں کو آزاد کر دیا اور اب ذوالقعدہ میں عمرہ کا احرام باندھا پھر آپؐ مدینہ میں واپس آ گئے۔ آپؐ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اہل مکہ پر اپنا نائب مقرر فرمایا اور حکم دیا کہ تم اس سال حج کراؤ' اسلام کی تعلیم دو اور ہدایت کی جو حج کرنے آئے اسے کامل امان دی جائے۔ اس انتظام کے بعد آپؐ مدینہ چلے آئے۔ یہاں ثقیف کے جرگے آپؐ کے پاس آئے اور انہوں نے اس شرط پر معاہدہ کیا جس کا ذکر آ چکا ہے انہوں نے آپ ﷺ کی بیعت کی اور وہ عہد نامہ صلح لکھا جو ان کے پاس موجود ہے۔

## اسلام میں پہلا قصاص:

عمرو بن شعیب سے مروی ہے کہ حنین سے طائف جاتے ہوئے آپؐ نے نخلیۃ الیمانیہ کا راستہ اختیار کیا وہاں سے قرن اور ملیح ہوتے ہوئے لیّہ کے بحرۃ الرغاء آئے۔ یہاں آپؐ نے مسجد بنوائی اور اس میں نماز پڑھی اور اسی مقام بحرۃ الرغاء میں آپؐ نے ایک شخص کو قصاص میں قتل کیا۔ اسلام میں یہ پہلا قصاص تھا۔ بنولیث کے ایک شخص نے بنی ہذیل کے ایک شخص کو قتل کر دیا۔ آپؐ نے قاتل کو قتل کر دیا۔ آپ لیہ میں فروکش تھے آپؐ نے مالک بن عوف کے قصر کے انہدام کا حکم دیا اور وہ ڈھا دیا گیا۔ یہاں سے بڑھ کر آپؐ ضیقہ نامی ایک راستے سے چلے اس راہ میں پہنچ کر آپؐ نے اس کا نام دریافت کیا۔ لوگوں نے کہا اسے ضیقہ (تنگ اور دشوار گزار) کہتے ہیں۔ آپؐ نے فرمایا نہیں بلکہ یہ یسریٰ (سہل) ہے۔ اب آپ نخب آئے اور ایک بیری کے نیچے جس کا نام سادرہ تھا فروکش ہوئے۔ یہ درخت ثقیف کے ایک شخص کے کھیت کے قریب واقع تھا۔ آپؐ نے اس سے کہلا کر بھیجا کہ تم میرے پاس چلے آؤ ورنہ تمہاری زراعت کو برباد کر دوں گا۔ اس نے آنے سے انکار کیا آپؐ نے اس کی زراعت کو اجڑوا دیا۔

## صحابہ پر پتھروں کی بوچھاڑ:

یہاں سے بڑھ کر آپؐ طائف کی فصیل کے بالکل قریب آ گئے اور وہیں آپؐ نے اپنا پڑاؤ ڈالا' چونکہ فرودگاہ فصیل کے بالکل قریب تھی بہت سے صحابہ تیروں کا نشانہ بن گئے' تیر مسلمانوں پر کام کرتے تھے اور مسلمان شہر کے دروازہ کی بندش کی وجہ سے ان تک پہنچ نہیں سکتے تھے۔ جب کئی صاحب تیروں سے شہید ہو گئے آپؐ نے اپنا پڑاؤ وہاں سے اٹھا کر اسے اس جگہ قائم کیا جہاں اب تک طائف میں آپ کی مسجد بنی ہوئی ہے۔آپؐ نے چودہ پندرہ راتیں اہل طائف کا محاصرہ رکھا۔اس موقع پر آپ کی بیویوں میں سے دو عورتیں ام سلمہ بنت ابی امیہ اور ایک دوسری اور آپؐ کے ہمراہ تھیں۔ دوسری کے متعلق واقدی کا بیان ہے کہ وہ زینب بنت جحشؓ تھیں۔ان دونوں کے لیے دو خیمے لگائے گئے تھے۔ان کے بیچ میں آپؐ نماز پڑھتے تھے اور جب تک آپؐ وہاں مقیم رہے اسی جگہ نماز پڑھتے رہے اسی وجہ سے جب ثقیف اسلام لے آئے ابوامیہ بن عمرو بن وہب بن معتب بن مالک نے اس جگہ مسجد بنوا دی یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ اس مسجد میں ایک ایسا ستون ہے کہ روزانہ جب آفتاب کی روشنی اس پر پڑتی اس میں سے آواز آتی ہے۔

## مسلمانوں اور بنوثقیف میں خونریز معرکہ:

رسول اللہ ﷺ نے ثقیف کا محاصرہ کر لیا اور ان سے نہایت شدید لڑائی لڑی۔فریقین نے ایک دوسرے پر تیراندازی کی۔ شدہ شدہ ایک روز طائف کی فصیل کے نیچے ایک عام خونریز معرکہ ہوا۔رسول اللہ ﷺ کے بعض صحابہ ایک دبابہ میں بیٹھے اور پھر اسے فصیل کی طرف دھکیلا گیا۔ثقیف نے دہکتے ہوئے لوہے کے سکے ان پر پھینکے۔مسلمان اس دبابہ کے نیچے سے نکل کر ہٹ گئے مگر پھر ثقیف نے تیروں سے ان کو نشانہ بنایا اور اس طرح انہوں نے بہت سے آدمیوں کو مار ڈالا۔تب رسول اللہ ﷺ نے ان کے انگوروں کو قطع کرنے کا حکم دیا اور لوگ اس کام میں پڑ گئے۔اس اثناء میں ابوسفیان بن حرب اور مغیرہ بن شعبہ طائف کے قریب پہنچے اور انہوں نے ثقیف کو آواز دی کہ ہمیں امان دو ہم تم سے کچھ کہنا چاہتے ہیں۔ثقیف نے ان کو امان دے دی۔انہوں نے قریش اور بنوکنانہ کی بعض عورتوں کو آواز دی کہ تم ہمارے پاس چلی آؤ۔کیونکہ ابوسفیان اور مغیرہ کو اندیشہ تھا کہ وہ عورتیں بھی قید ہو کر باندیاں بن جائیں گی مگر ان عورتوں نے باہر آنے سے انکار کر دیا ان میں ایک آمنہ بنت ابی سفیان تھی جو عروہ بن مسعود کی بیوی تھی جس کے بطن سے داؤد بن عروہ پیدا ہوا تھا اور ایک دوسری عورت تھی۔

ابوہریرہؓ سے مروی ہے کہ طائف کے محاصرے کو جب پندرہ دن گزر گئے رسول اللہ ﷺ نے نوفل بن معاویہ الدیلی سے مشورہ کیا کہ محاصرہ کو جاری رکھنے کے متعلق تمہاری کیا رائے ہے۔انہوں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ ثقیف کی مثال اس لومڑی کی ہے جو اپنے بل میں چھپی بیٹھی ہو اگر آپؐ اس کے پیچھے پڑے رہیں گے اسے پکڑ لیں گے اور اگر اسے چھوڑ دیں گے تب بھی وہ آپ کو کچھ ضرر نہیں پہنچا سکتی۔

## مسلمانوں کی مراجعت:

ابن اسحٰق سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے جب کہ آپؐ نے طائف میں ثقیف کا محاصرہ کر رکھا تھا ابوبکرؓ بن ابی قحافہؓ سے کہا ابوبکرؓ میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ مجھے مکھن سے بھرا ہوا ایک پیالہ ہدیۃً بھیجا گیا مگر ایک مرغے نے اپنی چونچ سے اس میں سوراخ کر دیا جس سے تمام مکھن بہہ گیا۔ابوبکرؓ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ میں نہیں سمجھتا کہ آج آپؐ ان کے مقابلہ میں اپنے مقصد میں

کامیاب ہو سکیں گے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہاں میں بھی سمجھتا ہوں کہ کامیابی نہ ہوگی۔ اس کے بعد عثمانؓ بن مظعون کی بیوی خویلہ بنت حکیم بن امیہ بن حارثہ بن الاوقص السلمیہ نے رسول اللہ ﷺ سے کہا یا رسول اللہ ﷺ اگر طائف کو آپؐ کے حکم سے فتح کر لیں تو مجھے بادیہ بنت غیلان بن سلمہ یا فارعہ بنت عقیل کا زیور عطا کیجیے گا۔ بنو ثقیف کی عورتوں میں سب سے زیادہ زیور انہیں دونوں کے پاس تھا۔ اس کے جواب میں رسول اللہ ﷺ نے ان سے کہا اور چاہے اب تک مجھے ثقیف کے بارے میں اجازت نہ ملی ہو۔ خویلہ آپؐ کے پاس سے چلی آئیں اور پھر انہوں نے یہ بات عمر بن الخطابؓ سے بیان کی۔ عمرؓ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور کہا یا رسول اللہ ﷺ خویلہؓ نے یہ بات مجھ سے کہی ہے اس کی کیا اصلیت ہے۔ آپؐ نے فرمایا ہاں ٹھیک ہے میں نے ان سے یہی کہا۔ عمرؓ نے پوچھا کیا واقعی آپ کو ثقیف کے بارے میں اجازت نہیں ملی۔ آپؐ نے فرمایا نہیں۔ عمرؓ نے کہا تو کیا میں لوگوں میں کوچ کا اعلان نہ کر دوں۔ آپؐ نے فرمایا ہاں! چنانچہ عمرؓ نے تمام لوگوں میں کوچ کی منادی کرا دی۔

## عیینہ بن حصن:

جب سب چل کھڑے ہوئے سعید بن عبید بن اسید بن ابی عمرو بن علاج الثقفی نے بلند آواز سے کہا ''مگر ہم اپنی جگہ قائم ہیں'' اس پر عیینہ بن حصن نے کہا ہاں بے شک اور عزت اور آبرو کے ساتھ' اس پر کسی مسلمان نے کہا عیینہ اللہ تجھے برباد کر دے تم مشرکوں کی اس لیے تعریف کر رہے ہو کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کی مقاومت کی حالانکہ تم تو رسول اللہ ﷺ کی حمایت میں لڑنے آئے ہو۔ عیینہ نے کہا بخدا میں ہرگز تمہارے ساتھ ثقیف سے لڑنے نہیں آیا تھا بلکہ میرے آنے کی غرض اتنی تھی کہ اگر محمدؐ طائف فتح کر لیں تو مجھے ایک جاریہ مل جائے جس سے مجامعت کروں اور اس کے بطن سے بہادر لڑکا پیدا ہو' کیونکہ یہ قبیلہ بڑا کڑوا اور بہادر ہے۔

**طائف میں صحابہؓ رسول میں سے بارہ اشخاص شہید ہوئے ان میں سات قریشی ایک بنولیث کے اور چار انصاری تھے۔**

## حضرت محمد ﷺ کا جعرانہ میں قیام:

طائف سے پلٹ کر آپؐ دحنا ہوتے ہوئے تمام مسلمانوں کے ساتھ جعرانہ آئے۔ آپؐ نے طائف جانے سے پہلے ہی ہوازن کے قیدیوں کو جعرانہ بھیج دیا تھا اور وہ یہیں مقید تھے اب آپؐ کے اس مرتبہ کے جعرانہ کے قیام میں ہوازن کے وفد آپ کی خدمت میں آئے۔ ہوازن کی عورتوں اور بچوں کی ایک بڑی تعداد قید تھی چھ ہزار اونٹ اور بے شمار بھیڑ بکریاں مال غنیمت میں دستیاب ہوئی تھیں۔

## اسیرانِ غزوۂ حنین:

عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ سے مروی ہے کہ جعرانہ میں ہوازن کے وفد رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے' یہ اب اسلام لا چکے تھے انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا کہ ہم ایک شریف خاندان اور قبیلہ والے ہیں جو مصیبت ہم پر نازل ہوئی ہے وہ آپؐ پر روشن ہے آپ ہم پر احسان کریں اللہ آپؐ پر احسان کرے گا۔ اس کے بعد ہوازن کے خاندان بنو سعد بن بکر کے جنہوں نے رسول اللہ ﷺ کو دودھ پلایا تھا ایک شخص زہیر بن صرد نے جس کی کنیت ابوصرد تھی کھڑے ہو کر کہا یا رسول اللہ ﷺ قیدیوں کے ان احاطوں میں آپ کی پھپیاں' خالائیں اور وہ دایائیں ہیں جو آپ کی پرورش کرتی تھیں۔ اگر ہم نے حارث بن ابی شمر

یا نعمان بن المنذر کو دودھ پلایا ہوتا اور پھر ہم پر یہ مصیبت پڑتی جو آپ کی وجہ سے پڑی ہے تو ہم کو ان کے احسان اور مہربانی کی پوری امید ہوتی اور آپ تو بہتر کفیل ہیں اور پھر چند شعر پڑھے جن میں سے دو نقل کیے جاتے ہیں۔

امنن علینا یا رسول اللہ فی کرم    فانك المو ترجوہ و ندخر
امنن علی بیفة امتاتها قدر    لمهزق شملها نی دهر هاغیر

ترجمہ: ''یا رسول اللہ ﷺ آپ ہم پر کرم کریں اور احسان کریں کیونکہ آپ ہی سے ہماری تمام توقعات وابستہ ہیں آپ ایسے خاندان پر احسان کریں جس کی آزادی آپ کے دست قدرت میں ہے اور جو اس وقت سخت پریشان حال اور بدبختی زدہ ہے''۔

## اسیرانِ حنین کی رہائی:

رسول اللہ ﷺ نے ان سے پوچھا اپنے بیوی بچے تم کو زیادہ محبوب ہیں یا مال۔ انہوں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ آپ نے ہماری آبرو اور ہمارے مال میں ہمیں اختیار دیا ہے آپ ہمارے اہل وعیال ہمیں واپس دے دیں وہ ہمیں زیادہ محبوب ہیں۔ آپ نے فرمایا اچھا جو میرے اور بنو عبدالمطلب کے حصے میں آئے ہیں وہ میں تم کو دیے دیتا ہوں اور جب میں جماعت کو نماز پڑھا چکوں تم اس وقت کہنا کہ ہم اپنے اہل وعیال کے بارے میں تمام مسلمانوں کی خدمت میں تمام مسلمانوں کی سفارش کے طلب گار ہیں۔ جب تم ایسا کہو گے اس وقت میں خود تمہارے اہل وعیال واپس دے دوں گا' اور مسلمانوں سے تمہاری سفارش کروں گا۔ رسول اللہ ﷺ جب نماز ظہر جماعت کے ساتھ پڑھ چکے ہوازن کے نمائندوں نے کھڑے ہو کر رسول اللہ ﷺ کے مشورے کے مطابق درخواست کی۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو میرے اور بنو عبدالمطلب کے حصے میں آئے ہیں وہ میں تم کو واپس دیتا ہوں۔ مہاجرین نے کہا جو ہمارے حصے میں آئے ہیں وہ ہم نے رسول اللہ ﷺ کو دیے۔ انصار نے کہا اور جو ہمارے حصے کے ہیں وہ ہم نے رسول اللہ ﷺ کو دیے۔ اقرع بن حابس نے کہا مگر جو میرے اور بنو تمیم کے حصے میں آئیں وہ ہم نہیں دیتے۔ عیینہ بن حصن نے کہا اور جو میرے اور بنو فزارہ کے حصے میں ہوں ان کو ہم نہیں دیتے۔ عباس بن مرداس نے کہا اور میں اور بنو سلیم بھی اپنا حق نہیں چھوڑتے۔ اس پر خود بنو سلیم نے کہا مگر جو ہمارا ہے اسے ہم رسول اللہ ﷺ کو دیتے ہیں عباس نے بنو سلیم سے کہا کہ تم نے میری توہین کی۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اچھا ان قیدیوں میں جو شخص اپنا حصہ لینا ہی چاہتا ہے اسے ہر انسان کے عوض میں چھ حصے مال کے دیے جائیں گے لہٰذا تم سب ان کے اہل وعیال ان کو واپس دے دو۔

ابو وجزہ یزید بن عبیدہ السعدی سے مروی ہے کہ حنین کے قیدیوں میں سے رسول اللہ ﷺ نے ایک جاریہ ربط بنت ہلال بن حیان بن عمیرہ بن ہلال بن ناصرہ بن قصیہ بن بصر بن سعد بن بکر علی بن ابی طالب کو دی تھی اور ایک جاریہ زینب بنت حیان بن عمرو بن حیان عثمانؓ بن عفان کو دی تھی اور ایک جاریہ عمر بن الخطاب کو دی تھی جو انہوں نے اپنے بیٹے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو دے دی۔

عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ہوازن کے قیدیوں میں سے ایک باندی عمرؓ بن الخطاب رضی اللہ عنہ کو دی وہ انہوں نے مجھے دے دی میں نے اسے بنو جمح میں بھیج دیا جو میرے ننہیالی رشتہ دار تھے تاکہ وہ اسے میرے لیے سنوار دیں اور میں اس اثناء میں بیت اللہ کا طواف کر لوں اور پھر اسے ساتھ لے لوں۔ میں طواف سے فارغ ہو کر جب مسجد سے نکلا میں نے لوگوں کو تیزی سے جاتا ہوا دیکھا' میں نے پوچھا کیا بات ہے۔ انہوں نے کہا رسول اللہ ﷺ نے ہمارے اہل وعیال ہمیں واپس دے دیے ہیں۔

میں نے کہا تمہاری ایک عورت یہاں بنو جشم میں موجود ہے جاؤ اور اسے لے لو۔ وہ وہاں گئے اور اس عورت کو لے لیا۔

## مال غنیمت میں عیینہ بن حصن کا حصہ:

عیینہ بن حصن نے ہوازن کی بڑھیوں میں سے ایک بڑھیا کو اپنے قبضے میں کیا اور اسے لیتے وقت کہا کہ یہ بڑھیا نظر آ رہی ہے اسے لینا چاہیے کیونکہ میں سمجھتا ہوں کہ یہ قبیلے کے اشراف میں ہوگی اور اس کا فدیہ شاید زیادہ مل سکے۔ جب رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا کہ تمام قیدی چھ حصے مال کے عوض میں واپس دیے جائیں۔ عیینہ نے اس کے واپس کرنے سے انکار کیا۔ زہیر ابوصرد نے اس سے کہا کہ اسے دے ہی دو اس میں کیا رکھا ہے نہ اس کے منہ میں دانت ہیں اور نہ پیٹ میں آنت ہے نہ یہ جوان ہے نہ اس کی چھاتیاں ابھری ہوئی ہیں نہ اسے ولادت اور بچے کی رضاعت کی قابلیت ہے اور نہ اس کے خاوند کا پتہ ہے۔ زہیر کے اس مقولہ کے بعد عیینہ نے اس عورت کو چھ حصوں کے عوض میں واپس دے دیا۔ ایک مرتبہ عیینہ کی اقرع بن حابس سے ملاقات ہوئی اقرع نے اس سے شکایت کی کہ وہ نہ کنواری نادان تھی اور نہ ادھیڑ فربہ اندام تھی کہ تم اس پر قبضہ کرتے۔

## مالک بن عوف کا قبول اسلام:

ہوازن کے وفد سے رسول اللہ ﷺ نے مالک بن عوف کو دریافت کیا کہ وہ کہاں ہے انہوں نے کہا کہ وہ ثقیف کے ساتھ طائف میں ہے آپؐ نے ان سے کہا کہ مالک سے کہہ دو کہ اگر وہ مسلمان ہو کر میرے پاس آ جائے تو میں اس کے اہل وعیال گھربار اور مال کو اسے واپس دے دوں گا اور سو اونٹ بھی دوں گا۔ مالک کو اس کی اطلاع ہوئی وہ طائف سے نکل کر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آ گیا۔

مالک کو یہ اندیشہ ہوا کہ اگر ثقیف کو رسول اللہ ﷺ کے اس وعدے کا علم ہو گیا وہ اسے روک لیں گے اور نہ جانے دیں گے اس لیے اس نے ایک خاص مقام پر اپنی سواری کو تیار رکھنے کا حکم دیا اور گھوڑے کو طائف میں طلب کیا۔ یہ رات کے وقت اپنے گھوڑے پر سوار ہو کر تیزی سے وہاں سے نکل آیا اور پھر اس مقام پر آیا جہاں اس نے اپنی دوسری سواری کے تیار رکھنے کا انتظام کیا تھا اور اس پر سوار ہو کر جعرانہ یا مکے میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو گیا۔ آپؐ نے اس کے اہل وعیال اور مال کو اسے واپس دے دیا اور سو اونٹ اور دیے وہ اسلام لے آیا اور پکا مومن ہو گیا۔ رسول اللہ ﷺ نے اسے اس کی قوم اور طائف کے نواح کے قبائل ثمالہ' سلمہ اور فہم کے ان لوگوں کا جو اسلام لے آئے تھے عامل مقرر کر کے بھیج دیا یہ ان مسلمانوں کے ساتھ ثقیف سے لڑتے تھے ان کا جو گلہ باہر نکلتا تھا اس پر غارت گری کرتے تھے اس طرح انہوں نے ثقیف کو تنگ کر دیا اس پر ابومحجن بن حبیب بن عمرو بن عمیر الثقفی نے اس کی بدعہدی کی شکایت میں چند شعر بھی کہے۔

## مال غنیمت تقسیم کرنے پر اصرار:

عمرو بن شعیب سے مروی ہے کہ حنین کے قیدیوں کو ان کے وارثوں کے سپرد کرنے کے بعد رسول اللہ ﷺ سوار ہو گئے لوگ آپ کے پیچھے پڑ گئے اور کہنے لگے یا رسول اللہ ﷺ آپؐ ہمارے مال غنیمت کے اونٹ اور بکریاں تو ہم میں تقسیم کر دیجیے ان کی یورش نے آپ کو ایک جھاڑی کے قریب کر دیا جس سے الجھ کر آپ کی چادر جسم پر سے اتر گئی۔ آپؐ نے لوگوں سے کہا اے لوگو! میری چادر تو مجھے دے دو۔ بخدا اگر میرے پاس اتنے اونٹ ہوتے جتنے تہامہ میں درخت ہیں تو میں ان سب کو تم میں تقسیم کر دیتا تب شاید تم

مجھے بخیل' بزدل اور جھوٹا نہ سمجھو اس کے بعد آپؐ اپنے اونٹ کے پاس آئے اور آپؐ نے اس کے کوہان میں سے ایک مشت بال انگلیوں میں لیے ان کو لوگوں کو دکھا کر فرمایا! اے لوگو! بخدا تمہاری غنیمت اور اس پشم کے مٹھے میں میرا صرف پانچواں حصہ ہے وہ میں تم کو دے دیتا ہوں لہٰذا سوئی اور تاگا واپس دے دو' قیامت کے دن گھنڈی تکمے بھی اپنے مالک کے لیے رسوائی اور عذاب جہنم کا باعث ہوں گے آپ کی اس تقریر کو سن کر ایک انصاری اون کی ایک ٹکڑی آپ کے پاس لے کر آئے اور کہا میں نے یہ اپنے اونٹ کی زین کے لیے جس کی پشت پر زخم ہے اٹھائی تھی۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اس میں جس قدر میرا حصہ ہے وہ میں تم کو دیتا ہوں۔ انہوں نے کہا کہ جب آپ کا ایثار اس حد تک ہے تو مجھے اس کی قطعی ضرورت نہیں میں نہیں لیتا اور پھر انہوں نے اسے اپنے ہاتھ سے نیچے ڈال دیا۔

## مال غنیمت کی تقسیم:

عبداللہ بن ابی بکرؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے قبائل کے عمائد اور اشراف کو ان کی تالیف قلوب کے لیے عطاء دی۔ آپؐ نے ابوسفیان بن حرب کو سو اونٹ دیے۔ ان کے بیٹے معاویہ کو سو اونٹ دیے۔ حکیم بن حزام کو سو اونٹ دیے' بنو عبداللہ کے نضیر بن الحارث بن کلدہ بن علقمہ کو سو اونٹ دیے' علاء بن حارثہ الثقفی بنو زہرہ کے حلیف کو سو اونٹ دیے۔ حارث بن ہشام کو سو اونٹ دیے۔ صفوان بن امیہ کو سو اونٹ دیے۔ سہیل بن عمرو کو سو اونٹ اور حویطب بن عبدالعزیٰ بن ابی قیس کو سو' عیینہ بن حصن کو سو' اقرع بن حابس التمیمی کو سو اور مالک بن عوف النصری کو سو اونٹ دیے۔ متذکرۂ بالا اصحاب کو سو سو اونٹ دیے' ان کے علاوہ قریش کے مخرمہ بن نوفل بن اہیب الزہری' عمیر بن وہب الجمحی اور بنو عامر بن لوی کے ہشام بن عمرو کو سو سے کم دیے صحیح تعداد تو معلوم نہیں مگر اتنا یقینی معلوم ہے کہ ان کی تعداد سو سے کم تھی۔ سعید بن یربوع بن عنکثہ بن عامر بن مخزوم اور سہمی کو پچاس پچاس دیے' عباس بن مرداس السلمی کو چند اونٹ دیے جس سے وہ ناراض ہو گیا اور اس نے اس کی شکایت میں چند شعر کہے۔ رسول اللہ ﷺ کو جب اس کی اطلاع ہوئی آپؐ نے صحابہؓ سے فرمایا جاؤ اور اس کی زبان بند کر دو۔ آپؐ نے اس بنا پر اسے اور اونٹ دے دیے اور اس طرح اس کا منہ بند ہو گیا جیسا رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا تھا۔

## حضرت جعیلؓ بن سراقہ:

محمد بن ابراہیم بن الحارث سے مروی ہے کہ صحابہؓ میں سے کسی صاحب نے رسول اللہ ﷺ سے کہا کہ آپ نے عیینہ بن حصن اور اقرع بن حابس کو سو سو اونٹ دیے اور جعیل بن سراقہ الضمری کو کچھ نہ دیا۔ آپؐ نے فرمایا قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے جعیل بن سراقہ' عیینہ بن حصن اور اقرع بن حابس ایسے تمام روئے زمین کے عمائد سے بہتر ہیں مگر بات یہ ہے کہ اس عطا سے میں نے ان کی تالیفِ قلوب کی ہے کہ وہ دونوں مسلمان ہو جائیں اور جعیل بن سراقہ کے لیے میں ان کے اسلام کی نعمت کو بہتر سمجھتا ہوں اسی لیے میں نے ان کو چھوڑ دیا۔

## مالِ غنیمت کی تقسیم پر اعتراض:

ابوالقاسم' عبداللہ بن الحارث بن نوفل کا مولیٰ بیان کرتا ہے کہ ایک مرتبہ میں اور تلید بن کلاب اللیثی اپنے مقام سے چل کر عبداللہ بن عمرو بن العاص سے ملنے گئے وہ اس وقت اپنے جوتے ہاتھ میں اٹھائے ہوئے بیت اللہ کا طواف کر رہے تھے۔ ہم نے ان سے پوچھا کیا آپ اس وقت رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں تھے جب کہ حنین میں تمیمی نے آپؐ سے عطاء کے متعلق گفتگو کی تھی'

انہوں نے کہا ہاں! بنو تمیم کا ایک شخص ذوی الخویصرہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور کھڑا رہا' آپؐ اس وقت لوگوں کو عطاء دے رہے تھے۔ اس نے کہا اے محمد (ﷺ) آج جو کچھ آپؐ نے کیا ہے میں نے اسے دیکھا۔ رسول اللہ ﷺ نے پوچھا پھر کیا دیکھا' اس نے کہا آپؐ نے عدل نہیں کیا۔ رسول اللہ ﷺ کو غصہ آ گیا' آپؐ نے فرمایا مرد خدا اگر میرے یہاں عدل نہیں ہے تو پھر کہاں ہوگا۔ عمر بن الخطابؓ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ اجازت ہو تو اسے قتل کر دوں۔ آپؐ نے فرمایا نہیں اسے چھوڑ دو ممکن ہے کہ اس کے ساتھ اور لوگ بھی ہوں اور وہ اس طرح دین میں نکتہ چینی کر سکیں اور برگشتہ ہو جائیں اور تیر کی طرح دین سے نکل جائیں جس کی واپسی پھر ممکن نہیں کیونکہ جب تیر چلے سے نکلتا ہے تو پھر وہ کہیں نشانے کے علاوہ نظر نہیں پڑتا۔

ابو جعفر محمد بن علیؓ بن حسینؓ سے بھی یہ واقعہ اسی طرح مروی ہے کہ انہوں نے اس قائل کا نام ذوالخویصرہ التمیمی بیان کیا ہے۔

ابو سعید الخدریؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ سے یہ بات ذوالخویصرہ نے اس مال کو تقسیم کے وقت کہی تھی جو علی رضی اللہ عنہ نے آپ کی خدمت میں یمن سے ارسال کیا تھا اور آپؐ نے اسے بہت سے لوگوں میں جن میں عیینہ بن حصن' اقرع اور زید الخیل بھی تھے تقسیم کیا۔

## ایک کوڑے کا معاوضہ:

عبداللہ بن ابی بکرؓ سے مروی ہے کہ ایک صحابی نے جو حنین میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ شریک تھے مجھ سے بیان کیا کہ میں اپنی اونٹنی پر رسول اللہ ﷺ کے پہلو میں سوار چلا جا رہا تھا میرے پاؤں میں ایک بھاری اور مضبوط جوتا تھا میری اونٹنی رسول اللہ ﷺ کی اونٹنی سے ٹکرائی اور میرا جوتا آپ کی پنڈلی میں لگ گیا جس سے آپ کو تکلیف ہوئی۔ آپؐ نے میرے پیروں پر کوڑا مارا اور فرمایا کہ تم نے مجھے تکلیف پہنچائی پیچھے رہو۔ میں نے اپنی اونٹنی روک لی۔ دوسرے دن رسول اللہ ﷺ نے مجھے طلب کیا میں نے دل میں کہا کہ ضرور کل کے واقعے کی وجہ سے مجھے بلایا ہے۔ میں ڈرتا ہوا آپ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپؐ نے فرمایا کل تمہارا جوتا میرے پاؤں پر پڑ گیا تھا اس سے مجھے تکلیف ہوئی میں نے تمہارے پاؤں پر کوڑا مارا' اب میں نے تم کو اس لیے بلایا ہے کہ اس مار کا عوض دوں۔ چنانچہ آپؐ نے ایک کوڑے کے عوض میں اسی بھیڑیں عطاء فرمائیں۔

## حضرت سعد بن عبادؓ:

ابو سعید الخدریؓ سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ ﷺ نے قریش اور دوسرے قبائل میں وہ عطاء تقسیم کی جس کا ذکر آ چکا ہے اور انصار کو اس میں سے کچھ نہیں دیا وہ اپنے دل میں اس سے سخت ملول ہوئے اور اس پر چہ میگوئیاں کرنے لگے کسی نے یہ کہا کہ بخدا رسول اللہ ﷺ اپنی قوم سے مل گئے ہیں۔ سعد بن عبادہؓ آپؐ کے پاس آئے اور کہا یا رسول اللہ ﷺ یہ جماعت انصار آپؐ کے اس طرز عمل سے کبیدہ خاطر ہے کہ آپؐ نے اس مال غنیمت کو صرف اپنی قوم میں تقسیم کر دیا اور دوسرے قبائل عرب میں بھی بڑے بڑے عطیے تقسیم کیے مگر قبیلہ انصار کو اس میں سے کچھ بھی نہیں ملا۔ رسول اللہ ﷺ نے پوچھا تمہارا اپنا خیال کیا ہے۔ سعدؓ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ میں بھی اپنی قوم کا ہمنوا ہوں۔ آپؐ نے فرمایا اپنی تمام قوم کو اس احاطے میں بلا لاؤ۔ سعدؓ جا کر اپنی قوم کو اسی احاطے میں بلا لائے' دوسرے مہاجرین بھی وہاں آئے' سعدؓ نے ان کو نہ روکا وہ اندر چلے گئے اور لوگ آئے ان کو سعدؓ نے اندر جانے سے روک دیا۔ جب سب جمع ہو گئے۔

## رسول اللہ ﷺ کا انصار کو خطبہ:

سعدؓ نے رسول اللہ ﷺ کو جا کر اس کی اطلاع کی آپؐ وہاں تشریف لائے اور آپؐ نے اللہ کی شایان شان حمد وثنا کے بعد فرمایا تمہاری اس بات کا کیا مطلب ہے جس کی اطلاع مجھے ملی ہے۔ اور تم کیوں اپنے دل میں رنجیدہ ہو۔ کیا یہ واقعہ نہیں ہے کہ جب میں تمہارے پاس آیا تم گمراہ تھے اللہ نے تم کو ہدایت کی' تم غریب تھے اللہ نے تم کو غنی کر دیا۔ تم آپس میں ایک دوسرے کے دشمن تھے اللہ نے تم کو ایک دوسرے کا دوست بنا دیا۔ انصار نے کہا بے شک آپ صحیح فرماتے ہیں یہ اللہ اور اس کے رسول کا احسان اور فضل ہے رسول اللہ ﷺ نے پھر کہا تم مجھے جواب کیوں نہیں دیتے۔ انصار نے کہا ہم کیا جواب دیں یا رسول اللہ ﷺ' اللہ اور اس کے رسول کا ہم پر بڑا احسان اور فضل ہوا ہے۔ آپؐ نے فرمایا کیوں نہیں اگر تم چاہو تو جواب دے سکتے ہو اور اس جواب میں تم سچے ہو گے اور میں بھی تمہاری تصدیق کروں گا' تم مجھے یہ جواب دے سکتے ہو کہ آپؐ ہمارے پاس آئے جب کہ اوروں نے آپ کی تکذیب کی تھی ہم نے آپ کی رسالت کی تصدیق کی' آپ کو سب نے چھوڑ دیا تھا ہم نے آپ کی مدد کی۔ آپؐ اپنے گھر سے نکال دیے گئے تھے ہم نے آپ کو پناہ دی' آپؐ ضرورت مند تھے ہم نے آپ کی اعانت کی۔ اے گروہ انصار! دنیا کی ایک حقیر شے کے لیے تم مجھ سے کبیدہ خاطر ہو گئے۔ میں نے اس مال سے بعض لوگوں کی تالیف قلوب کرنا چاہی ہے تا کہ وہ مسلمان ہو جائیں اور تم کو میں نے تمہارے اسلام کے سپرد کر دیا۔ اے گروہ انصار! کیا تم اسے پسند نہیں کرتے کہ اور لوگ بکریاں اور اونٹ لے جائیں اور تم رسول اللہ کو اپنے گھر لے جاؤ۔ قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اگر ہجرت نہ ہوتی تو میں بھی انصار کا ایک فرد ہوتا' اگر تمام دنیا ایک راستے جاتی اور انصار دوسری راہ جاتے تو میں انصار کا راستہ اختیار کرتا' اے اللہ! تو انصار پر رحم فرما اور ان کی اولاد پر اپنی رحمت نازل کر اور ان کی اولاد کی اولاد پر اپنی رحمت مبذول کر۔ یہ سن کر تمام لوگ اس قدر روئے کہ ان کی ڈاڑھیاں اشکوں سے تر ہو گئیں اور انصار نے کہا کہ ہم اس بات پر بالکل راضی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ ہمارے حصے میں آئے۔ اس کے بعد آپؐ وہاں سے چلے آئے اور سب لوگ اپنے اپنے گھر چلے گئے۔

## حضرت عتابؓ بن اسید کی نیابت:

ابن اسحٰق سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ جعرانہ سے عمرہ کی نیت سے مکہ آئے آپؐ نے بقیہ مال غنیمت کو محبہ میں جو مرالظہران کے قریب واقع ہے محفوظ کرا دیا۔ عمرہ سے فارغ ہو کر آپؐ مدینہ واپس چلے عتابؓ بن اسید کو آپؐ نے مکہ پر اپنا نائب مقرر کیا اور ان کے ساتھ معاذ بن جبل کو بھی مکہ میں چھوڑا تا کہ وہ لوگوں کو مذہب اسلام اور قرآن کی تعلیم دیں۔ بقیہ مال غنیمت آپؐ کے ساتھ مدینہ روانہ ہوا ذوالقعدہ میں آپؐ نے یہ عمرہ کیا تھا۔ ذوالقعدہ یا ذوالحجہ میں آپؐ مدینہ آ گئے۔ اس سال عربوں کے قدیم طریقے پر حج ہوا۔ اور مسلمانوں نے اس ۸ ہجری میں عتابؓ بن اسید کی امارت میں حج کیا۔

اہل طائف رسول اللہ ﷺ کی ان کے یہاں سے ذوالقعدہ میں مراجعت سے لے کر رمضان ۹ ہجری تک بدستور طائف میں اپنے شرک پر قائم رہے اور مخالفت پر جمے رہے۔

واقدی کہتا ہے کہ جب جعرانہ میں رسول اللہ ﷺ نے مال غنیمت کو مسلمانوں میں تقسیم کیا تو ہر شخص کے حصے میں چار اونٹ اور چالیس بکریاں آئیں' جو سوار تھے انہوں نے اپنے گھوڑے کا بھی ایک حصہ لیا اس سفر سے آپؐ ذوالحجہ کے ختم ہونے میں چند

راتیں باقی تھیں مدینہ آئے۔

اس سال رسول اللہ ﷺ نے قبیلہ ازد کے جیفر اور عمرو جلندی کے بیٹوں کے پاس عمرو بن العاص کو صدقے کی تحصیل کے لیے روانہ کیا۔ ان دونوں نے عمرو بن العاص کو صدقے کی تحصیل کی اجازت دے دی عمروؓ نے وہاں کے دولت مندوں سے زکوٰۃ لی اور اسے وہیں کے محتاجوں میں تقسیم کر دیا۔ عمرو بن العاصؓ نے وہاں کے مجوسیوں سے جزیہ لیا' یہ شہری تھے اور عرب دیہاتی تھے۔

اس سال رسول اللہ ﷺ نے فاطمہ بنت الضحاک بن سفیان الکلابیہ سے نکاح کیا۔ جب اسے آخرت اور دنیا میں اختیار دیا گیا اس نے دنیا کو ترجیح دی۔ یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ اس نے رسول اللہ ﷺ سے پناہ مانگی' اس لیے آپؐ نے اسے چھوڑ دیا۔ ابو وجزۃ السعدی سے مروی ہے کہ اس عورت سے آپؐ نے ذوالقعدہ میں نکاح کیا تھا۔

## حضرت ابراہیمؑ کی ولادت:

اس سال ذوالحجہ میں ماریہؓ کے بطن سے ابراہیمؑ پیدا ہوئے۔ رسول اللہ ﷺ نے ان کو دودھ پلانے کے لیے ام بردہ بنت المنذر بن زید بن لبید بن حداش بن عامر بن غنم بن عدی بن النجار کے حوالے کر دیا۔ ان کے شوہر براء بن اوس بن خالد بن الجعد بن عوف بن مبذول بن عمرو بن غنم بن عدی بن النجار تھے۔ اس ولادت کے موقع پر ماریہ کی دائی سلمٰی رسول اللہ ﷺ کی آزاد کردہ باندی تھیں۔ بچے کی ولادت کے بعد وہ گھر سے نکل کر باہر ابورافع کے پاس آئیں اور لڑکے کی ولادت کی ان کو اطلاع دی۔ ابورافع نے رسول اللہ ﷺ کو جا کر اس کی بشارت دی۔ آپؐ نے ان کو ایک غلام عطاء فرمایا۔ حضرت ماریہ رضی اللہ عنہا کو جب اللہ نے آنحضور ﷺ کی صلب سے فرزند عطا فرمایا آپ کی دوسری بیویوں کو اس پر سخت رشک اور حسد ہوا۔



باب ۱۷

# غزوۂ تبوک ۹ھ

## بنو اسد کا وفد:

اس سال بنو اسد کا وفد اسلام لانے کے لیے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور انہوں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ قبل اس کے کہ آپ کسی کو ہمارے پاس بھیجتے ہم خود ہی آپؐ کی خدمت میں حاضر ہو گئے۔ ان کے اس قول پر اللہ عزوجل نے یہ آیت نازل فرمائی:

﴿ یَمُنُّوْنَ عَلَیْکَ اَنْ اَسْلَمُوْا قُلْ لَّا تَمُنُّوْا عَلَیَّ اِسْلَامَکُمْ ﴾

''وہ تم پر اس بات کا احسان دھرتے ہیں کہ اسلام لے آئے' تم کہہ دو کہ تم لوگ مجھ پر اپنے اسلام کا احسان مت جتاؤ''۔

اس سال ربیع الاوّل میں بلی کا وفد مدینہ آیا اور وہ رویفع بن ثابت البلوی کے پاس مہمان ہوئے اس سال لخم کے واربین کا وفد جس میں دس آدمی تھے مدینہ آیا۔

## عروہؓ بن مسعود الثقفی کا قبول اسلام:

واقدی کے قول کے مطابق اس سال عروہ بن مسعود الثقفی مسلمان ہو کر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آئے۔ اس کے متعلق محمد بن اسحٰق کی روایت یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب اہل طائف کے مقابلے سے واپس ہوئے عروہ بن مسعود بن معتب آپؐ کے پاس آنے کے لیے آپؐ کے پیچھے چلے۔ رسول اللہ ﷺ کے مدینہ پہنچنے سے قبل وہ آپؐ سے آملے اسلام لائے اور انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے درخواست کی کہ آپؐ مجھے میری قوم کے پاس اشاعت اسلام کے لیے جانے کی اجازت مرحمت فرمائیں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ وہ تم کو قتل کر دیں گے آپ کو ان کی مقاومت سے جو انہوں نے محاصرے کی حالت میں آپ کے مقابلے میں ظاہر کی تھی معلوم ہو چکا تھا کہ وہ بہت ہی مغرور ہیں اور اس لیے ان کی بات پر کان نہ دھریں گے۔ عروہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ وہ اپنی جوان عورتوں سے زیادہ مجھے محبوب رکھتے ہیں اور واقعہ بھی یہ تھا کہ عروہ اپنی قوم میں بہت ہی محبوب اور ذی اثر آدمی تھے سب ان کی بات مانتے تھے۔

## حضرت عروہ رضی اللہ عنہ کی شہادت:

عروہؓ اپنی قوم کو دعوت اسلام دینے کے لیے مدینہ سے چلے ان کو خیال تھا کہ چونکہ وہ ان کی بہت تعظیم و تکریم کرتے ہیں اس لیے اس بات میں ان کی مخالفت نہ ہوگی' مگر جب یہ اپنی قوم کو دعوتِ اسلام دینے کے لیے اپنے کوٹھے پر سب کے سامنے برآمد ہوئے اور انہوں نے اپنے بھی مسلمان ہو جانے کا اعلان کیا۔ ان کی قوم نے ہر سمت سے ان پر تیر چلائے ایک تیر ان کے لگا جس سے وہ

شہید ہو گئے۔ اس کے متعلق بنو مالک مدعی ہیں کہ یہ تیر ان کے ہم قوم بنو سالم بن مالک کے ایک شخص اوس بن عوف نے پھینکا تھا اور احلاف مدعی ہیں کہ ان کے ایک ہم قوم بنو عتاب بن مالک کے وہب بن جابر نے یہ تیر چلایا تھا۔ مرتے وقت عروہؓ سے کسی نے کہا اپنے قتل کے متعلق تمہارا کیا خیال ہے۔ انہوں نے کہا یہ تو میری بڑی عزت اور کرامت ہے کہ اللہ نے مجھے شہادت عطا فرمائی میرے ساتھ وہی کیا جائے جو رسول اللہ ﷺ کے ان صحابہؓ کے ساتھ کیا گیا ہے جو یہاں تمہارے مقابلہ میں شہید ہوئے مجھے بھی ان کے پاس دفن کر دو۔ چنانچہ عروہؓ کو اور مسلمان شہداء کے پاس دفن کر دیا گیا۔ اربابِ سیر کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ان کے بارے میں ارشاد فرمایا کہ عروہ کی مثال ان کی قوم میں وہی ہے جو ان صاحب کی جن کا ذکر سورۂ یٰسین میں آیا ہے اپنی قوم میں ہوئی۔

## عمرو بن امیہ اور عبد یا لیل:

اس سال رمضان میں اہل طائف کا وفد رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا۔ محمد بن اسحٰق کی روایت ہے کہ عروہؓ کے قتل کے چند ماہ بعد اہل طائف نے باہم طے کیا کہ ہم میں ان تمام عربوں سے جو ہمارے گرد آباد ہیں لڑنے کی طاقت نہیں ہے' یہ عرب پہلے سے اسلام لا کر بیعت کر چکے تھے اس کے لیے بنو علاج کا عمرو بن امیہ عرب کا مشہور زیرک اور چالاک شخص جو عبد یا لیل بن عمرو سے باہمی عداوت کی وجہ سے ہمیشہ کے لیے قطع تعلق کر چکا تھا خود عبد یا لیل بن عمرو کے پاس گیا۔ اس کے دروازے پہنچا اور پھر کسی سے کہا کہ جا کر اطلاع کرو کہ عمرو بن امیہ ملاقات کے لیے آیا ہے باہر آؤ۔ عبد یا لیل نے فرستادہ سے کہا کیا واقعی عمرو نے تم کو بھیجا ہے اس نے کہا جی ہاں اور وہ آپ کے دروازے پر کھڑے ہیں عبد یا لیل نے کہا مجھے تو کبھی اس بات کا وہم و گمان بھی نہ تھا کہ عمرو جیسا خود دار اور باوقار شخص کبھی خود میرے یہاں آئے گا' بہرحال عبد یا لیل نے اسے دیکھ کر خوش آمدید کہا' عمرو نے کہا کہ معاملہ ایسا اہم درپیش ہے کہ اس کی وجہ سے قطع تعلق کو بالائے طاق رکھنا پڑا۔ محمد کی طاقت وشوکت جس قدر بڑھ گئی ہے وہ ظاہر ہے تمام عرب اسلام لا چکے ہیں' تم میں ان سب سے لڑنے کی طاقت نہیں اب اپنی حالت پر غور کر لو۔

## بنو ثقیف کا وفد:

اس بات کا بنو ثقیف پر یہ اثر ہوا کہ وہ باہم مشورے کے لیے جمع ہوئے۔ کسی نے کہا دیکھو ہماری یہ حالت ہے کہ ہماری جان اور ہمارا مال ہر وقت خطرے میں ہے ہمارے جو مویشی چرنے کے لیے جاتے ہیں ان کو لوٹ لیا جاتا ہے جو شخص باہر جاتا ہے وہ ہلاک ہو جاتا ہے اس پر باہمی مشورے سے یہ طے پایا کہ عروہؓ کی طرح کسی کو رسول اللہ ﷺ کے پاس مصالحت کے لیے بھیجا جائے۔ سب نے عبد یا لیل بن عمرو بن عمیر سے جو عروہ کا ہم سن تھا درخواست کی کہ تم اس کام کے لیے جاؤ' اس نے اس خوف سے کہ جب وہ ان کے پاس واپس آئے گا اس کے ساتھ بھی وہی سلوک کیا جائے گا جو عروہؓ کے ساتھ کیا گیا ہے اس کام پر جانے سے انکار کیا اور کہا کہ جب تک میرے ساتھ اور لوگ بھی نہ بھیجے جائیں میں تنہا نہیں جاؤں گا۔ چنانچہ یہ طے پایا کہ اس کے ہمراہ احلاف کے دو شخص اور تین شخص بنو مالک کے مدینہ جائیں اس طرح اس وفد میں چھ آدمی ہوئے۔ بنو یسار کا عثمان بن ابی العاص بن بشر بن عبد وہمان' بنو سالم میں سے اوس بن عوف' بنو الحارث میں نمیر بن خرشہ بن ربیعہ' احلاف میں سے حکم بن عمرو بن وہب بن معتب اور شرحبیل بن غیلان

بن سلمہ بن معتب عبد یا لیل کے ساتھ ہوئے جو اس جماعت کا نمائندہ اور سردار مقرر کیا گیا تھا۔ یہ ان سب لوگوں کو محض اس وجہ سے اپنے ساتھ لے گیا کہ کہیں اس کے ساتھ بھی واپسی کے بعد وہی سلوک نہ ہو جو عروہؓ کے ساتھ ہوا تھا مگر جب اس کے ہمراہ یہ پانچ شخص اور ہوں گے تو یہ لوگ واپسی کے بعد اپنے خاندان سے نبٹ لیں گے۔

## حضرت مغیرہؓ اور حضرت ابوبکرؓ:

یہ وفد مدینہ روانہ ہوا' اس کے قریب پہنچ کر یہ جماعت مقام قنات میں فروکش تھی وہاں مغیرہؓ بن شعبہ سے جو اپنی باری میں حسب دستور صحابہ رسول اللہ ﷺ کے اونٹ چرا رہے تھے ان کی ملاقات ہوئی' ان کو دیکھتے ہی مغیرہؓ فرطِ مسرت میں اونٹوں کو چھوڑ کر اس وفد کے آنے کی بشارت دینے کے لیے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں دوڑے' قبل اس کے کہ مغیرہؓ رسول اللہ ﷺ کے پاس پہنچتے ابوبکر الصدیق رضی اللہ عنہ ان کو مل گئے۔ مغیرہؓ نے ان کو اطلاع دی کہ بنو ثقیف کا ایک وفد اسلام اور بیعت کی نیت سے آیا ہے مگر وہ چاہتے ہیں کہ اپنی جان' زمین اور املاک کے متعلق رسول اللہ ﷺ سے عہد لکھوا لیں۔ ابوبکرؓ نے مغیرہؓ سے کہا میں تم کو اللہ کی قسم دیتا ہوں کہ تاوقتیکہ میں رسول اللہ ﷺ سے یہ بات بیان نہ کر دوں تم مجھ سے پہلے ان کی خدمت میں نہ جانا۔ مغیرہؓ نے یہ بات مان لی اور رک گئے' ابوبکرؓ نے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر بنو ثقیف کے وفد کے آنے کی اطلاع دی۔ اس کے بعد مغیرہؓ اس وفد کے پاس چلے آئے اور شام کو اونٹ چرا کر ان کے ہمراہ مدینہ آئے' مغیرہؓ نے ان کو بتایا کہ تم لوگ رسول اللہ ﷺ کو اس طرح سلام کرنا مگر انہوں نے وہی قدیم جاہلیت کا سلام آپ کو کیا' آپؐ نے ان کے قیام کے لیے مسجد نبوی کے ایک طرف خیمہ لگوا دیا۔ خالد بن سعید بن العاص نے ان کے اور رسول اللہ ﷺ کے درمیان تکمیل معاہدہ کے لیے سفارت کے فرائض انجام دیے۔ معاہدہ تیار ہوا خالد بن سعید ہی نے اسے اس وفد اور رسول اللہ ﷺ کی موجودگی میں اپنے قلم سے لکھا جب تک کہ معاہدہ کی تکمیل نہ ہوگئی اور وہ اسلام لا کر بیعت نہ کر چکے ان کا یہ دستور رہا کہ جو کھانا ان کے لیے رسول اللہ ﷺ کے یہاں سے آتا تھا اسے وہ تاوقتیکہ خالد بن سعید نہ کھائیں ہاتھ نہیں لگاتے تھے۔

## حضرت محمد ﷺ اور بنو ثقیف میں معاہدہ:

اس معاہدہ میں انہوں نے اس شرط کی بھی درخواست کی تھی کہ ان کے بت لات کو تین سال تک نہ توڑا جائے۔ رسول اللہ ﷺ نے اس کو منظور نہیں کیا' انہوں نے ایک ایک سال کی مہلت کی درخواست کرنا شروع کی مگر آپؐ نے کسی بات کو نہیں مانا تب انہوں نے کہا کہ ہماری مراجعت کے چند ماہ تک نہ توڑا جائے اور اس میں بھی ایک ایک ماہ کی کمی کی درخواست کرتے رہے' مگر رسول اللہ ﷺ نے کوئی بات نہیں مانی' اس درخواست کی وجہ جیسا کہ انہوں نے خود ظاہر کی ہے یہ تھی کہ وہ چاہتے تھے کہ لات سے سردست کوئی تعارض نہ کیا جائے تاکہ وہ اپنے سفہاء عورتوں اور نافہم بچوں کی طرف سے مطمئن رہیں اور جب تک اسلام ان میں راسخ نہ ہو جائے لات کو منہدم کر کے ان کو نہ بھڑکائیں مگر رسول اللہ ﷺ نے اس شرط کے ماننے سے قطعی انکار کر دیا اور ابوسفیان بن حربؓ اور مغیرہ بن شعبہ کو لات کو توڑنے کے لیے طائف بھیج دیا۔ اس شرط کے علاوہ بنی ثقیف نے رسول اللہ ﷺ سے یہ بھی درخواست کی تھی کہ ان کو نماز معاف کر دی جائے اور اپنے ہاتھ سے اپنے اصنام کو توڑنے سے معاف رکھا جائے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ

بتوں کے توڑنے سے میں نے تم کو معاف کیا مگر نماز کسی طرح معاف نہیں کی جا سکتی اس مذہب میں کوئی بھلائی نہیں جس میں نماز نہیں۔ بنوثقیف کے وفد نے کہا اگر چہ اس میں ذلت ہے مگر بہر حال ہم نماز کو قبول کرتے ہیں۔

## حضرت عثمانؓ بن ابی العاص:

جب وہ اسلام لے آئے رسول اللہ ﷺ نے معاہدہ تحریر کر دیا اور عثمانؓ بن ابی العاص کو جو اگر چہ ان میں سب سے کمسن تھے ان کے شرائع اسلام اور قرآن کی تعلیم حاصل کرنے کے شوق و ذوق کی وجہ سے ان کا امیر مقرر فرمایا۔ ابوبکرؓ نے اس بارے میں عثمان کی سفارش کی اور کہا یا رسول اللہ ﷺ اس تمام جماعت میں یہ نوجوان احکام اسلام اور قرآن کے سیکھنے کا بہت زیادہ دلدادہ اور کوشاں مجھے نظر آیا ہے۔ اسی وجہ سے آپؐ نے عثمان کو امیر مقرر کیا۔

## بنوثقیف میں بت پرستی کا خاتمہ:

یہ لوگ رسول اللہ ﷺ سے رخصت ہو کر اپنے علاقوں کو واپس ہوئے' رسول اللہ ﷺ نے سفیانؓ بن حرب اور مغیرہؓ بن شعبہ کو ان کے بت لات کے توڑنے کے لیے روانہ فرمایا' یہ دونوں بھی وفد کے ساتھ طائف روانہ ہوئے طائف پہنچ کر مغیرہ رضی اللہ عنہ نے ابوسفیان رضی اللہ عنہ سے کہا کہ آپ مجھ سے پہلے طائف جائیں۔ انہوں نے اس سے انکار کیا اور کہا کہ یہ تمہاری قوم ہے تم ان کے پاس جاؤ' خود ابوسفیان ذات الہرم میں اپنی املاک میں ٹھہر گئے' مغیرہ رضی اللہ عنہ طائف میں آئے اور کدال لے کر لات کو توڑنے اس پر چڑھے اس اثناء میں ان کی قوم والے بنومعتب ان کی حفاظت کے لیے کہ مبادا عروہ کی طرح کوئی انہیں بھی تیر یا نیزے کا نشانہ بنائے ان کے پاس کھڑے رہے' ثقیف کی عورتیں برہنہ سر لات پر گریہ و بکا کرتی ہوئی گھروں سے نکل آئیں اور اس کا نوحہ پڑھ رہی تھیں اور کہہ رہی تھیں:

الا ابکین دفاع اسلمها الوضاع لم یحسنوا المصاع.

''ہم اپنے محافظ پر روتے ہیں جسے اس کے خادموں نے چھوڑ دیا ہے اور انہوں نے اس کی حفاظت میں داد مردانگی نہیں دی''۔

مغیرہؓ اس پر تیر مار رہے تھے اور کہتے جاتے تھے تیرا برا ہو' اسے توڑ کر انہوں نے اس کے خزانے اور زیور پر قبضہ کر لیا اور اب ابوسفیان کو بلا بھیجا' وہ آئے لات کا تمام مال ایک جگہ جمع تھا۔ طائف بھیجتے وقت رسول اللہ ﷺ نے ابوسفیان کو حکم دیا تھا کہ وہ لات کے خزانے سے مسعود کے بیٹے عروہ اور اسواد کا قرض ادا کریں۔ چنانچہ ابوسفیانؓ نے حسبِ عمل کر دیا۔ اس سال رسول اللہ ﷺ غزوہ تبوک کے لیے تشریف لے گئے۔



# غزوۂ تبوک

## مسلمانوں کا زمانہ عسرت:

محمد بن اسحٰق سے مروی ہے کہ طائف سے واپس آ کر ذوالحجہ سے رجب تک کا زمانہ رسول اللہ ﷺ نے مدینہ میں بسر فرمایا اور پھر آپؐ نے مسلمانوں کو روم سے لڑائی کی تیاری کا حکم دیا۔ اس وقت مسلمان بہت ہی عسرت کی حالت میں تھے گرمی شدید تھی قحط سالی تھی' میوے کی فصل تیار تھی ہر شخص گرمی کی وجہ سے زیر سایہ رہنا چاہتا تھا اس لیے وہ اس زمانے میں جہاد کے لیے نہیں جانا چاہتے تھے بلکہ خواہش مند تھے کہ فصل سے متمتع ہوں اور گرمی راحت سے بسر کریں۔

## جد بن قیس:

تقریباً ہمیشہ رسول اللہ ﷺ کا یہ دستور تھا کہ جب آپؐ جہاد کے لیے تشریف لے جاتے تو مقام کا نام ظاہر نہ کرتے بلکہ جہاں حملہ مقصود تھا اس کے علاوہ اور کسی جگہ کا نام بتاتے البتہ اس موقع پر آپؐ نے بعد سفر قحط سالی اور خریف کی کثرت تعداد کی وجہ سے تبوک کا نام عام طور پر ظاہر کر دیا تا کہ اس سفر کے لیے سب لوگ پوری تیاری کر لیں۔ اس خیال سے آپؐ نے لوگوں کو تیاری سفر کا حکم دیا اور کہہ دیا کہ میں روم کے مقابلے پر جا رہا ہوں۔ اس لیے باوجود اس پریشان حالی کے جس میں مسلمان مبتلا تھے اور روم ایسی پرشوکت طاقت کے مقابلے پر جہاد کے لیے جاتے ہوئے دل میں پس و پیش کرتے تھے وہ آپؐ کے حکم کی وجہ سے تیاری کرنے لگے' اسی تیاری سفر کے اثناء میں ایک دن آپؐ نے بنوسلمہ کے جد بن قیس سے کہا کہو جد اس سال رومیوں سے جہاد کے لیے چلتے ہو۔ جد نے کہا یا رسولؐ اللہ کیا یہ مناسب نہ ہو گا کہ مجھے آپؐ یہیں قیام کی اجازت دے دیں اور فتنے میں نہ ڈالیں کیونکہ بخدا میری تمام قوم اس بات سے واقف ہے کہ میں عورتوں کا نہایت ہی دلدادہ ہوں مجھے اندیشہ ہے کہ رومیوں کی عورتوں کو دیکھ کر مجھ سے صبر نہ ہو سکے گا۔

## جہاد سے متعلق آیت قرآنی کا نزول:

رسول اللہ ﷺ نے ان کی طرف سے منہ پھیر لیا اور فرمایا اچھا میں نے تم کو قیام کی اجازت دی۔ جد بن قیس ہی کے متعلق یہ آیت نازل ہوئی ہے ومنهم من يقول ائذن لي و لا تفتني. (آخر آیت تک) یعنی ان کو رومی عورتوں کے فتنے میں پڑنے کے مواقع سے معاف کر دیا جائے حالانکہ یہ ان کا محض بہانہ تھا حقیقت نہ تھی بلکہ اس قول سے وہ اور اس سے بڑھ کر اس فتنے میں مبتلا ہوئے کہ رسول اللہ ﷺ کی معیت سے انہوں نے ارادۃً پہلو تہی کی اور اپنی جان کو رسول اللہ ﷺ کے مقابلے میں عزیز رکھا اور اسی لیے اللہ تعالیٰ اسی آیت کے سلسلے میں کہتا ہے وان جهنم من ورائه تک اور بے شک ان لوگوں کے لیے جہنم ہے جو آپؐ کے پیچھے رہ گئے۔

22

## منافقین کی سرگرمیاں:

اس موقع پر کسی منافق نے لوگوں کو جہاد سے روکنے اور دین الٰہی میں شک ڈالنے اور رسول اللہ ﷺ کی بات بگاڑنے کے لیے کہا کہ تم اس گرمی میں نہ جاؤ۔ انہیں منافقوں کے متعلق اللہ نے یہ آیت و قالوا لا تنفروا فی الحرقل نار جھنم اشد حرًا لو کانوا یفقھون. (اور منافقوں نے کہا تم گرمی میں نہ جاؤ' کہہ دو کہ دوزخ کی آگ اس سے کہیں زیادہ گرم ہے اگر وہ سمجھیں) اپنے قول جزاء بما کانوا یکسبون. (اور یہ سزا ان کے اعمال کی ہے) تک نازل فرمائی۔

## حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی مالی امداد:

رسول اللہ ﷺ نے اب بیش از بیش سفر کی تیاری میں کوشش شروع کی آپؐ نے صحابہ کو بھی مستعدی کے ساتھ جلد تیار ہو جانے کا حکم دیا اور آپؐ نے دولت منداصحاب کو اللہ کی راہ میں خرچ کرنے اور سواریوں کی بہم رسائی کی ترغیب دی چنانچہ ان حضرات نے آپؐ کے ارشاد کی پوری تعمیل کی۔ عثمانؓ بن عفان نے اس موقع پر اس قدر رقم کثیر اللہ کی راہ میں خرچ کی جو کوئی دوسرا نہ کرسکا۔

سات مسلمان جن میں انصاری وغیرہ تھے روتے ہوئے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آئے' یہ غریب تھے انہوں نے آپؐ سے سواری کی درخواست کی رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میرے پاس سواری نہیں کہ میں تم کو دوں اس لیے وہ آزردہ ہو کر روتے ہوئے آپؐ کے پاس سے چلے گئے کیونکہ خود ان کے پاس بھی خرچ کرنے کے لیے کچھ نہ تھا۔

## یامین بن عمیر اور عبداللہ بن مغفل:

یامین بن عمیر بن کعب النضری اور عبداللہ بن مغفل سے ابولیلیٰ عبدالرحمٰن بن کعب کی راستے میں ملاقات ہوئی' یہ دونوں رو رہے تھے۔ ابولیلیٰ نے پوچھا کیوں روتے ہو؟ انہوں نے کہا ہم رسول اللہ ﷺ کے پاس گئے تھے کہ آپ ہمیں سواری مرحمت فرمائیں مگر وہاں بھی ہمیں کوئی سواری نہیں ملی اور خود ہمارے پاس اتنا نہیں ہے کہ سواری کا بندوبست کر کے آپؐ کے ساتھ جہاد کے لیے جاسکیں۔ ابولیلیٰ نے ان کو ایک بارکش اونٹ دیا۔ ان دونوں نے اس پر کجاوہ رکھا' اس کے علاوہ ابولیلیٰ نے زادِ راہ کے لیے کچھ چھوارے بھی ان کو دیے اور اس طرح یہ دونوں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ جہاد کے لیے روانہ ہوئے۔

کچھ اعرابی جہاد سے معذرت خواہی کے لیے آپؐ کے پاس آئے مگر اللہ عزوجل نے ان کی معذرت قبول نہیں کی' یہ بنوغفار کے عرب تھے' ان میں خفاف بن ایماء بن رحضہ بھی تھے۔

## جنگ تبوک میں شریک نہ ہونے والے مسلمان:

رسول اللہ ﷺ نے سفر کی تیاری مکمل کر کے روانگی کا ارادہ کر لیا' بعض مسلمانوں کی نیت آپؐ کے ساتھ جانے سے بدل گئی اور وہ برآمد نہ ہوئے اگر چہ ان کے ایمان میں کچھ شک نہ تھا اور وہ مخلص مسلمان تھے مگر ساتھ نہ ہوئے ان میں بنوسلمہ کے کعب بن مالک بن ابی کعب' بنوعمرو بن عوف کے مرارہ بن الربیع' بنوواقف کے ہلال بن امیہ اور بنوسالم بن عوف کے ابوخیثمہ رضی اللہ عنہ تھے یہ سچے مسلمان تھے جن کے ایمان میں کچھ شک نہ تھا۔

## عبداللہ بن ابی سلول کا فتنہ:

مدینہ سے چل کر رسول اللہ ﷺ نے ثنیۃ الوداع پر منزل کی عبداللہ بن ابی سلول نے ثنیۃ الوداع کے زیریں میں آپؐ کے مقابل حبابہ کے کوہ ذباب پر اپنی علیحدہ چھاؤنی ڈالی' اس کی جماعت کسی طرح رسول اللہ ﷺ کی جماعت سے کم نہ تھی۔ جب آپؐ اس مقام سے روانہ ہوئے عبداللہ بن ابی سلول دوسرے منافقوں کے ساتھ ارادۃً پیچھے رہ گیا اور اس نے آپ کا ساتھ نہیں دیا اس کے ساتھ بنوعوف بن الخزرج کا عبداللہ بن ابی۔ بنوعمرو بن عوف کا عبداللہ بن نبتل اور بنوقینقاع کا رفاعہ بن زید بن التالوت وہ منافقوں کے سرغنہ تھے جو ہمیشہ اسلام اور مسلمانوں کے ساتھ فریب اور ریا کاری کرتے رہتے تھے' ان لوگوں کے متعلق اللہ عزوجل نے یہ آیت نازل فرمائی لقد ابتغوا الفتنة من قبل و قلبوالك الامور (آخر آیت تک) ''اس سے قبل وہ فتنہ برپا کرنا چاہتے تھے اور انہوں نے تمہارے معاملات کو الٹ دیا''۔

## حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کی روانگی مراجعت:

رسول اللہ ﷺ نے علیؓ بن ابی طالب کو حکم دیا کہ وہ مدینہ میں آپؐ کے اہل وعیال کی خبر گیری کے لیے قیام کریں اور ساتھ نہ آئیں آپؐ نے اس موقع پر بنوغفار کے سباع بن عرفطہ کو مدینہ پر اپنا نائب مقرر فرمایا۔ علیؓ کے قیام مدینہ پر منافقوں نے ان کے متعلق طرح طرح کی چہ میگوئیاں شروع کیں اور کہا کہ رسول اللہ ﷺ ان کو نکما سمجھ کر ساتھ نہیں لے گئے۔ جب علی رضی اللہ عنہ کو منافقوں کی اس بات کا علم ہوا انہوں نے اسلحہ لگائے اور وہ مدینہ سے چل کھڑے ہوئے اور جرف میں جہاں رسول اللہ ﷺ مقیم تھے آپؐ کے پاس پہنچ گئے۔ علیؓ نے آپؐ سے کہا یا رسول اللہ ﷺ منافق کہتے ہیں آپؐ نے مجھے دوبھر سمجھا اور اس طرح مجھے مدینہ میں قیام کا حکم دے کر اپنا بوجھ ہلکا کر لیا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا وہ جھوٹ بولتے ہیں۔ میں نے تم کو صرف اپنے اہل وعیال کی نگرانی کی خاطر مدینہ میں قیام کا حکم دیا ہے تم جاؤ اور میرے اور اپنے اہل وعیال میں میری نیابت کرو۔ اے علیؓ! کیا تم اس کو اچھا نہیں سمجھے کہ تم کو میرے پاس وہ درجہ نصیب ہو جو ہارون کو موسیٰ کے پاس تھا۔ اگرچہ میرے بعد اب کوئی اور نبی نہیں۔ علیؓ مدینہ چلے آئے اور رسول اللہ ﷺ اپنی راہ چلے گئے۔

## حضرت ابوخیثمہ رضی اللہ عنہ:

آپؐ کے جانے کے کئی روز بعد بنوسالم کے ابوخیثمہ رضی اللہ عنہ ایک دن جب کہ نہایت شدید گرمی تھی اپنے گھر آئے انہوں نے دیکھا کہ ان کی دونوں بیویاں ایک مکان میں اپنے پلنگوں پر بیٹھی ہوئی ہیں اور ہر ایک نے اپنی سیج آراستہ کی ہے ٹھنڈا پانی اور کھانا اپنے خاوند کے لیے تیار کر رکھا ہے ابوخیثمہ اندر آ کر اس حجرے کے دروازے پر جس میں دونوں کے پلنگ بچھے تھے کھڑے ہو گئے انہوں نے اپنی بیویوں کو اور اس تیاری کو جو انہوں نے ان کے لیے کی تھی دیکھا اور کہا کہ رسول اللہ ﷺ تو دھوپ اور لو میں سفر کر رہے ہیں اور میں یہاں اس ٹھنڈے سایہ میں جہاں ٹھنڈا پانی اور کھانا تیار ہے اور حسین عورت موجود ہے قیام کروں یہ تو انصاف نہیں ہے پھر انہوں نے اپنی بیویوں سے کہا کہ میں بخدا تمہارے کسی کے بستر پر نہیں آتا میں رسول اللہ ﷺ کے پاس جاتا ہوں تم میرے لیے زادِراہ تیار کر دو' ان دونوں نے زادِراہ مہیا کر دیا۔ ابوخیثمہ نے اپنا اونٹ لیا اس پر کجاوہ رکھا اور پھر رسول اللہ ﷺ کے پاس جانے

کے ارادے سے چل کھڑے ہوئے اور رسول اللہ ﷺ تبوک میں فروکش تھے کہ ابوخیثمہ آپؐ کے پاس پہنچ گئے۔ اثنائے راہ میں ابو خیثمہ کو عمیر بن وہب الجمحی جو رسول اللہ ﷺ کے پاس جا رہے تھے مل گئے' اب دونوں ساتھ ہو گئے' تبوک کے قریب پہنچ کر ابوخیثمہؓ نے عمیر بن وہبؓ سے کہا میں نے ایک قصور کیا ہے کیا یہ مناسب نہ ہوگا کہ تم ذرا پیچھے ہوتا کہ پہلے میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں باریاب ہو جاؤں عمیرؓ نے ان کی بات مان لی' ابوخیثمہؓ آگے بڑھے' رسول اللہ ﷺ تبوک میں فروکش تھے جب ابوخیثمہ آپؐ کے قریب پہنچے لوگوں نے آپؐ سے کہا یا رسول اللہ ﷺ کوئی شتر سوار آ رہا ہے۔ آپؐ نے فرمایا ابوخیثمہؓ ہوں گے۔ صحابہؓ نے دیکھ کر کہا یا رسول اللہ ﷺ وہ ابوخیثمہؓ ہیں۔ ابوخیثمہؓ نے اپنا اونٹ بٹھایا رسول اللہ ﷺ کو سلام کیا۔ آپؐ نے پوچھا کہو خیر ہے۔ ابوخیثمہؓ نے سارا واقعہ سنایا' آپؐ نے فرمایا اچھا کیا اور آپؐ نے ان کو دعائے خیر دی۔

## حجر میں پانی نہ پینے کا حکم:

اثنائے راہ میں جب رسول اللہ ﷺ حجر آئے۔ آپ نے منزل کی' اس کے کنویں سے لوگوں نے پانی لیا اور جب وہ شام کو فرودگاہ واپس آئے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ نہ اس کنویں کا پانی پیو اور نہ اس سے وضو کرو بلکہ اس کے پانی سے جو آٹا تم نے گوندھا ہو اسے اونٹوں کو کھلا دو خود اس میں سے ہرگز نہ کھاؤ اور آج شب میں تم سے کوئی بغیر کسی کو ساتھ لیے فرودگاہ سے باہر نہ جائے۔ تمام صحابہؓ نے آپؐ کے حکم کی بجا آوری کی' البتہ بنوساعدہ کے دو شخصوں نے اس ہدایت پر عمل نہیں کیا' ایک صاحب قضائے حاجت کے لیے گئے اور ایک اپنے اونٹ کی تلاش میں نکلے جو قضائے حاجت کے لیے گئے تھے اسی راہ میں ان کو مرض خناق ہو گیا اور جو اونٹ کی تلاش میں گئے تھے ان کو تیز ہوا نے اڑا کر ''طے'' کے دونوں پہاڑوں کے درمیان جا پٹکا۔ آپ کو اس کی اطلاع ہوئی آپؐ نے فرمایا کہ میں نے بغیر کسی کو ساتھ لیے باہر نکلنے کی ممانعت نہیں کر دی تھی۔ ان میں سے جو صاحب بیمار ہو گئے تھے ان کے لیے آپؐ نے دعا فرمائی وہ اچھے ہو گئے اور دوسرے صاحب جو ''طے'' کے پہاڑوں میں جا گرے تھے ان کو خود بنو طے آپ کی مدینہ میں واپسی کے بعد بلا معاوضہ آپؐ کے پاس لے آئے۔

## رسول اللہ ﷺ کی بارش کے لیے دعاء:

صبح کو فرودگاہ میں کسی کے پاس پانی نہ تھا' صحابہؓ نے اس کے متعلق رسول اللہ ﷺ سے شکایت کی آپؐ نے جناب باری میں دعاء فرمائی اسی وقت اللہ نے ایک بادل بھیجا جس سے اتنی بارش ہوگئی کہ سب سیراب ہو گئے اور انہوں نے آئندہ کے لیے بھی پانی بھر لیا۔

عاصم بن عمر بن قتادہ سے مروی ہے کہ میں نے محمود بن لبید سے پوچھا کہ عہد رسالت میں بھی لوگوں میں نفاق تھا اور وہ اس سے واقف تھے' انہوں نے کہا ہاں بے شک تھا' لوگ اپنے بھائی' باپ چچا اور دوسرے اعزاء کے نفاق سے واقف ہوتے تھے مگر اس کے باوجود ایک دوسرے کی پردہ داری کرتے تھے۔ میری قوم کے ایک شخص نے ایک مشہور منافق کا واقعہ مجھ سے بیان کیا ہے کہ وہ اسی غزوۂ تبوک کے سفر میں آپؐ کے ساتھ تھا جب حجر میں پانی کا یہ واقعہ پیش آیا اور رسول اللہ ﷺ نے پانی کے لیے اللہ کی جناب میں دعاء کی اور اللہ نے بادل بھیج کر اتنا پانی برسا دیا جس سے تمام لوگ سیراب بھی ہو گئے اور انہوں نے حسب ضرورت اپنے ساتھ

بھی پانی بھر لیا۔ ہم نے اس سے کہا کہ کم بخت اب بھی تجھے رسول اللہ ﷺ کی نبوت میں کچھ شک ہے۔ اس نے کہا اس سے کیا ہوتا ہے یہ تو ایک گزر جانے والی بدلی تھی۔

## رسول اللہ ﷺ کی گمشدہ اونٹنی:

حجر سے جب آپؐ روانہ ہوئے کسی جگہ آپ کی اونٹنی کھوگئی' صحابہؓ اس کی تلاش میں نکلے اس وقت آپؐ کے صحابہؓ میں سے ایک صاحب عمارہ بن حزم جو عقبی اور بدری تھے اور بنو عمرو بن حزم کے چچا تھے آپؐ کے پاس موجود تھے عمارہؓ کے ساتھ ان کی قیام گاہ میں زید بن نصیب القنقاعی منافق بھی تھا۔ اونٹنی کے گم ہونے اور اس کی تلاش پر اس زید نے جو عمارہ کی قیام گاہ میں تھا اور وہ خود رسول اللہ ﷺ کے پاس تھے اپنے مقام پر کسی سے کہا محمد (ﷺ) کا دعویٰ ہے کہ وہ نبی ہیں اور وہ تم سے آسمان کی خبریں بیان کرتے ہیں مگر خود اپنی اونٹنی کا پتہ ان کو معلوم نہیں' یہاں اس زید نے یہ بات کہی اور اپنے مقام پر رسول اللہ ﷺ نے عمارہؓ سے جو آپؐ کے پاس تھے کہا دیکھو کسی شخص نے یہ بات کہی ہے کہ محمد (ﷺ) نبوت کے مدعی ہیں اور وہ کہتے ہیں کہ میں تم لوگوں کو آسمان کی اطلاعیں دیتا ہوں مگر خود اپنی اونٹنی کا ان کو پتہ نہیں' اے عمارہؓ بخدا میں صرف وہی جانتا ہوں جو اللہ مجھے بتا دیتا ہے اللہ نے مجھے اونٹنی کا پتہ بتا دیا ہے وہ فلاں گھاٹی کی وادی میں موجود ہے اس کی مہار ایک جھاڑی سے الجھ گئی ہے جس کی وجہ سے وہ قید ہوگئی ہے جاؤ اور اسے لے آؤ۔ چنانچہ وہ اس پتے پر گئے اور اونٹنی کو لے کر آئے اس کے بعد عمارہؓ اپنے مقام پر آئے اور انہوں نے کہا کہ آج یہ عجیب واقعہ ہوا کہ رسول اللہ ﷺ نے یہ بات ابھی مجھ سے کہی کہ کسی شخص نے آپؐ کے متعلق ایسا سوءظن بیان کیا اور اللہ نے اس سے آپ کو مطلع کر دیا اس پر اور ایک شخص نے جو عمارہ کی قیام گاہ میں تھا اور جو رسول اللہ ﷺ کے اس خبر کو بیان کرتے وقت آپؐ کے پاس موجود نہ تھا کہا بخدا قبل اس کے کہ تم ہمارے پاس آؤ زید نے یہ بات رسول اللہ ﷺ کی شان میں کہی تھی عمارہ کو غصہ آ گیا انہوں نے بڑھ کر زید کی گردن پکڑی اور کہا اے اللہ کے بندو! میری قیام گاہ میں یہ منافق موجود ہے اور مجھے اس کا علم نہ تھا اور زید سے کہا اے دشمن خدا میری قیام گاہ سے دور رہو اور اب ہرگز میرے ساتھ نہ رہو زید کے متعلق بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ بعد میں وہ تائب ہو گیا تھا' دوسروں نے بیان کیا ہے کہ وہ ہمیشہ اپنی موت تک منافق ہی مشہور رہا۔

## حضرت ابوذرؓ:

رسول اللہ ﷺ اپنی راہ چلتے رہے' اثنائے راہ میں سے جب کوئی آپؐ کے ساتھ سے پیچھے رہ جاتا اور صحابہؓ اس کی اطلاع آپ کو دیتے آپؐ فرماتے جانے دو اگر ان کی شرکت ہمارے لیے سودمند ہے تو اللہ بہت جلد اسے تم سے ملا دے گا اور اگر اس کے خلاف ہے تو اس کا ساتھ نہ آنا اچھا ہی ہوا کہ اس کی طرف سے اللہ نے تم کو مطمئن کر دیا۔ شدہ شدہ ایک دن صحابہؓ نے عرض کیا کہ ابوذرؓ پیچھے رہ گئے اور واقعہ یہ تھا کہ ان کا اونٹ نکما ہو گیا تھا رسول اللہ ﷺ نے کہا جانے دو اگر ان کی شرکت سودمند ہے تو اللہ تعالیٰ بہت جلد ان کو تم سے ملا دے گا اور اگر اس کے خلاف ہے تو اللہ نے ان کی طرف سے تم کو مطمئن کر دیا۔

## حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کے متعلق پیشگوئی:

ابوذرؓ کا اونٹ سفر سے تھک کر اڑ گیا اور جب وہ کسی طرح نہ چل سکا تو انہوں نے اپنا سامان اس پر سے اتار کر اسے اپنی پشت

پر لادا اور پیدل رسول اللہ ﷺ کے پیچھے چل کھڑے ہوئے رسول اللہ ﷺ کسی منزل میں فروکش تھے ایک مسلمان کی نظر ابوذرؓ پر پڑی انہوں نے کہا کوئی شخص پیدل راستے پر آ رہا‘ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ابوذرؓ ہوں گے مسلمان نے جب غور سے ان کو دیکھا تو شناخت کرلیا کہ وہ ابوذرؓ ہیں۔ انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے کہا کہ ابوذر آ رہے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اللہ ابوذرؓ پر رحم کرے وہ تنہا پیدل آ رہے ہیں‘ حالت تنہائی میں ان کو موت آئے گی اور تنہا قبر سے اٹھائے جائیں گے۔

## حضرت ابوذرؓ کی تنہائی:

عثمانؓ نے جب ابوذر کو جلاوطن کر دیا انہوں نے ربذہ میں مستقل سکونت اختیار کرلی جب ان کا وقت آیا اس وقت ان کے پاس سوائے ان کی بیوی اور غلام کے اور کوئی نہ تھا۔ ابوذرؓ نے مرتے وقت ان دونوں کو وصیت کی کہ مجھے غسل دے کر اور کفن پہنا کر شارع عام پر رکھ دینا جو پہلا قافلہ وہاں آئے اس سے کہنا کہ یہ ابوذر صحابی رسول اللہ ﷺ کا جنازہ ہے آپ لوگ ان کے دفن کرنے میں ہماری اعانت کریں‘ چنانچہ جب ان کا انتقال ہوگیا ان کی بیوی اور غلام نے ان کو غسل دے کر کفن پہنایا اور پھر شارع عام پر لا کر ان کو رکھ دیا‘ اسی وقت عبداللہ بن مسعود اور اہل عراق کی ایک جماعت جو عمرہ کرنے مکہ جا رہے تھے وہاں آئے اور انہوں نے اچانک ایک جنازہ راستے پر رکھا ہوا پایا قریب تھا کہ اونٹ اسے کچل دیتے‘ غلام نے قافلے کے پاس جا کر ان سے کہا کہ یہ ابوذر صحابی رسول اللہ ﷺ کی نعش ہے آپ ان کے دفن کرنے میں ہماری مدد کریں‘ یہ سنتے ہی عبداللہ بن مسعود رونے لگے اور انہوں نے لا الہ الا اللہ کہا اور پھر کہا کہ رسول اللہ ﷺ کا قول ابوذرؓ کے متعلق بالکل سچا ہوا۔ آپؐ نے ان کے بارے میں فرمایا تھا کہ تم اکیلے چل رہے ہو اکیلے مرو گے اور اکیلے قبر سے اٹھائے جاؤ گے پھر وہ اور ان کے ساتھی اونٹوں سے اتر پڑے انہوں نے ابوذر کو دفن کر دیا۔ پھر عبداللہ بن مسعودؓ نے سب سے ابوذرؓ کا واقعہ بیان کیا اور اس پر رسول اللہ ﷺ نے سفر تبوک کے اثناء میں ان کے لیے جو کچھ کہا تھا بیان کیا۔

## ودیعہ بن ثابت اور مخشی بن حمیر:

منافقین کی ایک جماعت جس میں عمرو بن عوف کا ودیعہ بن ثابت اور اشجع کا ایک شخص مخشی بن حمیر بنوسلمہ کا حلیف بھی تھا اس سفر میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھی ان میں سے کسی نے دوسرے مسلمانوں کو خوف دلانے اور برداشتہ خاطر کرنے کے لیے کہا کیا تم رومیوں سے لڑنا دوسروں کے مقابلے کی طرح سہل سمجھے ہو۔ بخدا میں یقین کامل رکھتا ہوں کہ کل تم کو قید کر کے رسی سے باندھا جائے گا‘ اس پر مخشی بن حمیر نے کہا کاش مجھے موقع ملتا تو میں ضرور حکم دیتا کہ ہم میں سے ہر ایک کے سو درے مارے جائیں اور مجھے یہ بھی اندیشہ ہے کہ تمہارے اس قول کی وجہ سے اللہ تعالیٰ ہمارے متعلق قرآن نازل فرمائے گا۔ ایک طرف منافقوں نے یہ بات چیت کی ادھر رسول اللہ ﷺ کو بذریعۂ وحی اس کی خبر ہوگئی آپؐ نے عمار بن یاسرؓ سے کہا کہ تم فلاں لوگوں کے پاس جاؤ انہوں نے کذب و افتراء کیا ہے تم ان سے پوچھو کہ انہوں نے کیا کہا‘ اگر وہ بیان کرنے سے انکار کر دیں تو تم خود کہنا کہ تم لوگوں نے یہ بات کہی ہے۔

## مخشی بن حمیر کی معذرت:

عمارؓ اس جماعت کے پاس آئے اور ان سے وہ بات کہہ دی‘ اس پر وہ سب کے سب رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں

معذرت خواہی کے لیے آئے دو یعہ بن ثابت نے رسول اللہ ﷺ سے جو اپنی ناقہ پر کھڑے ہوئے تھے آپ کی خرجی پکڑ کر کہا یا رسول اللہ ﷺ ہم صرف مذاق کر رہے تھے۔ انھیں لوگوں کے بارے میں اللہ عزوجل نے یہ آیت نازل فرمائی ہے وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ لَيَقُوْلُنَّ اِنَّمَا كُنَّا نَخُوْضُ وَ نَلْعَبُ. (اگر تم ان سے اصل بات دریافت کرو گے تو وہ کہہ دیں گے کہ ہم تو صرف مذاق کر رہے تھے) مخشی بن حمیر نے کہا یا رسول اللہ ﷺ یہ میرے اور میرے باپ کے نام کی نحوست ہے جس نے مجھے روکا۔ چنانچہ اس آیت میں ان کی معافی ہوئی اور اس کے بعد سے ان کا نام عبدالرحمٰن ہوا۔ انہوں نے اللہ سے دعاء مانگی تھی کہ وہ اللہ کی راہ میں شہید ہوں اور کسی کو ان کا پتہ نہ لگے چنانچہ یہ جنگ یمامہ میں شہید ہوئے اور ان کی لاش کہیں دستیاب نہ ہوئی۔

## اکیدر بن عبدالملک کی گرفتاری ورہائی:

رسول اللہ ﷺ تبوک پہنچے' یحنہ بن رو بہ ایلہ کا رئیس آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس نے جزیہ دے کر آپؐ سے صلح کر لی اور اہل جرباء اور اذرح بھی آپ کی خدمت میں آئے اور انہوں نے جزیہ دے کر آپؐ سے صلح کر لی' اور اس کے لیے آپؐ نے باقاعدہ معاہدہ لکھ دیا جواب تک ان کے پاس ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے خالد بن ولید کو بلا کر ان کو دومہ کے اکیدر کے مقابلہ پر روانہ کیا' اس کا اصل نام اکیدر بن عبدالملک ہے یہ بنو کندہ کا عرب دومہ کا رئیس تھا اور مذہباً نصرانی تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے خالدؓ سے یہ بھی کہا کہ تم اسے نیل گائے کے شکار میں مصروف پاؤ گے۔ خالدؓ اس قلعے کی طرف چلے اور اس کے بالکل سامنے آ گئے' گرمی کی چاندنی رات تھی وہ اپنی بیوی کے ساتھ چاندنی پر تھا اتنے میں ایک نیل گائے نے قلعے کے پھاٹک پر سینگ مارے اس کی بیوی نے کہا یہ تو عجیب تماشہ ہے کیا تم نے اس سے عجیب تر بات دیکھی ہے اس نے کہا نہیں' اس کی بیوی نے کہا تو ایسے موقع کو کون ہاتھ سے جانے دے گا۔ اس نے کہا کوئی نہیں' چنانچہ اس گائے کے شکار کے ارادے سے اکیدر چاندنی سے نیچے آیا اس نے اپنا گھوڑا منگوایا اس پر زین کسی گئی' اب اس کے اور اعزاء بھی اس کے ساتھ جن میں اس کا بھائی حسان بھی تھا شکار کے لیے گھوڑوں پر سوار ہو کر قلعے سے برآمد ہوئے' جب یہ جماعت قلعے سے باہر آ گئی رسول اللہ ﷺ کے رسالے سے ان کا مقابلہ ہو گیا۔ جس نے اکیدر کو پکڑ لیا اور اس کے بھائی حسان کو قتل کر دیا' اکیدر اس وقت دیبا کی ایک زرتار قبا پہنے تھا۔ خالدؓ نے اسے اتار کر اپنے آنے سے پہلے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں ارسال کر دیا۔

## اکیدر کی قبا:

انس بن مالکؓ سے مروی ہے کہ جب اکیدر کی قبا رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آئی میں نے اسے دیکھا تمام صحابہؓ اسے ہاتھ لگا لگا کر بڑے تعجب سے دیکھنے لگے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کیا اتنی سی شے پر متعجب ہو' قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے وہ مندیلیں جو اس وقت سعد بن معاذؓ جنت میں پہنے ہوئے ہیں اس قبا سے کہیں زیادہ اعلیٰ اور خوش نما ہیں۔

اس کے بعد خالدؓ خود اکیدر کو رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں لائے آپؐ نے اس کی جان بخشی کی اور جزیے کی ادائیگی پر صلح کر کے اسے چھوڑ دیا اور وہ اپنے قصبے کو چلا گیا۔

## حضرت محمد ﷺ کا تبوک میں قیام:

رسول اللہ ﷺ بارہ تیرہ دن تبوک پر فروکش رہے آگے نہیں بڑھے اس کے بعد آپؐ مدینہ واپس روانہ ہوئے' اثنائے راہ میں وادی مشقق میں پانی کا ایک چشمہ پڑتا تھا جس میں تھوڑا تھوڑا پانی جھر کر جمع ہوتا تھا اور اس سے ایک وقت میں ایک' دو یا تین شتر سوار سیراب ہو سکتے تھے۔ رسول اللہ ﷺ نے مسلمانوں سے کہا کہ جو لوگ ہم سے پہلے اس چشمے پر پہنچیں وہ ہمارے آنے تک اس میں سے پانی نہ لیں چند منافق آپؐ سے پہلے اس چشمے پر آ گئے اور انہوں نے جس قدر پانی اس میں تھا اسے خرچ کر لیا۔ جب رسول اللہ ﷺ اس مقام پر آئے اور چشمے پر ٹھہرے آپؐ نے دیکھا کہ ذرا سا پانی اس میں نہیں ہے آپؐ نے پوچھا ہم سے پہلے یہاں کون آیا۔ صحابہؓ نے بتایا فلاں فلاں شخص آئے تھے آپؐ نے فرمایا کیا میں نے اس بات کی ان کو ممانعت نہیں کر دی تھی کہ تاوقتیکہ میں خود یہاں نہ آؤں کوئی اس چشمے سے سیراب نہ ہو' پھر آپؐ نے ان لوگوں پر جنہوں نے آپؐ کے حکم کی خلاف ورزی کی تھی لعنت بھیجی اور ان کے لیے بددعاء کی۔ پھر آپؐ خود اس چشمے میں اترے اور آپؐ نے جھرنے کے نیچے اپنا ہاتھ رکھا پانی تھوڑا تھوڑا ٹپکنا شروع ہوا پھر آپؐ نے اسے اپنے ہاتھ سے کریدا اور بہت دیر تک بارگاہِ الٰہی میں دعاء فرمائی اس کے بعد نہایت زور و شور سے پانی ابل پڑا۔ سننے والوں کا بیان ہے کہ پانی کی روانی میں بجلی کا شور سنائی دیتا تھا تمام لوگوں نے خوب دل کھول کر اسے پیا اور اسے استعمال کیا۔ رسول اللہ ﷺ نے صحابہؓ سے فرمایا جو تم میں باقی رہے گا وہ ضرور سن لے گا کہ یہ وادی جہاں میں کھڑا ہوں میرے سامنے اور پیچھے دور تک شاداب ہو گئی ہے۔

## مسجد ضرار کا انہدام:

اس واپسی کے سفر میں رسول اللہ ﷺ نے ذی اوان میں منزل کی یہ شہر مدینہ سے ایک گھنٹے کے فاصلے پر ہے جب آپ تبوک جانے کی تیاری کر رہے تھے مسجد ضرار کے بانی آپ کی خدمت میں آئے اور انہوں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ ہم نے بیماروں' کمزوروں' برسات اور سردی کے لیے اپنے یہاں ایک مسجد بنائی ہے ہماری خواہش ہے کہ آپؐ ہمارے یہاں آ کر اس مسجد میں ہم کو نماز پڑھائیں آپؐ نے فرمایا اس وقت تو میں سفر کی تیاری میں مصروف ہوں اس لیے نہیں آ سکتا البتہ اگر اللہ نے چاہا واپسی کے بعد میں تمہارے یہاں آؤں گا اور اس مسجد میں نماز پڑھوں گا۔ چنانچہ جب آپ ذی اوان آئے آپؐ کو مسجد کی تعمیر کی اطلاع ملی۔ آپؐ نے بنو سالم بن عوف کے مالک بن الاخشم اور بنو العجلان کے معن بن عدی یا ان کے بھائی عاصم بن عدی کو طلب فرمایا اور ان کو حکم دیا کہ تم دونوں اس مسجد کو جاؤ جس کے بانی ظالم ہیں اور اسے فوراً منہدم کر دو اور جلا ڈالو' یہ دونوں تیزی سے مسافت طے کرتے ہوئے اس کام پر چلے اور مالک بن الاخشم کے قبیلہ بنو سالم بن عوف کے پاس آئے مالک نے معن سے کہا تم ٹھہرو میں گھر سے آگ لے آؤں' مالک اپنے گھر میں آئے اور وہاں سے وہ کھجور کی ایک شاخ لے کر آئے جسے انہوں نے آگ لگا کر روشن کر لیا اور پھر دونوں دوڑتے ہوئے مسجد کے اندر آئے اس وقت مسجد کے بانی وہاں موجود تھے ان دونوں نے مسجد میں آگ لگا دی اور اس کو جلا دیا اور ڈھا دیا۔ اہل مسجد وہاں سے چلے گئے انہیں کے متعلق قرآن کی یہ پوری آیت نازل ہوتی ہے وَ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مَسْجِدًا ضِرَارًا وَ كُفْرًا وَ تَفْرِيْقًا بَيْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ. (اور جن لوگوں نے مسجد بنائی فساد کے لیے کفر کے لیے اور مسلمانوں میں پھوٹ ڈالنے کے لیے) اس کے بانی بارہ شخص تھے جو حسب ذیل ہیں:

## مسجد ضرار کے بانیوں کے نام:

بنوعبید بن زید متعلقہ بنوعمرو بن عوف کا خدام بن خالد اسی کے گھر سے یہ مسجد شروع کی گئی تھی۔ بنوعبید کے خاندان امیہ بن زید کا ثعلبہ بن حاطب بنوضبیعہ بن زید کا مصب بن قشیہ' بنوعمرو بن عوف کا عباد بن حنیف سہل بن حنیف کا بھائی' جاریہ بن عامر اس کے دونوں بیٹے مجمع بن جاریہ اور زید بن جاریہ' بنوضبیعہ کا نبتل بن الحارث' بنوضبیعہ کا نجرج' بنوضبیعہ کا بجاد بن عثمان' ابولبابہ بن عبداللہ کے قبیلہ بنوامیہ کا ودیعہ بن ثابت۔

## کعب' مرارہ اور ہلال رضی اللہ عنہم سے بات کرنے کی ممانعت:

رسول اللہ ﷺ مدینہ واپس آ گئے۔ منافقوں کی ایک جماعت آپ کا ساتھ چھوڑ کر واپس آ گئی تھی خود مسلمانوں میں سے بعض لوگ بغیر کسی نفاق اور اسلام میں شک کے پیچھے رہ گئے تھے وہ یہ تین صاحب کعبؓ بن مالک' مرارہؓ بن الربیع اور ہلالؓ بن امیہ رضی اللہ عنہم تھے۔ رسول اللہ ﷺ نے صحابہؓ سے کہا کہ ان تینوں سے کوئی کلام نہ کرے۔ جو منافق آپؐ کے ساتھ نہیں گئے تھے اب وہ آپؐ کے پاس آئے اور قسمیں کھانے لگے اور معذرت کرنے لگے آپؐ نے ان کی طرف سے منہ پھیر لیا اور اللہ اور اس کے رسولؐ نے ان کی معذرت قبول نہیں کی اور جب تک مذکورہ بالا تینوں مسلمانوں کو اللہ نے بذریعہ وحی معافی نہیں دے دی تمام مسلمانوں نے ان سے کلام نہیں کیا' ان کے متعلق اللہ نے یہ آیت لَقَدْ تَابَ اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ وَ الْمُهَاجِرِيْنَ وَ الْاَنْصَارِ اپنے قول وَ كُوْنُوْا مَعَ الصَّادِقِيْنَ فَتَابَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ تک نازل فرمائی۔

رسول اللہ ﷺ رمضان میں تبوک سے مدینہ واپس آئے' اسی ماہ میں آپ کی خدمت میں ثقیف کا وفد حاضر ہوا جس کا ذکر پہلے گذر چکا ہے۔

## طے کی مہم:

اس ۹ ہجری کے ماہ ربیع الاول میں رسول اللہ ﷺ نے علیؓ بن ابی طالب کو ایک مہم کے ہمراہ طے کے علاقے کو بھیجا' علیؓ نے ان پر غارت گری کی' ان کے قیدی حاصل کیے' دو تلواریں جو ایک صنم کدے میں تھیں ان کو لیں ان میں ایک کا نام رسوب اور دوسری کا نام مخذم تھا۔ مشہور تھا کہ یہ تلواریں حارث بن ابی شمر نے بطور نذر اس بت خانے میں چڑھائی تھیں' انھیں قیدیوں میں عدی بن حاتم کی بہن بھی قیدی ہوئی تھی مگر اس عدی بن حاتم کے جو واقعات ہم تک اس مذکورہ بالا واقدی کے بیان کے پہنچے ہیں وہ اس سے بالکل مختلف ہیں ان سے یہ نہیں معلوم ہوتا کہ علیؓ نے عدی بن حاتم کی بہن کو قید کیا تھا۔

## اسیرانِ بنو طے:

خود عدی بن حاتم سے مذکور ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے رسالہ یا فرستادوں نے ہمارے علاقے میں آ کر میری پھوپھی اور دوسرے لوگوں کو گرفتار کیا اور وہ ان کو رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں لے آئے' یہ سب قیدی ایک صف میں آپؐ کے سامنے کھڑے کیے گئے میری پھوپھی نے کہا یا رسول اللہ ﷺ میرا فدیہ دینے والا دور چلا گیا ہے اولاد میں سے علیحدہ ہو گئی ہوں بہت ہی بڑھیا ہوں مجھ میں خدمت کرنے کی بھی طاقت نہیں ہے آپؐ مجھ پر احسان کریں اللہ آپؐ پر احسان کرے گا۔ رسول اللہ ﷺ نے پوچھا تمہارا فدیہ دینے والا کون ہے اس نے کہا عدی بن حاتم' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا وہ جو اللہ اور اس کے رسول سے فرار ہو گیا ہے' میری

پھوپھی نے بیان کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے مجھ پر احسان کر کے آزاد کر دیا' آپ کے پہلو میں ایک صاحب اور تھے جو علیؓ معلوم ہوتے تھے انہوں نے مجھ سے کہا کہ تم رسول اللہ ﷺ سے درخواست کرو کہ وہ سواری بھی دیں۔ چنانچہ میں نے سواری کی درخواست کی۔ آپؐ نے اسے منظور فرمایا۔ عدی بن حاتم کہتے ہیں پھر میری پھپھی میرے پاس آئیں اور مجھ سے کہا کہ تم نے ایسی حرکت کی جو تمہارے باپ کے عمل کے خلاف ہے۔ تم رسول اللہ ﷺ کے پاس جاؤ چاہے خوشی سے اور چاہے ڈرتے ہوئے دیکھو فلاں آپؐ کے پاس آیا اور آپؐ سے مستفید ہوا' فلاں شخص آیا اور وہ بھی آپؐ سے مستفید ہوا۔ میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا' اس وقت آپؐ کے پاس ایک عورت اور کچھ بچے یا ایک بچہ موجود تھا آپ نے ان سے اپنی قرابت کا ذکر کیا اس سے مجھے اطمینان ہوا کہ یہ کسریٰ اور قیصر کی بادشاہی نہیں ہے رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے کہا عدی بن حاتم تم کیوں اس کے قائل ہونے سے بھاگے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں کیا اللہ کے سوا کوئی اور خدا ہے اور تم کیوں اس کے قائل ہونے سے بھاگے کہ اللہ سب سے بڑا ہے کیا کوئی اور شے اللہ سے بڑی ہے' اس پر میں اسلام لے آیا اور میں نے دیکھا کہ آپؐ کے چہرے پر میرے اسلام لانے سے خوشی کے آثار نمایاں ہیں۔

## عدی بن حاتم کا فرار:

اسلام لانے سے پیشتر عدی بن حاتم کہا کرتے تھے کہ جب میں نے رسول اللہ ﷺ کا تذکرہ سنا تو عربوں میں مجھ سے زیادہ کوئی ان کو برا نہ جانتا ہوگا وجہ اس کی یہ تھی کہ میں ایک شریف شخص تھا' نصرانی تھا اپنی قوم میں نہایت ہی معزز تھا' اپنا ایک خاص مسلک رکھتا تھا اور جو عزت اور تکریم میری قوم میری کرتی تھی اس سے میں ان کا رئیس تھا' اس وجہ سے جب میں نے رسول اللہ ﷺ کا تذکرہ سنا تو میں نے ان سے کراہیت محسوس کی میں نے اپنے غلام سے جو عرب تھا اور میرے اونٹ چراتا تھا کہا کہ میرے لیے سواری کے سدھے ہوئے فربہ اونٹ میرے اونٹوں میں سے انتخاب کر کے ان کو میرے قریب لا کر باندھو اور جب تم سنو کہ محمد کی فوجوں نے ہمارے علاقے پر یورش کر دی ہے اور وہ اس میں داخل ہوگئی ہیں تم مجھے آ کر اطلاع کرو' میرے غلام نے حسب عمل کیا ایک دن اس نے مجھ سے آ کر کہا اے عدی محمدؐ کے رسالے کی یورش پر تم کیا کرنے والے تھے میں نے ان کے رسالوں کے پرچم بڑھتے ہوئے دیکھے اور دریافت کرنے پر معلوم ہوا کہ یہ محمد کی سپاہ ہے اب جو کرنا ہے کرو۔ میں نے اس سے کہا میرے اونٹ لے آؤ وہ لے آیا۔ میں نے ان پر اپنے اہل و عیال کو سوار کیا اور دل میں تہیہ کیا کہ اپنے ہم مذہب لوگوں کے پاس شام چلوں۔ میں حویشہ کے راستے روانہ ہوگیا۔

## بنت حاتم کی گرفتاری:

حاتم کی بیٹی کو میں آبادی میں چھوڑ آیا شام آ کر میں نے سکونت اختیار کر لی میری روانگی کے بعد رسول اللہ ﷺ کے رسالے نے ہماری بستی پر حملہ کیا اور دوسرے لوگوں کے ساتھ حاتم کی بیٹی بھی ان کے ہاتھ میں اسیر ہوگئی اور طے کے سب قیدیوں کے ساتھ وہ بھی آپ کی خدمت میں پیش کی گئی۔ رسول اللہ ﷺ کو میرے شام بھاگ جانے کی اطلاع ہو چکی تھی مسجد نبوی کے پہلو میں ایک احاطہ تھا جہاں قیدی محبوس رکھے جاتے تھے' حاتم کی بیٹی بھی سب قیدیوں کے ساتھ اس احاطے میں قید کر دی گئی۔ رسول اللہ ﷺ وہاں سے گزرے حاتم کی بیٹی نے جو نڈر بی بی تھی بڑھ کر آپؐ سے کہا یا رسول اللہ ﷺ میرا باپ مر چکا ہے میرا فدیہ دینے والا دور چلا گیا ہے آپؐ مجھ پر احسان کر کے رہا کر دیں۔ اللہ آپؐ پر احسان کرے گا رسول اللہ ﷺ نے پوچھا تمہارا فدیہ دینے والا کون ہے اس نے کہا عدی بن حاتم آپؐ نے فرمایا وہی اللہ اور رسول سے بھاگنے والا۔ میری پھپھی نے بیان کیا کہ یہ بات کہہ کر اس روز تو آپؐ اپنی

راہ چلے گئے اور مجھے اسی احاطے میں چھوڑ گئے۔

### بنت حاتم کی رہائی:

دوسرے دن پھر آپؐ میرے قریب سے گزرے میں اب آپ کی طرف سے مایوس ہو چکی تھی مگر ایک شخص نے جو آپؐ کے پیچھے تھے اشارے سے مجھ سے کہا کہ میں پھر آپؐ سے رہائی کی درخواست کروں میں نے آپؐ کے پاس جا کر عرض کیا کہ میرا باپ مر چکا ہے میرا فدیہ دینے والا دور ہے آپؐ احسان رکھ کر مجھے رہا کر دیں اللہ آپؐ پر احسان کرے گا آپؐ نے فرمایا اچھا میں نے تمہاری درخواست قبول کی مگر ابھی جلدی مت کرو اور جب تک تم کو تمہاری قوم کا کوئی ایسا شخص دستیاب نہ ہو جس پر تم کو بھروسہ ہو تم یہیں رہو اور جب کوئی ایسا آدمی مل جائے مجھے اطلاع کرو جس شخص نے مجھ سے اشارے سے کہا تھا کہ میں رسول اللہ ﷺ سے اپنی رہائی کی درخواست کروں میں نے اس کو دریافت کیا معلوم ہوا کہ وہ علیؓ بن ابی طالب ہیں میں مدینہ میں مقیم رہی یہاں تک کہ بلی یا قضاعہ کا قافلہ مدینہ آیا' میں اپنے بھائی کے پاس جانا چاہتی تھی' میں رسول اللہ ﷺ کے پاس آئی اور میں نے کہا کہ اب میری قوم کی ایک معتمد اور مقصود کو پہنچا دینے والی جماعت آ گئی ہے آپؐ اجازت مرحمت فرمائیں آپؐ نے مجھے کپڑے دیئے سواری دی اور زادِ راہ دے کر رخصت کر دیا۔ میں شام آ گئی۔

### عدی بن حاتم کی روانگی مدینہ:

عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں اپنے گھر میں تھا میں نے دیکھا کہ ایک زنانہ سواری ہماری طرف آ رہی ہے میں نے کہا یہ ضرور بنت حاتم ہے' وہی تھی جب وہ میرے پاس آ کر ٹھہری اس نے اپنی تلوار سی زبان میرے اوپر کھول دی اور کہا اے بے مروت ظالم اپنی بیوی بچوں کو تو لے کر چلا آیا اور حاتم کی بیٹی اور اس کی عزت کو تو نے رسوا ہونے کے لیے پیچھے چھوڑ دیا میں نے کہا بہن مہربانی فرما کر معاف کرو اور مجھے لعن طعن نہ کرو بے شک مجھ سے قصور ہوا آپ سچ کہتی ہیں' بہرحال وہ اونٹ سے اتر آئیں اور میرے پاس مقیم ہو گئیں چونکہ وہ بہت ہی سمجھدار بی بی تھیں ایک دن میں نے ان سے کہا فرمایئے ان صاحب کے متعلق آپ کی کیا رائے ہے میری بہن نے کہا رائے یہ ہے کہ جس قدر جلد ہو سکے تم ان کی خدمت میں حاضر ہو جاؤ' کیونکہ اگر وہ نبی ہیں تو ان کے پاس پہلے پہنچنے میں سعادت اور فضیلت ہے اور اگر وہ دنیاوی بادشاہ ہیں تو بھی تم کو ان کے پاس جانے میں اپنی ذلت نہ سمجھنا چاہیے تم تم ہی ہو۔ میں نے کہا بے شک آپ کی رائے صائب ہے۔

### رسول اللہ ﷺ اور عدی بن حاتم:

میں شام سے مدینہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آیا آپؐ مسجد میں تھے میں نے سامنے جا کر سلام کیا آپؐ نے پوچھا کون ہو۔ میں نے کہا عدیؓ بن حاتم آپؐ اٹھ کھڑے ہوئے اور مجھے اپنے ساتھ گھر لے چلے اثنائے راہ میں ایک نہایت ہی سن رسیدہ عورت آپ کو ملی اس نے آپ کو ٹھہرایا اور آپؐ بلاتکلف بہت دیر تک کھڑے ہوئے اس کی باتوں کو سنتے رہے' میں نے اپنے دل میں کہا کہ بخدا یہ دنیوی بادشاہ نہیں ہیں' پھر آپؐ اپنے گھر آئے آپؐ نے چمڑے کا ایک گدا اٹھایا اسے مجھے دیا اور کہا کہ اس پر بیٹھ جاؤ۔ میں نے کہا میں نہیں بیٹھتا آپؐ اس پر تشریف رکھیں مگر آپؐ نے یہی اصرار کیا کہ میں اس پر بیٹھوں چنانچہ میں اس گدے پر بیٹھ گیا اور خود رسول اللہ ﷺ زمین پر بیٹھ گئے میں نے اپنے دل میں کہا کہ یہ ہرگز بادشاہی شان نہیں ہے' پھر آپؐ نے کہا اے عدیؓ بن حاتم کیا

تم ناپاک نہ تھے؟ میں نے کہا بے شک تھا آپؐ نے فرمایا کیا اسی حالت میں تم بازار میں اپنی قوم میں چل پھر نہیں رہے تھے۔ میں نے کہا بے شک یہی واقعہ ہے آپؐ نے فرمایا تو یہ بات تمہارے دین میں حلال نہیں ہے میں نے کہا بے شک آپؐ سچ کہتے ہیں اور اب میں نے اپنے دل میں کہا آپؐ واقعی نبی مرسل ہیں۔ آپؐ غیب کی باتوں سے واقف ہیں۔ پھر آپؐ نے کہا عدی شاید تم اس وجہ سے ہمارے دین میں شامل نہیں ہوتے کہ مسلمان غریب ہیں بخدا بہت جلد وہ اس قدر مالا مال ہو جائیں گے کہ کوئی لینے والے نہ ہوگا' اور شاید تم اس وجہ سے اس دین میں شامل نہیں ہوتے کہ مسلمانوں کی تعداد کم ہے اور ان کے دشمن بہت ہیں بخدا عنقریب تم سنو گے کہ ایک عورت بلا خوف وخطر تنہا اپنے اونٹ پر قادسیہ سے بیت اللہ کی زیارت کو آتی ہے اور واپس جاتی ہے' اور شاید تم اس وجہ سے اس دین میں شامل نہیں ہوتے کہ حکومت اور شوکت اس وقت مسلمانوں کے علاوہ دوسروں کو حاصل ہے خدا کی قسم عنقریب تم سنو گے کہ بابل کے سفید قصر مسلمان فتح کر لیں گے۔

## عدی بن حاتم کا قبول اسلام:

آپ کی اس گفتگو کے بعد میں مسلمان ہو گیا' بعد میں یہ عدیؓ بن حاتم کہا کرتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ کی ان مذکورہ پیشینگوئیوں میں سے دو تو پوری ہو چکیں تیسری البتہ باقی ہے مگر قسم ہے خدا کی وہ بھی پوری ہوگی۔ میں نے بابل کے قصر سفید فتح ہوتے دیکھ لیے' میں نے دیکھا کہ عورت تنہا بلا کسی خوف وخطر کے اونٹ پر سوار ہو کر بیت اللہ کے حج کے لیے آتی ہے۔ خدا کی قسم ہے تیسری بات بھی ضرور ہوگی کہ مسلمان اس قدر دولت مند ہو جائیں گے کہ ان میں کوئی محتاج مال کا طلب گار نہ ملے گا۔

واقدی کہتا ہے کہ اس سال بنو تمیم کا وفد رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا۔

## بنو تمیم کا وفد:

عطارد بن حاجب بن زرارہ بن عدس التمیمی بن تمیم کے دوسرے اشراف کے ساتھ جن میں الاقرع بن حابسؓ' بنو سعد کا زبرقان بن بدر التمیمی' عمرو بن الاہتم خنات بن فلاں' نعیم بن زید اور بنو سعد کا قیس بن عاصم تھے۔ بنو تمیم کے ایک بہت بڑے وفد کے ساتھ جن کے ہمراہ عیینہ بن حصن بن حذیفۃ الفزاری بھی تھا رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آیا۔ ان میں سے اقرع بن حابس اور عیینہ بن حصن مکہ کی فتح اور طائف کے محاصرے میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ رہ چکے تھے مگر اس وقت یہ بھی بنو تمیم کے ساتھ آئے۔

## بنی تمیم کی شاعر و خطیب کے مقابلے کی دعوت:

یہ وفد مسجد نبوی میں آیا اور انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو حجروں کے پیچھے سے آواز دی کہ اے محمدؐ ہمارے پاس باہر آؤ۔ یہ بات آپ کو ناگوار گزری مگر آپؐ باہر آ گئے انہوں نے آپؐ سے کہا اے محمدؐ! ہم آئے ہیں تاکہ تمہارے مقابلہ میں اپنے فخر کا اظہار کریں' تم ہمارے شاعر اور خطیب کو تقریر کرنے کی اجازت دو' آپؐ نے فرمایا اچھی بات ہے میں نے تمہارے خطیب کو اجازت دی وہ تقریر کرے۔

## عطارد بن حاجب کی تقریر:

عطارد بن حاجب نے کھڑے ہو کر کہا: ''اس خدا کا شکر ہے جس نے ہم پر اپنا فضل کیا جس کا وہ اہل ہے اس نے ہمیں فرمانروا بنایا ہم کو بے شمار دولت دی جسے ہم صحیح مصرف میں خرچ کرتے ہیں۔ تمام اہل مشرق میں اس نے ہم کو سب سے زیادہ معزز

بنایا' ہماری تعداد بڑی کی اور ہر قسم کا ساز و سامان عطاء فرمایا تمام عالم میں ہمارا کون ہم سر ہے کیا ہم سب سے اعلیٰ اور افضل نہیں ہیں اور جو ہمارے سامنے اپنی بڑائی کا مدعی ہوا ہے چاہیے کہ وہ خوبیاں گنوائے جو ہم نے بیان کی ہیں اور اگر ہم چاہیں تو اور بہت کچھ کہہ سکتے ہیں مگر ہم اس بات کو اچھا نہیں سمجھتے کہ اپنی خوبیوں کے اظہار کو طول دیں اتنا ہی کافی ہے جواب میں نے کہا اب تم کو چاہیے کہ تم اس کا جواب دو اور اپنی کوئی ایسی خوبی بیان کرو جو ہماری فضیلت سے افضل ہو''۔

## حضرت ثابتؓ بن قیس کی جوابی تقریر:

اتنا کہہ کر وہ بیٹھ گیا۔ رسول اللہ ﷺ نے بنوالحارث بن خزرج کے ثابت بن قیس بن شماسؓ سے کہا کہ کھڑے ہو کر اس شخص کی تقریر کا جواب دو۔ ثابتؓ نے کھڑے ہو کر کہا: ''تمام تعریفیں اس خدا کو سزاوار ہیں جس نے آسمان و زمین پیدا کیے ان میں اپنا قانون نافذ کیا' اس کا علم اس کے مقام پر حاوی ہے اس نے ہر شے کو عدم محض سے اپنے فضل سے پیدا کیا اس نے اپنی قدرت سے ہم کو فرمانروا بنایا' اپنے بہترین بندے کو اس نے اپنا رسول بنایا جو اپنے نسب اور حسب کے اعتبار سے سب سے افضل اور اکرم ہیں اور سب سے بڑھ کر صادق القول ہیں۔ اللہ نے ان پر اپنی کتاب نازل کی ان کو اپنی مخلوق کا امین مقرر کیا اور اللہ نے اپنی تمام مخلوق میں سے اس کام کے لیے بہترین آدمی کا انتخاب کیا۔ پھر رسول اللہ ﷺ نے تمام لوگوں کو ایمان کی دعوت دی۔ سب سے پہلے ان کی قوم کے مہاجرین اور اعزاء نے جو باعتبار اپنی شرافت نسبی' وجاہت ذاتی اور نیک کرداری بہترین افراد عالم ہیں ان کی دعوت قبول کی اور رسول اللہ ﷺ پر ایمان لائے' ان کے بعد سب سے پہلے دوسرے لوگوں میں ان کی دعوت پر ہم انصار نے لبیک کہا اور ہم آپ پر ایمان لائے اس طرح ہم اللہ کے انصار اور اس کے رسول کے وزیر ہیں اب ہم لوگوں سے اس لیے جنگ کر رہے ہیں کہ وہ بھی اللہ پر ایمان لے آئیں جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لے آئے گا اس کی جان و مال محفوظ ہے اور جو انکار کرے گا ہم ہمیشہ کے لیے اللہ کے لیے اس سے لڑتے رہیں گے اور کافر کا قتل کرنا ہمارے لیے بالکل سہل ہے۔ میں یہ کہہ رہا ہوں کہ اور تمام مومنوں اور مومنات کے لیے اللہ سے معافی کا خواہاں ہوں' والسلام علیکم''۔

## زبرقان بن بدر کی نظم:

اس کے بعد بنوتمیم کے وفد نے کہا اب ہمارے شاعر کو اجازت ہو وہ نظم سنائے۔ آپؐ نے فرمایا اچھا: زبرقان بن بدر نے یہ قصیدہ پڑھا:

نحن الکرام فلا حیی یعاد لنا     منا الملوک و فینا تنصب البیع

**ترجمہ:** ''ہم شرفاء ہیں' کوئی قبیلہ ہماری ہمسری نہیں کر سکتا' ہم ہی میں سے روساء ہوتے ہیں اور ہمارے یہاں بیعت کی جاتی ہے۔

وقم کسرنا من الاحیاء کلھم     عند النھاب و فضل العزیتبع

**ترجمہ:** ہم نے جنگ میں تمام قبائل کو زیر کیا ہے اور جو سب سے زیادہ معزز ہوتا ہے اس کی اتباع کی جاتی ہے۔

ونحن لطعم عند القحط مطعمنا     من الشواء اذا لم یونس القزع

**ترجمہ:** ایسے قحط میں کہ جب کہیں چولہا ہی نہیں جلتا ہم بھنے ہوئے گوشت سے اپنے سائل کی ضیافت کرتے ہیں۔

ثم نری الناس تاتینا سرائھم من کل ارضٍ ھویا ثم نصطنع

ترجمہ: ہر جگہ اور ہر قبیلے کے حاجت مند سردار ہمارے یہاں آتے ہیں اور ہم ان کے ساتھ سلوک کرتے ہیں۔

فنھر الکرم غطبا فی ارومتنا للنازلین اذا ما انزلوا شبعوا

ترجمہ: ہم اپنی بقائے عزت کے لیے اپنے یہاں آنے والوں کے لیے فربہ اونٹ ذبح کرتے ہیں تاکہ جب وہ ہمارے مہمان ہیں تو شکم سیر ہو کر کھائیں۔

فلا نزانا الی حیّ تفاخرھم الا استقادو ار کاو الراس یقتطع

ترجمہ: اسی لیے ہم جس قبیلے کے مقابلے پر اظہار فخر کرتے ہیں ان کے سر اس طرح ہمارے سامنے جھک جاتے ہیں کہ گویا وہ گرے پڑتے ہیں۔

انا ابینا ولم یابی لنا احد انا کذالك عند الفخر ترتفع

ترجمہ: ہم لوگوں کے مطالبات کا انکار کرتے ہیں مگر کوئی ہمارے مطالبے کا انکار نہیں کر سکتا اور یہی بات ہے کہ اظہار فخر کے موقع پر ہم سربلند ہیں۔

فمن یقادر نافی ذاك یعرفنا فیرجع القول و الاخبار تستمع

ترجمہ: لہٰذا جو شرافت و عزت میں ہم سے بڑھ کر ہو وہ ہمیں بتائے اور اس کا جواب اور سب کو معلوم ہی ہو جائے گا''۔

## حضرت حسانؓ بن ثابت کے اشعار:

حسان بن ثابتؓ اس وقت رسول اللہ ﷺ کے پاس نہ تھے آپؐ نے ان کے بلانے کے لیے آدمی بھیجا۔ حسانؓ سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ ﷺ کا قاصد میری طلبی میں آیا اور مجھے معلوم ہوا کہ آپؐ نے مجھے بنوتمیم کے شاعر کا جواب دینے کے لیے بلایا ہے۔ میں آپؐ کے پاس آنے کے لیے روانہ ہوا اور یہ شعر کہہ رہا تھا۔

منعنا رسول اللہ اذحل بیننا علی کل باغ من معدّ و راغم

ترجمہ: ''جب رسول اللہ ﷺ ہمارے یہاں آئے ہم نے عرب اور غیر عرب کے ہر سرکش کے مقابلے میں آپ کی حمایت و حفاظت کی۔

منعناہ لما حل بین بیوتنا باسیا فنا من کل عادٍ و ظالم

ترجمہ: جب آپؐ ہمارے یہاں مقیم ہوئے ہم نے اپنی تلواروں سے ہر دشمن اور ظالم سے آپ کی حفاظت کی۔

ببیت حوید عزہ و ثراوہ بجابیة الجولان وسط الاعاجم

ترجمہ: ایسے شریف خاندان کے ساتھ جس کی عزت اور قدامت شہرۂ آفاق ہے۔

ھل المجد الالسود العورو الندی وجاہ الملوك واحتمال العظائم

ترجمہ: سیادت نسبی' سخاوت' شوکت اور بڑے بڑے کاموں کا کرنا یہی اصل بزرگی اور فضیلت ہے''۔

## حضرت حسانؓ بن ثابت کی نظم:

حسانؓ بن ثابت سے مروی ہے کہ جب میں رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا بنو تمیم کے شاعر نے کھڑے ہو کر فخریہ اشعار پڑھے۔ میں نے اس کے قصیدے کے جواب میں اسی طرز پر قصیدہ کہہ لیا۔ جب زبرقان بن بدر اپنا قصیدہ پڑھ چکا۔ رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے کہا حسانؓ اب تم کھڑے ہو جاؤ اور اس کا جواب دو۔ حسان نے یہ قصیدہ سنایا۔

ان الذّوائب من فهر و اخرتهم قد بينوا سنة للناس تتبع

ترجمہ: ''شرفاء اور امراء بنو فہر اور ان کے دوسرے قبائل سے ہوتے ہیں۔ انہوں نے دوسروں کے لیے ایک دستور بنا دیا ہے جس کا اتباع کیا جاتا ہے۔

يرضى بها كل من كانت سويرته تقوى الاله و كل الخير يصطنع

ترجمہ: اس دستور کو ہر وہ شخص جو اللہ سے ڈرتا ہے پسند کرتا ہے اور قاعدہ ہے کہ ہر ایک نیک بات پر عمل کیا جاتا ہے۔

قومٌ اذا حاربوا ضرّوا عدوّهم او حاولوا لنفع فى اشياعهم نفعوا

ترجمہ: وہ ایسی قوم ہے کہ جب وہ اپنے دشمن سے لڑتی ہے اسے تباہ کر دیتی ہے اور جب وہ اپنوں کو نفع پہنچانا چاہتی ہے تو ان کو نفع پہنچاتی ہے۔

سجيّةٌ تلك منهم غير محدثة ان الخلائق فاعلم شرّها البدع

ترجمہ: ان کی یہ سرشت قدیم ہے جدید نہیں اور جو عادات جدید ہوتی ہیں وہ ایسی نہیں ہوتیں۔

ان كان فى الناس سباقون بعدهم فكل سبق لا دنى سبقهم تبع

ترجمہ: ان کے بعد اگر دوسروں میں کوئی بڑھنے والے ہوں تو ان کی یہ سبقت ان کی ادنیٰ سبقت۔ سے بھی کم ہوگی۔

لا يرقع الناس ما ادهت اكفهم عند الدفاع و لا يومون مارقعوا

ترجمہ: جنگ میں جو نقصان یہ پہنچا دیں پھر اس کی کوئی تلافی نہیں کر سکتا اور جس رخنے کو یہ دور کر دیں پھر اسے کوئی ضرر نہیں پہنچا سکتا۔

ان سابقوا الناس يوما فازسبقهم او وازنوا اهل مجد بالندى متعوا

ترجمہ: اگر وہ کسی سے مسابقت کرتے ہیں تو سب سے بڑھ جاتے ہیں اور جب اہل سخاوت سے سخاوت میں ان کا موازنہ کیا جاتا ہے انھیں کا وزن بھاری ہوتا ہے۔

اعفة ذكرت فى الوحى عفتهم لا يطبعون و لا يرديهم طمع

ترجمہ: وہ ایسے پاک دامن ہیں کہ کلام اللہ میں اس کا ذکر آیا ہے۔ نہ وہ اپنے نفس کے تابع ہیں اور نہ طامع ہیں۔

لا ينجلون على جارٍ بفضلهم و لا يمستهم من مطمع طبع

ترجمہ: نہ وہ اپنے ہمسائے کو نفع پہنچانے میں بخل کرتے ہیں اور نہ ان کو کسی قسم کا لالچ لبھاتا ہے۔

اذا نصبنا محى لم نذب لهم كما يدب الى الوحشة الذرع

ترجمہ: جب ہم کسی سے لڑتے ہیں تو چوروں کی طرح چپ چاپ اس کے مقابلے پر نہیں جاتے جس طرح کہ شکاری اپنی کمین گاہ سے وحشی جانور کے لیے پاؤں دبا کر دوڑتا ہے بلکہ ہوشیار کر کے علی الاعلان سامنے جاتے ہیں۔

نسمو الحرب نالتنا مخالبها — یذالزعاتف من اظفارھا حشعوا

ترجمہ: جنگ میں ہم بخوشی آگے بڑھتے ہیں۔ حالانکہ دوسرے نکمے اس سے ڈر جاتے ہیں۔

لا فخران ھم اصابوا من عدوھم — و ان اصیبوا فلا خورٌ و لا ھلع

ترجمہ: اگر وہ اپنے دشمن کو زیر کر لیتے ہیں تو وہ اس پر فخر نہیں کرتے اور اگر ان کو کبھی شکست ہو جاتی ہے تو اس سے وہ کبھی خائف اور پست ہمت نہیں ہوا کرتے۔

کانھم فی الرغیٰ و الموت مکتنع — اسد بحلیة فی ارساعنھا فدع

ترجمہ: وہ جنگ میں جب کہ موت پر تولے کھڑی ہوتی ہے اس قدر مطمئن ہوتے ہیں جس طرح کہ وہ شیر جس کے پاؤں میں کوئی تکلیف ہو وہ اپنی جھاڑی میں اطمینان سے آہستہ آہستہ چلتا ہے۔

خذمنھم ماتوا عفوا اذا غضبوا — و لا یکن ھمك الامر الذی منعوا

ترجمہ: جب وہ جوش میں ہوں تو جو وہ دیں اسے عنایت سمجھ کر لے لو مگر جس کو وہ نہ دینا چاہیں اس کے لینے کا کبھی ارادہ ہی مت کرو۔

فان فی حربھم فاترك عداوتھم — شرا یخاض علیه السم و السلع

ترجمہ: ان کی دشمنی سے باز آ کیونکہ ان کی لڑائی میں سم قاتل ملا ہوا ہے۔

اکرم بقوم رسول الله شیعتھم — اذا تفرقت الاھواء و الشیع

ترجمہ: اس قوم کی عزت کا کیا کہنا جس کے اتحاد میں رسول اللہ ﷺ شریک ہیں جب کہ اور قوموں میں کوئی اتحاد اور اتفاق رائے نہیں ہے۔

اھدی لھم مدّحتی قلبٌ یوازره — فیما احب لسانٌ حائكٌ صنعُ

ترجمہ: میرے قلب نے ایک قادر الکلام کی زبان کی مدد سے اس مدح کا ہدیہ ان کے لیے تیار کر کے بھیجا ہے۔

فانھم افضل الاحیاء کلھم — ان جد بالناس جدا لقول اوشمعوا

ترجمہ: یہ لوگ تمام قبائل سے ہر طرح کے افضل ہیں چاہے لوگ غور سے اس بات کا اندازہ کریں یا معمولی طور پر''۔

## بنو تمیم کا قبول اسلام:

حسانؓ بن ثابت جب اپنے اشعار پڑھ چکے اقرع بن حابس نے کہا قسم ہے میرے باپ کی یہ شخص بے شک نبی برحق ہیں جن کے پاس وحی آتی ہے ان کا خطیب ہمارے خطیب سے بہتر ان کا شاعر ہمارے شاعر سے بہتر ہے ان کی آوازیں ہماری آوازوں سے بلند تر ہیں۔ اس گفتگو کے بعد یہ سب اسلام لے آئے۔ رسول اللہ ﷺ نے ان کو کچھ مال بطور صلہ کے دیا۔ عمرو بن الاہتم کو یہ لوگ اپنی قیام گاہ میں سواریوں کی خبر گیری کے لیے چھوڑ آئے تھے قیس بن عاصم اس سے عداوت رکھتا تھا۔ قیس نے عمرو بن الاہتم کو

ذلیل کرنے کے لیے رسول اللہ ﷺ سے کہا کہ ہمارا ایک نوعمر لڑکا ہمارے ساتھ ہے اسے ہم اپنی قیام گاہ میں چھوڑ آئے ہیں۔ اس کا حصہ بھی عطاء فرمایئے۔ چنانچہ آپؐ نے دوسروں کے مماثل اسے بھی صلہ دیا۔ جب عمرو بن الاہتم کو قیس بن عاصم کے اس قول کی اطلاع ملی وہ غضب ناک ہوا اور اس نے قیس بن عاصم کی ہجو لکھی' اسی وفد کے متعلق اللہ نے یہ آیت نازل فرمائی اِنَّ الَّذِیْنَ یُنَادُوْنَکَ مِنْ وَّرَآءِ الْحُجُرَاتِ مِنْ بَنِیْ تَمِیْمِ اَکْثَرُهُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ. (جو بنوتمیم حجروں کے عقب سے تم کو پکارتے ہیں ان میں بیشتر ناسمجھ ہیں) یہ پہلی قرأت تھی۔

واقدی کے بیان کے مطابق اس سال عبداللہ بن ابی سلول نے انتقال کیا۔ یہ آخر شوال میں بیمار ہوا اور ذوالقعدہ میں مرا۔ بیس راتیں یہ بیمار رہا۔

اس سال رمضان میں حمیر کے رئیس حارث بن عبد کلال نعیم بن عبد کلال اور نعمان ذی رعین کے فرمانروا نے اپنے قاصد کے ہاتھ ایک خط کے ذریعے رسول اللہ ﷺ کو اپنے اسلام لانے کی اطلاع دی۔

## روسائے حمیر کا قبول اسلام:

عبداللہ بن ابی بکرؓ سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ ﷺ تبوک سے مدینہ واپس آئے آپ کو شاہان حمیر حارث بن کلال نعیم بن کلال اور ذی رعین' ہمدان اور معافر کے رئیس نعمان کا ان کے قاصد کے ذریعے وہ خط موصول ہوا جس میں انھوں نے اپنے اسلام لانے کا اقرار اور اعلان کیا تھا۔ زرعہ بن ذی یزن نے مالک بن مرۃ الرہاوی کے ذریعے رسول اللہ ﷺ کو ان رئیسوں اور خود اپنے خاندان کے مسلمان ہونے اور شرک کو ترک کرنے کی اطلاع کی تھی۔

## رسول اللہ ﷺ کا روسائے حمیر کے نام خط:

آپؐ نے اس کے جواب میں ان کو یہ خط لکھا: ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم' یہ خط محمد النبی اللہ کے رسول کی جانب سے ملوک حمیر حارث بن کلال' نعیم بن کلال اور ذی رعین' ہمدان اور معافر کے رئیس نعمان کے نام لکھا جاتا ہے امابعد میں تمہارے سامنے اس اللہ کی جس کے سوا اور کوئی معبود نہیں ہے حمد کرتا ہوں اور اس کے بعد اطلاع دیتا ہوں کہ میرے رومی علاقے سے واپسی کے بعد تمہارا پیامبر مدینہ میں آ کر مجھ سے ملا اس نے تمہارا پیام پہنچایا تمہاری حالت بیان کی تمہارے اسلام لانے اور مشرکین کو قتل کرنے کی اطلاع دی۔ اللہ نے تم کو اپنی ہدایت دی بشرطیکہ تم اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرتے رہو' نماز پڑھو' زکوٰۃ دو' مال غنیمت میں سے اللہ اور اس کے رسول کا پانچواں حصہ نکال کر ادا کرو۔ اس کے علاوہ زمین کا لگان دو' جو زمین چشمے یا بارش سے سیراب ہو اس میں سے عشر دیا جائے اور جو ڈول سے سیراب کی جائے اس میں سے نصف عشر دو۔ چالیس اونٹوں پر ایک جوان اونٹنی اور تیس اونٹوں میں ایک جوان اونٹ دیا جائے۔ ہر پانچ اونٹوں پر ایک بکری اور دس میں دو بکریاں دی جائیں۔ ہر چالیس بیلوں میں ایک جوان گائے اور ہر تیس گائے بیلوں میں ایک بچھڑا یا نر یا ہر چالیس بھیڑ بکریوں میں ایک جوان بکری۔ زکوٰۃ کا یہ نصاب اللہ نے مسلمانوں پر فرض کیا ہے جو اس سے زیادہ دے وہ اس کے لیے بہتر ہے مگر جو صرف مقررہ ادا کرے' اپنے اسلام کا اعلان کرے اور مشرکین کے مقابلوں میں مومنوں کی مدد کرے وہ مومن ہے اس کو مومنوں کے تمام حقوق حاصل ہوں گے اور اسی طرح مومنوں کی تمام ذمہ داریاں اس پر عائد

ہوں گی' اور اس وعدے کے ایفاء کے لیے میں اللہ اور اس کے رسول کی ضمانت دیتا ہوں' جو یہودی یا نصرانی اسلام لائے اس کے ساتھ بھی یہی عمل ہوگا اور جو شخص یہودی یا عیسائی مذہب پر قائم رہے وہ رہے اس کو تبدیل مذہب کے لیے کسی طرح بھی مجبور نہیں کیا جائے گا' البتہ اس سے جزیہ لیا جائے گا۔ جس کی مقدار ہر بالغ شخص پر چاہے مرد ہو یا عورت آزاد ہو یا غلام ایک دینار کامل ہے یا اس کی قیمت معافر سکے میں یا اتنی قیمت کا کپڑا' جو شخص یہ رقم اللہ کے رسول کو دے دے گا اس کی حفاظت کی ذمہ داری اللہ اور اس کے رسولؐ پر ہے اور جو شخص جزیہ نہیں دے گا وہ اللہ اور اس کے رسول کا دشمن سمجھا جائے گا''۔

## زرعہ بن ذی یزن:

اس کے بعد اللہ کے رسول محمدؐ النبی زرعہ بن ذی یزن کو لکھتے ہیں۔ کہ جب تمہارے پاس میرے فرستادے معاذ بن جبل' عبداللہ بن زید' مالک بن عبادہ' عقبہ بن نمر' مالک بن مرہ رضی اللہ عنہم اور ان کے ہمراہی آئیں تم تپاک سے ان کا خیر مقدم کرنا اور اپنی رعایات زکوٰۃ اور جزیہ وصول کر کے ان کے حوالے کرنا۔ یہ تم سے خوش ہو کر واپس آئیں۔ میں اس بات کا اعلان کرتا ہوں کہ سوائے اللہ کے کوئی معبود نہیں اور میں اس کا بندہ اور رسولؐ ہوں۔ مالک بن مرۃ الرہاوی نے مجھ سے بیان کیا ہے کہ قوم حمیر میں سب سے پہلے تم نے اسلام قبول کیا ہے اور مشرکوں کو قتل کیا ہے۔ اس پر میں تم کو خیر کی بشارت دیتا ہوں اور اپنی قوم کے ساتھ بھلائی کا حکم دیتا ہوں' تم نہ خیانت کرنا اور نہ ان کی حمایت ترک کرنا۔ رسول اللہ ﷺ تمہارے غنی اور فقیر سب کے لیے یکساں مولیٰ ہیں اور صدقہ نہ ان کے لیے جائز ہے اور نہ ان کی اولاد کے لیے وہ صرف زکوٰۃ ہے جو طہارت مال کے لیے مومن فقیر اور مسافروں کے لیے لی جاتی ہے مالک نے تمہارا پیام بخوبی پہنچا دیا میں تم کو اس کے ساتھ بھلائی کرنے کا حکم دیتا ہوں جن لوگوں کو میں نے تمہارے پاس بھیجا ہے وہ باعتبار اپنے علم و عمل کے میرے اچھے پیرو ہیں اس لیے تم ان کے ساتھ اچھا سلوک کرنا کیونکہ وہ اسی کے مستحق ہیں' والسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

## بہراء کا وفد:

واقدی کے بیان کے مطابق اس سال بہراء کا وفد جس میں تیرہ آدمی تھے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ یہ لوگ مقداد بن عمر کے یہاں مقیم ہوئے۔

## وفد بنو بکاّ:

اس سال بنو بکاّ کا وفد آیا۔ اس سال بنو فزارہ کا وفد جس میں دس سے زیادہ آدمی تھے جن میں خارجہ بن حصن بھی تھا مدینہ آیا۔ اس سال رسول اللہ ﷺ نے نجاشی کی خبر مرگ کا مسلمانوں میں اعلان کیا۔ رجب ۹ھ میں اس کا انتقال ہوا تھا۔

## حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی امارت میں حج:

اس سال ابوبکر کی امارت میں حج ہوا۔ ابوبکرؓ مدینہ سے تین سو حاجیوں کے ساتھ روانہ ہوئے۔ ان کے ہمراہ رسول اللہ ﷺ نے بیس جانور قربانی کے ساتھ کیے تھے۔ خود ابوبکرؓ پانچ جانور لے گئے تھے۔ اس سال عبدالرحمٰن بن عوفؓ نے بھی حج کیا اور ہدی لے گئے۔ ابوبکرؓ کے بعد رسول اللہ ﷺ نے علیؓ بن ابی طالب کو ان کے عقب میں روانہ کیا۔ علیؓ عرج میں ابوبکرؓ سے مل گئے۔ علیؓ نے قربانی کے دن عقبہ میں ابوبکر رضی اللہ عنہ کو سورۂ براۃ پڑھ کر سنائی۔

## سورۂ براۃ کا نزول:

سدی سے مروی ہے کہ جب سورہ براۃ کی تقریباً چالیس آیتیں نازل ہوئیں رسول اللہ ﷺ نے ان کو ابوبکرؓ کے ذریعے حج میں سنانے کے لیے بھیجا اور ان کو اس سال امیر حج مقرر کیا۔ مدینہ سے روانہ ہو کر ابوبکرؓ ذوالحلیفہ کے قریب شجرہ آئے تھے کہ رسول اللہ ﷺ نے علی رضی اللہ عنہ کو ان کے پیچھے روانہ کیا۔ علیؓ نے وہ آیات ابوبکرؓ سے لے لیں۔ ابوبکرؓ رسول اللہ ﷺ کے پاس واپس چلے آئے اور پوچھا یا رسول اللہ ﷺ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں کیا میرے متعلق کوئی بات وحی میں نازل ہوئی ہے۔ آپؐ نے فرمایا نہیں۔ مگر میں نے چاہا کہ اس پیام کو صرف میں پہنچاؤں یا میرا کوئی اپنا۔ ابوبکرؓ کیا تم اس سے خوش نہیں ہو کہ تم میرے ساتھ غار میں رہے اور تم حوض کوثر پر میرے مصاحب رہو گے ابوبکرؓ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ بے شک میں اس سے خوش ہوں۔ اس کے بعد ابوبکرؓ امیر الحج کی حیثیت سے مکہ روانہ ہوئے اور علیؓ سورۂ براۃ کی اطلاع دینے کے لیے مکہ آئے۔ قربانی کے دن انہوں نے اعلان کر دیا کہ اس سال کے بعد کوئی مشرک مسجد الحرام کے پاس نہ رہے اور کوئی شخص برہنہ بیت اللہ کا طواف نہ کرے نیز جس کے ساتھ رسول اللہ ﷺ نے معاہدہ کیا ہے صرف اس کی مدت تک وہ معاہدہ جائز سمجھا جائے گا اس کے بعد منسوخ سمجھا جائے گا اور یہ زمانہ کھانے اور پینے کا ہے اور اللہ تعالیٰ جنت میں مسلمان کے علاوہ کسی کو داخل نہیں کرے گا۔ علی کی اس تقریر پر مشرکوں نے کہا کہ ہم خود تمہارے اور تمہارے ابن عم کے عہد سے اپنی برأت کرتے ہیں اور اس کا جواب نیزے اور تلوار سے دیں گے۔ کہنے کو تو یہ کہہ آئے مگر وہاں سے واپس آ کر مشرکین نے ایک دوسرے کو ملامت کی کہ تم نے یہ کیا کیا' تمام قریش مسلمان ہو چکے ہیں اب تم کیا کر سکتے ہو تم بھی اسلام لے آؤ۔

## مکہ سے مشرکین کے اخراج کا حکم:

محمد بن کعب القرظی وغیرہ سے مروی ہے کہ ۹ ہجری میں رسول اللہ ﷺ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو امیر الحج مقرر کر کے مکہ بھیجا اور علیؓ بن ابی طالب کو سورۂ براۃ کی تیس یا چالیس آیات دے کر مکہ بھیجا۔ علیؓ نے ان لوگوں کے سامنے پڑھ دیا جن میں چار ماہ کی مہلت مشرکین کو دی گئی تھی کہ اس مدت میں وہ اور حرم میں رہ سکتے ہیں۔ علیؓ نے عرفہ کے دن یہ آیات ان کو سنائیں اور بیس دن ذوالحجہ کے محرم' صفر' ربیع الاوّل اور دس دن ربیع الآخر کے ان کو مہلت دی۔ اس کے علاوہ خود لوگوں کے گھروں میں اس حکم کو سنا دیا گیا۔ اس سال کے بعد نہ کوئی مشرک حج کرے اور نہ کوئی شخص بیت اللہ کا برہنہ طواف کرے۔ اس سال صدقات فرض کیے گئے اور ان کے وصول کرنے کے لیے رسول اللہ ﷺ نے اپنے عمال مختلف مقامات کو بھیجے۔ اس فرض کے متعلق کلام اللہ کی یہ آیت خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ. (ان کے اموال میں سے صدقہ لو تا کہ وہ پاک ہو جائیں) یہ آیت ثعلبہ بن حاطب کے واقعے کے متعلق نازل ہوئی۔

## حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا انتقال:

اس سال شعبان میں رسول اللہ ﷺ کی صاحبزادی ام کلثوم کا انتقال ہوا۔ اسماء بنت عمیس اور صفیہ بنت عبدالمطلب نے ان کو غسل دیا۔ بیان کیا گیا ہے کہ چند انصاری عورتوں نے جن میں ایک ام عطیہ بھی تھیں ان کو غسل دیا تھا۔ ابوطلحہؓ ان کی قبر میں اترے تھے۔

## ضمام بن ثعلبہ:

اس سال ثعلبہ بن منقذ اور سعد بن ہذیم کے وفد رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آئے عبداللہ بن عباسؓ سے مروی ہے کہ

بنوسعد بن بکرؓ نے ضمام بن ثعلبہ کو رسول اللہ ﷺ کے پاس بھیجا' وہ مدینے آیا اس نے اپنا اونٹ مسجد کے دروازے پر بٹھایا اس کے پاؤں باندھے اور مسجد کے اندر آیا۔ رسول اللہ ﷺ صحابہؓ کے ساتھ تشریف فرما تھے۔ یہ ضمام بن ثعلبہ ایک بڑا وجیہ اور طاقتور آدمی تھا۔ اس کے سر پر گھنے بال تھے اور دو کاکلیں ہر دو جانب تھیں۔ اس نے آپؐ کے قریب آ کر پوچھا تم میں ابن عبدالمطلب کون ہے رسول اللہ ﷺ نے خود فرمایا میں ہوں۔ اس نے کہا محمدؐ، آپؐ نے فرمایا ہاں۔

## ضمام بن ثعلبہ کا قبول اسلام:

ضمامؓ بن ثعلبہ نے کہا اے ابن عبدالمطلب دیکھو میں تم سے چند سوالات کروں گا اور ان میں درشتی ہو گی اس سے تم کبیدہ خاطر نہ ہونا۔ آپؐ نے فرمایا نہیں بلا تکلف جو چاہو سوال کرو' اس نے کہا میں تم کو تمہارے' تمہارے پیشرو اور تمہارے بعد والوں کے خدا کا واسطہ دے کر پوچھتا ہوں کہ کیا واقعی اللہ نے تم کو نبی بنا کر ہمارے پاس بھیجا ہے آپؐ نے فرمایا بے شک۔ ضمام بن ثعلبہ نے کہا میں تم کو تمہارے پیشرو اور تمہارے بعد والوں کے خدا کا واسطہ دے کر پوچھتا ہوں کہ کیا واقعی اللہ نے تم کو یہ حکم دیا ہے کہ تم ہم کو حکم دو کہ ہم صرف اللہ وحدہٗ لاشریک کی پرستش کریں اور ان تمام اوتاروں سے قطع تعلق کر لیں جن کی پرستش خدا کے سوا ہمارے آباء و اجداد کرتے چلے آئے' آپؐ نے فرمایا بالکل صحیح ہے۔ اس کے بعد اس نے کہا میں تم کو تمہارے' تمہارے بعد والوں کے خدا کا واسطہ دے کر پوچھتا ہوں کہ کیا واقعی اللہ نے تم کو یہ حکم دیا ہے کہ تم ہم کو حکم دو کہ ہم نماز پنجگانہ پڑھیں۔ آپؐ نے فرمایا بے شک' اس کے بعد اب اس نے اسی طرح کا واسطہ دے کر تمام فرائض اسلام جیسے زکوٰۃ، روزے، حج اور دوسرے قوانین اسلام کے متعلق آپؐ سے سوالات کیے اور پھر اس نے کہا میں شہادت دیتا ہوں کہ محمدؐ اللہ کے رسول ہیں اور اقرار کرتا ہوں کہ ان فرائض کو بجا لاؤں گا اور جن باتوں کے کرنے سے آپؐ نے ممانعت فرمائی ہے ان سے اجتناب کروں گا اس کے بعد نہ اس پر زیادتی کروں گا اور نہ کمی۔ یہ کہہ کر وہ اپنے اونٹ کے پاس چلا گیا۔ اس کے جانے کے بعد رسول اللہ ﷺ نے صحابہؓ سے فرمایا کہ اگر یہ کاکلوں والا اپنے اقرار میں سچا ہے تو بے شک جنت میں جائے گا۔

## بنوسعد بن بکر کا قبول اسلام:

ضمام اپنے اونٹ کے پاس آیا اس نے اس کے پاؤں کھولے اور پھر سوار ہو کر مدینہ سے اپنی قوم کے پاس آیا' وہ سب اس کے پاس جمع ہوئے۔ سب سے پہلے اس کے منہ سے یہ جملہ نکلا۔ لات اور عزیٰ کا برا ہو۔ لوگوں نے کہا ضمام زبان بند کرو ورنہ برص' جذام یا جنون تجھ کو ہو جائے گا۔ اس نے کہا افسوس ہے تم پر یہ کیا کہتے ہو' بخدا یہ دونوں نہ نفع پہنچا سکتے ہیں اور نہ مضرت' اللہ نے ایک رسول مبعوث کیا ہے اس پر اس نے اپنی کتاب نازل کی ہے جو تم کو تمہاری ضلالت سے نجات دے گی۔ اور میں اس بات کی شہادت دیتا ہوں کہ سوائے اللہ وحدہٗ لاشریک کے اور کوئی خدا نہیں اور محمدؐ اس کے بندے اور رسول ہیں۔ انہوں نے اوامر اور نواہی کے متعلق جو احکام مجھے دیے ہیں وہ میں تم سے بیان کرتا ہوں۔ چنانچہ ان کی تقریر کا یہ اثر ہوا کہ رات ہونے سے قبل وہ تمام آبادی مرد و عورت مسلمان ہو گئے۔ ابن عباس کہا کرتے تھے کہ ضمام بن ثعلبہ سے افضل ہم نے کسی اور قوم کے وکیل کا حال نہیں سنا۔



باب ۱۸

# سنۃ الوفود ۱۰ھ

اس سال ربیع الاوّل' ربیع الآخر یا جمادی الاولیٰ میں رسول اللہ ﷺ نے خالدؓ بن الولید کو چار سو مسلمانوں کے ساتھ بنوالحارث بن کعب کے مقابلے پر بھیجا۔

## حضرت خالدؓ بن ولید کی نجران میں تبلیغ اسلام:

عبداللہ بن ابی بکرؓ سے مروی ہے کہ ۱۰ ہجری کے ربیع الآخر یا جمادی الاولیٰ میں رسول اللہ ﷺ نے خالدؓ بن الولید کو بنوالحارث بن کعب کے پاس نجران بھیجا اور حکم دیا کہ لڑنے سے قبل ان کو اسلام کی دعوت دینا اور اس کے لیے تین دن کی مہلت دینا۔ اگر وہ اسلام لے آئیں ان کے اسلام کو تسلیم کر لینا' ان میں قیام پذیر ہونا' ان کو کتاب اللہ' اس کے نبی کی سنت اور ارکان اسلام کی تعلیم دینا۔ اگر وہ اسلام نہ لائیں تو پھر ان سے جنگ کرنا۔ خالدؓ مدینہ سے چل کر نجران آئے اور انھوں نے ہر سمت شتر سوار دعوت اسلام کے لیے روانہ کیے جو کہتے تھے لوگو! اسلام لے آؤ محفوظ رہو گے۔ چنانچہ سب کے سب مسلمان ہو گئے۔ خالدؓ وہاں ٹھہر گئے اور ان کو اسلام' کتاب اللہ اور اس کے نبی کی سنت کی تعلیم دینے لگے۔

## حضرت خالدؓ بن ولید کا خط:

اس کے متعلق خالدؓ نے حسب ذیل خط رسول اللہ ﷺ کو لکھا: ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یہ خط محمد النبی رسولؐ اللہ کی جانب خالدؓ بن الولید کی طرف سے لکھا جاتا ہے اے اللہ کے رسولؐ! تم پر اللہ کی سلامتی اور اس کی رحمت اور برکات نازل ہوں۔ میں آپؐ کے سامنے اس اللہ کی جس کے سوا اور کوئی معبود نہیں تعریف کرتا ہوں۔ اما بعد! یا رسول اللہ ﷺ' آپؐ نے مجھے بنوالحارث بن کعب کے پاس ارسال کیا تھا اور حکم دیا تھا کہ یہاں پہنچ کر میں تین دن تک ان سے نہ لڑوں اور اس مدت میں ان کو اسلام کی دعوت دوں اگر وہ اسلام لے آئیں میں اسے تسلیم کر کے ان کو ارکانِ اسلام' کتاب اللہ اور اس کے نبی کی سنت کی تعلیم دوں اور اگر وہ اسلام نہ لائیں تو ان سے جنگ کروں۔ میں ان کے پاس آیا۔ میں نے یا رسول اللہ ﷺ آپ کے حکم کے مطابق تین دن تک ان کو اسلام کی دعوت دی اور شتر سواروں کے ذریعے سے یہ پیام پہنچایا کہ اے بنوالحارث اسلام لے آؤ بچ جاؤ گے وہ اسلام لائے اور انھوں نے جنگ نہیں کی۔ اب میں یا رسول اللہ ﷺ آپ کے حکم آنے تک ان لوگوں کے ساتھ مقیم ہوں اور ان کو ارکانِ اسلام کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ کی تعلیم دے رہا ہوں۔ آئندہ جیسا ارشاد ہو وسلام علیک یا رسول اللہ ورحمۃ اللہ و برکاتہ۔

## رسول اللہ ﷺ کا خط بنام حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ:

رسول اللہ ﷺ نے اس کے جواب میں لکھا: ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یہ خط محمد النبیؐ رسول اللہ ﷺ کی جانب سے خالدؓ بن الولید کو لکھا جاتا ہے کہ تم پر سلامتی ہو۔ میں تمہارے سامنے اس اللہ کی جس کے سوا کوئی اور خدا نہیں ہے تعریف کرتا ہوں۔ اما بعد! تمہارا خط تمہارے قاصد کے ہاتھ مجھے ملا جس میں تم نے بنوالحارث کی جنگ سے قبل ہی اسلام لانے کی اطلاع دی ہے اور مجھے معلوم

موقع پر خاموش ہوا اور پھر یہ شعر اس موقع کی مثال میں پڑھے:

ان الھوان حمار الاھل یعرفه — والحر ینکره و الرسلة الاُجُد

ترجمہ: ''صرف شہری گدھا ذلت کو برداشت کر لیتا ہے مگر شریف اور جواں مرد اسے برداشت نہیں کرتا۔

و لا یقیم علی ضیم یرادیه — الّا الا ذلان عیرالحیی والوتد

ترجمہ: اور سوائے بستی کے گدھے اور میخ کے کوئی ظلم کو آسانی سے برداشت نہیں کرتا۔

ھذا علی الخسف معکوسٌ برمته — و ذایشج فلا یبکی له احد

ترجمہ: میخ پر جب ضرب پڑتی ہے اس کا سر دب جاتا ہے اور گدھا اپنے بار کی وجہ سے کراہتا ہے مگر کوئی اس پر رحم نہیں کرتا''۔

## حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت عام:

انسؓ بن مالک سے مروی ہے کہ سقیفہ میں ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت ہوگئی۔ اس کے دوسرے دن وہ مسجد میں منبر پر بیٹھے۔ ابوبکرؓ نے ابھی تقریر شروع نہیں کی تھی کہ عمرؓ نے کھڑے ہو کر تقریر کی۔ حمد و ثناء کے بعد انھوں نے کہا: اے لوگو! کل میں نے جو کچھ تم سے کہا تھا وہ محض میرا ذاتی خیال تھا نہ اس کے متعلق کلام اللہ میں کوئی حکم ہے اور نہ رسول اللہ ﷺ نے مجھے کوئی ہدایت کی تھی' میرا اپنا خیال یہ تھا کہ ہمارے آخری وقت تک رسول اللہ ﷺ ہمارے معاملات کو سرانجام دیتے رہیں گے۔ مگر اب بھی اللہ نے اپنی اس کتاب کو جس کے ذریعے اس نے رسول اللہ ﷺ کی ہدایت فرمائی تم میں باقی رکھا ہے' لہٰذا اگر تم اس پر عمل کرو گے' اللہ تم کو بھی اسی طرح ہدایت عطاء فرمائے گا جس طرح اس نے رسول اللہ ﷺ کی ہدایت فرمائی۔ اب اس بات کا تصفیہ ہو چکا ہے کہ تم میں جو سب سے بہتر شخص ہیں جو رسول اللہ ﷺ کے مصاحب اور یار غار ہیں وہ امیر ہوں' لہٰذا تم سب اب ان کی بیعت کرو' چنانچہ اب تمام لوگوں نے سقیفے کی بیعت کے بعد ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت عام طور پر کی۔ اس کے بعد ابوبکرؓ نے تقریر کی اور حمد و ثناء کے بعد کہا اے لوگو! مجھے تمہارا حاکم بنایا گیا ہے۔ حالانکہ میں تمہارا بہترین فرد نہیں ہوں اگر میں نیکی کروں تو تم میری اعانت کرنا اور اگر میں برائی کروں تو تم مجھے سیدھا کر دینا۔ صداقت امانت ہے اور کذب خیانت ہے۔ تم میں جو ضعیف ہے وہ میرے نزدیک قوی ہے تاکہ میں اس کا حق اسے دلواؤں۔ انشاء اللہ اور تم میں جو قوی ہے وہ میرے نزدیک ضعیف ہے تاکہ میں اس سے حق کو ادا کراؤں۔ انشاء اللہ۔ تم میں سے کوئی اللہ کی راہ میں جہاد کو ترک نہ کرے کیونکہ جو قوم جہاد کو ترک کرتی ہے اللہ اسے ذلیل کر دیتا ہے' اور جس قوم میں بدکاری عام ہو جاتی ہے اللہ اسے مصیبت میں مبتلا کر دیتا ہے۔ جب تک میں اللہ اور رسول اللہ ﷺ کی اطاعت کروں تم میری اطاعت کرنا اور اگر میں اللہ اور اس کے رسول اللہ ﷺ کے احکام کی خلاف ورزی کروں تم پر میری اطاعت ضروری نہیں۔ اچھا اب نماز کے لیے کھڑے ہو اللہ تم پر رحم کرے۔

ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ اپنے عہد خلافت میں عمر رضی اللہ عنہ کسی اپنی ضرورت سے جا رہے تھے' میں بھی ان کے ساتھ تھا' ان کے ہاتھ میں درہ تھا اور اس وقت ان کے ساتھ میرے سوا کوئی دوسرا نہ تھا' وہ اپنے دل میں کچھ باتیں کرتے جاتے تھے اور درے سے اپنے پاؤں کو مارتے جاتے تھے۔ یکایک وہ میری طرف متوجہ ہوئے اور انھوں نے کہا:

"اے ابن عباسؓ جانتے ہو کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کی وفات کے وقت کیوں وہ بات کہی تھی کہ آپ نہیں مرے زندہ ہیں۔ میں نے کہا مجھے معلوم نہیں امیر المومنین بہتر جانتے ہیں۔ عمرؓ نے کہا بخدا صرف اس آیت کی وجہ سے "وَ كَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ وَ يَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا۔" "اور اسی طرح ہم نے تم کو درمیانی امت بنایا ہے تاکہ تم تمام لوگوں کے نگران رہو اور رسول تمہارے نگران رہیں" اس آیت سے میں سمجھتا تھا کہ رسول اللہ ﷺ اپنی امت کے آخری اعمال دیکھنے تک کے لیے زندہ رہیں گے۔ اسی وجہ سے میں نے رسول اللہ ﷺ کے متعلق وہ بات کہی تھی"۔

ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت کے بعد لوگ رسول اللہ ﷺ کے دفن کے انتظام کی طرف متوجہ ہوئے۔ اس کے متعلق بعض راویوں نے بیان کیا ہے کہ آپ کی وفات کے دوسرے دن منگل کو آپ کی تجہیز عمل میں آئی۔ اور بعض نے یہ بیان کیا ہے کہ آپ کی وفات کے تین دن بعد تجہیز ہوئی۔ اس کا ذکر پہلے گزر چکا ہے۔

## رسول اللہ ﷺ کا غسل:

ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ علی بن ابی طالبؓ، عباسؓ بن عبدالمطلب، فضل بن العباسؓ، قثم بن العباسؓ، اسامہ بن زیدؓ اور شقران مولیٰ رسول اللہ ﷺ نے رسول اللہ ﷺ کو غسل دیا۔ بنو عوف بن الخزرج کے اوس بن خولی نے علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے کہا کہ ہمیں بھی رسول اللہ ﷺ کے غسل کا شرف حاصل ہو، یہ بدوی تھے۔ علیؓ نے ان سے کہا کہ اچھا تم بھی آؤ' چنانچہ یہ غسل میں شریک ہوئے۔ غسل کے لیے علیؓ بن ابی طالب نے رسول اللہ ﷺ کو اپنے سینے سے لگا کر بٹھایا۔ عباس، فضل اور قثم رضی اللہ عنہم آپ کی کروٹ بدلتے تھے اور اسامہ بن زید اور شقران رضی اللہ عنہم دونوں آپؐ کے مولیٰ آپؐ پر پانی ڈالتے تھے' اور علی آپ کو اپنے سینے سے لگائے ہوئے غسل دیتے تھے' قمیص رسول اللہ ﷺ کے جسم پر تھی۔ اس طرح علیؓ بن ابی طالب آپؐ کے جسم کو قمیض کے اوپر سے مل رہے تھے' ان کا ہاتھ آپؐ کے جسم کو مس نہیں کرتا تھا۔ غسل دیتے وقت علیؓ بن ابی طالب کہتے جاتے کہ میرے ماں باپ آپؐ پر فدا ہوں' آپؐ زندگی اور موت دونوں حالتوں میں کس قدر پاک وصاف ہیں نیز عام طور پر میت کے جو آثار ہوا کرتے ہیں ان میں سے کوئی بات آپؐ کے جسم سے نمایاں نہیں ہوئی۔

## لباس سمیت غسل:

عائشہؓ سے مروی ہے کہ جب لوگوں نے رسول اللہ ﷺ کو غسل دینے کا ارادہ کیا اس باب میں اختلاف رائے ہوا کہ آیا کپڑے اتار کر آپ کو غسل دیا جائے جیسا کہ دوسری میتوں کے ساتھ کیا جاتا ہے یا کپڑوں کے ساتھ آپ کو غسل دیا جائے۔ اس معاملے میں جب اختلاف ہوا تو سب پر نیم غشی کی سی حالت طاری کر دی گئی اور سب کے سر سینے تک جھک گئے پھر ایک غیر معلوم شخص نے حجرے کے کونے سے کہا کہ رسول اللہ ﷺ کو کپڑوں کے ساتھ غسل دو۔ اس غیبی آواز پر سب ہوشیار ہوئے اور انھوں نے کپڑوں کے ساتھ رسول اللہ ﷺ کو غسل دیا۔ قمیض آپؐ کے جسم پر تھی' اس پر پانی ڈالا جاتا تھا اور اس کے اوپر ہی سے آپؐ کے جسم کو ملتے تھے۔

عائشہ رضی اللہ عنہا کہا کرتی تھیں کہ اگر اس وقت میں چاہتی جس بات کو میں نے نہیں چاہا تو رسول اللہ ﷺ کو صرف آپ کی

بیویاں غسل دیتیں۔

علی بن الحسینؒ سے مروی ہے کہ غسل کے بعد رسول اللہ ﷺ کو تین کپڑوں کا کفن دیا گیا ان میں دو صحاری تھے اور ایک منقش چادر تھی جس میں آپ کو کئی مرتبہ لپیٹا گیا۔

### رسول اللہ ﷺ کی نماز جنازہ:

عبداللہ بن عباسؓ سے مروی ہے کہ قبر کے متعلق یہ ہوا کہ ابوعبیدہؓ بن الجراح مکہ کے رواج کے مطابق قبر کھودا کرتے تھے اور ابوطلحہ زید بن سہل اہل مدینہ کے رواج کے مطابق قبر کھودتے تھے اور اس میں لحد بناتے تھے۔ عباسؓ نے دو شخصوں کو بلایا ایک سے کہا کہ ابوعبیدہؓ کے پاس جاؤ اور دوسرے سے کہا کہ ابوزیدؓ کے پاس جاؤ اور یہ دعاء مانگی کہ اے خداوندا! تو ہی اپنے رسولؐ کے لیے قبر کھودنے والے کو اختیار کر لے چنانچہ جو شخص ابوطلحہ کو بلانے گئے تھے ان کو ابوطلحہؓ مل گئے اور ان کو ساتھ لے آئے۔ ابوطلحہؓ نے آپ کی قبر کھودی اور اس میں لحد رکھی' اس طرح منگل کے دن جب آپ کا جنازہ تیار ہو گیا اس بارے میں اختلاف ہوا کہ کہاں آپ کو دفن کیا جائے۔ کسی نے کہا ہم آپ کو مسجد میں دفن کریں' کسی نے کہا مناسب ہو کہ آپؐ کے جہاں اور صحابہ دفن ہیں وہیں آپ کو دفن کیا جائے۔ ابوبکرؓ نے کہا میں نے آنحضور ﷺ سے سنا ہے کہ ہر نبی جہاں اسے موت آئی وہیں دفن کیا گیا ہے چنانچہ اب آپ کا وہ بستر جس پر آپؐ نے وفات پائی تھی اٹھایا گیا اور وہیں آپؐ کے لیے قبر کھودی گئی۔ اب تمام لوگوں نے نوبت بہ نوبت رسول اللہ ﷺ کی نماز پڑھی۔ مردوں کے بعد عورتوں نے نماز پڑھی' ان کے بعد بچوں نے اور پھر غلاموں نے نماز پڑھی' ان نمازوں میں کسی نے امامت نہیں کی۔ اس کے بعد بدھ کی شب میں آدھی رات کو آپ ﷺ سپرد خاک کر دیے گئے۔

### رسول اللہ ﷺ کی تدفین:

عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ بدھ کی شب میں آدھی رات کو ہمیں پھاؤڑوں کی آواز سے معلوم ہوا کہ اب رسول اللہ ﷺ دفن کیے گئے۔

ابن اسحٰق کہتے ہیں کہ علیؓ بن ابی طالب' فضل بن العباس' قثمؓ بن العباس اور آپؐ کے مولیٰ شقران رضی اللہ عنہ قبر میں اترے' اوس بن خولی نے علیؓ بن ابی طالب سے درخواست کی کہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت گزاری کا ہمیں بھی حق ملنا چاہیے۔ علیؓ نے ان سے کہا اچھا تم بھی اترو' اور وہ بھی قبر میں اترے۔ جب آپ کو قبر میں رکھ دیا گیا اور اسے پاٹنے لگے' شقران قبر میں موجود تھے ان کے ساتھ مخمل کی چادر بھی تھی جسے رسول اللہ ﷺ اوڑھا کرتے تھے اور بچھا لیا کرتے تھے۔ شقرانؓ نے یہ کہہ کر کہ اب آپؐ کے بعد تاکہ کوئی اسے استعمال نہ کر سکے میں اسے بھی آپؐ کے ساتھ دفن کیے دیتا ہوں اور انھوں نے اسے آپؐ کے ساتھ دفن کر دیا۔

### مغیرہ بن شعبہ کا دعویٰ:

مغیرہؓ بن شعبہ مدعی تھے کہ سب سے آخر میں وہ رسول اللہ ﷺ سے جدا ہوئے۔ وہ کہتے تھے کہ میں نے عمداً اس خیال سے کہ میں رسول اللہ ﷺ کے جسم کو مس کر لوں اپنی انگوٹھی اتار کر اسے قبر میں پھینک دی اور پھر میں نے صحابہؓ سے کہا کہ میری انگوٹھی قبر میں گر

پڑی ہے اور میں قبر میں اتر کر اسے نکال لایا۔ اس طرح سب کے آخر میں میں رسول اللہ ﷺ سے جدا ہوا۔

## مغیرہؓ بن شعبہ کے دعوے کی تردید:

عبداللہ بن الحارث سے مروی ہے کہ عمر یا عثمان رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں میں نے علی بن ابی طالبؓ کے ساتھ عمرہ کیا۔ وہ اپنی بہن ہانی بنت ابی طالب کے پاس ٹھہرے' عمرہ کر کے وہ گھر آئے' میں نے ان کے غسل کے لیے پانی تیار کیا' جب وہ نہا چکے چند اعرابی ان سے ملنے آئے اور انہوں نے کہا' اے ابوالحسنؓ! ہم آپؓ سے ایک بات دریافت کرنا چاہتے ہیں وہ آپؓ ہمیں بتائیں۔ علیؓ نے کہا شاید مغیرہ تم سے کہتے ہوں گے کہ سب سے آخر میں وہ رسول اللہ ﷺ سے جدا ہوئے ہیں انھوں نے کہا جی ہاں یہی بات ہے جس کو ہم آپؓ سے دریافت کرنے آئے ہیں۔ علیؓ نے کہا وہ جھوٹ کہتے ہیں۔ قثم بن العباسؓ سب سے آخری میں رسول اللہ ﷺ سے علیحدہ ہوئے۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ شدت مرض میں رسول اللہ ﷺ ایک سیاہ چادر اوڑھے ہوئے تھے' کبھی اس سے اپنا منہ ڈھانک لیتے تھے اور کبھی اسے منہ پر سے ہٹا دیتے تھے۔ اسی حالت میں آپؐ نے کہا' اس قوم کو اللہ ہلاک کر دے جنھوں نے اپنے انبیاء کی قبروں کو سجدہ گاہ بنایا آپ کو خود اپنی امت سے اس بات کا ڈر تھا۔

## عرب میں دو دین نہ رہنے کا حکم:

دوسری روایت سے عائشہؓ سے مروی ہے کہ سب سے آخر میں رسول اللہ ﷺ نے جو بات کہی وہ یہ تھی کہ آپؐ نے فرمایا جزیرۃ العرب میں دو دین نہ رہیں۔

۱۲/ ربیع الاوّل ٹھیک اس روز جس روز کہ آپؐ مدینہ میں ہجرت کر کے آئے تھے' آپؐ نے وفات پائی۔ اس طرح آپؐ نے پورے دس سال ہجرت میں زندگی بسر کی۔

## رسول اللہ ﷺ کی عمر:

بعض مصاحبوں نے بیان کیا ہے کہ آپ کی عمر تریسٹھ سال ہوئی اس کے متعلق ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ دس سال تک مکہ میں رسول اللہ ﷺ پر وحی آتی رہی اور دس سال تک مدینہ میں تریسٹھ سال کی عمر میں آپؐ نے وفات پائی۔

ابی جمرہ کے باپ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ تریسٹھ سال زندہ رہے۔

سعید بن المسیبؓ سے مروی ہے کہ تینتالیس سال کی عمر میں آپؐ پر وحی آنا شروع ہوئی۔ دس سال آپؐ مکہ میں رہے' دس سال آپؐ مدینہ میں رہے۔ تریسٹھ سال کی عمر میں آپؐ نے وفات پائی۔

ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ چالیس سال کی عمر میں آپ کو نبوت عطا ہوئی۔ تیرہ سال آپؐ نے مکہ میں بسر کیے اور دس سال مدینہ میں' اور تریسٹھ سال کی عمر میں وفات پائی۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے تریسٹھ سال کی عمر میں وفات پائی۔

بعض مصاحبوں نے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی عمر پینسٹھ سال ہوئی۔ اس کے متعلق ابن عباس سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے پینسٹھ سال کی عمر میں وفات پائی۔

ابن حنظلہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے پینسٹھ سال کی عمر میں وفات پائی۔

بعض مصاحبوں نے یہ بھی بیان کیا ہے کہ آپؐ نے ساٹھ سال کی عمر میں وفات پائی۔ اس کے متعلق عروہ بن الزبیر سے مروی ہے کہ چالیس سال کی عمر میں رسول اللہ ﷺ نبی مبعوث ہوئے اور ساٹھ سال کی عمر میں آپؐ نے وفات پائی۔ عائشہؓ اور ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ دس سال تک آپؐ پر مکہ میں وحی آتی رہی اور دس سال تک مدینہ میں وحی آتی رہی۔

## رسول اللہ ﷺ کی وفات کا مہینہ:

ابن عمرؓ سے مروی ہے کہ ۹ ہجری میں رسول اللہ ﷺ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو امیر الحج مقرر کر کے بھیجا۔ ابوبکرؓ نے تمام مسلمانوں کو مناسکِ حج بتائے۔ دوسرے سال ۱۰ ہجری میں خود رسول اللہ ﷺ نے حجۃ الوداع کیا۔ مدینہ واپس آ گئے اور ربیع الاوّل میں آپؐ نے وفات پائی۔

## دوشنبہ کی اہمیت:

ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ نبی ﷺ دوشنبہ کے دن پیدا ہوئے' دوشنبہ کو آپؐ کو نبوت ملی' دوشنبہ کو آپؐ نے حجر اسود اٹھایا' دوشنبہ کو آپؐ نے ہجرت کی' دوشنبہ کو آپؐ مدینہ پہنچے اور دوشنبہ کے دن آپؐ نے وفات پائی۔

## رسول اللہ ﷺ کی وفات کا دن:

عبداللہ بن ابی بکر بن محمد بن عمرو بن حزم کے باپ سے مروی ہے کہ ۱۲/ ربیع الاوّل دوشنبہ کے دن رسول اللہ ﷺ نے وفات پائی اور بدھ کے دن آپؐ دفن کیے گئے۔ اس سلسلے میں عائشہؓ سے مروی ہے کہ بدھ کی شب میں آپؐ کو دفن کیا گیا اور ہمیں پھاوڑوں کی آواز سے یہ بات معلوم ہوئی کہ اب آپؐ کو دفن کیا جا رہا ہے۔





تاریخ الامم والملوک

# تاریخ طبری

جلد دوم

تصنیف: علامہ ابی جعفر محمد بن جریر الطبری المتوفی ۳۱۰ھ

## خلافتِ راشدہ حصہ دوم (۱۱ھ تا ۱۶ھ)

ترجمہ: سید محمد ابراہیم (ایم۔اے) ندوی ◉ و سید رشید احمد ارشد ایم۔اے

جس میں عہد صدیقی کا مکمل دورِ خلافت اور عہد فاروقی کے ابتدائی دور ۱۶ھ کے مفصل حالات فتنۂ زکوۃ فتنۂ ارتداد کا قلع قمع، جھوٹے مدعیان نبوت کی سرکوبی، مرتدوں سے جنگ فتوحاتِ عراق و شام اور جنگ یرموک کے مجاہدانہ کارناموں کے ساتھ ساتھ حضرت ابوبکرؓ کے عدل وانصاف اور نظام سلطنت کے حالات نہایت دلکش انداز میں پیش گئے ہیں۔

نفیس اکیڈیمی
اردو بازار کراچی

# حسبِ ذیل ترتیب سے ہم تاریخ طبری کو گیارہ حصوں میں پیش کر رہے ہیں

تاریخ طبری (حصہ اوّل) سیرت النبی ﷺ، ولادت رسول ﷺ سے وفات رسول ﷺ تک

ترجمہ ☆ سید محمد ابراہیم ایم اے ندوی۔

☆☆☆☆☆☆

تاریخ طبری (حصہ دوم) خلافتِ راشدہ (حصہ اوّل ۱۰ھ تا ۱۶ ہجری)

ترجمہ ☆ سید محمد ابراہیم ایم اے ندوی۔

☆☆☆☆☆☆

تاریخ طبری (حصہ سوم) خلافتِ راشدہ (حصہ دوم ۱۶ھ تا ۳۵ ہجری)

ترجمہ ☆ مولانا رشید احمد ارشد ایم اے۔

☆☆☆☆☆☆

تاریخ طبری (حصہ سوم کا دوم) خلافتِ علی رضی اللہ عنہ (۳۵ھ تا ۴۰ ہجری)

ترجمہ ☆ مولانا حبیب الرحمٰن صدیقی۔

☆☆☆☆☆☆

تاریخ طبری (حصہ چہارم) امیر معاویہؓ سے شہادت حسینؓ تک (۴۱ھ تا ۶۶ھ)

ترجمہ ☆ سید حیدر علی طباطبائی۔

☆☆☆☆☆☆

تاریخ طبری (حصہ پنجم) اموی دورِ حکومت (۶۷ ہجری تا ۹۹ ہجری)

ترجمہ ☆ محمد ابراہیم ایم اے ندوی۔

☆☆☆☆☆☆

تاریخ طبری (حصہ ششم) حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ تا مروان ثانی (۹۹ ہجری تا ۱۳۲ ہجری)

ترجمہ ☆ محمد ابراہیم ایم اے ندوی۔

☆☆☆☆☆☆

تاریخ طبری (حصہ ہفتم) عباسی دورِ حکومت (۱۳۲ھ تا ۱۷۰ھ)

ترجمہ ☆ محمد ابراہیم ایم اے ندوی۔

☆☆☆☆☆☆

تاریخ طبری (حصہ ہشتم) ہارون رشید اور اس کے جانشین (۱۷۱ھ تا ۲۳۱ھ)

ترجمہ ☆ سید محمد ابراہیم ایم اے ندوی۔

☆☆☆☆☆☆

تاریخ طبری (حصہ نہم) خلافتِ بغداد کا دورِ انحطاط (حصہ اوّل)

ترجمہ ☆ علامہ عبداللہ العمادی۔

☆☆☆☆☆☆

تاریخ طبری (حصہ دہم) خلافتِ بغداد کا دورِ انحطاط (حصہ دوم)

ترجمہ ☆ علامہ عبداللہ العمادی۔



# خلافتِ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ

از

## چوہدری محمد اقبال سلیم گاہندری

تاریخ طبری کا حصہ دوم خلافتِ راشدہ کے نام سے پیش خدمت ہے۔ زیر نظر حصہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے مکمل دورِ خلافت اور حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے ابتدائی دور کے تفصیلی حالات پر مشتمل ہے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا عہد بڑا ہی ہنگامہ خیز دور تھا۔ آپؓ ہی کے زمانے میں فتنۂ ارتداد نے سر اٹھایا' اور دیکھتے ہی دیکھتے سارے عرب کو اپنی گرفت میں لے لیا۔ اس کے ساتھ ہی منکرین زکوٰۃ نے بھی ملک بھر میں انتشار پھیلا دیا۔ اسی زمانے میں جھوٹے مدعیانِ نبوت نے بھی اپنا دعوۂ نبوت بڑے کروفر سے پیش کیا اور عجیب وغریب الہامات کی بھرمار کر دی۔

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے صرف دو سال کی قلیل مدت میں سب فتنوں پر قابو پالیا' اور ملک میں امن وامان بحال کر کے فتوحات کا آغاز کیا۔ عہد صدیقی سے ہی اسلامی فتوحات کے سنہری دور کا آفتاب طلوع ہوتا ہے۔ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ عراق میں مشغولِ جہاد تھے۔ کہ انہیں شام کے محاذ پر جانے کا حکم ملتا ہے۔ شام کا یہ سفر حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کی زندگی کا غیر معمولی واقعہ ہے ایک ہفتہ کا یہ طویل صحرائی سفر آپ نے اور آپ کے رفقاء نے بغیر پانی کے طے کیا۔ علامہ طبریؒ نے مجاہدین کی مشکلات کا ذکر اس انداز سے تحریر کیا ہے کہ پڑھتے ہوئے یوں محسوس ہوتا ہے کہ ہم بھی شریکِ سفر تھے۔ علامہ طبریؒ نے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے آغاز خلافت سے وفات تک کے تمام واقعات جزئیات کی حد تک اتنے خوب صورت انداز میں تحریر کیے ہیں کہ اس عہد کا نقشہ آنکھوں میں پھر جاتا ہے۔ خلافتِ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا چھوٹے سے چھوٹا واقعہ بھی تحریر کیا گیا ہے۔

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا دور بہت مختصر ہے مگر اس مختصر دور میں بہت سے عظیم الشان کارنامے انجام دیئے ہیں۔ ان میں سے سب سے بڑا کارنامہ فتنۂ ارتداد کا قلع قمع کرنا اور قرآن کریم کی تدوین ہے ان دونوں کارناموں نے اسلام کو ہمیشہ کے لیے مستحکم بنیادوں پر قائم کر دیا ہے۔

علامہ طبریؒ بہت بڑے محدث اور مفسر ہیں۔ اس لیے تبحر علمی کے ساتھ ساتھ ان کا ذہن اس غیر جانب داری کا آئینہ دار ہے جو ایک مؤرخ کے لیے ضروری ہے۔ علامہ نے روایات کا ایک ذخیرہ جمع کر دیا ہے' اور اس پر جرح اور تعدیل کا کام دوسرے اصحابِ علم کے لیے چھوڑ دیا ہے۔ بلاخوف تردید کہا جا سکتا ہے کہ تاریخ طبری سے بہتر اسلامی تاریخ کا ماخذ کسی زبان میں بھی موجود نہیں۔ بعض لوگ علامہ طبری کو شیعہ کہتے ہیں۔ علامہ طبری ہرگز شیعہ نہیں تھے۔ پہلے وہ عقائد کے لحاظ سے شافعی تھے۔ بعد میں وہ خود اہل سنت والجماعت کے مجتہد عالم ہوئے اور فرقہ جریرہ کی بنیاد ڈالی۔ جو کچھ مدت تک فرقہ جریرہ کے نام سے رائج رہا اور اس کے عقائد اہل سنت والجماعت کے عقائد کے عین مطابق تھے۔

تاریخ طبری اسلام کے سنہری دور کی نہایت مفصل اور مستند تاریخ ہے۔

اس ضخیم کتاب کی طباعت و اشاعت کا کام کرنا اور وہ بھی اس زمانے میں جب کہ کاغذ نہ صرف گراں سے گراں تر ہو رہا ہے۔ بلکہ نایاب بھی ہے۔ محض اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم اور ہمارے ادارے کے معاونین اور ذی علم تاجرانِ کتب کی حوصلہ افزائی کا مرہون منت ہے۔

مجھے یقین ہے کہ تاریخ کے قدر دانوں کا تعاون مجھے ہمیشہ حاصل رہے گا۔ اور میں انشاء اللہ تعالیٰ تاریخ کے تمام نایاب ماخذ یکے بعد دیگرے اہل علم کی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت حاصل کرتا رہوں گا۔

وَ مَا تَوْفِیْقِیْ اِلَّا بِاللّٰہِ



# فہرست موضوعات

# مُقدّمہ

از

پروفیسر شبیر حسین قریشی ایم، اے

زیر نظر کتاب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت سے شروع ہوتی ہے اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے ابتدائی عہد پر ختم ہو جاتی ہے۔ یہ دور عہد رسالتؐ کے بعد عہد اسلامی کا اہم ترین دور ہے اور اسلام دراصل مکمل ضابطہ حیات ہے اس کی تعلیمات میں نہ صرف زخمی انسانیت کے زخموں کا مداوا ہے بلکہ اس کی روح کی بالیدگی اور ارتقاء کے سامان بھی موجود ہیں۔ اسلام نے تزکیہ باطن اور تطہیر ظاہر دونوں ہی پر زور دیا ہے۔ تاکہ روح کی نشوونما کے ساتھ ساتھ جسم کی ترقی بھی ہو سکے اور یوں انسان اپنی تخلیق کے منشاء کی تکمیل کر سکے اور اپنے ارتقاء کے ذروۂ بلند پر پہنچ سکے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام عرب کو جو مختلف قبیلوں میں منقسم تھا اور لاتعداد معبودوں کی پرستش کرتا تھا۔ ملت واحدہ کی ترکیب میں مدغم اور خدائے واحد کے دین پر عامل کر دیا اور ان منتشر انسانی گروہوں کو مرکزیت بخشی اسلام کا پیغام اخوت، مساوات اور عدل عمرانی سے عبارت ہے جب تک مسلمانوں نے اس پیغام کی ترسیل کو اپنا نصب العین بنایا اور اس پر عامل رہے۔ بحر و بر، خشک و تر اور عرب و عجم ان کے زیر نگین رہے۔ زیر نظر کتاب صدر اسلام کے انہی مسلمانوں کے کارناموں پر مشتمل ہے جنھوں نے محمدؐ اور خدائے محمدؐ کی اطاعت کی۔ ان کے پیام کو اپنا لائحہ عمل بنایا اور تسخیر کائنات کے راز ان پر کھل گئے۔ تاریخ عالم ایسی شاندار، ایسی متوازن اور ایسی مستقل و سریع تسخیر کی مثال پیش کرنے سے قاصر ہے۔

عہد رسالت پوری کائنات کے لیے ایک مبارک دور تھا آپؐ کے بعد آپؐ کے جانشینوں کے دور کو خلافت راشدہ کے نام سے موسوم کیا گیا ہے اس دور کی ابتداء حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی خلافت سے ہوئی آپ کا عہد بڑا ہنگامہ خیز تھا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد جو طوفان اٹھا وہ عالم اسلام کے لیے ایک چیلنج کی حیثیت رکھتا تھا۔ اسلام کے لیے پہلی آزمائش سقیفہ بنوساعدہ میں انصار کی وہ مجلس تھی جس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جانشینی کا مسئلہ طے ہونا تھا۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اس آزمائش میں پورے اترے، اس کے بعد فتنہ ارتداد کی وبا نے تقریباً سارے عرب کو اپنی لپیٹ میں لے لیا اس کے ساتھ ساتھ منکرین زکوٰۃ کا فتنہ الگ انتشار پیدا کر رہا تھا۔ رہی سہی کسر جھوٹے مدعیان نبوت نے پوری کر دی۔ ان نامساعد حالات سے فائدہ اٹھاتے ہوئے بہت سے قبائلی سرداروں نے بھی بغاوت کر دی ریاست اسلامی کا وجود خطرے میں تھا۔ بادی النظر میں ایسا محسوس ہو رہا تھا کہ اسلام نعوذ باللہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی

ذات گرامی ہی تک محدود تھا اور آپؐ کی وفات کے بعد اس کی بقاء بھی ممکن نہیں۔

حضرت محمد ﷺ کے وصال کے بعد ریاست اسلامیہ کی گوناگوں ذمہ داریوں اور امت کی قیادت کا بار حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے کاندھوں پر پڑا۔ انھوں نے کمال بصیرت و دانائی سے کام لیتے ہوئے پہلے محبان رسول اللہ ﷺ کے زخمی دلوں پر پھایا رکھا جو آنحضرت ﷺ کے وصال سے بدحال ہو رہے تھے اور اسی وقت وہ سقیفہ بنو ساعدہ میں پہنچے اور انھوں نے اپنی خداداد فراست و تدبر سے انتہائی بگڑے ہوئے حالات پر قابو پایا مگر مشکلات کا یہیں خاتمہ نہیں ہوا بلکہ یہ تو آغاز تھا ان مصائب کا' جن سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو دوچار ہونا تھا حالات خطرناک صورت اختیار کر چکے تھے لیکن اس طوفانی دور میں حضرت ابوبکرؓ نے دامن استقلال کو ہاتھ سے نہ چھوڑا اور ان کے پائے ثبات میں لغزش نہ آئی' وہ اپنے نبیؐ کے مسلک سے ایک انچ بھی ہٹنے کے لیے تیار نہ ہوئے حالانکہ بعض مواقع پر صحابہؓ کبار کی آراء مختلف تھیں خصوصاً جیش اسامہ رضی اللہ عنہ کی روانگی کا مسئلہ اور منکرین زکوٰۃ کا فتنہ' ایسے متنازعہ فیہ امور میں حضرت ابوبکرؓ نے اپنی اجتہادی صلاحیتوں سے کام لیا اور پایان کار وہ سربلند رہے تاریخ شاہد ہے کہ آپ نے نہ صرف غیر معمولی کامیابی حاصل کی بلکہ باغیوں کی سرکوبی کی اور مدعیان نبوت کے پندار کو بھی پاش پاش کر دیا۔ مرتدین کو دوبارہ حلقہ بگوش اسلام کیا اس طرح نہایت قلیل مدت میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے مسلمانوں اور اسلام کی گراں قدر خدمات انجام دیں۔

بیعتِ خلافت کے بعد حضرت صدیق اکبرؓ کے سامنے پہلا مسئلہ جیش اسامہ رضی اللہ عنہ کی روانگی کا تھا۔ چہار جانب سے بغاوت کی خبریں آ رہی تھیں خود دارالخلافہ محفوظ و مامون نظر نہیں آتا تھا۔ دمبدم مدینہ پر حملے کا خطرہ تھا۔ ان حالات میں بھی جب کہ صحابہ کبارؓ بھی اس مہم کو ملتوی کرنے پر مصر تھے آپ نے حکم رسولؐ سے سرتابی نہیں کی۔ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کچھ دور پاپیادہ اسامہ رضی اللہ عنہ کے ہمراہ گئے اس وقت اسامہ گھوڑے پر سوار تھے ان سے رہا نہ گیا اور انھوں نے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے کہا کہ یا تو آپ گھوڑے پر سوار ہو جائیں یا مجھے پیادہ پا چلنے کا حکم دیں۔ علامہ طبری اس واقعہ کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

> ''اسامہؓ نے کہا یا خلیفہ رسول اللہ ﷺ یا تو آپ سوار ہو جائیں ورنہ میں اتر جاتا ہوں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا یہ دونوں باتیں نہیں ہو سکتیں نہ تم اتر سکتے ہو اور نہ میں سوار ہوں گا۔ میں اس وقت پیدل اس لیے چل رہا ہوں تاکہ اللہ کی راہ میں کچھ دیر پیدل چل کر اپنے قدم خاک آلود کر لوں''

جیش اسامہ رضی اللہ عنہ کو رخصت کرتے وقت حضرت ابوبکرؓ نے ان سے یوں خطاب فرمایا:

> ''ذرا ٹھہر جاؤ تاکہ میں دس باتوں کی تم کو نصیحت کر دوں ان کو اچھی طرح یاد رکھو خیانت نہ کرنا۔ نفاق نہ برتنا' بدعہدی نہ کرنا' مثلہ نہ کرنا' کبھی چھوٹے بچے کو' پیر مرد کو اور عورت کو قتل نہ کرنا' کسی کھجور کے درخت کو نہ کاٹنا نہ جلانا اور کسی ثمردار درخت کو قطع نہ کرنا سوائے کھانے کی ضرورت کے' بیکار کسی بکری گائے اور اونٹ کو ذبح نہ کرنا' تم کو ایسے لوگ بھی ملیں گے جو ترک دنیا کر کے خانقاہوں میں بیٹھ گئے ہیں ان سے کوئی تعرض نہ کرنا۔ بعض لوگ تمہارے لیے کھانوں کے خوان لائیں گے اگر تم اس میں سے کچھ کھانا چاہو تو اللہ کا نام لے کر کھانا ایسے لوگوں سے تمہارا مواجہہ ہو گا جن کے سر کی چندیا صاف ہو گی اور اس کے گرد بالوں کی پٹیاں جمی ہوں گی ایسے لوگوں کی خبر تلوار سے لینا' اچھا اب اللہ کا نام لے کر جاؤ اللہ نیزے کی ضرب اور طاعون سے تمہاری حفاظت کرے''۔

ان واقعات نے یہ ثابت کر دیا کہ حضرت محمد ﷺ کے بعد حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ شریعت اور اسلام کو سب سے زیادہ جاننے والے تھے انھوں نے اپنے عہد خلافت میں کوئی ایسا کام نہیں کیا' جو اسلام کی روح کے منافی ہو انھوں نے مذہبی معاملات اور امور حکومت میں مکمل طور پر نبی کریم کی پیروی کی۔ اور آپؓ نے کسی کام میں بھی مسلک رسول کریم ﷺ سے سر مو تجاوز نہیں کیا۔

اندرونی مشکلات نے بیرونی خطرات میں بھی اضافہ کر دیا حضرت صدیق اکبرؓ نے صرف دو سال میں نہ صرف اندرونی مشکلات پر قابو پا کر پورے ملک میں امن و امان قائم کیا بلکہ بیرون عرب فتوحات کا آغاز کیا۔ وقت نے آپ کو اتنی مہلت نہ دی کہ بیرونی فتوحات کی تکمیل آپؓ کے عہد میں انجام پذیر ہوتی لیکن یہ حقیقت ہے کہ جن فتوحات کی تکمیل حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے عہد میں ہوئی ان کا سنگ بنیاد حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اپنے دست مبارک سے رکھا تھا ملکی و سیاسی خدمات کے علاوہ آپ کا بہت بڑا کارنامہ قرآن شریف کی تدوین ہے۔ جنگ یمامہ میں بیشتر حفاظ قرآن صحابہ کی شہادت کے بعد کاتب وحی حضرت زید بن ثابت کو تدوین قرآن کا حکم دیا اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے عہد میں یہ مبارک کام پایہ تکمیل کو پہنچا۔

علامہ ابوجعفر محمد بن جریر الطبری نے ان واقعات کو نہایت تفصیل سے بیان کیا ہے ان کی یہ کوشش بلاشبہ اسلام کی بہت بڑی خدمت ہے انھوں نے ان واقعات کی جزئیات تک محفوظ کر کے اس عہد کی ایک مکمل تصویر پیش کر دی ہے۔ علاوہ ازیں ان کا عام انداز یہ ہے کہ ایک واقعہ کے متعلق انھیں جہاں جہاں سے بھی روایات مل سکیں انھیں بلا کم و کاست سپرد قلم کر دیا ان کی یہی اہم خصوصیت ہے اس سے یہ فائدہ ہوا کہ آنے والے دور کے مؤرخین ان روایتوں میں موازنہ کر کے صحیح واقعات تک پہنچ سکیں۔ منکرین زکوٰۃ اور مدعیان نبوت کے واقعات علامہ طبری نے نہایت مفصل اور بصراحت بیان کیے ہیں۔ انھوں نے ان واقعات کا ذکر کرتے ہوئے اتنی احتیاط برتی ہے کہ اس ضمن میں اگر کوئی معمولی واقعہ بھی پیش آیا تو علامہ نے اسے بھی قلم بند کر دیا۔

علامہ بن جریر طبری نے عہد صدیقی کے نمایاں واقعات کو نہایت مفصل اور کئی کئی راویوں کے حوالے سے رقم کیا ہے لیکن ان کے ساتھ ضمنی اور معمولی واقعات بھی نظر انداز نہیں کرتے۔ اسود عنسی کا ذکر کرتے ہوئے آزاد زوجہ اسود اور فیروز کی ملاقاتیں' قتل کا منصوبہ' اسود عنسی کے قتل میں آزاد کی اعانت کا اس انداز سے ذکر ہے کہ اسود عنسی کے عروج و زوال کا کوئی پہلو تاریکی میں نہیں رہتا۔ اسی طرح مرتدین و منکرین زکوٰۃ کا حال بیان کرتے ہوئے چھوٹے چھوٹے قبیلوں اور ان کے افعال سے ہمیں باخبر رکھتے ہیں' صفوان' زبرقان' عدی کے قبائل کا ذکر اس امر پر دلالت کرتا ہے کہ علامہ طبری اس عہد کے معمولی معمولی واقعات کو بھی تاریخ کے صفحات میں محفوظ کر دینا چاہتے ہیں۔

مدعیان نبوت میں سب سے بڑا فتنہ گر مسیلمہ کذاب تھا اسی لیے مسیلمہ کذاب اور سجاح کا پورا پس منظر بیان کرتے وقت علامہ نمونہ کے طور پر سجاح کے الہام کے اقتباسات بھی پیش کرتے ہیں۔ ایک اقتباس ملاحظہ ہو:

> ''جب میں نے دیکھا کہ ان کے چہرے خوبصورت ہو گئے ہیں اور ان کے بشرے نورانی ہو گئے ہیں اور ان کے ہاتھ نماز کے لیے بندھ گئے ہیں' میں نے ان سے کہا کہ تم عورتوں سے مباشرت نہ کرو' شراب نہ پیو بلکہ اے نیک گروہ تم ایک دن روزہ رکھو اور ایک دن کھانا کھاؤ۔ سبحان اللہ! جب حیات جاودانی ملے گی تب تم جس طرح چاہنا زندگی بسر کرنا اور اللہ کی طرف جانا اگر رائی کا دانہ بھی ہو تو اس پر بھی گواہ رہے گا وہ دلوں کے بھید سے واقف ہے اور بہت سے لوگ اس

میں برباد ہو جائیں گے''۔

مسیلمہ کذاب اور سجاح کی نبوت کا ڈھونگ' سجاح کی مسیلمہ کذاب پر فوج کشی' ان دونوں کی خیمہ میں ملاقات سجاح اور مسیلمہ کذاب کی شادی' مسیلمہ کذاب کے قوانین' ام الہیثم بنوحنیفہ کے نوزائیدہ بچوں کے حق میں دعاء کا واقعہ' اور اس کی دعاؤں کی بدولت باغوں اور زراعت کی تباہی کا ذکر بھی ملتا ہے' مسیلمہ کذاب جس انداز سے اپنے پیروؤں سے گفتگو کرتا ہے۔ علامہ موصوف نے اس کی تصویر کشی بھی کی۔ انھوں نے مسیلمہ کے بہروپ کو بہت دلچسپ اور دلکش پیرایہ میں بیان کیا ہے جہاں وہ سجاح کے الہامی انداز کا ذکر کرتے ہیں وہاں مسیلمہ کذاب کے الہامی انداز کو بھی پیش کرتے ہیں:

''اے مینڈک کی بیٹی! تو کس قدر صاف ہے' تیرا بالائی حصہ پانی میں رہتا ہے اور زیریں مٹی کیچڑ میں۔ تو نہ پانی پینے والے کو روکتی ہے اور نہ پانی کو مکدر کرتی ہے''۔

ایک دوسرا الہام ملاحظہ فرمایئے:

''قسم ہے کھیت میں بیج ڈالنے والوں' فصل دور کرنے والوں' دانہ نکالنے والوں' پھر چکی میں آٹا پیسنے والوں' روٹی پکانے والوں' ان کو چور کر میدہ کرنے والوں اور پھر لقمہ بنا کر کھانے والوں کی جو چربی اور مکھن سے کھاتے ہیں۔ اے ساکنان بادیہ! تم کو فضیلت دی گئی ہے اور شہری تم سے کسی بات میں آگے نہیں ہیں' اپنے علاقے کی مدافعت کرو غریب کو پناہ دو اور بدمعاش کو یہاں سے نکال دو''۔

علامہ طبریؒ نے ان واقعات کے جزئیات کو محفوظ کر کے انھیں جیتے جاگتے اور چلتے پھرتے کردار بنا دیئے ہیں ان میں بھرپور زندگی ملتی ہے' قاری کو نامانوس فضا نہیں ملتی' بلکہ ایک تسلسل' یگانگت اور گہرا رچاؤ ملتا ہے ان واقعات میں حسن ترتیب نے اور جان ڈال دی ہے' مثلاً جنگ یمامہ وحدیقۃ الموت کے واقعات کے بعد مجاعہ بن برارہ کی حکمت عملی اور اپنی قوم کے لیے حضرت خالدؓ سے امان حاصل کرنے کا واقعہ پڑھنے سے تعلق رکھتا ہے اور جہاں مجاعہ بن مرارہ کی دوراندیشی اپنی قوم کو بچانے میں نظر آتی ہے۔ وہاں سلمہ بن عمیر الحنفی کی شرارت معاہدہ کی خلاف ورزی' شرانگیزی اور اس کی خودکشی کا بھی ذکر ملتا ہے گویا فریقین کے ایسے غیر معروف افراد کا ذکر بھی علامہ طبری اپنی تاریخ میں کر جاتے ہیں جن پر عام مؤرخین توجہ نہیں دیتے۔

اہل بحرین کے ارتداد کا ذکر کرتے ہوئے اونٹوں کی گمشدگی و بازیابی اور چشمہ جاری ہونے کے معجزات ہجر کے راہب کے قبول اسلام کی وجہ اور اسی طرح مرتدین حضرموت کے متعلق حالات قلمبند کرتے ہوئے عدا کی اونٹنی پر جھگڑا' رسول اللہ ﷺ کی شان میں گستاخی کرنے والی دوگانے والیوں کو سزا' فتح الیس کے بعد سفید روٹیوں پر عربوں کی حیرت کا واقعہ' کرامہ بنت عبدالمسیح کی حوالگی کی شرط اور پھر جنگ یرموک میں شیر اسلام حضرت خالدؓ بن ولید اور جرجہ کی گفتگو اور جرجہ کے قبول اسلام کا واقعہ بظاہر غیر ضروری اور غیر اہم ہیں مگر یہ تسلسل وتواتر کی ایسی کڑیاں ہیں جو پورے واقعہ کو سمجھنے میں بڑی مدد دیتی ہیں۔

علامہ طبری بعض اوقات ایسے واقعات بھی بیان کر جاتے ہیں جو بظاہر غیر متعلق اور معمولی معلوم ہوتے ہیں جنگ یرموک کا ایک کردار قباث اپنے استاد اور اپنی ابتدائی زندگی کا واقعہ ان الفاظ میں بیان کرتا ہے:

''فتح یرموک کی اطلاع لے جانے والے وفد میں جو مدینہ جا رہا تھا' میں بھی شریک تھا اس جنگ میں ہم لوگوں کو بہت کافی

مال غنیمت ملا تھا اس سفر میں ہمارا رہبر ہم کو ایک ایسے چشمے پر لے گیا جس کی زمانہ جاہلیت میں میں نے شاگردی کی تھی اس کا واقعہ یہ ہے کہ جب میں بڑا ہو گیا اور مجھ کو یہ احساس ہوا کہ اپنے لیے کچھ کمانا چاہیے تو بعض لوگوں نے مجھے اس شخص کا پتہ دیا۔ میں اس کے پاس پہنچا اور اپنا ارادہ ظاہر کیا اس نے کہا تم نے بہت اچھا کیا کہ میرے پاس چلے آئے' میں نے اس شخص کو دیکھا تو وہ عرب کے شیروں میں سے ایک شیر تھا اس کے کھانے کی یہ کیفیت تھی کہ ایک دن میں اونٹ کا پٹھا مع کھال کے چٹ کر جاتا تھا اور پٹھے کے علاوہ اتنا ہی اور گوشت کھا جاتا تھا صرف اتنا باقی چھوڑتا کہ جس سے میرا پیٹ بھر جائے۔ جب وہ کسی قبیلے پر غارت گری کے لیے جاتا تو مجھ کو قریب چھوڑ دیتا اور کہتا کہ جب کوئی شخص تمہارے پاس سے رجز گاتا ہوا گزرے تو تم سمجھ جانا کہ وہ میں ہوں اور میرے ساتھ مل جانا' اس طرح ایک عرصہ تک میں اس کے ساتھ رہا اس نے میرے لیے کافی مال جمع کر دیا۔ وہ مال لے کر میں اپنے گھر آیا وہ میری پہلی کمائی تھی اس کے بعد میں اپنی قوم کا سردار ہو گیا اور عرب کے بڑے لوگوں میں میرا شمار ہونے لگا''۔

یہ واقعہ غیر سیاسی سہی لیکن اس کی معاشرت کی بھرپور تصویر ہے اس سے اس دور کے معاشرہ کے اس تاریک پہلو پر روشنی پڑتی ہے کہ قبیلہ کے لوگوں کو اخلاقی طور پر اس امر سے کوئی سروکار نہ تھا کہ دولت کہاں سے آئی چونکہ وہ دولت مند تھا اسی لیے اسے اپنے قبیلہ کی سرداری کا حق پہنچتا ہے اس کے علاوہ دولت کمانے کا آسان طریقہ لوٹ مار اور غارت گری تھا اور اسی طرح یہ واقعہ اس حقیقت کا بھی انکشاف کرتا ہے کہ ذرائع آمدورفت اور رسل ورسائل کتنے غیر محفوظ تھے۔ اور اسی عہد کی سوسائٹی کتنی پستی میں پہنچ چکی تھی' اور حقیقت علامہ طبری نے اس قسم کے واقعات کو محفوظ کر کے تاریخی خاکہ میں رنگ آمیزی کی ہے۔

عہد صدیقی سے اسلامی فتوحات کا زریں دور شروع ہوا تھا حضرت خالدؓ بن ولید عراق میں مصروف جہاد تھے کہ انھیں صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا فرمان شام کے محاذ پر جانے کا ملتا ہے۔ حیرہ سے شام کا سفر حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کا محیر العقول کارنامہ ہے بغیر پانی کے اتنے دور دراز صحراء کا ہفت روزہ صحرائی سفر خود معجزہ سے کم نہیں تھا۔ علامہ طبری نے اس واقعہ کو بڑی تفصیل سے بیان کیا ہے انھوں نے مجاہدین کی مشکلات اور ان مشکلات پر قابو پانے کا طریقہ بھی بالصراحت سپرد قلم کیا ہے۔

زیر نظر کتاب میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے آغاز خلافت سے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی وفات تک کے تمام واقعات جزئیات کی حد تک اتنے بہتر انداز میں پیش کیے گئے ہیں کہ اس عہد کا نقشہ آنکھوں میں پھر جاتا ہے علامہ طبری نے کسی پہلو کو تشنہ نہیں چھوڑا۔

علامہ طبری نے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی سیاسی زندگی' حلیہ' شجرہ نسب' فتوحات' فیصلے اور اس کے بعد آپ کا آخری عہد علالت' وصیت' آخری الفاظ نیز مرض الموت کے اشعار' تجہیز و تکفین' آپ کے والدین بھائی' ازواج و اولاد کے اسماء گرامی اور عہد صدیقی کے عمال' کاتب اور قاضیوں کے نام بالتفصیل تحریر کیے گئے۔

### عہدِ صدیقی رضی اللہ عنہ کا نظام حکومت:

عہد صدیقی میں نظام حکومت وہی رہا جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک میں تھا' تمام امور ملکی صحابہ کبارؓ کے مشوروں سے انجام پاتے تھے ان میں حضرت عمر فاروق، حضرت ابوعبیدہ، حضرت عثمان اور حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہم قابل ذکر ہیں۔

تمام ملک آٹھ صوبوں میں بٹا ہوا تھا ❶ مدینہ ❷ مکہ ❸ طائف ❹ نجران ❺ صنعاء ❻ حضرموت ❼ بحرین

8 دومۃ الجندل ل۔ آپؓ عمال کے انتخاب میں بہت محتاط رہتے تھے ان ہی لوگوں کو یہ ذمہ داری سونپی جاتی تھی جو مکتب رسول اللہ ﷺ کے فیض یافتہ تھے اور ان کا تقرر کرتے وقت انھیں مفید پند و نصائح اور ہدایات بھی دیا کرتے تھے۔ چنانچہ ولیدؓ بن عقبہ محصل صدقات کو یہ نصیحت فرمائی:

''ظاہر و باطن میں خدا سے ڈرتے رہو کیونکہ جو شخص اللہ سے ڈرتا ہے اس کے لیے اللہ رہائی کا راستہ پیدا کر دیتا ہے اور اس کو ایسی جگہ سے رزق دیتا ہے کہ جہاں سے ملنے کا اس کو گمان بھی نہیں ہوتا۔ جو شخص اللہ سے ڈرتا ہے اللہ اس کی غلطیوں کو معاف کر دیتا ہے۔ اور اس کو بڑا اجر دیتا ہے۔ تقویٰ ان چیزوں میں سے بہترین شے ہے جس کی وصیت بندگان خدا ایک دوسرے کو کرتے ہیں۔ تم خدا کے راستوں میں سے ایک راستے پر جا رہے ہو لہٰذا جو امر تمہارے دین کی قوت اور تمہاری حکومت کی حفاظت کا موجب ہو اس میں تمہارا غفلت کوتاہی اور فراموشی اختیار کرنا ناقابل عفو جرم ہے' پس تمہاری طرف سے سستی اور سہل انگاری ہرگز نہ ہونی چاہیے''۔

جب شام کی مہم پر یزید بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ کا تقرر کیا تو انھیں یہ ہدایات کیں:

''اے یزیدؓ تمہاری قرابت داریاں ہیں' شاید تم ان کو اپنی امارت سے فائدہ پہنچاؤ' درحقیقت یہی سب سے بڑا خطرہ ہے جس سے میں ڈرتا ہوں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو کوئی مسلمانوں کا حاکم مقرر ہو اور ان پر کسی کو بلا استحقاق محض رعایت کے طور پر افسر بنا دے تو اس پر خدا کی لعنت ہو اور خدا اس کا کوئی عذر اور فدیہ قبول نہ فرمائے گا یہاں تک کہ اس کو جہنم میں داخل کرے گا''۔

## مالی نظام:

آپؓ کے عہد میں اگرچہ ایک مکان بیت المال کے نام سے ضرور تھا مگر کوئی خزانہ نہ تھا۔ جونہی مال غنیمت آتا اسی وقت تقسیم کر دیا جاتا تھا آپ کی وفات کے وقت بیت المال میں صرف ایک درہم تھا۔ ذرائع آمدنی بھی وہی تھے جو عہد رسالت میں تھے۔ یعنی زکوٰۃ، عشر' جزیہ' خمس فے اور خراج البتہ عہد رسالت کی بہ نسبت آمدنی میں اضافہ ہوا۔ اہل حیرہ ایک لاکھ نوے ہزار درہم خراج دیا کرتے تھے' اس کے گرد و نواح کے ذمی بیس ہزار سالانہ خراج دیتے تھے۔ بہرکیف آپؓ کے عہد میں آمدنی میں اضافہ ہوا۔ مستقل ملک کی حیثیت صرف عرب کی تھی۔ عراق و شام کے سرحدی اضلاع مفتوح تھے اور ان سے خراج و جزیہ کی رقوم وصول ہوتی تھیں۔ آمدنی کا ایک جز و فوجی ضروریات کے لیے علیحدہ کر لیا جاتا تھا۔ بقیہ آمدنی مسلمانوں میں تقسیم کر دی جاتی تھی۔

## فوجی نظام:

آپؓ کے عہد میں کوئی باقاعدہ فوج نہ تھی بوقت ضرورت مسلمان خود جمع ہو جاتے۔ البتہ یہ کیا گیا کہ مجاہدین کو قبیلوں اور دستوں میں منقسم کر کے علیحدہ علیحدہ افسروں کی ماتحتی میں دے دیا گیا۔ فوجی اخراجات کے لیے آمدنی میں سے ایک رقم الگ کر لی جاتی تھی جس سے اسلحہ اور سامانِ جنگ خریدا جاتا تھا۔ اس مقصد کے لیے بعض چراگاہیں مخصوص تھیں جن میں فوج کے جانور چرا کرتے تھے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا قاعدہ یہ تھا کہ جب کسی علاقے پر فوج بھیجتے تو حسن اخلاق اور عدل کی نصیحت فرمایا کرتے تھے۔ ذمیوں کو جو عرب میں تھے یعنی یہود و عیسائیوں کے وہی حقوق بحال رکھے گئے جو آنحضرت ﷺ کے عہد میں انھیں عطاء کیے گئے تھے' حیرہ کے عیسائیوں کے ساتھ نہایت فیاضانہ برتاؤ کیا گیا۔



باب ۱

# حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، عہدِ خلافتِ راشدہ

## واقعہ سقیفہ

### انصار کا اجتماع:

عبداللہ بن عبدالرحمٰن بن ابی عمرۃ الانصاری سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد انصار سقیفہ بنو ساعدہ میں جمع ہوئے اور سب نے کہا کہ آپ کے بعد ہمیں سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کو امیر بنا لینا چاہیے سعدؓ بیمار تھے انصار ان کو باہر لے آئے۔ جب سب جمع ہو گئے' سعدؓ نے اپنے بیٹے یا کسی بھتیجے سے کہا کہ علالت کی وجہ سے مجھ میں اتنی طاقت نہیں کہ میں سب کو اپنی تقریر سنا سکوں لہٰذا جو میں کہوں تم اسے بخوبی یاد کر کے دوسروں کو سنا دینا۔ چنانچہ سعدؓ جو کہتے تھے اسے وہ شخص یاد کر لیتا تھا اور پھر بلند آواز میں تمام حاضرین کو سنا دیتا تھا۔

### سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کی تقریر:

سعدؓ نے حمد و ثناء کے بعد کہا اے گروہ انصار دین میں تم کو وہ اوّلیت حاصل ہے اور اسلام میں تم کو وہ فضیلت حاصل ہے جو عرب کے کسی دوسرے قبیلے کو حاصل نہیں۔ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کئی سال تک اپنی قوم کو اللہ رحمان کی عبادت کی دعوت دیتے رہے اور بتوں اور اللہ کے شرکاء کی عبادت سے روکتے رہے مگر سوائے معدودہ چند آدمیوں کے ان کی قوم ان پر ایمان نہیں لائی جو ایمان لائے وہ اس قدر کم تھے کہ وہ ان مظالم کے مقابلے میں جو ان کی قوم نے ان پر کر رکھے تھے اپنی مدافعت بھی نہیں کر سکتے تھے' لہٰذا جب اللہ نے چاہا کہ وہ تم کو شرافت' عزت اور سعادت کی نعمت سے مخصوص کرے اس نے اپنے اور اپنے رسولؐ پر ایمان لانے کی نعمت سے تم کو بہرہ ور کر دیا۔ تاکہ تم ان کی ان کے صحابہؓ کی مدافعت کرو اور ان کے اور ان کے دین کے اعزاز کے لیے اس کے دشمنوں سے جہاد کرو۔ چنانچہ تم نے اپنے طرز عمل سے ایسا ہی ثابت کیا کہ ان کے دشمن کے مقابلے میں نہایت سخت ثابت ہوئے اور اس کے لیے دوسروں کے مقابلے میں دوبھر ہو گئے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ تمام عربوں نے اللہ کے حکم کے سامنے خوشی سے یا بادل ناخواستہ گردنیں جھکا دیں اور دور و دراز کے لوگوں نے سر اطاعت خم کر دیا۔ اللہ عزوجل نے اپنے رسولؐ کے لیے تمہارے ذریعے زمین کو زیرنگین کر دیا اور تمہاری تلواروں سے عرب نے ان کے سامنے سر اطاعت خم کر دیا۔ اللہ نے اپنے رسول کو اپنے پاس بلا لیا اس حال میں کہ وہ تم سے بہت ہی خوش اور راضی تھے' لہٰذا اب سب کے مقابلے میں تم کو یہ حکومت اپنے قبضے میں کر لینا چاہیے کیونکہ یہ صرف تمہارا حق ہے کسی اور کا نہیں۔

سعد رضی اللہ عنہ کی اس تقریر پر تمام حاضرین نے اظہار پسندیدگی کیا اور کہا کہ تمہاری رائے بالکل درست ہے اور ہم اس سے تجاوز

نہیں کریں گے ہم تم کو امیر بناتے ہیں کیونکہ تم ہمارے مسلمہ سردار ہو اور تمام نیک مسلمانوں کی نگاہ میں مقبول ہو۔

### دو امیر مقرر کرنے کی تجویز:

اس تجویز پر بحث ہونے لگی کہ آیا یہ کامیاب ہوگی یا اس کی مخالفت کی جائے گی' بعضوں نے کہا اچھا اگر مہاجرین اس سے اختلاف کریں اور یہ کہیں کہ ہم مہاجر ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ابتدائی صحابہ ہیں' ہم ان کے قبیلے والے ہیں اور رشتہ دار ہیں۔ اب ان کے بعد تم کو اس امارت کے متعلق ہم سے تنازع کرنے کا کیا حق ہے' ایک جماعت نے کہا اس وقت ہم یہ تجویز پیش کریں گے کہ ہم میں سے ایک امیر ہو اور ایک امیر تم میں سے ہو اور اس سے کم پر ہم کسی بات کے لیے راضی نہ ہوں گے' اس تجویز کو سن کر سعدؓ نے کہا کہ یہ تجویز کمزوری کی پہلی دلیل ہے' عمر رضی اللہ عنہ کو اس جلسے کی اطلاع ہوئی وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مکان پر آئے اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کو جو اندر تھے بلوایا۔ علی رضی اللہ عنہ اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے جنازے کی تیاری میں مصروف تھے عمرؓ نے ابوبکرؓ سے کہلا کر بھیجا کہ میرے پاس باہر آیئے انھوں نے جواب دیا کہ میں اس وقت مصروف ہوں' عمرؓ نے پھر کہلا کر بھیجا کہ ایک خاص بات پیش آ گئی ہے اس کے لیے تمہاری موجودگی نہایت ضروری ہے' ابوبکرؓ باہر آئے عمرؓ نے ان سے کہا کیا تم کو معلوم نہیں کہ انصار بنو ساعدہ کے سقیفہ میں جمع ہو کر سعدؓ بن عبادہ کو امیر بنانا چاہتے ہیں اور سب سے کم ضرر رساں جو تجویز ان کے کسی شخص نے پیش کی ہے وہ یہ ہے کہ انصار میں سے ایک امیر ہو اور مہاجرین میں سے ایک امیر ہو۔

دونوں شتاب روی سے انصار کے پاس چلے راستے میں ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ مل گئے۔ وہ بھی ساتھ ہو گئے' آگے بڑھے' عاصم بن عدی اور عویم بن ساعدہ رضی اللہ عنہما ملے انھوں نے ان سے کہا کہ واپس جاؤ تم اپنے ارادے میں کامیاب نہیں ہو سکتے' مگر ان لوگوں نے نہ مانا اور انصار کے مجمع میں پہنچے۔

### حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا تقریر کرنے کا ارادہ:

عمرؓ سے مروی ہے کہ ہم انصار کے پاس پہنچے' اثنائے راہ میں اس موقع کے لیے میں نے اپنے دل میں ایک تقریر کا مضمون سوچا تھا کہ انصار کے سامنے اسے بیان کروں گا۔ وہاں پہنچتے ہی میں نے چاہا کہ تقریر کروں مگر ابوبکرؓ نے مجھ سے کہا ذرا صبر کرو پہلے میں کہہ لوں اس کے بعد جو تمہارا جی چاہے بیان کرنا۔ مگر جو تقریر ابوبکرؓ نے کی وہ ایسی تھی کہ جو کچھ میں کہنا چاہتا تھا وہ اور اس سے بھی زیادہ اس میں ابوبکرؓ نے کہہ دیا۔

### حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی تقریر:

عبداللہ بن عبدالرحمٰن سے مروی ہے کہ ابوبکرؓ نے حمد و ثناء کے بعد کہا: ''اللہ نے اپنی مخلوقات کے پاس محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنا رسول اور اپنی امت کا نگراں مقرر کر کے مبعوث فرمایا تا کہ صرف اسی کی پرستش ہو اس کی وحدانیت تسلیم ہو حالانکہ اس سے پہلے وہ اللہ کے سوا مختلف معبودوں کی عبادت کرتے تھے اور مدعی تھے کہ یہ معبود اللہ کے یہاں ان کے سفارش کرنے والے اور نفع پہنچانے والے ہیں حالانکہ وہ پتھر سے تراشے یا لکڑی سے بنائے جاتے تھے' اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

﴿ وَ يَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَضُرُّهُمْ وَ لَا يَنْفَعُهُمْ وَ يَقُوْلُوْنَ هٰٓؤُلَآءِ شُفَعَآؤُنَا عِنْدَ اللّٰهِ وَ قَالُوْا مَا نَعْبُدُهُمْ اِلَّا لِيُقَرِّبُوْنَا اِلَى اللّٰهِ زُلْفٰى ﴾

''اور وہ اللہ کے سوا ایسوں کی پرستش کرتے ہیں جو نہ ان کو نفع پہنچاتے ہیں اور نہ نقصان اور وہ کہتے ہیں کہ یہ ہمارے معبود اللہ کے یہاں ہمارے شفیع ہیں اور یہ کہتے ہیں کہ ہم تو ان کی صرف اس لیے پوجا کرتے ہیں کہ یہ اللہ تک رسائی کے لیے ہمارا ذریعہ بنیں''۔

رسول اللہ ﷺ کا یہ پیام عربوں کو ناگوار ہوا اور وہ اپنے آبائی دین کے ترک کرنے پر آمادہ نہ ہوئے' اللہ نے آپ کی تصدیق کے لیے مہاجرین اولین کو مخصوص فرمایا وہ آپؐ پر ایمان لائے انھوں نے آپؐ کے ساتھ ہر حال میں رہنے کے لیے شرکت کی اور باوجود اپنی قوم کی ایذاء رسانی اور تکذیب کے انھوں نے رسول اللہ ﷺ کا ساتھ دیا۔ حالانکہ تمام لوگ ان کے مخالف تھے اور ان پر ظلم کرتے تھے مگر وہ باوجود تمام لوگوں کے ظلم اور ان کے خلاف جتھا بندی کے اپنی قلت تعداد سے کبھی متاثر اور خائف نہیں ہوئے اس طرح وہ پہلے ہیں جنھوں نے اس زمین میں اللہ کی عبادت کی اور اللہ اور اس کے رسولؐ پر ایمان لائے وہ رسول اللہ ﷺ کے ولی اور خاندان والے ہیں اور ان کے بعد اس منصب امارت کے اور سب کے مقابلے میں وہی زیادہ مستحق ہیں اور میں سمجھتا ہوں کہ ان کے اس حق میں سوائے ظالم کے اور کوئی ان سے تنازع نہیں کرے گا' اب رہے تم انصار کوئی شخص دین میں تمہاری فضیلت اور ابتدائی شرکت اور خدمت کا منکر نہ ہوگا اللہ نے اپنے دین اور اپنے رسول کی حمایت کے لیے تم کو اختیار کیا اور اسی لیے وہ تمہارے پاس ہجرت کر کے آئے' اس وقت بھی ان کی اکثر ازواج اور اصحاب تمہارے یہاں رہتے ہیں' بے شک پہلے مہاجرین کے بعد تمہارے مقابلے میں ہماری نظر میں کسی اور کی منزلت نہیں ہے لہٰذا مناسب ہوگا کہ امیر ہم ہوں اور تم وزیر' ہر معاملے میں تم سے مشورہ لیا جائے گا اور بغیر تمہارے اتفاق رائے کے ہم کوئی کام نہیں کریں گے''۔

## انصار کی مخالفت:

اس کے جواب میں حبابؓ بن المنذر نے کہا کہ اے گروہ انصار تم اس معاملے میں کسی کی بات نہ سنو خود عنانِ حکومت اپنے ہاتھ میں لے لو تمام لوگ تمہارے زیر سایہ ہیں کسی کو تمہاری مخالفت کی جرأت نہ ہوگی اور کوئی شخص تمہاری رائے سے سرتابی نہیں کرے گا' تم عزت والے' دولت والے' طاقت اور شوکت والے' تجربہ کار دلیر اور بہادر ہو' لوگوں کی نظریں تمہاری طرف اٹھی ہوئی ہیں تم اس باب میں اب اختلاف نہ کرو ورنہ معاملہ خراب ہو جائے گا اور بات بگڑ جائے گی' تم نے سنا ہم نے جو تجویز پیش کی تھی کہ ایک امیر ہمارا ہو اور ایک امیر تمہارا ہو اسے بھی انہوں نے نہیں مانا۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی تقریر:

عمرؓ نے کہا یہ ناممکن ہے دو تلواریں ایک نیام میں جمع نہیں ہو سکتیں بخدا عرب ہرگز اس بات کو نہیں مانیں گے کہ تم ان پر حکومت کرو جب کہ ان کے نبی تمہارے علاوہ دوسرے قبیلے کے ہوں۔ ہاں البتہ عربوں کو اس قبیلے کی حکومت تسلیم کرنے میں تامل نہ ہوگا جس میں نبوت تھی اور اسی میں سے ان کے امیر ہونے چاہئیں اور اس شکل میں اگر عربوں میں سے کوئی اس کی امارت ماننے سے انکار کرے گا تو اس کے مقابلے میں ہمارے پاس کھلی ہوئی دلیل اور کھلا ہوا حق ہوگا' محمد ﷺ کی حکومت اور امارت میں کون ہم سے تنازع کر سکتا ہے' اسے سب ہی نے تسلیم کیا' ان کے بعد اب ہم ان کے ولی اور خاندان والے اس کے مستحق ہیں' صرف جو گمراہ ہوگا' گنہگار ہوگا یا ورطہ ہلاکت میں گرفتار ہوگا وہی اس تجویز کی مخالفت کرے گا اور کوئی نہیں کر سکتا۔

## حباب بن المنذر رضی اللہ عنہ کی دھمکی:

حباب بن المنذر رضی اللہ عنہ نے کہا اے گروہ انصار، تم اس معاملے کا خود تصفیہ کرلو اور ہرگز اس شخص کی اور اس کے ہمراہیوں کی بات نہ مانو یہ تمہارا حصہ بھی ہضم کرنا چاہتے ہیں اور اگر یہ لوگ ہماری تجویز نہ مانیں تو ان سب کو اپنے ان علاقوں سے خارج البلد کر دو اور تمام اموری باگ ان کے علی الرغم اپنے ہاتھ میں لے لو، کیونکہ بخدا اس امارت کے سب سے زیادہ تم ہی مستحق اور اہل ہو، تمہاری تلواروں نے ان تمام لوگوں کو اس دین کا مطیع بنایا ہے جو کبھی مطیع ہونے والے نہ تھے میں اس تمام کاروائی کے تصفیے کی ذمہ داری اپنے سر لیتا ہوں کیونکہ میں اس کا پورا تجربہ رکھتا ہوں اور اس کا اہل ہوں، بخدا اگر تم چاہو تو میں ابھی کانٹ چھانٹ کر اس کا فیصلہ کر لیتا ہوں۔ عمرؓ نے کہا اگر ایسا کرو گے اللہ تم کو ہلاک کر دے گا۔ حبابؓ نے کہا بلکہ تم مارے جاؤ گے، ابوعبیدہؓ نے کہا اے گروہ انصار تم وہ ہو جنہوں نے سب سے پہلے دین کی حمایت اور نصرت کی ہے۔ اب یہ نہ ہونا چاہیے کہ سب سے اول تم ہی اس میں تغیر اور تبدل کرو اور اسلام کی بات بگاڑو، بشیر بن سعد ابوالنعمانؓ بن بشیر نے کہا اے گروہ انصار مشرکین سے جہاد اور دین اسلام کی ابتداء میں خدمت کی جو سعادت ہمیں حاصل ہوئی اس سے ہمارا مقصد صرف اپنے پروردگار کی رضامندی اور اپنے نبی کی اطاعت تھی ہم اس سے دنیاوی فائدہ اٹھانا نہیں چاہتے تھے، تو اللہ کا ہم پر ہر طرح کا فضل اور احسان ہے۔ سن لو، بے شک محمد ﷺ قریش تھے لہٰذا ان کی قوم اس امارت کی زیادہ مستحق اور اہل ہے اور میں خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میں ان سے اس معاملے میں کبھی تنازع نہیں کروں گا، اللہ سے ڈرو، ان کی مخالفت نہ کرو اور نہ اس معاملے میں ان سے تنازع کرو۔

## حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت کی تجویز:

ابوبکرؓ نے کہا یہ عمرؓ اور ابوعبیدہؓ موجود ہیں ان میں سے جسے چاہو امیر بنالو مگر ان دونوں نے کہا کہ تمہاری موجودگی میں ہم ہرگز اس منصب کو قبول نہیں کریں گے کیونکہ تم مہاجرین میں سب سے بزرگ ہو، غار میں رسول اللہ ﷺ کے رفیق رہے ہو اور نماز کی امامت کے لیے رسول اللہ ﷺ کے جانشین بن چکے ہو اور نماز ہمارے دین کا سب سے بڑا رکن ہے۔ اس لیے تمہارے ہوتے ہوئے کس کو یہ بات زیبا ہے کہ وہ اس کے لیے تقدیم کرے اور امارت قبول کرے، تم اپنا ہاتھ بیعت کے لیے لاؤ۔ چنانچہ جب عمرؓ اور ابوعبیدہؓ ان کے ہاتھ پر بیعت کرنے چلے۔ بشیرؓ بن سعد نے ان سے سبقت کی اور سب سے پہلے انھوں نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت کی، حباب بن المنذرؓ نے للکارا اے بشیر بن سعدؓ تم نے اپنی جماعت کی مخالفت میں یہ حرکت کیوں کی کیا تم کو اپنے عزیز سعد کی امارت پر حسد ہوا، بشیرؓ نے کہا بخدا ہرگز یہ بات نہیں ہے۔ بلکہ میں نے اس بات کو گوارا نہیں کیا کہ میں ان لوگوں سے اس معاملے میں تنازع کروں، جس کا اللہ نے ان کو ہر طرح سے مستحق بنایا ہے۔

## حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت:

جب قبیلہ اوس نے دیکھا کہ بشیرؓ بن سعد نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت کر لی اور وہ قریش کے اس معاملے میں حامی ہیں اور خزرج سعدؓ بن عبادہ کو امیر بنانا چاہتے ہیں انھوں نے ایک دوسرے سے کہا۔ جن میں اسیدؓ بن حضیر ان کے ایک نقیب بھی تھے کہ اگر ایک مرتبہ کے لیے بھی خزرج کو امارت مل گئی تو اس وجہ سے وہ ہمیشہ کے لیے تم سے مرتبے میں بڑھ جائیں گے اور پھر کبھی وہ حکومت میں تم کو کوئی حصہ نہ دیں گے لہٰذا ہمارے لیے بہتر یہ ہے کہ ہم سب ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت کرلیں چنانچہ ان سب نے کھڑے ہو کر ابوبکر رضی اللہ عنہ

کی بیعت کر لی اس سے سعد بن عبادہؓ اور خزرج کے تمام منصوبے جو حکومت حاصل کرنے کے تھے خاک میں مل گئے اور ان کے حوصلے پست ہو گئے۔

ابوبکر بن محمد الخزاعی سے مروی ہے کہ اس کے بعد تمام بنو اسلم جماعت کے ساتھ کہ ان کی کثرت کی وجہ سے راستے پُر ہو گئے' وہاں آئے اور انھوں نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت کی' عمر رضی اللہ عنہ کہا کرتے تھے کہ جب میں نے اسلم کو آتا ہوا دیکھا مجھے کامیابی کا یقین ہوا۔

## سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کی دھمکی:

سابقہ روایت کے سلسلے سے عبداللہ بن عبدالرحمٰن سے مروی ہے کہ اب ہر طرف سے لوگ آ آ کر ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت کرنے لگے۔ قریب تھا کہ وہ سعد رضی اللہ عنہ کو روند ڈالتے اس پر سعدؓ کے کسی آدمی نے کہا کہ سعد رضی اللہ عنہ کو بچاؤ ان کو نہ روندو' عمرؓ نے کہا اللہ اسے ہلاک کرے اس کو قتل کر دو اور خود ان کے سرہانے آ کر کھڑے ہو گئے اور کہا میں چاہتا ہوں کہ تم کو روند کر ہلاک کر دوں۔ سعدؓ نے عمر رضی اللہ عنہ کی داڑھی پکڑ لی' عمرؓ نے کہا چھوڑ و اگر اس کا ایک بال بھی بیکا ہوا تو تمہارے منہ میں ایک دانت نہ رہے گا' ابوبکرؓ نے کہا عمرؓ خاموش رہو اس موقع پر نرمی برتنا زیادہ سودمند ہے۔ عمرؓ نے سعد رضی اللہ عنہ کا پیچھا چھوڑ دیا۔ سعدؓ نے کہا کہ اگر مجھ میں اٹھنے کی بھی طاقت ہوتی تو میں تمام مدینے کی گلی کوچوں کو اپنے حامیوں سے بھر دیتا کہ تمہارے اور تمہارے ساتھیوں کے ہوش وحواس جاتے رہتے اور بخدا اس وقت میں تم کو ایسی قوم کے حوالے کر دیتا جو میری بات نہیں مانتے بلکہ میں ان کی اتباع کرتا' اچھا اب مجھے یہاں سے اٹھالے چلو۔ ان کے آدمیوں نے ان کو اٹھا کر ان کے گھر میں پہنچا دیا۔ چند روز ان سے تعارض نہیں کیا گیا اس کے بعد ان سے کہلا کر بھیجا گیا کہ چونکہ تمام لوگوں نے اور خود تمہاری قوم نے بھی بیعت کر لی ہے تم بھی آ کر بیعت کرو' سعدؓ نے کہا یہ نہیں ہو سکتا تاوقتیکہ میں تمہارے مقابلے میں اپنا ترکش خالی نہ کر دوں' اپنے نیزے کو تمہارے خون سے رنگین نہ کر لوں' اور اپنی تلوار سے جس پر میرا بس چلے وار نہ کر لوں اور اپنے خاندان اور اپنی قوم کے ان افراد کے ساتھ جو میرا ساتھ دیں تم سے لڑ نہ لوں ہرگز بیعت نہیں کروں گا' خدا کی قسم ہے اگر انسانوں کے ساتھ جن بھی تمہارے ساتھ ہو جائیں تب بھی جب تک کہ میں اپنے معاملے کو اپنے رب کے سامنے پیش نہ کر لوں بیعت نہیں کروں گا۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کی بیعت پر اصرار:

ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اس کی اطلاع ہوئی عمرؓ نے ان سے کہا بغیر بیعت لیے ان کو چھوڑنا نہیں چاہیے۔ مگر بشیرؓ بن سعد نے کہا چونکہ ان کو اپنے انکار پر اصرار ہے اس لیے جب تک کہ وہ قتل نہ ہو جائیں گے ہرگز تمہاری بیعت نہیں کریں گے اور تاوقتیکہ ان کی اولاد ان کے خاندان والے اور ان کے قبیلے کے کچھ لوگ بھی ان کے ساتھ کام نہ آ جائیں۔ وہ تنہا مقتول نہ ہوں گے اس لیے مناسب ہے کہ ان کو چھوڑ دو' وہ تنہا ہیں ان کے چھوڑ دینے سے تم کو کوئی نقصان نہیں پہنچے گا۔ ابوبکرؓ وعمرؓ نے ان کا پیچھا چھوڑ دیا اور بشیرؓ بن سعد کی رائے کو قبول کر لیا۔ اور چونکہ بیعت کے معاملے میں ان کا طرز عمل معلوم ہو چکا تھا اس لیے ان کی اس رائے کو خلوص پر مبنی سمجھا۔ اس کے بعد سے سعدؓ نہ ابوبکرؓ کی امامت میں نماز پڑھتے تھے اور نہ جماعت میں شریک ہوتے' حج میں بھی مناسک کو ان کے ساتھ ادا نہ کرتے۔ ابوبکرؓ کے انتقال تک ان کی یہی روش رہی۔

## ضحاک بن خلیفہ کی روایت:

ضحاک بن خلیفہ سے مروی ہے کہ امارت کے انتخاب کے موقع پر حباب بن المنذرؓ نے کھڑے ہو کر تلوار نکال لی اور کہا کہ میں ابھی اس کا تصفیہ کر دیتا ہوں' میں شیر ہوں اور شیر کی کھوہ میں ہوں اور شیر کا بیٹا ہوں' عمرؓ نے اس پر حملہ کیا اس کے ہاتھ پر وار کیا' تلوار گر پڑی' عمرؓ نے اسے اٹھالیا اور پھر سعدؓ پر جھپٹے اور لوگ بھی سعدؓ پر جھپٹے اب سب نے باری باری آ کر بیعت کی سعدؓ نے بھی بیعت کی' اس وقت عہد جاہلیت کا سا منظر پیش آیا اور تو تو میں میں ہونے لگی ابو بکر رضی اللہ عنہ اس سے دور رہے۔ جس وقت سعدؓ پر لوگ چڑھ گئے کسی نے کہا کہ تم لوگوں نے سعد رضی اللہ عنہ کو مار ڈالا' عمرؓ نے کہا اللہ اسے ہلاک کر دے وہ منافق ہے' عمر رضی اللہ عنہ کی تلوار کے سامنے ایک پتھر آ گیا اور ان کی ضرب سے وہ قطع ہو گیا۔

جابرؓ سے مروی ہے کہ اس روز سعد بن عبادہؓ نے ابوبکرؓ سے کہا اے گروہ مہاجرین تم نے میری امارت پر حسد کیا اور تم نے اور میری قوم نے مجھے بیعت پر مجبور کر دیا۔ مہاجرین نے جواب دیا کہ اگر ہم نے تم کو جماعت سے علیحدگی پر مجبور کیا ہوتا اور اس کے بعد تم خود جماعت میں شامل ہو جاتے تو اس وقت تم کو اس شکایت کا موقع تھا مگر اب تو ہم نے تم کو جماعت میں شریک رہنے پر مجبور کیا ہے اس میں تم کو کیا وجہ شکایت ہو سکتی ہے اس سے مفر نہیں اور اگر تم نے اطاعت اور جماعت سے علیحدگی اختیار کی تو ہم تم کو قتل کر دیں گے۔

## حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کا خطبہ:

عاصم بن عدی سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے دوسرے روز ابوبکرؓ نے منادی کرادی کہ اسامہ رضی اللہ عنہ کی مہم پایہ تکمیل کو پہنچے اور ان کی فوج کے جس قدر افراد مدینہ میں ہوں وہ سب جرف میں ان کے پڑاؤ کو پہنچ جائیں' نیز انھوں نے تمام مسلمانوں کے سامنے تقریر کی اس میں حمد و ثناء کے بعد کہا اے لوگو! میں بھی تمہارے جیسا ایک مسلمان ہوں' میں نہیں جانتا کہ آیا تم مجھ سے انہی باتوں کی توقع رکھتے ہو جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آسانی سے پورا کرتے تھے۔ یاد رہے کہ اللہ نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو تمام اہل عالم کے لیے انتخاب کیا تھا' اسی لیے اس نے ان کو آفات سے محفوظ رکھا' میں صرف پیرو ہوں ہادی نہیں اگر میں راہِ راست پر گامزن رہوں تم میری اتباع کرنا اگر بھٹک جاؤں مجھے سیدھا کر دینا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہو گئی اس امت میں کوئی ایسا نہیں ہے جس کا ذرا سا بھی حق ان کے ذمے باقی ہو' سن لو کہ میرا شیطان مجھے اغواء کرتا ہے ایسی صورت میں اگر میں اس کے اغواء میں آ جاؤں تم مجھ سے علیحدہ ہو جانا اس وقت میرا تم پر کوئی حق نہ رہے گا' تم ہر وقت موت کے سایے میں چلتے پھرتے ہو مگر اس کا وقت تم کو معلوم نہیں' بہتر یہ ہے کہ یہ زندگی معینہ نیک کاموں میں بسر ہو مگر یہ بات توفیق الٰہی کے بغیر حاصل نہیں ہو سکتی' لہٰذا تم کو کوشش یہ کرنا چاہیے کہ قبل اس کے کہ موت عمل کے مواقع ختم کر دے تم نیک اعمال کر لو۔ بعض قوموں نے اپنی زندگی میں کچھ نہیں کیا اور وہ دوسروں کو عمل صالح کا موقع دے گئیں تم ان جیسے نہ ہو جانا' عمل صالح کے لیے پوری کوشش کرو' موت سے ڈرو' اور نجات کے طالب بنو' موت تمہارے پیچھے پڑی ہوئی ہے اور معلوم نہیں کہ وہ اچانک کب آ جائے اس سے ڈرتے رہو' اپنے بزرگوں' اولاد اور بھائیوں کی موت سے عبرت حاصل کرو' زندوں کی حرص مت کرو بلکہ مرنے والوں سے عبرت حاصل کرو۔

اپنی ایک اور تقریر میں ابوبکرؓ نے حمد و ثناء کے بعد کہا' اللہ صرف ان اعمال کو قبول کرتا ہے جو صرف اس کے لیے کیے جائیں لہٰذا

تم صرف اللہ کے لیے عمل کرو اور سمجھ لو کہ جو کام تم محض اللہ کے لیے کرو گے وہ اس کی حقیقی اطاعت ہوگی' وہ حقیقی کامیابی کی طرف قدم ہوگا اور وہ اصلی متاع ہوگی جو اس دنیائے فانی میں تم آخرت باقی کے لیے مہیا کرو گے جو تمہاری ضرورت کے وقت کام آئے گی' اے اللہ کے بندو! تم میں سے جو مر گئے ہیں ان سے عبرت حاصل کرو اور جو تم سے پہلے تھے ان پر غور کرو کہ وہ کل کہاں تھے اور آج کہاں ہیں۔ کہاں ہیں وہ جابر فرمانروا اور کہاں ہیں وہ سورما جن کی شجاعت اور فتح مندی کی داستانیں مشہور ہیں جن سے عالم میں ایک تہلکہ پڑ گیا تھا۔ آج وہ خاک ہو چکے اور ان کے متعلق صرف باتیں ہی باتیں رہ گئیں اور ظاہر ہے کہ بروں کی برائیاں ہی مذکور ہیں' وہ بادشاہ کہاں گئے جنہوں نے زمین کو جوتا اور آباد کیا وہ چل بسے اور آج کوئی ان کا نام تک نہیں لیتا گویا کہ وہ کبھی تھے ہی نہیں اللہ نے ان کی بداعمالیوں کی سزا میں ان کو برباد کر دیا۔ اور ان کی تمام لذتیں ختم ہو گئیں' وہ چل بسے ان کی برائیاں باقی رہ گئیں اور ان کی دنیا دوسروں کے قبضے میں چلی گئی ہم ان کے جانشین ہوئے اگر ہم نے ان کی حالت سے عبرت حاصل کی تو ہم نجات پا جائیں گے اور اگر ہم ان کی کامیاب دنیاوی زندگی سے دھوکے میں آ گئے' ہماری بھی وہی درگت ہوگی جو ان کی ہوئی۔ وہ مہ جبین آج کہاں ہیں جو اپنی جوانی پر اتراتے تھے' وہ سب خاک میں مل کر خاک ہو چکے اور صرف ان کی بداعمالیوں کی حسرت ان کی دامن گیر رہتی ہے' وہ لوگ کہاں گئے جنہوں نے شہر بسائے اور ان کے گرد فصیلیں بنائیں اور دنیا کے عجائبات ان شہروں میں جمع کیے۔ وہ ان سب کو اپنے بعد والوں کے لیے چھوڑ مرے آج ان کے محل برباد ہیں اور وہ قبر کی تاریکی میں بے نام ونشان پڑے سڑ رہے ہیں۔ خود تمہاری اولاد اور تمہارے دوست اور اعزہ کہاں ہیں جن کو موت آ گئی اور اب ان کو اپنے اعمال کی جواب دہی کرنا پڑی ہوگی' سن لو اللہ کا کوئی شریک نہیں ہے وہ اپنی مخلوقات کے ساتھ بلاسبب کے بھلائی کرتا ہے اور بغیر اس کی اطاعت اور حکم کی اتباع کے کوئی ضرر اس کی مخلوق سے دور نہیں ہوتا اور سمجھ لو کہ تم مقروض غلام ہو' اور بغیر اس کی اطاعت کے تم آزادی حاصل نہیں کر سکتے۔ کوئی بھلائی نہیں جس کا نتیجہ دوزخ ہو اور کوئی برائی برائی نہیں جس کا نتیجہ جنت ہو۔

## جیش اسامہ رضی اللہ عنہ کی روانگی کا حکم:

ہشام بن عروہ اپنے باپ کی روایت بیان کرتا ہے جب ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت ہوگئی اور خود انصار نے بھی اختلاف کے بعد ان کی بیعت کر لی' ابوبکرؓ نے کہا کہ اسامہ رضی اللہ عنہ کی مہم پوری ہونا چاہیے' اس وقت حالت یہ ہوگئی تھی کہ تمام عرب کے قبائل یا تو سب کے سب مرتد ہو چکے تھے یا ان میں سے کچھ لوگ مرتد ہو چکے تھے۔ بہرحال کوئی پورا قبیلہ مسلمان نہیں رہا تھا' ہر طرف نفاق پھوٹ پڑا تھا اور اب یہود اور نصاریٰ بھی للچائی ہوئی نظروں سے مسلمانوں کو دیکھ رہے تھے' اور خود مسلمانوں کی حالت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات' اپنی قلت اور دشمن کی کثرت کی وجہ سے ان بھیڑ بکریوں کی سی ہوگئی تھی جو موسم سرما کی برساتی رات میں حیران ہوگئی ہوں۔ صحابہؓ نے ابوبکرؓ سے کہا کہ لے دے کے صرف یہی مسلمان ہیں جو آپ کے سامنے ہیں عربوں کے ارتداد کی جو حالت ہے وہ آپ پر روشن ہے اس لیے اب یہ مناسب نہیں ہے کہ آپ مسلمانوں کی اس جماعت کو اپنے سے علیحدہ کریں۔ ابوبکرؓ نے کہا قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اگر میرے پاس ایک شخص بھی نہ رہے اور مجھے یہ اندیشہ ہو کہ درندے مجھے اٹھا لے جائیں گے تب بھی اسامہ رضی اللہ عنہ کی مہم کو اس کے کام پر روانہ کروں گا جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا ہے اور اگر تمام بستیوں میں میرے سوا اور کوئی نہ رہے تو صرف میں تنہا آپؐ کے ارشاد کی تعمیل کروں گا۔

علیؓ اور ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ ابوبکرؓ نے مدینے کے گرد کے ان قبائل کو جو صلح حدیبیہ کے موقع پر اجازت لے کر اپنے گھروں کو چلے گئے تھے جمع کیا وہ برآمد ہوئے اور اہل مدینہ اسامہ رضی اللہ عنہ کی مہم میں روانہ ہوئے ابوبکرؓ نے ان قبائل میں سے جن کو گھروں کو جانے کی اجازت ملی تھی اور جن کی تعداد بہت تھوڑی تھی خود اپنے قبائل کی چوکیداری پر متعین کر دیا۔

## جیش اسامہ رضی اللہ عنہ بھیجنے کی مخالفت:

حسن بن ابی الحسن بصری سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی وفات سے پہلے اہل مدینہ اور حوالی مدینہ سے ایک مہم مقرر کی اس میں عمرؓ بن الخطاب بھی تھے اور اسامہؓ بن زید کو اس فوج کا امیر مقرر کیا یہ مہم پوری طرح خندق کو پار نہیں کر سکی تھی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوگئی' اسامہؓ سب کے ساتھ ٹھہر گئے اور انھوں نے عمرؓ سے کہا کہ تم جاؤ اور خلیفہ رسولؐ سے میری واپسی کی اجازت لے کر آ ؤ کیونکہ تمام اکابر اور بہادر مسلمان میرے ساتھ ہیں اور مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلیفہ اور آپ کے اور تمام مسلمانوں کے متعلقین کی جانوں کا اندیشہ ہے کہ کہیں مشرک اچانک سب کو قتل نہ کر دیں۔ اس مہم کے انصاریوں نے عمرؓ سے کہا کہ اگر خلیفہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم واپسی کی اجازت نہ دیں اور جانے پر اصرار کریں تو تم ان سے ہماری طرف سے کہنا کہ وہ ہمارا امیر ایسے شخص کو مقرر کریں جو عمر میں اسامہؓ سے زیادہ ہو۔

## حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا جیش اسامہ رضی اللہ عنہ بھیجنے کا فیصلہ:

اسامہؓ کے حکم سے عمرؓ مدینہ آئے اور ابوبکرؓ سے آ کر اپنے آنے کی غرض بیان کی اور اسامہ رضی اللہ عنہ کی درخواست سنائی۔ ابوبکرؓ نے کہا کہ اگر کتے اور بھیڑیئے تنہائی کی وجہ سے مجھے کھا لیں تب بھی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کو رد نہیں کروں گا۔ عمرؓ نے کہا اور انصار نے آپ سے درخواست کی ہے کہ آپ ان کا امیر کسی اور ایسے شخص کو مقرر کریں جو عمر میں اسامہؓ سے بڑا ہو۔ یہ سن کر تو ابوبکرؓ جو بیٹھے ہوئے تھے غصے سے اچھل پڑے اور بڑھ کر انھوں نے عمر رضی اللہ عنہ کی داڑھی پکڑ کر کہا اے ابن الخطابؓ اللہ تمہاری ماں کا برا کرے کہ تم مر جاتے بھلا جس شخص کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس منصب پر فائز کیا ہے تم مجھ سے کہتے ہو کہ میں اسے علیحدہ کر دوں۔

## حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا مجاہدین کو خطاب:

عمرؓ بے نیل و مرام اپنی فوج میں آئے انھوں نے پوچھا کیا کر آئے عمرؓ نے کہا اللہ تمہاری ماؤں کو تمہارا سوگوار بنائے' آگے بڑھو خلیفہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے یہاں تمہاری درخواست مقبول نہیں ہوئی۔ اس کے بعد خود ابوبکرؓ مدینہ سے اس مہم کے پڑاؤ میں آئے اور انھوں نے اسے روانہ کیا اور خود پیادہ اس کی متابعت کی اسامہؓ اونٹ پر سوار تھے اور عبدالرحمٰنؓ بن عوف' ابوبکرؓ کے گھوڑے کو آگے سے لگام پکڑے لا رہے تھے۔ اسامہؓ نے کہا یا خلیفہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا تو آپ بھی سوار ہو جائیں ورنہ میں اتر جاتا ہوں ابوبکرؓ نے کہا یہ دونوں باتیں نہیں ہو سکتیں نہ تم اتر سکتے ہو اور نہ میں سوار ہوں گا میں اس وقت اس لیے پیدل چل رہا ہوں تا کہ اللہ کی راہ میں کچھ دیر تک پیدل چل کر اپنے قدم خاک آلود کر لوں کیونکہ مجاہد کے ہر قدم کے عوض میں سات سو نیکیاں لکھی جاتی ہیں سات سو درجے بڑھائے جاتے ہیں اور اس کی سات سو خطائیں معاف کی جاتی ہیں چلتے چلتے جب وہ ٹھہرے انھوں نے اسامہؓ سے کہا بہتر ہوتا کہ عمر رضی اللہ عنہ کو تم میرے پاس چھوڑ جاتے' اسامہؓ نے کہا بہتر ہے ان کو لے جایئے پھر ابوبکرؓ نے ساری فوج سے کہا ذرا ٹھہر جاؤ تا کہ میں دس باتوں کی تم کو نصیحت کر دوں ان کو اچھی طرح یاد رکھو' خیانت نہ کرنا' نفاق نہ برتنا' بدعہدی نہ کرنا' مثلہ نہ کرنا (اعضائے جسم کو قطع نہ

کرنا) کبھی چھوٹے بچے کو پیر مرد کو اور عورت کو قتل نہ کرنا' کسی کھجور کے درخت کو نہ کاٹنا اور نہ جلانا اور کسی ثمر دار درخت کو قطع نہ کرنا سوائے کھانے کی ضرورت کے' بیکار کسی بکری گائے اور اونٹ کو ذبح نہ کرنا' تم کو ایسے لوگ بھی ملیں گے جو ترکِ دنیا کر کے خانقاہوں میں بیٹھ گئے ہیں ان سے کوئی تعارض نہ کرنا۔ بعض لوگ تمہارے لیے کھانوں کے خوان لائیں گے اگر تم اس میں سے کچھ کھانا چاہو تو اللہ کا نام لے کر کھانا' ایسے لوگوں سے تمہارا مواجہہ ہوگا جن کی سر کی چندیا صاف ہوگی اور اس کے گرد بالوں کی پٹیاں جمی ہوں گی ایسے لوگوں کی خبر تلوار سے لینا۔ اچھا اب اللہ کا نام لے کر جاؤ۔ اللہ تمہاری نیزے کی ضرب اور طاعون سے حفاظت کرے۔

## حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ کو ہدایات:

عروہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ اس موقع پر ابوبکرؓ جوف تک آئے اور انھوں نے اسامہؓ اور ان کی مہم کے ساتھ کھانا کھایا اور پھر اسامہؓ سے کہا کہ عمر رضی اللہ عنہ کو میرے پاس چھوڑ دو' اسامہؓ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کی یہ خواہش مان لی' ابوبکرؓ نے اسامہؓ سے کہا کہ اپنی اس مہم میں تم نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی ہدایات کی پوری تکمیل کرنا' سب سے پہلے قضاعہ کے علاقے سے شروع کرنا۔ پھر آبل جانا' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے احکام کی تعمیل میں ذرا سی کوتاہی نہ کرنا مگر اسی کے ساتھ آپؐ کی وفات کی وجہ سے جو تاخیر ہوگئی اس کی وجہ سے عجلت نہ کرنا۔

## حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ کا آبل پر حملہ:

اسامہؓ تیزی سے سفر کر کے ذی المروہ اور وادی آئے اور یہاں سے انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے احکام کے مطابق قبائل قضاعہ کی طرف اپنے رسالے دوڑائے اور آبل پر چھاپہ مارا اس کارروائی میں اسامہ رضی اللہ عنہ کو کوئی جانی نقصان نہیں اٹھانا پڑا' ان کو غنیمت ملی' اس کارروائی میں سوائے اس وقت کے جو قیام اور واپسی میں صرف ہوا چالیس دن صرف ہوئے' مذکورۂ بالا واقعے کے متعلق عطاء الخراسانی سے بھی اسی کے مثل بیان منقول ہے۔



باب ۲

# مدعی نبوت اسود عنسی ۱۱ھ

## اہل یمن کا قبول اسلام:

جب باذام اور تمام یمن اسلام لے آیا رسول اللہ ﷺ نے پورے یمن کی امارت پر باذام کو فائز کر دیا اور یمن کی تمام رعایا کا ان کو حاکم مقرر کر دیا۔ آپ کی تمام زندگی میں باذام اس خدمت پر قائم رہے' نہ آپ نے ان کو علیحدہ کیا نہ ان کے اقتدار میں کچھ کمی کی اور نہ کسی اور کو ان کا شریک بنایا۔ باذام کا انتقال ہو گیا اس کے بعد رسول اللہ ﷺ نے ان کے فرائض کو کئی شخصوں میں تقسیم کر دیا۔

## شہر بن باذام:

عبید بن مخبر بن لوذان الانصاری السلمی سے جو خود ان اصحاب میں تھے جن کو رسول اللہ ﷺ نے باذام کی وفات کے بعد حجۃ الوداع سے فارغ ہو کر ۱۰ھ میں یمن کے عاملوں کے ساتھ یمن بھیجا تھا مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے باذام کے بعد ان کی امارت کو شہرؓ بن باذام' عامرؓ بن شہر الہمدانی' عبداللہؓ بن قیس' ابو موسیٰ اشعریؓ، خالدؓ بن سعید بن العاص' طاہر بن ابی ہالہ' یعلیٰؓ بن امیہ اور عمرو بن حزم کے درمیان تقسیم کر دیا تھا۔ آپؐ نے حضرموت پر زیاد بن لبید البیاضی کو عامل مقرر کیا۔ قبائل سکاسک سکون اور ساویہ بن کندہ پر عکاشہؓ بن ثور بن اصغر الغوثی کو عامل مقرر کیا اور معاذؓ بن جبل کو یمن اور حضرموت دونوں کا معلم مقرر فرمایا۔

## امارت یمن پر عاملوں کا تقرر:

قرس اللیثی سے مروی ہے کہ حجۃ الاسلام سے فارغ ہو کر رسول اللہ ﷺ مدینہ روانہ ہوئے' آپؐ نے یمن کی امارت کا انتظام فرمایا اور اسے کئی اشخاص میں تقسیم کر دیا اور ہر شخص کو یمن کے خاص خاص رقبوں کا عامل نامزد کر دیا۔ اسی طرح آپؐ نے حضرموت کی امارت کا انتظام فرمایا اور اس پر تین صاحبوں کو علیحدہ علیحدہ امارت پر مقرر کیا' عمرو بن حزم رضی اللہ عنہ کو نجران کا والی مقرر کیا' خالدؓ بن سعید بن العاص کو بحران' رمع اور زبید کے مابین علاقے کا والی مقرر کیا' عامرؓ بن شہر کو ہمدان کا والی مقرر کیا خاص صنعاء پر ابن باذام کو والی مقرر کیا' طاہر بن ابی ہالہ کو عک اور اشعریین کا' مارب پر ابو موسیٰ الاشعری رضی اللہ عنہ کو اور جند پر یعلیٰؓ بن امیہ کو والی مقرر کیا' معاذ رضی اللہ عنہ یمن اور حضرموت کے ان تمام علاقوں کے معلم تھے لہٰذا وہ ان سب مقامات کا دورہ کرتے رہتے تھے' اسی طرح حضرموت پر آپؐ نے مختلف عامل مقرر کیے عکاسک اور سکون پر عکاشہؓ بن ثور کو عامل مقرر کیا اور بنو معاویہ بن کندہ پر عبداللہ یا مہاجر رضی اللہ عنہ کو عامل مقرر کیا مگر اس وقت یہ اپنی علالت کی وجہ سے نہ جا سکے اور پھر ابوبکرؓ نے ان کو اس خدمت پر بھیجا۔ حضرموت پر رسول اللہ ﷺ نے زیادؓ بن لبید البیاضی کو عامل مقرر کیا' یہ زیادؓ، مہاجر رضی اللہ عنہ کا کام بھی کرتے تھے' رسول اللہ ﷺ کی وفات ہو گئی اس وقت یہی لوگ آپؐ کے یمن اور حضرموت کے عامل تھے سوائے ان کے جو اسود کے مقابلے میں شہید ہو گئے یا خود مر گئے' جیسے باذام کہ ان کی موت کی وجہ سے رسول اللہ ﷺ نے ان کے کام کو کئی اصحاب کو تقسیم کر دیا جب سے باذام کے بیٹے شہر کہ جن کو اسود نے یورش کر کے شہید کر دیا۔ یہی روایت دوسرے سلسلے سے بھی مروی ہے۔

ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ سب سے پہلے عنسی کے مقابلے میں عامر بن شہر الہمدانی نے اپنی سمت سے فوج کے ساتھ پیش

قدمی کی پھر فیروز اور داذویہ نے اپنی سمتوں سے پیش قدمی کی اس کے بعد ہی ان تمام امراء نے جن کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے لیے لکھا تھا آپؐ کے حکم کی تعمیل میں اسود کے مقابلے کی تیاری کی۔

## اسود عنسی کا خروج:

عبید بن مخر سے مروی ہے کہ ہم جند میں تھے ہم نے وہاں کے باشندوں کا نہایت معقول انتظام کر لیا تھا اور اس کے لیے ان سے معاہدے لکھوا لیے تھے اتنے میں اسود کا خط ہمارے پاس آیا جس میں لکھا تھا کہ "اے لوگو! جو ہمارے ملک میں گھس آئے ہو اس علاقے کو جس پر تم نے قبضہ کر لیا ہے ہمارے حوالے کر دو اور جو کچھ تم نے جمع کیا ہے وہ ہمیں دے جاؤ کیونکہ ہم اس کے حقدار ہیں اور تم کو کوئی حق نہیں ہے" ہم نے اس کے پیامبر سے پوچھا کہ تم کہاں سے آ رہے ہو اس نے کہا کہف خبان سے اس کے بعد اسود نے نجران کا رخ کیا اور اپنے خروج کے دس روز کے بعد اس نے اس پر جا کر قبضہ کر لیا' مذحج کے عوام اس کے ساتھ ہو گئے ہم اب اپنی حالت پر غور کر رہے تھے اور اپنی جماعت کو جمع کر رہے تھے کہ ہمیں اطلاع ملی کہ اسود شعوب میں آ گیا ہے۔ شہر بن باذام اس کے مقابلے پر نکل چکے تھے یہ اسود کے خروج سے بیس راتوں کے بعد کا واقعہ ہے ہم ان دونوں کے مقابلے کے نتیجے کے منتظر تھے کہ دیکھیں کسے شکست ہوتی ہے کہ ہمیں خبر ملی کہ اسود نے شہر کو قتل کر ڈالا اور ابناء کو شکست ہوئی اور اس نے اپنے خروج سے پچیس راتوں کے بعد صنعاء پر قبضہ کر لیا' معاذؓ نے راہ فرار اختیار کی وہ ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس جو مارب میں تھے' آئے اور دونوں یمن چھوڑ کر حضر موت میں داخل ہو گئے معاذؓ قبیلہ سکون میں ٹھہر گئے اور ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سکاسک کے پاس اس علاقے میں جو مضور اور مفازہ جوان کے اور مارب کے درمیان تھے متصل تھا فروکش ہوئے' عمرؓ اور خالدؓ کے علاوہ اور بقیہ تمام امرائے یمن طاہر کے پاس چلے آئے البتہ وہ دونوں مدینہ پلٹ گئے۔

## اہل یمن کی ہمنوائی:

طاہرؓ اس وقت صنعاء کے گرد عک کے علاقے کے وسط میں مقیم تھے' اس وقت تک حضر موت کے صحرا صہیبہ سے لے کر طائف کے علاقے سے عدن کی جانب بحرین تک علاقہ اسود کے قبضے میں آ چکا تھا۔ تمام یمن اس کے ساتھ ہو گیا تھا البتہ قبائل عک تہامہ میں اس کے مخالف تھے اس کی کیفیت ایک جہاں سوز آگ کی سی تھی کہ جدھر اس نے رخ کیا سب کو جلا دیا۔ شہر سے مقابلے کے وقت اس کے ساتھ شتر سواروں کے علاوہ سات سو شہ سوار تھے اس کے سرداران فوج میں قیس بن عبد یغوث المرادی' معاویہ بن قیس الجنبی' یزید بن محرم' یزید بن حصین الحارثی اور یزید بن افکل الازدی نامی سردار تھے' اس کی حکومت قائم ہو گئی اور اس کی شوکت بہت بڑھ گئی' سواحل میں سے حاز عشر' شرجہ' حردہ غلافقہ' عدن اور جند پر اس کا قبضہ ہو گیا تھا' ممالک میں صنعاء سے لے کر طائف کی جانب اَحسیہ اور علیب تک کا علاقہ اس کے قبضے میں تھا۔ مسلمانوں نے اس سے رحم کی درخواست کر کے امان حاصل کی اور مرتدین نے اس سے کفر اور اسلام سے رجعت کے وعدے پر معاملہ کر لیا' مذحج میں اس کا نائب عمرو بن معدی کرب تھا اسی طرح اس نے اپنے امورِ سلطنت کو کئی آدمیوں کو تفویض کیا تھا۔

## قیس بن عبد یغوث:

چنانچہ اس کی فوج کا سپہ سالار قیس بن عبد یغوث تھا ابناء کی سرداری فیروز اور داذویہ کے سپرد تھی مگر جب اسود کی حکومت اچھی

طرح جم گئی اس نے قیس فیروز اور داذویہ کی اہانت کی اور وہ اس طرح کہ اس نے شہر کی بیوی سے جو فیروز کے چچا کی بیٹی تھی' شادی کر لی' ہم اسی پریشانی میں حضرموت میں مقیم تھے اور ہمیں یہ بھی اندیشہ تھا کہ اسود یا خود ہم پر پیش قدمی کرے گا یا ہمارے مقابلے پر فوج بھیجے گا یا خود حضرموت میں کوئی شخص اسود کی طرح نبوت کا دعویٰ کرنے کے لیے خروج کر دے گا ہم پریشان اور حیران سرگردان تھے' معاذ رضی اللہ عنہ نے بنوبکرہ کی جو سکون کا ایک خاندان ہے رملہ نامی ایک عورت سے نکاح کیا تھا بنوبکیل اس عورت کے ننھیالی تھے اس کمر بندی رشتہ کی وجہ سے ان لوگوں نے ہم پر شفقت کی اور ہمیں اپنے یہاں ٹھہرایا' معاذ رضی اللہ عنہ اس عورت کے شیفتہ تھے یہاں تک کہ بعض مرتبہ اللہ سے دعاء مانگتے تھے کہ خداوندا تو قیامت کے دن مجھے قبیلہ سکون کے ساتھ اٹھانا اور کبھی ان کے لیے دعائے مغفرت کرتے تھے' اسی اثناء میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے مراسلے ہمیں ملے جن میں ہمیں حکم دیا گیا تھا کہ فلاں فلاں اشخاص کو ہم اسود کے مقابلے کے لیے جملہ تدبیر سے کام نکالنے کے لیے آمادہ کریں اور ہر شخص کو جس سے ذرا سی بھلائی کی توقع تھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ پیام پہنچا دیں۔ معاذ رضی اللہ عنہ فوراً اس حکم کی تعمیل کے لیے اٹھ کھڑے ہوئے اور انھوں نے اس کام کو اس خوبی سے انجام دیا کہ اب ہمیں پھر اپنی قوت کا احساس اور کامیابی کا تیقن ہوا۔

## اسود اور قیس بن عبدیغوث میں کشیدگی:

جشیش بن الدیلمی سے مروی ہے کہ دبر بن یحنس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا خط لے کر ہمارے پاس آئے اس خط میں آپؐ نے ہمیں حکم دیا تھا کہ ہم اپنے دین پر قائم رہیں اور لڑائی یا حیلے سے اسود کے خلاف جنگی کارروائی کریں نیز ہم آپؐ کے پیام کو ان لوگوں کو بھی پہنچائیں جو اس وقت اسلام پر راسخ ہوں اور دین کی حمایت کے لیے آمادہ' ہم نے عمل کیا مگر تجربے سے معلوم ہوا کہ اسود کے خلاف کامیاب ہونا بہت دشوار ہے مگر اسی زمانے میں ہمیں خبر ملی کہ اسود اپنے سپہ سالار قیس بن عبدیغوث سے مشتبہ ہو گیا ہے ہم نے خیال کیا کہ اس صورت میں اب قیس کو خود اپنی جان کا خوف ہو گا لہٰذا اگر ہم اسے دعوت دیں تو وہ فوراً منظور کرے گا ہم نے اسے دعوت دی' پوری کیفیت سنائی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا پیام اسے پہنچایا وہ اس بات سے اس قدر خوش ہوا کہ گویا اس کے دل کی بات تھی جو آسمان سے نازل ہوئی وہ اسود کے برتاؤ سے بہت ہی ملول اور کبیدۂ خاطر تھا اس نے فوراً ہماری بات منظور کر لی' دبر بن یحنس بھی ہمارے پاس آ گئے' ہم نے اور لوگوں سے مراسلت کی اور دعوت دی' شیطان نے اس کارروائی کی بھنک اسود کو پہنچائی۔

## قیس بن عبدیغوث کی طلبی:

اس نے قیس کو طلب کر کے کہا سنتے ہو یہ فرشتہ کیا کہہ رہا ہے' قیس نے پوچھا وہ کیا' اسود نے کہا یہ کہتا ہے کہ تم نے قیس کی عزت کی اس کا درجہ بڑھایا اور جب اس نے تمہارے مزاج میں پورا دخل حاصل کر لیا اور تمہاری طرح وہ معزز اور متمکن ہو گیا وہ تمہارے دشمن سے جا ملا' تمہاری حکومت کے درپے اور بدعہدی پر کمربستہ ہو گیا' اے اسود تم فوراً اس کا سر قلم کر کے اس کا لباس اتار لو ورنہ وہ خود تمہارا سر قلم کر کے تمہارا لباس اتار لے گا۔

## قیس بن عبدیغوث کی اسود کو یقین دہانی:

قیس نے اس کے جواب میں قسم کھا کر کہا یہ شیطان بالکل دروغ بیانی کر رہا ہے میرے دل میں آپ کی اس قدر عظمت اور وقعت ہے کہ میں آپ کے متعلق اپنے دل سے بھی کوئی بات نہیں کرتا' اسود نے کہا تم بھی کس قدر برے ہو کہ فرشتے کو جھٹلاتے ہو'

بیشک فرشتے نے جو بات مجھ سے کہی وہ سچ ہے مگر اب مجھے معلوم ہوا کہ تم اپنے کیے پر نادم اور تائب ہو کیونکہ تمہاری سازش کا راز آشکارا ہو گیا۔

قیس وہاں سے نکل کر ہمارے پاس آیا اور اس نے کہا اے جشیش‘ اے فیروز‘ اے داذویہ‘ اسود نے یہ بات کہی اور میں نے اس کا یہ جواب دیا اب بتاؤ کیا کریں ہم نے کہا ہم کو بہت زیادہ محتاط رہنا چاہیے اور کوئی بات زبان سے نہ نکالنا چاہیے۔ ہم اسی خوف وہراس کی حالت میں تھے کہ اسود نے ہمیں طلب کیا اور کہا کیا میں نے تم لوگوں کو تمہاری قوم پر شرف نہیں دیا اور اب مجھے یہ معلوم ہوا ہے کہ تم لوگ میرے خلاف سازش کر رہے ہو‘ ہم نے کہا اس مرتبہ آپ ہمیں معاف کر دیں‘ اسود نے کہا اچھا اب دوبارہ کوئی شکایت مجھ تک نہ آنے پائے ورنہ میں معاف نہیں کروں گا‘ اس طرح ہماری جان بچی حالانکہ ہم ہلاکت کے قریب پہنچ چکے تھے مگر اب بھی وہ ہماری اور قیس کی طرف سے مشتبہ تھا اور خود ہم اس کی طرف سے خائف تھے اتنے میں ہمیں معلوم ہوا کہ عامر بن شہر‘ ذی زود‘ ذی مران‘ ذی الکلاع اور ذی ظلیم اسود کے مقابلے پر برآمد ہوئے ہیں‘ انھوں نے ہم سے مراسلت کی اور مدد کا وعدہ کیا ہم نے ان کو اس کا جواب لکھا اور خواہش کی تاوقتیکہ ہم آخری تصفیہ کر کے اطلاع نہ دیں وہ اپنی اپنی جگہ سے جنبش نہ کریں‘ کیونکہ رسول اللہ ﷺ کے خط کے موصول ہونے کی وجہ سے اب ان کو اسود کے خلاف کارروائی کرنا ضروری ہو گیا تھا۔

## اسود کے خلاف منصوبہ:

اسی طرح رسول اللہ ﷺ نے نجران کے تمام باشندوں کو جن میں عرب اور غیر عرب سب ہی تھے اسود کے معاملے کے متعلق لکھا‘ وہ اس کے ساتھ شریک نہ ہوئے اپنے دین پر قائم رہے اور ایک جگہ سب اکٹھا ہو گئے‘ اس کا اسود پر بڑا اثر ہوا اور اسے اپنی موت نظر آنے لگی‘ مجھے ایک بات سوجھی‘ میں اس کی بیوی کے پاس گیا میں نے اس سے کہا اے بہن تم جانتی ہو کہ اس شخص کی وجہ سے تمہاری قوم کو کیا مصیبت اٹھانا پڑی ہے‘ اس نے تمہارے شوہر کو قتل کر دیا‘ تمہاری قوم والوں کو قتل و غارت کیا جو باقی بچے ان کی اہانت کی اور تمہاری عورتوں کی رسوائی کی کہو اس کے خلاف ہمارا ساتھ دے سکتی ہو‘ اس نے کہا ہاں کس بات میں؟ میں نے کہا اس کے اخراج میں‘ آزاد نے کہا یا اس کے قتل میں‘ میں نے کہا اچھا قتل میں سہی۔ اس نے کہا ہاں میں اس کے لیے آمادہ ہوں‘ بخدا اللہ کی تمام مخلوق میں سب سے زیادہ میں اسے برا سمجھتی ہوں۔ یہ نہ اللہ کے کسی حق کی حرمت کرتا ہے اور نہ کسی اللہ کی حرام کردہ شئے سے اجتناب‘ جب تمہارا ارادہ ہو مجھے اطلاع دو میں اس معاملہ کی تکمیل کی تدبیر کروں گی۔

## قیس بن عبد یغوث کو قتل کرنے کی دھمکی:

اوس سے مل کر میں باہر آیا فیروز اور داذویہ میرے منتظر تھے اتنے میں قیس بھی آ گیا ہم اس کے لیے اٹھنا چاہتے تھے اور وہ ابھی ہمارے پاس آ کر بیٹھنے بھی نہ پایا تھا کہ کسی خدمت گار نے اوس سے کہا کہ بادشاہ بلاتے ہیں وہ سید ھا مذحج اور ہمدان کے دس آدمیوں کے ساتھ اسود کے پاس چلا گیا اس جماعت کی وجہ سے اسود اس وقت اسے قتل نہ کر سکا۔ اسود نے قیس سے کہا اے عیہلہ بن کعب بن غوث یا کہا اے عبہلہ بن کعب بن غوث کیا اپنے ان ساتھیوں کی وجہ سے تم مجھ سے بچ سکتے ہو‘ تمہاری بدعہدی کے متعلق جو کچھ میں نے کہا تھا وہ بالکل سچ تھا اور تم نے جو جواب دیا وہ محض جھوٹ تھا۔ فرشتہ مجھ سے کہہ رہا تھا قیس کے ہاتھ کاٹ دو ورنہ دیکھو وہ اس طرح تمہارا سر کاٹ ڈالے گا قیس نے کہا میرے لیے یہ بات ہرگز جائز نہیں ہے کہ میں آپ کو جو اللہ کے رسول ہیں قتل کر دوں‘

آپ جو چاہیں میرے متعلق حکم دیں' آپ کو میرے متعلق جو شبہ ہو گیا ہے اس سے مجھے سخت بے اطمینانی ہے اس سے تو معاملے کا تصفیہ بہتر ہے اگر آپ مجھے قتل کر دیں تو موت کے ذریعے اس خوف سے نجات حاصل ہو جائے گی اور ایک وقت کی موت روزانہ کی موتوں سے جس میں میں مبتلا ہوں بہتر ہے۔

## قیس بن عبدالغوث کو معافی:

قیس کی اس تقریر سے اسود کو اس پر رحم آ گیا اور اس نے کہا جاؤ' قیس ہمارے پاس آیا' اپنی سرگذشت سنائی اور رازداری کی نصیحت کی اور کہا کہ اب اپنے منصوبے پر عمل کرو اس کے بعد اسود بہت سے لوگوں کے ساتھ ہمارے سامنے برآمد ہوا' ہم سب اس کی تعظیم کے لیے اٹھ کھڑے ہوئے' آستانے پر سو گائے' بیل اور اونٹ ذبح کے لیے موجود تھے اس نے ان کے سامنے ایک لکیر کھینچ دی اور ان جانوروں کو اس لکیر کے پار کھڑا کر دیا اور خود وہ اس لکیر کے اس پار کھڑا ہوا اور پھر بغیر اس کے کہ ان جانوروں کو کوئی قابو میں رکھتا یا ان کے ہاتھ پاؤں باندھے جاتے اس نے ایک سرے سے ان سب کو ذبح کر دیا کہ کسی نے اپنی جگہ سے جنبش نہیں کی البتہ جب وہ ذبح کر چکا اس نے ان کا پیچھا چھوڑا اور اب وہ ہاتھ پاؤں مار کر ٹھنڈے ہوئے اس سے زیادہ ہولناک منظر میں نے کبھی نہیں دیکھا تھا اور نہ ایسا متوحش دن مجھ پر گذرا تھا' اس کے بعد اسود نے چھرا سنبھال کر فیروز سے کہا کہو جو اطلاع مجھے تمہارے متعلق ملی ہے وہ سچ ہے میں چاہتا ہوں کہ تم کو بھی ذبح کر کے ان جانوروں کے ساتھ کر دوں فیروز نے کہا جناب والا نے ہمارے یہاں شادی کی اور ابناء میں ہماری عزت افزائی کی' اگر ہم آپ کو نبی نہ مانتے تو کیوں آپ کا ساتھ دیتے اور اب تو ہماری دین و دنیا دونوں آپ کے ساتھ وابستہ ہیں ایسی حالت میں بھلا ہم کیونکر آپ کے خلاف کوئی سازش کر سکتے ہیں ہمارے متعلق اس قسم کی چغلیوں کو آپ ہرگز قبول نہ کریں ہم حسب سابق بدستور آپ کے وفاکش اور جان نثار ہیں اسود نے کہا اچھا ان جانوروں کو یہاں کے تمام لوگوں میں تقسیم کر دو' چونکہ تم سب سے واقف ہو اس لیے یہ کام تم کرو۔

## اسود عنسی کی فیروز کو قتل کی دھمکی:

تمام اہل صنعاء میرے پاس جمع ہو گئے میں نے قبیلوں میں اونٹ اور خاندانوں میں بیل تقسیم کیے اور بڑی برادریوں والوں کو کئی کئی جانور دیئے اس طرح ہر سمت محلے کے لوگوں نے اپنا حصہ پا لیا اور قبل اس کے کہ وہ شخص جس کو مذبوحہ جانور دیے گئے تھے' اپنے مکان پہنچے وہ جانور اس کے مکان پہنچا دیا گیا' اس اثناء میں اسود اپنے ایک پاؤں پر کھڑا ہوا تھا اور فیروز کو لوگ بھگاتے ہوئے اس کے پاس لا رہے تھے' اسود نے فیروز کو سنانے کے لیے جسے اس نے سن بھی لیا کہا کہ کل صبح میں اسے اور اس کی جماعت کو قتل کر دوں گا کل اسے میرے پاس پیش کیا جائے اب جو اس نے مڑ کر دیکھا تو فیروز اس کے بالکل قریب آ چکا تھا اسود نے کہا چپ رہو اور پھر جو کچھ فیروز نے اس کے خلاف کیا تھا اس سے اسود نے فیروز کو اطلاع دی اور کہا کہ تم نے خوب کیا پھر اندر جاتے ہوئے فیروز کے گھوڑے پر ضرب لگائی اور وہ اندر چلا گیا فیروز نے باہر آ کر ہم سے سارا واقعہ بیان کیا' ہم نے قیس کو بلا بھیجا وہ آ گیا اب ہماری اس تمام جماعت کی یہ رائے ہوئی کہ میں پھر اس کی بیوی کے پاس جاؤں اپنے منصوبے سے اسے آگاہ کروں تاکہ پھر جو اس کا خیال ہو وہ ہمیں بتائے' میں اس عورت کے پاس آیا میں نے پوچھا کہو کیا کہتی ہو' اس نے کہا کہ اسود بہت ہی چوکنا ہے اس نے اپنی حفاظت کا پورا انتظام کر رکھا ہے' محل کا کوئی حصہ ایسا نہیں ہے جہاں پہرہ نہ ہو البتہ صرف یہ گھر ایسا ہے کہ اس کی پشت شارع عام کے فلاں مقام

پر ہوتی ہے لہٰذا جب رات ہو تو تم اس گھر کی دیوار میں نقب لگا کر اندر آ جاؤ کیونکہ یہاں پہرے دار نہ ہوں گے اور اس کے قتل کرنے میں کوئی مزاحمت نہ ہوگی' چراغ اور اسلحہ پہلے سے یہاں موجود رہیں گے۔

## آزاد زوجہ اسود کا تعاون:

میں اس عورت کے پاس سے نکلا اسود سے جو اپنے کسی مکان سے نکل رہا تھا میری مڈبھیڑ ہوگئی اس نے ڈانٹ کر مجھ سے پوچھا کہ تم یہاں کیسے آئے نیز اس نے میرے سر پر تھپڑ مارا چونکہ وہ نہایت قوی بازو تھا اس کی ضرب سے میں گر پڑا مگر اسی وقت اس کی عورت نے چیخ ماری جس سے گھبرا کر اس نے میرا پیچھا چھوڑا اور نہ وہ مجھے ختم کر دیتا۔ اس کی بیوی نے کہا کہ یہ شخص میرا چچیرا بھائی ہے۔ مجھ سے ملنے آیا تھا تم نے اس کے ساتھ اس بدسلوکی کو کر کے میری توہین اور دل آزاری کی۔ اسود نے کہا اچھا خاموش رہو تمہاری خاطر میں نے اسے معاف کیا اس طرح اس کی بیوی نے مجھے اس کے پنجے سے چھڑایا۔ میں اپنے دوستوں کے پاس آیا۔ میں نے کہا بس بھاگ کر جان بچاؤ۔ یہ واقعہ ہوا ہے' ہم ابھی اسی ادھیڑ بن میں پریشان تھے کہ اس کی بیوی کا آدمی میرے پاس آیا اور اس نے کہا کہ ہرگز نہ جانا اور اس کا پیچھا نہ چھوڑو' تمہارے چلے آنے کے بعد میں نے تاوقتیکہ اسود سے اطمینان حاصل نہیں کر لیا اس کا پیچھا نہیں چھوڑا اب وہ بالکل مطمئن ہو گیا ہے لہٰذا اپنا کام کرو' ہم نے فیروز سے کہا کہ اب تم اس کی عورت کے پاس جاؤ اور اسے اچھی طرح اس کام کے لیے پکا کر لو میں تو اب اسود کی ممانعت کے بعد دوبارہ محل میں نہیں جا سکتا' فیروز اس کام کے لیے گئے وہ مجھ سے کہیں زیادہ سمجھدار بھی تھے' اسود کی بیوی نے ان کو اس کے قتل کی راہ بتائی انھوں نے کہا مگر باہر سے پختہ دیواروں میں ہم کیسے نقب زنی کر سکتے ہیں۔ ہمیں چاہیے کہ پہلے اندر سے نقب کے مقام کو دیوار کھود کر تیار کر لیں تا کہ پھر آسانی سے باہر سے نقب کی جا سکے' چنانچہ وہ دونوں حجرے کے اندر گئے اور وہاں انھوں نے دیوار کو اندر سے کھودا اور پھر اس کوٹھڑی کو بند کر آئے۔

## اسود عنسی کا قتل:

اب فیروز اس کی بیوی کے پاس محض ایک ملنے والے کی حیثیت سے بیٹھ گئے اتنے میں اسود وہاں آ گیا اس نے اپنی بیوی کو اہانت آمیز پیرایے میں غیرت دلائی کہ تم ایک غیر محرم کے ساتھ بیٹھی ہو اس نے کہا کہ یہ اپنی قرابت اور دودھ میں شرکت کی وجہ سے میرے محرم ہیں' اسود نے فیروز کو ڈانٹا کہ نکل جا انھوں نے ہم سے آ کر ساری سرگذشت بیان کی' رات ہوئی ہم نے اپنی تجویز پر عمل کیا اس کے لیے ہم نے اپنے تمام متبعین کو پہلے سے تیار کر لیا تھا مگر ہم نے اس معاملے کے متعلق ہمدانیوں اور حمیریوں سے بھی مراسلت کا انتظار نہیں کیا اور اس کے گھر میں رات کو باہر سے نقب لگائی اور اندر پہنچے وہاں ڈھکن کے نیچے چراغ روشن تھا فیروز چونکہ ہم سب میں زیادہ بہادر اور قوی تھے ہم نے ان کو آگے رکھا اور خود ان کے پیچھے ہوئے اور کہا کہ اب جو تمہاری سمجھ میں آئے ویسا کرو' وہ آگے چلے' اسود شہ نشین میں تھا اب ہم اس کے اور پہرے والوں کے درمیان ہو گئے' جب فیروز اس شہ نشین کے دروازے پر آئے انھوں نے سنا کہ اسود بہت زوروں سے بک رہا ہے اور بڑبڑا رہا ہے اور اس کی بیوی وہاں بیٹھی ہوئی ہے' فیروز جب دروازے پر جا کر کھڑے ہوئے شیطان نے اسود کو جگا دیا اور اس کی زبان سے شیطان بولنے لگا وہ بیٹھے بیٹھے بڑبڑانے لگا اور یہ بھی کہا کہ فیروز تم یہاں کیسے۔ اس اندیشے سے کہ اگر وہ پلٹ گئے تو وہ خود بھی مارے جائیں گے اور وہ عورت بھی ماری جائے گی وہ خود فوراً اس سے گتھ

گئے۔ وہ اونٹ کا سا دراز قامت تھا فیروز نے اس کا سر پکڑ کر اسے قتل کر دیا اس کی گردن کو کچل دیا اور پھر اپنا گھٹنا اس کی پشت پر رکھ کر اسے بھی اس طرح کچلا کہ وہ تڑپ نہ سکے اس سے فارغ ہو کر وہ باہر آنے کے لیے اٹھے اس کی بیوی نے چونکہ وہ اب تک اسی خیال میں تھی کہ فیروز نے اسود کو قتل نہیں کیا ہے ان کا دامن پکڑ لیا اور کہا کہ مجھے کہاں چھوڑے جاتے ہو' فیروز نے کہا میں جاتا ہوں تا کہ اپنے رفیقوں کو اس کے قتل کی اطلاع دے دوں۔

فیروز ہمارے پاس آئے ہم بھی ان کے ساتھ اندر گئے ہم اس کا سر اتارنے لگے مگر شیطان نے اسے حرکت دے دی اور وہ اس طرح تڑپا کہ کوئی اسے قابو میں نہ رکھ سکا' میں نے کہا سب اس کے سینے پر بیٹھ جاؤ دو شخص اس کے سینے پر بیٹھ گئے اس کی بیوی نے اس کے سر کے بال پکڑ لیے۔ اس کے حلقوم سے خرخراہٹ کی آواز آئی میں نے اس کے منہ پر تو بڑا چڑھا دیا اور چھری سے اس کا گلا کاٹ ڈالا اس کے حلقوم سے ایسی شدید خرخراہٹ کی آواز آئی جیسے کہ کسی زبردست بیل کو ذبح کرنے کے بعد اس کے حلقوم سے آتی ہے میں نے ایسے زور کی خرخراہٹ کبھی اس سے پہلے نہ سنی تھی۔ اس آواز پر وہ سپاہی جو شہ نشین کے گرد پہرے پر متعین تھے دوڑ کر آئے مگر اس کی بیوی نے ان کو یہ کہہ کر خاموش کر دیا کہ نبی صاحب پر اس وقت وحی آ رہی ہے یہ اسی کی آواز ہے' اسود ٹھنڈا ہو گیا' ساری رات ہم نے وہیں جاگ کر اور باتیں کرتے ہوئے گزار دی اور اب یہ سوچنے لگے کہ یہاں ہمارے (فیروز' داذویہ اور قیس) کے سوا چوتھا آدمی نہیں ہے کسی طرح اپنے آدمیوں کو اس واقعہ کی اطلاع دی جائے طے پایا کہ پہلے ہم اپنا وہ شعار بلند کریں جو ہمارے اور ان کے درمیان طے پا چکا ہے اور نماز صبح کی اذان دیں۔

## اسود عنسی کے قتل کا اعلان:

اس قرارداد کے مطابق طلوع صبح کے ساتھ داذویہ نے شعار معہود بلند آواز میں پکارا جس کو سن کر مسلمان اور کافر سب ہی پریشان ہو گئے۔ محل میں جس قدر پہرے دار تھے ان سب نے جمع ہو کر ہم کو گھیر لیا' اب میں نے صبح کی آذان دی' مسلمانوں کے شہ سوار محل کے پہرے داروں کے مقابلے پر آ پہنچے میں نے ان سے بلند آواز میں کہا میں اعلان کرتا ہوں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں اور عبہلہ کذاب تھا' پھر میں نے اس کا سر سب کے سامنے ڈال دیا۔ دبرؓ نے نماز با جماعت پڑھائی دشمن نے صنعاء پر غارت گری کی میں نے اعلان کر دیا۔ کہ اے اہل صنعاء جو اجنبی تمہارے پاس آئے اسے اپنے پاس روک لو یا دشمن کا جو شخص پہلے سے کسی کے یہاں ہو وہ اسے اپنے پاس روک لے جانے نہ دے' تمام باشندوں نے ہمارے اس اعلان کی بجا آوری کی اسی طرح ہم نے تمام راہگیروں میں بھی اعلان کر دیا تھا کہ جس پر قابو پاؤ اسے پکڑ لو۔ دشمن نے غارت گری کی وہ بہت سے بچوں کو اٹھا لے گئے اور بہت سے مال و متاع کو لوٹ لے گئے اور شہر کی فصیل سے باہر نکل آئے' باہر آ کر انھوں نے اپنا جائزہ لیا تو معلوم ہوا کہ ان کے ستر شہ سوار اور شتر سوار غائب ہیں' اہل شہر ان لوگوں کو گرفتار کر کے ہمارے حوالے کر چکے تھے' ہمارے اپنے سات سو بال بچے غائب تھے۔ قیدیوں کے تبادلے کے متعلق باہمی مراسلت سے یہ طے پایا کہ ہمارے جو لوگ ان کے پاس قید ہیں وہ انھیں رہا کر دیں اور ان کے جو ہمارے پاس قید ہیں ہم ان کو رہا کر دیں اس تبادلے کی کارروائی کے بعد وہ ہمارے مقابلے میں کسی قسم کا فائدہ اٹھائے بغیر بے نیل و مرام اپنی راہ چلے گئے' اور پھر صنعاء اور نجران کے درمیان آوارہ گردی اور لوٹ مار کرنے لگے صنعاء اور جند بلا کسی خدشے کے ہمارے قبضے میں آ گئے اللہ نے اسلام اور مسلمانوں کی عزت رکھ لی۔

## معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کی امارت:

اب خود ہم میں امارت کے متعلق رقابت پیدا ہوئی اور ہر شخص نے امارت کی خواہش کی اس اثناء میں رسول اللہ ﷺ کے مقرر کردہ عمال اپنے اپنے مستقروں کو آنے لگے' آخر کار ہم سب نے معاذ بن جبلؓ پر اتفاق رائے کیا اب وہی امامت کرنے لگے' ہم نے اس فتح کی اطلاع رسول اللہ ﷺ کو لکھ بھیجی آپؐ اس وقت زندہ تھے یہ خبر تو آپ کو اسی شب ہی میں مل چکی تھی جس کی صبح کو آپ کی وفات ہوئی البتہ ہمارے فرستادے آپ کی وفات کے دوسرے دن مدینے پہنچے اور ابوبکرؓ نے ہمیں جواب دیا۔

## ابن عمر رضی اللہ عنہما کی روایت:

ابن عمرؓ سے مروی ہے کہ جس شب میں اسود مارا گیا اسی وقت اس کے قتل کی اطلاع رسول اللہ ﷺ کو بذریعہ وحی مل گئی آپؐ نے صبح کو ہم سب کو بشارت دی کہ کل رات اسود قتل کر دیا گیا اسے ایک مبارک آدمی نے جو ایک مبارک خاندان کا فرد ہے قتل کیا ہے' ہم نے پوچھا وہ کون ہے آپؐ نے فرمایا ''فیروز' فیروز کامیاب ہوئے''۔

فیروز سے مروی ہے کہ ہم نے اسود کو قتل کر دیا اور اب پھر حکومت ہمارے ہاتھ میں آ گئی' صرف یہ اور ہوا کہ ہم نے معاذ رضی اللہ عنہ کو بلا لیا ان پر سب نے اتفاق کیا اور وہ صنعاء میں سب مسلمانوں کو نماز پڑھانے لگے صرف تین دن انھوں نے نماز پڑھائی ہوگی ہم اب بالکل مطمئن تھے کہ سب شورشوں کو ہم نے مٹا دیا ہے البتہ ہمارے دشمنوں کی جو ایک جماعت ہمارے اور نجران کے درمیانی علاقے میں آوارہ گردی کر رہی تھی اس کے انتظام کی ایک فکر رہ گئی تھی کہ اتنے میں ہمیں رسول اللہ ﷺ کی وفات کی اطلاع ملی اور اس واقعے نے بالکل انقلاب ہی برپا کر دیا اور اب ہر طرف فتنہ وفساد برپا ہو گیا۔

## اسود عنسی کے متعلق فیروز کا بیان:

فیروزؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے دبر بن یحنس الازدی رضی اللہ عنہ کو اپنے قاصد کی حیثیت سے اہل یمن کے پاس بھیجا تھا وہ داذویہ الفارسی کے پاس فروکش تھے' اسود ایک کاہن تھا شیطان اس کے ساتھ تھا اور اس کا ایک تابع تھا۔ اس نے یمن میں خروج کیا' اس کے فرمانروا پر حملہ کر کے اس کو قتل کر دیا' اس کی بیوی سے شادی کر لی اور پورے یمن پر قابض ہو گیا' باذام اس سے پہلے انتقال کر چکے تھے ان کے بیٹے ان کے جانشین تھے' اسود نے ان کو قتل کر کے ان کی بیوی سے شادی کر لی داذویہ اور قیس بن مکشوح المرادی رسول اللہ ﷺ کے قاصد دبرؓ بن یحنس کے پاس جمع ہوئے تاکہ اسود کے قتل کے لیے مشورہ کریں' اسود نے تمام لوگوں کو جمع ہونے کا حکم دیا وہ صنعاء کے میدان میں جمع ہوئے' اس کے بعد وہ اپنے محل سے برآمد ہو کر سب کے وسط میں آ کر کھڑا ہوا' اس کے ساتھ شاہی بھالا تھا اب اس نے شاہی گھوڑا طلب کر کے اسے بھالے سے زخمی کر کے چھوڑ دیا وہ گھوڑا اسی حالت میں کہ خون اس کے جسم سے بہہ رہا تھا تمام شہر میں بھاگتا پھرا اسی طرح اس نے جان دے دی اسود میدان کے بیچ میں آ کر کھڑا ہوا اس نے ذبح کرنے کے لیے جانور طلب کیے' اور ان کو ایک خط کے ادھر کھڑا کروایا' اگرچہ ان جانوروں کی گردنیں اور سر اس خط پر تھے مگر کوئی اس سے آگے نہ بڑھا۔ اسود اپنا بھالا لے کر ان کے ذبح کے لیے بڑھا اس نے سب کو کھڑے کھڑے ذبح کر دیا اور وہ جانور خط کی اس سمت میں جدھر وہ کھڑے تھے گر پڑے اسی طرح اس نے سب جانوروں کو ذبح کر دیا' اور پھر بھالا ہاتھ میں لیے ہوئے وہ زمین پر سرنگوں ہو گیا سر اٹھا کر اس نے کہا کہ یہ فرشتہ (یعنی اس کا تابع شیطان) کہہ رہا ہے کہ ابن المکشوح مخالفوں میں سے ہے اے اسود تم اس کا سر تن سے جدا کر دو۔

## فیروز کی طلبی:

دوسری مرتبہ وہ پھر زمین پر سرنگوں ہوا اور پھر سر اٹھا کر اس نے کہا کہ فرشتہ کہہ رہا ہے' کہ ابن الدیلمی تمہارا مخالف ہے اے اسود تم اس کا داہنا ہاتھ اور داہنا پاؤں کاٹ ڈالو' جب میں نے اس کی زبان سے یہ بات سنی مجھے اندیشہ ہوا کہ اب میری جان کی خیر نہیں یہ مجھے بھی ان جانوروں کی طرح اپنے بھالے سے ذبح کر ڈالے گا' اس اندیشے سے اب میں اور لوگوں کے پیچھے چھپنے لگا تا کہ وہ مجھے نہ دیکھ پائے اسی طرح الٹے پاؤں میں وہاں سے نکل آیا خوف کی وجہ سے میرے قدم ڈگمگا رہے تھے' گھر کے قریب پہنچا تھا کہ اسود کے ایک آدمی نے پیچھے سے آ کر میری گردن پر مکا مارا اور کہا کہ چلو بادشاہ بلاتے ہیں تو لومڑی کی طرح چھپتا پھرتا ہے واپس چلو۔ اس واقعے سے تو میں سمجھ گیا کہ مارا جاؤں گا۔

## فیروز کے قتل کا ارادہ:

اس زمانے میں ہماری یہ حالت تھی کہ ہم سب بلا استثناء ہر وقت خنجر اپنے پاس رکھتے تھے میں نے چپکے سے اپنے موزے میں ہاتھ ڈال کر اپنا خنجر نکال لیا اور یہ ارادہ کر کے کہ اسود کے پاس پہنچتے ہی خود میں اس پر جارحانہ حملہ کر کے اس کا اور اس کے ساتھیوں کا کام تمام کر دوں گا' میں آگے بڑھا' جب میں اس کے قریب آیا اس نے میرے چہرے کے طور برے دیکھے وہ تاڑ گیا کہ میں شر پر آمادہ ہوں اسود نے مجھ سے کہا کہ اپنی جگہ ٹھہر جاؤ میں ٹھہر گیا' اس نے کہا کہ تم یہاں کے سب سے بڑے آدمی ہو اور یہاں کے اشراف سے سب سے زیادہ باخبر ہو لہٰذا تم ان مذبوحہ جانوروں کو اہل صنعاء میں تقسیم کر دو' میں اس کام میں مصروف ہو گیا اور اب اسود اونٹ پر سوار ہو کر وہاں سے رخصت ہو گیا' میں ان جانوروں کا گوشت اہل صنعاء میں تقسیم کر رہا تھا کہ اسود کا وہ فرستادہ جس نے میری گردن پر ضرب لگائی تھی میرے پاس آیا اور اس نے کہا کہ اس میں سے مجھے بھی دیجیے میں نے کہا کہ ایک ٹکڑا نہیں مل سکتا تو نے ہی میری گردن پر مکا مارا تھا۔ اس جواب پر وہ ناراض ہو کر چلا گیا اور اسود سے جا کر میری شکایت کی' گوشت تقسیم کر کے میں خود اسود کے پاس آیا قریب پہنچا تھا کہ میں نے اس شخص کو سنا کہ وہ اسود سے میری شکایت کر رہا ہے اسود نے اس سے کہا ذرا ٹھہرو میں اسے بھی ذبح کیے دیتا ہوں۔ میں نے اسود سے کہا کہ آپ کے ارشاد کے بموجب میں نے تمام گوشت لوگوں میں تقسیم کر دیا ہے' اس نے کہا اچھا۔ وہ اپنی راہ چل دیا اور میں اپنے گھر چلا آیا۔

## فیروز اور آزاد زوجہ اسود کی گفتگو:

ہم نے بادشاہ کی بیوی کو اطلاع دی کہ ہم اسے قتل کرنا چاہتے ہیں کیا کریں اس نے جواب میں خود مجھے طلب کیا' میں اس کے پاس گیا۔ اس نے پہلے سے قصر کے دروازے پر اپنی چھوکری متعین کر رکھی تھی تا کہ وہ مجھے اندر لے جائے میں اندر گیا اور پھر میں اور ملکہ ایک دوسرے حجرے کے اندر گئے' اور اس میں ہم نے نقب کھودی اس سے فارغ ہو کر ہم بڑے دالان میں آ گئے اور اس حجرے کے دروازے پر پردہ لٹکوا دیا۔ میں نے ملکہ سے کہا کہ بس آج رات میں اس کا خاتمہ کر دوں گا اس نے کہا ضرور آیئے۔

## آزاد زوجہ اسود عنسی کا فیروز کو پیام:

اتنے میں اچانک اسود اس گھر میں آ پہنچا' مجھے دیکھ کر اسے سخت غیرت آئی اور غصہ آ گیا اس نے میری گردن کو دبوچ کر دھکے دینا شروع کیے۔ میں کسی نہ کسی طرح اس سے اپنا بچاؤ کرتا ہوا قصر سے باہر آیا۔ اپنے دوستوں سے ملا۔ ان سے سارا ماجرا بیان

کیا اور اب مجھے یقین آ گیا کہ بات بگڑ گئی اب کچھ نہیں ہوسکتا مگر اسی اثناء میں ملکہ کا آدمی میرے پاس آیا اور اس نے ملکہ کا یہ پیام پہنچایا کہ اسود کی اس حرکت کی وجہ سے تم ہرگز بددل ہو کر اپنے ارادے کو نہ چھوڑ بیٹھنا' تمہارے جانے کے بعد میں نے اسود سے خوب بحث کی اور اسے قائل کر دیا۔ میں نے اس سے کہا کہ تم تو شرافت کے مدعی ہو' اس نے کہا ہاں' میں نے کہا تو پھر میرا بھائی میرے سلام اور اپنی نیازمندی کے اظہار کے لیے میرے پاس آیا تھا اور تم نے اس کے معاوضے میں اس کے ساتھ یہ سلوک کیا کہ اس کی گردن میں ہاتھ دے کر ذلت سے قصر سے نکال دیا۔ میں نے اس معاملے میں اس کی ایسی خبر لی کہ آخر وہ خود شرمندہ ہو کر اپنی بیہودگی پر نادم ہوا اور اس نے کہا کیا واقعی وہ تمہارے بھائی تھے' میں نے کہا جی ہاں' اس نے کہا مجھے قطعی معلوم نہ تھا لہٰذا اب آج رات تم سب اپنے ارادے کی تکمیل کے لیے ضرور آؤ۔ 30

## فیروز کا اسود پر حملہ:

اس پیام سے ہم مطمئن ہوئے اور ہمارے کام کے پورا ہونے کی راہ نکل آئی۔ رات ہوئی میں' داذویہ اور قیس قصر میں اپنی تیار کردہ نقب سے داخل ہوئے' میں نے قیس سے کہا کہ تم عرب کے مشہور دلاور ہو اندر جاؤ اور اسود کو قتل کر دو' قیس نے کہا میری یہ کیفیت ہے کہ ایسے خطرناک مواقع میں کانپنے لگتا ہوں اس لیے مجھے اندیشہ ہے کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ میں اس پر وار کروں اور وہ کارگر نہ ہو' بہتر یہ ہے کہ فیروز تم جاؤ تم ہم میں سب سے کم عمر اور زیادہ قوی بازو بھی ہو' میں نے تلوار اپنے آدمیوں کے پاس رکھی اور اندر گیا تاکہ پہلے معلوم ہو جائے کہ اس کا سر کہاں ہے۔ وہاں چراغ روشن تھا وہ مسند پر سو رہا تھا اور اس کا تمام جسم لحاف سے اس طرح ڈھکا ہوا تھا کہ معلوم ہی نہیں ہوتا تھا کہ سر کہاں ہے اور پاؤں کہاں ہیں اس کی بیوی پاس بیٹھی ہوئی تھی' اس سے پہلے یہ اسے انار کھلا رہی تھی۔ اسی حالت میں وہ سو گیا تھا' میں نے اشارے سے اس کا سر دریافت کیا اس نے اشارے ہی سے مجھے بتا دیا۔ میں بڑھ کر اس کے سرہانے جا پہنچا اور اس کے سر کو غور سے دیکھنے لگا' مجھے معلوم نہیں کہ آیا میں نے اس کا سر دیکھا یا نہیں مگر اب میری نظر اس کی دونوں آنکھوں پر پڑی جن کو اس نے کھول لیا تھا اور اس نے مجھے دیکھ لیا۔ میں نے دل میں کہا کہ اگر تم تلوار لینے کے لیے پلٹے تو یہ موقع نکل جائے گا اور پھر وہ سنبھل کر ہتھیار لے بیٹھے گا اور ان سے اپنی مدافعت کرے گا' معلوم ہوتا ہے کہ اس کے شیطان نے میری اسے اطلاع دے دی ہے اور اسے بیدار کر دیا ہے' اس کے بعد شیطان اس کی زبان سے مجھ سے بولنے لگا' اسود دیکھتا جاتا تھا اور بڑبڑا رہا تھا کہ میں نے جھپٹ کر ایک ہاتھ سے اس کا سر پکڑا اور دوسرے سے اس کی داڑھی پکڑی اور پھر گردن مروڑ کر اسے توڑ ڈالا۔

## اسود عنسی کا خاتمہ:

اب میں اپنے ساتھیوں کے پاس آنے لگا' اس کی بیوی نے میرا دامن پکڑ لیا اور کہا کہ میں تمہاری مخلص بہن ہوں مجھے کہاں چھوڑ چلے میں نے کہا پریشان نہ ہو میں نے اس کا کام تمام کر کے ہمیشہ کے لیے اس کی جانب سے تم کو مطمئن کر دیا ہے اب میں اپنے دوستوں سے آ کر ملا ان سے ساری سرگذشت بیان کی' انھوں نے کہا پھر جاؤ اور اس کا سر کاٹ کر ہمارے پاس لے آؤ' میں پھر اسود کی خوابگاہ میں آیا وہ بڑبڑایا میں نے اس کے منہ پر لگام لگا دی اور سر کاٹ لیا اور اسے اپنے دوستوں کے پاس لے آیا اب ہم وہاں سے نکل کر اپنے گھر آئے' دبرؓ بن یحنس الازدی ہمارے پاس مقیم تھے' ہم صنعاء کے قلعوں میں جو سب سے بلند قلعہ تھا اس پر چڑھ گئے۔ دبرؓ بن یحنس نے اذان دی پھر ہم سب نے اعلان کیا کہ اللہ عزوجل نے جھوٹے مدعی اسود کو ہلاک کر دیا۔ سب لوگ

ہمارے پاس آئے ہم نے اس کا سران کے سامنے ڈال دیا۔

## اسود عنسی کے ہمراہیوں کا فرار:

جب اسود کے ساتھیوں نے یہ رنگ دیکھا وہ اپنے گھوڑوں پر زین رکھ کر بھاگنے کے لیے آمادہ ہوئے اور شرارتاً یہ کیا کہ یہ لوگ جن شرفاء کے یہاں مقیم تھے بھاگتے وقت انھیں کے بچوں کو اٹھا لے گئے' میں نے رات کی تاریکی میں دیکھا کہ وہ لوگ بچوں کو اپنے سامنے بٹھا کر بھاگے جا رہے ہیں' میں نے فوراً اپنے بھائی سے جو مجھ سے نیچے شاہراہ میں اور لوگوں کے ساتھ تھے کہا دیکھو ان میں سے جس جس پر قابو پاؤ فوراً روک لو جانے نہ دو کیونکہ یہ ہمارے بچوں کو اٹھا کر لے جا رہے ہیں' میری اس نصیحت پر عمل ہوا اور ہم نے ان کے ستر آدمی روک لیے اور وہ ہمارے صرف تیس لڑکوں کو لے جا سکے' شہر سے دور پہنچ کر جب انھوں نے اپنا جائزہ لیا تو ستر آدمی کم پائے' وہ پھر ہمارے پاس آئے اور کہا کہ ہمارے آدمی چھوڑ دیجیے ہم نے کہا تم ہمارے بچوں کو چھوڑ دو چنانچہ انھوں نے ہمارے بچے واپس بھیج دیئے اور ہم نے ان کے ساتھی ان کے حوالے کر دیئے۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحابہؓ کو بشارت:

اسی اثناء میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کو بشارت دی کہ اللہ نے اسود الکذاب العنسی کو ہلاک کر دیا اسے تمہارے ایک سچے دیندار بھائی نے قتل کیا ہے' اسود کے قتل کے بعد اب ہم پھر امن و امان میں زندگی بسر کرنے لگے اور اسلام کو غلبہ ہوا اور وہی حالت عود کر آئی جو اسود کے یمن میں آنے سے پہلے تھی' تمام امیر ایمان لائے انھوں نے رجعت کی' اور تمام لوگوں نے اپنی غلطی کا اعتراف کیا کیونکہ ان کو اسلام لائے بہت تھوڑا زمانہ گذرا تھا۔

## اسود کے خروج کی مدت:

ابن صخر سے مروی ہے کہ اسود کے خروج سے اس کے قتل تک تین ماہ کی مدت گزری ضحاک بن فیروز سے مروی ہے کہ کہف خبان میں اس کے خروج سے قتل ہونے تک چار ماہ گذرے تھے پہلے اس نے اپنی تحریک کو پوشیدہ رکھا' بعد میں اسے ظاہر کیا۔

## عہد صدیقی کی پہلی خوشخبری:

ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ربیع الاوّل کے آخری حصہ میں اسامہ کی مہم روانہ کی اور اسی زمانے میں ان کو اسود کے قتل کی اطلاع ملی' اسامہؓ کے جانے کے بعد یہ پہلی فتح کی بشارت تھی جو ابوبکر رضی اللہ عنہ کو مدینہ میں ملی۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آخری وفد:

واقدی کہتے ہیں کہ اس ۱۱ ہجری کے نصف محرم میں نخع کا وفد زرارہؓ بن عمرو کی سیادت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ یہ آخری وفد تھا جسے آپؐ نے باریاب فرمایا ہے۔

## حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی وفات:

اس سال ۳/ رمضان منگل کی رات میں فاطمہ رضی اللہ عنہا کا انتیس سال کی عمر میں انتقال ہوا یہ روایت ابان بن صالح کی ہے۔ ابو جعفر سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے تین ماہ بعد فاطمہ رضی اللہ عنہا کا انتقال ہوا۔ عروہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے چھ ماہ بعد فاطمہ رضی اللہ عنہا کا انتقال ہوا' واقدی کہتے ہیں کہ یہ آخری بیان ہم سب کے نزدیک صحیح ہے۔

## حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی تجہیز و تکفین:

علیؓ اور اسماءؓ بنت عمیس نے ان کو غسل دیا' عمرہ بنت عبدالرحمٰن سے مروی ہے کہ عباسؓ بن عبدالمطلب نے فاطمہ رضی اللہ عنہا کی نماز جنازہ پڑھائی' ابومعشر سے مروی ہے کہ عباسؓ، علیؓ اور فضل بن العباس ان کی قبر میں اترے تھے۔

## حضرت عبداللہ بن ابی بکر رضی اللہ عنہما کا انتقال:

اس سال عبداللہ بن ابی بکر بن ابی قحافہ رضی اللہ عنہم کا انتقال ہوا۔ طائف کی لڑائی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ ابوالحسن کا چلایا ہوا ایک تیر ان کے لگا تھا پہلے تو زخم بھر گیا تھا' مگر پھر وہ ہرا ہو گیا اور اسی سے انھوں نے شوال میں وفات پائی۔ اسی سال اہل فارس نے یزدجرد کو اپنا بادشاہ تسلیم کیا۔ اسی سال ابوبکر رضی اللہ عنہ کا خارجہ بن حصن الفزاری سے مقابلہ ہوا۔

## حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ کی واپسی:

علی بن محمد سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد اسامہ رضی اللہ عنہ کی مہم کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہدایت کے بموجب شام کے اس علاقے کو جہاں اسامہؓ کے باپ زیدؓ بن حارثہ شہید ہوئے تھے روانہ کر کے ابوبکرؓ مدینہ میں مقیم رہے۔ اس کے علاوہ اور کوئی کام انھوں نے نہیں کیا۔ اس کے بعد ہی عربوں کے وفد دین اسلام سے مرتد ہو کر ابوبکرؓ کے پاس آئے یہ وہ لوگ تھے جو نماز کے قائل اور زکوٰۃ کے منکر تھے مگر ابوبکرؓ نے ان کی بات نہیں مانی اور ان کو رد کر دیا۔ اس کے بعد اسامہؓ بن زیدؓ بن حارثہ کی واپسی تک جو مدینہ سے ان کی روانگی کے چالیس دن بعد عمل میں آئی ابوبکرؓ خاموش رہے' اسامہ رضی اللہ عنہ کی واپسی کے متعلق یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ وہ ستر دن کے بعد مدینے آئے' بہرحال ان کی واپسی کے بعد ابوبکرؓ نے ان کو یا جیسا کہ بیان کیا جاتا ہے سنانؓ الضمری کو مدینے پر اپنا نائب مقرر کیا اور خود وہاں سے برآمد ہوئے اور جمادی الاولیٰ یا جمادی الاخری میں مدینے سے چل کر ذی القصہ میں فروکش ہوئے۔



باب ۳

# فتنہ ارتداد و منکرین زکوٰۃ ۱۱ھ

## مرتدین سے پہلی لڑائی:

اس سے قبل نوفل بن معاویہ الدیلی کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صدقات کی تحصیل کے لیے بھیجا تھا' شربہ میں خارجہ بن حصن نے زبردستی اس مال کو نوفل رضی اللہ عنہ سے چھین کر اسے بنوفزارہ کو واپس کر دیا۔ نوفل رضی اللہ عنہ، اسامہ رضی اللہ عنہ کے مہم پر جانے سے قبل مدینے میں ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس آ گئے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد مرتدین سے پہلی لڑائی عنسی سے یمن میں ہوئی اس کے بعد یہ لڑائی خارجہ بن حصن اور منظور بن زمانی بن سیار سے غطفان میں ابوبکر رضی اللہ عنہ کی ہوئی اس موقع پر پہلے مسلمانوں کو پسپائی ہوئی' ابوبکر رضی اللہ عنہ ایک گھنے جنگل میں گھس کر چھپ گئے مگر پھر اللہ نے مشرکوں کو شکست دی۔

مجالد بن سعید سے مروی ہے کہ اسامہ رضی اللہ عنہ کے مدینے سے روانہ ہو جانے کے بعد تمام عرب کافر اور سرکش ہو گئے' قریش اور ثقیف کے علاوہ کوئی قبیلہ ایسا نہ تھا کہ وہ کل یا اس کے کچھ لوگ مرتد نہ ہو گئے ہوں۔

## مدعی نبوت طلیحہ اور قبیلہ غطفان:

عروہ اپنے باپ کی روایت بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات اور اسامہ رضی اللہ عنہ کی روانگی کے بعد تمام عرب عام اور خاص مرتد ہو گئے۔ مسیلمہ اور طلیحہ نے نبوت کا دعویٰ کیا' ان کی جماعت اور طاقت بہت بڑھ گئی طے اور اسد طلیحہ کے ساتھ ہوئے' اسی طرح اشجع اور غطفان کے بعض خاندانوں کے خاص لوگوں کے علاوہ تمام غطفان مرتد ہو گیا اور انھوں نے طلیحہ کی بیعت کر لی' ہوازن متردد تھے انھوں نے بھی زکوٰۃ کی ادائی سے انکار کر دیا البتہ ثقیف اور ان کے توابع اسلام پر قائم رہے اور ان کی اقتداء میں جدیلہ اور اعجاز بھی عام طور پر اسلام پر قائم رہے البتہ بنوسلیم کے خواص مرتد ہو گئے اور یہی حال تمام قبائل عرب کا تھا۔ یمن' یمامہ اور بنو اسد کے علاقوں سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرستادے اور ان اشخاص کے نمائندے جن کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسود' مسیلمہ اور طلیحہ کی مدافعت اور مقاومت کا حکم بھیجا تھا ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس مدینہ میں واقعات اور خطوط کے ساتھ آئے یہ سب خط انھوں نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو دے دیئے اور زبانی تمام حالات بیان کیے۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا ابھی ٹھہرو اور دیکھو کہ تمہارے امراء اور دوسرے عمائد کے قاصد ان خبروں سے بھی زیادہ پریشان کن حالات کی اطلاع لے کر یہاں آتے ہوں گے اور واقعہ بھی یہ ہوا کہ تھوڑی ہی مدت میں بلا استثناء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مقرر کردہ تمام امراء نے اپنے اپنے مستقر سے یہ اطلاع دی کہ ہر جگہ فتنہ ارتداد برپا ہو گیا ہے کوئی قبیلہ ایسا نہیں جو کہ کل یا اس کے کچھ لوگ مرتد ہو کر باغی نہ ہو گئے ہوں اور مسلمانوں پر ہر طرح کی مصیبت اور پریشانی چھائی ہوئی ہے۔

## باغیوں کی سرکوبی:

ابوبکر رضی اللہ عنہ نے انھیں ذرائع سے ان سب کا مقابلہ شروع کیا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم استعمال کر چکے تھے کہ مراسلت شروع کی جو قاصد اب آئے تھے ان کو تو ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اپنے حکم سے واپس بھیج دیا مگر ان کے عقب میں اپنے دوسرے قاصد اس غرض کے لیے روانہ کیے اور

اب منتظر رہے کہ اسامہؓ واپس آئیں تو پھر خود ان باغیوں کی سرکوبی کے لیے روانہ ہوں۔ مگر اسامہ رضی اللہ عنہ کی واپسی سے پہلے ہی عبس' اور زبیان نے ابوبکرؓ سے لڑائی شروع کر دی۔

## قبیلہ کلب میں ارتداد:

زید بن اسلم سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وفات پائی اس وقت کلب اور قضاعہ پر بنو عبداللہ کے امرئ القیسؓ بن اصبغ الکلبی آپؐ کے عامل تھے' قین پر عمروؓ بن الحکم تھے اور سعد ہذیم پر معاویۃ بن غلان الوائلی عامل تھے (سری کہتے ہیں کہ وائلی نہیں دابلی تھے) ودیعۃ الکلبی اپنے قبیلہ کلب کے متبعین کے ساتھ مرتد ہو گیا امرؤ القیس اپنے دین اسلام پر قائم رہے اسی طرح زمیل بن قطبۃ القینی اپنے قبیلہ بنو قین کے متبعین کے ساتھ مرتد ہو گیا اور عمروؓ اپنے دین پر قائم رہے' معاویہ سعد ہذیم کے اپنے متبعین کے ساتھ مرتد ہو گیا' ابوبکرؓ نے امرؤ القیس بن خلان کو جو سکینہ بنت حسین کے نانا تھے لکھا کہ تم اس کا انتظام کرو وہ ودیعۃ کے پاس گئے نیز ابوبکرؓ نے عمر رضی اللہ عنہ کو لکھا وہ زمیل اور معاویۃ العذری کے انتظام کے لیے کھڑے ہوئے۔

## بنو قضاعہ پر اسامہ رضی اللہ عنہ کی فوج کشی:

اسامہؓ نے قضاعہ کے علاقے کے وسط میں پہنچ کر اپنے رسالے ان میں پھیلا دیئے اور حکم دیا کہ جو لوگ اسلام پر قائم ہوں ان کو مرتدین کے مقابلے کے لیے آمادہ کر کے برآمد کریں' مگر تمام قضاعہ اپنے گھروں کو چھوڑ کر بھاگ گئے اور پھر دومہ میں منتقل ہو کر ودیعہ کے پاس جمع ہو گئے' اسامہؓ کے سواران کے پاس بے نیل ومرام چلے آئے اسامہؓ اپنی فوج کے ساتھ بڑھے اور انھوں نے حمقتین پر غارت گری کر کے جذام کے بنو الضبیب میں اور لخم کے بنو خلیل میں اور ان کے توابع میں کشت وخون کیا ان کے اونٹوں پر قبضہ کر لیا اور پھر مال غنیمت کو لے کر صحیح وسالم اپنے مقام پر چلے آئے۔

## حضرت صدیق رضی اللہ عنہ کا زکوٰۃ کی وصولی پر اصرار:

قاسم بن محمد سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد خاص لوگوں کے علاوہ تمام قبائل اسد' غطفان اور طے طلیحہ کے ساتھ ہو گئے' بنو اسد سمیرا میں جمع ہوئے' بنو فزارہ اور ان کے قریب کے غطفان طیبہ کے جنوب میں جمع ہوئے بنو طے اپنے علاقوں کی سرحد پر جمع ہوئے' ثعلبہ بن سعد' اور ان کے قریب والے قبائل مرہ اور عبس ربذہ کے مقام ابرق میں جمع ہوئے' بنو کنانہ کے کچھ لوگ بھی ان سے آملے تھے مگر وہ علاقے ان کے بار کے متحمل نہ ہو سکے' اس لیے ان کی دو جماعتیں ہو گئیں' ایک ابرق میں مقیم رہی اور دوسری ذی القصہ چلی گئی' طلیحہ نے حبال کو ان کی مدد کے لیے بھیج دیا اس طرح حبال کی مہمانداری بھی اہل ذی القصہ کے جس میں وہاں کے متوطن بنو اسد اور اس موقع پر ان کی حمایت کے لیے آنے والے قبائل لیث ویل اور مدلج پر مشتمل تھی' کے ذمے ہو گئی۔ ابرق میں جو بنو مرہ تھے عوف بن فلان بن سنان ان کا سردار تھا اور حارث بن فلان بن سبیع ذوالاثغلبہ اور عبس کا سردار تھا' ان قبائل نے اپنے وفد مدینے بھیجے تھے یہ مدینے آ کر عمائد مدینہ کے یہاں فروکش ہوئے عباسؓ کے علاوہ اور سب نے ان کو اپنے یہاں مہمان بنا لیا اور ان کو ابوبکر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں لے کر آئے اس شرط کے ساتھ کہ وہ نماز تو پڑھتے رہیں مگر زکوٰۃ نہ دیں۔ اللہ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو حق پر راسخ کر دیا انھوں نے کہا کہ اگر یہ زکوٰۃ کی اونٹ باندھنے کی رسی بھی نہ دیں گے تو میں ان سے جہاد کروں گا۔ اس وقت (زکوٰۃ کے جانوروں کی رسیاں بھی زکوٰۃ ادا کرنے والوں پر عائد تھیں) ابوبکرؓ نے ان کی بات نہ مانی۔

## مدینہ پر حملے کا خطرہ:

مدینے کے قریب والے مرتدین کا وفدان کے پاس واپس آ گیا اور انھوں نے اپنے قبائل سے کہا کہ اس وقت مدینے میں بہت کم آدمی ہیں حملہ کرنے کا اچھا موقع ہے' ابوبکر رضی اللہ عنہ بھی غافل نہ تھے انھوں نے اس وفد کے اخراج کے بعد مدینے کے تمام ناکوں پر باقاعدہ پہرے متعین کردیئے علیؓ، زبیرؓ طلحہؓ اور عبداللہ بن مسعودؓ اس کام پر مقرر کیے گئے' اس کے علاوہ ابوبکرؓ نے تمام اہل مدینہ کو حکم دیا کہ وہ مسجد میں جمع ہوں اور پھران سے کہا کہ تمام ملک کافر ہو گیا ہے اور وہ تمہاری قلت تعداد کو دیکھ گئے ہیں۔ وہ ضرور دن یا رات میں تم پر حملہ آور ہوں گے' دشمن کی سب سے قریب جماعت یہاں سے صرف ایک ڈاک کی منزل پر ہے' وہ چاہتے تھے کہ ہم ان کے شرائط قبول کر کے ان سے سمجھوتہ کرلیں مگر ہم نے ان کی بات نہ مانی اور ان کی شرائط مسترد کردیں لہٰذا اب مقابلے کے لیے بالکل تیار ہو جاؤ۔

## مرتدین کا مدینہ پر حملہ:

ابوبکر رضی اللہ عنہ کی اس تقریر کے بعد صرف تین راتیں گذری تھیں کہ مرتدین نے رات ہوتے ہی مدینے پر دھاوا بول دیا اپنے ساتھیوں میں سے ایک جماعت کو وہ ذی حسیٰ میں چھوڑ آئے تا کہ وہ بوقت ضرورت کمک کا کام دیں' یہ غارت گر رات کے وقت مدینے کے ناکوں پر پہنچے وہاں پہلے سے فوج متعین تھی ان کے عقب میں کچھ اور لوگ تھے جو بلندی پر چڑھ رہے تھے' پہرے داروں نے ان لوگوں کو دشمن کی یورش سے آگاہ کیا اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کو دشمن کی پیش قدمی کی اطلاع دینے کے لیے آدمی دوڑائے' ابوبکرؓ نے جواب میں یہ ہدایت کی کہ سب اپنی اپنی جگہ جمے رہیں جس پر تمام فوج نے عمل کیا' اس کے ساتھ ہی خود ابوبکرؓ ان تمام مسلمانوں کو لے کر جو مسجد میں تھے اونٹوں پر سوار ہو کر مدافعت کے لیے چلے دشمن نے پسپائی اختیار کی۔

## مسلمانوں کی پسپائی:

مسلمانوں نے انھیں اونٹوں پر ایک کا تعاقب کیا اور بڑھتے ہوئے ذی حسیٰ پہنچے' وہاں مرتدین کی جماعت جو بوقت ضرورت کمک کے لیے وہاں ٹھہر گئی تھی چمڑے کے کپوں میں ہوا بھر کر اور ان میں رسیاں باندھ کر مسلمانوں کے مقابلے کے لیے نکلی اور انھوں نے ان کپوں کو اپنے پیروں سے ضرب لگا کر اونٹوں کے سامنے فٹ بال کی طرح لڑھکا دیا اور چونکہ اونٹ اس سے سب سے زیادہ بدکتا ہے اس لیے مسلمانوں کے تمام اونٹ ان کپوں سے اس طرح بدک کر فرار ہوئے کہ وہ مسلمانوں سے جو ان پر سوار تھے کسی طرح بھی سنبھل نہ سکے اور مدینے سے پہلے انھوں نے دم نہیں لیا۔ مسلمان اس طرح بغیر کسی جانی یا مالی نقصان اٹھائے بے نیل و مرام مدینے چلے آئے۔ حطیہ بن اوس کے بھائی خطیل بن اوس اور عبداللہ اللیثی نے جو اپنے قبیلے بنو عبد مناۃ کے ساتھ جو بنوذبیان سے تھے مرتد تھا اس واقعے کے متعلق چند شعر بھی کہے۔

## مرتدین پر مسلمانوں کا حملہ:

مسلمانوں کی اس پسپائی سے دشمنوں کو یہ گمان ہوا کہ مسلمان کمزور ہیں ان میں مقابلے کی طاقت نہیں' اس خام خیالی میں انھوں نے اپنے ان ساتھیوں کو جو ذی القصہ میں فروکش تھے اس واقعے کی اطلاع دی وہ اس خبر پر بھروسہ کر کے اس جماعت کے پاس آ گئے مگر ان کو یہ معلوم نہ تھا کہ اللہ نے ان کے متعلق کچھ اور ہی فیصلہ کیا ہے جس کو وہ بہر حال نافذ کر کے چھوڑتا ہے' رات بھر

ابوبکر رضی اللہ عنہ اپنی فوج کی تیاری میں مصروف رہے اور سب کو تیار کر کے رات کے پچھلے پہر پوری فوجی ترتیب کے ساتھ مدینے سے دشمن پر غارت گری کرنے چلے وہ خود پیادہ تھے' نعمانؓ بن مقرن ان کے میمنے پر عبداللہؓ بن مقرن میسرے پر اور سویدؓ بن مقرن ساقہ فوج میں جن کے ساتھ شتر سوار بھی تھے متعین تھے' ابھی صبح نمودار نہیں ہوئی تھی کہ مسلمان اور مرتدین ایک ہی میدان میں روبرو آ گئے یہ تمام پیشقدمی اس قدر خاموشی اور احتیاط سے وقوع پذیر ہوئی کہ مرتدین کو مسلمانوں کی کوئی آہٹ اور بھنک بھی نہ مل سکی کہ مسلمانوں نے ان کو تلوار کے گھاٹ اتارنا شروع کر دیا' صرف رات کے پچھلے پہر میں لڑائی ہوئی آفتاب کی کرن نے ابھی مطلع افق کو اپنے جلوہ سے منور نہیں کیا تھا کہ مرتدین نے شکست کھا کر راہِ فرار اختیار کی۔

## مرتدین کا تعاقب:

مسلمانوں نے ان کے تمام جانوروں پر قبضہ کر لیا اس واقعے میں حبال بری طرح مارے گئے ابوبکرؓ نے ان کا تعاقب کیا اور ذی القصہ پہنچ کر فروکش ہوئے' فتنہ ارتداد کے بعد یہ پہلی فتح تھی جو اللہ نے مسلمانوں کو دی' ابوبکرؓ نے نعمانؓ بن مقرن کو کچھ لوگوں کے ساتھ وہیں متعین کر دیا اور خود مدینے چلے آئے اس شکست سے مشرکین ذلیل ہو گئے اور اب انھوں نے ظلم پر کمر باندھی' بنوذبیان اور بنوعبس نے اپنے یہاں کے مسلمانوں پر اچانک حملہ کر کے ان کو نہایت بے دردی سے طرح طرح کے عذاب دے کر شہید کر ڈالا ان کی تقلید میں دوسرے قبائل نے بھی مسلمانوں کے ساتھ یہ ہی کیا۔ البتہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کی اس فتح سے مسلمانوں کی عزت قائم ہوئی اور ان کے حوصلے بلند ہو گئے۔ ان مظالم کی اطلاع پر ابوبکر رضی اللہ عنہ نے قسم کھا کر عہد کیا کہ جن جن قبائل نے مسلمانوں پر یہ مظالم کیے ہیں وہ ان سب کو اسی بے دردی سے قتل کریں گے جیسا کہ انھوں نے مسلمانوں کے ساتھ کیا ہے اور جس قدر مسلمان قتل کیے گئے ان سے زیادہ وہ ان کے انتقام میں مشرکوں کو قتل کریں گے۔

## تین قبائل کے سرداروں کی مدینہ میں آمد:

اس کے بعد اس سلسلے میں کوئی مزید کارروائی نہیں کی گئی البتہ جب ہر قبیلے میں مسلمان زیادہ خلوص اور استقامت سے اپنے دین پر جم گئے اور اس کے برخلاف ہر قبیلے میں مشرک اپنے کام سے انحراف کرنے لگے اور مدینے میں صفوانؓ' زبرقانؓ اور عدیؓ کی جمعیتیں مسلمانوں کی حمایت کے لیے رات میں آئیں۔ پہلے صفوانؓ آئے' پھر زبرقانؓ اور پھر عدیؓ آئے۔ صفوانؓ ابتدائی رات میں مدینہ آئے' زبرقانؓ وسط شب میں اور عدیؓ آخر شب میں مدینہ پہنچے' صفوانؓ کے آنے کی بشارت سعدؓ بن ابی وقاص نے دی' زبرقان رضی اللہ عنہ کی بشارت عبدالرحمٰنؓ بن عوف نے اور عدی کی بشارت عبداللہ بن مسعودؓ نے دی' ایک روایت یہ ہے کہ عدی کی بشارت ابوقتادہؓ نے دی تھی' جب یہ سردار مدینے میں نمودار ہوئے تو ہر جمعیت کے نمودار ہونے کے موقع پر لوگوں نے کہا کہ یہ دشمن معلوم ہوتے ہیں مگر ابوبکرؓ نے ہر موقع پر یہ کہا کہ نہیں یہ دوست ہیں حمایت کے لیے آئے ہیں نقصان کے لیے نہیں' چنانچہ جب باقاعدہ طور پر یہ معلوم ہوا کہ یہ جمعیتیں حمایت اسلام کے لیے آئی ہیں مسلمانوں نے ابوبکرؓ سے کہا کہ آپ بڑے مبارک آدمی ہیں آپ ہمیشہ سے بشارت دیتے چلے آئے ہیں یہ وہ وقت تھا کہ جب اسامہ رضی اللہ عنہ کی مہم کو روانہ ہوئے ساٹھ دن پورے ہوئے تھے۔

## حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی روانگی ذی القصہ:

اس کے کچھ ہی دن کے بعد خود اسامہؓ دو ماہ کچھ یوم باہر گذار کر اپنی مہم سے مدینہ چلے آئے' ان کے آنے کے بعد ابوبکرؓ نے

ان کو مدینے میں اپنا نائب مقرر کیا اور ان سے اور ان کی فوج سے کہا کہ سردست تم بھی آرام کرلو اور اپنی سواری کے جانوروں کو بھی دم لینے دو۔ اب خود ابوبکرؓ مدینے سے ان لوگوں کے ساتھ جو اسامہ رضی اللہ عنہ کی مہم میں گئے تھے اور ان لوگوں کے ساتھ جو مدینے کے ناکوں پر متعین تھے اسامہ رضی اللہ عنہ کی مہم والی سواریوں پر سوار ہو کر ذی القصہ روانہ ہوئے مگر مسلمانوں نے ان کو اس ارادے سے روکا اور کہا کہ اے خلیفہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم آپ سے خدا کا واسطہ دے کر درخواست کرتے ہیں کہ آپ خود اس مہم پر نہ جائیں کیونکہ خدانخواستہ اگر آپ کام آ گئے تو سارا نظام درہم برہم ہو جائے گا اس سے آپ کا مدینے میں قیام کرنا دشمن کے حق میں زیادہ مضر ہے آپ کسی اور کو اس کام کے لیے بھیج دیں تاکہ اگر وہ کام آ جائے تو آپ دوسرے کو اس کی جگہ مقرر کر سکیں۔ ابوبکرؓ نے کہا کہ میں اس بات کو ہرگز نہیں مانتا میں خود اپنی ذات سے اس فتنے کے انسداد میں تمہاری شرکت کروں گا۔

## اہل الربذہ پر حملہ:

ابوبکرؓ سب انتظام کر کے ذی حسیٰ اور ذی القصہ چلے۔ نعمانؓ، عبداللہؓ اور سویدؓ اپنی اپنی جگہ تھے اسی ترتیب کے ساتھ ابوبکرؓ نے ابرق میں اہل الربذہ کو جا لیا' شدید جنگ ہوئی' اللہ نے حارث اور عوف کو شکست دی اور حطیہ زندہ گرفتار کر لیا گیا' اس واقعے سے عبس اور بنوبکر فرار ہو گئے' ابوبکرؓ نے چند روز ابرق میں قیام کیا۔

## ابرق پر قبضہ:

اس سے قبل بنو ذبیان نے اس علاقے پر اپنا تصرف کر لیا تھا۔ حرام نے بنو ذبیان سے کہا کہ تم اس تمام علاقے پر قبضہ کر لو کیونکہ اللہ نے یہ ہمیں غنیمت میں دیا ہے۔ انھوں نے اس پر قبضہ کر کے وہاں کے قدیم دیس والوں کو خارج البلد کر دیا تھا۔ اب اس وقت جب مرتدین مغلوب ہوئے اور ان کا فتنہ خود ان کے لیے تباہ کن ثابت ہوا اور امن و امان ہوا' بنوثعلبہ اس علاقے کے قدیم متوطن پھر توطن کے لیے وہاں آئے مگر ان کو قابضوں نے اس ارادے میں کامیاب نہ ہونے دیا وہ ابوبکرؓ کے پاس مدینے آئے اور پوچھا کہ ہم کو کیوں اپنی زمینوں میں آباد ہونے سے روکا گیا ابوبکرؓ نے کہا تم جھوٹے ہو اس علاقے پر تمہاری ملکیت باقی نہیں رہی یہ علاقہ اب صرف میری ملک اور زیر تصرف ہے ابوبکرؓ نے ان کی درخواست نہیں مانی اور بنوثعلبہ کے برخلاف انھوں نے ابرق کو مسلمانوں کے گھوڑوں کی چراگاہ بنا دیا' اس کے بعد پھر اس تمام علاقے کو اسی جنگ کی وجہ سے جو منکرین زکوٰۃ اور مسلمانوں میں ہوئی ابوبکرؓ نے زکوٰۃ کے جانوروں کی چراگاہ بنا دیا اور اس طرح ان چراگاہوں کو اوروں کے لیے محصور اور ممنوع قرار دیا۔

اس جنگ میں شکست کھا کر بنوعبس اور بنو ذبیان طلیحہ سے جو سمیرا سے چل کر اس وقت بزاخہ پہنچ کر فروکش تھا جا ملے۔

## بنوعبس اور بنو ذبیان کی شکست:

عبدالرحمٰن بن کعبؓ بن مالک سے مروی ہے کہ اسامہ رضی اللہ عنہ کی واپسی کے بعد ابوبکرؓ مدینے پر ان کو اپنا نائب مقرر کر کے مرتدین کے مقابلے کے لیے چلے ربذہ آئے' یہاں بنوعبس' ذبیان اور بنوعبد مناۃ بن کنانہ کی ایک جماعت سے ان کا ابرق پر مقابلہ ہوا جنگ ہوئی اللہ نے مرتدین کو ہزیمت کامل دی' وہ بھاگ گئے۔ ابوبکرؓ مدینے چلے آئے' اس اثناء میں اسامہ رضی اللہ عنہ کی فوج بھی آرام کر کے تازہ دم ہو گئی اور مدینے کے قرب و جوار کے اور لوگ بھی آ گئے ابوبکرؓ ذی القصہ روانہ ہوئے اور وہاں سب کے ساتھ فروکش ہو گئے یہ مقام مدینے سے ڈاک کی ایک منزل مسافت پر نجد کی سمت واقع تھا۔ یہاں انھوں نے اپنی فوج کو گیارہ دستوں میں

تقسیم کیا' گیارہ نشان باندھے ہر دستہ ایک امیر کی قیادت میں دیا اور سب کو حکم دیا کہ جہاں جہاں سے گذریں وہاں کے طاقتور مسلمانوں کو اپنے ساتھ لیں اور بعض کو وہیں اپنے اپنے علاقوں کی حفاظت کے لیے مقرر کر کے چھوڑ دیں۔

## اسلامی فوجی دستوں کی روانگی:

قاسم بن محمد سے مروی ہے کہ جب اسامہؓ اور ان کی فوج نے اپنی سواریوں کو آرام دے لیا وہ تازہ دم ہوگئیں اور اسی زمانے میں اس قدر صدقات مدینہ میں موصول ہوئے جو مسلمانوں کی ضرورت سے بچ گئے ابوبکرؓ نے مہماتی فوجیں تیار کیں اور گیارہ جمعیتیں مقرر کر کے ان کو گیارہ امیروں کی قیادت میں گیارہ نشانوں کے ساتھ مرتدین کے مقابلے کے لیے روانہ کیا' ایک نشان خالدؓ بن ولید کے تفویض ہوا اور ان کو حکم دیا گیا کہ وہ پہلے طلیحہ بن خویلد کے مقابلے پر جائیں اس سے فارغ ہو کر بطاح میں مالک بن نویرہ سے لڑیں اگر اس وقت تک وہ ان کے مقابلے پر جمارہے' ایک نشان عکرمہؓ بن ابی جہل کو دیا گیا اور ان کو مسیلمہ کے مقابلے کا حکم دیا گیا' ایک نشان مہاجر بن ابی امیہؓ کے تفویض ہوا اور ان کو حکم دیا گیا کہ وہ عنسی کی فوجوں کا مقابلہ کریں نیز قیس بن مکشوح اور ان دوسرے اہل یمن کے مقابلے میں جو ابناء سے برسر پیکار تھے ابناء کی امداد کریں اور اس سے فارغ ہو کر کندہ کے مقابلے کے لیے حضرموت چلے جائیں' ایک نشان سعیدؓ بن العاص کو دیا گیا جو اسی زمانے میں یمن سے اپنی خدمت چھوڑ کر آئے تھے اور ان کو حمقتین بھیجا جو شام کی سرحد پر ہے۔ ایک نشان عمروؓ بن العاص کو دیا اور ان کو قضاعہ' ودیعہ اور حارث کی جمعیتوں کے مقابلے پر جانے کا حکم دیا۔ ایک نشان حذیفہ بن محصنؓ الغلفانی کو دیا اور ان کو اہل دبا کے مقابلے میں بھیجا ایک نشان عرفجہؓ بن ہرثمہ کو دیا اور ان کو مہرہ جانے کا حکم دیا اور ہدایت کی کہ یہ دونوں مہرہ میں ایک جا جمع ہو جائیں مگر جو جو علاقے ان کے سپرد کیے گئے ہیں ان میں وہ ایک دوسرے پر امیر رہیں گے۔ ابوبکرؓ نے شرحبیلؓ بن حسنہ کو عکرمہؓ بن ابی جہل کے پیچھے روانہ کیا اور حکم دیا کہ یمامہ سے فارغ ہو کر تم قضاعہ کے مقابلے پر جانا' اور مرتدین سے جنگ کے موقع پر تم ہی اپنے رسالے کے آزاد امیر ہو گے' ایک نشان طریفہ بن حاجز کو دیا اور ان کو حکم دیا کہ وہ بنو سلیم اور ان کے ساتھی ہوازن کا مقابلہ کریں' ایک نشان سویدؓ بن مقرن کو دیا اور ان کو حکم دیا کہ وہ یمن کے علاقہ تہامہ کو جائیں' ایک نشان علاءؓ الحضرمی کو دے کر ان کو بحرین جانے کا حکم دیا۔ یہ امراء ذی القصہ سے اپنی اپنی سمت روانہ ہو گئے' ہر سردار کی فوج اس سے جا ملی۔ ابوبکرؓ نے تمام مرتدین کے نام ایک پیام بھی خط کی صورت میں بھیجا۔ عبدالرحمٰن بن کعبؓ بن مالک سے جن کو ابوبکرؓ نے اس خط کی تحریر میں قحذم کے ساتھ شریک کیا تھا۔

## مرتدین کے نام حضرت ابوبکرؓ کے خطوط:

مروی ہے کہ تمام مرتدین کے نام ایک ہی خط تھا جو ابوبکرؓ نے لکھا تھا وہ حسب ذیل ہے:

''بسم اللہ الرحمان الرحیم۔ یہ خط ابوبکرؓ خلیفہ رسول اللہ کی جانب سے ان تمام عام اور خاص لوگوں کے نام ہے جن کو یہ موصول ہو چاہے وہ اسلام پر قائم ہوں یا اس سے مرتد ہو گئے ہوں' سلامتی ہو ان پر جنہوں نے راہ راست کی اتباع کی ہدایت کے بعد ضلالت اور گمراہی اختیار نہیں کی' میں تمہارے سامنے اس معبود حقیقی کی جس کے سوا کوئی دوسرا معبود نہیں ہے' تعریف کرتا ہوں اور اعلان کرتا ہوں کہ اللہ واحد لاشریک ہے اور محمدؐ اس کے بندے اور رسول ہیں اللہ کا جو پیام وہ ہمارے لیے لائے ہم اس کا اقرار کرتے ہیں اور جو اس سے انکار کرے ہم اسے کافر سمجھتے ہیں اس سے جہاد کریں گے' اللہ تعالیٰ نے محمد ﷺ کو واقعی اپنی جانب سے اپنی مخلوق کے لیے

بشارت دینے والا اور ڈرانے والا اور اللہ کی جانب اس کے حکم کی دعوت دینے والا اور ایک روشن شمع بنا کر مبعوث فرمایا تاکہ وہ جو زندہ ہوں ان کو اللہ کا خوف دلائیں اور اس طرح منکرین کے برخلاف بات پکی ہو جائے۔ جس نے ان کی بات مانی اللہ نے اسے راہ راست بتا دی اور جس نے ان سے انکار کیا رسول اللہ ﷺ نے اللہ کے حکم سے اسے اچھی طرح سزا دی یہاں تک کہ وہ خوشی سے یا بادل نخواستہ اسلام لے آیا' پھر اللہ نے اپنے رسول کو اپنے پاس بلا لیا مگر وہ اللہ کے حکم کو پوری طرح نافذ کر چکے تھے اور اس کی امت کے ساتھ مخلصانہ خیر خواہی کر چکے تھے' اللہ نے ان کی موت کی صاف اطلاع خود رسول اللہ ﷺ کو اور تمام مسلمانوں کو اپنی کتاب میں جسے اس نے نازل فرمایا ہے پہلے سے دے دی تھی۔

ان کے متعلق وہ فرماتا ہے اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّ اِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ (بے شک تم مرنے والے ہو اور وہ سب بھی مرنے والے ہیں) پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وَمَا جَعَلْنَا لِبَشَرٍ مِّنْ قَبْلِكَ الْخُلْدَ اَفَاِئْنْ مِّتَّ فَهُمُ الْخٰلِدُوْنَ. (ہم نے تم سے پہلے کسی انسان کو بقائے دوام نہیں دی تو کیا اگر تم مر گئے تو وہ ہمیشہ جیتے رہیں گے؟) پھر اللہ تعالیٰ مسلمانوں سے فرماتا ہے: وَ مَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ اَفَاِئْنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰى اَعْقَابِكُمْ وَ مَنْ يَّنْقَلِبْ عَلٰى عَقِبَيْهِ فَلَنْ يَّضُرَّ اللّٰهَ شَيْئًا وَّ سَيَجْزِي اللّٰهُ الشّٰكِرِيْنَ. (محمد بھی ایک رسول ہیں ان سے پہلے بہت سے رسول گذر چکے ہیں کیا اگر وہ مر جائیں یا مارے جائیں تم اپنے پچھلے پیروں پلٹ جاؤ گے اور جو ایسا کرے گا وہ اللہ کو ہرگز کوئی ضرر نہیں پہنچا سکتا اور اللہ ضرور اپنے شکر گزار بندوں کو جزائے خیر دے گا) اس لیے جو لوگ محمد ﷺ کی عبادت کرتے تھے ان کو آگاہ ہو جانا چاہیے کہ محمد ﷺ مر گئے اور جو اللہ وحدہ' لاشریک کی عبادت کرتے تھے' ان کو اطمینان رکھنا چاہیے کہ اللہ ان کا نگران ہے وہ زندہ جاوید ہے نہ اسے موت ہے نہ اسے اونگھ اور نیند آتی ہے وہ اپنی بات کا محافظ ہے اپنے دشمن سے پورا پورا انتقام لینے والا ہے۔

میں تم کو نصیحت کرتا ہوں کہ تم اللہ سے ڈرتے رہو اور اس طرح اپنا حصہ اور نصیبہ اس سے حاصل کر سکو اور تمہارے نبی جو اللہ کا پیام تمہارے پاس لائے ہیں اس سے بہرہ ور ہو سکو اور اللہ کی ہدایت پر گامزن رہو اللہ کے دین پر مضبوطی سے قائم رہو جسے اللہ ہدایت نہ دے وہ گمراہ ہے اور جسے اللہ معاف نہ کرے وہ سخت مصیبت میں مبتلا ہوتا ہے' جس کی اعانت اللہ نہ کرے وہ ذلیل اور ناکام رہ جاتا ہے' جس کی ہدایت اللہ نے کی وہ واقعی راہِ راست پر گامزن ہوا اور جسے اللہ نے گمراہ کر دیا وہ بالکل گمراہ ہوا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: مَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِ وَ مَنْ يُّضْلِلْ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ وَلِيًّا مُّرْشِدًا. (جسے اللہ نے ہدایت دی وہ واقعی کامیاب ہوا اور جسے اللہ نے گمراہ کر دیا تو اس کے بعد پھر ہرگز اسے کوئی صحیح اور خیر خواہ رہبر نہیں مل سکتا) اور جب تک کوئی اس دین الٰہی کا اقرار نہ کرے نہ دنیا میں اس کا کوئی عمل مقبول ہوگا اور نہ آخرت میں کوئی بدلہ یا معاوضہ قبول کیا جائے گا۔

مجھے معلوم ہوا ہے کہ بہت سے لوگ اسلام لانے اور اس پر عمل پیرا ہونے کے بعد اس سے مرتد ہو گئے ہیں ان کو یہ جسارت اس لیے ہوئی کہ انھوں نے اللہ کے متعلق غلط اندازہ قائم کیا ہے اور اس کے طریقہ کار سے وہ واقف نہیں اور انھوں نے شیطان کے اغوا کو قبول کیا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وَ اِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ كَانَ مِنَ الْجِنِّ فَفَسَقَ عَنْ اَمْرِ رَبِّهٖ اَفَتَتَّخِذُوْنَهٗ وَ ذُرِّيَّتَهٗٓ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِيْ وَ هُمْ لَكُمْ عَدُوٌّ. بِئْسَ لِلظّٰلِمِيْنَ بَدَلًا. (اور جب ہم نے فرشتوں سے کہا کہ آدم کو سجدہ کرو انھوں نے سجدہ کیا سوائے ابلیس کے' جو جن تھا اس لیے اس نے اپنے رب کے حکم سے سرتابی کی تو اب کیا تم اسے اور اس

کی جماعت کو میرے سوا اپنا مالک بناتے ہو حالانکہ وہ تمہارے دشمن ہیں راہ راست سے ہٹنے والوں کو یہ بہت برا معاوضہ ملا) اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اِنَّ الشَّیْطَانَ لَکُمْ عَدُوٌّ فَاتَّخِذُوْهُ عَدُوًّا اِنَّمَا یَدْعُوْا حِزْبَهٗ لِیَکُوْنُوْا مِنْ اَصْحٰبِ السَّعِیْرِ. (بے شک شیطان تمہارا دشمن ہے تم بھی اسے اپنا دشمن ہی سمجھو۔ اس کی جماعت تم کو اس لیے اغوا کرتی ہے کہ تم دوزخ میں جاؤ)۔

میں نے فلاں شخص کو مہاجرین' انصار اور پہلے تابعین کی جمعیت کے ساتھ تمہارے پاس بھیجا ہے اور ان کو حکم دیا ہے کہ تاوقتیکہ وہ اللہ کا پیام تم تک نہ پہنچا دیں نہ کسی سے جنگ کریں اور نہ کسی کو قتل کریں لہٰذا جو اس دعوت کو قبول کر کے اس کا اقرار کر لے اپنے موجودہ طرز عمل سے باز آ جائے اور عمل صالح کرنے لگے اس کے اقرار اور عمل کو قبول کر کے اس پر بقاء اور قیام کے لیے اس شخص کی اعانت کی جائے اور جو اس پیام کو رد کر دے اس کے متعلق میں نے حکم دیا ہے کہ محض اس انکار کی وجہ سے اس سے جنگ کی جائے' ور پھر جس پر قابو چلے اس کے ساتھ ذرا بھی رحم نہ کیا جائے ان کو جلا دیا جائے اور بری طرح قتل کر دیا جائے ان کے اہل وعیال کو لونڈی غلام بنا لیا جائے۔ اسلام کے سوا کسی بات کو ان سے قبول نہ کیا جائے جو اسلام کی اتباع کرے وہ اس کے لیے بہتر ہے جو اس سے انکار کرے تو اسے سمجھ لینا چاہیے کہ وہ اللہ سے بھاگ کر کہیں جا نہیں سکتا۔

میں نے اپنے پیامبر کو ہدایت کی ہے کہ وہ اس خط کو ہر مجمع میں پڑھ کر سنا دیں اور ہمارا شعار اذان ہے لہٰذا جب مسلمان اذان دیں مرتدین بھی اذان دیں تو خاموشی اختیار کی جائے اور اگر وہ اذان نہ دیں فوراً ان کی خبر لی جائے اور اذان دینے کے بعد بھی ان سے دریافت کیا جائے کہ وہ کس مسلک پر ہیں اگر وہ اسلام سے انکار کریں فوراً ان سے جنگ شروع کر دی جائے اور اگر وہ اسلام کا اقرار کر لیں ان کے بیان کو قبول کر کے ان پر اسلام کی خدمت عائد کی جائے''۔

## امرائے عساکر کے نام حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا فرمان:

فوجوں سے پہلے پیامبر ابوبکرؓ کے اس خط کو لے کر اپنی اپنی سمت روانہ ہوئے ان کے بعد امرائے عساکر ابوبکرؓ کے حسب ذیل فرمان کے ساتھ اپنی اپنی سمتوں کو چلے۔

''یہ فرمان ابوبکر رضی اللہ عنہ خلیفہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے فلاں شخص کے لیے لکھا گیا ہے جب انھوں نے اسے مسلمانوں کی فوج کے ساتھ مرتدین سے لڑنے کے لیے روانہ کیا' ہم نے ان امراء کو اس شرط پر یہ منصب دیا ہے کہ وہ دل میں اور علانیہ جہاں تک ہو سکے گا اللہ کے معاملے میں اللہ سے ڈرتے رہیں گے اور مرتدین کے مقابلے میں خلوص نیت کے ساتھ پوری سعی کریں گے اور ان سے اللہ کے لیے لڑیں گے ہاں مگر اس سے پہلے وہ ان کو اپنی اصلاح کا موقع دیں گے اور اسلام کی دعوت دیں گے تاکہ اگر وہ اسے قبول کر لیں ان سے کوئی تعارض نہ کیا جائے اور انکار کریں تو فوراً ان پر یورش کر دی جائے یہاں تک کہ وہ پھر اسلام لے آئیں تب ان کو ان کے حقوق اور فرائض بتائے جائیں جو ان پر واجب الادا ہو وہ وصول کیا جائے اور جس کے وہ مستحق ہوں وہ ان کو دیا جائے' اس معاملے میں ان کو ہرگز مہلت نہ دی جائے اور جب تک یہ اغراض حاصل نہ ہو جائیں مسلمانوں کو جہاد سے واپس نہ لایا جائے جو شخص اللہ عزوجل کی بات کو تسلیم کر کے اس کا اقرار کر لے اس کے ایمان کو قبول کر کے تپاک کے ساتھ دین پر قیام کے لیے اس کی مدد کی جائے' ان لوگوں سے بھی جہاد کیا جائے جو ایک طرف اللہ کے پیام کا اقرار کرتے ہیں اور پھر اللہ کے حکم سے انکار کرتے ہیں۔

البتہ اگر وہ ہماری دعوت کو قبول کر لیں تو ان سے کوئی تعارض نہ کیا جائے ایسی صورت میں اللہ تعالیٰ آخرت میں ان سے

حساب لے لے گا۔ اگر انھوں نے نفاق سے کام لیا ہوگا البتہ جو علانیہ طور پر اللہ کی دعوت کو رد کر دے اسے جہاں اور جس طرح ہو سکے ذلت سے قتل کر دیا جائے اور اسلام لانے کے سوا کوئی دوسری شرط اس کی قبول نہ کی جائے جو اسلام کا اقرار کر لے اسے مسلمان سمجھا جائے اور اسی طرح سلوک کیا جائے اور جو اسلام لانے سے انکار کرے اس سے جنگ کی جائے اگر اللہ فتح دے تو مرتدین کو تلوار اور آگ سے بری طرح ہلاک کر دیا جائے اور جو مال غنیمت دستیاب ہو اس میں سے پانچواں حصہ علیحدہ کر کے باقی کو شرکائے جہاد میں تقسیم کر دیا جائے اور پانچواں حصہ ہمیں بھیج دیا جائے' امیر کو لازم ہے کہ وہ اپنے ہمراہیوں کو جلد بازی اور فساد سے روکے اور ان میں کسی غیر آدمی کو تاوقتیکہ اس کی صلاحیت کا پورا علم نہ ہو جائے شامل نہ ہونے دے کیونکہ مبادا وہ دشمن کا جاسوس ہو اس طرح بے خبری میں مسلمانوں پر کوئی حملہ ہو جائے' سفر اور قیام میں مسلمانوں کے ساتھ نرمی اور میانہ روی اختیار کرے ان کی خبر گیری کرتا رہے اور مسلمانوں کے ساتھ برتاؤ اور گفتار میں ہمیشہ خوش خلقی اور ملائم لہجہ اختیار کرے''۔

قاسم بن محمد' بدر بن الخلیل اور ہشام بن عروہ سے مذکور ہے کہ جب عبس' ذبیان اور ان کے توابع بزاخہ میں جمع ہو گئے طلیحہ نے بنو جدیلہ اور غوث کو کہلا کر بھیجا کہ تم فوراً میرے پاس آ جاؤ' ان قبائل کے کچھ لوگ تو فوراً ہی اس کے پاس پہنچ گئے اور دوسرے اپنی قوم والوں کو انھوں نے ہدایت کی کہ وہ بھی ان سے آ ملیں اور وہ بھی طلیحہ کے پاس آ گئے۔

## حضرت عدیؓ بن حاتم اور بنو طے:

قبل اس کے کہ ابوبکرؓ' خالدؓ بن الولید کو ذی القصہ سے روانہ کریں انھوں نے عدیؓ سے کہا کہ تم فوراً اپنی قوم کے پاس جاؤ ایسا نہ ہو کہ اس ہنگامے میں وہ برباد ہو جائیں' عدیؓ اپنی قوم کے پاس آئے اور ذروہ اور غارب میں انھوں نے ان کو روک لیا' ان کے بعد ہی خالدؓ روانہ ہوئے ابوبکرؓ نے ان کو حکم دیا تھا کہ پہلے وہ اکناف پر طے سے شروع کریں اور پھر بزاخہ کا رخ کریں اور وہاں سے آخر میں بطاخ جائیں اور جب وہ دشمن سے فارغ ہو جائیں تو تاوقتیکہ ان کو جدید احکام موصول نہ ہوں وہ اور قصد نہ کریں۔ ابوبکرؓ نے یہ بھی ظاہر کیا کہ وہ خیبر جاتے ہیں اور پھر وہاں سے مڑ کر وہ خالدؓ سے سلمٰی کے اکناف پر آ ملیں گے' خالدؓ روانہ ہوئے بزاخہ سے انھوں نے کنائی کاٹ کر آجاء کا رخ کیا اور یہ ظاہر کیا کہ اب تو وہ خیبر جا رہے ہیں پھر وہاں سے ان کے مقابلے پر پلٹیں گے اس خیال سے طے اپنی جگہ بیٹھے رہے طلیحہ کے پاس نہیں گئے عدیؓ بھی طے کے پاس آئے اور ان کو اسلام کی دعوت دی۔ انھوں نے کہا کہ ہم ابو الفصیل کی ہرگز کبھی بیعت نہیں کریں گے' عدیؓ نے کہا کہ تمہارے مقابلے پر ایسی فوج آ رہی ہے کہ تمہارے گھر بار کو لوٹ کر برباد کر دے گی اور اس وقت تم ابوبکر رضی اللہ عنہ کو ابوالفحل الاکبر کی کنیت سے یاد کرو گے' میری بات نہیں مانتے تو تم جانو اس شخص سے نبٹ لو' طے نے کہا اچھا تم اس حملہ آور فوج سے جا کر ملو اور اسے ہم پر یورش کرنے سے روکو تا کہ اس اثناء میں ہم اپنے ان ہم قوم لوگوں کو جو بزاخہ میں ہیں بلا لیں اور یہ بات اس لیے ضروری ہے کہ ہمیں اندیشہ ہے کہ اگر اب جبکہ ہمارے لوگ ان کے ہاتھ میں ہیں ہم طلیحہ کی مخالفت کا اعلان کر دیں تو وہ یا تو ان سب کو قتل کر دے گا اور یا ان کو یرغمال کی حیثیت سے قید رکھے گا۔

## بنو طے کی اطاعت:

عدیؓ خالدؓ کے پاس آئے جواب سخ آ چکے تھے' عدیؓ نے خالدؓ سے کہا کہ مہربانی فرما کر آپؓ مجھے تین دن کی مہلت دیں اور میری قوم کے خلاف کوئی کارروائی شروع نہ کریں پانسو جنگجو تمہارے ساتھ ہو جائیں گے جن کے ساتھ تم دشمن کا مقابلہ کرنا اور یہ بات

اس سے بہتر ہے کہ تم ابھی ان کو واصل جہنم کر دو اور اس کے لیے ان سے مصروف پیکار ہو جاؤ' خالدؓ نے ان کی تجویز مان لی۔ عدیؓ اپنی قوم کے پاس آئے اس سے پہلے وہ بزاخہ سے اپنی قوم والوں کو واپس بلانے کے لیے اپنے آدمی بھیج چکے تھے چنانچہ اب وہ دکھانے کے لیے بطور کمک اپنی قوم کے پاس آ گئے۔ اگر یہ ترکیب نہ کی جاتی تو ان کی واپسی نہ ہو سکتی اور مرتدین ان کو واپس نہ جانے دیتے' ان کو مسلمان بنا کر عدیؓ نے خالدؓ کو آ کر ان کے اسلام لے آنے کی اطلاع دی۔

### بنو جدیلہ کی بیعت:

اب خالدؓ نے یہاں سے جدیلہ کے مقابلے کے خیال سے التسر کی طرف کوچ کیا' عدیؓ نے ان سے کہا کہ طے کی مثال ایک پرندکی ہے جدیلہ طے کے دو بازوؤں میں سے بمنزلۂ ایک بازو کے ہیں آپ مجھے چند روز کی مہلت دیں شاید اللہ ان کو بھی راہ راست پر لے آئے' جس طرح اس نے غوث کو گمراہی سے نکال لیا خالدؓ نے ان کی بات مانی عدیؓ جدیلہ کے پاس آئے اور جب تک انھوں نے عدی رضی اللہ عنہ کی بیعت نہیں کی عدیؓ نے ان کا پیچھا نہ چھوڑا' ان کے اسلام لے آنے کی بشارت عدیؓ نے خالد رضی اللہ عنہ کو آ کر دی' اور اس قبیلے کے ایک ہزار شترسوار جان دینے کے لیے مسلمانوں کے پاس آ گئے' اس طرح عدیؓ سے زیادہ بابرکت اور موجب سعادت شخص بنو طے میں کوئی دوسرا پیدا نہیں ہوا۔

### حضرت خالدؓ بن ولید کی روانگی:

اس سلسلے میں ہشام بن الکلبی کہتے ہیں کہ جب اسامہؓ اور ان کی تمام فوج مدینہ واپس آ گئی ابوبکرؓ نے مرتدین کے خلاف پیش از پیش سعی شروع کی وہ سب کے ساتھ مدینہ سے چل کر ذی القصہ جونجد کی سمت مدینہ سے ایک منزل ڈاک کی مسافت پر ہے' آئے' یہاں انھوں نے اپنی فوجوں کو مرتب کیا اور پھر خالدؓ بن الولید کو سب کا سپہ سالار مقرر کر کے روانہ کیا ثابتؓ بن قیس کو انصار کا امیر مقرر کر کے خالدؓ کے ماتحت کیا اور خالد رضی اللہ عنہ کو حکم دیا کہ وہ طلیحہ اور عیینہ بن حصن کے مقابلے پر جائیں جو بنو اسد کے ایک چشمہ آب بزاخہ پر فروکش تھے اس موقع پر ابوبکرؓ نے یہ چال بھی چلی کہ ظاہر کیا کہ خود میں بھی اپنی تمام فوج کے ساتھ بہت جلد خیبر ہوتا ہوا تم سے آ ملوں گا حالانکہ تقریباً تمام فوج وہ خالدؓ کے ہمراہ کر چکے تھے مگر اس بات کو انھوں نے اس لیے ظاہر کیا تا کہ دشمن کو یہ خبر پہنچے اور وہ مرعوب رہے۔ اس انتظام کے بعد ابوبکرؓ مدینہ چلے آئے' خالدؓ اپنی راہ چل دیئے جب دشمن قریب رہ گیا۔

### عکاشہ بن محصن اور ثابت بن اقرم رضی اللہ عنہما کی شہادت:

انھوں نے عکاشہؓ بن محصن اور بنو العجلان کے ثابتؓ بن اقرام انصار کے حلیف کو دشمن کی خبر گیری کے لیے روانہ کیا' جب یہ دشمن کے قریب پہنچے طلیحہ اور اس کا بھائی سلمہ دیکھنے کے لیے اور دریافت حال کے لیے برآمد ہوئے' سلمہ نے تو آتے ہی ثابت رضی اللہ عنہ کو شہید کر ڈالا اور طلیحہ نے جب دیکھا کہ اس کا بھائی اپنے مقابل سے فارغ ہو چکا ہے اس نے اسے اپنے مقابل کے مقابلے میں مدد کے لیے پکارا کہ آؤ میری مدد کرو ورنہ یہ شخص مجھے کھا جائے گا چنانچہ اب ان دونوں نے عکاشہ رضی اللہ عنہ کو شہید کر ڈالا اور اپنی فرودگاہ کو پلٹ گئے اب خالدؓ اپنی فوج کے ساتھ اس مقام پر آئے جہاں ثابتؓ مقتول پڑے تھے کسی کو ان کی خبر نہ تھی کہ اچانک کسی اونٹ کا پاؤں ان کے جسم پر پڑ گیا ان کو مقتول دیکھ کر مسلمان مرعوب ہو گئے اب پھر جو غور سے دیکھا کہ عکاشہؓ بن محصن بھی مقتول پڑے ہوئے ملے اس سے وہ اور بھی مرعوب ہوئے اور کہنے لگے مسلمانوں کے دو بڑے سردار اور بہادر امیر مارے گئے۔ اس رنگ کو دیکھ کر

اس وقت خالدؓ طے کے پاس پلٹ آئے۔

## حضرت عدیؓ بن حاتم کی پیشکش:

ہشام کہتے ہیں کہ خود عدیؓ بن حاتم سے مروی ہے کہ میں نے خالدؓ بن ولید سے کہلا کر بھیجا کہ تم میرے پاس آ کر چند روز قیام کرو میں طے کے تمام قبائل کے پاس آدمی بھیجتا ہوں اور جس قدر مسلمان اس وقت تمہارے ساتھ ہیں ان سے کہیں زیادہ فوج تمہارے پاس جمع کیے دیتا ہوں اور پھر میں خود تمہارے دشمن کے مقابلے میں تمہارے ساتھ چلوں گا۔

## حضرت خالدؓ بن ولید کی روانگی طے:

ایک انصاری سے مروی ہے کہ ثابتؓ اور عکاشہؓ کے شہید ہونے کے بعد جب خالدؓ نے دیکھا کہ ان کی فوج والوں پر اس واقعے کا بہت برا اثر پڑا ہے انھوں نے کہا اگر تم چاہو تو میں تم کو عرب کے ایک ایسے بڑے قبیلے کے پاس لیے چلتا ہوں جن کی تعداد اور شوکت بہت زیادہ ہے اور جن کا ایک شخص بھی مرتد نہیں ہوا ہے' مسلمانوں نے خالدؓ سے پوچھا اس سے آپ کی مراد کون سا قبیلہ ہے اگر ایسا ہے تو اس سے بہتر اور کیا بات ہو سکتی ہے' خالدؓ نے کہا طے' مسلمانوں نے کہا بے شک آپ صحیح فرماتے ہیں اور آپ کی رائے مناسب ہے' چنانچہ خالدؓ سب مسلمانوں کو لے کر طے میں فروکش ہو گئے۔

## معرکہ بزاخہ:

مروی ہے کہ خالد رضی اللہ عنہ سلمیٰ کے قصبہ ارک میں فروکش ہوئے تھے مگر دوسری روایت یہ ہے کہ وہ ''آ جا'' میں فروکش ہوئے یہاں سے انھوں نے طلیحہ کے مقابلے کے لیے اپنی فوج کو مرتب کیا اور بزاخہ پر دونوں کا مقابلہ ہوا۔ اس اثناء میں تمام بنو عامر اپنے امراء اور عوام کے ساتھ اس جھگڑے سے علیحدہ مگر قریب ہی اس انتظار میں بیٹھے تھے کہ دیکھیں کس کو شکست ہوتی ہے تب کسی فریق کی شرکت کا فیصلہ کریں۔

## بنو طے کا بنو قیس سے جنگ کرنے پر اصرار:

سعد بن مجاہد نے اپنی قوم کے شیوخ سے یہ بات سنی کہ ہم نے خالدؓ سے کہا ہم قیس سے نبٹ لیتے ہیں بنو اسد ہمارے حلیف ہیں ان کے مقابلے سے ہم کو معاف کر دیا جائے۔ خالدؓ نے کہا کہ قیس بھی کچھ طاقتور نہیں ہیں۔ لہٰذا دونوں قبیلوں میں سے جس کے مقابلے پر جانا چاہو بڑھو' اس پر عدیؓ نے کہا کہ اگر اسلام کو میری قوم میں سے میرے قریب تر سے قریب تر خاندان نے چھوڑا ہوتا تو میں ان سے جہاد کرتا' محض اس وجہ سے کہ بنو اسد ہمارے حلیف ہیں ہم ان سے نہ لڑیں' میں اس کے لیے تیار نہیں ہوں خالدؓ نے کہا دونوں فریقوں سے جہاد کرنا جہاد فی سبیل اللہ ہے لہٰذا اس معاملے میں تم اپنے ساتھیوں کی مخالفت نہ کرو کسی ایک کے مقابلے پر جاؤ بہتر یہ ہے کہ اس فریق کے مقابلے پر جاؤ جس سے لڑنے کے لیے وہ زیادہ بے تاب ہیں۔

عبدالسلام بن سوید سے مروی ہے کہ خالد رضی اللہ عنہ کے آنے سے پہلے بنو اسد اور بنو فزارہ کے رسالے طے کے مقابلے میں آتے اور محض مواجہے ہونے کے بعد بغیر لڑے واپس ہو جاتے اور کہتے کہ ہم ہرگز کبھی ابوالفصیل (ابوبکر رضی اللہ عنہ) کی بیعت نہیں کریں گے اس کے جواب میں طے کے سوار کہتے کہ ہم اعلان کرتے ہیں کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ تمہاری اس طرح خبر لیں گے کہ پھر تم ان کو ابوالفحل الاکبر کہو گے۔

## طلیحہ سے جنگ کا آغاز:

اب لڑائی شروع ہوئی عینیہ نے بنوفزارہ کے سات سو افراد کے ساتھ طلیحہ کی جماعت میں خوب ہی دادمردانگی دی اس وقت طلیحہ اپنے اونی خیمے کے صحن میں چادر اوڑھے بنی بنا ہوا بیٹھا تھا اور باہر میدان میں نہایت خون ریز جنگ ہو رہی تھی' جب عینیہ کو لڑائی میں تکلیف اٹھانا پڑی اور اس کا شدید نقصان ہوا وہ میدان کارزار سے پلٹ کر طلیحہ کے پاس آیا اور اس نے پوچھا کیا جبرائیل تمہارے پاس آئے' اس نے کہا اب تک نہیں آئے عینیہ معرکے میں آ کر پھر لڑائی میں مصروف ہو گیا اور جب اس کو دوبارہ جنگ کی شدت نے پریشان کر دیا وہ پھر طلیحہ کے پاس آیا اور پوچھا کہ اب بھی جبرئیل علیہ السلام نہیں آئے اس نے کہا نہیں عینیہ نے کہا اب کب آئیں گے ہمارا تو کام تمام ہوا۔ مگر وہ پھر میدان جنگ میں پلٹ کر لڑنے لگا اور اب جب پھر اسے ناکامی ہوئی وہ طلیحہ کے پاس آیا اور پوچھا اب بھی جبرائیل علیہ السلام آئے اس نے کہا ہاں عینیہ نے پوچھا انھوں نے کیا بات بتائی طلیحہ نے کہا انھوں نے مجھ سے کہا کہ یہ لڑائی تمہارے لیے اسی طرح چکی کا پاٹ ثابت ہوگی جیسے عینیہ کے لیے اور یہ ایک ایسا واقعہ ہوگا جو کبھی فراموش نہیں کیا جا سکے گا۔

## بنوفزارہ کا میدان جنگ سے فرار:

عینیہ نے اپنے دل میں کہا واقعی معلوم ہوتا ہے کہ یہ جنگ ایک ناقابل فراموش سانحہ ثابت ہوگی اے بنوفزارہ ایسا ہی معلوم ہوتا ہے اب یہاں سے بھاگو' بخدا طلیحہ کذاب ہے تمام بنوفزارہ اپنے امیر کے حکم پر لڑائی سے کنارہ کش ہو گئے ان کے جاتے ہی رنگ بدل گیا تمام مرتدین بھاگے طلیحہ کے پاس آئے اور پوچھنے لگے کیا حکم ہے اس سے پہلے ہی اس نے اپنے اور اپنی بیوی نوار کے لیے دو گھوڑے سفر کے لیے سازوسامان سے درست تیار رکھے تھے۔

## طلیحہ کا فرار:

جب اس کی مفرور فوج نے اسے آ کر گھیرا اور پوچھا کہ اب کیا حکم ہوتا ہے وہ لپک کر اپنے گھوڑے پر سوار ہوا دوسرے پر اس نے اپنی بیوی کو سوار کیا اور اسے لے کر بھاگا اپنے ساتھیوں سے بھی اس نے کہا کہ جو میری طرح بھاگ کر جان بچا سکتا ہو وہ بھاگ جائے طلیحہ نے حوشیہ کی راہ اختیار کی اور وہاں سے شام چلا گیا اس کی جماعت بالکل پراگندہ ہوگئی بہت سے مارے گئے۔

## مرتد قبائل کا قبول اسلام:

بنوعامر اپنے خاص و عام افراد کے ساتھ یہاں سے قریب بیٹھے ہوئے جنگ کے نتیجے کا انتظار کر رہے تھے اور قبائل سلیم اور ہوازن کا بھی یہی حال تھا کہ اللہ نے بنوفزارہ اور طلیحہ کو بری طرح شکست دی اور برباد کر دیا تو چھ دوسرے قبائل خود آئے اور کہنے لگے کہ جس دین کو ہم نے چھوڑا تھا ہم پھر اس میں داخل ہوتے ہیں ہم اللہ اور اس کے رسول ؐ پر ایمان لاتے ہیں اور اپنے مال اور جان کے متعلق اللہ اور اس کے رسول ؐ کے فیصلے کو تسلیم کرتے ہیں۔

## عہد رسالت میں طلیحہ پر حضرت ضرار رضی اللہ عنہ کی فوج کشی:

ابوجعفر کہتے ہیں کہ عینیہ' غطفان اور بنو طے میں سے جو لوگ مرتد ہوئے ان کے ارتداد کا واقعہ عمارہ بن فلان الاسدی کی روایت سے جو ہم تک منقول ہوا ہے یہ ہے کہ طلیحہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی ہی میں مرتد ہو کر نبوت کا دعویٰ کیا تھا آپ نے ضرار ؓ بن الازور کو اس فتنے کے استیصال کے لیے ہدایات کے ساتھ اپنے بنواسد کے عاملوں کے پاس روانہ فرمایا تھا اور ان کو حکم دیا تھا کہ وہ

ہر مرتد کے مقابلے پر باقاعدہ کارروائی کریں' اس میں مسامحت نہ کریں انھوں نے طلیحہ کو پریشان اور خوف زدہ کر دیا' مسلمان واردات میں فروکش ہوئے اور مشرک سمیراء میں فروکش ہوئے' مسلمانوں کی جمعیت میں روز بروز اضافہ ہوتا رہا' برخلاف اس کے مشرک گھٹنے لگے یہاں تک کہ ضرارؓ نے خود طلیحہ پر پیش قدمی کی اور قریب تھا کہ وہ طلیحہ کو زندہ گرفتار کر لیتے مگر ایک وار کی وجہ سے جو انھوں نے کسی تیز آلے سے اس پر کیا اور اس کا کوئی اثر اس پر نہ ہوا۔ اس میں کامیابی نہ ہوسکی۔ یہ بات تمام مسلمانوں میں مشہور ہوگئی کہ کسی ہتھیار کا طلیحہ پر اثر نہیں ہوتا۔ اسی اثناء میں مسلمانوں کو رسول اللہ ﷺ کی وفات کی اطلاع ملی' اس وار کے متعلق جو ضرارؓ نے طلیحہ پر کیا تھا بعض لوگوں نے کہا کہ اس پر کسی ہتھیار کا اثر نہیں ہوتا۔

## طلیحہ کے ہمراہیوں میں اضافہ:

اس بات کا یہ نتیجہ ہوا کہ اسی دن کی شام نہ ہونے پائی تھی کہ بہت سے لوگ مسلمانوں کا ساتھ چھوڑ کر طلیحہ سے جا ملے۔ اس کی بات خوب بن آئی اور دور دور اس کی شہرت پھیل گئی۔ ذوالخمار بن عوف الجذامی ہمارے سامنے آ کر فروکش ہوا ثمامہ بن اوس بن لام الطائی نے اس سے کہلا کر بھیجا کہ میرے ساتھ جدیلہ کے پانچ سو جوانمرد ہیں اگر تم کو کوئی ضرورت پیش آ جائے تو ہم ریگستان کے قریب قردودہ اور انسرہ میں مقیم ہیں تم ہم کو بلا لینا' اسی طرح مہال بن زید نے اس سے کہلا کر بھیجا کہ میرے ساتھ غوث کی ایک زبردست جماعت موجود ہے اگر تم کو کوئی تکلیف پیش آئے تو ہم فید کے قریب اکناف میں فروکش ہیں تم ہم کو بلا لینا' طے ذی الخمار بن عوف کی طرف اس لیے جھک پڑے کہ عہد جاہلیت میں اسد' غطفان اور طے کے درمیان ایک معاہدۂ دوستی تھا رسول اللہ ﷺ کی بعثت سے کچھ قبل غطفان اور اسد نے طے کے خلاف ایک سمجھوتہ کر کے ان کے قبائل غوث اور جدیلہ کو ان کے دیس سے نکال باہر کیا' یہ بات عوف کو ناگوار گذری اس نے غطفان سے اپنے تعلقات منقطع کر لیے کہ غوث اور جدیلہ جلاوطن ہو گئے مگر عوف نے ان دونوں سے نامہ و پیام کر کے ان سے دوبارہ معاہدہ کر لیا اور اب وہ ان کی مدد کے لیے کھڑا ہو گیا۔ اس کی مدد سے یہ قبیلے پھر اپنے گھروں کو واپس آ کر بس گئے مگر یہ بات غطفان کو بہت شاق ہوئی۔

## بنو غطفان کی طلیحہ کی اطاعت:

رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد عینیہ بن حصن نے غطفان کے سامنے تقریر کی اور ان سے کہا کہ جب سے ہمارے اور بنو اسد کے تعلقات منقطع ہوئے ہیں میں نے غطفان کی حدود نہیں دیکھیں میں تو اب پھر ان سے اس معاہدے کی تجدید کرنا چاہتا ہوں جو نہایت قدیم زمانے سے ہمارے اور ان کے درمیان قائم تھا اور طلیحہ کا ساتھ دینا چاہتا ہوں اگر ہم اپنے حلیفوں میں سے کسی نبی کی اتباع کر لیں تو یہ بات اس سے بہتر ہے کہ ہم قریش کے نبی کی اتباع کریں اس کے علاوہ محمد کا انتقال ہو چکا ہے اور طلیحہ زندہ ہے۔

غطفان نے اس کی رائے سے اتفاق کیا اس نے طلیحہ کی اتباع کر لی ان سب نے بھی اس کی اتباع کی' جب تمام غطفان طلیحہ کے ساتھ ہو گیا' ضرارؓ، قضاعیؓ، سنانؓ اور دوسرے وہ لوگ جو بنو اسد میں فتنۂ ارتداد کے انسداد میں رسول اللہ ﷺ کے حکم سے کام کر رہے تھے وہاں سے بھاگے جتنے ان کے ساتھی تھے وہ منتشر ہو گئے' پھر انھوں نے ابوبکرؓ سے آ کر سارا واقعہ سنایا اور ان کو باخبر رہنے اور حفاظت کے لیے تدابیر اختیار کرنے کا مشورہ دیا' اس سلسلے میں ضرارؓ بن الازور سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے علاوہ شاید ہی کسی شخص کو جنگ کی ایسی پریشان کن حالت سے مقابلہ کرنا پڑا ہو جیسا کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کو ہوا مگر اس کے باوجود ان کے استقلال میں ذرا کمی

نہ تھی چنانچہ جب ہم نے ان کو تمام واقعات سنائے تو ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا یہ سب واقعات ان کے موافق پیش آئے ہیں۔

## منکرین زکوٰۃ قبائل کی مایوسی و مراجعت:

بنو اسد' غطفان' ہوازن اور طے کے وفد ابوبکرؓ کے پاس آئے قضاعہ کے وفد سے اسامہؓ بن زید کی ملاقات ہوگئی' اسامہؓ ان کو بھی ابوبکرؓ کے پاس لے آئے یہ سب وفد مدینہ میں جمع ہوئے رسول اللہ ﷺ کی وفات کے دسویں دن یہ تمام وفد مدینہ آئے اور مسلمانوں کے عمائد کے یہاں مہمان ہوئے انھوں نے یہ شرط کی کہ ہم نماز پڑھنے کے لیے تیار ہیں بشرطیکہ زکوٰۃ معاف کر دی جائے' جن لوگوں کے پاس یہ وفد فروکش تھے وہ سب ان کی اس شرط کو ماننے پر آمادہ ہو گئے تھے اور قریب تھا کہ وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہو جائیں' عباسؓ کے سوا مسلمان عمائد میں کوئی اور ایسا نہ تھا جس کے یہاں کوئی وفد مقیم نہ ہوتا ہو' اپنی اپنی جگہ اس بات کو طے کر کے یہ سب ابوبکرؓ کے پاس آئے اور سمجھوتے کی اطلاع دی مگر ابوبکرؓ نے ان کی شرط کو نہ مانا اسے مسترد کر دیا اور کہا کہ میں وہی زکوٰۃ برابر وصول کروں گا جو رسول اللہ ﷺ وصول کرتے تھے' اسے ان لوگوں نے نہ مانا ابوبکرؓ نے ان کو بے نیل و مرام واپس کر دیا اور ایک دن اور رات کی ان کو مہلت دی وہ بہت تیزی سے اپنے قبائل کو روانہ ہو گئے۔

## بنو عامر کا تذبذب:

عمرو بن شعیب سے مروی ہے کہ حجۃ الوداع سے واپسی میں رسول اللہ ﷺ نے عمرو بن العاص کو جیفر کے پاس بھیجا تھا' رسول اللہ ﷺ کی وفات ہوگئی' عمروؓ اس وقت عمان میں تھے یہ مدینہ آ رہے تھے جب بحرین آئے انھوں نے منذرؓ بن ساویٰ کو زندگی کے آخر وقت میں پایا' منذرؓ نے عمروؓ سے کہا مجھے اپنے مال کے متعلق مشورہ دو کہ میں اسے کس کام میں خرچ کروں جس سے مجھے نفع ہو ضرر نہ ہو عمروؓ نے کہا اسے وقف کر دو تا کہ تمہارے بعد یہ صدقہ جاریہ رہے' منذرؓ نے ان کے مشورے پر عمل کیا' عمروؓ وہاں سے روانہ ہو کر بنو تمیم میں آئے وہاں سے چل کر بنو عامر کے علاقے میں آئے اور قرۃ بن ہبیرہ کے پاس فروکش ہوئے' قرۃ کی یہ حالت تھی کہ وہ متذبذب تھا کہ کس کا ساتھ دے خاص خاص اشخاص کے علاوہ تمام بنو عامر اسی کشمکش و پیچ میں تھے' یہاں سے چل کر عمروؓ مدینہ آئے قریش نے ان کو گھیر لیا اور واقعات دریافت کیے انھوں نے بیان کیا کہ دبا سے لے کر مدینہ تک فوجیں چھاؤنی ڈالے پڑی ہیں' یہ سن کر قریش متفرق ہو گئے اور مشورے کے لیے مختلف حلقوں میں تقسیم ہو گئے۔

## فتنہ ارتداد کی وباء اور مسلمانوں کی پریشانی:

عمرؓ بن الخطاب عمروؓ بن العاص سے ملنے آ رہے تھے کہ ان کو کچھ لوگ نظر پڑے جو عمروؓ بن العاص کے بیان کردہ واقعات پر تبادلۂ خیال کر رہے تھے اس حلقے میں عثمانؓ' علیؓ' طلحہؓ' زبیرؓ' عبدالرحمانؓ اور سعدؓ تھے جب ان کے قریب آئے وہ خاموش ہو گئے' عمرؓ نے پوچھا کیا گفتگو تھی' انھوں نے اس کا کوئی جواب نہیں دیا' عمرؓ نے کہا جو بات تم لوگوں نے مجھ سے چھپانا چاہی وہ مجھے معلوم ہے' طلحہؓ بگڑے اور کہنے لگے اے ابن الخطابؓ اب تم ہم کو غیب کی باتیں بتاتے ہو' عمرؓ نے کہا کہ غیب کا علم تو صرف اللہ کو ہے مگر میرا خیال ہے کہ آپ حضرات یہ ہی کہتے ہوں گے کہ ہمیں عربوں سے قریش کے لیے سخت اندیشہ ہے اب عمرؓ نے قسم دے کر اب سب سے پوچھا کیا یہ بات نہ تھی انھوں نے اس کا اقرار کیا اور کہا کہ آپ سچ کہتے ہیں عمرؓ نے کہا آپ لوگوں کو اس حالت سے قطعی خوف زدہ ہونے کی ضرورت نہیں بلکہ مجھے تو عربوں کے لیے آپ کی جانب سے زیادہ اندیشہ ہے جتنا کہ آپ کو ان کی جانب سے ہے۔ بخدا اگر

قریش کے قبائل کسی تنگ و تاریک غار میں جائیں تو تمام عرب ان کی متابعت میں وہاں چلے جائیں گے‘ اللہ سے ان کے معاملے میں ڈرو اور اس قدر سوئے ظن ان سے نہ رکھو۔ یہ کہہ کر عمرؓ‘ عمروؓ بن العاص سے ملنے چلے گئے اور ان سے مل کر ابوبکرؓ کے پاس چلے آئے۔

### بنو عامر کا مطالبہ:

عروہ اپنے باپ کی روایت بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد جب عمروؓ بن العاص عمان سے مدینہ آنے لگے وہ قرۃ بن ہبیرہ بن سلمہ بن قشیر کے پاس مہمان ٹھہرے‘ بنو عامر کے تمام خاندانوں کا ایک زبردست لشکر اس کے گرد فروکش تھا‘ قرۃ نے عمروؓ کے لیے جانور ذبح کیے اور ان کی خوب خاطر مدارات کی جب وہ سفر کے لیے تیار ہوئے قرۃ نے ان سے خلوت میں گفتگو کی اور کہا کہ عرب اس بات کو کبھی بھی گوارا نہیں کریں گے کہ وہ اپنی آمدنی میں سے تم کو لگان دیں البتہ اگر تم مطالبہ رقم سے ان کو معاف کر دو تو وہ تمہاری بات سنیں گے اور اسے مانیں گے اگر تم اس کے لیے آمادہ نہیں ہو تو میں نہیں سمجھتا کہ وہ تمہاری اتباع اور حمایت کریں عمروؓ نے اس سے کہا قرۃ کیا تم کافر ہو چکے ہو چونکہ تمام بنو عامر اس کے گرد موجود تھے اس نے یہ مناسب نہ سمجھا کہ ان کی متابعت کی وجہ سے اپنی دلی منشاء کو ظاہر کر دے کیونکہ وہ سب کے سب اس کی اتباع میں کافر ہو جائیں گے اور اس طرح وہ بہت بڑے شر کا باعث بن جائے گا۔ اس لیے بات کو ٹالنے کے لیے اور یہ بتانے کے لیے کہ وہ اسلام پر قائم ہے اس نے کہا اچھا ہم آپ کا مطالبہ لگان دے دیں گے‘ اس کے لیے ایک وقت مقرر کر لیا جائے جب ہم سب جمع ہو کر اس کا تصفیہ کریں‘ عمروؓ نے کہا تم عربوں سے ہم کو ڈراتے ہو اور اسی لیے تم مجلس منعقد کرنا چاہتے ہو اس خیال کو اپنے دل سے نکال دو بخدا اس موقع پر ہم ایک زبردست رسالے سے تم پر یورش کریں گے‘ یہ کہہ کر عمرو بن العاصؓ مسلمانوں اور ابوبکرؓ کے پاس چلے آئے اور ان سے تمام واقعات بیان کیے۔

### عیینہ بن حصن اور قرہ بن ہبیرہ کی گرفتاری:

خالدؓ نے بنو عامر کے معاملے کا تصفیہ کر کے جب ان سے بیعت لے لی‘ انھوں نے عیینہ بن حصن اور قرہ بن ہبیرہ کو قید کر کے ابوبکرؓ کے پاس بھیج دیا‘ یہ ابوبکرؓ کے سامنے آئے قرہ نے کہا اے خلیفہ رسول اللہ ﷺ میں مسلمان ہوں عمرو بن العاصؓ میرے اسلام کے شاہد ہیں وہ جب میرے پاس اثنائے سفر میں آئے میں نے ان کو اپنا مہمان بنایا ان کی تعظیم و تکریم کی اور ان کی حفاظت کی۔ ابوبکرؓ نے عمروؓ بن العاص کو بلا کر اس کی تصدیق چاہی‘ عمروؓ نے تمام واقعہ بیان کیا اور جو کچھ قرہ نے کہا تھا وہ کہا بیان کرتے کرتے جب وہ زکوٰۃ کے متعلق اس کی گفتگو کو بیان کرنے لگے قرہ نے کہا اب بس کیجیے آگے بیان نہ کیجیے آپ پر اللہ کی رحمت ہو‘ عمروؓ نے کہا یہ نہیں ہو سکتا میں پوری بات ابوبکرؓ سے بیان کروں گا چنانچہ انھوں نے تمام گفتگو بیان کر دی‘ ابوبکرؓ نے اسے معاف کر کے اس کی جان بخشی کر دی۔

عیینہ بن حصن اس حالت میں کہ اس کے دونوں ہاتھ رسی سے اس کی گردن پر بندھے تھے مدینہ آیا مدینہ کے لڑکے کھجور کی شاخوں سے اسے کونچتے تھے اے اللہ کے دشمن ایمان لانے کے بعد تو کافر ہو گیا اس نے جواب دیا کہ میں آج تک اللہ پر ایمان ہی نہیں لایا تھا‘ ابوبکرؓ نے اسے بھی معاف کر کے اس کی جان بخشی کر دی۔

### عمر بن خالد کی گرفتاری:

مسلمانوں نے بنو اسد کے ایک شخص کو گرفتار کر کے عمر بن خالد کے سامنے پیش کیا‘ یہ طلیحہ کے حالات اور نبوت کے واقعات سے باخبر تھا‘ خالدؓ نے اس سے کہا کہ اس کی اور اس کی وحی کی کیفیت بیان کرو چنانچہ اس نے یہ الہام سنایا: والحمام و الیمام و الصرد

و الصوم قد ضمن قبلكم هو ام ليبلغن ملكنا العراق و الشام.

## ابو یعقوب سعید بن عبیدہ کی روایت:

ابو یعقوب سعید بن عبیدہ سے مروی ہے کہ جب اہل الغمر بزلفہ میں جمع ہوئے طلیحہ نے سب کے روبرو کھڑے ہو کر تقریر کی اور کہا کہ میں حکم دیتا ہوں کہ تم ایک چکی تیار کرو جس میں رسیاں بندھی ہوں اللہ اس سے جسے چاہے گا مارے گا اور جسے چاہے اس پر لا ڈالے گا' اس کے بعد اس نے اپنی فوجوں کو مرتب کیا اور کہا کہ بنو نصر بن قعین کے دو شہ سوار دو سیاہ گھوڑوں پر روانہ کرو وہ ایک جاسوس کو پکڑ کر تمہارے پاس لائیں گے' اس کے پیروؤں نے بنو قعین کے دو شہ سوار اس کام کے لیے بھیج دیئے اور پھر خود وہ اور سلمہ دیکھ بھال کے لیے برآمد ہوئے۔

## بنو اسد اور بنو قیس کا قبول اسلام:

ایک انصاری سے جو بزاخہ کے واقعے میں شریک تھے مروی ہے کہ اس واقعے میں خالد رضی اللہ عنہ کو کسی شخص کے بیوی بچے بھی ہمدست نہ ہو سکے کیونکہ بنو اسد کے تمام اہل و عیال محفوظ مقامات میں رکھے گئے تھے' اس کے متعلق ابو یعقوب سے مروی ہے کہ بنو اسد کے بیوی بچے مثقب اور فلیج کے درمیان محفوظ تھے اور قیس کے اہل و عیال فلیج اور واسط کے درمیان محفوظ تھے' خالدؓ کے بڑھتے ہی انہوں نے شکست کھائی اور اپنے بیوی بچوں کی ہلاکت کے خوف سے سب اسلام لے آئے اور خالدؓ سے ان کے لیے امان کی درخواست کی اور ان کو تعاقب کرنے سے باز رکھا۔

## طلیحہ کا قبول اسلام:

طلیحہ میدان جنگ سے بھاگ کر نقع میں بنو کلب کے پاس فروکش ہو گیا اور اسلام لے آیا۔ یہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کی وفات تک وہیں مقیم رہا اس کے اسلام لانے کی وجہ یہ ہوئی کہ جب اسے اطلاع ملی کہ تمام اسد' غطفان اور عامر مسلمان ہو چکے ہیں وہ بھی مسلمان ہو گیا۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ کی امارت ہی میں وہ عمرہ کرنے مکے روانہ ہوا' مدینہ کے قریب سے گذرا ابوبکرؓ سے کہا گیا کہ طلیحہ موجود ہے انھوں نے کہا کہ اب میں اس کے ساتھ کیا کروں جانے دو اللہ نے اسے اسلام کی ہدایت دے دی' طلیحہ نے مکہ آ کر عمرہ ادا کیا اور پھر عمرؓ کے خلیفہ ہونے کے بعد ان کی بیعت کرنے آیا' عمرؓ نے اس سے کہا تم عکاشہؓ اور ثابتؓ کے قاتل ہو' بخدا میں کبھی تم کو پسند نہیں کر سکتا' طلیحہ نے کہا امیر المومنین آپ ان دو شخصوں کا کیا غم کرتے ہیں جن کو اللہ نے میرے ہاتھوں شہادت کی کرامت عطاء فرمائی اور مجھے ان کے ہاتھوں ذلیل نہیں کیا عمرؓ نے اس سے بیعت لے لی اور کہا اے مکار اب بھی کچھ کہانت کی قوت باقی ہے اس نے کہا اب میں بوڑھا ہو گیا اب کچھ دم نہیں رہا' ان کے پاس سے وہ اپنی قوم کی قیام گاہ کو آیا اور پھر وہاں عراق جانے تک مقیم رہا۔

## علقمہ بن علاثہ:

سہل اور عبداللہ سے مروی ہے کہ بنو عامر متذبذب تھے کہ اس فتنہ ارتداد میں کیا روش اختیار کریں اور وہ منتظر تھے کہ اسد اور غطفان کیا کرتے ہیں جب ان کو چاروں طرف سے گھیر لیا گیا اس وقت بنو عامر اپنے عوام اور خواص کے ساتھ علیحدہ فروکش ہو کر یہ تماشہ دیکھ رہے تھے' قرۃ بن ہبیرہ بنو کعب اور ان کے متعلقین کے ساتھ اور علقمہ بن علاثہ بنو کلاب اور ان کے متعلقین کے ساتھ مورچہ زن تھے' علقمہ کا واقعہ یہ ہوا کہ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات ہی میں اسلام لا کر مرتد ہو گیا اور طائف کے فتح ہو جانے کے بعد

شام چلا گیا تھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد وہ بہت تیزی سے عرب واپس آیا اور بنوکعب میں اس نے مقابلے کے لیے چھاؤنی قائم کی مگر اب تک وہ متذبذب تھا کہ کیا کرے' اس کی اطلاع ابوبکر رضی اللہ عنہ کو ہوئی انھوں نے ایک مہماتی جمعیت قعقاع رضی اللہ عنہ کی امارت میں اس کے مقابلے پر روانہ کی اور قعقاع رضی اللہ عنہ سے کہا کہ تم جا کر علقمہ بن علاثہ پر اچانک حملہ کر دو تم اس کو زندہ گرفتار کر کے میرے پاس لانا یا قتل کر دینا' تم کو معلوم ہونا چاہیے کہ اگر کپڑا پھٹ جائے تو اس کی اصلاح یہ ہے کہ اسے اچھی طرح سی دیا جائے' لہٰذا اس مہم کو کامیاب بنانے میں جو تم سے ہو سکے وہ کرنا۔

## علقمہ بن علاثہ کا فرار اور اطاعت:

قعقاع رضی اللہ عنہ اپنی مہم کے ساتھ چلے اور انھوں نے علقمہ پر جو ایک چشمہ آب پر مقیم تھا اچانک حملہ کر دیا علقمہ کے احتیاط کی یہ حالت تھی کہ وہ ہر وقت ایک پاؤں پر کھڑا رہتا تھا اس لیے حملہ ہوتے ہی وہ اپنے گھوڑے کی طرف لپکا' حملہ آور بھی اس کے پیچھے دوڑے مگر وہ ان کے ہاتھ نہ آ سکا اس کے اہل وعیال نے اطاعت قبول کر لی' اس کی بیوی' بیٹیاں دوسری عورتیں اور وہ مرد جو وہیں رہ گئے تھے بالکل بدل گئے اور انھوں نے قعقاع رضی اللہ عنہ سے اسلام کی وجہ سے اپنے آپ کو بچا لیا' قعقاع رضی اللہ عنہ ان کو ابوبکرؓ کے پاس لے آئے اس کے بیٹے اور بیوی نے کہا کہ ہم نے علقمہ کو نہیں بلایا ہم تو اپنے وطن میں مقیم تھے ہم نے اسے کوئی اطلاع نہیں بھیجی اس نے جو کچھ کیا اس کے ذمہ دار ہم کسی طرح نہیں ہیں' ابوبکرؓ نے ان کو چھوڑ دیا۔ پھر خود علقمہ بھی اسلام لے آیا اور ابوبکرؓ نے اس کے اسلام کو تسلیم کر لیا۔

ابن سیرین سے بھی اسی مفہوم کا بیان نقل ہوا ہے۔

## اہل بزاخہ کی اطاعت:

اہل بزاخہ کی ہزیمت کے بعد بنوعامر نے کہا کہ ہم پھر اس دین میں داخل ہو جاتے ہیں جس کو ہم نے ترک کر دیا تھا خالدؓ نے ان سے بھی انھیں شرائط پر جو انھوں نے اہل بزاخہ سے جس میں اسد' غطفان اور طے شامل تھے بیعت لی تھی بیعت لے لی اور ان سب نے اسلام قبول کرنے کی شرط پر اطاعت قبول کر لی' خالدؓ نے اسد' غطفان' ہوازن' سلیم اور طے سب پر یہ شرط لازم کی کہ وہ ان تمام لوگوں کو جنھوں نے ارتداد کے زمانے میں اپنے یہاں کے مسلمانوں کو جلایا تھا ان کے جسم کو ٹکڑے ٹکڑے کیا تھا اور مظالم کیے تھے ان کے حوالے کر دیں اس معاملے میں انھوں نے کسی عذر کو نہیں مانا ان قبائل نے اپنے ان تمام لوگوں کو خالدؓ کے حوالے کر دیا۔ خالدؓ نے ان قبائل کے اسلام کو قبول کر کے ان کو چھوڑ دیا البتہ انھوں نے قرۃ بن ہبیرہ اور اس کے چند ساتھیوں کو قید کر لیا۔ اور جن لوگوں نے مسلمانوں پر مظالم کیے تھے ان کے اعضاء قطع کرا دیے ان کو جلایا سنگسار کیا اور بعض کو پہاڑوں سے گرا دیا' اور بعض کو کنوؤں میں ڈال کر تیروں سے چھلنی کر دیا۔

## حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حضرت خالد رضی اللہ عنہ کا خط:

قرۃ اور دوسرے قیدیوں کو خالدؓ نے ابوبکرؓ کے پاس روانہ کیا' اور ان کو لکھا کہ بنوعامر اسلام سے روگردانی اور انتظار کے بعد پھر اسلام میں داخل ہو گئے ہیں جن قبائل سے میری جنگ ہوئی یا جن سے بغیر جنگ کے مصالحت ہوئی میں نے ان سب پر یہ شرط لازم کی کہ وہ ان تمام لوگوں کو جنھوں نے ارتداد کے زمانے میں مسلمانوں پر طرح طرح کے مظالم کیے تھے تاوقتیکہ میرے حوالے نہ کر

دیں میں ان سے مصالحت نہیں کروں گا' انھوں نے میری شرط مان لی اور ایسے تمام مجرموں کو میرے حوالے کر دیا میں نے ان کو طرح طرح کے عذاب دے کر قتل کر ڈالا۔ البتہ قرۃ اور اس کے ساتھیوں کو آپ کی خدمت میں بھیج رہا ہوں۔

## حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا حضرت خالدؓ کے نام خط:

نافع سے مروی ہے کہ ابوبکرؓ نے اس خط کے جواب میں خالد رضی اللہ عنہ کو لکھا جو کچھ تم نے کیا اور جو کامیابی تم کو حاصل ہوئی۔ اللہ تم کو اس کی جزائے خیر دے تم اپنے ہر کام میں اللہ سے ڈرتے رہو فَاِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ (اللہ ان لوگوں کے ساتھ ہے جو اس سے ڈرتے اور نیکی کرتے ہیں) تم اللہ کے اس کام میں پوری جدوجہد کرو تساہل نہ کرنا اور جس کسی ایسے شخص پر جس نے مسلمانوں کو قتل کیا ہو' تمہارا قابو چل جائے اسے بے دریغ قتل کر کے دوسروں کے لیے باعث عبرت بنانا' اور جس شخص نے اللہ کی مخالفت کی ہو اور تم اس کو قتل کر دینے میں اسلام کی بھلائی سمجھتے ہو بے دریغ اسے قتل کر دینا۔

## مجرموں کو سزائیں:

خالدؓ ایک ماہ بزاخہ میں فروکش رہے اور اس قسم کے لوگوں کی تلاش میں ہر طرف چھاپے مار کر ان کو گرفتار کرتے رہے' ان میں سے بعض کو انھوں نے جلا دیا۔ بعض کو ہاتھ پاؤں باندھ کر کنوؤں میں ڈال دیا' بعض کو سنگسار کر دیا' اور بعض کو پہاڑوں پر سے گرا کر مار ڈالا۔ قرۃ اور اس کے ساتھی گرفتار کر کے لائے گئے مگر ان کے ساتھ وہ سلوک نہیں کیا گیا جو عیینہ اور اس کے ساتھیوں کے ساتھ کیا گیا کیونکہ ان کی حالت ان سے مختلف تھی اور نہ انھوں نے وہ حرکتیں کی تھیں جو عیینہ نے کی تھیں۔

## ام زمل سلمیٰ بنت ام قرفہ:

سہل اور ابو یعقوب سے مروی ہے کہ غطفان کے شکست خوردہ اور مفرور لوگ ظفر آئے۔ یہاں ام زمل سلمیٰ' مالک بن حذیفہ بن بدر کی بیٹی جو اپنی ماں ام قرفہ بنت ربیعہ بن خلان بن بدر سے بالکل مشابہ تھی رہا کرتی تھی' ام قرفہ مالک بن حذیفہ کی بیوی تھی اور اس کے بطن سے مالک کی اولاد قرفہ' حکمہ' جراشہ' زمل' حصین' شریک' عبد' زفر' معاویہ' حملہ' قیس اور لایا پیدا ہوئی۔ ان میں سے حکمہ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس روز جبکہ عیینہ بن حصن نے مدینے کے مویشیوں پر غارت گری کی' قتل کر دیا ابو قتادہؓ نے حکمہ کو قتل کیا۔

## ام سلمیٰ کا خروج:

غرض کہ یہ تمام مفرور سلمیٰ کے پاس جو عزت میں اپنی ماں جیسی تھی جمع ہو گئے اس کے پاس ام قرفہ کا اونٹ بھی تھا' یہ سب لوگ اس کے یہاں فروکش ہوئے اس نے ان لوگوں کو ان کی شکست پر غیرت دلائی اور جنگ کا حکم دیا اور پھر خود بھی قبائل میں گھوم گھوم کر ان کو خالدؓ کے مقابلے کے لیے اکسایا اس طرح ایک بڑی جماعت اس کے پاس جمع ہو گئی اور اب وہ پھر جنگ کے لیے دلیر ہوئے' ہر جانب سے بچھڑے بھٹکے اس کے پاس آ گئے۔ اس سے قبل ام قرفہ کی زندگی میں یہ قید ہو کر عائشہ رضی اللہ عنہا کو ملی تھی' انھوں نے اسے آزاد کر دیا تھا یہ ان کے پاس عرصہ تک رہی پھر اپنی قوم میں چلی آئی ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عائشہؓ کے پاس آئے اور فرمانے لگے کہ تم میں سے ایک حوب کے کتوں کو بھونکائے گی' سلمیٰ نے مرتد ہونے کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس بات کو پورا کیا اور اپنے مقتولین کا بدلہ لینے کے لیے آمادہ ہوئی۔ اس کے لیے لوگوں کو جمع کرنے کے لیے اس نے ظفر سے حوب تک کے علاقے میں بارہا چکر لگائے اور ان قبائل غطفان' ہوازن سلیم' اسد اور طے کے وہ تمام لوگ جو جنگ سے مفرور ہو کر بے یار و مددگار مصیبت کے دن بسر کر رہے

تھے اس کے پاس ایک اور کوشش کے لیے جمع ہو گئے۔

## ام سلمٰی کا قتل:

خالد رضی اللہ عنہ کو اس کی اطلاع ہوئی تو وہ اس وقت مجرموں کی گرفتاری' زکوٰۃ کی تحصیل' دعوت اسلام اور لوگوں کی تسکین میں منہمک تھے' اس عورت کے مقابلے پر بڑھے اب تک اس کی شوکت اور طاقت بہت بڑھ چکی تھی اور اس کا مقابلہ اب آسان کام نہیں رہا تھا' خالدؓ اس کے اور اس کی جمعیتوں کے مقابل جنگ کے لیے فروکش ہو گئے نہایت شدید اور خون ریز جنگ ہوئی وہ جنگ کے وقت اپنی ماں کی شان کی طرح اس کے اونٹ پر سوار اپنی فوج کو لڑا رہی تھی اس روز خاسی کے جو بنوغنم کا ایک خاندان تھا اور ہار یہ اور غنم کے خاندان کے خاندان صاف ہو گئے' کامل کے کئی آدمی کام آئے یہ ہی بہت زیادہ جانبازی سے جنگ میں لڑے تھے' آخر کار خالدؓ کے شہ سواروں نے اس اونٹ پر یورش کر کے اسے ذبح اور سلمٰی کو قتل کر ڈالا۔ اس کے اونٹ کے گرد تقریباً سو آدمی مارے گئے۔ دشمن کو کامل شکست ہوئی' خالدؓ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اس فتح کی بشارت بھیجی جو مدینے میں قرۃ کے آنے کے بیس راتوں کے بعد موصول ہوئی۔

## فجاءۃ ایاس بن عبداللہ کا فریب:

سہل اور ابو یعقوب سے مروی ہے کہ جوا اور ناعر کا قصہ یہ ہوا کہ فجاءۃ ایاس بن عبد یالیل ایک دن ابوبکرؓ کے پاس آیا اور ان سے درخواست کی کہ آپ اسلحہ سے میری مدد کریں اور پھر مرتدین کی جس جماعت کے مقابلے پر چاہیں بھیج دیں' ابوبکرؓ نے اسے اسلحہ دیا اور ہدایت کر دی' مگر اس نے ان کے حکم سے سرتابی کی اور مسلمانوں کے خلاف ہو گیا۔ اپنے مقام سے برآمد ہو کر جوا آیا' یہاں سے اس نے بنو الشرید کے نجبہ بن ابی المیثاء کو مسلمان پر غارت گری کے لیے بھیجا' سلیم' عامر اور ہوازن کے ہر مسلمان پر غارت گری کرنے لگا' ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اس کی اطلاع ہوئی۔ انھوں نے طریقہ بن ماجز کو حکم دیا کہ تم تیار ہو کر اس کے مقابلے پر جاؤ' نیز انھوں نے عبداللہ بن قیس الجاسی کو طریقہ کی مدد کے لیے روانہ کیا۔ یہ دونوں نجبہ کے مقابلے کے لیے چلے اور تلاش کر کے اس کے قریب پہنچے اس نے ان دونوں سے کنائی کاٹنا شروع کی اور بچنا چاہا مگر انھوں نے جواء پر اسے لڑنے کے لیے مجبور ہی کر دیا' جنگ ہوئی نجبہ مارا گیا۔ فجاءۃ بھاگا مگر طریقہ نے لپک کر اسے زندہ گرفتار کر لیا اور ابوبکرؓ کے پاس بھیج دیا جب وہ ابوبکرؓ کے پاس پہنچا انھوں نے اس کے لیے مدینے کی عید گاہ میں آگ کا بہت بڑا الاؤ روشن کیا اور ہاتھ پاؤں باندھ کر اس میں زندہ جھونک دیا۔

## فجاءۃ ایاس کی عہد شکنی کی سزا:

فجاءۃ کے متعلق عبداللہ بن ابی بکرؓ سے جو روایت منقول ہوئی ہے وہ یہ ہے کہ بنو سلیم کا ایک شخص فجاءۃ ایاس بن عبداللہ بن عبد یالیل بن عمیرہ بن خفاف' ابوبکرؓ کے پاس آیا اور اس نے کہا کہ میں مسلمان ہوں میں مرتدوں سے جہاد کرنا چاہتا ہوں' آپ سواری اور اسلحہ سے میری مدد کیجیے' ابوبکرؓ نے اس کی درخواست مان لی اسے سواری اور اسلحہ دیئے یہ وہاں سے چل کر اب مفصلات میں پہنچا وہاں جو مسلم یا مرتد اس کے سامنے آیا اس نے اس سے مال وصول کرنا شروع کیا جس نے انکار کیا اسے اس نے قتل کر دیا۔ اس کے ہمراہ بنو الشرید کا نجبہ بن ابی المیثاء بھی تھا' ابوبکرؓ کو اس کی اطلاع ہوئی انھوں نے طریقہ بن حاجز کو لکھا کہ دشمن خدا فجاء نے مجھے آ کر یہ دھوکہ دیا کہ اپنے تئیں مسلمان ظاہر کر کے مجھ سے درخواست کی کہ مرتدین سے جہاد کے لیے اس کی مدد کروں' میں نے اسے سواری

دی اور اسلحہ دیئے اب مجھے یقینی طور پر معلوم ہوا ہے کہ یہ اللہ کا دشمن مسلمانوں اور مرتدین سے مال وصول کر رہا ہے اور جو اس کی مخالفت کرتا ہے اسے قتل کر دیتا ہے لہٰذا تم اپنے پاس کے مسلمانوں کو ساتھ لے کر جاؤ اور اسے قتل کر دو یا زندہ گرفتار کر کے میرے پاس بھیج دو' طریقہ بن حاجز ان کے مقابلے پر گئے' مقابلہ ہوا مگر پہلے صرف تیروں سے مقابلہ ہوا' ایک تیر بجنہ کے لگا جس سے وہ ہلاک ہو گیا فجاءۃ نے جب مسلمانوں کی شجاعت' سعی اور ثابت قدمی دیکھی وہ سہم گیا اس نے طریقہ سے کہا کہ اس کام کے تم مجھ سے زیادہ حقدار نہیں ہو تم بھی ابوبکرؓ کے مقرر کردہ امیر ہو اور میں بھی اس کا امیر ہوں۔ طریقہ نے کہا اگر سچے ہو تو ہتھیار رکھ دو اور میرے ساتھ ابوبکرؓ کے پاس چلو' فجاءۃ طریقہ کے ساتھ مدینہ روانہ ہوا' جب دونوں ابوبکرؓ کے پاس آئے ابوبکرؓ نے طریقہ بن حاجز کو حکم دیا کہ اسے بقیع میں لے جا کر آگ سے جلا ڈالو' طریقہ اسے عیدگاہ لائے آگ جلوائی اور اس میں اسے زندہ جلا دیا۔

## ابوشجرہ بن عبدالعزیٰ:

عبداللہ بن ابی بکرؓ سے مروی ہے کہ قبیلہ سلیم بن منصور کی یہ حالت تھی کہ ان میں سے بعض مرتد ہو گئے تھے اور بعض اپنے امیر بنو حارثہ کے معن بن حاجز کے ساتھ جن کو ابوبکرؓ نے مقرر کیا تھا اسلام پر قائم تھے جب خالدؓ بن الولید طلیحہ کے مقابلہ پر گئے' ابوبکرؓ نے معن کو لکھا کہ بنو سلیم میں سے جو لوگ اب تک اسلام پر قائم ہوں تم ان کو لے کر خالدؓ کے ساتھ جاؤ۔ معن اپنے مستقر پر اپنے بھائی طریقہ بن حاجز کو مقرر کر کے خالدؓ کے ساتھ چلے گئے' بنو سلیم میں سے ابوشجرہ بن عبدالعزیٰ خنساء کا بھائی بھی مرتد ہو گیا تھا جس کا اس نے اپنے اشعار میں بھی فخریہ اظہار کیا ہے مگر پھر یہ اسلام لے آیا اور سب کے ساتھ اس نے بھی اسلام قبول کیا۔ عمرؓ بن الخطاب کے عہد میں یہ مدینہ آیا۔ مدینہ آ کر اس نے اپنی اونٹنی بنو قریظہ کے فراز میں بٹھائی پھر وہ عمرؓ کے پاس آیا جو اس وقت مساکین کو صدقہ دے رہے تھے اور اسے عرب کے فقراء میں تقسیم کر رہے تھے اس نے کہا امیر المومنین مجھے عطاء دیجیے کیونکہ میں حاجت مند ہوں' عمرؓ نے پوچھا تم کون ہو اس نے کہا میں ابوشجرہ بن عبدالعزیٰ اسلمی ہوں' عمرؓ نے کہا اے دشمن خدا کیا تو نے یہ شعر نہیں کہا ہے۔

فرديت رمحي من كتيبة خالد     وانى لارجو بعدها ان اعمرا

ترجمہ: ''میں نے اپنے نیزے کو خالدؓ کے دستے سے سیراب کیا اور اب میں یہ توقع رکھتا ہوں کہ عمر کی خبر لوں گا''۔

یہ کہہ کر عمر رضی اللہ عنہ اس کے سر پر درہ مارنے بڑھے مگر وہ بھاگ گیا اور اپنی اونٹنی کے پاس آ کر اس پر سوار ہوا اور پھر اس نے حرہ شوران کی راہ بنو سلیم کو واپس جانے کے لیے اختیار کی۔ اور بعد میں اپنے اشعار میں عمر رضی اللہ عنہ کے اس طرز عمل کی شکایت کی اور ان کی ہجو لکھی۔



ابوبکرؓ نے اللہ کی حمد کی' اس سے دعاء مانگی اور کہا کہ عرب ہمیشہ سے وادی دہناء کے متعلق یہ بات بیان کرتے آئے ہیں کہ لقمان سے جب اس وادی کے لیے پوچھا گیا کہ آیا پانی کے لیے اسے کھودا جائے یا نہیں' انہوں نے اس کے کھودنے کی ممانعت کی اور کہا کہ یہاں کبھی پانی نہیں نکلے گا تو اس وجہ سے اس وقت اس وادی میں چشمے کا جاری ہو جانا اللہ کی قدرت کی ایک بہت بڑی نشانی ہے جس کا حال ہم نے پہلے کسی قوم میں نہیں سنا تھا۔ اے اللہ! تو بجائے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ہم میں ان کی نیابت کر۔

## بنوشیبان بن ثعلبہ کے لیے حکم:

پھر علاءؓ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو خندق والوں کی شکست اور حطم کے قتل کی جس کو زید اور مسمع نے قتل کیا تھا اپنے حسب ذیل خط سے اطلاع دی ''امابعد اللہ تبارک وتعالیٰ نے ہمارے دشمن کی عقلوں کو اور ان کی بات کو شراب سے جس کو انہوں نے دن کے وقت سے پی لیا تھا' بگاڑ دیا۔ ہم ان کی خندق کو طے کر کے اچانک ان پر ٹوٹ پڑے ہم نے ان سب کو نشے میں مدہوش پایا سوائے چند کے سب کو تہ تیغ کر دیا۔ اللہ نے حطم کو بھی ختم کر دیا''۔

ابوبکرؓ نے علاء رضی اللہ عنہ کو لکھا ''امابعد بنوشیبان بن ثعلبہ کے متعلق تم کو جو اطلاع ملی ہے' اگر اس کی توثیق ہو جائے اور بری خبریں شائع کرنے والے اس سے غلط فائدہ اٹھائیں تو تم فوراً ان کے مقابلے پر ایک فوج روانہ کرو جو ان کا استیصال کر دے جس سے دوسروں کو بھی عبرت ہو جائے۔''

اس حکم سے نہ وہ لوگ مخالفت کے لیے جمع ہوئے اور نہ ان کی بری خبریں شائع کرنے کا کوئی برا نتیجہ ظاہر ہوا۔

## سنین میں اختلاف:

ان لوگوں سے مسلمانوں کی جنگ کی تاریخ میں اختلاف ہے محمد بن اسحاق کی روایت کے مطابق یمامہ' عمان اور مہرہ کی فتح اور شام کی طرف مسلمان فوجوں کا جانا یہ ۱۲ھ کا واقعہ ہے لیکن ابوزید کے ذریعے علمائے اہل شام اور عراق کی جو روایت ہم تک پہنچی ہے' اس سے یہ معلوم ہوتا ہے مرتدین کے مقابلے میں جتنی فتوحات خالدؓ بن ولید اور دوسروں کو حاصل ہوئیں وہ سب ۱۱ ہجری میں ہوئی ہیں۔ البتہ ربیع بن بجیر تغلبی کا واقعہ ۱۳ ہجری میں ہوا ہے۔ اس کا قصہ یہ ہے کہ خالدؓ بن الولید مصیخ اور حصید میں مقیم تھے کہ اس ربیعہ نے مرتدین کی جماعت کے ساتھ علم بغاوت برپا کیا۔ خالدؓ نے اس سے لڑ کر اس کو تباہ کر دیا' اس کے لشکر کو لوٹ کر بہت سا مال غنیمت حاصل کیا اور بہت سے لونڈی غلام بنا لیے اس میں ربیعہ بن بجر کی ایک لڑکی بھی گرفتار ہوئی' خالدؓ نے اسے بھی لونڈی بنا لیا' اور ان لونڈی غلاموں کو ابوبکر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں بھیج دیا' پھر یہ ربیعہ کی لڑکی علیؓ بن ابی طالب کو مل گئی۔



# اہل عمان کا ارتداد

## لقیط بن مالک الازدی:

ز دالتاج لقیط بن مالک الازدی نے جو زمانہ جاہلیت میں جلندری کی برابری کرتا تھا عمان میں نبوت کا دعویٰ کر کے اس پر غاصبانہ قبضہ کرلیا اور مرتد ہو گیا' اس نے جیفر اور عباد رضی اللہ عنہ کو پہاڑوں اور سمندر میں پناہ لینے پر مجبور کر دیا۔ جیفر نے اس کی اطلاع ابوبکر رضی اللہ عنہ کو کی اور ان سے درخواست کی کہ وہ لقیط پر فوج کشی کریں ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حمیر کے حذیفہ بن محسن الغلفانی کو عمان اور ازو کے عرفجہ رضی اللہ عنہ البارقی کو مہرہ مرتدین سے لڑنے روانہ کیا' ابوبکرؓ نے ان دونوں کو ہدایت کی کہ جب وہ دونوں متفق الرائے ہو جائیں تو مشترکہ طور پر لقیط سے لڑیں اور جنگ کی کارروائی عمان سے شروع کی جائے' حذیفہ اپنے عمل میں عرفجہؓ البارقی پر امیر بالادست ہوں گے اور عرفجہؓ اپنے عمل میں حذیفہؓ پر امیر بالادست ہوں گے۔

## حذیفہ اور عرفجہ رضی اللہ عنہما کی عمان پر فوج کشی:

یہ دونوں ساتھ ساتھ روانہ ہوئے' ابوبکرؓ نے دونوں کو ہدایت کی کہ وہ بہت تیزی سے سفر طے کر کے عمان پہنچیں' جب یہ عمان کے قریب پہنچے انہوں نے جیفر اور عباد رضی اللہ عنہما کو خط لکھے اور اپنی رائے پر عمل شروع کیا اور جس کا ان کو حکم دیا گیا تھا' اس کی تعمیل کی۔

ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عکرمہ رضی اللہ عنہ کو مسیلمہ سے لڑنے کے لیے یمامہ بھیجا تھا اور ان کے پیچھے شرحبیل بن حسنہ رضی اللہ عنہ کو بھی یمامہ بھیجا' اور ان دونوں کو بھی وہی ہدایت کی جو وہ حذیفہ رضی اللہ عنہ اور عرفجہ رضی اللہ عنہ کو کر چکے تھے' مگر عکرمہ، شرحبیل رضی اللہ عنہما سے جلدی کر کے آگے بڑھ گئے' تاکہ فتح کا سہرا انہیں کے سر بندھے۔ مسیلمہ نے ان کو ایسی دھمکی دی کہ وہ اس کے مقابلے سے ہٹ گئے اور انہوں نے اس کی اطلاع ابوبکر رضی اللہ عنہ کو دے دی۔

## عکرمہ رضی اللہ عنہ کو عمان پر فوج کشی کا حکم:

شرحبیل رضی اللہ عنہ کو جب اس واقعے کی اطلاع ملی تو وہ جہاں تھے وہیں ٹھہر گئے ابوبکرؓ نے ان کو لکھا کہ تم میری اجازت سے یمامہ میں مقیم رہو یہاں تک کہ تم کو میرا دوسرا حکم موصول ہو اور جس شخص کے مقابلے کے لیے تم کو بھیجا ہے سردست اس کا مقابلہ نہ کرو' دوسری طرف ابوبکرؓ نے عکرمہ رضی اللہ عنہ کو خط لکھا' جس میں ان کی جلد بازی پر ان کو زجر و توبیخ کی اور لکھا کہ اب تاوقتیکہ تم مرتدین کے مقابلے میں کوئی کارنمایاں نہ کر لو نہ میں تمہاری صورت دیکھوں گا اور نہ میں تمہاری کوئی بات سننا چاہتا ہوں۔ تم عمان جاؤ اور اہل عمان سے لڑو' حذیفہ اور عرفجہ رضی اللہ عنہما کو مدد دو تم میں کا ہر ایک شخص اپنے اپنے رسالے کا سردار رہے گا' البتہ جب تک تم حذیفہؓ کے علاقہ عمل میں رہو گے وہ تم سب کے افسر اعلیٰ رہیں گے' عمان کے قضیے سے فارغ ہو کر تم مہرہ جانا اور وہاں سے یمن جا کر یمن اور حضرموت کی کارروائیوں میں مہاجر بن ابی امیہ کے ساتھ رہنا اور اثنائے راہ میں عمان اور یمن کے درمیان جو مرتد ہوں ان کی سرکوبی کرنا' میں چاہتا ہوں کہ تم اس مہم میں ایسی نمایاں کارگزاری دکھاؤ جو میری خوشنودی کا باعث ہو۔

## لقیط سے سرداروں کی علیحدگی:

اس حکم کے مطابق عکرمہؓ اپنی فوج کے ساتھ عرفجہ رضی اللہ عنہ اور حذیفہ رضی اللہ عنہ کی طرف روانہ ہوئے اور قبل اس کے کہ وہ دونوں عمان

پہنچ جائیں، عکرمہؓ ان سے جا ملے اس سے قبل ابوبکرؓ نے ان دونوں کو یہ ہدایت کر دی تھی کہ عمان سے فارغ ہونے کے بعد وہ عکرمہ رضی اللہ عنہ کی رائے پر عمل کریں، چاہے وہ ان کو اپنے ساتھ لے لیں یا عمان میں ٹھہرنے کا حکم دیں۔ یہ تینوں امیر عمان کے قریب ایک مقام رجام میں باہم جا ملے۔ اور انہوں نے جیفرؓ اور عبادؓ کے پاس اپنے پیام بھیج دیئے۔ دوسری طرف لقیط کو بھی اس فوج کے آنے کی اطلاع پہنچی۔ اس نے اپنی جماعتوں کو اکٹھا کیا اور دبا میں آ کر پڑاؤ ڈالا جیفرؓ اور عباد رضی اللہ عنہ بھی اپنی اپنی قیام گاہوں سے برآمد ہوئے اور انہوں نے صحار میں آ کر پڑاؤ کیا اور حذیفہ، عرفجہ، عکرمہ رضی اللہ عنہم کو کہلا بھیجا کہ آپ سب ہمارے پاس آ جائیں۔ چنانچہ وہ سب ان دونوں کے پاس صحار میں ایک جا ہو گئے اور اپنے متصلہ علاقے کو مرتدین سے پاک کر دیا، جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اور مرتدین بھی اپنی بغاوت سے باز آ گئے نیز ان امرائے لقیط کے ساتھی سرداروں کو خطوط لکھے اور اس کی ابتداء انہوں نے بنو جدید کے رئیس سے کی ان کے جواب میں ان سرداروں نے بھی مسلمان امراء کو خطوط لکھے اس مراسلت کا نتیجہ یہ ہوا کہ یہ سب سردار لقیط سے علیحدہ ہو گئے۔

## دبا کا معرکہ:

مسلمانوں نے لقیط کی جانب پیش قدمی کی اور مقام دبا پر دونوں حریفوں کا اجتماع ہوا۔ لقیط نے اپنے تمام اہل وعیال کو جمع کر کے ان کو صفوں کے پیچھے ٹھہرا دیا تھا تاکہ وہ اپنے نبرد آزماؤں کو جنگ میں داد شجاعت دینے پر ابھاریں نیز خود لڑنے والے بھی اپنے ناموس کی حفاظت کے لیے جم کر لڑیں۔ یہ مقام مصر کے علاقے میں ایک بڑی منڈی ہے، جنگ شروع ہوئی اور نہایت خونریز اور شدید ہوئی، قریب تھا کہ لقیط کو مسلمانوں پر فتح حاصل ہو جائے اس حالت میں جبکہ مرتدوں کا پلہ بھاری ہو چکا تھا اور مسلمانوں کی حالت کمزور ہو چکی تھی۔ مسلمانوں کی حمایت کے لیے زبردست امدادی فوجیں آ گئیں۔ بنو ناجیہ حریت بن راشد کی قیادت میں، اور عبدالقیس، سیحان بن صوحان کی قیادت میں آ گئے، نیز ان دونوں میلوں کے جو متفرق خاندان عمان میں سکونت پذیر تھے وہ ایک بڑی تعداد میں مدد کے لیے آ گئے اس کمک سے اللہ نے مسلمانوں کے بازو کو قوی اور مشرکین کے بازو کو کمزور کر دیا۔ مشرک شکست کھا کر میدان سے بھاگے، مسلمانوں نے دس ہزار مشرکوں کو معرکہ ہی میں قتل کر دیا اور پھر ان کا تعاقب کر کے اور خوب بے دریغ قتل کیا۔ بہت سے لونڈی غلام اور مال غنیمت حاصل کیا، مال غنیمت کو امرائے اسلام نے مجاہدین میں تقسیم کر دیا اور اس کا خمس (پانچواں حصہ) عرفجہؓ کے ساتھ ابوبکرؓ کے پاس روانہ کر دیا۔

## عمان میں امن وامان:

اس معرکہ کے بعد عکرمہؓ اور حذیفہؓ نے یہ مناسب خیال کیا کہ حذیفہؓ عمان میں قیام کر کے انتظام حکومت کریں اور شورش کو فرو کریں، جو خمس ابوبکر رضی اللہ عنہ کو بھیجا گیا تھا اس میں آٹھ سو لونڈی غلام تھے، نیز مسلمانوں نے دبا کی پوری منڈی پر بطور غنیمت قبضہ کر لیا، عرفجہ رضی اللہ عنہ خمس کو لے کر جس میں لونڈی غلام اور دوسرا مال ومتاع تھا ابوبکرؓ کے پاس آ گئے۔ حذیفہؓ عمان میں لوگوں کو مطمئن کرنے کے لیے ٹھہر گئے، انہوں نے عمان کے اصلی قبائل اور دوسرے ان مختلف قبائل کے خاندانوں کو جو اپنے وطن سے ترک سکونت کر کے اس علاقے میں آباد ہو گئے تھے، دعوت دی کہ اللہ نے جو فتح مسلمانوں کو دی ہے اب اس سے مستفید ہونے کے لیے وہ انتظام حکومت میں ان کی اعانت کریں، عکرمہؓ مسلمانوں کی بڑی فوج کے ساتھ دوسرے مشرکین کی سرکوبی کے لیے آگے بڑھ گئے، انہوں نے مہرا سے اپنی جنگی کارروائی کی ابتداء کی۔ اسی واقعہ کا عیاذ الناجی نے اپنے اشعار میں ذکر کیا ہے۔

# اہل مہرہ واقع نجد کا ارتداد

## عکرمہ رضی اللہ عنہ کی مہرہ پر فوج کشی:

جب عکرمہؓ، عرفجہؓ اور حذیفہؓ عمان کے مرتدین سے فارغ ہو گئے' عکرمہؓ اپنی فوج کے ساتھ مہرہ کی سمت چلے' انہوں نے اہل عمان اور حوالی عمان سے اپنی اس مہم کے لیے مدد لی۔ یہ اپنے سابقہ مقام سے چل کر مہرہ کے قریب پہنچے' بنو ناجیہ' از دُ عبدالقیس راسب اور بنو تمیم کے بعد کی ایک بڑی جماعت عکرمہ رضی اللہ عنہ کی امداد کے لیے عمان سے ان کے ساتھ ہو گئی تھی۔ اس فوج کے ساتھ عکرمہؓ نے مہرہ کے علاقے پر یورش کی' ان کے مقابلے کے لیے مشرکین کے وہاں دو گروہ تھے' ایک مہرہ کے مقام جیروت میں بنو شخراۃ کے ایک شخص شخریت کی سرکردگی میں مورچہ زن تھا' ان کی جمعیتیں اس تمام علاقے میں جیروت سے لے کر نفسدون تک کہ دونوں مہرہ کے دو صحراہیں' پھیلی ہوئی تھیں اور دوسرا گروہ نجد میں بنو محارب کے مصبح کی سرکردگی میں آمادۂ جنگ تھا اور دراصل تمام مہرہ اسی جماعت کے سردار کے قبضے میں تھا اور سوائے شخریت اور اس کی جمعیت کے سب اسی کے ماتحت تھے' مگر یہ دونوں ایک دوسرے کے مخالف اور رقیب تھے اور ہر ایک دوسرے کو اپنی اطاعت کی دعوت دیتا تھا نیز ان دونوں فوجوں میں ہر ایک یہ چاہتا تھا کہ کامیابی کی عزت اسے حاصل ہو' مشرکین کی اس باہمی عداوت اور رقابت سے اللہ نے مسلمانوں کی بات کو قوی اور مشرکین کی بات کو کمزور کر دیا۔

## معرکۂ نجد:

جب عکرمہؓ نے دیکھا کہ شخریت کے ہمراہ بہت کم جماعت ہے انہوں نے اسے ارتداد سے توبہ کر کے دوبارہ اسلام قبول کرنے کی دعوت دی اور محض اس ابتدائی تحریک ہی پر شخریت نے ان کی دعوت کو قبول کر لیا' اس واقعے سے مصبح کے حوصلے پست ہو گئے' شخریت کے بعد اب عکرمہؓ نے مصبح کو کفر سے توبہ کر کے پھر اسلام لانے کی دعوت دی مگر اس نے اپنی کثرت تعداد سے دھوکہ کھایا اور چونکہ اب شخریت مسلمانوں کے ساتھ ہو گیا تھا اس سے حسد کی وجہ سے مصبح کی دشمنی اسلام اور مسلمانوں سے اور بڑھ گئی' نجد میں دونوں حریفوں کا مقابلہ ہوا یہاں دبا سے بھی زیادہ شدید اور خون ریز جنگ ہوئی مگر اللہ نے مرتدوں کو شکست دی ان کا سردار مارا گیا' وہ بھاگے مسلمان ان پر چڑھ گئے اور انہوں نے کفار کو بے دریغ جس طرح چاہا موت کے گھاٹ اتارا اور جس قدر مال و متاع کو چاہا اس پر بطور غنیمت قبضہ کر لیا۔ مال غنیمت میں دو ہزار تیز رفتار اونٹنیاں بھی ہمدست ہوئیں۔

## مال غنیمت اور شخریت کی روانگی مدینہ:

عکرمہؓ نے مال غنیمت کو پانچ حصوں میں تقسیم کیا اور پانچواں حصہ شخریت کے ساتھ ابوبکرؓ کے پاس روانہ کر دیا۔ باقی چار حصوں کو انہوں نے مسلمانوں میں تقسیم کر دیا اس فتح اور کثرت سے مال غنیمت مل جانے سے عکرمہؓ اور ان کی فوج کی مادی طاقت اور سازوسامان بہت بڑھ گیا اور انہوں نے وہیں قیام کر کے اپنی خواہش کے مطابق تمام اس علاقے کے باشندوں کو پھر اسلام میں داخل کر لیا' انہوں نے نجد' ریاضۃ الروضۃ' ساحل' جزائر' مرلیبان' جیروت' ظہور الشجر' صبرات' ینعب اور ذات الخیم کے باشندوں کو توبہ کے بعد اسلام میں شریک کر لیا۔ اس کامیابی کی خوشخبری سے عکرمہؓ نے مخزوم کے بنو عابد کے سائب کے ذریعے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو فتح کی بشارت لے کر یہ پہلے ابوبکرؓ کے پاس پہنچے ان کے بعد شخریت خمس لے کر مدینہ آئے۔

# مرتدین یمن

## یمن کے عامل:

عکرمہؓ اور قاسم بن محمد سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی وفات ہوگئی' اس وقت عتابؓ بن اسید اور طاہرؓ بن ابی ہالہ' مکہ اور اس کے علاقے کے عامل تھے' عتابؓ بنو کنانہ پر عامل تھے اور طاہرؓ عک پر' اور اس تقرر کی وجہ یہ تھی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تھا کہ عک کی امارت ان کے دادا سعد بن عدنان کی اولاد کو ملنا چاہیے۔ طائف اور اس کے علاقے پر عثمانؓ بن ابی العاص اور مالکؓ بن عوف النصری عامل تھے۔ عثمانؓ شہری آبادی کے عامل تھے اور مالکؓ دیہاتی آبادی کے (جو زیادہ تر قبیلۂ ہوازن سے تعلق رکھتی تھی) نجران اور اس کے علاقے پر عمروؓ بن حزم اور ابوسفیان بن حرب عامل تھے۔ عمروؓ بن حزم نماز میں امامت کرتے تھے اور ابوسفیانؓ بن حرب مال گذاری وصول کرتے تھے' زمع اور زبید سے لے کر نجران کی حد تک کے علاقے پر خالدؓ بن سعید بن العاص عامل تھے۔ تمام ہمدان پر عامرؓ بن شہر عامل تھے' صنعاء کے عامل فیروز الدیلمی تھے' داذویہ اور قیس بن المکشوح ان کے مددگار تھے' یعلیٰ بن امیہؓ جند کے عامل تھے' مارب کے عامل ابوموسیٰ الاشعریؓ تھے عک کے ساتھ جو اشعری تھے ان کے عامل بھی طاہرؓ بن ابی ہالہ تھے' معاذؓ بن جبل اس تمام علاقے کے معلم تھے۔ لہٰذا وہ ان تمام عاملوں کے علاقے کا دورہ کرتے تھے اور اسلام کی تعلیم دیا کرتے تھے۔

## یمن کے عاملوں کے خلاف بغاوت:

خود رسول اللہ ﷺ کی حیات میں اسود نے ان عمال کے خلاف بغاوت کردی' رسول اللہ ﷺ نے اپنے قاصدوں اور خطوط کے ذریعے اسود سے جہاد شروع کیا یہاں تک کہ اسود مارا گیا اور رسول اللہ ﷺ کی وفات سے ایک رات قبل اس تمام علاقے پر حسب سابق رسول اللہ ﷺ کا تسلط اور تصرف دوبارہ قائم ہوگیا تھا۔ اگرچہ ان باغیوں کی بغاوت کا عام عربوں پر اب تک کچھ زیادہ اثر نہیں ہوسکا تھا اور وہ سب اس کے مقابلے کی تیاری کررہے تھے' مگر جب اور عربوں کو رسول اللہ ﷺ کی وفات کی خبر ہوئی یمن اور دوسرے تمام علاقوں میں ایک عام بغاوت برپا ہوگئی اس سے قبل عنسی کے سواد نجران سے صنعاء تک کے تمام علاقے میں گرد آوری کر رہے تھے اور انہوں نے بے قاعدہ جنگ سے یہاں اودھم مچا رکھا تھا نہ وہ کسی امیر کے مقابلے کے لیے جاتے تھے اور نہ کوئی امیر ان کے مقابل جاتا تھا۔ عمرو بن معدی کرب' فردہ بن مسیک کے مقابل تھا اور معاویہ بن انس عنسی کی مفرور فوج کے ساتھ ادھر سے ادھر سرگرداں تھا۔

## عمروؓ بن حزم اور خالدؓ بن سعید کی مراجعت مدینہ:

رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد آپؐ کے عاملوں میں سے صرف عمروؓ بن حزم اور خالدؓ بن سعید مدینہ واپس آئے دوسرے عاملوں نے اپنے علاقے چھوڑ کر مسلمانوں کے یہاں پناہ لے لی تھی' عمرو بن معدی کرب نے خالدؓ بن سعید کو راستے میں روکا اور ان کی تلوار صمصامہ چھین لی' البتہ رسول اللہ ﷺ کے فرستادے دوسرے خبر لانے والوں کے ساتھ مدینہ آئے۔ جریرؓ بن عبداللہ' اقرع بن عبداللہؓ اور وبرؓ بن یحنس واپس آ گئے' اب ابوبکرؓ نے بھی رسول اللہ ﷺ کی طرح تمام مرتدوں سے اپنے قاصدوں اور

تحریروں سے جہاد شروع کیا یہاں تک کہ اسامہؓ بن زیدؓ شام سے واپس آئے اس کارروائی میں تین مہینے گذر گئے اس مدت میں البتہ صرف ذی حسی اور ذی القصہ کے باشندوں کے واقعات پیش آئے۔

## حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی روانگی ابرق:

اسامہ کی واپسی کے بعد سب سے پہلے خود ابوبکرؓ جہاد کے لیے برآمد ہوئے اور مدینہ سے ابرق آئے ابوبکرؓ نے اب یہ طریقہ اختیار کیا کہ جس قبیلے کو جا کر وہ شکست دیتے ان میں سے ان مسلمانوں کو جو مرتد نہیں ہوئے تھے حکم دیتے کہ وہ اپنے سے ملحقہ قبیلے کے مقابلے کے لیے ان کا ساتھ دیں چنانچہ اس طرح وہ مہاجرین' انصار اور دوسرے غیر مرتد مسلمانوں کی جمعیت کے ساتھ ایک کے بعد دوسرے اس سے متصل قبیلے سے لڑے اسی طرح انہوں نے اس پوری مہم کو کامیابی سے ختم کیا اور کسی مرتد سے مرتدین کے مقابلے میں مدد نہیں لی۔

## اہل تہامہ کی سرکوبی:

سب سے پہلے عتابؓ بن اسید اور عثمانؓ بن ابی العاص نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو لکھا کہ ہمارے علاقے میں مرتدین نے مسلمانوں پر یورش کر دی ہے' عتابؓ نے اس کے مقابلے میں یہ کارروائی کی کہ خالدؓ بن اسید کو اہل تہامہ کی سرکوبی کے لیے بھیجا۔ یہاں مدبح کی ایک بڑی جماعت اور خزاعہ اور کنانہ کی متفرق ٹولیاں' بنومدبح کے خاندان بنوشنوق کے جندب بن سلمٰی کی سرکردگی میں مرتد ہو کر مقابلے کے لیے جمع تھیں۔ عتابؓ کے علاقے میں صرف یہی ایک جماعت ان سے برسرپیکار تھی' ابارق میں حریفوں کا مقابلہ ہوا اور خالدؓ بن اسید نے ان کو شکست دے کر پراگندہ کر دیا اور بہت سوں کو قتل کر دیا۔ اس میں بھی بنوشنوق سب سے زیادہ مارے گئے اسی واقعے کے بعد ان کی تعداد اس قدر کم ہوگئی کہ وہ ہمیشہ کے لیے ایک ناقابل التفات وحدت رہ گئے' اس واقعے نے عتابؓ کے علاقہ عمل کو فتنہ ارتداد سے پاک صاف کر دیا اور جندب بھاگ گیا۔

## مشتوہ پر فوج کشی:

عثمانؓ بن ابی العاص نے اہل طائف کی ایک فوج عثمانؓ بن ربیعہ کی امارت میں مشتوہ روانہ کی جہاں ازد' بجیلہ اور خثعم کی جماعتیں حمیضہ بن النعمان کی سرکردگی میں مرتد ہو کر حکومت سے لڑنے کے لیے جمع تھیں۔ اس مقام پر حریفوں کا مقابلہ ہوا عثمانؓ نے ان سب جماعتوں کو ذلیل شکست دی وہ حمیضہ کا ساتھ چھوڑ کر بھاگیں' حمیضہ بھی کسی غیر معلوم علاقے میں بھاگ گیا۔



# اخابث عک

## قبیلۂ عک کی بغاوت و سرکوبی:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد تہامہ میں سب سے پہلے عک اور اشعروں نے حکومت سے بغاوت کی اس کی وجہ یہ ہوئی کہ جب ان کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کی اطلاع ملی ان کا قبیلۂ طخار پر بغاوت کے لیے جمع ہوا' اشعرین اور خصم بند کے جو طخار پر تھے وہ بھی اس اصلی جماعت سے آ ملے' انہوں نے سمندر کے ساحل پر مقام اعلاب میں اپنا پڑاؤ ڈالا' ان کے۔ کچھ چھٹی پر گئے وہ سپاہی بھی جن کا کوئی سردار نہ تھا آ ملے' طاہرؓ بن ابی ہالہ نے ان کے اجتماع کی ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اطلاع کی اور وہ خود ان کی سرکوبی کے لیے روانہ ہوئے' اس غرض سے اپنی روانگی کی بھی اطلاع انہوں نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو لکھ بھیجی' طاہرؓ کے ساتھ مسروق العکی بھی تھے انہوں نے اعلاب آ کر ان باغیوں کا مقابلہ کیا۔ شدید جنگ کے بعد اللہ نے باغیوں کو شکست دی۔ مسلمانوں نے ان کو ایسا بے دریغ تہ تیغ کیا کہ شاید ان میں سے کوئی بچ نہ سکا۔ ان تمام راستوں میں ان کے مقتولین کی بدبو پھیل گئی۔ اللہ نے ان باغیوں کو ہلاک کر کے مسلمانوں کو ایک شاندار فتح عطاء فرمائی۔

## قبیلہ عک کے اخابث:

قبل اس کے کہ ابوبکرؓ کے پاس طاہر رضی اللہ عنہ کا فتح کی بشارت دینے والا خط پہنچے انہوں نے طاہرؓ کے ساتھ خط کے جواب میں ان کو لکھا ''مجھے تمہارا خط ملا جس میں تم نے اعلاب میں اخابث کے مقابلے پر پہنچ جانے اور مسروق اور ان کی قوم کو اپنی مدد کے لیے ساتھ لے جانے کی اطلاع دی ہے' تمہاری یہ کارروائی مناسب ہے۔ اس موقع پر ان باغیوں کو بغیر کسی رحم کے ایسی سزا دو جو دوسروں کے لیے باعث عبرت ہو۔ ان کا صفایا کر کے تم میرے آئندہ حکم کے آنے تک اعلاب ہی مقیم رہنا تاکہ ان خبیثوں کے راستے مسافروں کے لیے مامون ہو جائیں۔

ابوبکرؓ کے ان باغیوں کو اخابث لکھنے کا یہ اثر ہے کہ اب تک عک کی یہ جماعت اور دوسرے قبائل والے جو بغاوت میں ان کے شریک ہو گئے تھے اخابث کے نام سے موسوم اور یہ راستے جہاں انہوں نے جنگ کی تھی اخابث کے راستوں کے نام سے مشہور ہیں۔

لڑائی کے بعد ابوبکرؓ کے حکم کے بموجب طاہرؓ بن ابی ہالہ جن کے ساتھ مسروق قبیلہ عک کے ساتھ تھے اخابث کے راستے پر ابوبکر رضی اللہ عنہ کے دوسرے حکم کے انتظار میں فروکش رہے۔



# اہل نجران کا واقعہ

## اہل نجران کی تجدید معاہدہ کی درخواست:

جب اہل نجران کو رسول اللہ ﷺ کی وفات کی اطلاع ملی جن میں اس وقت بنوالافعی کے جو بنوالحارث سے قبل وہاں متوطن تھے چالیس ہزار جنگجو تھے انہوں نے تجدید معاہدہ کے لیے اپنا ایک وفد ابوبکرؓ کے پاس بھیجا یہ وفد ابوبکرؓ کے پاس آیا انہوں نے حسب ذیل فرمان ان کو لکھ دیا۔

''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یہ فرمان عبداللہ ابوبکر خلیفۂ رسول اللہ ﷺ کی طرف سے اہل نجران کے لیے لکھا جاتا ہے میں نے ان کو اپنی اور اپنی فوج کی طرف سے پناہ دی اور جو فرمانِ معافی رسول اللہ ﷺ نے ان سے کیا تھا میں بھی اسے تسلیم کرتا ہوں اور اس کی توثیق کرتا ہوں سوائے ان باتوں کے جن سے خود رسول اللہ ﷺ نے اللہ کے حکم سے ان کے بارے میں رجوع کیا ہے وہ یہ ہے کہ نہ صرف ان کے علاقے میں بلکہ تمام عرب میں دو مذہب کے پیرو سکونت پذیر نہیں رہ سکتے' اس کے علاوہ وہ ان کی جان' مذہب' املاک' حاشیہ' متعلقین چاہے وہ اس وقت نجران میں ہوں یا باہر ہوں۔ ان کے پادری' راہب اور گرجا جہاں وہ بنے ہوئے ہیں اور تھوڑی یا زیادہ جس قدر ان کی املاک ہیں ان سب کو ان کے حق میں رہنے دیتے ہیں بشرطیکہ جو سرکاری لگان مقرر ہے وہ ادا ہوتا رہے اور جب وہ اپنے واجبات پورے کریں تو پھر نہ ان کو خارج البلد کیا جائے نہ ان سے عشر لیا جائے نہ کسی پادری کو اس کے حلقے سے بدلا جائے اور نہ کسی راہب کو اس کی خانقاہ سے نکالا جائے جو کچھ اس تحریر میں لکھا گیا ہے اس کے ایفاء کے لیے محمد رسول اللہ ﷺ کی ضمانت اور تمام مسلمانوں کی نگہبانی کی ضمانت دی جاتی ہے اس کے ساتھ اہل نجران کے لیے بھی ضروری ہے کہ وہ مسلمانوں کے خیر خواہ اور وفادار رہیں' مشعر ابن عمرو اور عمرو مولیٰ ابوبکرؓ نے اس تحریر پر اپنی شہادت ثبت کی۔

## جریر بن عبداللہ کو جہاد کا حکم:

ابوبکرؓ نے جریر بن عبداللہ کو حکم دیا کہ تم اپنے عمل پر واپس جاؤ اور اپنے ان ہم قوم لوگوں کو جو اسلام پر ثابت قدم ہوں' اعانت دین کی دعوت دو۔ اور جو ان میں سے تندرست اور صاحب استطاعت ہوں ان کو جہاد کے لیے تیار کرو اور ان کے ساتھ مرتدوں سے جہاد کرو' پہلے خثعم پر دھاوا کرنا جو ذی الخلطعہ کی حمایت کے لیے برآمد ہوئے ہوں ان سے لڑنا نیز ان کا مقابلہ کرنا جو تمہارا مقابلہ کریں ان کا بالکل صفایا کر دینا نیز ان کے شرکاء کا بھی خاتمہ کرنا' اس سے فارغ ہو کر تم نجران جانا اور وہاں میرے دوسرے حکم کے آنے تک ٹھہرے رہنا۔

## جریر کی مراجعت نجران:

جریرؓ اپنی خدمت پر روانہ ہوئے' جو احکام ابوبکرؓ نے ان کو دئے تھے اس کی انہوں نے پوری تعمیل کی مگر سوائے ایک چھوٹی سی جماعت کے کسی نے ان کا مقابلہ نہیں کیا اس جماعت نے مقابلہ کیا مگر وہ بری طرح قتل کر دیے گئے اور تعاقب کے بعد بہت سوں کو گرفتار کر لیا گیا اس قضیے سے فارغ ہو کر وہ نجران پہنچ گئے اور وہاں ابوبکرؓ کے دوسرے حکم کے انتظار میں مقیم ہو گئے۔

## جبری بھرتی کا حکم:

ابوبکرؓ نے عثمانؓ بن ابی العاص کو حکم بھیجا کہ تم اہل طائف میں سے جبریہ طور پر جہاد کے لیے ایک مہم بھرتی کرو، ہر محلے میں سے ان کی استطاعت کے مطابق سپاہی لیے جائیں اور ان پر اپنے ایک خاص معتمد علیہ شخص کو امیر مقرر کرو۔ چنانچہ عثمانؓ نے ہر محلے میں سے بیس سپاہیوں کو بھرتی کر کے ان پر اپنے بھائی کو امیر مقرر کیا۔

## حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا عتابؓ بن اسید کے نام فرمان:

ابوبکرؓ نے عتابؓ بن اسید کو لکھا کہ تم اہل مکہ اور اپنے ماتحت علاقے سے پانچ سو سپاہیوں کو بھرتی کر کے ان پر اپنے کسی معتمد علیہ کو امیر مقرر کرو، عتابؓ نے اس حکم کی تعمیل کی اور اس جماعت پر خالدؓ بن اسید کو امیر مقرر کیا۔ اب ہر فوج اور ان کے امیر جہاد پر جانے کے لیے تیار اور پابہ رکاب ہو گئے کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کا ان کو حکم ملے اور مہاجران کے پاس آئیں تو وہ جہاد کے لیے روانہ ہو جائیں۔



# اہل یمن کا دوسری مرتبہ ارتداد

## قیس بن عبد یغوث کا ارتداد:

جن لوگوں نے دوسری مرتبہ ارتداد کیا ان میں قیس بن عبد یغوث بن مکشوح تھا۔ اس کا واقعہ یہ ہے کہ جب اہل یمن کو رسول اللہ ﷺ کی وفات کی اطلاع ملی' قیس نے مرتد ہو کر فیروز' داذویہ اور جشیش کے قتل کی کوشش کی' ابوبکرؓ نے مران کے رئیس عمیر کو' رود کے رئیس سعید کو' کلاع کے رئیس سمیفع کو' ظلیم کے رئیس حوشب کو اور ذی نیاق کے رئیس شہر کو خط لکھے جس میں ان کو حکم دیا گیا تھا کہ وہ اپنے دین پر قائم رہیں اللہ کی حکومت کو قائم رکھیں اور لوگوں کا انتظام کرتے رہیں' اور یہ کہ میں تمہاری مدد کے لیے فوج بھی بھیجوں گا۔ ان سب سرداروں کے نام ان کے خط کا مضمون یہ تھا کہ تم ابناء کی ان کے دشمنوں کے مقابلے میں مدد کرو' مرتدوں کو گھیر لو' میں نے فیروز کو یمن کا والی مقرر کیا ہے تم ان کے حکم کی تعمیل کرو اور ان کا ساتھ دو۔

## ذی الکلاع کو ورغلانے کی کوشش:

عروہ بن غزیۃ الدثینی سے مروی ہے کہ جب ابوبکرؓ خلیفہ ہوئے انہوں نے فیروز کو یمن کا امیر مقرر کیا۔ حالانکہ اس سے قبل وہ داذویہ جشیش اور قیس اس فتنے سے الگ تھلگ تھے نیز یمن کے دوسرے عمائد کو لکھا کہ وہ ارتداد کے فرو کرنے میں ان کی اعانت کریں' قیس کو جب اس کی اطلاع ہوئی اس نے ذی الکلاع اور اس کے ساتھیوں کو لکھا کہ اس وقت جماعت ابناء تمہارے علاقوں میں منتشر حالت میں ہے وہ تم میں گھوم پھر رہے ہیں اگر اس وقت ان کو چھوڑ دیا جائے گا تو وہ ہمیشہ تمہارے سر پر سوار رہیں گے۔ میں مناسب یہ سمجھتا ہوں کہ ان کے سرداروں کو قتل کردوں اور ان کو اپنے علاقے سے خارج البلد کردوں' مگر ذی الکلاع نے اس کی تجویز کو منظور نہیں کیا اور نہ اس نے ابناء کی حمایت کی بلکہ وہ فریقین سے علیحدہ ہو گئے اور انہوں نے صاف کہہ دیا کہ اس معاملے میں ہمارے اغراض شریک نہیں ہیں ہم کوئی دخل نہیں دیتے تم ان کے رقیب اور وہ تمہارے' تم آپس میں نبٹ لو۔

## قیس اور لحجی جماعت:

اس جواب پر اب خود قیس نے ابناء کے قتل کی ٹھان لی۔ ان کے سرداروں کے قتل اور ان کے اخراج کی سازش میں منہمک ہو گیا۔ اس نے ان مفرور اور شکست خوردہ لحجی جماعت سے جو گوریلے کی طرح اس تمام علاقے میں پھرتی تھی اور صرف انھیں کا مقابلہ کرتی تھی' ساز باز کی اور لکھا کہ تم جلد سے جلد میرے پاس آ جاؤ تا کہ ہم تم ایک غرض مشترکہ کے لیے کارروائی کریں اور وہ یہ کہ یمن سے ابناء کا ہمیشہ کے لیے اخراج کر دیں' اس جماعت کے سرداروں نے قیس کو لکھا کہ ہمیں تمہاری تجویز سے اتفاق ہے اور ہم بہت جلد اس غرض کے لیے تمہارے پاس آتے ہیں۔ چنانچہ اہل صنعاء کو ان کی کسی پیش قدمی کی اطلاع نہ ہو سکی کہ خبر ملی کہ وہ شہر کے پاس پہنچ گئے ہیں قیس بظاہر اس خبر وحشت اثر کو سن کر متاثر منہ بنائے فیروز اور داذویہ کے پاس آیا اور تا کہ ان کو اس کی نیت پر شبہہ نہ ہو اور وہ اس سازش میں اسے ملوث نہ سمجھیں ان سے آوارہ گرد شورشیوں کی روک تھام کے لیے مشورہ کرنے لگا' وہ لوگ بھی قیس کی نیک نیتی پر بھروسہ کر کے سوچنے لگے کہ اس فتنے کو کیونکر روکا جائے۔

## سازش کا انکشاف:

اس کے بعد قیس نے ان سرداروں کو دعوت دی کہ کل صبح کا کھانا آپ میرے ساتھ کھائیں' پہلے اس نے داذویہ کو دعوت دی' پھر فیروز کو اور پھر جشیش کو' داذویہ اپنے گھر سے چل کر قیس کے یہاں آئے ان کے اندر آتے ہی قیس نے ان کو قتل کر دیا' اب فیروز اپنے گھر سے اس کے پاس آنے کے لیے روانہ ہوئے اس کے قریب پہنچے تھے کہ انہوں نے سنا کہ دو عورتیں دو کوٹھوں پر کھڑی ہوئی کچھ باتیں کر رہی ہیں ایک نے کہا افسوس ہے یہ بھی داذویہ کی طرح مارے گئے۔ فیروز نے ان کی گفتگو سن لی اور وہ الٹے پاؤں اس بہانے سے پلٹ گئے تاکہ دیکھیں کہ جو لوگ دشمن کی نگرانی کے لیے متعین کیے گئے ہیں وہ اپنی جگہوں پر موجود ہیں یا نہیں۔

## فیروز کا فرار:

قیس کو اطلاع دی گئی کہ فیروز واپس چلے گئے' وہ اپنی فوج کو لے کر ان کی گرفت کے لیے دوڑا' فیروز نے بھی اپنے گھوڑے کو ایڑ دی جشیش مل گئے اور اب وہ بھی ان کے ساتھ ہو کر جبل خولان کی طرف چلے جہاں فیروز کے ننھیالی رشتہ دار رہتے تھے۔ یہ دونوں تعاقب کرنے والے دشمن کے رسالوں کے آگے بڑھ کر پہلے پہاڑ پہنچ گئے تھے وہاں گھوڑوں سے اتر کر پہاڑ پر چڑھ گئے۔ اس وقت وہ دونوں سادے جوتے پہنے ہوئے تھے جن کی وجہ سے پہاڑ پر چڑھتے چڑھتے ان کے پاؤں لہولہان ہو گئے' غرضیکہ کسی طرح سے وہ خولان کے پاس پہنچ گئے اور فیروز اپنے ننھیالی میں محفوظ ہو گئے انھوں نے اس موقع پر قسم کھائی کہ اب آئندہ وہ کبھی معمولی سادہ جوتا استعمال نہیں کریں گے ان کے تعاقب میں جو سوار آئے تھے وہ بے نیل و مرام قیس کے پاس چلے آئے۔

قیس نے صنعاء میں بغاوت برپا کر کے اس پر قبضہ کر لیا اور نیز اس نے اطراف و جوانب کے علاقے سے ٹیکس وصول کیا مگر اب بھی وہ مذبذب تھا کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کا ساتھ دے یا اسود کا' اسی اثناء میں اسود کے سوار بھی اس کے پاس آ چکے تھے۔

## حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو بغاوتِ صنعاء کی اطلاع:

جب فیروز بنو خولان اپنے ماموؤں کی حفاظت میں محفوظ ہو گئے اور کچھ اور لوگ بھی ان کے پاس جمع ہوئے انہوں نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اپنی پوری سرگذشت لکھی۔ دوسری طرف قیس نے طنزاً فیروز کے متعلق کہا کہ خولان کی' فیروز کی اور قرار کی جو ان کی اعانت کے لیے اس کے پاس آ گئے ہیں میں کیا حقیقت سمجھتا ہوں۔

ابوبکرؓ نے جن جن قبائل کے سرداروں کو خط لکھے تھے ان کے عوام اکثر و بیشتر قیس کے پاس آ گئے۔ البتہ ان کے رؤسا اب تک اس یورش سے علیحدہ تھے۔

## ابناء کی جلاوطنی:

اب قیس نے ابناء کا رخ کیا ان کے تین ٹکڑے کیے ایک وہ جو صنعاء میں مقیم رہے' قیس نے ان کو اور ان کے بیوی بچوں کو وہیں رہنے دیا۔ دوسرے وہ جو بھاگ کر فیروز سے جا ملے تھے۔ ان کے بیوی بچوں کو بھی اس نے دو حصوں میں تقسیم کیا ایک کو اپنے آدمیوں کی نگرانی میں جلاوطن کرنے کے لیے عدن بھیجا تاکہ یہ وہاں سے سمندر کے ذریعے اپنے اصل وطن بھیج دیئے جائیں' دوسری جماعت کو اس نے خشکی کی راہ جلاوطن کیا اس طرح دیلمی کے اہل و عیال خشک کی راہ اور داذویہ کے سمندر کی راہ سے جلاوطن کیے گئے۔

## ابناء کی اہانت:

جب فیروز کو معلوم ہوا کہ عام اہل یمن قیس کے ساتھ ہو گئے ہیں اور اس نے ابناء کے اہل و عیال کو سفر میں لوٹے جانے کے لیے پرخطر راستوں سے جلاوطن کر دیا ہے' نیز اس نے ان کے ماموؤں اور ابناء کی توہین کی ہے اور وہ ان کو بہت ہی حقیر سمجھتا ہے' انہوں نے کئی شعروں میں اپنے کارہائے نمایاں کو فخریہ بیان کیا ہے اور موجودہ حالات پر اپنے غم و غصے کا اظہار ہے۔

## فیروز کی بنو عقیل اور قبیلہ عک سے مدد کی درخواست:

اب فیروز نے تنہا قیس کے مقابلے کی ٹھان لی۔ انہوں نے بنو عقیل بن ربیعہ بن عامر بن صعصعہ کے پاس اپنا پیامبر اس پیام کے ساتھ بھیجا کہ میں اپنے آپ کو آپ لوگوں کی پناہ میں دیتا ہوں اور آپ سے مدد مانگتا ہوں آپ میری اس موجودہ مصیبت میں دستگیری کریں اور جو لوگ ابناء کے اہل و عیال کو جلاوطن کرنے لیے جا رہے ہیں ان سے ان کو رہائی دلائیں' نیز فیروز نے عک کے پاس بھی اسی درخواست کے لیے اپنا قاصد بھیجا' اس درخواست پر بنو عقیل احلاف کے ایک شخص معاویہ کی قیادت میں برآمد ہوئے انہوں نے قیس کے ان سواروں کو جو ابناء کے اہل و عیال کو لیے جا رہے تھے اثنائے راہ میں ٹوکا اور روکا نیز انہوں نے ان کی گرفت سے ابناء کے اہل و عیال کو چھڑا لیا اور ان کے لے جانے والوں کو قتل کر دیا' اور فیروز کے صنعاء واپس آنے تک ان کو وہیں دیہات میں مقیم کرا دیا۔ اسی طرح قبیلہ عک نے مسروق کی قیادت میں یورش کر کے ابناء کے اور اہل و عیال کو ان کے جلاوطن کرنے والوں کے ہاتھ سے چھڑا لیا اور ان کو فیروز کے صنعاء واپس آنے تک دیہات میں مقیم کرا دیا۔

## قیس کی شکست و فرار:

بنو عقیل اور عک نے فیروز کی مدد کے لیے جو امدادی بھیج دیئے' جب یہ امدادی جماعتیں اور دوسرے لوگوں کے ساتھ ان کے پاس پہنچ گئیں وہ ان سب کو لے کر قیس کے مقابلے کے لیے بڑھے صنعاء کے سامنے دونوں میں شدید لڑائی ہوئی اللہ نے قیس' اس کی قوم اور دوسرے ساتھیوں کو شکست دی اور وہ سب کے ساتھ فرار ہو کر پھر اس مقام میں آ گیا جہاں وہ ان سب آوارہ گرد جماعتوں کے ساتھ اس غدارانہ یورش سے پہلے عنسی کے قتل کے بعد حیران اور سرگردان رہا کرتا تھا' یہ جماعتیں پھر صنعاء اور نجران کے درمیان میں پھرنے لگیں۔ اس سے پہلے عمرو بن معدی کرب جو عنسی کا حامی تھا۔ فروہ بن مسیک کے مقابل تھا۔

## یوم الرزم:

فروہ مسیک کا واقعہ یہ ہے کہ یہ اسلام لا کر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اس کے متعلق اس نے شعر بھی کہے تھے۔ رسول اللہ ﷺ نے جو باتیں اس سے کیں ان میں یہ بھی کہا تھا کہ کہو فروہؓ جنگ رزم میں جو ہلاکت کی مصیبت تمہاری قوم کو برداشت کرنا پڑی اس سے تم خوش ہوئے یا رنجیدہ؟ فروہؓ نے کہا جس شخص کو اپنی قوم کی ایسی تباہی دیکھنے کا اتفاق ہوا ہوگا جیسا مجھے یوم الرزم میں اپنی قوم کو ہلاک ہوتے دیکھنا پڑا وہ ضرور اس سے متاثر اور رنجیدہ ہوگا۔ یہ لڑائی فروہؓ کے قبیلے اور ہمدان کے درمیان یغوث نامی ایک بت کے متعلق ہوئی تھی جو ایک مدت ایک قبیلے کے پاس رہتا تھا اور دوسری میں دوسرے قبیلے کے پاس' چنانچہ جب قبیلہ مراد کی نوبت آئی انہوں نے چاہا کہ اسے ہمیشہ کے لیے اپنے یہاں رکھ لیں اس پر بنو ہمدان نے لڑ کر ان کو بالکل تباہ کر دیا۔ اس موقع پر الاجدع ابو مسروق ان کا رئیس تھا۔

## فروہ کا بنو مراد پر تقرر:

اس جواب پر رسول اللہ ﷺ نے اس سے فرمایا خیر اس سے کیا ہوتا ہے۔ اسلام لانے سے تو ان کی عزت بڑھ ہی گئی' فروہؓ نے کہا اگر ایسا ہے تو یہ بات میرے لیے باعث خوشی ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے اسے بنو مراد کے صدقات کا تحصیلدار مقرر کر دیا نیز ان لوگوں کا بھی جو بنو مراد کے یہاں فروکش ہوں یا ان کے علاقے میں مقیم ہوں ان کو تحصیلدار بنا دیا۔

## عمرو بن معدی کرب کا ارتداد:

عمرو بن معدی کرب کا واقعہ یہ ہے کہ یہ اپنی قوم سعد العشیرہ سے جدا ہو کر بنو زبید اور ان کے حلیفوں میں متوطن ہو گیا تھا انہیں کے ساتھ یہ بھی اسلام لے آیا اور وہیں مقیم تھا جب عنسی مرتد ہوا اور قبیلہ مذحج کے اکثر افراد اس کے ساتھ ہو گئے تو فروہؓ تو چندان لوگوں کے ساتھ جو اسلام پر بدستور قائم تھے اس شورش سے الگ تھلگ ہو گئے البتہ عمرو بھی دوسروں کے ساتھ مرتد ہو گیا۔ عنسی نے اسے اپنا نائب بنا کر پیچھے چھوڑا تا کہ وہ فروہؓ کے مقابل رہے' یہ فروہؓ کے سامنے تھا مگر دونوں حریف ایک دوسرے کے مقابلے سے اپنے اس تعلق کی وجہ سے جو ان کو براہ سے تھا بچتے رہتے تھے البتہ اشعار کی جنگ ہوتی رہتی تھی جس میں ایک دوسرے پر طنز و تعریض کرتا رہتا۔ اسی حالت میں اطلاع ملی کہ عکرمہؓ ابین پہنچ گئے ہیں۔

## عکرمہ رضی اللہ عنہ کی ابین میں آمد:

عکرمہؓ مہرہ سے چل کر یمن کے علاقے میں ابین پہنچے ان کے ساتھ ایک بڑی زبردست جمعیت جس میں مہرہ کے بہت سے لوگ تھے نیز سعد بن زید' ازد' ناجیہ' عبدالقیس بنو مالک بن کنانہ کے حذبان اور عتبہ کے عمرو بن جندب تھے' ساتھ تھی' عکرمہؓ نے قبیلہ نخع کو ان کے بھگوڑوں کو سزا دینے کے بعد اکٹھا کیا اور پوچھا تمہارا طرز عمل اس شورش میں کیسا رہا۔ انہوں نے کہا ایام جاہلیت میں بھی ہم ایک ایسے دین پر قائم تھے کہ ہم پر وہ پھبتیاں جو عرب ایک دوسرے پر کسا کرتے تھے عائد نہیں کی گئیں' چہ جائیکہ اب تو ہم اس دین پر قائم ہیں جس کی خوبی سے ہم خوب واقف ہو چکے ہیں اور جس کی محبت ہمارے قلوب میں جاگزین ہو چکی ہے۔

## قیس بن عبد یغوث اور عمرو بن معدی کرب میں کشیدگی:

عکرمہؓ نے جب اور لوگوں سے ان کے طرز عمل کی تحقیقات کی تو معلوم ہوا کہ ان کا بیان صحیح ہے ان کے عوام بدستور اسلام پر ثابت قدم رہے تھے البتہ ان کے خواص میں جو مرتد ہو گئے تھے وہ بھاگ گئے تھے' اس طرح نخع اور حمیر کو انہوں نے ارتداد کے الزام سے بری قرار دیا اور اب وہ ان کو جمع کرنے کے لیے وہیں مقیم ہو گئے قیس بن عبد یغوث نے عمرو بن معدی کرب پر یہ الزام لگایا کہ تمہاری غفلت سے عکرمہؓ یمن میں در آئے۔ اس وجہ سے دونوں میں جھگڑا ہو گیا اور انہوں نے اب ایک دوسرے پر لعن طعن شروع کیا' عمرو نے قیس پر یہ الزام لگایا کہ تم نے ابناء کے ساتھ بد عہدی کی اور داذویہ کو دھوکے سے بلا کر قتل کر دیا اور فیروز کے مقابلے سے دم دبا کر بھاگے۔ ان عیوب اور الزامات کو اس نے اپنے شعروں میں بیان کیا۔ قیس نے بھی ترکی بترکی اس کا جواب اسی انداز میں اپنے شعروں میں دیا۔

## طاہر اور مسروق کو صنعاء جانے کا حکم:

ابوبکر رضی اللہ عنہ نے طاہر ابن ابی ہالہ رضی اللہ عنہ اور مسروق کو لکھا کہ تم صنعاء جاؤ اور ابناء کی مدد کرو یہ دونوں امیر اپنے اپنے مقام سے

چل کر صنعاء پہنچے۔ نیز ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عبداللہ بن ثور بن اصغر کو لکھا کہ تم عربوں اور اہل تہامہ کے دوسرے ان لوگوں کو جو تمہاری دعوت قبول کریں، جمع کر کے اپنی جگہ میرے دوسرے حکم کے موصول ہونے تک جنگ کے لیے تیار ہو کر مقیم رہو۔

## عمرو بن معدی کرب اور خالدؓ بن اسید کی لڑائی:

عمرو بن معدی کرب کے پہلے مرتد ہونے کا واقعہ یہ ہوا تھا کہ وہ خالدؓ بن سعید کے ہمراہ تھا' عمرو ان کے خلاف ہو کر اسود سے جاملا۔ خالدؓ بن سعید اس کے مقابلے پر بڑھے اور پاس پہنچ گئے' دونوں میں مقابلہ ہوا ایک نے دوسرے پر تلوار کا وار کیا' خالدؓ کا وار اس کے کاندھے پر پڑا جس سے تلوار کا پرتلہ کٹ گیا' تلوار گر پڑی اور وار کاندھے تک سرایت کر گیا۔ عمرو نے بھی ان پر وار کیا مگر بے سود' خالدؓ بن سعید چاہتے تھے کہ دوسرا وار کریں مگر عمرو فوراً گھوڑے سے کود کر پہاڑ پر بھاگ کر چڑھ گیا۔ خالدؓ نے اس کے تمام سامان' گھوڑے اور صمصامہ نام تلوار پر قبضہ کر لیا اوروں کے ساتھ عمرو بھی اب روپوش ہو گیا تھا۔ سعیدؓ بن العاص الاکبر کی تمام املاک سعید بن العاص الاصغر کو وراثت میں ملیں اور جب یہ کوفے کے والی مقرر ہوئے عمرو بن معدی کرب نے اپنی لڑکی ان کو پیش کی مگر انہوں نے اسے قبول نہیں کیا بلکہ سعید خود عمرو کے مکان اس سے ملنے گئے اور یمن میں جو جو تلواریں خالد رضی اللہ عنہ کو ملی تھیں وہ ساتھ لے گئے اور اس سے کہا کہ ان میں تمہاری تلوار صمصامہ کون سی ہے عمرو نے کہا یہ ہے' سعیدؓ نے کہا اٹھا لو میں نے تم کو دے دی' عمرو نے اسے اٹھا لیا' اپنے خچر کی باگ ہاتھ میں لی اور اس کی زین پر تلوار کا ہاتھ مارا تلوار زین اور نمدے کو کاٹتی ہوئی خچر کے جسم میں سرایت کر گئی۔ اس کے بعد عمرو نے اسے پھر سعید رضی اللہ عنہ کو دے دیا اور کہا کہ اگر یہ میری ملک ہوتی اور آپ میرے گھر مجھ سے ملنے آئے ہوتے' میں وہ خود آپ کو دے دیتا اور اب جب کہ وہ گر چکی ہے میں اسے نہیں لیتا۔

## قیس اور عمرو بن معدی کرب کی گرفتاری:

مرتدین کی سرزنش کے لیے سب سے آخر میں جو امیر ابوبکرؓ کے پاس سے گئے وہ مہاجرؓ بن ابی امیہ تھے' انہوں نے مکہ کی راہ اختیار کی' مکے آئے وہاں سے خالدؓ بن اسید ان کے ساتھ ہو گئے' طائف آئے یہاں سے عبدالرحمان بن ابی العاص ان کے ہمراہ ہوئے' آگے بڑھے۔ جریرؓ بن عبداللہ کے مقابل آئے ان کو ساتھ لیا جب عبداللہ بن ثورؓ کے پاس آئے وہ خود ان کے ساتھ ہو گئے نجران پہنچے فروہ بن مسیک ان کے ساتھ ہوئے اب عمرو بن معدی کرب نے قیس کا ساتھ چھوڑا اور وہ خود بغیر امان حاصل کیے مہاجرؓ کی خدمت میں حاضر ہوا مہاجرؓ نے اسے اور قیس دونوں کو گرفتار کر کے قید کر دیا۔ پھر ان کے متعلق ابوبکر رضی اللہ عنہ کو لکھا بلکہ خود ان دونوں کو ان کی خدمت میں بھیج دیا۔

## مفرور باغیوں کی تلاش:

جب نجران سے مہاجرؓ مفرور اور روپوش باغی جماعتوں کی تلاش اور سرکوبی کے لیے روانہ ہوئے اور سواروں نے ان کو ہر طرف سے آلیا انہوں نے امان کی درخواست کی مگر مہاجرؓ نے ان کی درخواست نہ مانی اس پر ان کی دو جماعتیں ہو گئیں ایک سے انہوں نے عجیب پر مقابلہ کیا اور سب کا صفایا کر دیا دوسری کو ان کے رسالے نے جو عبداللہ کی قیادت میں تھا طریق اخابث میں جالیا اور اس کا قلع قمع کر دیا۔ متفرق بھٹکے بھاگے ہر راہ اور ہر سمت قتل کیے گئے۔

## قیس بن عبدیغوث کو معافی:

قیس اور عمرو بن معدی کرب ابوبکرؓ کے پاس لائے گئے ابوبکرؓ نے قیس سے کہا اے قیس تم نے اللہ کے بندوں پر یورش کر کے ان کو قتل کیا ہے' اور تم مومنین کو چھوڑ کر مشرکوں اور مرتدین کے جتھے میں شریک ہو گئے۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ کا منشاء تھا کہ اگر کوئی اس کا کھلا ہوا جرم مل جائے تو اسے قتل کر دیں' مگر قیس نے دازویہ کے قتل کی سازش اور اس میں شرکت سے صاف انکار کر دیا اور بات یہ تھی کہ یہ حرکت بہت ہی خفیہ طور پر سرانجام دی گئی تھی' قیس کے خلاف کوئی صاف شہادت ہمدست نہ ہو سکی تھی اس وجہ سے ابوبکرؓ اس کے قتل سے باز رہے۔

## عمرو بن معدی کرب کو رہائی:

عمرو بن معدی کرب سے انہوں نے کہا کیا تم کو اس بات سے شرم نہیں آتی کہ کل تم کو شکست ہوئی تم نے راہ فرار اختیار کی اور آج تم کو قید کر کے یہاں لایا گیا کاش تم اسلام کی خدمت کرتے اللہ تم کو بڑی عزت دیتا۔ اتنا کہہ کر اسے بھی رہا کر دیا اور ان دونوں کو اجازت دے دی کہ اپنے گھر چلے جائیں' عمرو نے کہا اب تو میں امیر المومنین کی نصیحت کو ضرور قبول کروں گا اور اب کبھی اپنے سابقہ کردار کا اعادہ نہیں کروں گا۔

## مفرور سرکشوں کی سرکوبی:

مہاجرؓ عجیب سے چل کر صنعاء آئے انہوں نے حکم دیا کہ تمام مفروروں کی تلاش اور تعاقب کر کے سرکوبی کی جائے چنانچہ مسلمانوں نے جس پر قابو پایا انہوں نے اسے بے دریغ بری طرح قتل کر دیا' کسی سرکش کو معاف نہیں کیا گیا البتہ سرکشوں کے علاوہ جن لوگوں نے توبہ کی اور ان کے حالات دریافت کرنے سے معلوم ہوا کہ ان کے جرم کی نوعیت شدید نہیں ہے اور ان کی اصلاح کی بھی امید کی جا سکتی ہے ان کو معاف کیا گیا۔ صنعاء پہنچ کر مہاجرؓ نے اپنے صنعاء پہنچنے اور اثنائے راہ کی ساری سرگذشت کی اطلاع ابوبکر رضی اللہ عنہ کو لکھ بھیجی۔



باب ٦

# مرتدین حضرموت ۱۱ھ

## زیاد بن لبید عامل حضرموت:

رسول اللہ ﷺ کا جب وصال ہوا تو حضرموت کے علاقوں پر آپؐ کے عامل خاص حضرموت پر زیادؓ بن لبید تھے' سکاسک اور سکون پر عکاشہؓ بن محصن تھے' اور کندہ کے عامل مہاجرؓ مقرر کیے گئے تھے مگر وہ ابھی اپنی خدمت پر جانہ سکے تھے کہ رسول اللہ ﷺ کا وصال ہو گیا اس لیے ابوبکرؓ نے اب ان کو حکم دیا کہ پہلے وہ یمن کے مرتدین سے جا کر لڑیں' ان کا قلع قمع کرنے کے بعد اپنی خدمت کا جا کر جائزہ حاصل کریں۔

## مہاجرؓ بن امیہ کا امارت کندہ پر تقرر:

ام سلمہؓ اور مہاجرؓ بن امیہ سے مروی ہے کہ مہاجرؓ غزوۂ تبوک سے رسول اللہ ﷺ کا ساتھ چھوڑ کر چلے آئے تھے' جب رسول اللہ ﷺ اس غزوے سے واپس آئے تو آپؐ ان سے ناراض تھے اسی زمانے میں ایک روز ام سلمہ رضی اللہ عنہا آپ کا سر دھلا رہی تھیں انہوں نے عرض کیا کہ مجھے اس خدمت کا کیا نفع جب آپؐ میرے بھائی سے ناراض ہیں' رسول اللہ ﷺ ان کی اس بات سے متاثر ہو گئے انہوں نے اپنے خادم کو اشارہ کیا وہ مہاجر رضی اللہ عنہ کو بلا لایا' مہاجرؓ مسلسل اپنا عذر بیان کرتے رہے یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ نے ان کی خطا معاف فرما دی ان کے عذر کو قبول کر لیا اور ان کو کندہ کا عامل مقرر فرمایا' مگر وہ بیمار ہو گئے اپنی خدمت پر جانہ سکے اس لیے انہوں نے زیاد رضی اللہ عنہ کو لکھا کہ آپ میری خدمت کو بھی انجام دیں' اس کے بعد وہ شفایاب ہوئے اور ابوبکرؓ نے ان کے تقرر کو بحال رکھا اور حکم دیا کہ پہلے تم یمن جاؤ اور وہاں نجران سے لے کر یمن کے آخری حدود تک جو باغی ہوں ان کا استیصال کرو اور پھر اپنی خدمت کا جا کر جائزہ لینا اس کے انتظار کی وجہ سے زیادؓ اور عکاشہؓ نے اب تک کندہ کے مقابلے میں کوئی کارروائی نہیں کی تھی۔

## اہل کندہ کا ارتداد:

اسود العنسی کی تحریک کو قبول کرنے کی وجہ سے کندہ مرتد ہو گئے اسی وجہ سے رسول اللہ ﷺ نے اِن کے چاروں رئیسوں پر لعنت بھیجی' ارتداد سے پہلے یہ واقعہ ہوا تھا کہ جب وہ اور حضرموت کا سارا علاقہ اسلام لے آیا ان کے صدقات کے انتظام کے متعلق رسول اللہ ﷺ نے یہ حکم دیا تھا کہ حضرموت میں بعض لوگوں کا صدقہ کندہ میں جمع کیا جائے اور بعض اہل کندہ کا صدقہ حضرموت میں جمع ہو' اسی طرح اہل حضرموت کے بعض کا صدقہ سکون میں جمع ہو اور بعض اہل سکون کا صدقہ حضرموت میں جمع ہوا کرے اس پر بنو ولیعہ کے بعض لوگوں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ ہمارے پاس اونٹ نہیں ہیں اگر آپؐ مناسب خیال فرمائیں تو آپؐ ان کو حکم دیں کہ وہ صدقے کا مال ہمارے پاس لے آیا کریں رسول اللہ ﷺ نے ان لوگوں سے کہا اگر ایسا کر سکتے ہو تو کرنا ان لوگوں نے کہا ہم اس پر غور کریں گے۔ اگر بنو ولیعہ کے پاس جانور نہ ہوں گے تو ہم صدقے کا مال خود پہنچا دیا کریں گے۔

## حضرمیوں کا صدقات پہنچانے سے انکار:

رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد جب صدقات کے وصول کرنے کا وقت آیا' زیادؓ نے لوگوں کو اپنے پاس بلایا وہ آئے'

بنو ولیعہ نے حضرمیوں سے کہا کہ تم نے جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے وعدہ کیا تھا صدقات کو ہمارے پاس پہنچا دو' انہوں نے کہا کہ تمہارے پاس بار برداری موجود ہے اپنے جانور لے آؤ اور صدقات لے جاؤ' انہوں نے بنو ولیعہ کو برا بھلا کہا' انہوں نے زیاد رضی اللہ عنہ کو برا بھلا کہا اور حضرمیوں کی جانب داری کا الزام لگایا حضرمیوں نے خود صدقات پہنچانے سے انکار کر دیا اور کندی اپنے مطالبے پر مصر رہے' یہ لوگ اپنے گھروں کو واپس چلے گئے اب ان کا طرز عمل مذبذب ہو گیا ایک قدم آگے بڑھاتے تھے اور دوسرا پیچھے ہٹاتے تھے' زیادؓ نے اس وقت تو مہاجرؓ کے انتظار میں ان کے خلاف کوئی کارروائی نہیں کی۔

## مہاجرؓ بن امیہ کی روانگی حضرموت:

جب مہاجرؓ صنعاء آ گئے اور یہاں سے انہوں نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اپنی پوری کارروائی کی اطلاع لکھ بھیجی وہ ان کے دوسرے حکم کے آنے تک صنعاء میں مقیم ہو گئے' پھر ابوبکرؓ نے ان کو اور عکرمہ رضی اللہ عنہ کو حکم بھیجا کہ تم دونوں حضرموت جاؤ' زیاد رضی اللہ عنہ کو ان کی خدمت پر بحال رکھا جائے' مکے سے لے کر یمن تک کے درمیانی علاقے کے جو لوگ تمہارے ساتھ ہیں' ان کو اپنے گھروں کو واپس جانے کی اجازت دے دینا البتہ جو خود اپنی خوشی سے جہاد میں شریک ہونا چاہے اسے ساتھ لے لینا' نیز زیاد رضی اللہ عنہ کی مدد کے لیے عبیدہؓ بن سعد کو بھی بھیج دیا جائے' مہاجرؓ نے امیر المومنین کے حکم کی بجا آوری کی' وہ خود صنعاء سے اور عکرمہؓ ابین سے حضرموت روانہ ہوئے' مآرب پر دونوں ملے۔ اور پھر وہاں سے؟ کی راہ بڑھ کر حضرموت میں در آئے ایک نے اسود کے مقابل پڑاؤ کیا اور دوسرے نے وائل کے مقابل۔

## عداء کی اونٹنی پر جھگڑا:

جب کندی زیادؓ سے خفا ہو کر چلے گئے اور انہوں نے اپنی بات پر اصرار کیا اور حضرمیوں نے اپنی بات پر' بنو عمرو بن معاویہ کے صدقات کی وصول یابی خود زیادؓ نے اپنے ذمے لی وہ ان کے پاس جو ریاض میں مقیم تھے' آئے سب سے پہلے ان کا ایک لڑکا شیطان بن حجر نظر آیا' زیادؓ نے اس کے گلے سے صدقہ حاصل کیا' اس میں کی ایک جوان اونٹنی جس کے اب تک بچہ نہیں ہوا تھا ان کو پسند آئی' انہوں نے آگ منگوائی اور اس پر زکوٰۃ کا نشان داغ دیا۔ یہ اونٹنی شیطان کے بھائی عداء بن حجر کی تھی جس پر صدقہ واجب نہ تھا اور خود اس کے بھائی کو اسے برآمد کرتے وقت شبہہ گذرا تھا مگر پھر اس نے یہ خیال کر کے کہ یہ وہ نہیں ہے اسے حوالے کر دیا۔ عداء نے کہا یہ تو میری اونٹنی شذرہ ہے اور اسی نام سے اسے آواز دی' شیطان نے کہا میرا بھائی سچ کہہ رہا ہے یہ انھیں کی اونٹنی ہے میں نے شذرہ کو صدقے میں نہیں دیا میں سمجھتا تھا کہ یہ کوئی دوسری اونٹنی ہے آپ اسے چھوڑ دیں اور اس کے عوض میں دوسری لے لیں' یہ میری ملک نہیں ہے۔ زیادؓ نے خیال کیا کہ یہ لڑکا جھوٹا بہانہ بنا رہا ہے انہوں نے اس سے کہا تو اسلام سے برگشتہ ہو کر کافر ہو گیا ہے' اس بات سے ایک فتنہ برپا ہو گیا اور دونوں کو غصہ آ گیا زیادؓ نے کہا چونکہ اب اس پر زکوٰۃ کا نشان داغ دیا گیا ہے لہٰذا اب یہ کسی طرح تم کو واپس نہیں مل سکتی یہ اللہ کے حق میں وصول کی گئی ہے اس کی واپسی کی کوئی صورت ممکن نہیں اس کی واپسی کے مطالبے سے باز آؤ کہیں یہ تمہارے لیے اسی طرح منحوس بات نہ ہو جیسے بسوس اونٹنی اپنے قبیلے والوں کے لیے ثابت ہوئی۔ اس پر عداء نے ریاض میں جو آل عمر تھے ان کو اپنی حمایت اور مدد کے لیے پکارا اور کہا کہ تمہاری موجودگی میں مجھ پر یہ ظلم اور زیادتی ہو وہ قبیلہ ذلیل ہے جس کے

گھر میں ایسا ظلم کیا جائے۔ اے ابوالسمیط میری مدد کرو۔

### ابوالسمیط حارثہ کی مداخلت:

اس آواز پر ابوالسمیط حارثہ بن سراقہ بن معدی کرب اپنے گھر سے نکل کر زیادؓ بن لبید کے پاس آیا جو کھڑے ہوئے تھے' اس نے زیادؓ سے کہا کہ آپ اس شخص کی اونٹنی چھوڑ دیں اور اس کے عوض میں جوان اونٹ لے لیں اس میں کوئی ہرج معلوم نہیں ہوتا جب کہ اونٹ کے عوض میں اونٹ دیا جائے مگر زیادؓ نے نہ مانا اور کہا کہ اب یہ نہیں ہوسکتا۔ ابوالسمیط نے کہا اگر تم یہودی ہو تو بے شک یہ نہیں ہوسکتا مگر اب تو ہوسکتا ہے' اس کے بعد اس نے اونٹنی کی طرف پلٹ کر اس کی ڈوری کاٹ ڈالی اور اس کے پہلو پر ضرب لگائی جس سے بدک کر وہ کھڑی ہوگئی' ابوالسمیط اسے بچانے کے لیے اس کے سامنے کھڑا ہوگیا' زیادؓ نے حضرموت اور سکون کے نوجوانوں کو حکم دیا کہ اسے پکڑ لو۔ انہوں نے ابوالسمیط کو جھٹکا دے کر پٹک دیا اور اس کی اور اس کے ساتھیوں کی مشکیں باندھ دیں' اور بطور یرغمال ان کو نظر بند کر لیا۔ اور اس اونٹنی کو پھر پکڑ کر حسب سابق اس کے گلے میں ڈوری باندھ دی۔

### اہل ریاض کی جنگ کی تیاری:

اب اہل ریاض نے ایک شور وغوغا برپا کیا انہوں نے ایک دوسرے کو مدد کے لیے پکارا' معاویہ کے بیٹے حارثہ کی مدد کے لیے آمادہ ہوئے اور اب انہوں نے اپنے اصلی مسلک کا اظہار کر دیا۔ اسی طرح سکون اور حضرموت زیاد رضی اللہ عنہ کی حمایت پر کمر بستہ ہو گئے۔ دونوں حریفوں کے دو زبردست لشکر ایک دوسرے کے مقابل ایستادہ ہوئے مگر نہ بنو معاویہ نے اپنے ان ہم قوم لوگوں کی وجہ سے جو زیادؓ کے پاس قید تھے جنگ کی ابتداء کی اور نہ زیاد رضی اللہ عنہ کی فوج کو ان کے خلاف کسی کارروائی کے شروع کرنے کا موقع ملا اس حالت تعطل کو مٹانے کے لیے زیادؓ نے اپنے دشمنوں سے کہلا کر بھیجا کہ ہتھیار رکھ دو' ورنہ جنگ کے لیے آمادہ ہو جاؤ اس کا جواب انہوں نے یہ دیا کہ ہم ہرگز اس وقت تک ہتھیار نہیں رکھیں گے جب تک کہ تم ہمارے آدمیوں کو رہا نہ کر دو' اس کا جواب زیادؓ نے یہ دیا کہ ان قیدیوں کو ہرگز رہا نہیں کیا جائے گا جب تک کہ تم متفرق نہ ہو جاؤ' اور تم نہایت ہی ادنیٰ درجے کے ذلیل اور خبیث لوگ ہو تم حضرموت کے باشندے اور سکون کے ہمسایہ ہو تمہارے لیے یہ ہرگز زیبا نہیں تھا کہ تم حضرموت کے علاقے میں اور اپنے موالی کے سامنے یہ متمردانہ روش اختیار کرتے۔

### زیاد کا اہل ریاض پر حملہ:

سکون نے زیادؓ سے کہا کہ یہ لوگ یوں تو باز آنے والے نہیں تم خود ان پر پیش قدمی کر کے حملہ کر دو' چنانچہ ایک رات زیادؓ نے خود ان پر یورش کر کے ان کے بہت سے آدمیوں کو قتل کر دیا اور وہ بہت ہی سراسیمگی میں ہر طرف بھاگ نکلے' ان کے فرار کے بعد زیادؓ نے قیدیوں کو رہا کر دیا اور وہ اپنے اصلی مقام طفر میں واپس چلے آئے۔

### اہل ریاض کی یورش:

جب یہ قیدی رہا ہو کر اپنے لوگوں میں آئے انہوں نے حکومت سے لڑنے کی ٹھان لی اور ایک دوسرے سے اس کے لیے عہد لیا اور انہوں نے کہا کہ اس علاقے کی حالت ہمارے یا ہمارے حریفوں کے لیے اس وقت تک خوش آئند نہیں ہوسکتی جب تک کہ اس پر کسی ایک کا بلاشرکت غیرے تصرف کامل نہ ہو' اب سب نے جمع ہو کر چھاؤنی ڈالی اور سب میں منادی کر دی کہ کوئی زکوٰۃ نہ دے'

زیادؓ نے سردست ان کا پیچھا چھوڑ دیا' نہ زیادؓ ان پر بڑھے اور نہ وہ زیادؓ پر البتہ زیادؓ نے حصین بن نمیر کو قاصد کی حیثیت سے ان سے گفتگو کرنے بھیجا' حصین کی ایک طرف اہل ریاض اور دوسری طرف زیادؓ، سکون اور حضرموت کے درمیان متعدد بار آنے جانے کا نتیجہ یہ نکلا کہ دونوں فریق ایک دوسرے کی طرف سے مطمئن ہو گئے۔ یہ اہل ریاض کی دوسری یورش تھی۔ اس کے بعد وہ چند روز خاموش رہے پھر عمرو بن معاویہ کے بیٹے اپنی مختلف گڑھیوں اور محصورہ علاقوں میں جا کر مقابلے کے لیے قیام پذیر ہوئے۔ حمد' مخوس' رمشرح' الضبعہ اور ان کی بہن عمردہ ایک ایک گڑھی میں جا کر مقیم ہوئے یہ لوگ یعنی عمرو بن معاویہ کے بیٹے اس علاقے کے رؤسا تھے۔ اسی طرح حارث بن معاویہ کے بیٹے اپنی اپنی گڑھیوں میں جا کر فروکش ہوئے' اشعث بن قیس اور سمط بن الاسود بھی ایک ایک گڑھی میں مقیم ہو گئے۔ اس طرح تمام معاویہ کی اولاد نے اس بات پر اتحاد و اتفاق کیا کہ زکوۃ نہ دی جائے اور سب اسلام سے مرتد ہو جائیں۔

## شرحبیلؓ بن السمط کی مخالفت:

البتہ شرحبیل رضی اللہ عنہ بن السمط اور ان کے بیٹے نے بنو معاویہ کے درمیان کھڑے ہو کر اعلان کیا کہ بخدا شریف قوموں کے لیے ترک مذہب کرنا بہت برا ہے' اعلیٰ درجے کے شرفاء کا تو یہ شیوہ ہوتا ہے کہ اگر ان کو اپنے مسلک کے متعلق شبہ بھی پیدا ہو' تب بھی وہ بدنامی کے خوف سے اس مسلک کو ترک کر کے اس سے زیادہ صاف مسلک کو اختیار کرنے میں پس و پیش کرتے ہیں چہ جائیکہ ایک نہایت عمدہ مذہب اور حق کو چھوڑ کر باطل اور برے کی طرف عود کیا جائے' اے خداوندا! ہم دونوں اس معاملے میں اپنی قوم سے موافقت نہیں کرتے اور آج تک انہوں نے اس بارے میں اونٹنی والے دن اور دوسرے موقع پر حکومت کے خلاف جو اجتماع کیا اس پر اظہار ندامت کرتے ہیں۔

## شرحبیلؓ بن السمط کا شب خون مارنے کا مشورہ:

اس کے بعد شرحبیلؓ بن السمط اور ان کے بیٹے سمط دونوں زیادؓ بن لبید کے پاس چلے آئے اور ان کی جماعت میں شامل ہو گئے' ابن صالح اور امرؤالقیس بن عالیس بھی زیادؓ کے پاس آئے اور انہوں نے زیادؓ سے کہا کہ آپ دشمن پر شب خون ماریں کیونکہ مسکاسک' سکون اور حضرموت کے بعض لوگ اپنی جماعتوں سے بھاگے ہوئے اشخاص ان باغیوں کی جماعت میں جا کر مل گئے ہیں تا کہ جب ہم ان پر حملہ کریں تو ان کی وجہ سے خود ہماری جماعت میں پھوٹ پڑ جائے اگر آپ ہماری رائے پر عمل پیرا نہ ہوں گے تو ہمیں یہ بھی اندیشہ ہے کہ اسی طرح خود ہماری جماعت کے لوگ جستہ جستہ ہمیں چھوڑ کر ان کی جماعت میں جا کر شامل ہو جائیں گے۔ انہیں لوگوں کے ان میں مل جانے کی وجہ سے ہمارے دشمن کے حوصلے بڑھ گئے ہیں وہ میدان میں جولانی کر رہا ہے اور امید باندھے ہے کہ ہماری جماعت کے اور لوگ بھی ہمارا ساتھ چھوڑ کر اس کے ساتھ مل جائیں گے۔

## زیادؓ بن لبید کا مرتدین پر شب خون:

زیادؓ نے کہا کہ اچھی بات ہے اسی مشورے پر عمل کیا جائے چنانچہ انہوں نے اپنی فوج کو جمع کر کے دشمن پر رات کے وقت ان کی گڑھیوں میں شب خون مارا اور دیکھا کہ وہ آگ کے الاؤں کے گرد بیٹھے ہوئے ہیں ان میں مسلمانوں نے ان لوگوں کو جن کی نیت سے وہ آئے تھے شناخت کر لیا اور بنو عمرو بن معاویہ پر جو دشمن کے قوت بازو تھے پل پڑے انہوں نے مشرح' مخوص' حمد' الضبعہ

اوران کی بہن عمروہ کو قتل کر دیا اس طرح اللہ کی لعنت ان پر پڑ گئی نیز مسلمانوں نے ان کے اور بہت سے پیروؤں کو قتل کیا جو بھاگ سکے وہ بھاگ گئے مگر اس واقعے سے بنو عمرو بن معاویہ کا خاتمہ ہو گیا اور اس کے بعد پھر وہ بھی کوئی نمایاں کام نہ کر سکے' زیادؓ قیدیوں اور مال غنیمت کو لے کر پلٹے اور ایسے راستے سے جو ان کو اشعث اور بنو الحارث بن معاویہ کے پڑاؤ پر پہنچاتا چلے۔ جب ان کے قریب آئے بنو عمرو بن معاویہ کی گرفتار شدہ عورتوں نے بنو الحارث کو دہائی دی اور پکارا' اشعث ہم تمہاری خالائیں ہیں جو اس طرح اسیر کر کے لے جائی جا رہی ہیں۔ اشعث نے بنو الحارث کو اپنے ساتھ لے کر فوراً اس آواز پر یورش کی' اور ان کو مسلمانوں کے ہاتھ سے چھڑا لیا یہ ان کی تیسری یورش تھی۔

## مہاجرؓ بن امیہ کی کندہ پر فوج کشی:

مگر اب اشعث نے محسوس کیا کہ جب زیادؓ اور ان کی فوج کو اس واقعے کا علم ہو گا' وہ بنو الحارث بن معاویہ اور بنو عمرو بن معاویہ کا پیچھا نہیں چھوڑیں گے۔ اس لیے اس نے ان دونوں خاندانوں کو اور اطراف کے قبائل سکاسک اور خصائص میں سے جو لوگ اس کے ہم نوا ہو سکے ان کو اپنے ساتھ ملا لیا۔ اس واقعے کی وجہ سے حضر موت کے اکثر قبائل علانیہ متمرد ہو گئے مگر زیادؓ کے ہمراہی ان کی اطاعت پر ثابت قدم رہے اور کندہ اپنی بات پر اڑے رہے' جب نوبت یہاں تک پہنچی تو زیادؓ اور دوسرے لوگوں نے مہاجر رضی اللہ عنہ کو خطوط لکھ کر واقعات سے مطلع کیا۔ مہاجر رضی اللہ عنہ کو یہ خطوط اس وقت ملے جب وہ صحرائے صہید کو جو مآرب اور حضر موت کے درمیان واقع ہے طے کر رہے تھے انہوں نے عکرمہ رضی اللہ عنہ کو لشکر پر اپنا نائب بنایا اور خود تیز رفتار لوگوں کو ساتھ لے کر بعجلت ممکنہ زیادؓ کے پاس پہنچے اور کندہ پر حملہ آور ہوئے اشعث ان کا امیر تھا زرقان کی گڑھی پر معرکہ آرائی ہوئی' کندہ کو شکست ہوئی' ان کے بہت سے آدمی مارے گئے اور انہوں نے بھاگ کر نجیر میں پناہ لی' وہ اس قلعے کو تعمیر و ترمیم کر کے پہلے ہی مستحکم کر چکے تھے۔

## کندہ کی بستیوں پر مسلمانوں کی یورش:

مہاجرؓ نے بڑھ کر نجیر کا محاصرہ کر لیا' اس قلعے میں کندہ کے ساتھ سکاسک' سکون اور حضر موت کے کچھ باغی افراد بھی تھے' نجیر کو تین راستے جاتے تھے' ان میں سے ایک کو زیادؓ نے' دوسرے کو مہاجرؓ نے روک لیا۔ تیسرے سے دشمن کی آمد و رفت جاری تھی مگر جب عکرمہ رضی اللہ عنہ آ گئے تو ان کو تیسرے راستے پر مقرر کر دیا۔ جب دشمن کے لیے تمام راستے مسدود ہو گئے تو مہاجرؓ نے اپنے رسالہ کو کندہ کی آبادیوں پر یورش کرنے اور ان کو پامال کرنے کا حکم دیا' ان میں سے ایک دستے کے افسر یزید بن قنان تھے' انہوں نے بنو ہند سے لے کر برہوت تک تمام بستیوں میں قتل کا بازار گرم کر دیا۔ اسی طرح مہاجرؓ نے ساحل کی طرف خالد مخزومی اور ربیعہ حضرمی کو بھیجا انہوں نے اہل محا اور دوسرے قبائل کو قتل کیا۔

## مہاجرؓ اور اہل کندہ کی جنگ:

کندہ کو جو اس وقت قلعے میں محصور تھے اپنی بستیوں کی بربادی کی اطلاع ملی تو وہ کہنے لگے اس ذلت اور بے بسی کی زندگی سے موت بہتر ہے۔ اٹھو اپنی پیشانی کے بال کاٹو اپنی جانیں خدا کے سپرد کر دو یہاں تک کہ خدا کے فضل سے تم کامیاب ہو جاؤ' یقین واثق ہے کہ خدا تمہیں ان ظالموں پر فتح دے گا۔ چنانچہ سب نے پیشانیوں کے بال کاٹ ڈالے اور ایک ایک نے جان لڑا دینے اور ایک دوسرے کی امداد سے گریز نہ کرنے کا عہد کیا' صبح ہوئی تو یہ لوگ قلعے سے نکل کر نجیر کے میدان میں اسلامی لشکر پر حملہ آور ہوئے'

کے بعد شب خون مارنے والے دستے مقرر کیے گئے اور ان کو حکم دیا گیا کہ حیرہ پر چھاپے مارو بکیر بن عبداللہ اللیثی کو ان کا امیر مقرر کیا گیا' ان میں شماخ القیسی شاعر کے علاوہ تیس اور مشہور و معزز اور بہادر افراد تھے' یہ لوگ چل کر سلیحین کے پاس پہنچے' اور اس کے پل کو توڑ دیا ان کا ارادہ حیرہ جانے کا تھا مگر وہاں انہوں نے کچھ شور شغب کی آوازیں سنیں' اس لیے آگے جانے سے رک گئے اور چھپ کر گھات میں بیٹھ گئے اور ان کے سامنے آنے کا انتظار کرنے لگے' جب وہ لوگ ان کے سامنے سے گزرے تو معلوم ہوا کہ اس شور و غل سے آگے آگے ایک رسالہ ہے' مسلمانوں نے اس رسالے کو گزرنے دیا' رسالہ خنین کی طرف بڑھ گیا' ان لوگوں کو مسلمانوں کی مطلق خبر نہ ہوئی' وہ اپنے جاسوس کے منتظر تھے۔ اس وقت نہ تو وہ مسلمانوں کے ارادے سے آئے تھے اور نہ انہوں نے اس کی تیاری کی تھی بلکہ وہ خنین کا قصد رکھتے تھے۔

## رئیس حیرہ کی برات پر حملہ:

یہ جلوس برات کا تھا آزادمرد بن آزاذ بہ رئیس حیرہ کی بہن دلہن بنا کر رئیس خنین کے پاس بھیجی جارہی تھی' خنین کا رئیس عجم کے شرفاء میں سے تھا' خطرات کے اندیشے کی وجہ سے دلہن کو پہنچانے کے لیے ایک فوجی رسالہ ساتھ کر دیا گیا تھا' فوجی رسالہ براتیوں سے آگے نکل گیا مسلمان نخلستان میں گھات لگائے بیٹھے تھے جب ساز و سامان سامنے سے گزرا تو بکیر نے شیرزاذ بن آزاذ بہ پر جو رسالے اور برات کے درمیان تھا حملہ کر دیا اور اس کی پیٹھ توڑ دی گھوڑے سوار جس کا جدھر منہ اٹھا بھاگ گئے مسلمانوں نے تمام سامان پر قبضہ کر لیا اور آزاذ بہ کی بہن اور اس کے علاوہ تیس دہقانی بیگمات گرفتار کیں اور سو کے قریب خدمت گار اور خواصیں وغیرہ ہاتھ آئیں اور اس قدر زر و جواہر حاصل ہوئے کہ ان کی قیمت کا اندازہ لگا مشکل ہے۔

## مال غنیمت کے علاوہ خمس کی تقسیم:

بکیر تمام ساز و سامان اور لونڈی غلاموں کو لے کر واپس ہوئے اور صبح کے وقت عذیب الہجانات میں سعدؓ کے پاس پہنچے' مسلمانوں نے فلک شگاف نعرہ ہائے تکبیر بلند کیے' سعدؓ نے کہا بخدا تم نے ان لوگوں کی طرح تکبیر کی آواز بلند کی ہے جن کو میں معزز سمجھتا ہوں' سعدؓ نے مال غنیمت مسلمانوں میں تقسیم کر دیا اور خمس نمایاں کارگزاروں کو انعام کے طور پر دے دیا اور باقی جو بچا وہ مجاہدوں کو عطاء کر دیا یہ مال مسلمانوں کے لیے بہت کارآمد ثابت ہوا۔

سعدؓ نے عذیب میں ایک محافظ فوجی دستہ متعین کر دیا اور دوسرے محافظ دستوں کو بھی اس کے ساتھ ضم کر دیا اور غالب بن عبداللہ اللیثی کو ان کا امیر مقرر کیا۔

## حضرت سعد بن ابی وقاص کا قدیس میں قیام:

سعدؓ قادسیہ میں اترے اس کے بعد قدیس میں اترے اور زہرہ قنطرۃ العتیق کے سامنے اس مقام پر ٹھہرے جہاں اب قادسیہ واقع ہے' سعدؓ نے بکیر کی فوجی مہم اور اپنے قدیس میں ٹھہرنے کی اطلاع دربار خلافت کو بھیجی اور ایک مہینے تک قدیس میں مقیم رہے' پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو لکھا کہ اب تک دشمنوں نے ہماری طرف رخ نہیں کیا ہے اور جہاں تک ہم کو معلوم ہے جنگ کی مہمات کسی کے تفویض نہیں کی ہیں' جب ہم کو اس کی اطلاع ملے گی فوراً آپ کی خدمت میں لکھ بھیجیں گے آپ خدا سے مدد و نصرت کی دعاء فرمائیے کیونکہ ہم اس وقت وسیع دنیا کے کنارے پر کھڑے ہیں مگر اس سے پہلے نہایت مشکلات موجود ہیں جن کا خدا تعالیٰ نے ان الفاظ میں

ذکر فرمایا ہے سَتُدۡعَوۡنَ اِلٰی قَوۡمٍ اُولِیۡ بَاۡسٍ شَدِیۡدٍ عنقریب تم کو ایک نہایت سخت اور شدید قوم کی طرف بلایا جائے گا۔

## یوم الاباقر:

اسی مقام سے سعدؓ نے عاصم بن عمرو کو زیرین فرات کی طرف روانہ کیا تھا' عاصم روانہ ہو کر میسان پہنچے' ان کو کچھ بکریوں اور گایوں کی ضرورت ہوئی مگر کہیں دستیاب نہ ہوئیں وہاں کے باشندے اطراف کی گڑھیوں اور قلعوں میں گھس گئے' عاصم بھی ان کے پیچھے چھپٹے' ایک شخص گڑھی کی دیوار پر چڑھتا ہوا ہاتھ آ گیا عاصم نے اس سے پوچھا کہ بتاؤ بکریاں اور گائیں کہاں ہیں اس نے قسم کھائی اور کہا کہ مجھے معلوم نہیں ہے مگر حقیقت میں وہ اس جگہ کے مویشیوں کا چرواہا تھا ایک بیل چلا کر بولا' خدا کی قسم یہ چرواہا جھوٹا ہے دیکھو ہم یہاں موجود ہیں' عاصم اندر گھس گئے اور بیلوں کو ہانک لائے اور اپنے لشکر میں لے گئے' سعدؓ نے ان کو لوگوں میں تقسیم کر دیا جس کی وجہ سے چند روز کھانے پینے کی افراط رہی۔

اس واقعے کو حجاج نے اپنے زمانے میں سنا تو اس نے ان لوگوں کو بلایا جو اس واقعے کے وقت وہاں موجود تھے' ان میں سے ایک نذیر بن عمرو تھے' دوسرے ولید بن عبدشمس اور تیسرے زاہر تھے' حجاج نے ان لوگوں سے دریافت کیا انہوں نے کہا ہاں یہ واقعہ صحیح ہے ہم نے سنا ہے اور دیکھا ہے اور ہم بیلوں کو ہانک کر لائے ہیں' حجاج نے کہا تم لوگ جھوٹے ہو' انہوں نے کہا کہ اگر تم اس واقعے کے وقت موجود ہوتے اور ہم نہ ہوتے تو ہم تم کو جھوٹا سمجھتے' حجاج نے کہا ہاں تم ٹھیک کہتے ہو' یہ بتاؤ کہ تمہارے دشمن اس کے متعلق کیا کہتے تھے انہوں نے کہا کہ دشمن یہ کہتے تھے کہ یہ اس بات کی علامت ہے کہ خدا ہمارے دشمنوں سے خوش ہے اور ان کو ہم پر فتح ہو گی' حجاج نے کہا کہ یہ بات جب ہی ہوتی ہے' جب کہ جماعت کے لوگ متقی اور نیک ہوں۔ انہوں نے کہا کہ یہ تو خدا کو معلوم ہے کہ ان لوگوں کے دلوں کی کیفیت کیا تھی مگر ہم تو اتنا جانتے ہیں کہ ان سے زیادہ زاہد' تارک دنیا بلکہ دنیا سے نفرت کرنے والا ہم نے کسی کو نہیں دیکھا ہے وہ لوگ کبھی ان تین باتوں سے متہم نہیں کیے گئے بزدلی' غداری اور خیانت سے' جس روز یہ واقعہ پیش آیا وہ یوم الاباقر کے نام سے مشہور ہو گیا۔ کسکر اور انبار کے درمیان بہت سے شب خون مارے گئے جن میں کافی مال غنیمت اور کھانے کی چیزیں ہاتھ آئیں اور مدتوں کام دیتی رہیں۔

## اسلامی سفارت بھیجنے کا حکم:

سعدؓ نے اہل حیرہ اور صلوبا کی طرف اپنے جاسوس بھیجے تاکہ ان سے اہل فارس کی خبریں معلوم ہوں' وہ لوگ یہ خبر لائے کہ شاہ فارس نے رستم بن فرخ زاد ارمنی کو امیر حرب مقرر کیا ہے اور اس کو لشکر آراستہ کرنے کا حکم دیا ہے' سعدؓ نے اس کی اطلاع حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں لکھ بھیجی' حضرت عمرؓ نے اس کے جواب میں لکھا کہ ایرانیوں کی طرف سے جو کچھ تم سنو یا تم کو پیش آئے تم اس کو بڑا نہ سمجھنا' اللہ سے مدد چاہو' اسی پر بھروسا رکھو' رستم کے پاس دعوت اسلام دینے کے لیے تم ایسے لوگوں کو بھیجو جو وجیہہ' عقل مند اور بہادر ہوں خدا اس دعوت کو ان کی توہین اور ہماری کامیابی کا ذریعہ بنائے گا' تم روزانہ مجھے خط لکھتے رہو' چنانچہ جب رستم نے ساباط میں پڑاؤ ڈالا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو اس کی اطلاع دی گئی۔

ایک روایت میں یہ ہے کہ جب سعد رضی اللہ عنہ کو معلوم ہوا کہ رستم ساباط کی طرف روانہ ہوا ہے تو انہوں نے لوگوں کے جمع ہونے کے لیے اپنے لشکر میں قیام کیا۔

اسمٰعیل کی یہ روایت ہے کہ سعدؓ نے عمر رضی اللہ عنہ کو لکھا کہ رستم نے مدائن کے قریب ساباط میں اپنا لشکر مرتب کیا ہے اور ہم سے لڑنے کے لیے بڑھ رہا ہے۔

## اسلامی سفارت کی روانگی:

ابوضمرہ کی یہ روایت ہے کہ سعدؓ نے عمر رضی اللہ عنہ کو لکھا کہ رستم نے ساباط میں لشکر آراستہ کیا ہے اور ایران کے گھوڑوں' ہاتھیوں اور اس کی شان وشوکت کو ساتھ لے کر ہم پر حملہ کرنا چاہتا ہے' مگر میرے نزدیک یہ سب بے حقیقت چیزیں ہیں اور نہ میں جیسا کہ آپ کی خواہش ہے اس کا تذکرہ کرتا ہوں' ہم اللہ سے مدد چاہتے ہیں اور اسی پر ہمارا بھروسا ہے' میں نے فلاں فلاں اشخاص کو جو آپ کی لکھی ہوئی صفات سے متصف ہیں رستم کے پاس بھیجا ہے۔

## اسلامی سفیروں کے اسماء گرامی:

سعدؓ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا حکم ملتے ہی ایسے لوگ منتخب کیے جو بڑے ذی حسب ونسب عقلمند' بہادر اور وجیہہ تھے' نعمان بن مقرن' بسر بن ابی رہم' جملہ بن جویۃ الکنانی' حنظلہ بن الربیع التمیمی' فرات بن حیان العجلی' عدی بن سہیل اور مغیرہ بن زرارہ بن النباش بن حبیب عقل وتدبیر اور سیاست دانی میں لاجواب تھے اور عطارد بن حاجب' اشعث بن قیس' الحارث بن حسان' عاصم بن عمرو' عمرو بن معدی کرب' مغیرہ بن شعبہ اور معنیٰ بن حارثہ ایسے لوگ تھے جو قد وقامت اور ظاہری رعب داب میں نمایاں درجہ رکھتے تھے' ان سب کو شاہ ایران کے پاس سفیر بنا کر بھیجا گیا تھا۔

## مجاہدین کی قادسیہ میں آمد:

ابووائل کا بیان ہے کہ جب سعد اپنی فوجوں کو لے کر قادسیہ پہنچے تو اس وقت شاید ہم لوگ سات ہزار سے زیادہ نہ ہوں گے اور مشرک تیس ہزار کے لگ بھگ ہوں گے مشرکوں نے ہم سے کہا کہ تم لوگ نہایت کمزور ہو' تمہارے پاس آلات جنگ ٹھیک نہیں ہیں' تم ہمارے مقابلے پر کیوں آئے' جاؤ واپس چلے جاؤ' ہم لوگوں نے جواب دیا کہ ہم واپس نہیں جاتے اور نہ ہم واپس ہونے کے لیے آئے ہیں' وہ لوگ ہمارے تیروں کو دیکھ دیکھ ہنستے اور کہتے تھے تکلے ہیں تکلے۔

## حضرت مغیرہؓ بن شعبہ کی سفارت:

جب ہم نے واپس جانے سے انکار کیا تو انہوں نے کہا کہ تم ہمارے پاس اپنے میں سے کسی عقلمند آدمی کو بھیجو تا کہ وہ تمہاری آمد کے مقصد کو ہم پر واضح کرے' مغیرہ بن شعبہ نے کہا کہ اس کام کے لیے میں جاتا ہوں' چنانچہ مغیرہ ندی پار ہو کر ان کی طرف گئے اور مسند پر رستم کے پاس جا بیٹھے' ایرانی سرداروں کو یہ جسارت ناگوار گزری اور اس پر چلائے' مغیرہ نے کہا کہ اس سے میرا مرتبہ بڑھ نہیں گیا اور تمہارے سپہ سالار کے مرتبے میں کمی نہیں آ گئی' رستم نے کہا تم ٹھیک کہتے ہو۔ تم یہ بتلاؤ کہ تم لوگ یہاں کیوں آئے ہو' مغیرہ نے کہا کہ ہماری قوم گمراہی میں گرفتار تھی' خدا نے ہم میں ایک پیغمبر مبعوث کیا خدا نے ہم کو اس کے ذریعے سے ہدایت کی اور اس کے ہاتھوں سے ہم کو رزق عطاء فرمایا' جو رزق اس نے ہم کو عطا کیا ہے یہ سمجھا جاتا ہے کہ اس کا دانہ اس سرزمین میں پیدا ہوتا ہے' جب ہم نے اور ہمارے اہل وعیال نے اس ملک کا غلہ کھایا تو انہوں نے کہا کہ ہم اس کے بغیر نہیں رہ سکتے تم ہم کو اسی ملک میں ٹھہرا دو' تا کہ یہاں کا غلہ کھائیں۔

## سفارت کی ناکامی:

رستم نے کہا کہ ہم تم کو قتل کریں گے‘ مغیرہؓ نے کہا کہ اگر تم نے ہم کو قتل کیا تو ہم جنت میں داخل ہوں گے اور اگر ہم نے تم کو قتل کیا تو تم لوگ دوزخ میں جاؤ گے ایک یہ صورت ہے کہ تم جزیہ قبول کرلو۔ جب مغیرہؓ نے جزیہ دینے کا نام لیا تو وہ لوگ برہم ہو گئے اور چلا کر بولے کہ ہم میں اور تم میں صلح ناممکن ہے مغیرہؓ نے کہا کہ تم پار ہو کر ہماری طرف آ ؤ‘ یا چاہتے ہو تو ہم تمہاری طرف آ ئیں‘ رستم نے کہا کہ ہم تمہاری طرف آ ئیں گے‘ مسلمانوں نے کچھ دیر توقف کیا‘ جب پار ہونے والے ایرانی اس طرف آ گئے تو مسلمانوں نے ان پر حملہ کیا اور ان کو شکست دے دی۔

## کافور کا قمیص سے تبادلہ:

عبید بن جحش السلمی کا بیان ہے کہ اس جنگ میں میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے کہ ہم لوگ آدمیوں کی پیٹھوں کو روندتے ہوئے عجمیوں کی طرف بڑھ رہے تھے‘ ہمارے ہتھیار ان کو چھوئے تک نہ سکے تھے‘ بلکہ انہوں نے آپس میں ہی ایک دوسرے کو قتل کر دیا تھا ہم کو کافور کی ایک تھیلی ملی۔ جس کو ہم نے نمک خیال کیا‘ ہم نے گوشت پکایا اور اس کو ہانڈی میں ڈالا مگر اس میں کوئی ذائقہ پیدا نہ ہوا‘ ایک عبادی شخص ہمارے پاس سے گزرا‘ اس کے پاس ایک قمیص تھی‘ اس نے ہم سے کہا کہ اے عربو! تم اپنا کھانا خراب نہ کرو کیونکہ یہاں کا نمک کسی کام کا نہیں ہے۔ اگر تم چاہتے ہو تو اس کے عوض میں یہ قمیص لے سکتے ہو‘ ہم نے اس سے قمیص لے لی اور اس کو کافور کی تھیلی دے دی‘ اور قمیص اپنے میں سے ایک شخص کو پہنا دی ہم اس کو ساتھ لے کر گھومتے اور اس پر اکڑتے تھے مگر جب ہم کو کپڑوں کی قدر و قیمت کا پتا چلا تو معلوم ہوا کہ وہ قمیص صرف دو درہم کی تھی۔

## مشرکین کی فوجی چوکی پر حملہ:

عبید کہتے ہیں کہ میں ایک ایسے شخص کے پاس پہنچا جس کے جسم پر ہتھیار تھے اور اس کے ہاتھوں میں سونے کے کنگن تھے میں نے اس سے بات نہیں کی بلکہ اس کی گردن مار دی‘ ایرانی شکست کھا کر صرات پہنچے ہم نے ان کا تعاقب کیا انہوں نے وہاں بھی شکست کھائی اور مدائن تک پسپا ہو گئے‘ مسلمان کوفے تک پہنچ گئے‘ مشرکوں کی ایک فوجی چوکی دیر ملاخ میں تھی مسلمان وہاں پہنچے اور لڑ کر ان کو شکست دی‘ مشرکین شکست کھا کر دجلہ کے کنارے جا ٹھہرے ان میں سے بعض لوگ کلواذی کے پاس سے پار ہوئے اور بعض مدائن سے نیچے جا کر پار ہوئے‘ مسلمانوں نے مشرکین کو محصور کر لیا ان کے پاس کھانے کو کچھ نہ رہا اور کتے‘ بلیاں کھانے لگے رات کو موقع پا کر باہر نکلے اور جلولا میں داخل ہو گئے مسلمانوں نے وہاں بھی ان کو جا لیا‘ سعدؓ کے مقدمے کے افسر ہاشم بن عتبہ تھے اور وہ مقام جہاں مسلمان دشمنوں کے پاس پہنچ گئے تھے فرید تھا۔

ابووائل کا بیان ہے کہ عمرؓ نے اہل کوفہ پر حذیفہ بن الیمان رضی اللہ عنہ کو امیر مقرر کیا تھا اور اہل بصرہ پر مجاشع بن مسعود کو امیر مقرر کیا تھا۔

## یزدجرد کا وزراء سے مشورہ:

مغیرہؓ کا بیان ہے کہ مسلمانوں کا وفد رستم کو چھوڑ کر سیدھا یزدجرد کے ایوان پر پہنچا تا کہ یزدجرد کو دعوت اسلام دی جائے اور اس پر حجت قائم کر دی جائے‘ مسلمانوں کے گھوڑوں کی پیٹھیں ننگی تھیں‘ اور تیزی اور چستی کا یہ عالم تھا کہ سب گھوڑے ہنہناتے اور

ٹاپیں مارتے تھے مسلمانوں نے یزدجرد کے پاس پہنچنے کی اجازت چاہی مگر ان کو روک دیا گیا' یزدجرد نے اپنے وزراء اور اعیان مملکت کو طلب کیا تاکہ ان سے طریقہ کار اور مسلمانوں سے گفتگو کرنے کے متعلق مشورہ کرے۔

### اسلامی وفد کی ظاہری ہیئت:

جب لوگوں کو مسلمانوں کی آمد کی اطلاع ہوئی تو ان کے دیکھنے کے لیے جوق در جوق آنے لگے۔ مسلمانوں کی ظاہری ہیئت یہ تھی کہ ان کے جبے پھٹے ہوئے کاندھوں پر چادریں پڑی ہوئیں ہاتھوں میں باریک باریک کوڑے اور پاؤں پر موزے چڑھائے ہوتے تھے۔

### اسلامی سفارت یزدجرد کے دربار میں:

مشورہ ہونے کے بعد مسلمانوں کو دربار میں داخل ہونے کی اجازت دی گئی۔ چنانچہ مسلمان اندر داخل ہوئے' قادسیہ کے ایک قیدی جو بعد میں بہت پکے مسلمان ہو گئے تھے وہ مسلمانوں کے وفد کی آمد کے وقت وہاں موجود تھے بیان کرتے ہیں کہ لوگوں کو جب مسلمانوں کی آمد کی خبر ہوئی تو بکثرت آ آ کر ان کو دیکھنے لگے میں نے ایسے رعب داب کے دس آدمی کبھی نہیں دیکھے تھے کہ ان کی ہیبت ہزاروں پر چھا جائے' ان کے گھوڑے ٹاپیں مار رہے تھے' اور ایک دوسرے کو دھمکا رہے تھے' اور اہل فارس ان کی ہیئت کذائی اور ان کے گھوڑوں کی حالت دیکھ کر ان سے نفرت کر رہے تھے۔

### امیر وفد نعمان اور یزدجرد کی گفتگو:

جب عربوں کا وفد یزدجرد کے دربار میں داخل ہوا تو یزدجرد نے ان کو بیٹھنے کا حکم دیا۔ وہ بہت بدتہذیب تھا۔ چنانچہ ترجمان کے ذریعے سے پہلی بات چیت جو اس کے اور عربوں کے درمیان ہوئی وہ یہ تھی اس نے ترجمان سے کہا کہ ان سے پوچھو تم ان چادروں کو کیا کہتے ہو' اس نے نعمان سے پوچھا کہ تم اپنی چادر کو کیا کہتے ہو۔ نعمان امیر وفد تھے' نعمان نے کہا کہ ہم اس کو برد کہتے ہیں۔ اس سے یزدجرد نے فال لی اور فارسی محاورے کے مطابق کہا جہاں برد ایرانیوں کے چہروں کی رنگت بدل گئی اور ان کو یزدجرد کی یہ حرکت ناگوار گذری' پھر اس نے عربوں کے جوتوں کو پوچھا کہ تم ان کو کیا کہتے ہو انہوں نے کہا ہم ان کو نعال کہتے ہیں۔ یزدجرد نے کہا ہمارے ملک میں نالہ نالہ' پھر پوچھا کہ تمہارے ہاتھ میں کیا ہے۔ نعمان نے کہا کہ اس کو سوط کہتے ہیں اس نے سمجھا سوخت اور کہا سوخت فارسی میں جلنے کو کہتے ہیں۔ ان لوگوں نے فارس کو جلا دیا خدا ان کو جلائے یزدجرد کا اشارہ اہل فارس کی طرف تھا۔ اہل فارس اس کی باتوں پر بہت خفا ہو رہے تھے۔

### یزدجرد کی دھمکی:

اس کے بعد یزدجرد نے پوچھا کہ تم لوگ یہاں کیوں آئے ہو اور ہم سے جنگ کرنے اور ہمارے ملک میں گھسنے کا کیا باعث ہے' کیا اس لیے کہ ہم نے تم کو شتر بے مہار کی طرح چھوڑ رکھا ہے اور تمہاری طرف توجہ نہیں کی ہے' تم کو ہمارے مقابلے پر آنے کی جرأت کیسے ہوئی ہے۔ نعمان بن مقرن نے اپنے ارکان کی طرف متوجہ ہو کر کہا کہ اگر آپ لوگوں کی رائے ہو تو اس کا جواب میں دوں اور اگر کوئی اور صاحب بولنا چاہتے ہیں تو میں ان کو اجازت دیتا ہوں' سب نے کہا آپ ہی بولیں اور بادشاہ سے کہا کہ اس شخص کا کہنا ہمارا کہنا ہے۔

## نعمان بن مقرن کی ایرانی دربار میں تقریر:

نعمان نے اپنی گفتگو اس طرح شروع کی' اللہ نے ہم پر اپنا فضل کیا ہے' ہمارے پاس ایک رسول ﷺ کو بھیجا ہے انہوں نے ہم کو نیکی کا راستہ دکھایا اور اس پر چلنے کا حکم دیا۔ انہوں نے ہم کو شر سے آگاہ کیا اور اس سے باز رہنے کا حکم دیا ہے' انہوں نے ہم سے وعدہ کیا کہ اگر تم میرا کہنا مانو گے تو تم کو اچھی دنیا اور اچھی آخرت نصیب ہوگی۔ عرب قبائل میں سے جس کسی کو ہمارے رسولؐ نے دعوت دی ان میں دو جماعتیں ہوگئیں' ایک جماعت نے ان کا ساتھ دیا اور دوسری ان سے الگ ہوگئی۔ ان کے دین میں گنتی کے چند ہی لوگ داخل ہوئے' کچھ عرصہ تک یہی حالت رہی پھر ان کو خدا نے حکم دیا کہ تم مخالفت کرنے والے عربوں سے لڑو' چنانچہ آپ نے ان سے جنگ کی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ سب لوگ ان کے دین میں شامل ہو گئے۔ بعض تو بادل ناخواستہ اور بعض بطیب خاطر' اس کے بعد ہم سب کو معلوم ہوا کہ ان کا لایا ہوا مذہب ہماری عداوت اور تنگ خیالی کی زندگی سے کہیں بہتر ہے' ہمارے رسولؐ نے ہم کو حکم دیا ہے کہ اپنے قریب کی قوموں کو دعوت اسلام دیں' چنانچہ ہم سب کو انصاف کی طرف مدعو کرتے ہیں اور تم کو اپنے دین کی طرف بلاتے ہیں ہمارا دین ایسا دین ہے جس نے نیکی اور بدی میں امتیاز کامل کر دیا ہے۔ اگر تم انکار کرتے ہو تو اس کا نتیجہ تمہارے حق میں برا ہوگا مگر ایک صورت یہ بھی ہے کہ تم جزیہ دینا منظور کرو ورنہ تلوار سے مقابلہ ہے' اگر تم نے ہمارا مذہب قبول کر لیا تو ہم تم کو کتاب اللہ دے جائیں گے اور تم کو اس شرط پر برقرار رکھیں گے کہ تم اس کے احکام کے مطابق حکومت کرو۔ اس صورت میں ہم تم سے اور تمہاری حکومت سے کوئی تعرض نہ کریں گے۔ اور اگر تم نے جزیہ دے کر جان بچائی تو ہم اس کو قبول کریں گے اور تمہاری حفاظت کریں گے ورنہ ہم تم سے لڑیں گے۔

## یزدجرد کی دولت کی پیش کش:

یہ تقریر سن کر یزدجرد نے کہا کہ میں بخوبی جانتا ہوں کہ دنیا میں تم سے زیادہ بدبخت قلیل التعداد اور خستہ حال کوئی قوم نہیں تھی ہم تمہاری خبر لینے کے لیے سرحد کے زمینداروں کو مقرر کر دیتے تھے۔ ہماری بجائے وہ تم سے نبٹ لیتے تھے' فارس نے تم پر کبھی چڑھائی نہیں کی ہے تم کو یہ خیال نہیں کرنا چاہیے کہ تم ان کے سامنے ٹھہر سکو گے۔ اگر تمہاری تعداد میں اضافہ ہو گیا ہے تو اس بات پر تم کو اکڑنا نہیں چاہیے۔ اگر قحط سالی اور افلاس نے تم کو یہاں آنے پر مجبور کیا ہے تو ہم تمہاری غذا کا اس وقت تک کے لیے انتظام کیے دیتے ہیں جب تک کہ تمہارے یہاں کچھ پیدا ہو' ہم تمہارے سرداروں کی عزت کریں گے' تم کو کپڑے پہنائیں گے اور تم پر ایسے شخص کو بادشاہ مقرر کریں گے جو تمہارے ساتھ نرمی سے پیش آئے۔

## مغیرہ بن زرارہ کی ولولہ انگیز تقریر:

یزدجرد کی یہ باتیں سن کر مسلمان امراء نے سکوت اختیار کیا مگر مغیرہ بن زرارہ سے ضبط نہ ہو سکا' انہوں نے کھڑے ہو کر کہا اے بادشاہ! یہ لوگ سرداران عرب اور وہاں کے معززین ہیں اشراف ہیں' اور اشراف سے شرماتے ہیں اور اشراف کی عزت اشراف کرتے ہیں' انہوں نے تم سے سب باتیں نہیں کہی ہیں اور نہ تمہاری سب باتوں کا جواب دیا ہے انہوں نے ٹھیک کیا' ان کے شایان شان ایسا ہی تھا' مجھ سے گفتگو کرو تا کہ میں صاف صاف جواب دوں اور یہ لوگ اس کی شہادت دیں۔

تم نے ہمارے متعلق جو کچھ بیان کیا ہے اس سے تم پورے طور پر واقف نہیں ہو' تم نے ہماری خستہ حالی کا ذکر کیا ہے' بے شک

ہم سے زیادہ خستہ حال کون ہوگا' تم نے ہماری فاقہ مستی کا ذکر کیا ہے بے شک اس کی مثال ملنا مشکل ہے ہم کیڑے مکوڑے سانپ بچھوتک کھا جاتے تھے اور ان کو اپنی غذا سمجھتے تھے' ہمارے مکانات بس زمین کی سطح تھی' ہم اونٹوں اور بکریوں کے بالوں کو بن بن کر جو پہن لیتے تھے وہ ہمارا لباس تھا۔ ہمارا مذہب یہ تھا کہ ایک دوسرے کی گردن مارتے تھے اور ایک دوسرے کو لوٹتے تھے مگر یہ سب باتیں اب پرانی ہو چکی ہیں' خدا نے ہم میں ایک بہترین شخص کو پیدا کیا ہے' ہم اس کے حسب ونسب سے بخوبی واقف ہیں اس کا وطن بہترین وطن ہے اس کا حسب ہم سب سے اچھا ہے اس کا گھرانا ہم سب کے گھرانوں سے بالاتر ہے۔ اس کا قبیلہ ہم سب کے قبیلوں سے معزز ہے وہ بذاتِ خود بہترین خصائل سے متصف تھا۔ سب سے زیادہ صادق القول' سب سے زیادہ بردبار' اس نے ہم کو ایک چیز کی طرف مدعو کیا مگر بجز اس کے یارِ غار کے جو اس کے بعد خلیفہ ہوئے ہم میں سے اور کسی نے اس کی بات نہیں مانی' وہ بولتا ہم بھی بولتے' وہ سچ کہتا ہم جھوٹ کہتے' وہ جس کام کو زیادہ کرتا ہم اس کو کم کرتے مگر وہ کچھ نہ کہتا۔ بالآخر خدا نے ہمارے قلوب میں اس کی تصدیق اور اس کی پیروی کرنے کا خیال پیدا کر دیا۔ وہ ہمارے اور رب العالمین کے درمیان واسطہ بن گیا وہ ہم سے جو کچھ کہتا وہ خدا کا کہنا ہوتا تھا اور جس کام کا حکم دیتا وہ خدا کا حکم ہوتا تھا' اس نے ہم سے کہا کہ تمہارا رب کہتا ہے کہ میں ہی تنہا اللہ ہوں۔ میرا کوئی شریک نہیں ہے' میں تھا جب کہ کوئی چیز نہ تھی ہر چیز فنا ہو جائے گی' بجز میری ذات کے' میں نے تمام چیزوں کو پیدا کیا ہے اور ہر چیز میری طرف واپس ہوگی' میری رحمت نے تم کو آ لیا ہے میں نے اس شخص کو تمہاری طرف بھیجا ہے تاکہ تم کو راہ راست پر چلاؤں تاکہ تم کو مرنے کے بعد عذاب سے نجات ملے اور اپنے گھر دار السلام کو تم پر حلال کر دوں۔

لہٰذا ہم شہادت دیتے ہیں کہ وہ پیغمبر جو کچھ لایا ہے حق ہے حق کے پاس سے لایا ہے۔ اس نے ہم سے کہا ہے کہ اس چیز میں جو کوئی تمہاری اتباع کرے گا اس کو وہی فائدے حاصل ہوں گے جو تم کو حاصل ہیں اور اس پر وہی امور واجب ہوں گے جو تم پر واجب ہیں' جو شخص اس کے قبول کرنے سے انکار کرے اس کے سامنے جزیہ پیش کرو اگر قبول کرے تو جس طرح تم اپنی حفاظت کرتے ہو اس کی بھی حفاظت کرو اور جو اس سے بھی انکار کرے اس سے جنگ کرو میں تمہارے درمیان حکم ہوں' تم میں سے جو لوگ قتل ہوں گے میں ان کو اپنی جنت میں داخل کروں گا اور جو باقی رہیں گے ان کو حریفوں پر نصرت عطا کروں گا۔ اے بادشاہ! یا تو ذلت کے ساتھ جزیہ دینا قبول کر لے ورنہ تلوار ہے یا اسلام لے آ تاکہ تجھ کو نجات نصیب ہو۔

## یزدجرد کا اہانت آمیز سلوک:

یزدجرد نے کہا کہ تم مجھ سے ایسی باتیں کہتے ہو' مغیرہ نے کہا کہ میرا روئے سخن تو اس کی طرف ہے جو مجھ سے گفتگو کرتا ہے اگر تمہارے سوا کوئی اور شخص مجھ سے گفتگو کرتا تو میری بات کا رخ تمہاری طرف نہ ہوتا' یزدجرد نے کہا اگر قاصدوں کا قتل کرنا خلاف اصول نہ ہوتا تو میں تم کو قتل کر دیتا' میرے پاس تمہارے لیے کچھ نہیں ہے' اس کے بعد حکم دیا کہ ایک ٹوکرا بھر مٹی لاؤ' اور ان میں کے سب سے معزز شخص کے سر پر لاد دو اور اس کو ہانکتے ہانکتے مدائن سے خارج کر دو۔

## عاصم بن عمرو اور مٹی کا ٹوکرا:

جاؤ تم اپنے سردار کے پاس واپس چلے جاؤ' یاد رکھو کہ میں تمہاری سرکوبی کے لیے رستم کو بھیج رہا ہوں تاکہ وہ تم کو اور تمہارے سردار کو قادسیہ کی خندق میں مبتلائے عذاب کر کے موت کے گھاٹ اتار دے پھر میں اس کو تمہارے ملک میں بھیج کر اس سے زیادہ مزا

چکھاؤں گا جتنا کہ سابور نے تم کو چکھایا تھا۔ اس کے بعد اس نے پوچھا تم میں سب سے زیادہ باعزت کون ہے؟ سب لوگ خاموش رہے عاصم مٹی لینے کے لیے جھپٹے اور کہا کہ میں ان سب کا سردار ہوں یہ مٹی میرے سر پر لا دو۔ یزدجرد نے کہا کیا ایسا ہی ہے عرب سرداروں نے کہا ہاں درست ہے چنانچہ مٹی عاصم کے سر پر لا دی گئی' عاصم اس کو لیے لیے دربار اور شاہی محل سے باہر اپنے گھوڑے کے پاس پہنچے اور اس کے اوپر لا دی اور تیزی سے روانہ ہوئے اور سعدؓ کے پاس لے گئے' عاصم سب سے آگے نکل گئے' قدیس کے پاس پہنچ کر اندر قصر میں داخل ہو گئے اور کہا کہ اپنے امیر کو فتح کی بشارت دو ہم انشاء اللہ ضرور فتح یاب ہوں گے۔ عاصم نے مٹی کو اپنی گود میں لیا اور سعدؓ کے پاس لے گئے' ان کو واقعات کی اطلاع دی اور کہا مبارک ہو خدا نے ہم کو ان کے ملک کی کنجیاں عطا کی ہیں۔

عاصم کے ساتھی بھی آ گئے اور سب مل کر اپنی قوت میں اضافہ کرنے لگے' ادھر دشمنوں کے دل پر مسلمانوں کی ہیبت بڑھتی گئی۔

## یزدجرد اور رستم کی گفتگو:

**یزدجرد کے درباریوں کو اس کا یہ فعل اور مسلمانوں کی حرکت نہایت ناگوار گزری' رستم ساباط سے بادشاہ کے پاس آیا تاکہ اس سے واقعات معلوم کرے اور یہ کہ اس نے مسلمانوں کو کیسا پایا' بادشاہ نے کہا کہ میں نہیں جانتا تھا کہ عربوں میں ایسے لوگ موجود ہیں جیسے کہ میں نے اب دیکھے ہیں وہ میرے پاس آئے' میں خیال کرتا ہوں کہ تم لوگ ان سے زیادہ عقل مند اور حاضر جواب نہیں ہو' یزدجرد نے رستم کو عربوں کے نمائندے کی گفتگو سنائی' یزدجرد نے کہا کہ ان لوگوں نے مجھ سے سچ کہا ہے یا تو وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے یا اس کے لیے جان دے دیں گے' مگر میں سمجھتا ہوں کہ ان کا سردار نہایت احمق آدمی تھا کیونکہ جب اس نے جزیے کا ذکر کیا تو میں نے اس کو مٹی دے دی' جس کو اس نے اپنے سر اٹھا لیا۔ اس کو لے کر چلا گیا اگر وہ چاہتا تو کسی اور پر ٹال دیتا' معلوم نہیں اس میں کیا راز تھا' رستم نے کہا اے بادشاہ وہ شخص سب سے زیادہ دانشمند تھا' اس نے اس چیز سے فال لی ہے' اس بات کو اس کے سوا اس کا کوئی اور ساتھی نہیں سمجھ سکا ہے۔**

## رستم کی برہمی:

رستم بادشاہ کے پاس سے غم و غصے سے بھرا ہوا واپس آیا وہ نجوم اور کہانت سے واقف تھا اس نے فوراً وفد کو گرفتار کرنے کے لیے آدمی دوڑائے' اور اپنے ایک معتمد علیہ سے کہا کہ اگر ہمارے قاصدوں نے ان لوگوں کو پکڑ لیا تو اس کا یہ مطلب ہوگا کہ ہم نے اپنے ملک کو پا لیا ہے اور اگر قاصد ناکام رہے تو گویا خدا نے تمہارا ملک اور تمہاری اولاد تم سے چھین لی ہے' اور اس میں کسی شک وشبہ کی گنجائش باقی نہ رہے گی' حجام کا بیٹا حکومت کے قابل نہیں ہوتا' وہ لوگ ہمارے ملک کی کنجیاں لے گئے ہیں' ان باتوں کو سن کر ایرانیوں کا غیظ و غضب اور بہت بڑھ گیا۔

## یوم الحیتان:

اس وفد کے مسلمان یزدجرد کے پاس روانہ ہونے سے لے کر صیادین واپس آنے تک غارت گریاں کرتے اور مچھلیوں کا شکار کرتے رہے' سواد بن مالک التمیمی نجاف کی طرف گئے' فراض بھی اس کے نزدیک تھا' تین سو مویشی یعنی خچر' گدھے اور بیل وغیرہ پکڑ کر لائے' اور ان پر مچھلیاں لا دیں۔ اور ہانکتے ہانکتے صبح تک اپنے لشکر میں آ گئے' سعدؓ نے مویشی اور مچھلیاں لوگوں میں تقسیم کر دیں اور مجاہدین کو دینے کے بعد خمس میں سے جو کچھ بچا وہ انعامات میں تقسیم کر دیا اور لونڈی غلاموں کو بھی حصوں میں لگا دیا۔ اس معرکہ کا

نام یوم الحیتان ہے' آزادمرد بن آزاذبہ ان لوگوں کی تلاش میں نکلا تھا مگر سواد اوران کے سوار اس پر پلٹ پڑے' سلیحین کے پل پرلڑائی ہوئی یہاں تک کہ جب ان کو معلوم ہوگیا کہ مال غنیمت دشمن کی زد سے نکل گیا ہے تو خود بھی اس کے پیچھے پیچھے چلے آئے اور غنیمت کو مسلمانوں کے پاس پہنچا دیا۔

## ایام اللحم:

اس زمانے میں مسلمان گوشت کے لیے بہت بے چین تھے' گیہوں' جو' کھجور اور دوسرے غلے تو ان کے پاس بہت دنوں کے قیام کے لیے کافی مقدار میں موجود تھے مگر گوشت نہ تھا اس لیے ان کی ٹکڑیاں صرف گوشت کی طلب میں نکلا کرتی تھیں۔ اسی لیے وہ ان معرکوں کو ایام اللحم' یوم الاباقر اور یوم الحیتان سے موسوم کرتے تھے۔ ایک اور سریہ مالک بن ربیعہ بن خالد التیمی کی سرکردگی میں بھیجا گیا۔ ان کے ساتھ مساور بن نعمان التیمی بھی تھے' ان دونوں نے فسیوم پر چھاپہ مارا' اور بنو تغلب اور بنو نمر کے اونٹ پکڑ لیے اور ان کو ہانکتے ہوئے اگلے روز سعدؓ کے پاس آ گئے' اونٹ لوگوں کے لیے ذبح کر دیئے گئے جس کی وجہ سے گوشت کی افراط ہوگئی۔ عمرو بن الحارث نے نہرین پر چھاپہ مارا۔ وہاں ان کو باب ثوراء پر بکثرت مویشی ملے' وہاں سے ارض شیلیٰ کی طرف جو کل نہر زیاد کہلاتی ہے آئے اور وہاں سے لشکر میں آ گئے' عمرو کا بیان ہے کہ اس وقت وہاں صرف دو نہریں تھیں۔

خالدؓ کے عراق جانے اور سعدؓ کے قادسیہ آنے میں دو سال اور چند دن کا وقفہ ہے' سعدؓ وہاں دو ماہ سے کچھ زیادہ مقیم رہے تھے۔ بالآخر فتح مند ہوئے۔

## انوشجان بن الہربذ کا قتل:

واقعہ بویب کے بعد عربوں اور ایرانیوں کے درمیان ایک یہ واقعہ بھی پیش آیا تھا کہ انوشجان بن الہربذ سواد بصرہ سے نکل کر باشندگان غضی پر حملہ کرنے کے ارادہ سے چلا مگر قبیلہ تمیم کے خاندانوں کے چار سرداروں نے جو ان کے سامنے ہی آباد تھے اس کو روک لیا۔ ان میں سے ایک المستورد رباب کے سردار تھے۔ اور عبداللہ بن زیدان کے دست راست تھے' دوسرے جزء بن معاویہ سعد کے سردار تھے اور ابن النابغہ ان کے معاون تھے' تیسرے الحسن بن نیار عمرو کے سردار تھے اور اعور بن بشامہ ان کے معاون تھے' چوتھے حصین بن معبد حنظلہ کے سردار تھے اور الشبہ ان کی اعانت کرتے تھے۔ قبل اس کے کہ انوشجان اہل غضی تک پہنچے ان سرداروں نے مل کر اس کو قتل کر دیا' جب سعدؓ سپہ سالار ہو کر آئے تو یہ سردار' اہل غضی اور وہاں کی تمام جماعتیں سعدؓ کے ساتھ آ کر مل گئیں۔



باب ۱۱

# رستم کی قیادت

سری، محمد وطلحہ اور عمرو کی اسناد کے حوالے سے بیان کرتے ہیں:

سواد عراق کے باشندوں نے فریاد کے طور پر بادشاہ یزدجرد کے پاس یہ پیغام بھیجا اہل عرب قادسیہ میں ایسے ارادے کے ساتھ اترے ہیں جو جنگ کرنے کے مشابہ ہے وہ جب سے قادسیہ میں اترے ہیں' اس وقت سے انہوں نے کوئی چیز نہیں چھوڑی ہے اس جگہ سے لے کر دریائے فرات تک انہوں نے سب چیزیں لوٹ لی ہیں' قلعوں کے علاوہ اور کہیں آبادی کا نشان نہیں ہے' مویشی باقی نہیں رہے ہیں اور کھانے پینے کی وہ چیزیں جو قلعوں میں محفوظ نہیں کی جا سکتی ہیں۔ وہ سب ختم ہو گئی ہیں' اب یہی کام باقی رہ گیا ہے کہ وہ ہمیں قلعوں سے نکال دیں۔ اگر فریادرسی میں تاخیر ہوئی تو ہم اپنے ہاتھوں سے یہ قلعے ان کے حوالے کر دیں گے۔

وہ بادشاہ جن کی جاگیریں اس علاقے میں تھیں انہوں نے بھی اسی قسم کا مضمون لکھ کر بھیجا اور اس معاملے میں ان کی تائید و امداد کی' انہوں نے بادشاہ کو اس بات پر آمادہ کیا کہ وہ رستم کو بھیجے۔

## رستم سے خطاب:

جب یزدجرد نے رستم کو بھیجنے کا مصمم ارادہ کر لیا تو اس نے رستم کو بلا بھیجا۔ جب وہ اس کے پاس آیا تو اس نے رستم سے کہا:

میں چاہتا ہوں کہ میں تمہیں اس طرف روانہ کروں کیونکہ میرا کام اس کے اندازے اور اہمیت کے لحاظ سے انجام پذیر ہوتا ہے۔ موجودہ دور میں تم ہی اہل فارس کے ''مرد میدان'' ہو۔ تم دیکھ رہے ہو کہ ان پر ایسی مصیبت نازل ہوئی ہے جو اردشیر کے خاندان کے دور حکومت سے کبھی نازل نہیں ہوئی تھی' اس نے بادشاہ کی یہ بات مان لی اور اس کی حمد وثنا کی۔

بادشاہ نے کہا:

''میں چاہتا ہوں کہ تمہارے خیالات پر غور کروں تا کہ تمہاری معلومات کا مجھے علم ہو سکے۔ مجھے عربوں کے وہ احوال و اعمال بتاؤ جو قادسیہ کے قیام کے دوران ان سے رونما ہوئے ہوں۔ مجھے اہل عجم کا حال بھی بتاؤ کہ وہ کس طرح ان سے مقابلہ کریں گے؟''۔

## عقاب کی مثال:

رستم نے جواب دیا: ''وہ ان بھیڑیوں کی مانند ہیں جس نے گلہ کو غافل پا کر اسے خراب کر دیا ہو' بادشاہ نے کہا' یہ بات نہیں ہے۔ میں تم سے یہ سوال اس لیے کر رہا ہوں کہ تم ان کا حال بیان کرو' تا کہ میں تمہیں اس کے مطابق کام کرنے میں تقویت پہنچا سکوں مگر تم اس بات کو نہیں سمجھ سکے۔ لہٰذا میری یہ بات اچھی طرح سمجھ لو کہ ان کی مثال اہل فارس کے مقابلے میں ایسی ہے جیسے ایک عقاب اس پہاڑ پر پہنچ گیا ہو جہاں پرندے رات کے وقت بسیرا کرتے ہوں اور وہاں پہاڑ کے دامن میں اپنے آشیانوں میں رات گذارتے ہوں۔ جب صبح ہوئی تو پرندوں نے دیکھا کہ وہ گھات میں بیٹھا ہوا ہے' چنانچہ ان میں سے جو کوئی اکیلا نکلتا ہے' اسے دبوچ

لیتا ہے۔

پرندوں نے جب یہ حالت دیکھی تو اس کے خوف سے کوئی نہیں نکلا' تا ہم جب کوئی اکیلا نکلتا' وہ اسے پکڑ لیتا تھا۔ اگر وہ اکٹھے ہو کر نکلتے تو وہ اسے بھگا سکتے تھے' سب سے بڑی بات یہ تھی کہ متحد ہو کر وہ سب محفوظ رہ سکتے تھے مگر اختلاف کی صورت میں جو کوئی گروہ نکلتا تھا وہ ہلاک ہو جاتا تھا۔ یہ مثال عرب وعجم پر بالکل منطبق ہوتی ہے' لہٰذا تم اسی کے مطابق عمل کرو۔

## رستم کی معذرت:

رستم بولا ''اے بادشاہ! مجھے چھوڑ دیجیے کیونکہ اہل عرب کے دلوں میں اہل عجم کی ہیبت اس وقت تک باقی رہے گی' جب تک کہ میرے ذریعے ان کو نقصان نہ پہنچے۔ ممکن ہے کہ سلطنت میرے ذریعے قائم رہے اور اللہ ہمارے لیے کافی ہے' اس وقت ہمیں کوئی نئی تدبیر اختیار کرنی چاہیے کیونکہ تدبیر اور جنگی چال فتح مندی سے بہتر ہے''۔

بادشاہ نے اس کی بات نہیں مانی اور کہا: ''کیا چیز باقی رہ گئی ہے؟''۔

رستم نے کہا: ''جنگ کرنے میں دیر کرنا جلد بازی سے بہتر ہے۔ اس وقت صبر سے کام لینا مناسب ہے۔ بہتر یہ ہے کہ ایک لشکر کے بعد دوسرا لشکر جنگ کرے بجائے اس کے کہ ایک دم مکمل شکست ہو جائے۔ یہ طریقہ ہمارے دشمن پر زیادہ بھاری رہے گا'' مگر بادشاہ اپنی بات پر اڑا رہا اور اس نے اس کی بات نہیں مانی۔ لہٰذا اس نے اپنی فوجیں ساباط کے مقام پر جمع کیں۔ اس عرصے میں بھی قاصد بادشاہ کے پاس آتے جاتے رہے تاکہ اس کی سبکدوشی کی کوئی صورت نکل آئے اور اس کے بجائے کسی دوسرے کو بھیج دیا جائے' بہرحال لوگ اس کے پاس جمع ہوتے رہے۔

حضرت سعد بن وقاص کے پاس بھی حیرہ والوں اور بنو صلوبا کی طرف سے جاسوس خبریں لاتے رہے اور وہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو یہ معلومات فراہم کرتے رہے۔

## بادشاہ کا عزم مصمم:

جب آزادمرد بن آزاد کے ذریعے شاہ یزدجرد کے پاس اہل سواد عراق کی چیخ و پکار بکثرت پہنچی تو اس نے رستم کو جنگ کے لیے بھیجنے کا مصمم ارادہ کر لیا۔ وہ بہت ضدی اور ہٹ دھرم تھا۔ رستم نے اپنا پچھلا قول پھر دہرایا اور کہا ''اے بادشاہ! دانشمندی کا تقاضا یہی ہے کہ میں اپنے آپ کو عظیم و مقدس سمجھوں اگر یہ بات نہ ہوتی تو میں آپ سے ایسی گفتگو نہ کرتا' میں آپ کو خداوند تعالیٰ' خاندان اور ملک کا واسطہ دے کر کہتا ہوں کہ آپ مجھے اجازت دیں کہ میں اپنے لشکر میں رہوں اور جالینوس کو روانہ کروں۔ اگر جنگ ہمارے حق میں ہوئی تو یہ بہت بہتر ہے ورنہ میں کسی اور کو بھیجوں گا جب کوئی چارہ اور کوئی تدبیر باقی نہیں رہے گی تو ہم بذات خود ان کا مقابلہ کریں گے۔ اس وقت تک ان کی طاقت کمزور ہو چکی ہوگی اور ہم ان کا اچھی طرح مقابلہ کر سکیں گے''۔ مگر بادشاہ کا اصرار یہی رہا کہ وہ خود روانہ ہو۔

## جنگ کی تیاری:

سری ابو رفیل کی روایت سے بیان کرتا ہے۔ ''جب رستم ساباط پہنچا اور اس نے جنگ کا ساز و سامان جمع کر لیا تو اس نے ہراول دستہ کی حیثیت سے چالیس ہزار سپاہیوں کے ساتھ جالینوس کو بھیجا اور کہا ''تم لشکر کشی کرو مگر میرے حکم کی تعمیل کرنا'' اس نے

اپنے میمنہ پر ہرمزان کو مقرر کیا اور میسرہ پر مہران بن بہرام رازی کو مقرر کیا اور ساقہ پر بیرزان کو سردار بنایا رستم کہنے لگا:

''بادشاہ کو اس بات سے مطمئن رہنا چاہیے کہ اللہ نے دشمن سے پیش قدمی کرائی اور اس نے اپنے گھر میں ہم کو للکارا ہے تاکہ ہم ان کے ملک ہی میں ان کا مقابلہ کریں تا آنکہ وہ ہماری بات مانیں یا اسی چیز پر قانع ہو جائیں جس پر وہ پہلے قانع تھے۔''



### رستم کا تذبذب:

جب حضرت سعدؓ کے وفود بادشاہ کے پاس آئے اور وہاں سے لوٹ آئے۔ تو رستم نے نیند میں ایک خواب دیکھا جسے اس نے بہت ناپسند کیا۔ اس کو برے انجام کا احساس ہوا اور اس کی وجہ سے اس نے چاہا کہ وہ روانہ نہ ہو اور دشمن کا مقابلہ نہ کرے۔ اس کے ارادے میں تذبذب اور کمزوری آ گئی تو اس نے بادشاہ سے درخواست کی کہ ''وہ چاہتا ہے کہ وہ جالینوس کو (جنگ کے لیے) روانہ کرے اور خود وہ ٹھہرا رہے تاکہ وہ دیکھے کہ وہ کیا کرتے ہیں''۔ رستم نے مزید یہ کہا ''جالینوس کا وجود میرے وجود کے برابر ہے البتہ عرب میرے نام سے اس کے نام سے زیادہ کانپتے ہیں' اگر اسے فتح حاصل ہوئی تو یہ عین ہمارے مقصد کی تکمیل ہوگی۔ اگر معاملہ برعکس ہوا تو میں اس جیسا دوسرا (سپہ سالار) بھیجوں گا۔ اس طرح ہم کسی نہ کسی دن دشمن کو دور کر دیں گے۔ مجھے توقع ہے کہ اہل فارس فتح مند ہوں گے بشرطیکہ مجھے شکست نہ ہو۔ وہ میری وجہ سے مستعد رہیں گے اور عربوں کے دلوں میں میری ہیبت قائم رہے گی اور اگر بذات خود ان کا مقابلہ نہ کروں تو وہ آگے بڑھنے سے خائف رہیں گے۔ لیکن اگر میں ان کے سامنے آ جاؤں تو (میرا رعب اور ہیبت ان کے دلوں سے جاتی رہے گی) اور وہ آخر دم تک جرأت کے ساتھ لڑتے رہیں گے۔ اس طرح اہل فارس کو انجام شکست ہوگی''۔

### رستم کے لشکر کی تعداد:

لہٰذا رستم نے مقدمۃ الجیش چالیس ہزار سپاہیوں کا روانہ کیا اور خود ساٹھ ہزار کی تعداد میں نکلا اور اس کا ساقہ بیس ہزار کی تعداد میں تھا۔

سری نے محمد وطلحہ اور زیاد وعمرو کے حوالے سے یہ بیان کیا ہے: ''رستم ایک لاکھ بیس ہزار کے لشکر کے ساتھ روانہ ہوا۔ ان کے پیچھے ایک لاکھ سے زیادہ لشکر تھا۔ وہ خود مدائن سے ساٹھ ہزار کی تعداد کے ساتھ روانہ ہوا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی روایت ہے کہ جب حضرت سعد قادسیہ میں تھے تو رستم ساٹھ ہزار کا لشکر لے کر روانہ ہوا۔

### سرداروں کو خطوط:

محمد وطلحہ اور زیاد وعمرو کی روایت ہے کہ جب بادشاہ نے روانہ ہونے پر اصرار کیا تو رستم نے اپنے بھائی اور ملک کے تمام سرداروں کو خطوط لکھے کہ ''یہ دشمن ایسا ہے جس کے ذریعے اللہ ہر بڑے لشکر کو شکست دے گا اور ہر مستحکم قلعہ کو کھول دے گا۔ لہٰذا تم اپنے قلعوں کو مستحکم کرو اور مقابلے کے لیے اچھی طرح تیار ہو جاؤ۔ تم یہ سمجھو کہ اہل عرب تمہارے علاقے تک پہنچ گئے ہیں اور وہ تمہارے سرزمین اور تمہارے فرزندوں پر قبضہ کرنے والے ہیں۔ میری رائے یہ تھی کہ ان کا مقابلہ کیا جائے اور ان کی جنگ کو طول دیا جائے' تا آنکہ ان کی خوش نصیبی بدبختی میں تبدیل ہو جائے مگر بادشاہ نے میری بات نہیں مانی''۔

### شکست کا اندیشہ:

صلت بن بہرام ایک شخص کے حوالے سے بیان کرتے ہیں کہ بادشاہ یزدگرد نے جب رستم کو ساباط سے نکلنے کا حکم دیا تو اس

نے اپنے بھائی کو مذکورہ مضمون کے مطابق خط لکھا اور اس میں یہ اضافہ کیا ''مچھلی نے پانی کو گدلا کر دیا ہے۔ شتر مرغ (نعائم) اچھے ہیں اور زہرہ بھی درست حالت میں ہے۔ میزان اعتدال میں ہے۔ مگر بہرام چلا گیا ہے۔ میری رائے یہ ہے کہ یہ لوگ عنقریب ہم پر غالب آئیں گے اور ہمارے قریبی علاقوں پر مسلط ہو جائیں گے۔ سب سے مشکل بات یہ ہے کہ بادشاہ نے یہ کہا ہے۔ ''تم ان کے مقابلے کے لیے ضرور جاؤ گے' ورنہ میں بذاتِ خود ان کے مقابلے کے لیے روانہ ہو جاؤں گا' لہٰذا میں ان کے مقابلے کے لیے روانہ ہو رہا ہوں''۔

## نجومی سے سوال:

رفیل بیان کرتا ہے کہ کسریٰ کے نجومی جابان کے غلام نے شاہ یزدجرد کو اس بات پر جرأت دلائی کہ وہ رستم کو روانہ کرے۔ اس کا تعلق اہل فرات بادقلی سے تھا اس نے اس کو بلا بھیجا تھا اور اس سے دریافت کیا: ''رستم کے روانہ ہونے اور عربوں کی موجودہ جنگ کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟'' اسے سچ بات کہنے میں خوف لاحق ہوا۔ لہٰذا وہ جھوٹ بولا: رستم کو اس کے علم سے واقفیت تھی لہٰذا اس پر اس کا روانہ ہونا شاق گذرا۔

## پرندے کا شگون:

اس نے کہا ''میں چاہتا ہوں کہ تم مجھے ایسی بات بتاؤ جس سے مجھے اطمینان ہو جائے'' غلام نے زرنا ہندی سے کہا ''اسے بتاؤ'' اس نے کہا ''تم مجھ سے دریافت کرو'' لہٰذا اس نے دریافت کیا تو اس نے کہا ''ایک پرندہ آئے گا' وہ آپ کے محل پر بیٹھے گا وہاں سے کوئی چیز اس کے منہ میں اس جگہ پہنچے گی'' یہ کہہ کر اس نے ایک خانے کا خط کھینچا۔ غلام نے کہا ''یہ سچ کہتا ہے' وہ پرندہ کوا ہے اور اس کے منہ میں جو چیز جائے گی وہ درہم ہے''۔

## نجومیوں کا اختلاف:

جابان کو یہ اطلاع ملی کہ بادشاہ نے اسے طلب کیا ہے تو وہ روانہ ہوا اور اس کے پاس آیا تو اس وقت بادشاہ نے اس بات کے بارے میں دریافت کیا جو اسی کے غلام نے بتائی تھی۔ اس نے حساب لگا کر کہا ''یہ بات صحیح ہے مگر وہ پرندہ عقعق ہے اس کے منہ میں درہم ہو گا جو اس مقام پر گرے گا'' زرنا ہندی نے درہم کے گرنے کے مقام کی تردید کی اور دوسرا خانہ کھینچ کر کہا ''وہ یہاں گرے گا'' جب وہ کھڑے ہوئے تو اس وقت کنگوروں پر جا بیٹھا اور اس کے منہ سے درہم پہلے خط میں گرا پھر وہ وہاں سے اچھل کر دوسری لائن میں جا گرا۔ زرنا ہندی نے جابان سے اس کی تردید پر شرط باندھی چنانچہ وہ دونوں گابھن گائے کے پاس آئے۔ ہندی نے کہا ''اس کا بچہ سفید و سیاہ ہے''۔ جابان نے کہا ''تم جھوٹ بولتے ہو وہ سفید دم والا سیاہ ہے'' اتنے میں گائے گر پڑی جب اس کا بچہ نکالا گیا تو اس کی دم اس کی آنکھوں کے درمیان تھی۔ جابان نے کہا ''یہاں سے زرنا آیا ہے'' ان دونوں نے بادشاہ کو رستم کو روانہ کرنے پر آمادہ کیا' لہٰذا اس نے اس بات کا فیصلہ کر لیا۔

## زوال کی پیشین گوئی:

جابان نے جشنماہ کو لکھا ''اہل فارس کی حکومت ختم ہو گئی ہے اور ان کا دشمن ان پر غالب آ گیا ہے۔ مجوسیوں کی سلطنت کا خاتمہ ہو گیا ہے' عربوں کی سلطنت قائم ہو گئی ہے اور ان کا مذہب رائج ہو گیا ہے۔ لہٰذا تم ان سے معاہدہ کر لو اور موجودہ حالات کے

فریب میں نہ آؤ۔ اس سے پہلے کہ تم گرفتار ہو جاؤ' بہت عجلت سے کام لو''۔

## جشنماہ کا معاہدہ:

جب جشنماہ کے پاس یہ خط پہنچا تو وہ عربوں کی طرف روانہ ہوا۔ تا آنکہ وہ معنیٰ کے پاس آیا جو عقیق کے مقام پر سواروں کے دستے کے ساتھ تھے۔ انہوں نے اسے حضرت سعدؓ کے پاس بھیجا۔ آپ نے اس کے ساتھ اس کی ذات' اس کے گھر والوں اور اس کے متبعین کی حفاظت کا معاہدہ کیا اور پھر اسے واپس بھیج دیا۔ چنانچہ وہ مسلمانوں کو خبریں پہنچانے لگا۔

اس نے معنیٰ کو فالودہ تحفہ کے طور پر بھیجا اس نے اپنی بیوی سے دریافت کیا ''یہ کیا ہے؟'' بیوی نے کہا ''میرا خیال ہے کہ اس کی بیوی بیمار ہے' اس نے پراٹھا پکانا چاہا۔ مگر اس کو اچھی طرح نہ پکا سکی' معنیٰ نے کہا ''اس پر افسوس ہے''۔

## رستم کی روانگی:

محمد وطلحہ اور زیاد اور عمرو بیان کرتے ہیں: جب رستم ساباط سے روانہ ہوا تو جابان اسے پل پر ملا اور اس نے شکایت کی اور کہا: ''کیا تمہاری بھی وہ رائے نہیں ہے جو میری رائے ہے؟'' رستم نے اس سے کہا: ''میں نے مجبور ہو کر یہ قیادت سنبھالی ہے۔ میرے لیے اطاعت کرنے کے علاوہ اور کوئی چارہ نہیں ہے'' اس نے جالینوس کو حکم دیا کہ وہ حیرہ جائے اس کے بعد وہ روانہ ہوا۔ نجف میں اس کا خیمہ جلنے لگا تو رستم وہاں سے چل کر کوثی میں آیا۔ اس نے جالینوس اور آزادمرد کو لکھا ''میرے لیے (حضرت) سعدؓ کے لشکر سے ایک آدمی پکڑ کر لائے'' لہٰذا وہ دونوں سوار ہو کر گئے اور انہوں نے ایک آدمی کو پکڑ کر اس کے پاس بھیجا وہ اس وقت کوثی کے مقام پر تھا' اس نے اس سے کچھ سوالات کیے پھر اسے قتل کرا دیا۔

## ایک مسلمان کی گرفتاری:

رفیل بیان کرتا ہے ''جب رستم روانہ ہوا تو اس نے جالینوس کو حکم دیا کہ وہ حیرہ کی طرف پیش قدمی کرے۔ اس نے اسے حکم دیا کہ وہ عرب کے کسی شخص کو پکڑ کر لائے۔ لہٰذا وہ اور آزادمرد ایک سو سپاہیوں کا دستہ لے کر نکلے۔ یہاں تک کہ وہ قادسیہ تک پہنچ گئے وہاں ایک مسلمان انہیں قادسیہ کے پل کے قریب ملا۔ وہ دونوں اسے پکڑ کر لے گئے۔ لوگ تعاقب کے لیے نکلے مگر وہ انھیں نہیں پکڑ سکے سوائے اس کے کہ مسلمانوں نے اس کے آخری حصے کو کچھ نقصان پہنچایا جب وہ دونوں نجف پہنچے تو وہ اسے رستم کے پاس لے گئے وہ اس وقت کوثی کے مقام پر تھا۔ رستم نے اس مسلمان سے پوچھا۔

## مسلمان کی گفتگو:

''تم کیوں آئے ہو اور تم کیا چاہتے ہو؟'' اس نے کہا ''ہم اللہ کا وعدہ پورا کرنا چاہتے ہیں' وہ بولا ''وہ کیا ہے'' اس مسلمان نے کہا ''اگر تم اسلام لانے سے انکار کرو تو تمہاری سرزمین اور تمہارے فرزندوں کو زیرنگیں کرنا اور تمہارا خون بہانا ہے'' رستم بولا: ''اگر تم اس سے پہلے قتل کر دیئے جاؤ'' اس نے جواب دیا ''اللہ تعالیٰ نے وعدہ فرمایا ہے کہ اگر ہم میں سے کوئی اس سے پہلے شہید ہو جائے تو وہ اسے جنت میں داخل کرے گا اور جو ہم میں سے باقی رہے گا اس کے لیے وہ اپنا وعدہ پورا کرے گا۔ ہم اس بات پر پورا ایمان اور یقین رکھتے ہیں'' رستم نے کہا ''کیا ہم تمہارے ہاتھوں میں گرفتار ہو جائیں گے'' وہ بولا: ''اے رستم! تمہارے اعمال نے تمہیں ذلیل کیا ہے اور انھی کی بدولت اللہ تمہیں مغلوب کرے گا' تمہارا ماحول تمہیں فریب میں مبتلا نہ کر دے کیونکہ تم انسانوں سے

مقابلہ نہیں کر رہے ہو بلکہ قضا و قدر سے مقابلہ کر رہے ہو' یہ سن کر وہ غصے سے آگ بگولا ہو گیا چنانچہ اس کے حکم سے اس کی گردن مار دی گئی۔

## رعایا سے بدسلوکی:

رستم کوثی سے روانہ ہوا تا کہ وہ برس کے مقام پر قیام کرے وہاں اس کے ساتھیوں نے رعایا کے مال کو چھین لیا' عورتیں پکڑ لیں اور شراب پینے لگے۔ دیہاتی رستم کے پاس فریاد لے کر گئے اور اپنے مال اور فرزندوں کے نقصانات کی اس کے پاس شکایت کی تو رستم کھڑے ہو کر ان سے یوں مخاطب ہوا:

## رستم کی تقریر:

''اے فارس کے رہنے والو! خدا کی قسم! اس عرب مسلمان نے سچ کہا تھا۔ خدا کی قسم! ہمارے اعمال نے ہمیں ذلیل و خوار کر دیا ہے۔ اس سے پہلے جب ہم جنگ کرتے تھے تو ہماری سیرت تمہاری سیرت سے بہتر ہوتی تھی اس وقت اللہ دشمن کے مقابلے میں تمہاری مدد کرتا تھا اس نے حسن سیرت' مقابلہ ظلم' ایفاء عہد اور احسان کی بدولت تمہیں اپنے ملک میں سربلند کر رکھا تھا مگر جب تمہارے اندر انقلاب آ گیا اور تم یہ کام کرنے لگے تو اللہ نے بھی اپنا رویہ تبدیل کر لیا اور مجھے اندیشہ ہے کہ اللہ تم سے اپنی سلطنت کو چھین لے گا'' اس کے بعد اس نے کچھ اشخاص بھیجے تو وہ کچھ ایسے لوگوں کو پکڑ لائے جن کی شکایت کی گئی تھی۔ اس نے ان کی گردن مار دی۔

## اہل حیرہ کو تنبیہ:

پھر وہ سوار ہو گیا اور لوگوں کو کوچ کرنے کا حکم دیا۔ وہاں سے نکل کر اس نے ''دیر الاعور'' کے سامنے قیام کیا۔ پھر ملطاط کی طرف کوچ کیا اور دریائے فرات کے قریب اہل نجف کے سامنے خورنق سے لے کر غربین تک اپنے لشکر کو اتارا اس کے بعد اہل حیرہ کو بلوایا اور انہیں دھمکایا اور سخت تنبیہ کی۔ ابن بقیلہ نے اس کے جواب میں کہا:

آپ ہمارے ساتھ دو باتیں جمع نہ کریں پہلی بات یہ ہے کہ آپ ہماری مدد کرنے سے عاجز رہے اور اس کے بعد آپ ہمیں اس بات پر ملامت کر رہے ہیں کہ ہم نے اپنے آپ کو اور اپنے علاقے کو بچا لیا۔ اس پر وہ خاموش ہو گیا۔

شعبی اور مقدام الحارثی اپنے راوی کے حوالے سے بیان کرتے ہیں کہ رستم نے اہل حیرہ کو بلوایا جب کہ اس کے خیمے دیر کے قریب قائم تھے۔ رستم نے کہا ''اے اللہ کے دشمنو! کیا تم ہمارے ملک میں عربوں کے داخلہ سے بہت خوش ہو؟ تم ہمارے برخلاف ان کے جاسوس ہو۔ تم نے مالی امداد سے انہیں طاقتور بنایا'' اس پر انہوں نے ابن بقیلہ سے امداد طلب کی اور اس سے کہنے لگے ''تم جا کر اس سے گفتگو کرو''۔ چنانچہ وہ آگے بڑھا اور کہنے لگا:

## ابن بقیلہ کا جواب:

''آپ یہ فرماتے ہیں کہ تم ان کے آنے سے خوش ہوئے'' انہوں نے ہمارے ساتھ کیا کیا؟ اور ان کے کس فعل سے ہم خوش ہو سکتے ہیں؟ وہ کہتے ہیں کہ ہم ان کے غلام ہیں' نیز وہ ہمارے مذہب پر نہیں ہیں بلکہ وہ ہمارے بارے میں یہ شہادت دیتے ہیں کہ ہم دوزخی ہیں۔ آپ نے یہ الزام لگایا ہے کہ ''ہم ان کے جاسوس ثابت ہوئے'' (اس کے جواب میں ہم یہ کہتے ہیں) انہیں ہماری جاسوسی کی کیا ضرورت تھی جب کہ آپ کے ساتھی ان کے مقابلے سے بھاگ گئے ہوں اور ان کے لیے تمام دیہات خالی کر گئے ہوں

ایسی صورت میں انہیں روکنے والا کون تھا' وہ جس طرف سے چاہیں آ جا سکتے ہیں' خواہ وہ دائیں طرف سے آئیں' یا بائیں طرف کا رخ کریں۔

آپ نے فرمایا ہے کہ ''ہم نے انھیں مالی امداد سے طاقتور بنایا ہے'' اس کی صورت یہ ہے کہ جب آپ ہماری حفاظت نہیں کر سکے تو اس اندیشہ سے کہ کہیں ہم قیدی نہ بنا لیے جائیں یا جنگ میں ہمارے جنگجو نہ مارے جائیں' ہم نے اپنی حفاظت کی خاطر مال دے کر معاہدہ کیا کیونکہ جب آپ کے سپاہی مقابلے میں ناکام رہے ہوں تو ہم ان سے زیادہ عاجز تھے۔ ہماری جان کی قسم! آپ لوگ ہمیں ان سے زیادہ پسند ہیں اور ان سے زیادہ محبوب ہیں۔ آپ ہمیں ان سے بچائیے تو ہم آپ کے مددگار ثابت ہوں گے۔ کیونکہ ہم دیہات کی رعیت ہیں ہم' جو غالب آ جائے اس کے غلام ہیں''۔

## رستم کا جواب:

اس پر رستم نے کہا' ہمارے سامنے یہ شخص سچ کہتا ہے۔ رفیل روایت کرتا ہے کہ رستم نے دیر کے مقام پر یہ خواب دیکھا کہ ایک فرشتہ اہل فارس کے لشکر میں داخل ہوا تو اس نے تمام ہتھیاروں پر مہر لگا دی۔

## جنگ سے پرہیز:

محمد ان کے ساتھی اور نضر کے حوالے سے السری روایت کرتا ہے۔ رستم نے جالینوس کو حکم دیا کہ وہ نجف سے روانہ ہو جائے تو وہ اگلی فوج لے کر روانہ ہوا' اور نجف اور سیلحین کے درمیان اس نے قیام کیا۔ رستم نے کوچ کر کے نجف میں قیام کیا۔ اس عرصے میں اس نے چار مہینے گذار دیئے کیونکہ مدائن سے نکل کر اس نے ساباط میں پڑاؤ ڈالا۔ وہاں سے وہ مختلف مقامات پر ٹھہرتا رہا' نہ تو وہ آگے بڑھتا تھا اور نہ وہ جنگ کرتا تھا۔ اس کا خیال یہ تھا کہ اہل عرب اس جگہ سے اکتا جائیں گے اور جب انہیں تکلیف پہنچے گی تو وہ لوٹ جائیں گے۔ وہ عربوں سے جنگ کرنا نہیں چاہتا تھا' اسے اندیشہ تھا کہ کہیں اس کا بھی وہی حشر نہ ہو جو اس سے پہلے لوگوں کا ہوا ہے' وہ جنگ کو طویل کرنا چاہتا تھا' مگر بادشاہ جلد جنگ شروع کرنے کا حکم دے رہا تھا اور اسے پیش قدمی کرنے پر آمادہ کرنے پر مصر تھا۔ تا آنکہ اسے جنگ میں گھسنا پڑا۔

## دوبارہ خواب:

جب رستم نجف آیا تو اس نے دوبارہ یہ خواب دیکھا کہ ایک فرشتے کے ساتھ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور ان کے ساتھ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی ہیں' فرشتے نے اہل فارس کے تمام ہتھیار لے کر ان پر مہر لگا دی۔ اس کے بعد انہیں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے حوالے کیا۔ آپؐ نے وہ تمام ہتھیار حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو دے دیئے۔

رستم جب صبح اٹھا تو اس کا رنج و غم بڑھ گیا۔ رفیل نے جب یہ بات دیکھی تو وہ اسلام کی طرف راغب ہوا اور وہ اسلام لے آیا۔

## طویل جنگ کی تیاری:

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو معلوم ہو گیا تھا کہ یہ لوگ جنگ کو طوالت دیں گے لہٰذا انہوں نے حضرت سعدؓ اور مسلمانوں کو لکھا کہ وہ ان کی زمین کی حدود پر قیام کریں اور طویل عرصے تک اُن کا مقابلہ کریں تا آنکہ وہ پریشان ہو جائیں' لہٰذا مسلمانوں نے قادسیہ کے

مقام پر قیام کیا اور وہ صبر کرنے اور طویل مقابلے کے لیے تیار ہو گئے' اللہ بھی یہی چاہتا تھا کہ وہ اپنے نور کی تکمیل کرے۔ وہاں مسلمان اطمینان کے ساتھ رہنے لگے۔ ان کے سوار عراق پر حملہ کر کے اپنی ضروریات کی چیزیں حاصل کر لیتے تھے اور طویل مقابلے کی تیاری کر لیتے تھے۔ فتح حاصل ہونے تک وہ اسی حالت میں رہے' حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی ان کی طرف ضروری امداد بھیجتے رہتے تھے۔

جب بادشاہ اور رستم نے یہ حالت دیکھی اور ان کے انتظامات کا انھیں علم ہوا تو انھیں یقین ہو گیا کہ یہ قوم جنگ سے باز آنے والی نہیں ہے اور اگر یہی حالت قائم رہی تو وہ ان ایرانیوں کو چھوڑنے والے نہیں ہیں۔ لہٰذا بادشاہ کی رائے ہوئی کہ وہ رستم کو روانہ کرے۔ رستم نے یہ ارادہ کیا کہ وہ عتیق اور نجف کے درمیان قیام کرے پھر وہ مقابلہ کرنے میں تاخیر کرے کیونکہ اس کے خیال میں یہی صورت اس وقت زیادہ مناسب ہے۔ یہاں تک کہ وہ پیچھے ہٹ جائیں یا ان کی خوش بختی کا ستارہ گردش میں آئے۔

## ایرانی فوج کے سردار:

محمد' طلحہ اور زیاد بیان کرتے ہیں' فوجی دستے گردش کرتے رہے' رستم نجف میں تھا۔ جالینوس نجف اور سیلحین کے درمیان تھا۔ ذوالحاجب رستم اور جالینوس کے درمیان تھا۔ مصرمزان اور مہران اپنے دونوں پہلوؤں پر تھے۔ بیرزان پچھلے حصے پر تھا اور زاذ ابن بہیش صاحب فرات پیدل فوج پر تھا۔ کناری مجردہ پر تھا۔ اس کا کل لشکر ایک لاکھ اور بیس ہزار افراد پر مشتمل تھا۔ ان میں سے پندرہ ہزار افراد شرفاء کے طبقے سے تعلق رکھتے تھے۔ یہ تمام فوجیں ''مسلسل'' تھیں اور ایک دوسرے سے ملی ہوئی تھیں تاکہ جنگ شروع ہوتے ہی یک دم حملہ کریں۔

## حضرت سعدؓ کے انتظامات:

موسیٰ بن طریف بیان کرتے ہیں' لوگ سعدؓ سے کہنے لگے'' ہم اس جگہ سے تنگ آ گئے ہیں' لہٰذا آپ پیش قدمی کریں''۔ حضرت سعدؓ نے یہ بات کہنے والوں کو دھمکایا اور فرمایا'' جب تم اپنی رائے کو کافی سمجھتے ہو تو تم تکلیف نہ کرو۔ ہم صاحب رائے عقلمندوں کی رائے کے مطابق پیش قدمی کریں گے۔ جب تک ہم تم سے خاموش ہیں' تم بھی خاموش رہو''۔

## خبر رسانی:

حضرت سعدؓ نے طلیحہ اور عمرو کو خبر رسانی کے لیے سواروں کے بغیر بھیجا۔ سواد اور حمیضہ سو سپاہیوں کے ساتھ روانہ ہوئے۔ انہوں نے دونوں دریاؤں کے قریب غارت گری کی۔ حضرت سعدؓ نے انھیں منع کر دیا تھا کہ وہ آگے تک نہ جائیں۔ رستم کو یہ خبر پہنچ چکی تھی۔ اس نے ان کی طرف سواروں کا ایک دستہ بھیجا۔ جب حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو اس بات کا علم ہوا کہ دشمن کے سوار آگے بڑھ گئے ہیں تو انہوں نے عاصم بن عمرو اور جابر الاسدی کو بلوایا اور ان دونوں کو ان کے پیچھے روانہ کیا اور ہدایت کی کہ وہ بھی اسی راستے پر ان کی تلاش میں جائیں۔ آپ نے یہ بھی فرمایا: ''اگر جنگ چھڑ جائے تو ان کے مقابلے پر تم سردار ہو''۔

## دشمن سے مقابلہ:

حضرت عاصم کی ان سے دونوں دریاؤں اور اصطیمیا کے درمیان مڈ بھیڑ ہوئی۔ اہل فارس کی سوار فوج بہت پریشان تھی اور وہ ان کے پاس سے نکلنے کا ارادہ کر رہی تھی۔ اس موقع پر سواد حمیضہ سے کہہ رہے تھے۔'' تم دو باتوں میں سے کسی ایک چیز کو اختیار کر دیا تم ان کا مقابلہ کرو اور میں مال غنیمت واپس لے جاؤں۔ یا میں ان کا مقابلہ کروں' اور تم مال غنیمت لے جاؤ'' حمیضہ نے کہا'' تم ان کا

مقابلہ کرو اور میرے دستے کا بھی انتظام کرو۔ میں تمہارا مال غنیمت پہنچاؤں گا'' لہٰذا سواد مقابلے کے لیے رہ گئے اور حمیضہ روانہ ہو گئے۔ راستے میں انہیں عاصم بن عمرو کا دستہ ملا۔ حمیضہ نے خیال کیا کہ یہ اہل عجم کے سواروں کا دوسرا دستہ ہے' لہٰذا وہ ہٹ کر جانے لگے جب ایک دوسرے کو پہچان گئے تو وہ مال غنیمت لے کر روانہ ہو گئے۔

حضرت عاصم سواد کی طرف روانہ ہو گئے' اس سے پہلے اہل فارس نے ان کے کچھ حصے کو نقصان پہنچایا تھا۔ مگر جب انہوں نے عاصم کو دیکھا تو وہ بھاگ گئے اور جو انہوں نے حاصل کیا وہ سب چھوڑ گئے۔ مسلمان فتح' مال غنیمت اور سلامتی کے ساتھ حضرت سعدؓ کے پاس واپس آ گئے۔ طلیحہ اور عمرو باہر نکلے۔ طلیحہ کا تعلق رستم کے لشکر سے تھا اور عمرو کا تعلق جالینوس کے لشکر سے تھا طلیحہ تن تنہا نکلے تھے اور عمرو لشکر کے ساتھ روانہ ہوئے تھے۔ آپ نے ان کے پیچھے قیس بن ہبیرہ کو بھیجا اور فرمایا اگر تمہیں جنگ کرنی پڑے تو تم اس کے سپہ سالار ہو' آپ کا مقصد یہ تھا کہ چونکہ طلیحہ نے نافرمانی کی ہے۔ اس لیے انہیں نیچا دکھایا جائے۔ عمرو نے آپ کی اطاعت کی تھی۔

### قیس کی مخالفت:

جب قیس روانہ ہوئے تو ان کی ملاقات عمرو سے ہوئی انہوں نے دریافت کیا ''طلیحہ کہاں ہے؟'' عمرو نے کہا ''مجھے ان کا کوئی علم نہیں ہے'' جب وہ دونوں جیف کی سمت سے نجف کی طرف پہنچے تو قیس نے ان سے دریافت کیا ''تمہارا کیا مقصد ہے'' عمرو نے کہا ''میں چاہتا ہوں کہ ان کے لشکر کے قریبی حصے پر حملہ کروں'' وہ بولے ''کیا تم صرف اتنے سپاہیوں کے ساتھ (حملہ کرو گے)؟'' قیس بولے ''خدا کی قسم! میں تمہیں یہ کام نہیں کرنے دوں گا۔ کیا تم مسلمانوں سے وہ کام کرا رہے ہو جو ان کی طاقت سے باہر ہے'' عمرو نے کہا ''تمہارا اس سے کیا تعلق ہے؟'' انہوں نے جواب دیا ''مجھے تم پر امیر بنایا گیا ہے اور اگر میں امیر نہ بھی ہوتا تو اس صورت میں بھی تمہیں اس کام کی اجازت نہ دیتا'' اسود بن یزید نے بھی چند آدمیوں کے ساتھ اس بات کی شہادت دی کہ حضرت سعدؓ نے انہیں تم پر امیر مقرر کیا ہے اور طلیحہ پر بھی مقرر کیا ہے جب کہ تم سب اکٹھے ہو جاؤ'' اس پر عمرو نے کہا ''خدا کی قسم! وہ زمانہ جب کہ تم مجھ پر امیر ہو' بہت برا زمانہ ہے اگر میں تمہارے دین سے نکل کر اپنے گذشتہ مذہب میں چلا جاؤں اور اس کی حمایت میں جنگ کرتا ہوا مر جاؤں' یہ بات مجھے اس سے زیادہ پسند ہے کہ تم میرے اوپر دوبارہ امیر بنو۔ اگر تمہارے حاکم نے دوبارہ یہی طریقہ اختیار کیا تو ہم ضرور اس کو چھوڑ کر چلے جائیں گے''۔

قیس بولے ''تمہیں بعد میں اس کا اختیار ہے۔ میں اس وقت تمہیں لوٹنے کا حکم دے رہا ہوں'' چنانچہ وہ دونوں اپنے سواروں کے ساتھ خبر لے کر حضرت سعدؓ کے پاس واپس آ گئے اس وقت ہر ایک نے اپنے ساتھی کی شکایت کی' قیس نے عمرو کی نافرمانی کی شکایت کی۔ عمرو نے قیس کی سخت کلامی کا شکوہ کیا۔

### حضرت سعد رضی اللہ عنہ کا جواب:

حضرت سعدؓ نے فرمایا ''اے عمرو! خیریت اور سلامتی مجھے زیادہ محبوب ہے اس بات سے کہ ایک ہزار افراد کو قتل کر کے ایک سو مسلمانوں کا نقصان ہو۔ کیا تم سو آدمی لے کر اہل فارس کے میدان جنگ میں پہنچنا چاہتے ہو اور ان سے مقابلہ کرنے کے خواہاں ہو؟ کیا تم مجھ سے زیادہ جنگی کاموں سے واقف ہو'' عمرو نے کہا۔ ''بہر حال واقعہ وہی ہے جو میں نے بیان کیا''۔

### حضرت طلیحہؓ کے کارنامے:

حضرت طلیحہؓ ایرانیوں کے لشکر کی طرف روانہ ہوئے۔ یہاں تک کہ چاندنی رات میں اس کے اندر پہنچ گئے' وہاں انہوں نے ایک شخص کے خیمہ کی طنابیں توڑ دیں اور اس کے گھوڑے کو ہنکا کر لے گئے۔ وہاں سے وہ ذوالحاجب کے لشکر میں پہنچے اور ایک دوسرے آدمی کے خیمے میں گھس کر اس کے گھوڑے کو کھول لیا' پھر جالینوس کے لشکر میں پہنچے وہاں بھی ایک اور شخص کے خیمے میں گھس گئے اور اس کے گھوڑے کو کھول کر لے گئے۔ پھر وہ خرارہ کے مقام پر آئے۔ جو سپاہی نجف میں تھا' وہ نکلا اور جو ذوالحاجب کے لشکر میں تھا وہ بھی نکلا' ان کے پیچھے وہ شخص بھی تعاقب میں روانہ ہوا جو جالینوس کے لشکر میں تھا۔ سب سے پہلے جالینوس کا سپاہی ان کے پاس پہنچا پھر ذوالحاجب کا سپاہی اور آخر میں نجفی سپاہی آیا۔ حضرت طلیحہؓ نے پہلے دونوں سپاہیوں کو ٹھکانے لگایا اور آخری سپاہی کو قید کر لیا اور اسے حضرت سعدؓ کے پاس لے آئے۔ اس نے تمام خبریں بتائیں اور اسلام قبول کیا۔ حضرت سعدؓ نے اس کا نام مسلم رکھا وہ حضرت طلیحہ کے ساتھ رہنے لگا اور تمام جنگوں (مغازی) میں ان کے ساتھ شریک رہا۔

## عجمی افراد کی امداد:

السری ابو عثمان نہدی سے روایت کرتے ہیں کہ جب حضرت عمرؓ نے حضرت سعد کو فارس بھیجا تھا تو ان سے عہد لیا کہ جب وہ وہاں کسی چشمے کے پاس کسی طاقت ور اور بہادر سردار کے پاس سے گذریں تو روانہ کر دیا کریں اگر نہ جاسکیں تو اسے اپنے لیے انتخاب کر لیں۔ چنانچہ حضرت عمرؓ کے حکم سے وہ بارہ ہزار جنگجو سپاہیوں کے ساتھ قادسیہ آئے وہاں بعض لوگوں نے ان کی مدد کی' ان میں سے بعض جنگ سے پہلے مسلمان ہو گئے تھے اور بعض جنگ کے بعد اسلام لائے۔ ان لوگوں کو مال غنیمت میں شریک کر لیا گیا تھا اور اہل قادسیہ کے وظائف کے برابر ان کے لیے بھی دو دو ہزار وظیفہ مقرر ہوا' انہوں نے عرب کے سب سے زیادہ طاقت ور قبیلہ کو معلوم کرنے کے بعد تمیم کے قبیلہ سے دوستانہ تعلقات قائم کر لیے تھے۔

## خبر رساں افراد:

جب رستم قریب آیا اور نجف کے مقام پر فروکش ہوا تو حضرت سعدؓ نے خبر رساں افراد کو بھیجا اور انہیں حکم دیا کہ وہ کسی آدمی سے مل کر اہل فارس کے بارے میں معلومات حاصل کریں۔ چنانچہ یہ خبر رساں گروہ کچھ اختلاف کے بعد روانہ ہوا' جب کہ معزز سردار اس بات پر متفق ہو گئے تھے۔ کہ یہ جماعت ایک سے لے کر دس تک ہونی چاہیے۔ اس کے مطابق حضرت سعدؓ نے طلیحہ کو پانچ افراد کے ساتھ بھیجا اور عمرو بن معدی کرب کو بھی پانچ افراد کے ساتھ بھیجا۔ ان کی روانگی اس وقت ہوئی جب کہ رستم نے جالینوس اور ذوالحاجب کو آگے روانہ کیا تھا اور مسلمانوں کو نجف سے ان کے روانہ ہونے کی خبر نہیں ہوئی تھی۔ وہ بھی چند میل چلے تھے کہ انہوں نے ان کے اسلحہ خانے اور دیگر ساز و سامان کو دیکھا اس پر کچھ لوگوں نے کہا' تم اپنے امیر کے پاس واپس چلے جاؤ کیونکہ انہوں نے تم کو اس وقت روانہ کیا تھا جب کہ ان کا گمان یہ تھا کہ دشمن نجف میں ہے لہٰذا اب تم امیر کو اس بات کی اطلاع دو۔ کچھ لوگوں نے کہا ''واپس نہ جاؤ اور اپنے دشمن سے نہ ڈرو''۔

## عمرو اور طلیحہ:

عمرو نے اپنے ساتھیوں سے کہا ''تم سچ کہتے ہو' طلیحہ نے اپنے ساتھیوں سے کہا تم جھوٹ بولتے ہو' تمہیں اس لیے نہیں بھیجا گیا ہے کہ تم کوچ کی خبر دو تمہیں صرف نیک کام کرنے کے لیے بھیجا گیا ہے''۔ وہ بولے ''آپ کیا چاہتے ہیں'' وہ بولے ''میں چاہتا

ہوں کہ میں دشمن کے مقابلے میں خطرہ مول لوں یا مارا جاؤں'' وہ کہنے لگے ''تمہارے دل میں غداری ہے۔ عکاشہ بن محصن کے قتل کے بعد تم فلاح نہیں پاؤ گے۔ تم ہمارے ساتھ واپس آ جاؤ''۔ طلیحہ اپنی بات پر اڑے رہے۔ اس عرصے میں حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو ان کے کوچ کی خبر ملی تو انہوں نے قیس بن ہبیرہ الاسدی کو ایک سو افراد پر سردار بنا کر بھیجا اور یہ ہدایت کی کہ اگر انہیں مسلمانوں کا دستہ مل جائے تو وہ ان کے سردار بھی مقرر کیے گئے ہیں وہ ان کے پاس اس وقت پہنچے جب کہ وہ روانہ ہو چکے تھے۔ جب حضرت عمرو نے قیس کو دیکھا تو وہ کہنے لگے' ان کے سامنے جرأت کا اظہار کرو اور بتاؤ کہ وہ غارت گری کا ارادہ کر رہے ہیں۔ لہٰذا وہ انہیں لوٹا کر لے آئے مگر طلیحہ جا چکے تھے۔ ان مسلمانوں نے واپس آ کر حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو مطلع کیا کہ دشمن قریب آ گیا ہے۔

## دشمن کے کیمپ میں:

حضرت طلیحہ آگے بڑھ کر رستم کے لشکر کے اندر پہنچ گئے اور رات بھر وہاں گھومتے رہے اور دشمن کو تاڑتے رہے جب رات گزر گئی تو اپنے اندازے کے مطابق لشکر کے ایک بہترین سپاہی کے پاس آئے وہاں انہوں نے اس کا گھوڑا دیکھا جو دشمن کے گھوڑوں میں بے نظیر تھا اور اس کا سفید خیمہ بھی بے مثال تھا۔ لہٰذا انہوں نے تلوار نکال کر گھوڑے کی باگ کاٹ کر اسے اپنے گھوڑے کی باگ کے ساتھ باندھ لیا۔ اور اپنے گھوڑے کو حرکت دے کر دوڑا کر لے گئے وہ آدمی اور دوسرے لوگ انہیں دیکھ کر چیخ و پکار کرنے لگے اور ان کے تعاقب میں آسان اور دشوار گزار راستوں پر اپنے گھوڑے دوڑائے' بعض بغیر زین کے سوار ہو کر جلدی سے ان کے تعاقب میں نکلے۔

## ایرانی شہسواروں سے مقابلہ:

اتنے میں صبح ہو گئی اور دشمن کا ایک شہسوار ان کے پاس پہنچ گیا تھا۔ جب وہ سامنے آیا اور حملہ کرنے کے لیے نیزہ اٹھایا ہی تھا کہ حضرت طلیحہ نے اس کے گھوڑے کو بدکا دیا اور وہ ایرانی ان کے سامنے گر پڑا' اس وقت طلیحہ نے حملہ کر کے اس کی پشت نیزے سے توڑ دی۔ اتنے میں دوسرا بھی پہنچ گیا آپ نے اس کے ساتھ بھی وہی عمل کیا جو پہلے کے ساتھ کیا تھا۔ پھر تیسرا آدمی بھی پہنچ گیا۔ جب اس نے اپنے دونوں ساتھیوں کو جو اس کے چچازاد بھائی تھے' مقتول دیکھا تو اس کا غیظ و غضب بڑھ گیا۔ جب وہ حضرت طلیحہ کے پاس پہنچا اور نیزہ مارنا چاہتا تھا کہ اتنے میں حضرت طلیحہؓ نے اس کے گھوڑے کو گرا دیا۔ اور وہ بھی ان کے سامنے گر گیا۔ حضرت طلیحہؓ نے اس پر حملہ کرتے ہوئے اسے گرفتار ہونے کی دعوت دی جب ایرانی کو یہ یقین ہو گیا کہ آپ اسے قتل کر دیں گے تو اس نے اسیری قبول کر لی۔ حضرت طلیحہ نے اسے ساتھ دوڑنے کا حکم دیا اتنے میں بہت سے لوگ وہاں پہنچ گئے تھے۔ انہوں نے دیکھا کہ لشکر کے دو شہسوار مارے گئے ہیں اور تیسرا گرفتار ہے۔

## تن تنہا مقابلہ:

اس وقت حضرت طلیحہؓ ان کے لشکر کے قریب پہنچ گئے تھے مگر وہ سب پیچھے ہٹ گئے اور جب ان کا لشکر منظم ہو رہا تھا تو طلیحہ انہیں ڈراتے ہوئے وہاں سے نکل گئے۔ تمام سپاہیوں نے ان کو نکلنے کا راستے دے دیا اور وہ حضرت سعدؓ کے پاس پہنچ گئے۔ حضرت سعدؓ نے انہیں دیکھ کر پوچھا ''کیا خبر لائے ہو؟''۔

وہ بولے ''میں ان کے جنگی خیموں کے اندر پہنچ گیا تھا اور وہاں رات بھر گھومتا رہا۔ اور اپنے اندازے اور کوشش کے مطابق

ان کے بہترین آدمی کو پکڑ کر لایا ہوں مجھے یقین کے ساتھ نہیں معلوم ہے کہ آیا میں نے صحیح کام کیا ہے یا غلط کام کیا ہے؟ یہ آدمی موجود ہے آپ اس سے دریافت فرمایئے۔

## ایرانی شہسوار کی گواہی:

حضرت سعدؓ نے اپنے اور اس ایرانی کے درمیان ایک ترجمان کو بٹھایا وہ ایرانی بولا ''اگر میں سچ بات کہوں تو کیا آپ میری جان بخشی فرمائیں گے؟'' آپ نے فرمایا ہاں! جنگ میں سچ بولنا ہمارے نزدیک جھوٹ بولنے سے زیادہ پسندیدہ ہے''۔

وہ ایرانی بولا ''میں اپنی معلومات بتانے سے پیشتر آپ کے اس ساتھی کے بارے میں آپ کو مطلع کروں گا۔ میں بہت سی جنگوں میں شریک ہوا ہوں اور ان میں دادِ شجاعت دی ہے میں نے بہت سے بہادر انسانوں کے حالات بھی سنے ہیں اور بچپن کے زمانے سے لے کر موجودہ زمانے تک بہت سے بہادر انسانوں سے ملاقات بھی کی ہے مگر میں نے کبھی نہ دیکھا ہے اور نہ سنا ہے کہ کوئی شخص ایسے دولشکروں میں سے گذرا ہو جہاں سے گزرنے کی بڑے بڑے سورما بھی جرأت نہیں کر سکتے تھے۔ وہاں ستر ہزار سپاہی موجود تھے اور ہر ایک کی خدمت پر پانچ اور دس افراد مامور تھے۔

## طلیحہ کی تعریف:

یہ شخص وہاں داخل ہو کر خالی نہیں نکلا' بلکہ اس نے لشکر کے شہسوار کا سامان چھینا اور خیمے کی طنابوں کو توڑ ڈالا ہم نے اس کا تعاقب کیا۔ جب پہلا سوار اس کے پاس پہنچا جو ہزار سواروں کے برابر تھا تو اس نے اس کا کام تمام کر دیا۔ اس کے بعد اس جیسا دوسرا سوار مقابلے کے لیے آیا تو اسے بھی اس نے قتل کر دیا اس کے بعد میں خود اس کے مقابلے کے لیے پہنچا اور اپنے بارے میں میرا یہ خیال ہے کہ شاید ہی میرے برابر کوئی شہسوار اب باقی رہ گیا ہو' میں ان دونوں مقتولوں کا انتقام لینا چاہتا تھا کیونکہ وہ دونوں میرے چچا زاد بھائی تھے۔ مگر مجھے موت نظر آئی۔ اس لیے میں نے گرفتاری اور اسیری کو قبول کیا''۔ اس کے بعد اس نے اہل فارس کے بارے میں معلومات بہم پہنچائیں کہ ان کا لشکر ایک لاکھ بیس ہزار افراد پر مشتمل ہے اور اتنے ہی ان کے خدام و اتباع ہیں۔

بعد ازاں یہ شخص مسلمان ہو گیا۔ حضرت سعدؓ نے اس کا نام مسلم رکھا وہ حضرت طلیحہ کے ساتھ رہنے لگا۔ اس کا قول تھا۔

'' خدا کی قسم! تم کبھی شکست خوردہ نہیں ہو گے جب تک تم وفاداری' سچائی' اصلاح اور غم خواری و ہمدردی کے اوصاف پر قائم رہو گے۔ اب مجھے اہل فارس کے ساتھ رہنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے''۔

اس شخص نے بھی اس زمانے میں دادِ شجاعت دی۔

## خبر رسانی کی مہم:

السری نے موسیٰ بن طریف کے حوالے سے مجھے یہ تحریر کیا: '' حضرت سعدؓ نے قیس بن ہبیرہ الاسدی نے فرمایا۔ اے دانشور باہر جاؤ اور اس وقت تک دنیا کی کسی چیز کی طرف توجہ نہ دو جب تک کہ تم مجھے دشمن کے بارے میں معلومات فراہم نہ کرو''۔

لہٰذا وہ روانہ ہوئے اور انھوں نے عمرو بن معدیکرب اور طلیحہ کو روانہ کیا۔ جب وہ پل کے سامنے آئے اور تھوڑا ہی چلے تھے کہ انہیں سامنے ایک بہت بڑا لشکر نظر آیا جو اپنے مقام سے روانہ ہو رہا تھا۔ معلوم ہوا کہ رستم نے نجف سے کوچ کیا ہے۔ اور وہ ذوالحاجب کے مقام پر فردکش ہے۔ جب جالینوس نے کوچ کیا تو ذوالحاجب اس کے مقام پر پہنچ گیا۔ جالینوس طیرناباد کی طرف روانہ ہوا اور وہاں مقیم ہوا۔ اس نے سواروں کا دستہ آگے روانہ کیا تھا۔

## ابتدائی فتح:

حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے عمرو اور طلیحہ کو اس لیے روانہ کیا تھا کہ انھیں عمرو کی ایک بات کی اطلاع ملی تھی۔ انھوں نے قیس بن ہبیرہ کو اس سے پہلے یہ کہا تھا ''اے مسلمانو: اپنے دشمن سے جنگ کرو''۔ چنانچہ جنگ چھڑ گئی اور تھوڑی دیر کے لئے ان کو بھگا دیا گیا۔ بعد ازاں قیس نے ان پر حملہ کیا اور انھیں شکست ہوگئی۔ ان کے بارہ افراد مارے گئے اور تین آدمی گرفتار ہوئے اور بہت سامان حاصل ہوا۔ یہ مال غنیمت لے کر وہ حضرت سعد کے پاس پہنچے اور انھیں تمام حال بتایا۔

آپ نے فرمایا: ''یہ خوش خبری ہے۔ انشاء اللہ جب تم ان کے عظیم لشکر سے مقابلہ کرو گے۔ تو ان کا حال ایسا ہوگا۔ اس کے بعد انہوں نے عمرو اور طلیحہ کو بلوایا اور فرمایا ''تم نے قیس کو کیسا پایا؟''۔

عمرو نے جواب دیا: ''امیر ہم سے زیادہ لوگوں سے واقف ہیں''۔

## حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی نصیحت:

حضرت سعدؓ نے فرمایا ''خداوند تعالیٰ نے ہمیں اسلام کی بدولت زندگی بخشی اور جو قلوب مردہ ہو چکے تھے۔ انھیں زندہ کیا۔ میں تمہیں خبر دار کرتا ہوں کہ تم جاہلیت کے کاموں کو اسلامی کاموں پر ترجیح نہ دو' ورنہ تمہارے دل مردہ ہو جائیں گے اور تم زندہ رہو گے۔ تم ہمارے احکام کو توجہ سے سنو اور ان کی اطاعت کرو اور لوگوں کے حقوق کا اعتراف کرو کیونکہ لوگوں نے ایسی قومیں دیگر اقوام کے مانند نہیں دیکھی ہیں۔ جنہیں اللہ تعالیٰ نے اسلام کے ذریعے عزت بخشی ہو''۔

## رستم کی پیش قدمی:

محمد و طلحہ' عمرو اور آباؤ نیز مجالد و سعید بن المرزبان متفقہ طور پر روایت کرتے ہیں۔ جب رستم سلیحین کے مقام پر فروکش ہوا تو اس نے دوسرے دن جالینوس اور ذوالحاجب کو آگے روانہ کیا۔ جالینوس نے کوچ کر کے زہرہ کے سامنے پل کے قریب قیام کیا۔ ذوالحاجب عسیز ناد میں اس کے مقام پر فروکش ہوا۔ رستم خرارہ کے مقام پر ذوالحاجب کے مقام پر فروکش ہوا۔ پھر اس نے ذوالحاجب کو آگے روانہ کیا۔ جب وہ عتیق کے مقام پر پہنچ گیا تو اس نے بائیں طرف رخ کیا۔ جب وہ قدلیس کے قریب پہنچا تو اس نے خندق کھودی۔ جالینوس نے بھی کوچ کیا اور وہ وہاں فروکش ہوا۔

## اسلامی لشکر کے سردار:

حضرت سعدؓ کے اگلے لشکر کے سردار زہرہ بن الحویہ تھے۔ ان کے دونوں پہلوؤں پر عبداللہ بن المعتم اور شرحبیل بن السمط الکندی تھے۔ ایک دوسرے لشکر کے سردار عاصم بن عمرو تھے' تیرانداز اور پیادہ فوج کے الگ الگ سردار مقرر تھے اور خبر رساں دستے پر سواد بن مالک مقرر تھے۔

## رستم کی صف آرائی:

رستم کی فوج کے اگلے حصے پر جالینوس کو سردار مقرر کیا گیا تھا' اور اس کے دونوں پہلوؤں کے لشکر پر ہرمزان اور مہران مقرر تھے۔ مجردہ پر ذوالحاجب تھا اور خبر رساں دستے پر بیزران مقرر تھا اور پیدل فوج پر زاذ بن بہیش مقرر تھا۔

### ایرانی لشکر کی آمد:

جب رستم عتیق کے مقام پر پہنچا تو اس نے حضرت سعدؓ کے لشکر کے سامنے پڑاؤ ڈالا اور سپاہیوں کو اتارنا شروع کیا چنانچہ لوگ آتے رہے اور اترتے رہے یہاں تک کہ لشکر کی کثرت کی وجہ سے ان کے اتارنے میں شام ہوگئی اس لئے انھوں نے رات وہیں گذاری مسلمانوں نے ان کی کوئی مزاحمت نہیں کی۔

### برے خواب:

سعید بن المرزبان بیان کرتے ہیں۔ جب رستم کا لشکر صبح کے وقت اٹھا تو رستم کا نجومی اس کے پاس آیا اور اس کے سامنے اس نے وہ خواب بیان کیا جو رات کے وقت اس نے دیکھا تھا۔ اس نے کہا ''میں نے آسمان میں ایک ڈول دیکھا جس کا پانی انڈیل دیا گیا ہے۔ میں نے مچھلی دیکھی جو پایاب پانی میں تڑپ رہی ہے' میں نے شتر مرغ دیکھے اور پھول (زہرہ) دیکھا جو کھل رہا ہے''۔

رستم بولا: ''کیا تم نے یہ خواب کسی اور کو بتایا؟'' وہ بولا ''نہیں'' اس پر رستم نے کہا ''تم اسے پوشیدہ رکھو''۔

شعبی بیان کرتے ہیں ''رستم نجومی تھا وہ خواب دیکھتا تھا اس پر وہ رویا کرتا تھا۔ جب وہ کوفہ کے قریب پہنچا تو اس نے یہ خواب دیکھا کہ حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) اہل فارس کے لشکر میں داخل ہوئے۔ ان کے ساتھ ایک بادشاہ تھا جس نے ان کے ہتھیاروں پر مہر لگادی اور انہیں باندھ کر حضرت عمرؓ کے حوالے کر دیا۔

### دشمن کے ہاتھیوں کی تعداد:

قیس بن ابی حازم جو جنگ قادسیہ میں شریک تھے۔ بیان کرتے ہیں کہ رستم کے پاس اٹھارہ ہاتھی تھے اور جالینوس کے پاس پندرہ ہاتھی تھے۔ شعبی کہتے ہیں کہ رستم کے پاس جنگ قادسیہ میں تیس ہاتھی تھے۔

سعید بن المرزبان ایک دوسرے آدمی کے حوالے سے بیان کرتے ہیں کہ رستم کے پاس تینتیس ہاتھی تھے ان میں سابور کا ایک سفید ہاتھی بھی تھا جس سے تمام ہاتھی مانوس تھے اور وہ سب سے بڑا اور پرانا تھا۔ رفیل بیان کرتے ہیں کہ رستم کے پاس تینتیس ہاتھی تھے۔ اس کے مرکز (قلب) میں اٹھارہ ہاتھی تھے اور دونوں پہلوؤں میں پندرہ ہاتھی تھے۔

### گفت وشنید کا پیغام:

مجالد' سعید' طلحہ اور عمرو زیاد بیان کرتے ہیں ''جب رستم عتیق میں رات گذارنے کے بعد صبح کے وقت اٹھا تو وہ اپنے گھوڑے پر سوار ہو کر آیا۔ اس نے مسلمانوں کے لشکر کے طرف نگاہ دوڑائی۔ پھر پل کی طرف چڑھا' وہاں لوگ جمع تھے۔ وہ پل کے قریب کھڑا ہو گیا اور مسلمانوں کے لشکر کی طرف ایک آدمی بھیجا تاکہ وہ رستم کا یہ پیغام انہیں پہنچائے کہ رستم یہ کہتا ہے۔ ''ہمارے پاس ایک آدمی بھیجو جس سے ہم گفتگو کریں۔ اور وہ بھی ہم سے بات چیت کرے''۔ زہرہ نے حضرت سعد کو اس کا پیغام پہنچایا۔

حضرت سعدؓ نے ان کی طرف مغیرہ بن شعبہ کو روانہ کیا۔ ان کو جالینوس کی طرف زہرہ نے پہنچایا اور جالینوس نے انھیں رستم تک پہنچایا۔

### مصالحت کی کوشش:

رفیل بیان کرتے ہیں ''جب رستم' عتیق کے قریب فروکش ہوا تو وہ رات وہیں گذاری' صبح کے وقت اس نے اس علاقے کا

معائنہ شروع کیا۔ وہ عتیق سے خفان تک چلتا رہا۔ یہاں تک کہ وہ اسلامی لشکر کے موڑ تک پہنچ گیا پھر وہ اوپر چڑھ کر پل تک پہنچ گیا اور دشمن کے لشکر کو غور سے دیکھتا رہا۔ پھر وہ ایسی جگہ آیا جہاں سے وہ انہیں اچھی طرح دیکھ سکے۔ جب وہ پل پر کھڑا تھا تو اس نے زہرہ کو پیغام بھیجا۔ زہرہ رستم کے پاس آ گئے۔ وہ یہ چاہتا تھا کہ وہ مسلمانوں سے صلح کر لے۔ رستم نے زہرہ کو انعام کی پیش کش بھی کی بشرطیکہ مسلمان وہاں سے چلے جائیں۔ وہ یہ کہتا تھا: ''تم ہمارے پڑوسی ہو۔ تمہاری ایک جماعت ہمارے ماتحت تھی۔ ہم نے ان کے ساتھ اچھے پڑوسی کا حق ادا کیا۔ ہم ان کی تکالیف دور کرتے تھے اور ان کے لیے بہت سی سہولتیں فراہم کرتے تھے اور ان کی حفاظت کرتے تھے۔ ہم ان کے بدوؤں کو اپنی چراگاہوں میں مویشی چرانے کی اجازت دیتے تھے اور اپنے ملک سے ان کے لیے غلہ فراہم کرتے تھے اور انھیں ہم اپنے ملک کی کسی چیز کی تجارت کرنے سے نہیں روکتے تھے چنانچہ یہ ان کا ذریعہ معاش بن گئی تھی''۔

رستم عربوں پر اپنے احسانات جتا کر مصالحت کی طرف اشارہ کر رہا تھا اور دل میں وہ صلح چاہتا تھا مگر کھلم کھلا اس کا اظہار نہیں کر رہا تھا۔

## حضرت زہرہ کا جواب:

حضرت زہرہؓ نے جواب دیا ''آپ سچ کہتے ہیں آپ جیسا ذکر کر رہے ہیں ایسا ہوا مگر ہمارا معاملہ ان لوگوں کے معاملے سے بالکل مختلف ہے اور ہمارا مطالبہ ان کے مطالبہ سے بالکل الگ ہے۔ ہم آپ کے پاس طلب دنیا کے لیے نہیں آئے ہیں۔ بلکہ ہمارا مقصد آخرت ہے۔ ہم میں سے کچھ لوگ ایسے تھے جو آپ لوگوں کے پاس آ کر آپ کی اطاعت کرتے تھے اور آپ لوگوں کے سامنے گڑگڑا کر کچھ چیزیں طلب کرتے تھے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے ہماری طرف ایک رسول بھیجا جنہوں نے ہمیں اپنے پروردگار کی طرف بلایا ہم نے ان کی دعوت قبول کر لی۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی کریم ﷺ سے فرمایا: ''میں نے اس اسلامی طائفہ کو ان لوگوں پر غالب کر دیا ہے جو میرے دین کو تسلیم نہیں کرتے ہیں۔ میں ان مسلمانوں کے ذریعے ان کافروں سے انتقام لوں گا اور جب تک وہ مسلمان دین حق پر قائم رہیں گے' اس وقت تک میں انہیں غالب رکھوں گا۔ لہٰذا جو دین حق سے الگ ہو گا وہ ذلیل وخوار ہو گا اور جو اس کی پابندی کرے گا وہ عزت حاصل کرے گا۔'' رستم نے دریافت کیا وہ کیسا مذہب ہے؟''۔

## اسلامی تعلیمات:

وہ بولے ''اس مذہب کا سب سے بڑا ستون' جس پر اس مذہب کا دارومدار ہے' وہ یہ ہے کہ اس بات کی شہادت دی جائے کہ اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں ہے اور محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔ دوسری بات یہ ہے کہ حضرت محمد ﷺ جو احکام اللہ کی طرف سے لائے ہیں' انہیں تسلیم کیا جائے''۔

رستم بولا: ''یہ چیز کتنی اچھی ہے اس کے علاوہ اور کیا باتیں ہیں؟''۔

حضرت زہرہ بولے: ''اس مذہب کا ایک مقصد یہ ہے کہ بندے اپنے جیسے بندوں کی عبادت نہ کریں صرف اللہ تعالیٰ کی عبادت کریں''۔

وہ بولا: ''یہ بھی نہایت عمدہ اصول ہے اس کے علاوہ اور کیا ہے؟''۔

وہ بولے: (اسلام کی تعلیم یہ ہے کہ) ''تمام انسان فرزندان آدم وحوا ہیں۔ وہ حقیقی بھائی ہیں''۔ وہ بولا ''یہ بات بھی کتنی اچھی ہے''۔

### اسلام کی طرف میلان:

اس کے بعد رستم بولا: ''اگر میں ان باتوں کو تسلیم کرلوں اور تمہاری دعوت قبول کرلوں اور میری قوم بھی میرا ساتھ دے۔ پھر تم کیا کرو گے؟ کیا تم واپس چلے جاؤ گے؟''۔

وہ بولے: ''ہاں! خدا کی قسم پھر تمہارے ملک میں تجارت یا کسی ضرورت کے بغیر ہم قدم نہیں رکھیں گے''۔

رستم بولا: ''تم سچ کہتے ہو مگر جب سے اردشیر حاکم ہوا۔ اہل فارس کا طریقہ یہ رہا ہے کہ وہ کسی کو اپنے مذہب سے نکلنے نہیں دیتے ہیں۔ اگر کوئی ان کے طریقے سے نکل جائے تو وہ یہ کہتے ہیں۔ ''یہ صحیح راستے سے ہٹ گیا ہے اور شریفوں سے دشمنی کرنے لگا ہے''۔

زہرہ بولے: ''ہم تمام لوگوں کے لیے بہترین انسان ہیں اور جیسا تم کہتے ہیں' ویسے نہیں ہیں ہم صرف اللہ کی اطاعت کرتے ہیں اور جو اللہ کی نافرمانی کرے' وہ ہمیں نقصان نہیں پہنچا سکتا ہے''۔

اس کے بعد رستم لوٹ گیا۔ اس نے فارس کے بڑے آدمیوں کو بلوایا اور ان سے اس بارے میں گفتگو کی' انہوں نے ناپسندیدگی اور نفرت کا اظہار کیا تو رستم نے کہا ''اللہ تمہیں دور کرے اور ذلیل وخوار کرے''۔

جب رستم واپس آیا تو میں زہرہ کے پاس گیا اور (واقعہ کا راوی رفیل) اسلام لے آیا اور ان کا مددگار رہا' چنانچہ میرے لیے بھی اہل قادسیہ کے برابر وظیفہ مقرر ہوا۔

### مدبرین اسلام کے نام پیغام:

حضرت سعدؓ نے مغیرہ بن شعبہ' بسر بن ربی اہم عرفجہ بن ہرثمہ' حذیفہ بن محصن' ربعی بن عامر' قرفہ بن زاہد التیمی' ثم ابوائلی' مذعور بن عدی العجلی' مضارب بن یزید العجلی' معید بن مرہ العجلی کے نام جو عرب کے مدبرین تھے۔ یہ پیغام بھیجا۔

میں تمہیں اہل فارس کے پاس بھیجنے والا ہوں۔ تمہاری کیا رائے ہے؟''۔

ان سب نے یہ جواب دیا: ''ہم آپ کے احکام کی تعمیل کریں گے اور اگر کوئی ایسا معاملہ درپیش ہوا جس کے بارے میں آپ کی کوئی ہدایت نہ ہو' تو اس پر ہم غور کریں گے اور جو مسلمانوں کے لیے زیادہ مناسب اور مفید طریقہ ہوگا' اس کے مطابق ہم ان سے گفتگو کریں گے''۔

حضرت سعدؓ نے فرمایا: ''دانشمندوں کا طریقہ یہی ہوتا ہے۔ اب تم جاؤ اور تیار ہو جاؤ'' ربعی بن عامر بولے: ''ان عجمیوں کے خاص آداب ورسوم ہیں۔ جب ہم ان کے پاس اکٹھے ہو کر جائیں گے تو وہ یہ خیال کریں گے کہ ہم انہیں اہمیت دیتے ہیں۔ لہٰذا آپ ان کے پاس صرف ایک آدمی بھیجیں''۔ دوسرے لوگوں نے بھی ان کی تائید کی۔

### مسلمانوں کا قاصد:

ربعی نے کہا ''تم مجھے بھیجو'' لہٰذا انھیں بھیجا گیا۔ ربعی رستم کے پاس جانے کے لیے اس کے لشکر کی طرف روانہ ہوئے۔ پل پر جو لوگ موجود تھے' انہوں نے اسے روک لیا اور رستم کو ان کی آمد کی اطلاع دی۔ رستم نے اہل فارس کے بڑے لوگوں سے مشورہ کیا اور پوچھا ''کیا ہم تعظیم کریں' یا اس سے حقارت آمیز سلوک کریں'' ان کے سرداروں نے باتفاق رائے تحقیر کا مشورہ دیا۔ چنانچہ

انہوں نے قالین اور عمدہ فرش بچھائے' گدوں اور تکیوں سے خیمے کو آراستہ کیا اور (زیب و زینت کی) کوئی چیز نہیں چھوڑی۔

رستم کے لیے سونے کا تخت بچھایا گیا اور اس پر قالین بچھائے گئے اور اسے سنہری تکیوں سے آراستہ کیا گیا۔

## اسلامی قاصد کی حالت:

حضرت ربعی ایک پست قد گھوڑے پر سوار ہو کر آئے ان کے ساتھ ایک تلوار پھٹے پرانے کپڑے میں لپٹی ہوئی تھی اور ان کا نیزہ گائے کی کھال کے چمڑے سے بندھا ہوا تھا اور تیر کمان ان کے پاس تھی۔ جب وہ بادشاہ (رستم) کے قریب فرش پر پہنچے تو ان سے کہا گیا ''اترو'' تو وہ اپنے گھوڑے کو فرش کے اوپر سے آگے لے گئے اور قریب پہنچ کر وہاں سے اترے اور دو تکیوں کو پھاڑ کر گھوڑے کو ان سے باندھا اور وہیں لا کھڑا کیا۔ اس موقع پر کسی کو منع کرنے کی جرأت نہیں ہوئی' مگر حقارت کی نظر سے دیکھتے رہے انہیں ان لوگوں کا یہ رویہ معلوم ہو گیا تھا پھر وہ لوگ کہنے لگے'' آپ اپنے ہتھیار رکھ دیجیے''۔

وہ بولے'' میں خود نہیں آیا ہوں کہ تمہارے حکم سے ہتھیار رکھ دوں۔ تم نے مجھے بلایا ہے اگر تم نہیں چاہتے ہو کہ اپنی مرضی کے مطابق آؤں' تو میں لوٹ جاؤں گا''۔

انہوں نے رستم کو اس بات سے مطلع کیا تو اس نے کہا'' اس صورت میں تم اس کو اجازت دے دو' وہ صرف ایک آدمی ہے''۔ لہٰذا حضرت ربعی نیزہ کا سہارا لیتے ہوئے اور آہستہ آہستہ قدم بڑھاتے ہوئے اس طرح آئے کہ وہ نیزے کی نوک سے قالین اور فرش کو پھاڑ رہے تھے' اور قالین اور فرش کا کوئی حصہ ایسا نہ تھا جو خراب اور شکستہ نہ ہوا ہو۔

جب وہ رستم کے قریب آئے تو محافظوں نے انھیں گھیر لیا۔ وہ زمین پر بیٹھ گئے اور اپنا نیزہ فرش پر گاڑ دیا۔ جب لوگوں نے اس کا سبب دریافت کیا تو کہنے لگے'' ہم تمہاری اس زیب و زینت کی چیزوں پر بیٹھنا پسند نہیں کرتے ہیں''۔

## آمد کا مقصد:

پھر رستم نے ان سے بات چیت شروع کی اور پوچھا'' تم کیوں آئے ہو؟'' وہ بولے'' اللہ نے ہمیں بھیجا ہے اور وہی ہمیں لایا ہے تا کہ ہم جس کو چاہیں' بندوں کی عبادت کرنے سے نکال کر' اس سے خدا کی عبادت کرائیں' اور اسے دنیا کے تنگ دائرہ سے نکال کر اس کی وسعتوں میں اس کو پہنچائیں اور دیگر مذاہب کے ظلم و ستم سے بچا کر اسلام کے عدل و انصاف کے سامنے لائیں۔ اس نے ہمیں دین عطا کیا ہے تا کہ ہم مخلوق کو اس کے دین کی طرف بلائیں۔ جس نے اس دین کی دعوت کو تسلیم کر لیا' ہم بھی اس سے رضا مند ہو کر لوٹ جائیں گے اور اسے چھوڑ دیں گے اور اس کا ملک بھی اسے بخش دیں گے۔ اور جو انکار کرے گا تو ہم اس کے ساتھ جنگ کرتے رہیں گے یہاں تک کہ خدا کا وعدہ پورا ہو''۔ وہ بولا'' خدا کا وعدہ کیا ہے؟''۔

ربعی نے جواب دیا: ''اگر کوئی کافروں سے جنگ کرتے ہوئے شہید ہو جائے تو اس کے لیے جنت ہے اور جو زندہ رہے گا تو اس کے لیے فتح و کامرانی ہے''۔

## تین دن کی مہلت:

رستم نے کہا'' میں نے تمہاری گفتگو سنی ہے۔ کیا تم اس کام کو ملتوی کر سکتے ہو' تا کہ تم غور کر لو اور ہم بھی غور کریں''۔ انہوں نے کہا ہاں کیا ایک دن یا دو دن کی ہم مہلت دیں۔ وہ بولا' نہیں بلکہ ہم اپنے اہل رائے اور اپنی قوم کے سرداروں سے خط و کتابت کریں

گے۔ ربعی نے کہا: ''ہمارے رسول کریم ﷺ نے جو طریقہ مقرر کیا ہے اور ہمارے رہنماؤں نے جس پر عمل کیا ہے' وہ یہ ہے کہ ہم اپنے دشمنوں کو اپنے اوپر مسلط نہ کریں۔ اور مقابلے کے وقت تین دن سے زیادہ مہلت نہ دیں لہٰذا ہم تمہیں تین دن کی مہلت دیتے ہیں اس عرصے میں آپ اپنے بارے میں اور اپنی قوم کے بارے میں غور کر لیں۔

## ایک چیز کا انتخاب:

اس اثناء میں آپ تین چیزوں میں سے ایک چیز کا انتخاب کر لیں:

❶ آپ اسلام قبول کر لیں۔ اس صورت میں ہم آپ کو چھوڑ دیں گے اور آپ کے ملک پر قبضہ نہیں کریں گے۔

❷ یا جزیہ دیں جسے ہم قبول کر لیں گے اور آپ کی حفاظت کریں گے اور اگر آپ کو ہماری حفاظت اور امداد کی ضرورت نہیں ہوگی تو آپ لوگوں کو ہم اپنی اصلی حالت پر چھوڑ دیں گے اور جب کبھی آپ لوگوں کو ہماری امداد و حفاظت کی ضرورت ہوگی ہم آپ کی امداد کریں گے۔

❸ یا (اگر آپ کی قوم کو یہ دونوں صورتیں منظور نہ ہوں) تو چوتھے دن آپ کے ساتھ جنگ ہوگی درمیانی عرصے میں ہم خود لڑائی کا آغاز نہیں کریں گے' مگر اس صورت میں جب کہ آپ لوگ لڑائی کا آغاز کریں (تو ہم بھی جنگ کریں گے) میں اپنے ساتھیوں اور تمام فوج کی طرف سے اپنے اس قول کی پابندی کرانے کا ذمہ دار بنوں گا''۔

## مسلمانوں کی خصوصیات:

رستم بولا ''کیا آپ ان کے سردار ہیں'' وہ بولے ''نہیں تاہم تمام مسلمان ایک جسم کی طرح ایک دوسرے کے اعضاء ہیں۔ ایک ادنیٰ مسلمان اپنے اعلیٰ افسر کی طرف سے کسی کو پناہ دے سکتا ہے''۔

یہ بات سن کر رستم اہل فارس کے سرداروں کی طرف متوجہ ہوا اور کہنے لگا: ''تم کیا سن رہے ہو؟ کیا تم نے اس شخص کی گفتگو سے زیادہ واضح اور بے لاگ کلام سنا؟'' وہ بولے ''خدا نہ کرے کہ تم اس شخص کی کسی بات کی طرف متوجہ ہو کر اپنے دین سے پھر جاؤ۔ کیا آپ اس کا لباس نہیں دیکھ رہے ہیں؟''۔

وہ بولا: ''تم پر افسوس ہے۔ تم اس کا لباس نہ دیکھو بلکہ اس کی رائے' کلام اور سیرت پر غور کرو' اہل عرب لباس اور کھانے پینے کی چیزوں کو کوئی اہمیت نہیں دیتے ہیں۔ وہ اپنی عزت اور آبرو کو محفوظ رکھتے ہیں۔ ان کا لباس تمہارے لباس جیسا نہیں ہے اور نہ وہ ان چیزوں کی رغبت رکھتے ہیں تم ان کے ہتھیاروں کو دیکھو''۔ ربعی بولے:

## ربعی کی بہادری:

''کیا تم مجھے اپنے ہتھیار دکھاؤ گے یا میں دکھاؤں''۔ یہ کہہ کر انہوں نے اپنے پھٹے پرانے کپڑے میں سے تلوار نکالی جو آگ کے شعلے کی مانند تھی۔ اہل فارس کہنے لگے ''اسے نیام میں رکھ لو''۔

پھر انہوں نے اہل فارس کی ڈھال پر تیر چلایا اور انہوں نے ربعی کی چمڑے کی معمولی ڈھال پر تیر اندازی کی تو ایرانیوں کی ڈھال میں شگاف ہو گیا اور ربعی کی ڈھال صحیح سالم رہی' اس پر انہوں نے کہا ''اے اہل فارس! تم کھانے پینے اور لباس کو بڑی اہمیت دیتے ہو مگر ہم ان چیزوں کو حقیر سمجھتے ہیں''۔ یہ کہہ کر وہ واپس چلے گئے تاکہ اس مدت معینہ میں وہ غور و خوص کر سکیں۔

### دوسرا قاصد:

دوسرے دن انہوں نے پیغام بھیجا کہ ''اس آدمی کو ہمارے پاس پھر بھیجو'' حضرت سعدؓ نے حضرت حذیفہ بن محصن کو بھیجا اور وہ بھی اسی لباس میں آئے۔ جب وہ فرش کے قریب پہنچے تو ان سے کہا گیا کہ وہ اتر جائیں وہ بولے ''میں تمہارے پاس اپنے کام کے لیے نہیں آیا ہوں۔ تم اپنے بادشاہ سے پوچھو۔ آیا اس نے اپنے کام کے لیے مجھے بلایا ہے یا میں اپنے کام کے لیے آیا ہوں۔ اگر وہ کہتا ہے کہ میں اپنے کام سے آیا ہوں تو وہ جھوٹ بولتا ہے۔ ایسی حالت میں تمہیں چھوڑ کر میں واپس چلا جاؤں گا اور اگر وہ یہ کہے کہ میں اس کی خواہش کے مطابق آیا ہوں تو میں اپنے طریقے کے مطابق آؤں گا''۔

رستم نے کہا ''اسے آنے دو'' چنانچہ وہ آئے اور کھڑے رہے۔ رستم نے کہا ''آپ اتر آئیں'' مگر جب انہوں نے اترنے سے انکار کیا تو رستم نے کہا: آپ کیوں آئے ہیں تمہارے کل کے ساتھی کیوں نہیں آئے؟ وہ بولے ''ہمارا امیر سختی اور نرمی دونوں حالتوں میں ہمارے ساتھ مساوات اور انصاف کے طریقے کو پسند کرتا ہے۔ اب میری باری ہے''۔ وہ بولا: ''آپ کیوں آئے ہیں؟''۔

### حضرت حذیفہ کی گفتگو:

حضرت حذیفہ بولے: ''خدائے بزرگ و برتر نے ہم پر یہ احسان کیا ہے کہ اس نے ہماری طرف اپنا دین و مذہب بھیجا اور ہمیں اپنی نشانیاں دکھائیں' ہم ان چیزوں سے ناواقف تھے اب ان سے واقف ہو گئے ہیں پھر اللہ نے ہمیں حکم دیا کہ ہم دوسرے لوگوں کو تین چیزوں میں سے کسی ایک چیز کی طرف بلائیں:

1. وہ اسلام قبول کریں اس صورت میں ہم تمہیں چھوڑ کر چلے جائیں گے۔
2. جزیہ ادا کریں۔ اس صورت میں اگر تمہیں ہماری حفاظت کی ضرورت ہوگی تو ہم تمہاری حفاظت کریں گے۔
3. یا جنگ کریں۔

رستم بولا: ''مصالحت بھی تو ہے'' وہ بولے ''ہاں کل سے تین دن تک کے لیے ہے''۔ چونکہ انہوں نے بھی کوئی نئی بات نہیں کہی تھی اس لیے انہیں واپس بھیج دیا۔

### رستم کا خطاب:

بعدازاں رستم اپنے ساتھیوں سے مخاطب ہو کر کہنے لگا ''کیا تم وہ بات نہیں دیکھ رہے ہو جو میں مشاہدہ کر رہا ہوں'' کل ان کا پہلا قاصد آیا' وہ ہماری سرزمین پر غالب آ گیا اور جن چیزوں کو ہم اہمیت دیتے ہیں' اس نے ان باتوں کو حقیر سمجھا' اس نے ہمارے قالین پر اپنا گھوڑا لا کھڑا کیا اور وہاں اسے باندھا۔ لہٰذا وہ نیک شگون کے ساتھ ہماری زمین اور اس کی چیزوں کو لے گیا اور اس نے نہایت عقلمندی کا ثبوت دیا۔ آج یہ (قاصد) آیا' یہ ہمارے سامنے کھڑا رہا' اس نے بھی اچھا شگون اختیار کیا کہ وہ ہماری زمین پر ہمارے بغیر کھڑا تھا۔ ان باتوں سے اس نے اپنے ساتھیوں کو ناراض کر دیا اور انہوں نے اسے ناراض اور غضب ناک کر دیا۔

### تیسرا قاصد:

جب تیسرا دن آیا تو رستم نے پھر پیغام بھیجا کہ اس کے پاس کسی آدمی کو بھیجا جائے اس دفعہ حضرت مغیرہؓ بن شعبہ کو بھیجا گیا۔

ابوعثمان النہدی کہتے ہیں۔ جب حضرت مغیرہؓ روانہ ہوئے تو پل کو عبور کرنے کے بعد جب وہ اہل فارس کے لشکر میں پہنچے تو انہوں نے انہیں روک لیا تاکہ رستم سے ان کی آمد کی اجازت لی جائے۔ جب مغیرہؓ وہاں پہنچے تو تمام اہل فارس اپنے شاندار لباس میں تھے وہ سنہری تار کے کپڑے پہنے ہوئے تھے ان کے سروں پر تاج تھے اور بہت دور تک انہوں نے قالین اور فرش بچھائے ہوئے تھے تاکہ آنے والا دور تک پیدل چل کر جائے۔

جب حضرت مغیرہؓ بن شعبہ آئے تو وہ رستم کے تخت پر اس کی مسند کے پاس بیٹھ گئے۔لوگ ان کی طرف لپکے اور انہیں تخت سے اتار دیا' وہ بولے:

## امیر و غریب کا امتیاز:

''ہمیں تمہاری عقلمندی کی خبریں پہنچتی رہتی تھیں مگر میں تم سے زیادہ بے وقوف قوم نہیں دیکھتا ہوں۔ہم اہل عرب مساوی درجہ رکھتے ہیں' ہم میں سے کوئی ایک دوسرے کو غلام بنائے ہوئے نہیں ہے۔بجز اس صورت کے کہ وہ کسی سے جنگ کرے۔لہٰذا میرا خیال تھا کہ تم لوگوں میں بھی قومی ہمدردی ویسی ہی ہے جیسی ہمارے اندر ہے مگر تم نے عملی طور پر بہترین انداز سے مجھے مطلع کر دیا ہے کہ تم میں سے کچھ افراد دوسرے لوگوں کے دیوتا ہیں۔تمہارا یہ طریقہ کبھی درست نہیں رہ سکتا ہے' ہم ایسا نہیں کرتے ہیں۔میں خود نہیں آیا ہوں۔بلکہ تم نے مجھے آج بلایا ہے اور مجھے معلوم ہوا کہ تمہاری حکومت کمزور ہوگئی ہے اور تم ہار جاؤ گے کیونکہ کوئی ملک ان عادات و خصائل کے ساتھ باقی نہیں رہ سکتا''۔

ایرانی عوام یہ بات سن کر بولے'' خدا کی قسم! یہ عربی باشندہ سچ بولتا ہے'' زمیندار طبقہ کہنے لگا:'' خدا کی قسم! اس نے ایسی بات کہی ہے کہ ہمارے غلام ہمیشہ اس کی طرف مائل رہیں گے' اللہ ہمارے بزرگوں کو غارت کرے' وہ کتنے احمق تھے کہ وہ عرب قوم کو ہمیشہ حقیر اور کمتر سمجھتے رہے''۔

## رستم کا جواب:

اس پر رستم نے ان کی تقریر کے اثر کو زائل کرنے کے لیے ان سے ہنسی دل لگی شروع کر دی اور کہا:'' اے عرب باشندے! کبھی عوام ایسی باتیں کرتے ہیں جو ملک کے لیے مفید نہیں ہوتی ہیں۔ایسی صورت میں انہیں دور رکھا جاتا ہے تاکہ وہ نامناسب بات نہ کریں' بہرحال وفاداری اور حق پسندی کو پسند کیا جاتا ہے۔تمہارے پاس جو تکلے (تیر) ہیں وہ کیسے ہیں؟'' وہ بولے'' اگر چنگاریاں بڑی نہ ہوں تو کوئی حرج کی بات نہیں ہے''۔ پھر انہوں نے ان لوگوں کو اپنی تیراندازی کے جوہر دکھائے۔اس کے بعد رستم بولا:

''تمہاری تلوار بوسیدہ کیوں ہے؟'' مغیرہؓ بولے'' اس کا غلاف بوسیدہ ہے مگر اس کی دھار بہت تیز ہے'' پھر انہوں نے اسے اپنی تلوار دکھائی۔اس کے بعد رستم کہنے لگا'' کیا تم پہلے گفتگو کرو گے یا میں گفتگو کا آغاز کروں''۔

حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا:'' آپ نے ہم کو بلا بھیجا ہے اس لیے آپ بولیں''۔

## رستم کی تقریر:

لہٰذا دونوں کے درمیان ترجمان مقرر کیا گیا اور رستم نے گفتگو کا آغاز کیا۔اس نے اپنی قوم کی تعریف کی۔اس کے بعد ان کی عظمت بیان کرتے ہوئے کہا:

ہم تمام ممالک میں طاقتور اور دشمنوں پر غالب رہے' قوموں میں سر بلند رہے' کوئی بادشاہ ہماری جیسی عزت اور فتح و نصرت نہیں حاصل کر سکا۔ ہم ان پر ہمیشہ غالب رہتے تھے اور کوئی قوم ہم پر غالب نہیں آ سکی' مگر چند دنوں یا ایک دو مہینوں سے ہماری یہ حالت نہیں رہی ہے' جب خدا ہم سے انتقام لینے کے بعد ہم سے رضا مند ہوگا تو اس وقت ہماری شان و شوکت لوٹ آئے گی اور ہمارے دشمن کو مقابلے میں بدترین دن دیکھنا نصیب ہوگا۔

اے اہل عرب! ہمارے نزدیک تم سے زیادہ کوئی قوم حقیر و ذلیل نہ تھی۔ تم تنگ دست اور خستہ حال تھے' ہم تمہیں ناچیز سمجھتے تھے اور تم کسی شمار میں نہیں تھے۔ جب تمہارے ملک میں قحط اور خشک سالی ہوتی تھی تو تم ہمارے پاس فریاد لے کر آتے تھے اور ہم تمہیں کچھ کھجوریں اور جو کا غلہ دے کر لوٹا دیتے تھے۔ مجھے معلوم ہے کہ تمہارے ملک کی تنگدستی نے تمہیں ان کاموں کی طرف آمادہ کیا ہے (اگر یہ حقیقت ہے تو) میں تمہارے امیر کو کپڑے' خچر اور ایک ہزار درہم دینے کا حکم صادر کرتا ہوں اور میں تم میں سے ہر ایک کے لیے کھجوروں کا ایک ڈھیر اور کپڑے کا ایک جوڑا دینے کا حکم صادر کرتا ہوں تاکہ تم یہاں سے لوٹ جاؤ۔ کیونکہ میں نہیں چاہتا ہوں کہ میں تمہیں قتل کروں اور نہ تمہیں گرفتار کر کے قید کرنا چاہتا ہوں''۔

## حضرت مغیرہؓ کا جواب:

اس کے بعد حضرت مغیرہؓ بن شعبہ نے خدا کی حمد و ثناء کے بعد یوں ارشاد فرمایا:

اللہ تعالیٰ ہر چیز کا خالق و رازق ہے ہر کام اس کے حکم سے صادر ہوتا ہے تم نے اپنے اور اپنے اہل ملک کے کارناموں کا تذکرہ کیا ہے کہ تم اپنے دشمنوں پر غالب آتے تھے اور ممالک کو فتح کرتے تھے اور یہ کہ تمہاری بادشاہت دنیا میں بہت وسیع ہے۔ یہ ایسی باتیں ہیں جنہیں ہم جانتے ہیں اور ان کے منکر نہیں ہیں۔ یہ سب کچھ اللہ تعالیٰ کا کارنامہ ہے۔ اس نے تم پر یہ احسانات کیے ہیں' تمہارا اس میں کوئی دخل نہیں ہے۔ تم نے ہماری تنگدستی' خستہ حالی اور باہمی اختلاف کا تذکرہ کیا ہے۔ ان باتوں سے بھی ہم واقف ہیں اور ان کے منکر نہیں ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ہمیں اس حالت میں مبتلا کیا' مگر یہ دنیا عالم انقلاب ہے۔ یہاں مصیبت زدہ انسان خوش حالی کی توقع رکھتے ہیں۔ یہاں تک کہ وہ خوش حال ہو جاتے ہیں۔ بلکہ خوشحال حضرات کو بھی مصائب و تکالیف کا اندیشہ رہتا ہے۔ یہاں تک کہ وہ مصیبتیں ان پر نازل ہو جاتی ہیں اور وہ خستہ حال ہو جاتے ہیں۔

اگر تم خدا کے احسانات اور نعمتوں کا شکر ادا کرتے رہتے تو تمہاری یہ شکر گزاری اس کی ان نعمتوں سے کم رہتی جو تمہیں عطا کی گئی ہیں۔ تاہم یہ حقیقت ہے کہ تمہاری ناشکری نے تمہاری حالت تبدیل کر دی ہے۔

ہم اپنی سابقہ حالت میں اس وقت مبتلا تھے جب ہم کافر تھے اور اس وقت ہمیں جو کچھ حاصل ہوا وہ اللہ کی رحمت سے حاصل ہوا مگر اب جیسا تم سمجھتے ہو ویسی ہماری حالت نہیں ہے' اب اللہ تعالیٰ نے ہماری طرف رسولؐ بھیجا ہے''۔ اس کے بعد انہوں نے مذکورہ بالا تقریروں کے مطابق گفتگو کی۔ آخر میں انہوں نے فرمایا:

''اگر آپ کو ہماری حفاظت اور امداد کی ضرورت ہو تو ہمارے غلام (ماتحت) بن کر مطیع و فرمان بردار بن کر اپنے ہاتھ سے جزیہ ادا کریں اور اگر اس سے انکار ہے تو تلوار (ہمارے اور آپ کے درمیان) فیصلہ کرے گی''۔

اس پر رستم بہت مشتعل ہو گیا اور غصے میں آگ بگولہ ہو کر اور آفتاب کی قسم کھا کر کہنے لگا۔ ''کل دن نکلتے ہی ہم تم سب کو قتل کر دیں

گئے'' اس کے بعد حضرت مغیرہؓ لوٹ آئے۔

## عربوں کی تعریف:

رستم نے اہل فارس کو مخاطب کر کے کہا'' ان لوگوں کا تم سے کوئی مقابلہ نہیں ہے۔ کیا اس سے پہلے دو آدمی نہیں آئے جنہوں نے تمہیں عاجز و درماندہ کر دیا تھا۔ پھر یہ شخص آیا اور یہ معلوم ہوا کہ ان میں کوئی اختلاف نہیں ہے' سب نے ایک ہی طریقہ اختیار کیا اور یہ سب ایک ہی بات پر قائم رہے' یہ لوگ سچے ہوں یا جھوٹے ہوں' مگر ان کی عقل مندی اور راز داری اس حد تک بڑھی ہوئی ہے کہ ان میں کوئی اختلاف نظر نہیں آتا ہے' تو اگر یہ لوگ سچے ہوں تو ان لوگوں کا کیا حال ہوگا۔ یہ لوگ جس کام کا ارادہ کریں گے۔ اس کی راہ میں کوئی ان کی مزاحمت نہیں کر سکے گا۔ لہٰذا ہمت اور استقلال سے کام لو۔ خدا کی قسم! مجھے اس بات کا علم ہے کہ تم میری باتوں کو توجہ سے سن رہے ہو مگر یہ تمہاری ریاکاری ہے''۔ اس پر وہ اس کی زیادہ خوشامد کرنے لگے۔

## رستم کی پیشین گوئی:

رفیل بیان کرتا ہے'' رستم نے حضرت مغیرہؓ کے ساتھ ایک آدمی بھیجا اور اس سے کہا کہ جب وہ پل کو عبور کر لے اور اپنے ساتھیوں کے پاس پہنچ جائے تو تم اس سے پکار کر کہو کہ'' بادشاہ نجومی تھا اس نے تمہارے بارے میں غور کیا ہے۔ اور حساب لگا کر (نجوم کے قواعد کے مطابق) یہ بتایا ہے کہ کل تمہاری ایک آنکھ ضائع ہو جائے گی''۔ اس قاصد نے ایسا ہی کیا۔ اس پر حضرت مغیرہؓ نے فرمایا'' تم نے مجھے نیکی اور ثواب کی بشارت دی ہے۔ اگر یہ بات نہ ہوتی کہ میں اس کے بعد بھی تمہارے جیسے مشرکوں سے جہاد کروں گا' تو میں یہ آرزو کرتا کہ میری دوسری آنکھ بھی (جہاد میں) جاتی رہے''۔

اس نے لوگوں کو دیکھا کہ وہ ان کی گفتگو پر ہنس رہے ہیں اور ان کی بصیرت پر تعجب کر رہے ہیں اس کے بعد وہ شخص بادشاہ کے پاس آیا اور ان کی یہ گفتگو دہرائی تو اس نے کہا:

> '' اے اہل فارس! تم میری اطاعت کرو کیونکہ میں دیکھ رہا ہوں کہ اللہ کا عذاب آنے والا ہے جس کا تم مقابلہ نہیں کر سکتے''۔

## جھڑپیں:

ایرانیوں کے سواروں کا دستہ پل پر جمع ہو جاتا تھا اور وہ وہاں مسلمانوں سے جھڑپوں کا آغاز کرتا تھا۔ مسلمان ان کی تین طرف سے اپنی مدافعت کرتے تھے خود اپنی طرف سے حملے کا آغاز نہیں کرتے تھے جب وہ حملہ کرتے تھے تو ان کے حملوں کو لوٹا دیتے تھے۔

## عبود:

حضرت ابن عمرؓ فرماتے ہیں'' رستم کا ترجمان حیرہ کا ایک شخص تھا جس کا نام عبود تھا۔ حضرت شعبی اور سعید بن المرزبان روایت کرتے ہیں کہ رستم نے حضرت مغیرہؓ کو بلوایا۔ وہ آ کر ان کے تخت پر بیٹھ گئے۔ رستم نے اپنے ترجمان کو بلوایا جو حیرہ کا ایک عرب تھا' جس کا نام عبود تھا۔ حضرت مغیرہؓ نے اس سے فرمایا:

> '' اے عبود! تم عربی شخص ہو جب میں بات کروں تو تم میری بات اس کے پاس اس طرح پہنچاؤ جیسے اس کی بات مجھ تک پہنچاتے ہو''۔ رستم نے بھی اس سے ایسی ہی بات کہی۔

## آخری الفاظ:

آخر میں حضرت مغیرہؓ نے پھر یہ بات دہرائی جب کہ انہوں نے یہ کہا'' (تین باتوں میں کسی ایک کی طرف تمہیں دعوت دی جاتی ہے) اسلام قبول کرو ایسی صورت میں تمہارے وہی حقوق ہوں گے جو ہمارے ہیں اور تم پر بھی وہی ذمہ داریاں ہوں گی' جو ہم پر ہیں۔ ہمارے اور تمہارے درمیان کوئی فرق نہیں ہوگا۔ یا تم جزیہ بہ رضا وخوشی ادا کرو' اس کے بعد انہوں نے مذکورہ بالا گفتگو ختم کرتے ہوئے فرمایا'' اسلام لانا ہمارے نزدیک ان دونوں چیزوں سے زیادہ پسندیدہ ہے''۔

اس نے صاغروں کا مطلب دریافت کیا تو انہوں نے فرمایا'' اس کا مطلب یہ ہے کہ تمہارا آدمی جزیہ لے کر ہمارے پاس کھڑا رہے اور اس کے قبول کرنے پر تعریف کرے''۔

## رستم سے مکالمہ:

شقیق بیان کرتے ہیں: میں قادسیہ کی جنگ میں نوعمری کی حالت میں شریک ہوا۔ حضرت سعدؓ قادسیہ میں بارہ ہزار کا لشکر لے آئے اس میں آزمودہ اور تجربہ کار سپاہی شریک تھے۔ پہلے ہمارے پاس رستم کے اگلے لشکر آئے' اس کے بعد رستم خود ساٹھ ہزار کا لشکر لے کر آیا۔ جب رستم ہمارے لشکر کے قریب پہنچا تو اس نے کہا:'' اے اہل عرب! تم ہمارے پاس کوئی آدمی بھیجو جس سے ہم گفت وشنید کر سکیں''۔ لہٰذا حضرت مغیرہؓ بن شعبہ اور چند نفر بھیجے گئے جب وہ رستم کے پاس پہنچے تو حضرت مغیرہؓ تخت پر بیٹھ گئے۔ رستم کے بھائی اس پر ناراض ہوئے۔ حضرت مغیرہؓ نے کہا'' تم ناراض مت ہو۔ یہاں پر بیٹھنے سے نہ تو میری عزت میں اضافہ ہوا۔ اور نہ تمہارے بھائی کی عزت کم ہوئی ہے''۔ رستم بولا'' اے مغیرہؓ! تم بہت بدنصیب تھے یہاں تک کہ تمہاری یہ حالت ہوئی ہے اور اگر تمہیں اس کے علاوہ اور کوئی کام ہو تو مجھے بتاؤ'' اس کے بعد رستم نے اپنے ترکش سے ایک تیر نکالا اور کہا'' تم مت خیال کرو کہ تمہارے یہ تکلے (تیر) تمہیں کچھ فائدہ پہنچا سکیں گے'' حضرت مغیرہؓ نے اس کا جواب دیتے ہوئے نبی کریم ﷺ کا ذکر کیا اور کہا '' اللہ تعالیٰ نے ہمیں ان کے ہاتھوں سے ایک دانہ کھلایا جو تمہاری اس سرزمین میں پیدا ہوتا ہے' جب ہم نے اپنی اولاد کو وہ دانہ چکھایا تو وہ کہنے لگے۔

'' ہم اس کے بغیر نہیں رہ سکتے'' لہٰذا ہم اس لیے آئے ہیں کہ یا تو انہیں یہ کھلائیں یا ہم مر جائیں''۔ رستم بولا'' تم مر جاؤ گے یا مارے جاؤ گے'' مغیرہؓ نے فرمایا'' ہم میں سے جو شہید ہوگا وہ جنت میں داخل ہوگا اور تم میں سے جو ہمارے ہاتھوں مقتول ہوگا' وہ دوزخ میں داخل ہوگا اور ہم میں سے جو زندہ رہے گا' وہ تمہارے زندوں پر فتح حاصل کرے گا' لہٰذا ہم تمہیں تین چیزوں میں سے ایک چیز کا انتخاب کرنے کی مہلت دیتے ہیں'' رستم نے کہا'' ہمارے اور تمہارے درمیان صلح نہیں ہو سکتی''۔

## آخری نصیحت:

محمدؒ' طلحہ اور زیاد روایت کرتے ہیں: سعدؓ نے باقی ماندہ اہل الرائے مسلمانوں کو بھی اہل فارس کی طرف روانہ کیا' البتہ پہلے تین آدمیوں کو (جو بھیجے گئے تھے) روک لیا۔ یہ لوگ رستم کے پاس آئے تاکہ وہ اسے (جنگ کی) سخت برائیاں بتائیں۔ وہ بولے:

'' ہمارا امیر کہتا ہے کہ اچھے پڑوس سے حکام محفوظ رہتے ہیں۔ میں تمہیں اس چیز کی دعوت دیتا ہوں جو ہمارے اور تمہارے دونوں کے لیے بہتر ہے۔ عافیت اسی میں ہے کہ آپ اس بات کو تسلیم کر لیں جس کی طرف اللہ دعوت دیتا ہے۔ اس طرح ہم اپنے

ملک کی طرف لوٹ جائیں گے' اور آپ بھی اپنے ملک واپس چلے جائیں گے۔ ہم دونوں ایک ہو جائیں گے۔ البتہ آپ کا ملک اور آپ کی حکومت آپ کے قبضے اور اختیار میں ہوگی اور اپنے پیچھے سے آپ جو کچھ حاصل کریں گے۔ وہ آپ کے لیے مخصوص اضافہ ہو گا۔ اس صورت میں اگر کوئی آپ کے برخلاف حملہ کرنے یا غالب آنے کی کوشش کرے تو ہم اس کے برخلاف آپ کے مددگار ثابت ہوں گے۔ اے رستم! تم اللہ سے ڈرو اور اپنے ہاتھوں اپنی قوم کو تباہ نہ کرو۔ اس سے بچنے کی صورت صرف یہی ہے کہ تم دائرۂ اسلام میں داخل ہو جاؤ اور اس کے ذریعے شیطان کو بھگا دو"۔

## رستم کی تمثیلات:

رستم نے جواب میں کہا میں نے تمہارے چند افراد سے گفتگو کی تھی اگر انہوں نے میری بات سمجھ لی ہے تو مجھے توقع ہے کہ تم بھی میری گفتگو سمجھ لو گے۔ مثالیں کلام کی زیادہ وضاحت کرتی ہیں اس لیے میں تمہارے سامنے چند مثالیں پیش کروں گا۔ تم یہ ذہن نشین رکھو کہ تم نہایت تنگ دست اور خستہ حال تھے۔ تم اپنی حفاظت نہیں کر سکتے تھے۔ اس وقت ہم تمہارے لیے برے پڑوسی نہیں ثابت ہوئے' بلکہ تمہارے ساتھ ہمدردی اور غم خواری کرتے رہے۔ تم بار بار ہمارے ملک میں آتے تھے اس وقت ہم تمہارے لیے غلہ فراہم کرتے تھے اور تمہیں اس حالت میں لوٹا دیتے تھے۔ تم ہمارے پاس مزدوری اور تجارت کے لیے بھی آتے تھے اس وقت بھی ہم تمہارے ساتھ اچھا سلوک کرتے تھے۔

## لومڑی کی مثال:

جب تم نے ہمارا کھانا کھا لیا اور ہمارا پانی پیا اور ہمارے زیر سایہ رہے تو تم نے اس کا حال اپنی قوم سے بیان کیا تو انہیں دعوت دے کر تم یہاں لے آئے۔ اس صورت میں تمہاری اور ہماری مثال ایسی ہے جیسے ایک شخص کا انگوروں کا باغ ہو۔ وہاں اس نے ایک لومڑی دیکھی۔ وہ پوچھنے لگا "لومڑی کیسی ہوتی ہے؟" تو (اس کے جواب میں) لومڑی بہت سی لومڑیوں کو اس باغ میں لے آئی۔ جب وہاں جمع ہو گئیں تو باغ والے نے وہ راستہ بند کر دیا جہاں سے وہ آئی تھیں۔ اس کے بعد ان سب کو قتل کر دیا۔ مجھے معلوم ہے کہ حرص وطمع اور افلاس تمہیں یہاں لائے ہیں۔ لہٰذا اس سال تم یہاں سے لوٹ جاؤ اور اپنی ضرورت کے مطابق غلہ لے جاؤ اور جب کبھی تمہیں ضرورت ہو' تم واپس آ کر اپنی ضرورتیں پوری کر سکتے ہو' میں نہیں چاہتا ہوں کہ تمہیں قتل کروں"۔

## چوہوں کی مثال:

عمارہ بن القفاع الضبی قبیلہ یربوع کے ایک شخص کے حوالے سے جو اس جنگ میں شریک ہوا تھا' بیان کرتا ہے (یہ رستم کی تقریر اضافہ ہے) کہ رستم نے کہا: "تم میں سے بہت سے لوگوں نے ہمارے ملک میں آ کر جو چاہا حاصل کیا پھر ان کا انجام قتل اور فرار کی صورت میں نمودار ہوا۔ جس نے تمہارے لیے یہ طریقہ جاری کیا' وہ تم سے زیادہ طاقت ور اور بہتر تھا۔ تم نے یہ مشاہدہ کیا ہوگا کہ جب لوگ کچھ حاصل کرنا چاہتے ہیں تو کچھ نقصان پہنچتا ہے اور کچھ بچ نکلتے ہیں۔

تمہارے ان کاموں کی مثال ایسی ہے جیسے کہ کچھ چوہے غلہ کے ایک مٹکے کے قریب رہتے تھے۔ اس مٹکے میں ایک سوراخ تھا۔ پہلا چوہا اس کے اندر گھسا اور وہیں رہنے لگا' دوسرے چوہے وہاں سے غلہ لے جاتے رہتے تھے اور لوٹ آتے تھے انہوں نے پہلے چوہے سے بھی کہا کہ وہ باہر آ جایا کرے مگر وہ انکار کرتا رہا۔ یہاں تک کہ وہ چوہا جو مٹکے کے اندر رہتا تھا۔ بے انتہا فربہ ہو گیا ایک

مرتبہ اس کی طبیعت چاہی کہ وہ اپنے عزیزوں سے ملاقات کر کے انہیں اپنی خوش حالی سے مطلع کرے مگر اب وہ سوراخ اس کے لیے تنگ ثابت ہوا اور وہ اس میں سے نہیں نکل سکا اس نے اپنی پریشانی کا حال اپنے ساتھیوں سے بیان کیا اور ان سے نکلنے کا طریقہ معلوم کرنا چاہا تو وہ چوہے کہنے لگے:

''تم اس راستے سے اس وقت تک نہیں نکل سکو گے جب تک کہ تم اس حالت میں نہیں آ جاؤ گے جو داخل ہونے سے پہلے (تمہارے دبلے پن کی) حالت تھی''۔

یہ سن کر وہ (نکلنے سے) باز رہا اور بھوکا رہنے لگا اور ہر وقت خائف رہنے لگا۔ یہاں تک کہ وہ داخل ہونے سے پہلے کی حالت کی طرف لوٹ آیا تو مٹکے والے نے آ کر اسے مار ڈالا۔ لہٰذا تم بھی یہاں سے نکل جاؤ کہیں تمہاری بھی ایسی حالت نہ ہو جائے''۔

## مکھی کی مثال:

رفیل بیان کرتے ہیں کہ رستم نے مزید یوں کہا:

''اللہ تعالیٰ نے تمہارے سوا مکھی سے زیادہ لالچی اور مضر مخلوق نہیں پیدا کی۔ اے گروہ عرب! تم ہلاکت کا مشاہدہ کر رہے ہو اور تمہاری طمع تمہیں اس کی طرف رہنمائی کر رہی ہے' میں ایک مثال کے ذریعے اس کی وضاحت کرتا ہوں وہ یہ ہے:

ایک مکھی نے شہد دیکھا اور وہ اڑنے لگی اور کہنے لگی ''جو مجھے وہاں پہنچائے گا اسے دو درہم ملیں گے'' جب وہ وہاں پہنچ گئی تو کسی کے روکنے سے نہیں رکی' اس کے اندر پہنچ کر وہ ڈوب گئی اور پھنس گئی اس وقت وہ بولی:

''جو مجھے نکالے گا اسے چار درہم ملیں گے''۔

## انگور کے باغ کی مثال:

رستم نے ایک اور مثال بیان کی اور کہا ''تمہاری مثال ایسی ہے۔ جیسے کہ ایک لومڑی ایک بل کے سوراخ سے انگور کے باغ میں پہنچ گئی۔ وہ بہت کمزور اور لاغر تھی۔ وہ وہاں پھل کھاتی رہی۔ باغ والے نے اسے دیکھ لیا تھا اور اس کی خستہ حالی کو دیکھ کر رحم کھا کر چھوڑ دیا تھا۔ جب انگور کے باغ میں رہتے ہوئے زیادہ عرصہ گذر گیا تو وہ لومڑی فربہ ہو گئی اور اس کی حالت بہتر ہو گئی اور اس کی لاغری جاتی رہی تھی۔ مگر اب وہ سرکش ہو گئی تھی اور کھانے سے زیادہ انگور کے باغ اور اس کے پھلوں کو خراب کرنے لگی۔ باغ والے کو یہ بات بہت ناگوار معلوم ہوئی وہ بولا: ''میں یہ بات نہیں برداشت کر سکتا ہوں''۔ یہ کہہ کر اس نے ڈنڈا سنبھالا اس کے غلام بھی اس کے ساتھ اس کی مدد کے لیے اس کی تلاش میں نکلے' لومڑی انہیں فریب دیتی رہی' اور وہ انگوروں کی بیلوں میں چھپ جاتی تھی' آخر کار جب اسے یقین ہو گیا کہ وہ اس کے تعاقب سے باز آنے والے نہیں ہیں تو اس نے اس راستے سے نکلنے کی کوشش کی جہاں سے وہ داخل ہوئی تھی مگر اس سوراخ میں وہ پھنس گئی کیونکہ جب وہ لاغر تھی تو وہ اس بل میں سے داخل ہوئی تھی اس وقت اس میں داخل ہونے کی گنجائش تھی مگر اب چونکہ وہ فربہ ہو گئی تھی اس لیے وہ اس کے لیے تنگ ہو گیا تھا۔ اس حالت میں باغ والا بھی وہاں آ پہنچا وہ اس پر ڈنڈے برساتا رہا یہاں تک کہ اس کا کام تمام کر دیا۔

تم بھی جب آئے تھے' اس وقت تم لاغر تھے اب تم بھی فربہ ہو گئے ہو اسی لیے غور کرو کہ تم کیسے نکل سکو گے؟''۔

رستم نے یہ مثال بھی پیش کی: ''ایک آدمی نے ایک ٹوکری تیار کی اور اس میں اپنا کھانا رکھا' چوہوں نے آ کر اس ٹوکری میں سوراخ کر

دیا اور اس میں گھس گئے' اس شخص نے اس سوراخ کو بند کرنا چاہا تو لوگوں نے کہا ''چوہے پھر سوراخ کر دیں گے اس کے اندر ایک کھوکھلا بانس لگا دو۔ جب چوہے آئیں گے تو وہ اس بانس میں سے داخل ہوں گے اور اس میں سے نکلیں گے۔ لہٰذا جب چوہے نمودار ہوں تو تم انہیں مار ڈالو''۔

میں نے بھی راستہ بند کر دیا ہے تم اس بانس میں نہ گھسو ورنہ جو کوئی اس سے نکلے گا قتل کر دیا جائے گا۔ تم اس کام کے لیے کیسے تیار ہوئے ہو حالانکہ تمہارے پاس نہ کافی تعداد میں فوج ہے اور نہ کافی مقدار میں سامان جنگ ہے''۔

## مسلمانوں کا جواب:

محمد' طلحہ اور زیاد روایت کرتے ہیں۔ اس کے بعد مسلمانوں نے اس کا جواب دیا اور کہا آپ نے ہمارے گذشتہ زمانے کی بدحالی اور انتشار و اختلاف کا تذکرہ کیا ہے' وہ صحیح ہے' ہمارے مردے مر کر دوزخ میں جاتے تھے اور جو زندہ رہتا تھا وہ تنگ دستی کی زندگی بسر کرتا تھا۔ ہم اس سے بھی زیادہ بری حالت میں مبتلا تھے کہ خداوند تعالیٰ نے ہماری اپنی قوم میں سے ایک رسول ؐ بھیجا جو جن و انسان کے لیے باعث رحمت تھے آپ ؐ ان کے لیے سراپا رحمت تھے جن پر اللہ کی رحمت نازل ہوئی اور ان کے لیے عذاب نہیں آئے جنہوں نے آپ کی کرامت کا انکار کیا۔ آپ ؐ ہر قبیلے کے پاس ہدایت و تبلیغ کے لیے پہنچے تو سب سے زیادہ آپ کی قوم نے آپ کی مخالفت کی اور وہ آپ کو قتل کرنے کے درپے ہوئی' اس کے بعد قریب کے قبائل نے آپ کی مخالفت کی یہاں تک کہ ہم سب آپ کی مخالفت میں کھڑے ہو گئے۔ آپ تن تنہا تھے' اللہ تعالیٰ کے سوا اور کوئی آپ ؐ کے ساتھ نہ تھا' اللہ نے آپ کو ہم پر فتح و نصرت عطاء کی۔ اس وقت ہم میں سے کچھ خوشی کے ساتھ اور کچھ بادل نخواستہ مسلمان ہو گئے۔ اس کے بعد ہم سب پر آپ ؐ کے معجزات اور آیات کی حقیقت و صداقت ظاہر ہو گئی۔ آپ ؐ نے اپنے پروردگار کی طرف سے جو تعلیمات پیش کی تھیں ان میں سے ایک یہ بھی تھی کہ ہم قریب کے علاقوں کے خلاف جہاد کریں۔ ہم اس تعلیم کے مطابق روانہ ہو گئے کیونکہ ہمیں یہ یقین تھا کہ آپ ؐ نے جو وعدہ کیا ہے اور جو ارشاد فرمایا ہے اس میں کسی قسم کا تغیر و تبدل نہیں ہو سکتا ہے۔ لہٰذا تمام عرب اس مسئلہ پر متفق ہو گئے حالانکہ اس سے پیشتر ان میں اس قدر اختلاف تھا کہ کوئی مخلوق ان میں اتحاد و اتفاق نہیں پیدا کر سکتی تھی۔

## دعوتِ اسلام و جزیہ:

ہم اپنے پروردگار کے حکم کے مطابق تمہارے پاس آئے ہیں۔ ہم اس کی راہ میں جہاد کر رہے ہیں اور اس کے حکم کی تعمیل کر رہے ہیں اور اس کے وعدے کو پورا کر رہے ہیں' ہم تمہیں اسلام کی دعوت دیتے ہیں اگر تم ہماری دعوت قبول کر لو گے تو ہم تمہیں چھوڑ کر چلے جائیں گے۔ کتاب اللہ تمہارے پاس ہماری قائم مقام ہو گی۔

اگر تم اسلام لانے سے انکار کرو گے تو ہمارے پاس اور کوئی چارۂ کار اس کے سوا نہیں ہوگا کہ ہم تم سے جنگ کریں یا تم جزیہ ادا کرو۔ اگر تم اس کے لیے تیار ہو گئے تو بہتر ہے ورنہ اللہ ہمیں تمہاری سرزمین' تمہارے فرزندوں اور تمہاری مال و دولت کا وارث بنا دے گا۔

تم ہماری نصیحت قبول کرو۔ خدا کی قسم! تمہارا اسلام لانا ہمیں مال غنیمت حاصل کرنے سے زیادہ پسند ہے اس کے بعد ہم صلح سے زیادہ تم سے جنگ کرنے کو پسند کریں گے۔

تم نے ہماری بے سروسامانی اور قلت تعداد کا تذکرہ کیا ہے اس کے جواب میں ہم یہ کہیں گے کہ ہمارا ساز و سامان اطاعت ہے اور ہماری جنگ کی بنیاد صبر و استقلال پر ہے۔ تم نے ہمارے سامنے مثالیں بیان کی ہیں وہ تم نے مردوں اور اہم کاموں کے لیے بیان کی ہیں اس میں سنجیدگی بھی ہے اور ظرافت بھی ہے۔ ہم بھی تمہارے لیے ایک مثال پیش کرتے ہیں۔

## محل اور کسانوں کی مثال:

تمہاری مثال ایسی ہے جیسے ایک شخص نے ایک زمین پر درخت لگائے ہوں اور وہاں اس نے نہایت عمدہ درخت اور دانوں کا انتخاب کیا' نہریں کھودیں اور اس مقام کو شاندار محل و قصور سے آراستہ کیا' ان محلات میں اس نے کسانوں کو آباد کیا اور وہ ان باغوں میں لطف اندوز ہوتے رہے' وہاں انہوں نے ناشائستہ حرکات کیں۔ اس نے ان کو مہلت دی جب وہ خود بخود شرمندہ نہیں ہوئے تو اس نے ان کو ملامت کی انہوں نے سرکشی کی تو اس نے ان کو وہاں سے نکال دیا اور دوسروں کو بلوالیا۔ اب اگر وہ وہاں سے جائیں تو لوگ انہیں ختم کر دیں گے اور اگر وہ وہیں رہے تو ان لوگوں کے محکوم ہو جائیں گے اور یہ لوگ انہیں ہمیشہ ظلم و ستم میں مبتلا رکھیں گے۔

اگر جو باتیں ہم نے کہی ہیں انہیں سچ نہ سمجھو اور ہماری جنگ دنیا طلبی پر محمول سمجھی جائے تو اس صورت میں بھی ہم تم سے جنگ کرتے کیونکہ ہم نے تمہاری پر لطف زندگی کا مزہ چکھا ہے اور تمہاری شان و شوکت دیکھی ہے اس لیے اب اس کے بغیر نہیں رہ سکتے تھے۔ لہٰذا اس صورت میں ہم جنگ کر کے تم پر غالب آتے''۔

## عبور دریا:

آخر میں رستم نے دریافت کیا ''کیا تم دریا کو عبور کر کے ہماری طرف آؤ گے یا ہم آئیں'' وہ بولے ''تمہیں دریا کو عبور کرو'' یہ کہہ کر وہ رستم کے پاس سے رات ہوتے ہی آ گئے۔

حضرت سعدؓ نے مسلمانوں کی طرف پیغام بھیجا کہ وہ اپنے مقامات پر جمے رہیں اور کافروں کو کہلا بھیجا کہ دریا کو عبور کر سکتے ہیں۔ انہوں نے پل کو حاصل کرنا چاہا تو حضرت سعدؓ نے کہلا بھیجا' ہم اس پر قابض ہو گئے ہیں۔ ہم اسے نہیں دیں گے۔ تم پل کے علاوہ اور کوئی ذریعہ تلاش کرو''۔

لہٰذا وہ رات بھر اپنے ساز و سامان سے عتیق پر پل باندھتے رہے یہاں تک کہ صبح ہو گئی۔



باب ۱۲

# یوم ارمات

نافع اور حکم روایت کرتے ہیں' جب رستم نے دریا کو عبور کرنا چاہا تو اس نے حکم دیا کہ فارس کے سامنے دریائے عتیق پر پل باندھا جائے۔ یہ اس زمانے میں آج کل کی بہ نسبت زیادہ نیچا تھا۔ اہل فارس رات بھر صبح تک مٹی' بانسوں اور نمدوں سے بند باندھتے رہے۔ یہاں تک کہ انہوں نے راستہ بنالیا تھا۔ یہ کام دوسرے دن اس وقت مکمل ہوا جب دن چڑھ گیا تھا۔

## خدا کی تنبیہ:

محمد' طلحہ اور زیاد روایت کرتے ہیں' رستم نے رات کو یہ خواب دیکھا کہ آسمان سے ایک فرشتہ نازل ہوا۔ اس نے اس کے ساتھیوں کی کمانیں لے کر ان پر مہر لگا دی پھر انہیں لے کر آسمان کی طرف چڑھ گیا۔

جب رستم بیدار ہوا تو وہ بہت مغموم اور متفکر ہوا اس نے اپنے خاص لوگوں کو بلا کر انہیں یہ قصہ سنایا اور کہا'' درحقیقت اللہ ہمیں تنبیہ کر رہا ہے۔ کاش اہل فارس مجھے اجازت دیتے کہ میں اس تنبیہ پر عمل کروں۔ کیا تم نہیں دیکھ رہے ہو کہ فتح و نصرت ہماری طرف سے اٹھائی گئی ہے اور ہوا کا رخ ہمارے دشمن کے موافق ہے اور ہم فعل و قول میں ان کا مقابلہ نہیں کر سکتے ہیں''۔

اس کے بعد وہ اپنا بھاری ساز و سامان دریا کے پار لے گئے اور دریائے عتیق کے کنارے فروکش ہوئے۔

## بڑا بول:

اعمش بیان کرتے ہیں'' اس دن رستم دوہری زرہ اور خود پہنے ہوئے پوری طرح مسلح تھا۔ اس کے حکم سے اس کے گھوڑے پر زین کسی گئی اور وہ اسے چھوئے بغیر اور رکاب میں پاؤں رکھے بغیر کود کر گھوڑے پر بیٹھ گیا اور کہنے لگا:

'' کل ہم انہیں (مسلمانوں کو) پیس کر رکھ دیں گے'' ایک آدمی نے کہا'' اگر اللہ نے چاہا'' وہ بولا'' اگر اللہ نہ بھی چاہے (تو اس صورت میں بھی وہ انہیں تباہ کر دے گا)''۔

محمد و طلحہ اور زیاد روایت کرتے ہیں'' رستم نے اس موقع پر یہ بھی کہا:

'' شیر کے مرنے کے بعد لومڑی نے پاؤں پھیلائے ہیں''۔ اس سے اس کی مراد کسریٰ کی موت تھی پھر اس نے اپنے ساتھیوں سے کہا'' یہ بندروں کا سال ہے''۔

## رستم کی صف آرائی:

جب اہل فارس نے دریا کو عبور کر لیا تو وہ اپنی صفوں میں پہنچ گئے۔ رستم اپنے تخت پر بیٹھا اور اس نے قلب (مرکزی فوج) کے لیے اٹھارہ ہاتھی مقرر کیے۔ جن پر صندوقوں کے ساتھ آدمی سوار تھے۔ دونوں بازوؤں میں بھی سات یا آٹھ ہاتھی تھے۔ جن پر صندوقوں کے ساتھ آدمی سوار تھے۔ اس نے اپنے اور میمنہ (دائیں بازو) کے درمیان جالینوس کو مقرر کیا اور اپنے اور میسرہ (بائیں بازو) کی فوج کے درمیان بیرزان کو مقرر کیا' پل' فریقین جنگ یعنی مسلمانوں اور مشرکوں کی سوار فوج کے درمیان تھا۔

## خبر رسانی کا انتظام:

شاہ یزدگرد نے جب رستم کو روانہ کیا تھا تو اس وقت سے اس نے اپنے ایوان شاہی کے دروازے پر ایک آدمی مقرر کیا تھا جو ہمیشہ وہاں رہتا تھا اور اسے خبریں پہنچاتا تھا۔ دوسرا آدمی وہاں مقرر تھا جہاں سے گھر بیٹھ کر وہ خبریں سن سکے۔ تیسرا گھر کے باہر ہوتا تھا۔ اس طرح ہر اہم مقام پر ایک آدمی مقرر تھا۔ جب رستم فروکش ہوا تو جو شخص ساباط میں تھا۔ وہ خبر دیتا تھا کہ وہ فروکش ہو گیا ہے۔ یہ خبر ہر ایک شخص سلسلہ بسلسلہ دوسرے کو بتاتا تھا یہاں تک کہ آخر میں جو شخص ایوان شاہی کے دروازے پر متعین ہوتا تھا' وہ خبر رسانی کرتا تھا۔ اس نے خبر رسانی کی دو منزلوں کے درمیان ایک آدمی کو مقرر کر رکھا تھا لہٰذا رستم جہاں کہیں اترتا تھا اور کوچ کرتا تھا یا کوئی اہم واقعہ رونما ہوتا تھا تو خبر رساں اپنے قریب کے شخص کو مطلع کرتا تھا اور وہاں درجہ بدرجہ خبریں ایوان شاہی کے دروازے تک پہنچتی تھیں اس طرح اس نے عتیق اور مدائن کے درمیان بہت سے آدمی خبر رسانی کے لیے مقرر تھے' قدیم طریقہ ترک کر دیا گیا تھا۔

## اعلانِ جہاد:

مسلمانوں نے بھی اپنی صفیں درست کر لی تھیں۔ زہرہ اور عاصم' عبداللہ اور شرحبیل کے درمیان تھے۔ ہراول دستے کا سردار صفوں میں گشت کر رہا تھا اور اس کا اعلان کرنے والا یہ اعلان کر رہا تھا ''اللہ کے راستے میں جہاد کے لیے مقابلہ کرو اور ایک دوسرے سے آگے بڑھنے کی کوشش کرو جہاد کے لیے جوش و غیرت کو کام میں لاؤ''۔

## حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی معذوری:

حضرت سعدؓ بن ابی وقاص کے بدن میں پھوڑے نکل آئے تھے۔ اس لیے وہ نہ سوار ہو سکتے اور نہ بیٹھ سکتے تھے۔ وہ منہ کے بل اوندھے لیٹے رہتے تھے۔ سینے کے نیچے ایک تکیہ ہوتا تھا اور اس کے سہارے وہ محل پر سے (فوجوں کی نگرانی) کرتے تھے اور وہاں سے پرچے پھینکتے تھے جن میں خالد بن عرفطہ کے نام احکام و ہدایات درج ہوتی تھیں۔ خالد آپ کے ماتحت تھے اور ان کی صف محل کے قریب تھی اور وہ حضرت سعدؓ کے نائب تھے جب کہ وہ موجود نہ ہوں اور نگرانی نہ کر رہے ہوں۔

ابو نمران روایت کرتے ہیں' ''جب رستم نے نہر کو عبور کیا تو حضرت زہرہ اور جالینوس کے تبادلے ہوئے۔ حضرت سعدؓ نے حضرت زہرہ کو ابن السمط کی جگہ پر مقرر کیا اور رستم نے جالینوس کو ہرمز کی جگہ پر مقرر کیا۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو عرق النساء (گٹھیا) کا مرض تھا اور پھوڑے بھی نکلے ہوئے تھے۔ وہ اوندھے لیٹے رہتے تھے۔ انہوں نے فوج پر حضرت خالد بن عرفطہ کو اپنا نائب بنا دیا تھا۔

## لوگوں میں اختلاف:

اس پر لوگوں میں اختلاف ہوا تو حضرت سعدؓ نے فرمایا ''مجھے ان لوگوں کے پاس لے جاؤ' اور انہیں دکھاؤ'' لہٰذا کچھ لوگ آپ کو اوپر لے گئے تو آپ نے ان کو جھانکا۔ اس وقت قدیس کی دیوار کے قریب صف آراستہ تھی۔ آپ خالد کو کچھ احکام صادر فرماتے تھے اور خالد (آپ کی طرف سے) لوگوں کو حکم دیتے تھے۔

جن لوگوں نے آپ کے خلاف ہنگامہ برپا کیا تھا۔ ان میں بڑے سردار بھی تھے۔ حضرت سعدؓ نے ان کو سرزنش کی اور فرمایا ''خدا کی قسم! اگر دشمن تمہارے مقابلے پر نہ ہوتا تو تمہیں وہ سزا دیتا جو دوسروں کے لیے عبرت ہوتی'' بہر حال آپ نے کچھ لوگوں کو

قید کر دیا۔ ان میں ابو محجن ثقفی (شاعر) بھی تھا۔ آپ نے ان لوگوں کو محل میں قید کر دیا تھا۔

حضرت جریر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (کے دست مبارک) پر اس بات کی بیعت کی تھی کہ میں ہر اس حاکم کی اطاعت کروں گا۔ جو خدا کی طرف سے مقرر ہو گا خواہ وہ حبشی غلام کیوں نہ ہو''۔

حضرت سعدؓ نے فرمایا ''خدا کی قسم! اس واقعہ کے بعد جو کوئی مسلمانوں کو دشمن سے مقابلہ کرنے سے روکے گا تو وہ ایسا فعل ہو گا جس پر میرے بعد مواخذہ ہو گا''۔

## حضرت سعد رضی اللہ عنہ کا خطبہ:

محمدؒ طلحہ اور زیاد روایت کرتے ہیں: حضرت سعدؓ نے ۱۴ھ میں محرم کے مہینے میں دوشنبہ کے دن خطبہ دیا۔ آپ نے ان لوگوں کی باتوں کو مسترد کیا جنہوں نے حضرت خالد بن عرفطہ پر اعتراض کیا تھا۔ آپ نے حمد و ثناء کے بعد فرمایا:

اللہ برحق ہے اس کی بادشاہت میں کوئی شریک نہیں ہے اور وہ وعدہ خلافی نہیں کرتا ہے۔ اس نے خود قرآن کریم میں یہ ارشاد فرمایا ہے: ''ہم نے زبور میں لکھ دیا تھا کہ اس سرزمین کے میرے نیک بندے وارث ہوں گے''۔

یہ سرزمین تمہاری میراث ہے اور تمہارے پروردگار نے اس کا وعدہ کیا ہے بلکہ تین سال سے اس سرزمین کو تمہارے لیے حلال کر رکھا ہے۔ تم اسی زمین سے خوراک حاصل کر کے کھا رہے ہو۔ ان سے خراج وصول کر رہے ہو' ان کے باشندوں کو قید کر رکھا ہے اور بعض لوگوں کا کام تمام کیا ہے۔ اور آج تک اسی قسم کا سلسلہ چلا آ رہا ہے اور تمہارے مجاہدین نے ان پر فتح حاصل کی تھی۔ اب ان کی یہ جماعت تمہارے مقابلے کے لیے آئی ہوئی ہے۔

تم شرفائے عرب ہو اور ان کے معزز سردار ہو۔ ہر قبیلے کے بہترین افراد یہاں موجود ہیں تم اپنے ملک کی عزت و آبرو رکھنے والے ہو۔ اگر تم دنیا سے بے رغبتی اور آخرت سے دلچسپی کا اظہار کرو تو اللہ تمہیں دنیا اور آخرت دونوں چیزیں دے گا۔ اگر تم کمزوری اور بزدلی کا اظہار کرو گے تو تمہاری ساکھ جاتی رہے گی اور آخرت میں بھی تباہ و برباد ہو جاؤ گے''۔

## حضرت عاصم کی تقریر:

فوجوں کے ایک سردار حضرت عاصم بن عمرو کھڑے ہو کر یوں فرمانے لگے ''اللہ تعالیٰ نے اس ملک کو تمہارے لیے حلال کر رکھا ہے اور اس کے باشندے تمہارے ماتحت ہیں۔ تم تین سال سے انہیں زک پہنچا رہے ہو اور وہ تم پر غالب نہیں آ سکے' بلکہ تم ہمیشہ سربلند رہے' اللہ تمہارے ساتھ ہے۔ اگر تم صابر رہے اور تم شمشیر زنی اور نیزہ بازی میں سچے ثابت ہوئے تو تمہارے قبضے میں ان کا مال و زن و فرزند اور ملک ہو گا اور اگر تم نے بزدلی اور کمزوری دکھائی (خدا نے ہمیشہ تمہیں ان چیزوں سے محفوظ رکھا) تو تمہاری یہ جمعیت باقی نہیں رہے گی۔ تم اللہ کو یاد کرو اور ان دنوں کو یاد کرو جب کہ اللہ تعالیٰ نے تمہیں فتوحات عطاء کی تھیں' کیا تم نہیں دیکھتے ہو کہ تمہارا ملک بنجر اور ویران ہے اور بے آب و گیاہ ہے اور نہ وہاں قلعے ہیں جن میں تم محفوظ ہو کر بیٹھ رہو۔ تم اپنی پوری توجہ آخرت کی طرف مبذول کرو''۔

## تحریری پیغام:

حضرت سعدؓ نے اپنے تمام علمبردار فوجی دستوں کو یہ تحریری پیغام بھیجا۔ ''میں نے تم پر خالد بن عرفطہ کو نائب بنا دیا ہے۔ میں

اپنے درد و تکلیف کی وجہ سے تمہارے سامنے نہیں آ سکتا ہوں تاہم میری شخصیت تمہارے سامنے نمایاں ہیں لہٰذا تم خالدؓ کی اطاعت کرو اور اس کا حکم مانو۔ کیونکہ وہ میرے احکام پر عمل کرے گا اور اس کا حکم میرا حکم ہے''۔

آپ کا یہ پیغام لوگوں کو پڑھ کر سنایا گیا۔ اس کا خوشگوار اثر ہوا اور سب نے آپ کی رائے کو تسلیم کیا اور ہر ایک نے دوسرے کو اطاعت اور وفاداری کی تلقین کی۔ سب نے حضرت سعدؓ کے عذر کو قبول کیا اور ان کی کارروائی کی تائید کی۔

مسعود روایت کرتے ہیں۔ ''ہر قبیلہ کے سردار نے اپنے قبیلے کے سامنے تقریر کی' اور انھیں اطاعت اور صبر و استقلال پر آمادہ کیا۔ ہر فوجی افسر اپنے مقررہ مقام پر پہنچ گیا۔ حضرت سعدؓ کے اعلان کرنے والے نے ظہر کی نماز کا اعلان کیا۔

اس وقت رستم بولا'' (حضرت) عمرؓ نے میرا کلیجہ کھالیا اللہ اس کا کلیجہ جلائے''۔

## جاسوس کی اطلاع:

رفیل بیان کرتے ہیں' جب رستم نجف کے مقام پر فروکش ہوا تھا تو اس نے مسلمانوں کی فوج کا حال معلوم کرنے کے لیے ایک جاسوس بھیجا۔ وہ قادسیہ پہنچا اور اس نے اپنے آپ کو اس طرح ظاہر کیا کہ جیسے وہ ان کے پاس بھاگ کر آیا ہوا اس نے مسلمانوں کو دیکھا کہ وہ ہر نماز کے موقع پر مسواک کرتے ہیں پھر نماز پڑھ کر وہ اپنے مقررہ مقامات کی طرف لوٹ آتے ہیں۔ وہاں سے لوٹ کر اس شخص نے رستم کو مسلمانوں کا حال بتایا اور ان کی سیرت و اخلاق سے بھی مطلع کیا۔ رستم نے پوچھا ''ان کا کھانا کیا ہے''۔ اس نے کہا ''میں ان کے پاس رات کے وقت بھی رہا میں نے انہیں کھاتے ہوئے نہیں دیکھا'' سوائے اس کے کہ شام کے وقت اور سوتے وقت وہ گنے چوستے تھے اور صبح سے تھوڑی دیر پہلے بھی وہ یہی چوسا کرتے تھے۔

## نماز سے مغالطہ:

رستم وہاں سے چل کر حصن اور عتیق کے درمیان فروکش ہوا' وہ اس وقت وہاں پہنچا تھا جب کہ حضرت سعدؓ کے مؤذن نے اذان دی تھی اس نے مسلمانوں کو جمع ہوتے ہوئے دیکھا تو اس نے بھی اپنی فوج میں اعلان کرایا کہ وہ سوار ہو جائیں۔ لوگوں نے پوچھا ''کیا وجہ ہے؟'' وہ بولا ''کیا تم اپنے دشمن کو نہیں دیکھ رہے ہو کہ وہاں اعلان ہوا ہے اور وہ لوگ تمہارے مقابلے کے لیے جمع ہو رہے ہیں'' اور رستم نے فارسی زبان میں کہا جس کا ترجمہ یہ ہے ''صبح کے وقت میرے کان میں آواز آئی کہ (حضرت) عمرؓ ان لوگوں سے باتیں کر رہے ہیں اور انہیں عقل سکھا رہے ہیں''۔

جب انہوں نے نہر کو عبور کیا تو اس وقت بھی حضرت سعدؓ کے مؤذن نے اذان دی تھی اور حضرت سعدؓ نے نماز پڑھائی تھی۔

اس موقع پر رستم نے کہا۔ (حضرت) عمرؓ نے میرا کلیجہ کھالیا ہے''۔

## تبلیغ جہاد:

محمد' طلحہ اور زیاد اپنے سلسلہ روایت میں بیان کرتے ہیں۔ حضرت سعدؓ نے اہل الرائے' بہادر اور اپنے فن کے قابل ترین انسانوں کو مسلمانوں کی طرف بھیجا۔ دانشور حضرات میں وہ لوگ بھی شامل تھے جو رستم کے پاس گئے تھے جیسے حضرت مغیرہؓ، حذیفہ، عاصم اور ان کے ساتھی تھے۔ اہل شجاعت میں طلیحہ' قیس الاسدی' غالب' عمرو بن معدی کرب وغیرہ شامل تھے۔ شعراء میں شماخ' حطیہ' اوس بن مغراء' عبدہ بن الطبیب اور دیگر حضرات تھے۔ روانہ کرنے سے پہلے آپ نے ان سے فرمایا:

''تم جاؤ اور لوگوں کے پاس جا کر اپنا حق ادا کرو اور انہیں ان کے فرائض سے جنگ کے موقع پر آگاہ کرو کیونکہ تمہارا عربوں کے نزدیک خاص مقام ہے۔ تم عرب کے شعراء' خطباء' دانشور اور سورما سردار ہو۔ تم مسلمانوں میں گشت کرو' انہیں نصیحتیں کرو اور انھیں جنگ پر آمادہ کرو''۔ چنانچہ وہ روانہ ہوئے اور حضرت قیس بن ہبیرۃ الاسدی نے یہ تقریر کی:

## قیس کی تقریر:

اے لوگو! اللہ کی حمد و ثنا کرو' اس نے تمہیں ہدایت دی اور تمہیں آزمایا۔ وہ مزید نعمت دے گا۔ تم اللہ کے احسانات کو یاد کرو اور اسی کی طرف متوجہ رہو' کیونکہ تمہارے سامنے بہشت ہے یا مال غنیمت ہے اس قصر کے پیچھے بنجر اور ویران زمین اور جنگلوں کے سوا کچھ نہیں ہے۔ حضرت غالب نے فرمایا:

## غالب کا خطاب:

اے لوگو! تم اللہ کی تعریف کرو جس نے تمہیں آزمائش میں ڈالا ہے۔ تم اسی سے مانگو وہ تمہیں مزید نعمتیں دے گا۔ اسی کو پکارو' وہ تمہاری آواز سنے گا' اے اقوام معد (عرب) تم کمزور نہیں ہو' تمہارے گھوڑے تمہارے قلعے ہیں' تمہارے پاس وہ چیز ہے جو ہر وقت تمہاری تابع ہے وہ چیز تمہاری تلواریں ہیں۔ تم یاد کرو کہ مستقبل کے لوگ تمہارے بارے میں کیا کہیں گے' کیونکہ تمہارے کارناموں سے مستقبل کا آغاز ہوگا اور تمہارے بعد کے زمانوں سے اس کو تقویت پہنچے گی۔

## ابن ہذیل کی تقریر:

حضرت ابن ہذیل الاسدی نے فرمایا ''اے اقوام معد! تم تلواروں کو اپنا قلعہ بناؤ اور جنگل کے شیروں کی طرح دشمن کا مقابلہ کرو اور چیتے کی طرح ان کے ساتھ جنگ کرو' اور اللہ پر بھروسہ کرو اور نظریں نیچی رکھو اگر تلواریں کند ہو جائیں تو سمجھو کہ اللہ کا یہی حکم ہے۔ تم ان پر نیزہ بازی کرو کیونکہ یہ وہاں پہنچ جاتے ہیں جہاں تلواریں نہیں پہنچ سکتی ہیں''۔

## بسر بن ابی اہم کا خطاب:

حضرت بسر بن ابی اہم الجہنی نے فرمایا: ''تم اللہ کی حمد و ثناء کرو تم عمل کے ذریعے اپنے قول کی تصدیق کرو تم نے اللہ کی حمد کی ہے جس نے تمہیں ہدایت دی ہے۔ تم توحید کے قائل ہو کیونکہ اس کے علاوہ اور کوئی معبود نہیں ہے۔ تم اس کی عظمت کو تسلیم کرتے ہو' اس کے نبیوں اور رسولوں پر ایمان لائے ہو۔ اس لیے تم ایمان کی حالت میں دنیا سے رخصت ہو۔ تمہارے نزدیک دنیا سے زیادہ کوئی چیز حقیر نہیں ہونی چاہیے کیونکہ دنیا اسی کے پاس آتی ہے جو اسے حقیر سمجھتا ہے تم اس کی طرف راغب نہ ہو جاؤ ورنہ وہ تم سے گریز کرے گی' تم اللہ کی مدد کرو وہ تمہاری مدد کرے گا''۔

## عاصم کا فرمان:

حضرت عاصم بن عمرو نے فرمایا: ''اے اہل عرب! تم عرب کے سردار ہو' تمہارا مقابلہ عجم کے سرداروں سے ہے۔ تم جنت حاصل کرنے کے لیے اپنی جانوں کو خطرے میں ڈال رہے ہو اور یہ لوگ دنیا حاصل کرنے کے لیے مقابلہ کر رہے ہیں ایسا نہ ہو کہ یہ دنیا والے' تم طالبان آخرت کے مقابلے میں زیادہ محتاط اور ہمت والے ثابت ہو جائیں۔ تم آج کوئی ایسا کام نہ کرو جو مستقبل میں عربوں کے لیے ننگ و عار کا باعث بنے''۔

## ربیع کا قول:

حضرت ربیع بن البلاد اسعدی نے فرمایا ''اے اہل عرب! تم دین و دنیا کے لیے جنگ کرو اور اپنے پروردگار کی مغفرت اور ایسی جنت حاصل کرنے میں جلدی کرو جس کا عرض آسمانوں اور زمین کے برابر ہے۔ یہ جنت پرہیزگاروں کے لیے تیار کی گئی ہے' اگر شیطان تمہارے سامنے اس جنگ کو بہت بڑا کر کے دکھائے تو تم یاد کرو کہ موسم حج میں تم لوگوں کے متعلق خبریں سنائی جائیں گی لہٰذا تم اپنے آپ کو اچھی خبروں اور کارناموں کے مستحق بناؤ''۔

## ربعی کی ہدایات:

حضرت ربعی بن عامر نے یوں فرمایا: ''اللہ نے تمہیں اسلام کی ہدایت دی اور تمہیں اس کی بدولت متحد کیا اس نے تم پر بہت زیادہ احسانات کیے' اور صبر کو راحت قرار دیا لہٰذا تم اپنے آپ کو صبر و استقلال کا عادی بناؤ' بہت جلد اس کے عادی ہو جاؤ گے۔ گھبراہٹ اور پریشانی کا اظہار نہ کرو ورنہ تم اس کے عادی بن جاؤ گے''۔ ہر ایک نے اس طرح گفتگو کی تا آنکہ مسلمانوں نے آپس میں خود اعتمادی اور مقابلہ کرنے کا عہد و پیمان کیا اور اس سلسلے میں مناسب کارروائی کی گئی۔

## اہل فارس کی فوج:

اسی طرح اہل فارس نے بھی اہم عہد و پیمان کیا اور ایک دوسرے کو زنجیروں میں جکڑ لیا اس قسم کی فوج کی تعداد تیس ہزار تھی۔

حضرت شعبیؒ فرماتے ہیں۔ اہل فارس کی تعداد ایک لاکھ بیس ہزار تھی ان کے ساتھ تیس ہاتھی تھے اور ہر ہاتھی کے ساتھ چار ہزار فوج تھی۔

مسعود بن خراش روایت کرتے ہیں ''مشرکوں کی فوجیں نہر عتیق کے کنارے پر تھیں اور مسلمانوں کی فوجیں قدیس کی دیوار کے ساتھ ساتھ تھیں اور ان کے پیچھے خندق تھی اس طرح مسلمان اور مشرکین کی فوجیں خندق اور نہر عتیق کے درمیان تھیں۔ ان کے ساتھ تیس ہزار زنجیر سے جکڑی ہوئی فوجیں تھیں اور تیس جنگی ہاتھی تھے اور ایسے ہاتھی بھی تھے جن پر ان کے بادشاہ بیٹھے ہوئے تھے جو جنگی کاموں کے لیے نہیں تھے۔

## حضرت سعد کی جنگی ہدایات:

حضرت سعدؓ نے مسلمانوں کو حکم دیا کہ وہ دشمن کے سامنے سورۃ جہاد (انفال) پڑھیں جسے انہوں نے سیکھ لیا تھا۔

محمد' طلحہ اور زیاد اپنے سلسلہ روایت میں بیان کرتے ہیں ''حضرت سعدؓ نے فرمایا تھا۔ تم لوگ اپنے مورچوں پر ڈٹے رہو اور ذرا بھی حرکت نہ کرو یہاں تک کہ تم ظہر کی نماز نہ پڑھ لو۔ جب تم ظہر کی نماز سے فارغ ہو جاؤ گے تو میں پہلی تکبیر کہوں گا' تم بھی نعرۂ تکبیر کہو اور تیار ہو جاؤ تمہیں معلوم ہونا چاہیے کہ تم سے پہلے اور کسی کو تکبیر نہیں دی گئی ہے اور تمہیں یہ اس لیے دی گئی ہے کہ تمہیں تقویت و تائید حاصل ہو۔ جب تم دوسری تکبیر سنو تو تم بھی نعرۂ تکبیر کہو اور مسلح ہو جاؤ۔ جب میں تیسری تکبیر کہوں تو تم بھی نعرۂ تکبیر کہو اور تمہارے سوار لوگوں کو مستعد رکھیں تا کہ وہ جنگ کے لیے نکل سکیں۔ جب میں چوتھی تکبیر کہوں تو تم سب مل کر حملہ کر دو اور دشمن سے گتھم گتھا ہو جاؤ اور ''لاحول ولاقوۃ الا باللہ'' پڑھو۔

ابو اسحٰق روایت کرتے ہیں ''حضرت سعدؓ نے جنگ قادسیہ میں مسلمانوں کو یہ پیغام بھجوایا جب تم پہلی تکبیر سنو تو اپنے جوتوں

کے تسمے باندھو۔ جب دوبارہ نعرۂ تکبیر کہا جائے تو تم تیار ہو جاؤ' جب تیسری مرتبہ نعرۂ تکبیر کہا جائے تو مسلح ہو جاؤ اور حملہ کرو۔

## سورۂ جہاد کی تلاوت:

محمد' طلحہ اور زیاد اپنے سلسلہ روایت میں بیان کرتے ہیں۔ جب حضرت سعدؓ ظہر کی نماز پڑھا چکے تو انہوں نے اس غلام کو جسے حضرت عمرؓ نے ان کے ساتھ کر دیا تھا اور جو عمدہ قاری تھا یہ حکم دیا کہ وہ سورۂ جہاد (سورۂ انفال) تلاوت کرے۔ تمام مسلمان اس سورت کو سیکھ چکے تھے' انہوں نے اپنے قریب کے فوجی دستے کے سامنے سورۂ جہاد (انفال) تلاوت کی' اس کے بعد ہر فوجی دستے کے اندر یہ سورۃ تلاوت کی گئی۔ اس سے تمام مسلمانوں کے دلوں اور آنکھوں کو سرور حاصل ہوا اور اس کی تلاوت سے انہیں قلبی سکون اور چین حاصل ہوا۔

## نعرۂ تکبیر:

محمد' طلحہ اور زیادہ اپنے سلسلہ روایت میں بیان کرتے ہیں: جب قاری لوگ تلاوت سے فارغ ہوئے تو حضرت سعدؓ نے نعرۂ تکبیر بلند کیا تو جو لوگ آپ کے قریب تھے انہوں نے تکبیر کہی اور ان کی تکبیر سن کر باقی مسلمانوں نے بھی نعرۂ تکبیر بلند کیا اور جمع ہونے شروع ہوئے۔ دوسری تکبیر پر مسلمان تیار ہو گئے' تیسری تکبیر پر بہادر سپاہی میدان میں آئے اور انہوں نے لڑائی چھیڑ دی۔ اہل فارس میں بھی ان جیسے افراد نمودار ہوئے اور وہ شمشیر زنی اور نیزہ بازی میں مشغول ہو گئے۔ حضرت غالب بن عبداللہ الاسدی یہ اشعار پڑھتے ہوئے نکلے:

''تمام فصیح زبان اور نامور شرفاء جانتے ہیں کہ میں مسلح جوان مرد ہوں اور ہر مشکل اور پیچیدہ کام کی گتھیاں سلجھا سکتا ہوں''۔

ان کے مقابلے کے لیے ہرمز نکلا جو صاحب تاج بادشاہ تھا۔ حضرت غالب انہیں گرفتار کر کے حضرت سعدؓ کے پاس لے گئے وہ مقید ہوا اور غالب جنگ کرنے کے لیے لوٹ آئے۔

## جنگ کا آغاز:

حضرت عاصم بن عمرو بھی مقابلے کے لیے نکلے انہوں نے ایک ایرانی پر حملہ کیا وہ بھاگ نکلا۔ انہوں نے اس کا تعاقب کیا جب وہ دشمنوں کی صفوں میں آئے تو انہیں ایک سوار ملا جس کے ساتھ ایک خچر تھا۔ اس سوار نے انہیں دیکھ کر خچر کو چھوڑ کر اور بھاگ کر اپنے ساتھیوں سے پناہ کا طالب ہوا۔ انہوں نے اس کو پناہ دی۔ حضرت عاصم خچر اور اس کا ساز و سامان ہنکا کر لے آئے معلوم ہوا کہ وہ بادشاہ کا نان بائی تھا اور اس کے پاس بادشاہ کا عمدہ کھانا' حلوا اور شہد وغیرہ تھا۔ وہ ان چیزوں کو حضرت سعد کے پاس لائے اور اپنے مورچے کی طرف لوٹ گئے۔ حضرت سعدؓ نے جب ان چیزوں کو دیکھا تو آپ نے فرمایا ''ان چیزوں کو انہیں کے دستے کو دے دو اور یہ کہو کہ امیر نے تمہیں یہ عطا کیا ہے اسے تناول کرو'' چنانچہ انہیں یہ مال غنیمت مل گیا۔

اس اثناء میں جب کہ مسلمان چوتھی تکبیر کا انتظار کر رہے تھے کہ اچانک بنونہر کے پیدل دستوں کا سردار قیس بن خذیمہ بن جرثومہ اٹھ کر کہنے لگا ''اے بنونہر! تم اٹھ کھڑے ہو جاؤ کیونکہ تمہیں بنونہر اس لیے کہا جاتا ہے تاکہ تم سب سے پہلے اٹھو'' اس پر حضرت خالد بن عرفطہ نے فرمایا ''خدا کی قسم! تم اس کام سے باز آ جاؤ ورنہ میں کسی دوسرے کو تمہاری جگہ پر افسر مقرر کر دوں گا'' اس پر وہ شخص

رک گیا۔

## سواروں کی جنگ:

جب سوار فوج کی لڑائی شروع ہوئی تو دشمن کا ایک شخص للکارا اور بولا ''کوئی مرد ہے؟'' اس پر حضرت عمرو بن معدی کرب جو اس کے سامنے تھے' اس کے مقابلے کے لیے آئے اور اس سے گتھم گتھا ہو گئے پھر اسے زمین پر گرا کر ذبح کر ڈالا' بعد ازاں وہ لوگوں کی طرف متوجہ ہو کر کہنے لگے ''کسی ایرانی کی اگر کمان گم ہو جائے تو وہ مینڈھے کی طرح لڑتا ہے'' اس کے بعد دونوں طرف کے فوجی دستے لڑائی کے لیے جمع ہو گئے۔ 4

## عمرو بن معدیکرب کے کارنامے:

قیس بن ابی حازم کی روایت ہے وہ کہتے ہیں حضرت عمرو بن معدی کرب ہمارے پاس سے گزرے وہ صفوں کے درمیان پھرتے ہوئے لوگوں کی حوصلہ افزائی کر رہے تھے اور فرماتے تھے:

''یہ ایرانی سپاہی جب اپنے نیزے پھینکتے ہیں تو وہ مینڈھوں کی طرح لڑتے ہیں'' اس اثنا میں جب کہ وہ ہماری ہمت بڑھا رہے تھے کہ اچانک ایک ایرانی سپاہی نکلا وہ دونوں صفوں کے درمیان کھڑا ہو گیا۔ اس نے ایک تیر چلایا۔ حضرت عمرو بن معدیکرب نے دیکھتے ہی اس پر حملہ کیا۔ اور اس سے بغل گیر ہو گئے پھر اس کا ٹپکا پکڑ کر اسے اٹھایا اور اپنے سامنے لے آئے' جب وہ آپ کے قریب آیا تو آپ نے اس کی گردن توڑ دی۔ اس کے بعد اس کے گلے پر تلوار چلا کر اسے ذبح کر ڈالا۔ پھر اس کو باہر پھینک دیا اور فرمایا ''تم ان لوگوں کے ساتھ ایسا سلوک کرو'' ہم نے کہا ''اے ابوثور! جیسا آپ کرتے ہیں۔ دوسرا ایسا کام نہیں کر سکتا ہے'' ایک دوسری سلسلہ روایت میں یہ مذکور ہے کہ حضرت عمرو بن معدیکرب نے اس کے ٹپکے' خود اور دیگر ساز و سامان پر قبضہ کر لیا۔

## قبیلہ بجیلہ سے جنگ:

قیس بن ابی حازم کی روایت ہے کہ ایرانیوں نے قبیلہ بجیلہ کی طرف تیرہ ہاتھی روانہ کیے اسمٰعیل بن ابی خالد کی روایت ہے کہ قادسیہ کی جنگ محرم ۱۴ھ کے آغاز میں ہوئی لوگ دشمن کے مقابلے کے لیے نکلے تو ایرانیوں نے کہا' ہمیں کسی طرف بھیجا جائے۔ لہٰذا انہیں قبیلہ بجیلہ کی طرف بھیجا گیا وہاں انہوں نے سولہ ہاتھی روانہ کر دیئے۔

## ہاتھیوں کے ذریعے جنگ:

محمد' طلحہ اور زیاد روایت کرتے ہیں ''جب سواروں کے مقابلے کے بعد فریقین میں جنگ شروع ہوئی تو ہاتھی والے لشکر نے مسلمانوں پر حملہ کر دیا اس کی وجہ سے مسلمانوں کے فوجی دستے منتشر ہو گئے اور ان کے گھوڑے بدکنے لگے۔ قریب تھا کہ قبیلہ بجیلہ کا خاتمہ ہو جائے کیونکہ ان کے گھوڑے ہاتھیوں کے ڈر سے بدک کر بھاگنے لگے تھے اور مورچہ چھوڑ رہے تھے' صرف پیادہ فوج اس مورچے پر باقی رہ گئی تھی۔ حضرت سعدؓ نے بنو اسد کو حکم دیا کہ وہ قبیلہ بجیلہ اور ان کے قریب کے لوگوں کی مدد کریں' لہٰذا حضرات طلیحہ بن خویلد' حمال بن مالک' غالب ابن عبداللہ اور ابیل بن عمرو اپنے فوجی دستوں کو لے کر پہنچے۔ انہوں نے ہاتھیوں کا مقابلہ کر کے انہیں وہاں سے ہٹا دیا۔ ان ہاتھیوں میں سے ہر ایک ہاتھی پر بیس سپاہی سوار تھے''۔

## حضرت طلیحہ کی تقریر:

موسیٰ بن طریف روایت کرتے ہیں ''جب حضرت سعدؓ نے قبیلہ اسد سے مدد طلب کی تو حضرت طلیحہ نے کھڑے ہو کر یہ تقریر کی: اے میری قوم! امیر نے بھروسے کے لوگوں سے امداد طلب کی ہے اگر انہیں معلوم ہوتا کہ تمہارے علاوہ کوئی دوسرا قبیلہ بھی ان کی مدد کر سکتا ہے تو وہ ضرور اسی سے طالب امداد ہوتے۔ تم ان پر زور کا حملہ کرو اور بہادر شیروں کی طرح آگے بڑھو کیونکہ تمہارا نام اسد اسی وجہ سے رکھا گیا ہے کہ تم شیروں جیسے کام کرو آگے بڑھ کر حملہ کرو اور پیچھے نہ ہٹو۔ جنگ کرتے رہو اور راہ فرار اختیار نہ کرو' تم اپنے مورچے پر ڈٹے رہو۔ اللہ تمہاری مدد کرے گا۔ اللہ کا نام لے کر ان پر حملہ کرو' معرور بن سوید اور شفیق نے یہ کہا'' خدا کی قسم! تم ان پر حملہ کرتے رہو''۔

## قبیلہ اسد کا مقابلہ:

لہٰذا قبیلہ بنو اسد نیزہ بازی اور شمشیر زنی دونوں چیزوں سے حملہ کرتے رہے۔ یہاں تک کہ مسلمانوں نے ہاتھیوں کو وہاں سے بھگا دیا۔ اس اثناء میں ایک بہت بڑا سورما سپاہی نکلا اور اس نے دعوت مبارزہ (انفرادی جنگ) دی' حضرت طلیحہ نے تھوڑی دیر میں اس کو قتل کر دیا۔

## حضرت اشعث کے کارنامے:

محمد' طلحہ اور زیاد روایت کرتے ہیں' حضرت اشعث بن قیس کندی نے اپنے قبیلہ کندہ کے سامنے اس موقع پر یہ تقریر کی۔ اے قبیلہ کندہ! اللہ بنو اسد کا بھلا کرے' دیکھو وہ کس طرح بہادری اور بے جگری کے ساتھ جنگ کر رہے ہیں' انہوں نے اپنے قریب کی فوجوں کو امداد سے بے نیاز کر دیا ہے مگر تم اس بات کا انتظار کر رہے ہو کہ کون تمہاری مدد کرتا ہے۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ تم نے عربوں کے سامنے اپنی قوم کا عمدہ نمونہ پیش نہیں کیا ہے۔ اہل عرب جنگ کر رہے ہیں اور قتل ہو رہے ہیں مگر تم گھٹنوں کے بل جھکے ہوئے تماشہ دیکھ رہے ہو''۔

ان کی یہ تقریر سن کر اس قبیلہ کے دس نوجوان کھڑے ہوئے اور کہنے لگے۔ آپ ہمیں ملامت کر رہے ہیں۔ حالانکہ ہم اچھے کارنامے انجام دیتے رہے ہیں۔ ہم نے عرب قوم سے کب غداری کی' اور ان کے سامنے کب برا نمونہ پیش کیا۔ ہم تمہارے ساتھ ہیں۔ اس کے بعد حضرت اشعث بن قیس انہیں لے کر روانہ ہوئے اور اپنے سامنے کی دشمن کی فوجوں کو مار بھگایا۔

## شدید جنگ:

جب ایرانیوں نے دیکھا کہ ہاتھی والی فوج بنو اسد کی فوج سے مقابلہ کر رہی ہے تو انہوں نے زور شور سے مسلمانوں پر حملہ کر دیا ان کی قیادت ذوالحاجب اور جالینوس کر رہے تھے۔ مسلمان ابھی تک چوتھی تکبیر کا حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی طرف سے انتظار کر رہے تھے۔ ایرانیوں کی تمام فوج ہاتھیوں کو لے کر بنو اسد کے مقابلے پر آ گئی۔

بنو اسد اس صورت میں بھی ثابت قدمی کے ساتھ مقابلہ کرتے رہے ایسے موقع پر حضرت سعدؓ نے چوتھی تکبیر کا نعرۂ بلند کیا اس وقت تمام مسلمانوں نے عام دھاوا بول دیا اور قبیلہ اسد کے محور پر جنگ کی چکی گردش کرتی رہی۔ (ایرانیوں کے) ہاتھیوں نے مسلمانوں کے میمنہ اور میسرہ سوار فوجوں پر حملہ کر دیا۔ گھوڑے ان سے بدکنے لگے اور پیچھے ہٹنے لگے۔ اس موقع پر سواروں نے پیدل

فوج پر دباؤ ڈالنا شروع کیا۔ ایسے موقع پر حضرت سعدؓ نے حضرت عاصم بن عمرو کو پیغام بھیجا اور فرمایا:

## ہاتھی والوں کا مقابلہ:

اے قبیلہ بنو تمیم! کیا تم اونٹوں اور گھوڑے والے نہیں ہو؟ کیا تمہارے پاس ان ہاتھیوں سے نجات حاصل کرنے کی کوئی تدبیر نہیں ہے؟'' وہ بولے ''کیوں نہیں ہے؟'' پھر حضرت عاصمؓ نے اپنے قبیلہ کے بہترین تیراندازوں اور ماہر جنگجو سپاہیوں کو بلوایا اور ان تیراندازوں سے کہا ''اے ماہر تیراندازو! تم اپنی تیراندازی سے ان ہاتھی والوں کا مقابلہ کرو''۔ دوسرے ہوشیار جنگی سپاہیوں سے کہا ''تم ان ہاتھیوں کے پیچھے جا کر ان کے ہودوں کے بند کاٹ دو'' پھر خود بھی ان کی حفاظت کے لیے نکلے اس وقت بھی جنگ کی چکی قبیلہ اسد پر گردش کر رہی تھی۔

## ہاتھیوں کی تباہی:

اتنے میں حضرت عاصمؓ کے ساتھی ہاتھیوں کی طرف متوجہ ہوئے اور ان کی دموں اور پچھلے حصوں کو پکڑ کر ان کے ہودوں کے بندوں کو کاٹ دیا۔ اس وقت ہاتھیوں والوں کی چیخ و پکار بلند ہوئی' اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ہر ہاتھی اپنے سواروں اور ساز و سامان سے خالی ہو گیا اور ہاتھی والے مارے گئے۔ اس طرح مسلمان مقابلہ کے صحیح مورچوں پر آ گئے اور قبیلہ اسد پر جو حد سے زیادہ جنگی دباؤ پڑ رہا تھا' وہ بھی دور ہو گیا اور تمام مسلح سوار اپنے اصلی مورچوں پر لوٹ آئے۔ یہ جنگ غروب آفتاب تک رہی۔ بلکہ رات کا ایک حصہ بھی گذر گیا۔ اس کے بعد فریقین نے لڑائی بند کر دی۔

## قبیلہ اسد کے شاندار کارنامے:

جنگ کی اس شام تک قبیلہ اسد کے پانچ سو افراد شہید ہوئے۔ بہرحال یہ لوگ مسلمانوں کی بہت مدد کرتے رہے حضرت عاصمؓ نے دشمنوں پر سخت حملے بھی کیے اور مسلمانوں کی مدافعت اور محافظت بھی کی۔ یہ جنگ قادسیہ کا پہلا دن تھا اور اسے یوم ارماث کہتے ہیں۔

قاسم بنو کنانہ کے ایک شخص کے حوالے سے بیان کرتے ہیں۔ ''اس دن تمام جنگی دستے حرکت میں آئے' قبیلہ اسد جنگ کا مرکز بنا رہا۔ اس دن شام تک ان کے پانچ سو سپاہی شہید ہوئے۔ اس بارے میں عمرو بن شاس اسدی (شاعر اشعار میں) یوں کہتا ہے''۔

## اسدی شاعر کے اشعار:

۱۔ ہم نے چاروں طرف سے سواروں کو جمع کر کے کسریٰ (کی فوج کے مقابلے) کے لیے آئے۔

۲۔ ان سواروں نے انہیں رنج و غم میں مبتلا کر دیا اور بہت عرصے تک سوگوار رہے۔

۳۔ ہم نے فارس کی عورتوں کو اس حال میں چھوڑا کہ جب وہ ہلال کو دیکھتی ہیں تو رونے لگتی ہیں۔

۴۔ ہم نے رستم کی فوج اور اس کے فرزندوں کو زبردستی قتل کیا جبکہ ہمارے سواران کے اوپر گرد و غبار اڑا رہے تھے۔

۵۔ جہاں ہمارا ان سے مقابلہ ہوا تھا' ہم نے انہیں وہیں پڑا ہوا چھوڑا' اب وہ وہاں سے کوچ کرنے کا ارادہ نہیں رکھتے ہیں۔

۶۔ پیرزان (ایرانی جرنیل) بھی بھاگ گیا اور وہ اپنے لشکر کی حفاظت نہیں کر سکا' بلکہ وہ ان کے لیے وبال جان ثابت ہوا۔

۷۔ خوفِ جان نے ہرمزان کو بھی بھگا دیا۔ اور وہ جلدی سے گھوڑا دوڑا کر چلا گیا۔

(عمرو بن شاس نے اس موقع پر) یہ اشعار بھی کہے ہیں:

(۱) قبیلہ اسد کو بخوبی معلوم ہے کہ جب عقلمندی کا تذکرہ ہو تو ہم بہت عقلمند ہیں۔

(۲) ہم (دشمن کی) ہر سرحد پر پہنچ جاتے ہیں خواہ ہمیں وہاں سوکھی گھاس ملے۔

(۳) تم دیکھو گے کہ ہمارے بہادر سپاہیوں کے پاس عمدہ گھوڑے ہیں جو جنگ کے لیے تیار رہے ہیں۔

(۴) ہمارے عمدہ گھوڑے اپنے سواروں کے سامنے سے ان کے دشمنوں کو ہٹا دیتے ہیں۔

(۵) انہوں نے ایسے لشکر جرار کو بھگایا جو گرد و غبار کا بادل بنے ہوئے تھے۔

(۶) ہم نے اہل فارس کے تمام ارادے خاک میں ملا دیئے حالانکہ ان کے ارادے اٹل تھے۔



باب ۱۳

# یوم اغواث

محمد اور طلحہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت سعدؓ نے حضرت مثنیٰ بن حارثہ کی بیوہ سلمیٰ بنت خصفہ سے شراف کے مقام پر نکاح کر لیا تھا جب یوم ارماث کی جنگ ہوئی اور مسلح فوج گردش میں آئی تو اس وقت حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی یہ حالت تھی کہ وہ صرف پیٹ کے بل بہ مشکل بیٹھ سکتے تھے۔ اس وقت وہ بہت تلملا رہے تھے اور محل کے اوپر اور انتہائی گھبراہٹ اور بے چینی کا اظہار کر رہے تھے جب ان کی بیوی سلمیٰ نے جنہیں وہ اپنے ساتھ جنگ قادسیہ میں لائے تھے' اہل فارس کی کارگزاری دیکھی تو بے اختیار ان کے منہ سے نکلا ''ہائے مثنیٰ! کاش ان مسلح سواروں کی مدد کے لیے کوئی آج مثنیٰ جیسا ہوتا۔ وہ آج ایسے مرد کے پاس ہے جو اپنے ساتھیوں اور اپنی حالت کو دیکھ پریشان ہو رہا ہے''۔ یہ سن کر حضرت سعدؓ نے انہیں ایک طمانچہ رسید کیا اور کہا''۔ (حضرت) مثنیٰ کا اس فوج سے کیا تعلق ہے جس پر جنگ کی چکی گھوم رہی ہے''۔ اس سے ان کی مراد قبیلہ اسد' حضرت عاصم اور ان کے سوار تھے۔ حضرت سلمیٰ نے کہا ''کیا آپ رشک و غیرت اور کمزوری کی وجہ سے (یہ فرما رہے ہیں)؟'' حضرت سعدؓ بولے ''آج اگر تم مجھے معذور نہیں سمجھ رہی ہو تو پھر کوئی بھی مجھے معذور نہیں سمجھے گا۔ حالانکہ تم میری حالت دیکھ رہی ہو تو ایسی صورت میں دوسرے لوگوں کو حق حاصل ہے کہ وہ مجھے معذور نہ سمجھیں''۔

واقعہ یہ ہے کہ حضرت سعد رضی اللہ عنہ بزدل اور کمزور انسان نہ تھے اور اس حالت میں وہ قابل ملامت نہ تھے۔

## زخمیوں اور شہداء کا انتظام:

اگلے دن جب صبح ہوئی تو لوگ صف آرا ہو گئے' حضرت سعدؓ نے کچھ لوگوں کو اس کام پر مقرر کیا کہ وہ شہداء اور زخمیوں کو میدان جنگ سے لے آئیں۔ زخمیوں کو انہوں نے مسلم خواتین کے سپرد کیا' تاکہ وہ ان کی خبر گیری اور تیمارداری کریں تا آنکہ اللہ کا کوئی حکم ان کے بارے میں آئے۔ شہداء کو انہوں نے مشرق کے مقام پر دفن کر دیا جو عذیب اور عین الشمس کے درمیان ایک وادی ہے۔ اس موقع پر لوگ جنگ کے لیے زخمیوں اور مردوں کے منتقل ہونے کا انتظار کرتے رہے۔

## شام کی امدادی فوج:

جب انہیں اونٹوں پر رکھا گیا اور عذیب کی طرف جانے لگے تو اس وقت شام کی طرف سے گھوڑ سوار آتے ہوئے دکھائی دیئے۔ دمشق کی فتح جنگ قادسیہ ایک مہینے پہلے ہو گئی تھی۔ اس لیے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضرت ابو عبیدہؓ (سالار لشکر شام) کو لکھ بھیجا کہ وہ خالد کے ساتھی اہل عراق کو لوٹا دیں۔ اس خط میں حضرت خالد رضی اللہ عنہ کے بارے میں کوئی تذکرہ نہیں تھا۔ لہٰذا انہوں نے حضرت خالد رضی اللہ عنہ کو روک لیا اور ان کے لشکر کو روانہ کر دیا۔ یہ لشکر چھ ہزار افراد پر مشتمل تھا ان میں سے پانچ ہزار ربیعہ اور مضر کے قبائل کے افراد تھے اور ایک ہزار اہل یمن اہل حجاز تھے۔

## شامی لشکر کی ترتیب:

انہوں نے اس پورے لشکر پر ہاشم بن عتبہ بن ابی وقاص کو امیر بنایا اس کے اگلے حصے پر قعقاع بن عمرو تھے۔ انھیں جلد روانہ کیا گیا۔ اس کے ایک پہلو کے سردار قیس بن ہبیرہ مرادی تھے وہ ان جنگوں میں شریک نہیں ہوسکے تھے کیونکہ وہ یرموک کے مقام پر اس وقت پہنچے جب اہل عراق کو واپس بھیجا جارہا تھا۔ لہٰذا انہیں بھی ان کے ساتھ لوٹا دیا گیا۔

لشکر کے دوسرے پہلو پر ہزہاز بن عمرو العجلی تھے اور پچھلے حصہ (ساقہ) پر انس بن عباس مقرر ہوئے۔

## ہراول دستے کی تدبیر:

حضرت قعقاع جو اگلے حصے کے سردار تھے۔ بہت جلد سفر طے کر کے یوم اغواث کی صبح عراق کی لشکر میں پہنچ گئے۔ انہوں نے اپنے ساتھیوں کو یہ تدبیر سمجھائی کہ وہ اپنے ایک ہزار کے لشکر کو دس حصوں میں تقسیم کرلیں جب دسواں حصہ تاحد نظر دور ہوجائے تو اس کے پیچھے وہ دوسرے دسویں حصے کو روانہ کریں۔ اس پہلے دسویں حصے میں حضرت قعقاع وہاں پہنچے۔ انہوں نے وہاں جاکر سلام کیا اور مسلمانوں کو لشکر کے آنے کی خوش خبری سنائی اور کہا ''اے لوگو! تم وہ کرو جو میں کررہا ہوں'' یہ کہہ کر وہ آگے بڑھے اور مبارزہ (انفرادی جنگ کے لیے) دشمن کو للکارا حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ ایسی شخصیت تھی کہ ان کے بارے میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا یہ قول تھا کہ ''وہ لشکر ناقابل شکست ہے جہاں ان جیسے شخص موجود ہوں''۔

## ایرانی سرداروں کا قتل:

(جنگ کی للکار سن کر) ذوالحاجب نمودار ہوا۔ حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ نے پوچھا ''تم کون ہو؟'' وہ بولا ''میں بہمن جاذویہ ہوں'' اس پر وہ للکار کر کہنے لگے۔ ''حضرت ابوعبیدؓ، سلیط اور یوم الجسر کے مقتولوں کا انتقام لیا جائے''۔

پھر دونوں میں جنگ شروع ہوئی۔ حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ نے اسے قتل کردیا۔ اس کے بعد ان کے گھوڑ سوار ٹکڑوں میں تقسیم ہوکر گھومتے رہے اور رات تک گشت کرتے رہے اور لوگوں کی حوصلہ افزائی کرتے رہے اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ کل مسلمانوں پر کوئی مصیبت نہیں آئی تھی کیونکہ ذوالحاجب کے قتل اور امدادی دستوں کے آنے سے بہت خوش تھے اور اہل عجم کو بھی شکست ہوگئی تھی۔

حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ دوبارہ للکارے اور کہا: کون مبارزہ (جنگ) کے لیے نکلتا ہے'' اس پر دو آدمی نکلے ان میں سے ایک کا نام میرزان تھا اور دوسرے کا نام بندوان تھا۔ لہٰذا قعقاع رضی اللہ عنہ کے ساتھ قبیلہ بنو تیم الآن کے ایک شخص حارث بن ظبیان بھی شامل ہو گئے۔ حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ نے میرزان سے جنگ کی اور شمشیر زنی کر کے اس کا سر کاٹ دیا۔ ابن ظبیان نے بندوان سے جنگ کی اور اس کا سر کاٹ دیا۔ اس کے بعد مسلمانوں کے شہسوار دشمن پر ٹوٹ پڑے۔ حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ بار بار یہ تاکید کررہے تھے ''اے مسلمانو! تم ان لوگوں کی تلواروں سے خبر لو کیونکہ تلواروں سے ان کی بیخ کنی ہوگی۔ اس طرح مسلمانوں میں تعاون کا جذبہ کارفرما رہا اور وہ شام تک بہادری کے ساتھ جنگ کرتے رہے۔ اس دن اہل عجم نے کوئی موافق کارنامہ انجام نہیں دیا بلکہ مسلمان انہیں بہت قتل کرتے رہے۔ اس دن وہ ہاتھیوں کے ذریعے جنگ نہیں کرسکے' کیونکہ ان کے صندوق گذشتہ روز ٹوٹ گئے تھے اس لیے صبح سے وہ ان کی درستی میں مشغول رہے یہاں تک کہ دن گذر گیا۔

## چار بھائیوں کی جنگ:

حضرت شعبی روایت کرتے ہیں ''قبیلہ نخع کی ایک خاتون کے چار فرزند تھے جو جنگ قادسیہ میں شریک ہوئے وہ خاتون اپنے بیٹوں سے کہنے لگی ''تم مسلمان ہونے کے بعد تبدیل نہیں ہوئے۔ تم نے ہجرت بھی کی' مگر تکالیف اور قحط سالی میں مبتلا نہیں ہوئے پھر تم اپنی بوڑھی والدہ کو لے کر آئے ہو اور اسے اہل فارس کے سامنے بٹھا دیا ہے۔ خدا کی قسم! تم ایک ہی مرد اور ایک ہی عورت کے فرزند ہو میں نے تمہارے والد سے خیانت نہیں کی اور نہ تمہیں ذلیل و رسوا کیا تم جاؤ اور جنگ میں ابتداء سے لے کر آخر تک شریک رہو''۔

اس کے بعد وہ دشمن پر ٹوٹ پڑے جب وہ ماں کی نظر سے اوجھل ہو گئے تو اس نے اپنے ہاتھ آسمان کی طرف بلند کیے اور یوں دعا مانگی:

''اے اللہ! تو میرے فرزندوں کی حفاظت کر''۔

چنانچہ یہ فرزند خوب جنگ کرتے رہے۔ ان میں سے کوئی بھی زخمی نہیں ہوا اور وہ صحیح سالم واپس آ گئے۔ اس کے بعد میں نے دیکھا کہ ان میں سے ہر ایک نے دو دو ہزار کا وظیفہ حاصل کیا اور اپنی والدہ کے پاس جا کر وہ تمام ان کی گود میں ڈال دی۔ ان کی والدہ نے وہ رقم انہیں واپس کر دی اور اسے ان کی بھلائی اور مرضی کے مطابق تقسیم کیا۔

## حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ کی سرگرمیاں:

محمد' طلحہ اور زیاد روایت کرتے ہیں۔ ''اس دن قبیلہ بنو یربوع کی شاخ رباح کے تین افراد حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ کی مدد کرتے رہے۔ جب بھی مسلمانوں کا کوئی دستہ نمودار ہوتا تو حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ نعرۂ تکبیر بلند کرتے اور ان کے ساتھ ساتھ مسلمان بھی نعرۂ تکبیر بلند کرتے رہے' اور ان کے حملے کے ساتھ ساتھ مسلح لشکر بھی حملہ کرتے رہے۔ قبیلہ بنو یربوع کے ان نامور افراد کے نام یہ ہیں:

(۱) نعیم بن عمرو بن عتاب (۲) عتاب بن نعیم (۳) عمرو بن شبیب

## بہترین کارناموں پر انعام:

اس روز حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا قاصد چار تلواریں اور چار گھوڑے لے کر پہنچا تاکہ انہیں ان حضرات میں تقسیم کیا جائے جنہوں نے بہترین جنگی کارنامے انجام دیئے ہوں' لہٰذا امیر لشکر نے حمال بن مالک' ابیل بن عمرو' طلیحہ بن خویلد الفقعسی' بلوایا یہ تینوں قبیلہ بنو اسد سے تعلق رکھتے تھے ان کے علاوہ عاصم بن عمرو التمیمی کو بھی بلوایا اور انہیں (خلیفہ کی) تلواریں عطاء کیں۔ اس کے بعد حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ بن عمرو اور (مذکورہ بالا) یربوعی تین افراد کو گھوڑوں کا تین چوتھائی حصہ ملا اور قبیلہ اسد کو تلواروں کا تین چوتھائی حصہ ملا۔

## جنگ کا نیا طریقہ:

سلیم بن عبدالرحمٰن السعدی روایت کرتے ہیں: جنگ کا آغاز ابتدائی دنوں میں سواروں کی جنگ سے ہوا۔ جب حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ آئے تو انہوں نے کہا ''اے لوگو! تم وہ طریقہ اختیار کرو جو میں کرتا ہوں'' یہ کہہ کر وہ انفرادی جنگ کے لیے للکارے تو ذوالحاجب نمودار ہوا۔ آپ نے اسے قتل کر دیا پھر بیرزان نمودار ہوا تو اسے بھی قتل کر دیا۔ اس کے بعد ہر سمت سے لوگ نکل آئے اور جنگ کا آغاز ہو گیا اور نیزہ بازی ہونے لگی۔ حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ کے چچازاد بھائیوں نے اونٹوں پر سوار ہو کر حملہ کیا۔ انہوں نے ان

اونٹوں کو جھول پہنا کر پوشیدہ کر دیا تھا۔ ان کے گھوڑے ان کی حفاظت کر رہے تھے اور انہیں حکم دیا گیا تھا کہ وہ دونوں صفوں کے درمیان دشمن کے گھوڑ سواروں پر حملہ کریں تاکہ وہ ہاتھیوں کے مشابہ معلوم ہوں۔ لہٰذا انہوں نے جنگ اغواث میں وہی طریقہ اختیار کیا جیسا کہ اہل فارس نے جنگ ارماث میں اختیار کیا تھا۔ چنانچہ یہ اونٹ جہاں کہیں پہنچ جاتے تھے‘ وہاں دشمن کے گھوڑے بدک جاتے تھے اور مسلمانوں کے گھوڑ سوار ان پر غالب آ جاتے تھے اور جب ان کی یہ حالت نظر آئی تو اونٹوں نے جنگ اغواث میں اہل فارس کو اس سے زیادہ نقصان پہنچایا‘ جس قدر نقصان مسلمانوں کو جنگ ارماث میں اہل فارس کے ہاتھیوں سے ہوا تھا۔

### جذبۂ شہادت:

قبیلہ بنو تمیم کا ایک شخص جس کا نام سواد تھا اور وہ دس آدمیوں کی حفاظت پر مقرر تھا‘ شہادت کے لیے بہت بے چین تھا‘ وہ دشمن پر شدید حملے کرتا رہا۔ جب اس کے باوجود وہ شہید نہیں ہوا تو وہ رستم کے مقابلے کے لیے آگے بڑھا مگر وہ راستے ہی میں شہید ہو گیا۔

### دلیرانہ جنگ:

علاء بن زیاد اور قاسم بن سلیم دونوں سلیم سے یہ روایت کرتے ہیں ”اہل فارس میں سے ایک شخص نے مسلمانوں کو انفرادی جنگ کے لیے للکارا۔ اس کے مقابلے کے لیے علباء بن جحش العجلی نکلے۔ علباء نے اسے گرا دیا دوسرا آدمی بھی مقابلے کے لیے آیا تو اس پر بھی ایسا وار کیا کہ اس کی انتڑیاں نکل آئیں۔ ایرانی تو فوراً مر گیا‘ دوسرا آدمی زندہ تھا۔ مگر انتڑیوں کی وجہ سے کھڑا نہیں ہو سکتا تھا اس نے چاہا کہ وہ اپنی انتڑیوں کو پیٹ کے اندر داخل کرے مگر یہ نہیں ہو سکا۔ اتنے میں ایک مسلمان اس کے پاس سے گذرا‘ اس نے اس سے کہا۔ تم میرے پیٹ کو درست کرو‘ اس نے اس کی انتڑیاں پیٹ میں داخل کر دیں۔ اس کے بعد وہ ایرانی صفوں کی طرف روانہ ہوا۔ وہ ابھی تیس گز آگے چلنے نہیں پایا تھا کہ وہ مر گیا۔

اہل فارس میں سے پھر ایک آدمی مقابلہ کے لیے نکلا اور جنگ کے لیے للکارا۔ اس کے مقابلے کے لیے اعرف بن اعلم عقیلی آئے اور اسے انہوں نے قتل کر دیا پھر دوسرا آدمی آیا اسے بھی انہوں نے قتل کر دیا۔ اس کے بعد ان کے بہت سے سواروں نے گھیر لیا اور ان کے ہتھیار بھی لے لیے۔ مگر وہ ان کی آنکھوں میں دھول جھونک کر اپنے ساتھیوں کی طرف لوٹ آئے۔

### تیس حملے:

حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ نے اس دن تیس حملے کیے۔ جب کوئی فوجی دستہ نمودار ہوتا تھا تو وہ اس پر حملہ کر کے اسے نقصان پہنچاتے۔

محمد‘ طلحہ اور زیاد بیان کرتے ہیں کہ حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ نے جنگ اغواث میں تیس حملوں میں تیس افراد قتل کیے۔ ہر حملے میں وہ کسی نہ کسی کو قتل کیا کرتے تھے ان کا آخری مقتول بزرجمہر الہمدانی تھا۔

اعور بن قطبہ نے سجستان کے شہر براز سے مبارزہ (جنگ) کیا اس میں سے ہر ایک نے ایک دوسرے کو قتل کیا۔

### آدھی رات تک جنگ:

محمد‘ طلحہ‘ زیاد اور ابن مخراق‘ قبیلہ طے کے ایک شخص کی روایت سے بیان کرتے ہیں کہ اس دن دونوں طرف سے سوار آپس میں صبح سے دوپہر تک جنگ کرتے‘ جب دن گذر گیا تو عام حملہ شروع ہوا جو آدھی رات تک جاری رہا۔ ارماث کی رات پرسکون رات

کہلائی جاتی ہے اور معرکہ اغواث کی شب ''سیاہ رات'' کہلائی جاتی ہے۔ مسلمان قادسیہ میں یوم اغواث کو فتح کا دن سمجھتے ہیں کیونکہ اس دن انہوں نے اہل عجم کے ممتاز لوگوں کو قتل کر دیا تھا۔ اس دن مرکزی فوج (قلب) کے سوار بھی خوب لڑتے رہے اور ان کے پیادے بھی ثابت قدم رہے۔ اگر مسلمانوں کے گھوڑ سوار لوٹ کر نہ آ جاتے تو رستم گرفتار ہو جاتا۔

## خوشی کی رات:

جنگ ختم ہونے کے بعد مسلمانوں نے وہ رات اسی طرح گذاری جس طرح دشمنوں نے ارماث کی رات گذاری تھی۔ مسلمان خوشی کے نعرے بلند کر رہے تھے۔ جب سعدؓ نے ان کی یہ حالت دیکھی تو انہوں نے اپنے ساتھی سے کہا ''اگر مسلمان خوشی مناتے رہیں تو مجھے نہ جگانا کیونکہ وہ دشمن پر طاقتور ہیں۔ اگر وہ خاموش ہو جائیں اور دشمن بھی خوشی نہ منائیں، تو اس صورت میں بھی مجھے نہ جگاؤ کیونکہ فریقین مساوی حالت میں ہوں گے۔ اگر تم دشمن کو خوشیاں مناتے ہوئے دیکھو تو ایسی صورت میں مجھے جگا دینا کیونکہ ان کی یہ آواز برائی پر مبنی ہوگی۔

## ابو محجنؓ کا واقعہ:

جب رات کی تاریکی میں سخت جنگ ہو رہی تھی تو اس وقت ابو محجن حضرت سعدؓ کے پاس محل میں مقید تھا۔ شام کے وقت وہ حضرت سعدؓ کے پاس اوپر گیا اور ان سے معافی کا طلب گار رہا، مگر انہوں نے اسے دھمکا کر واپس بھیج دیا۔ نیچے آ کر اس نے (ان کی زوجہ محترمہ) سلمٰی بنت خصفہ سے کہا ''اے سلمٰی بنت آل خصفہ! کیا آپ نیکی کا کام کریں گی؟'' وہ بولیں ''وہ کام کیا ہے؟'' ابو محجن نے کہا: ''آپ مجھے چھوڑ دیں اور یہ گھوڑا ابلقاء مجھے مستعار دے دیں۔ خدا کی قسم! اگر اللہ نے مجھے زندہ اور سالم رکھا تو میں واپس آ کر اپنے پاؤں میں بیڑی پہن لوں گا''۔

انہوں نے کہا ''میرا اس سے کوئی تعلق نہیں ہے'' اس (انکار) پر اس نے بیڑیوں میں جکڑے ہوئے یہ اشعار پڑھے۔

## ابو محجنؓ کے اشعار:

۱۔ میرے لیے یہ رنج و غم کیا کم ہے کہ جب گھوڑے نیزوں کے ساتھ دوڑ رہے ہوں اس وقت میں زنجیروں اور بیڑیوں میں جکڑا ہوا بیٹھا رہوں۔

۲۔ جب میں کھڑا ہونا چاہتا ہوں تو لوہے (کی بیڑیاں) مجھے روک لیتی ہیں، حالانکہ میرے سامنے گرنے اور مرنے سے ایسے مناظر پیش ہوتے ہیں جو پکارنے والے کو بہرہ کر دیتے ہیں۔

۳۔ میں بہت مال دار تھا اور میرے بھائی بھی بہت تھے مگر اب انہوں نے مجھے ایسی حالت میں تن تنہا چھوڑ دیا ہے جیسے کہ میرا کوئی بھائی نہیں ہے۔

۴۔ میں نے اللہ سے یہ پختہ عہد کیا ہے جسے ہرگز نہیں توڑوں گا کہ اگر مجھے رہا کر دیا جائے تو میں شراب فروش کی دوکان کے پاس نہیں پھٹکوں گا''۔

## ابو محجنؓ کے کارنامے:

اس پر حضرت سلمٰیؓ نے فرمایا ''میں نے اللہ سے استخارہ کیا ہے، اور تمہارے معاہدے کو ماننے کے لیے تیار ہوں'' یہ کہہ کر

انہوں نے اسے چھوڑ دیا مگر یہ فرمایا "بلقاء گھوڑا میں تمہیں نہیں دوں گی" اس کے بعد وہ اپنے گھر چلی گئیں۔

ابو محجن رضی اللہ عنہ گھوڑا کھول کر اسے محل کے اس دروازے سے نکال کر لے گیا جو خندق کے قریب تھا۔ وہ اس پر سوار ہو کر اور میمنہ (دائیں بازو کی فوج) کے قریب پہنچ کر نعرۂ تکبیر بلند کرنے لگا۔ اس کے بعد اس نے دشمن کے میسرہ (بائیں بازو کی فوج) پر حملہ کر دیا۔ وہ دونوں صفوں کے درمیان اپنے نیزے اور ہتھیاروں سے حملہ کرتا رہا۔ اس کے بعد وہ مسلمانوں کی بائیں بازو کی فوج (میسرہ) کے پیچھے سے نکل کر گیا اور نعرۂ تکبیر بلند کر کے دشمن کے میمنہ پر حملہ کر دیا۔ وہ دونوں صفوں کے درمیان اپنے نیزے اور ہتھیاروں کے ساتھ جنگ کر رہا تھا۔ اس کے بعد وہ مسلمانوں کے مرکزی فوج (قلب) کے پیچھے سے گیا اور وہاں سے بھی اسی طرح حملہ کرتا رہا۔ وہ دشمن پر گرجتے ہوئے زوردار حملے کر رہا تھا جس پر مسلمانوں کو تعجب تھا کیونکہ وہ اسے پہچانتے نہیں تھے اور نہ انہوں نے اس کو دن کے وقت دیکھا تھا۔ بعض مسلمانوں کا یہ خیال تھا کہ یہ حضرت ہاشم کے ہراول دستے کا آدمی ہے یا خود حضرت ہاشم ہیں۔

## حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی حیرانی:

حضرت سعد رضی اللہ عنہ محل کے اوپر سے جھکے ہوئے مسلمانوں کی فوج کی نگرانی کر رہے تھے انہوں نے اسے دیکھ کر یہ فرمایا "اگر ابو محجن قید نہ ہوتا تو میں یہ کہتا کہ وہ ابو محجن ہے اور یہ گھوڑا بلقاء ہے"۔ کسی کی یہ رائے تھی کہ "اگر حضرت خضر (علیہ السلام) جنگوں میں شریک ہو سکتے ہیں تو ہم یہ کہتے کہ بلقاء گھوڑے کے مالک حضرت خضر ہیں"۔ کوئی یہ کہہ رہا تھا "اگر فرشتے براہ راست جنگوں میں شریک ہوتے تو ہم یہ کہتے کہ ایک فرشتہ ہماری حوصلہ افزائی کر رہا ہے"۔ ابو محجن کا کوئی تذکرہ نہیں کر رہا تھا اور نہ کسی کے ذہن میں اس کا تصور آ سکا کیونکہ ان کے خیال میں ابو محجن قید میں تھا۔

## ابو محجن رضی اللہ عنہ کی واپسی:

جب آدھی رات ہو گئی تو اہل فارس نے جنگ بند کر دی اور مسلمان بھی لوٹ آئے اس وقت ابو محجن بھی جس دروازے سے نکلا تھا' اس دروازے سے محل کے اندر چلا گیا۔ اس نے گھوڑے کو باندھا اور اپنے پاؤں میں بدستور بیڑیاں ڈال لیں اس کے بعد اس نے یہ اشعار کہے:

## اشعار:

۱۔ قبیلہ بنو ثقیف کسی فخر کے بغیر یہ اچھی طرح جانتا ہے کہ ہم شمشیر زنی میں بہتر ہیں۔

۲۔ ہمارے پاس ان سب سے زیادہ مکمل زرہیں موجود ہیں جس وقت لوگ جنگ کے لیے کھڑے ہونے کو پسند کریں تو اس وقت ہم سب سے زیادہ صابر ہوتے ہیں۔

۳۔ ہم روزانہ ان کے وفد بنتے ہیں اگر وہ یہ بات نہ جانتے ہوں تو اس کے بارے میں کسی واقف کار سے پوچھ لیں۔

۴۔ جنگ قادسیہ کی شب کو وہ مجھے نہیں پہچان سکے اور میں نے بھی اپنے نکلنے اور حملہ کرنے کے راز سے انہیں آگاہ نہیں کیا۔

۵۔ اگر مجھے قید میں رکھا گیا ہے تو یہ میری آزمائش ہے تاہم اگر مجھے رہا کر دیا جائے تو میں انہیں (دشمن کو) موت کا مزہ چکھاؤں گا۔

## ابو محجن رضی اللہ عنہ کا جرم:

حضرت سلمٰی نے اس سے پوچھا "تمہیں کس جرم میں قید کیا گیا ہے" وہ بولا: "خدا کی قسم! مجھے کسی حرام چیز کے کھانے یا پینے

کے جرم میں قید نہیں کیا گیا ہے' بلکہ اس کی وجہ یہ ہے کہ میں عہد جاہلیت میں شراب پیتا تھا اور چونکہ میں شاعر ہوں' اس لیے (اس کے بارے میں) کچھ اشعار میری زبان سے بے اختیار نکل گئے۔ جس میں شراب کی تعریف کی گئی تھی اس کی وجہ سے مجھے مقید کیا گیا ہے۔ میں نے یہ اشعار کہے تھے:

۱۔ جب میں مر جاؤں تو مجھے انگور کی جڑ کے قریب دفن کرنا' تاکہ مرنے کے بعد اس کی رگیں میری ہڈیوں کو سیراب کرتی رہیں۔

۲۔ مجھے ویران جنگل میں دفن نہ کرنا کیونکہ مجھے اندیشہ ہے کہ مرنے کے بعد اس کا ذائقہ نہیں چکھ سکوں گا۔

### ابو محجنؓ کی رہائی:

حضرت سلمیٰ یوم ارماث سے پہلے کی شام سے حضرت سعدؓ سے (مذکورہ بالا گفتگو کی وجہ سے) ناراض تھی' مگر (ابو محجنؓ کی خاطر) وہ اس واقعہ کے بعد اگلے دن صبح کو حضرت سعدؓ کے پاس آئیں اور ان سے صلح کر لی اور انہیں ابو محجن کا واقعہ سنایا۔ حضرت سعدؓ نے اس کو بلا کر رہا کر دیا اور فرمایا:

''جاؤ میں تمہیں کسی بات پر اس وقت تک نہیں پکڑوں گا جب تک کہ تم عملی طور پر اسے انجام نہیں دو گے''۔

ابو محجنؓ نے بھی (وعدہ کرتے ہوئے) کہا:

''میں بھی اپنی زبان کو کسی بری چیز کی تعریف میں آلودہ نہیں کروں گا''۔



باب ۱۴

# یوم عماس

محمد‘ طلحہ‘ زیاد اور ابن مخراق قبیلہ طے کے ایک شخص کے حوالے سے بیان کرتے ہیں کہ جب جنگ کا تیسرا دن شروع ہوا تو مسلمان اور اہل عجم اپنے اپنے موروچوں پر موجود تھے۔ اس جنگ میں مسلمانوں کے سخت زخمی سمیت دو ہزار سپاہی شہید ہوئے اور مشرکوں کے دس ہزار سپاہی مارے گئے۔

## شہداء کی تجہیز و تدفین:

حضرت سعدؓ بن ابی وقاص نے حکم دیا تھا کہ جو چاہے وہ شہداء کو غسل دے اور اگر لوگ چاہیں تو وہ اپنے شہداء کو انہی کے خون میں (غسل دیئے بغیر) دفن کر سکتے ہیں۔ لہٰذا مسلمانوں نے اپنے شہیدوں کی لاشیں حاصل کیں اور انہیں پیچھے کی طرف روانہ کر دیا اور جو لوگ ان لاشوں کو جمع کر رہے تھے اور وہ انہیں قبرستان کی طرف لے گئے اور جو خطرناک طور پر زخمی تھے‘ انہیں مسلم خواتین کے سپرد کیا جا رہا تھا۔ شہداء کے نگراں حاجب بن زید تھے۔ عورتوں اور بچوں نے گذشتہ دو دنوں میں قبریں کھودیں اور ان میں جنگ قادسیہ کے ڈھائی ہزار شہداء دفن کیے گئے۔

حاجب بن زید اور شہداء کے اعزہ اور رشتہ دار غریب اور قادسیہ کے درمیان کھجور کے ایک درخت کے پاس سے گذرے جو اس زمانے میں وہاں تن تنہا کھجور کا درخت تھا۔ زخمی مسلمان اس کو دیکھ کر بہت خوش ہوئے اور وہ اس کے سایہ میں بیٹھ کر اس کی تعریف میں اشعار کہنے لگے۔

## حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ کی ہدایات:

محمد‘ طلحہ اور زیاد بیان کرتے ہیں کہ حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ رات بھر اپنے ساتھیوں کو ہدایات دیتے رہے کہ وہ اپنے انہی موروچوں کو سنبھالے رہیں جن پر وہ گذشتہ کل ڈٹے ہوئے تھے۔ اس کے بعد وہ فرمانے لگے۔

”جب آفتاب طلوع ہو جائے تو تم سو سو کے دستے میں حملہ کرنے کے لیے جاؤ۔ جب سو کا ایک دستہ نظروں سے اوجھل ہو جائے تو اس کے بعد سو سپاہیوں پر مشتمل دوسرا دستہ جائے اگر ہاشم (جو شام سے بھیجی ہوئی فوج کے سپہ سالار تھے) آ جائیں تو بہت بہتر ہے‘ ورنہ تم ہی اس طریقے سے مسلمانوں کے دلوں میں جوش و خروش اور امید کے جذبات کی تجدید کرتے رہو۔

انہوں نے حسب ہدایات ایسا ہی کیا اور کسی کو ان کی یہ چال محسوس تک نہ ہوئی۔

## میدان میں دشمن کی لاشیں:

جب صبح ہوئی تو مسلمان سپاہی اپنی موروچے پر چلے گئے انہوں نے اپنے شہیدوں کو حاجب بن زید کے حوالے کر دیا تھا۔ مشرکوں کے مقتولین ابھی تک دونوں صفوں کے درمیان پڑے ہوئے تھے‘ وہ اپنے مردوں کے پاس نہیں جاتے تھے لہٰذا ان مقتولین کی (میدان جنگ میں) موجودگی مسلمانوں کے حق میں مفید ثابت ہوئی اور اس سے مسلمانوں کے حوصلے بڑھ گئے اور انہیں تقویت پہنچی۔

## حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ کی تدبیر:

جب آفتاب طلوع ہوا تو حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ سوار دستوں کی نگرانی کر رہے تھے جب ان کے گھوڑے آگے بڑھے تو انہوں نے نعرۂ تکبیر بلند کیا۔ مسلمانوں نے بھی جواب میں نعرۂ تکبیر کہا اور وہ سمجھے کہ امدادی فوج آ گئی ہے۔ حضرت عاصم بن عمرو نے بھی ہدایت کی تھی کہ ان کی فوج بھی ایسا کرے چنانچہ وہ خفانی کی طرف سے آئی۔ اس کے بعد شہسوار آگے بڑھے اور اپنے فوجی دستوں میں منقسم ہو گئے اور شمشیر زنی و نیزہ بازی شروع ہو گئی۔ مسلمانوں کی فوجی کمک لگاتار آ رہی تھی۔

## حضرت ہاشم کی آمد:

جب حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ کا آخری دستہ میدان جنگ میں پہنچا تو حضرت ہاشم رضی اللہ عنہ بھی (شام سے) سات سو کی فوج لے کر آ پہنچے۔ مسلمانوں نے ان کو حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ کی ان تدبیروں سے مطلع کیا جو انہوں نے ان دو دنوں میں اختیار کی تھیں' لہٰذا انہوں نے بھی اپنے ساتھیوں کو ستر ستر سپاہیوں کے فوجی دستوں میں تقسیم کیا اور جب حضرت قعقاع کا آخری دستہ میدان جنگ میں پہنچ گیا تو حضرت ہاشم رضی اللہ عنہ نے اپنے ستر سپاہیوں کو قیس بن ہبیرہ کی قیادت میں بھیجا۔ انہوں نے کسی جنگ میں حصہ نہیں لیا تھا۔ وہ براہ راست یمن سے یرموک پہنچے تھے اور حضرت ہاشم رضی اللہ عنہ کے ساتھ بھیجے گئے تھے۔

## تیراندازی کا کمال:

حضرت ہاشمؓ جب مرکزی فوج (قلب) میں پہنچے تو انہوں نے نعرۂ تکبیر بلند کیا اور ان کے ساتھ مسلمانوں نے بھی نعرۂ تکبیر بلند کیا وہ اپنے مورچوں پر پہنچ چکے تھے۔ حضرت ہاشمؓ نے ہدایت کی کہ جنگ کا آغاز سواروں کی لڑائی سے کیا جائے' پھر تیراندازی ہو گی۔ پھر انہوں نے اپنی کمان پر تیر چڑھایا اور لوگوں سے کہنے لگے "تمہارے خیال میں میرا تیر کہاں تک پہنچے گا؟" وہ بولے "عتیق تک" لہٰذا انہوں نے تیر کمان پر چڑھا کر مارا تو وہ عتیق تک پہنچ گیا۔ اس طرح کئی مرتبہ ان کے تیر وہاں تک پہنچتے رہے۔

## ہاتھیوں کی دوبارہ فوج:

مشرکین رات بھر اپنے (ہاتھیوں کے) صندوقوں اور ہودوں کو درست کرتے رہے تا آنکہ انہوں نے انہیں درست کر لیا اور وہ اپنے مورچوں پر آ گئے' ہاتھیوں کو بھی وہ لے آئے۔ پیدل فوج اس بات کی حفاظت کر رہی تھی کہ کہیں ان کے ہودوں کو نہ کاٹ دیا جائے پیدل فوج کی حفاظت کے لیے سوار فوج تھی' جب وہ مسلمانوں کے فوجی دستہ کا قصد کرتے تھے تو وہاں ہاتھی اور ان کی فوج بھیج دیتے تھے تاکہ مسلمانوں کے گھوڑے بدک جائیں۔ مگر گذشتہ دنوں کی طرح وہ خراب کارروائی نہیں کر سکے۔ کیونکہ جب ہاتھی تن تنہا ہوتا ہے اور اس کے ساتھ کوئی نہیں ہوتا ہے تو وہ گھبرا جاتا ہے مگر جب اس کے چاروں طرف آدمی ہوتے ہیں تو وہ مانوس رہتا ہے۔ بہر حال جنگ اسی طرح جاری رہی یہاں تک کہ دن ڈھل گیا۔

## گھمسان کا رن:

یوم عماس میں شروع سے لے کر آخر تک نہایت گھمسان کا رن پڑا۔ اس میں عرب وعجم دونوں کا پلہ بھاری تھا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ معمولی سے معمولی بات بھی لوگ یزدگرد تک پہنچا دیتے تھے اور وہ انہیں امدادی کمک بھیجتا تھا جس سے اہل فارس کو تقویت پہنچتی تھی۔ اگر اللہ مسلمانوں کی اس تدبیر سے مدد نہ کرتا جو حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ نے ان دونوں دنوں میں اختیار کی تھی تو مسلمان شکست کھا جاتے۔

## ہاشم کی فوج:

حضرت شعبی روایت کرتے ہیں کہ ہاشم بن عتبہ شام سے سات سو سپاہیوں کے ساتھ آئے ان کے ساتھ قیس بن مکشوح المرادی بھی تھا۔ یہ لوگ یرموک اور دمشق کی فتح کے بعد آئے تھے۔ حضرت ہاشمؓ نے جلد ستر سپاہی حملہ کرنے کے لیے بھجوائے۔ ان میں سعید بن عمران الہمدانی بھی شامل تھے۔ مجالد روایت کرتے ہیں کہ قیس بن ابی حازم حضرت ہاشمؓ کے آگے کے دستے میں حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے۔

عصمۃ الواجلی جو جنگ قادسیہ میں شریک تھے، روایت کرتے ہیں کہ حضرت ہاشم شام سے اہل عراق کو لے کر آئے انہوں نے جلد ایک فوجی دستہ حملہ کے لیے بھیجا جس میں ابن المکشوح بھی شامل تھا۔ جب وہ قریب پہنچے تو ان کے ساتھ تین سو سپاہی تھے وہ اس وقت پہنچے جب مسلمان اپنے جنگی مورچوں پر ڈٹے ہوئے تھے لہٰذا وہ بھی ان کی صفوں میں شامل ہو گئے۔

## شدید ترین جنگ:

حضرت شعبی بیان کرتے ہیں کہ جنگ کا تیسرا دن یوم عماس تھا۔ قادسیہ کی جنگوں میں اس سے زیادہ شدید جنگ کوئی نہیں ہوئی اس میں فریقین ہم پلہ تھے اور ہر فریق اپنے نقصانات پر صابر و شاکر تھا۔ مسلمانوں کو بھی اس جنگ میں اتنا ہی نقصان پہنچا جس قدر کافروں کو نقصان پہنچا تھا۔

اسمٰعیل بن محمد بن سعد روایت کرتے ہیں کہ حضرت ہاشم بن عتبہ یوم عماس میں قادسیہ آئے۔ وہ گھوڑے کے بجائے گھوڑی پر سوار ہو کر جنگ کر رہے تھے۔ جب وہ لشکر میں پہنچے تو انہوں نے ایک تیر چلایا جو ان کی گھوڑی کے کان کو جا کر لگا۔ انہوں نے کہا "اس بات پر افسوس ہے، تمہارے خیال میں میرا تیر کہاں تک پہنچ سکتا ہے؟"۔

لوگوں نے کہا "ایسے اور ایسے مقام تک" اس پر وہ گھوڑی سے اتر آئے اور اسے چھوڑ کر تیر چلانے لگے تو وہ اس جگہ پہنچے جہاں تک پہنچنے کے لیے لوگوں نے کہا تھا۔ محمدؐ طلحہ اور زیاد کی روایت ہے کہ وہ میمنہ میں تھے۔ ابوکبران حسن بن عقبہ روایت کرتے ہیں کہ قیس بن المکشوح کہتے ہیں کہ ان کی شام سے آمد حضرت ہاشمؓ کے ساتھ تھی۔ انہوں نے اپنے قریب کے لوگوں کے سامنے کھڑے ہو کر یہ تقریر کی:

## قیس کی تقریر:

"اے اقوام عرب! خداوند تعالیٰ کا یہ بڑا احسان ہے کہ اس نے تمہیں مسلمان بنایا اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعے تمہیں عزت بخشی اور تم خدا کی مہربانی سے بھائی بھائی ہو گئے۔ تمہاری دعوت ایک ہے اور تم متحد ہو گئے ہو حالانکہ اس سے پہلے تم میں سے ہر ایک دوسرے پر شیر کی طرح حملہ کرتا تھا اور ایک دوسرے پر بھیڑیے کی طرح جھپٹتا تھا اگر تم اللہ (کے دین) کی مدد کرو گے تو اللہ تمہاری مدد کرے گا اور وہ تمہارے ہاتھوں فارس کو فتح کرائے گا جب کہ تمہارے بھائی اہل شام کے ذریعے اللہ تعالیٰ نے شام کو فتح کرایا ہے اور وہاں کے سرخ محل و قصور اور سرخ گھوڑوں پر مسلمان قابض ہو گئے ہیں"۔

## حضرت عمرو بن معدیکرب کی شمشیر زنی:

حضرت شعبی روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمرو بن معدی کرب نے فرمایا: میں ہاتھیوں اور اس کے اردگرد کی فوج پر ہاتھیوں

کی فوج سے حملہ کرنے والا ہوں' تم مجھے قربانی کا جانور سمجھ کر نہ چھوڑ دینا اگر تم (میری مدد کے لیے) دیر سے آئے تو ابوثور (میرا) کا کام تمام ہو جائے گا۔ پھر تمہیں ابوثور جیسا (شہسوار) کہاں ملے گا۔ اگر تم میرے پاس پہنچ گئے تو تم میرے ہاتھ میں تلوار دیکھو گے''۔ یہ کہہ کر انہوں نے حملہ کر دیا اور مشرکوں پر اس زور سے تلوار چلاتے رہے کہ گرد و غبار چھا گیا۔ ان کے ساتھیوں نے (مسلمانوں سے) کہا ''تم کیا انتظار کر رہے ہو؟ اگر تم نے اسے کھو دیا تو یوں سمجھو کہ مسلمانوں نے اپنے ایک بہت بڑے شہسوار کو ہاتھ سے کھو دیا''۔ اس کے بعد انہوں نے مل کر حملہ کیا تو مشرکین نے انہیں (حضرت معدی کرب کو) نیزے سے زخمی کرنے کے بعد چھوڑ دیا وہ اس وقت بھی تلوار سے حملہ کر رہے تھے ان کا گھوڑا بھی زخمی ہو گیا تھا۔

جب حضرت عمرو بن معدی کرب نے اپنے ساتھیوں کو دیکھا اور یہ بھی دیکھا کہ اہل فارس انہیں چھوڑ کر چلے گئے ہیں تو انہوں نے ایک ایرانی کے گھوڑے کی ٹانگ پکڑ لی۔ جب ایرانی نے گھوڑے کو حرکت دی تو وہ بے چین ہو گیا' اس وقت اس ایرانی نے حضرت عمرو کو دیکھا اور وہ ان کے مقابلہ کے لیے آیا' مسلمانوں نے بھی اسے دیکھ کر گھیر لیا اس پر وہ گھوڑے سے اتر کر ان کے ساتھیوں سے بات چیت کرنے لگا۔ حضرت عمرو نے کہا ''مجھے اس کی لگام دے دو'' ان کے ساتھیوں نے ان کے ہاتھ میں لگام دے دی تو وہ اس پر سوار ہو گئے۔

## شبر بن علقمہ کا کارنامہ:

اسود بن قیس بیان کرتے ہیں کہ اس کے بزرگوں نے جو جنگ قادسیہ میں شریک ہوئے تھے' یہ بیان کیا ہے کہ جب یوم عماس شروع ہوا تو اہل فارس کا ایک شخص نکلا۔ جب وہ دونوں صفوں کے درمیان پہنچا تو وہ چلانے لگا اور گرج کر بولا ''کون مقابلے کے لیے آ رہا ہے'' اس وقت مسلمانوں میں سے ایک شخص نکلا جسے شبر بن علقمہ کہا جاتا ہے وہ نہایت پستہ قد اور بدصورت تھا۔ وہ بولا ''اے مسلمانو! اس شخص نے تمہارے ساتھ انصاف کیا ہے مگر کسی نے اس کا جواب نہیں دیا اور نہ کوئی اس کی طرف نکلا۔ خدا کی قسم! اگر تم مجھے حقیر نہ سمجھو تو میں اس کے مقابلے کے لیے نکل سکتا ہوں''۔ جب اس نے دیکھا کہ کوئی اس کو نہیں منع کر رہا ہے تو وہ اپنی تلوار اور نیزہ لے کر آگے بڑھا۔ ایرانی اسے دیکھ کر چلایا پھر وہ اتر کر اس کے مقابلے کے لیے آیا۔ انہوں نے اسے اٹھا لیا اور وہ اس کے سینے پر چڑھ بیٹھے پھر اس کو قتل کرنے کے لیے تلوار نکالی۔ اس وقت گھوڑے کی رسی کا سرا ان کے ٹیکے سے بندھا ہوا تھا۔ جب انہوں نے تلوار نکالی تو گھوڑا بدکا اور وہ بھی اس کے ساتھ گھسٹتے ہوئے چلے گئے۔ اس ایرانی کے ساتھی چلانے لگے تو وہ بولے ''تم جس قدر چاہو چلاؤ' خدا کی قسم! میں اسے قتل کیے بغیر نہیں چھوڑوں گا اور پھر میں اس کا تمام سامان چھین لوں گا'' یہ کہہ کر انہوں نے اسے قتل کر دیا اور اس کے تمام سامان پر قبضہ کر لیا پھر وہ سامان لے کر حضرت سعدؓ کے پاس آئے تو وہ بولے ''ظہر کے وقت لے کر آنا'' چنانچہ وہ اس وقت آئے تو حضرت سعدؓ نے حمد و ثناء کے بعد فرمایا ''میری رائے یہ ہے کہ میں یہ سامان اس کو بخشش کر دوں کیونکہ جو کوئی کسی کا سامان اسے قتل کرنے کے بعد لیتا ہے تو وہ اسی کا ہوتا ہے'' چنانچہ اس نے اس سامان کو بارہ ہزار میں فروخت کر دیا۔

## ہاتھیوں کی تباہی کا طریقہ:

محمد' طلحہ اور زیاد بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت سعدؓ نے دیکھا کہ ہاتھی مسلمان دستوں کو منتشر کر رہے ہیں اور یوم ارماث کی طرح اپنا کام کر رہے ہیں تو انہوں نے ضخم' مسلم' رافع' عشنق اور ان کے ایرانی ساتھیوں کو جو مسلمان ہو گئے تھے بلوایا' جب وہ آئے تو

انہوں نے ہاتھیوں کے بارے میں دریافت کیا کہ ہاتھیوں کے قتل ہونے کے مقامات کیا ہے؟'' انہوں نے کہا ''سونڈ اور آنکھیں ہیں ان کے بعد وہ بالکل بیکار ہو جاتے ہیں'' اس کے بعد حضرت سعدؓ نے عمرو کے دونوں فرزند قعقاع اور عاصم کو یہ پیغام بھیجا۔ ''تم دونوں مجھے سفید ہاتھی سے نجات دلاؤ'' یہ ہاتھی ان کے سامنے تھا۔ اسی طرح حمال اور ابیل کو کہلا بھیجا کہ وہ دونوں اپنے سامنے کے ہاتھی کا مقابلہ کریں۔

## سونڈ اور آنکھوں پر حملہ:

حضرت قعقاع اور حضرت عاصم رضی اللہ عنہما نے دو سخت نیزے لیے اور گھوڑ سواروں اور پیدل فوج کو حکم دیا کہ وہ اس ہاتھی کو گھیر لیں۔ حمال اور ابیل نے بھی اپنے ہاتھی کے ساتھ یہی طریقہ اختیار کیا جب وہ دونوں ہاتھی چاروں طرف سے گھر گئے تو وہ دائیں بائیں دیکھنے لگے تو اس وقت حضرات قعقاع اور عاصم نے سفید ہاتھی کی آنکھوں میں نیزے گھونپ دیئے۔ ہاتھی نے گھبرا کر اپنے فیل بان کو گرا دیا اور اپنی سونڈ لٹکائی تو حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ نے تلوار مار کر اسے گرا دیا۔ اور وہ اپنے پہلو کے بل جا گرا' ہاتھی پر جو سوار تھے وہ سب مارے گئے۔ اس طرح حمال نے حملہ کیا اور انہوں نے ابیل سے کہا ''یا تم اس کی سونڈ پر تلوار مارو اور میں اس کی آنکھ میں نیزہ گھونپوں یا تم اس کی آنکھ پر نیزہ مارو اور میں اس کی سونڈ پر تلوار ماروں'' ابیل نے تلوار کے حملے کو پسند کیا۔ تو حمال نے ہاتھی پر اس وقت حملہ کیا جب وہ اپنے چاروں طرف کے لوگوں کو دیکھنے میں مشغول تھا' اس وقت انہوں نے اس کی آنکھ میں نیزہ گھونپ دیا تو وہ دبک کر بیٹھ گیا پھر وہ سیدھا ہوا تو ابیل نے تلوار ماری' اس وقت اس نے سونڈ نکالی جب اس کے فیل بان نے انہیں دیکھا تو اس نے کلہاڑی سے ان کی ناک اور پیشانی کو زخمی کر دیا۔

## بڑے ہاتھیوں کی تباہی:

حضرت شعبی روایت کرتے ہیں کہ قبیلہ اسد کے دو افراد نے جن کا نام ابیل اور حمال ہے۔ یوں کہا ''اے مسلمانو! کون سی موت سخت ہے؟'' وہ بولے ''اس ہاتھی پر حملہ کیا جائے۔ اس پر انہوں نے اپنے گھوڑے دوڑائے اور اپنے سامنے کے ہاتھی پر حملہ کیا اور ان دونوں میں سے ایک نے ہاتھی کی آنکھ میں نیزہ مارا تو ہاتھی اپنے پیچھے کے آدمیوں کو روندنے لگا۔ دوسرے شخص نے اس کی سونڈ پر تلوار ماری تو فیل بان نے ان کے منہ پر کلہاڑا مارا' لہٰذا حمال اور ابیل وہاں سے چلے گئے۔ حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ اور ان کے بھائی نے بھی اپنے سامنے کے ہاتھی پر حملہ کیا ان دونوں نے اس ہاتھی کی دونوں آنکھیں پھوڑ دیں اور اس کی سونڈ کاٹ دی تو وہ ہاتھی حیران و پریشان دونوں صفوں کے درمیان پھرتا رہا۔ جب وہ مسلمانوں کی صفوں کی طرف آتا تو وہ اسے زخمی کر دیتے تھے اور جب وہ مشرکوں کی صفوں کی طرف جاتا تو وہ اسے ہٹا دیتے تھے۔

## ہاتھیوں میں بھگدڑ:

حضرت شعبی کی دوسری روایت ہے کہ ان ہاتھیوں میں دو ہاتھی بہت ممتاز تھے۔ قادسیہ کی جنگ میں ایرانیوں نے ان دو بڑے ہاتھیوں کے ساتھ قلب (مرکزی فوج) پر حملہ کیا تو حضرت سعدؓ نے قعقاع اور عاصم کو جو قبیلہ تمیم سے تعلق رکھتے تھے' نیز حمال اور ابیل کو جو قبیلہ اسد سے تعلق رکھتے تھے ان دونوں ہاتھیوں کا مقابلہ کرنے کا حکم دیا۔ اس کے آگے کے واقعات پہلی روایت کے مطابق ہیں مگر اس پر مزید اضافہ یہ ہے '' دونوں ہاتھی سور کی طرح چلا رہے تھے۔ اس کے بعد وہ ہاتھی جو کانا ہو گیا تھا' پیٹھ موڑ کر بھاگا اور نہر

عتیق میں کود پڑا' دوسرے ہاتھیوں نے بھی اس کی پیروی کی اور وہ ایرانیوں کی صفوں سے نکل گئے اور ان ہاتھیوں نے بھی اس کے پیچھے چل کر نہر عتیق کو عبور کیا اور اپنے ہودوں سمیت مدائن پہنچ گئے۔ اور جو ہاتھیوں پر سوار تھے' وہ سب ہلاک ہو گئے۔

## تلواروں کی شدید جنگ:

محمد' طلحہ اور زیاد روایت کرتے ہیں کہ جب ہاتھی چلے گئے اور صرف مسلمان اور اہل فارس باقی رہ گئے تو اس وقت دن ڈھل چکا تھا اس وقت مسلمانوں نے پھر شدید حملہ کیا اور ان کی حفاظت انہی شہسواروں نے کی جو دن کے ابتدائی حصے میں جنگ کر رہے۔ ان کی بدولت مسلمانوں نے بہادری کے ساتھ مقابلہ کیا یہاں تک کہ وہ شام تک تلواروں سے جنگ کرتے رہے اور فریقین کا پلہ برابر رہا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ جب مسلمانوں نے ہاتھیوں کا خاتمہ کیا تو اونٹوں کے دستے قائم ہو گئے تھے اور ان کے ذریعے مقابلہ ہوتا رہا تھا۔

## لیلۃ الہریر:

محمد' طلحہ اور زیاد روایت کرتے ہیں کہ جب لڑائی میں شام ہو گئی تو رات میں بھی نیزہ بازی ہوتی رہی اور گھمسان کی لڑائی ہوتی رہی۔ فریقین جنگ پر ڈٹے رہے اس لیے دونوں ہم پلہ رہے۔ اس رات کو لیلۃ الہریر کہا جاتا ہے اس کے بعد قادسیہ میں رات کے وقت کوئی جنگ نہیں ہوئی۔

## حفاظتی دستہ:

عبدالرحمٰن بن جیش روایت کرتے ہیں کہ حضرت سعدؓ نے لیلۃ الہریر میں حضرت طلیحہ اور عمرو کو لشکر کے نچلے حصے کی طرف بھیجا' تا کہ وہ دونوں وہاں محافظ کی حیثیت سے رہیں ایسا نہ ہو کہ دشمن اس طرف سے حملہ کرے۔ آپ نے انہیں یہ ہدایت دی تھی ''اگر تم دیکھو کہ دشمن تم سے پہلے وہاں پہنچ گیا ہے تو تم ان کے سامنے اترو اور اگر تم انہیں وہاں نہ دیکھو تو میرے دوسرے حکم کے آنے پر وہیں ٹھہرے رہو''۔

حضرت عمرؓ نے حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو یہ ہدایت کر رکھی تھی کہ وہ سابق مرتدوں کے سرداروں کو سو مسلمان سپاہیوں کے دستے پر افسر نہ مقرر کریں۔

جب وہ دونوں نشیبی حصے میں پہنچے تو انہوں نے وہاں کسی کو نہیں دیکھا۔ اس وقت حضرت طلیحہ نے کہا ''اگر ہم یہاں پانی میں گھس کر اسے پار کر لیں تو ہم اہل عجم پر ان کے پیچھے سے حملہ کر سکتے ہیں''۔ حضرت عمرو نے کہا ''نہیں ہم نچلے حصے کو عبور کریں''۔

حضرت طلیحہ نے کہا ''جو میں کہہ رہا ہوں وہ مسلمانوں کے لیے زیادہ مفید ہے''۔

حضرت عمرو نے کہا ''آپ مجھے اس چیز کی طرف بلا رہے ہیں جو میری طاقت سے باہر ہے''۔

## عمرو کی واپسی:

لہٰذا دونوں الگ الگ ہو گئے۔ حضرت طلیحہ دشمن کے لشکر کی طرف نہر عتیق کے پیچھے سے تنہا روانہ ہوئے اور حضرت عمرو اپنے ساتھیوں کے ساتھ نچلے حصے کی طرف روانہ ہوئے' انہوں نے حملہ کیا اور ایرانیوں نے بھی ان کا مقابلہ کیا۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو ان دونوں کے بارے میں اندیشہ لاحق ہو گیا تھا اس لیے ان دونوں کے پیچھے آپ نے قیس بن المکشوح کو ستر سپاہیوں کے ساتھ بھیجا۔ یہ ان سرداروں میں سے تھے جنہیں سو سے زیادہ سپاہیوں کا افسر بنانے سے روکا گیا تھا۔ آپ نے یہ فرمایا ''اگر تم ان لوگوں سے مل جاؤ

تو تم ان کے سردار ہو' وہ ان کی طرف روانہ ہوئے جب وہ پانی کی ندی کے قریب آئے تو انہوں نے دیکھا کہ مسلمان عمرو اور ان کے ساتھیوں کے بغیر حملہ کر رہے ہیں۔ انہوں نے ان کو اس کام سے روک دیا اس کے بعد قیس حضرت عمرو کے پاس آ کر انہیں ملامت کرنے لگے۔ اس پر وہ دونوں جھگڑنے لگے۔ ان کے ساتھیوں نے کہا ''قیس کو تم پر امیر مقرر کیا گیا ہے'' اس پر وہ خاموش ہو گئے' پھر کہنے لگے ''مجھ پر اس شخص کو افسر مقرر کیا گیا ہے' جس سے میں نے عہد جاہلیت میں جنگ کی تھی'' یہ کہہ کر وہ مسلمانوں کے فوجی کیمپ کی طرف لوٹ آئے۔

## پیچھے سے حملہ:

طلیحہ دشمن کے لشکر کے پیچھے پہنچے تو تین دفعہ نعرۂ تکبیر بلند کیا پھر چلے آئے۔ دشمن ان کی تلاش میں نکلے مگر انہیں نہیں معلوم ہو سکا کہ وہ کہاں چلے گئے' وہ نچلے حصے کی طرف سے ہوتے ہوئے ندی عبور کر کے اپنے لشکر میں آ گئے اور حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو اس واقعہ سے مطلع کیا۔ مشرکوں پر ان کی تکبیر کا برا اثر ہوا مگر مسلمان خوش ہو گئے کیونکہ دشمن کو یہ نہیں معلوم ہو سکا کہ وہ کون تھا۔

قدامۃ الکاہلی ایک شخص سے روایت کرتے ہیں کہ بنو کاہل بن اسد کے قبیلے کے دس بھائی جنہیں بنو حرب کہا جاتا تھا۔ اس جنگ میں شریک تھے ان میں سے بعض رجز یہ اشعار پڑھ کر نہایت جوش وخروش کے ساتھ جنگ کر رہے تھے۔ ان میں سے ایک شخص کی ران (جس کا نام عفاق تھا) زخمی ہو گئی اور وہ اس ضرب سے جاں بر نہ ہو سکا۔

حمید بن ابو شجار راوی ہے کہ حضرت سعدؓ نے طلیحہ کو کسی کام کے لیے بھیجا۔ انہوں نے وہ کام چھوڑ دیا اور نہر عتیق کو عبور کر کے دشمن کے لشکر میں گشت کرنے لگے جب وہ نہر کے بند کے قریب کھڑے تھے تو انہوں نے تین دفعہ نعرۂ تکبیر بلند کیا اس سے اہل فارس خوف زدہ ہو گئے' اور مسلمانوں کو بھی تعجب ہوا۔ وہ یہ بات معلوم کرنے کے لیے دوڑے' اہل عجم نے ان کے تعاقب میں آدمی بھیجے اور مسلمان بھی اس بارے میں ایک دوسرے سے پوچھنے لگے۔ پھر وہ لوٹ آئے اور از سر نو صف بندی کی' انہوں نے ایسے کام کا آغاز کیا جو گذشتہ تین دن میں نہیں شروع کیا گیا تھا اس وقت حضرت طلیحہ کہہ رہے تھے ''تم اس آدمی کو نہ چھوڑو جو تمہیں کمزور کرنے کی کوشش کرے''۔

## دوبارہ صف بندی:

حضرت مسعود بن مالک الاسدی' عاصم بن عمرو التمیمی' ابن ذوالبرد بن الہلالی' ابن ذوالہمبس' قیس بن ہبیرہ اسدی اور ان جیسے لوگ جنگ کرنے کے لیے نکلے۔ دشمن بھی مقابلے کے لیے تیار تھا۔ لہٰذا مسلمانوں نے صف بندی کی اور قلب (مرکزی فوج) میں تیرہ صفیں ہو گئی تھیں اور دونوں بازوؤں میں اسی قدر صفیں تھیں۔

## بے اجازت حملہ:

جب سواروں نے پیش قدمی کی تو انہوں نے ان پر تیر اندازی کی مگر وہ اپنے گھوڑوں پر سوار رہے پھر سواروں سے ان کے فوجی دستوں کا مقابلہ ہوا۔ اس رات حضرت خالد بن نعیم التمیمی شہید ہو گئے۔ اس پر حضرت قعقاع نے اس مقام پر حملہ کیا' جہاں سے تیر اندازی کی گئی تھی۔ اس کے بعد جنگ چھڑ گئی اور انہوں نے حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی اجازت کے بغیر حملہ کر دیا تھا۔ تاہم حضرت سعدؓ نے فرمایا ''اے اللہ تو انہیں معاف کر اور مدد فرما۔ گو انہوں نے مجھ سے اجازت حاصل نہیں کی تاہم میں نے انہیں اجازت دے دی ہے''۔

## صفوں کی ترتیب:

اس وقت اکثر مسلمان اپنے مورچوں پر موجود تھے سوائے ان چند فوجی دستوں کے جنہوں نے حملہ کیا تھا۔ مسلمانوں کی تین صفیں تھیں۔ ایک صف میں نیزہ باز اور شمشیرزن' پیدل فوج تھی۔ دوسری صف میں تیرانداز سپاہی تھے' تیسری صف میں گھوڑسوار تھے جو پیدل فوج سے آگے تھے۔ اس طرح میمنہ اور میسرہ کا دل تھا۔ حضرت سعدؓ نے فرمایا ''یہ حملہ قعقاع نے خود کیا تھا (میرا حکم یہ ہے کہ) جب تین تکبیریں کہوں تو اس وقت تم لشکرکشی کرو' جب انہوں نے نعرۂ تکبیر بلند کیا تو وہ مسلمان تیار ہو گئے اور ان کی رائے کے مطابق عمل کیا۔ اس وقت جنگ حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھیوں کے اردگرد گردش کر رہی تھی۔

## قیس بن ہبیرہ کی تقریر:

عمرو بن مرہ راوی ہیں کہ اس موقع پر حضرتِ قیس بن ہبیرہ المرادی جو صرف اسی رات شریک جنگ ہوئے تھے اور اس سے پہلے کی جنگوں میں شریک نہیں تھے' کھڑے ہو کر اپنے قریب کے ساتھیوں سے یوں مخاطب ہوئے۔

''تمہارا دشمن جنگ کا طلب گار ہے اس معاملے میں امیر کی رائے پر عمل کرو۔ یہ مناسب نہیں ہے کہ سواروں کے دستے پیدل فوج کے بغیر حملہ کریں کیونکہ جب دشمن حملہ کرے گا اور اس وقت سواروں کے ساتھ پیدل فوج نہ ہوئی تو وہ ان کے گھوڑوں کو زخمی کر دیں گے اور ان کی طرف پیش قدمی کرنا ممکن نہیں ہوگا۔ لہٰذا حملہ کے لیے تیار ہو جاؤ اور تکبیر کا انتظار کرو اور مل کر حملہ کرو خواہ اہل عجم کے تیر مسلمانوں کی صفوں میں گھس جائیں''۔

## درید بن کعب کی تقریر:

مستنیر بن یزید راوی ہیں کہ ایک شخص نے بیان کیا کہ درید بن کعب النخعی کے پاس قبیلہ نخع کا علم تھا انہوں نے یہ تقریر کی:

''مسلمان لشکرکشی کے لیے تیار ہو گئے ہیں اس لیے مسلمانوں کو لے کر اللہ اور چھاؤنی کی طرف آگے بڑھو۔ آج کی رات جو آگے بڑھے گا اس کا ثواب اس کی سبقت کے مطابق ہوگا۔ تم انہیں شہادت حاصل کرنے کی ترغیب دو اور خوشی کے ساتھ موت کا استقبال کرو کیونکہ اگر تم حیاتِ جاوداں چاہتے ہو تو اس کا یہی طریقہ ہے ورنہ آخرت تمہارا انتہائی مقصد ہے''۔

## حضرت اشعثؓ کا قول:

اجلح کی روایت ہے کہ حضرت اشعث بن قیس نے فرمایا: ''اے اہل عرب! تمہارا دشمن تم سے زیادہ موت کا طالب اور جان قربان کرنے والا نہیں ہونا چاہیے۔ اگر تم اہل وعیال کی زندگی چاہتے ہو تو قتل ہونے سے نہ گھبراؤ کیونکہ شریفوں اور شہیدوں کی یہ عین آرزو ہے''۔

## صبر کی تلقین:

عمرو بن محمد روایت کرتے ہیں کہ حنظلہ بن الربیع اور امراء الاعشار یوں مخاطب ہوئے ''اے لوگو! تم جنگ کرو اور جیسا ہم کر رہے ہیں اس کے مطابق عمل کرو اور جو مصیبت آ پڑی ہے اس سے نہ گھبراؤ۔ صبر سے تمام پریشانیاں دور ہو جاتی ہیں''۔ حضرت طلیحہ' غالب' حمال اور تمام قبائل کے بہادر سرداروں نے بھی اسی قسم کی تقریریں کیں۔

## حملہ کرنے میں عجلت:

عمرو اور نضر بن السری روایت کرتے ہیں۔ کہ ضرار بن الخطاب القرشی بھی آئے ہوئے تھے۔ لوگ حملہ کرنے کے لیے جلدی کر رہے تھے اور حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی تکبیروں کا انتظار کر رہے تھے اور ان کے بلند ہونے میں تاخیر محسوس کر رہے تھے لہٰذا جب انہوں نے دوسری تکبیر کہی تو عاصم بن عمرو نے حملہ کر دیا۔ یہاں تک کہ وہ حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ کے ساتھ شامل ہو گئے۔ قبیلہ نخع نے بھی حملہ کر دیا اور سب لوگوں نے حضرت سعد رضی اللہ عنہ کا حکم نہیں مانا اور تیسری تکبیر کا صرف لشکر کے سرداروں نے انتظار کیا۔ تیسری تکبیر کے بعد وہ بھی حملہ میں شریک ہو گئے اور اپنے ساتھیوں کے ساتھ شامل ہو گئے اور دشمن کا مقابلہ کرنے لگے۔ مسلمانوں نے عشاء کی نماز پڑھ کر اس رات کا خوب استقبال کیا۔

## فتح و نصرت کی دعاء:

ابوطیبہ روایت کرتے ہیں کہ لیلۃ الہریر میں مسلمانوں نے عام حملہ کیا اور حملہ کرنے میں حضرت سعدؓ کے حکم کا انتظار نہیں کیا' حضرت سعدؓ نے فرمایا ''اے اللہ! تو اس کو معاف فرما اور اس کی مدد کر'' اس کے بعد آپ نے فرمایا ''میری رائے یہ ہے کہ جب میں تین تکبیریں کہہ چکوں تو اس وقت تم حملہ کرو'' جب آپ نے پہلی دفعہ نعرۂ تکبیر بلند کیا' تو قبیلہ اسد آگے بڑھا اس وقت آپ نے فرمایا ''اے اللہ تو ان کی مغفرت فرما اور ان کی مدد کر۔ ساری رات قبیلہ اسد کو نصرت حاصل ہو۔ پھر انہیں بتایا گیا کہ قبیلہ نخع نے حملہ کیا تو آپ نے ان کے لیے بھی مغفرت اور نصرت کی دعاء مانگی پھر بتایا گیا کہ قبیلہ بجیلہ نے حملہ کیا آپ نے فرمایا اے اللہ! تو ان کی مغفرت فرما اور ان کی دستگیری' بجیلہ کیا ہی اچھا قبیلہ ہے'' ۔ اس کے بعد قبیلہ کندہ نے حملہ کیا اور بتایا گیا کہ قبیلہ کندہ آگے بڑھا ہے تو آپ نے ان کی بھی تعریف کی۔ اس کے سالاران لشکر جو آخری تکبیر کا انتظار کر رہے تھے' آگے بڑھے اور گھمسان کی جنگ صبح تک ہوتی رہی' اس جنگ کو لیلۃ الہریر کہا جاتا ہے۔

## شدید ترین جنگ:

محمد بن نویرہ اپنے چچا انس ابن الحلیس کے حوالے سے روایت کرتے ہیں کہ ان کے چچا کہتے ہیں ''میں لیلۃ الہریر میں شریک تھا۔ اس رات ہتھیاروں کے چلنے کی ایسی آواز آ رہی تھی جیسا کہ لوہار اپنے لوہے کی چیزیں بنا رہے ہوں اور ان کے کام کی وجہ سے لوہے کے بجنے کی آوازیں آ رہی ہوں۔ جنگ کا سلسلہ صبح تک رہا۔ ان لوگوں نے زبردست صبر و استقلال کا ثبوت دیا۔ عرب و عجم نے ایسی جنگ پہلے نہیں دیکھی تھی۔ اس کے بعد حضرت سعدؓ بھی رات بھر دعاء میں مشغول رہے۔ جب صبح ہو گئی تو فریقین نے جنگ بند کر دی۔ اس سے یہ ثابت ہوا کہ مسلمان سربلند رہے اور انہیں غلبہ حاصل ہوا۔

## قعقاع کے اشعار:

اعور بن بیان المنقری روایت کرتے ہیں کہ حضرت سعدؓ نے اس رات جو پہلی آواز سنی جس سے آخری نصف شب میں انہیں فتح کا ثبوت ملا' وہ حضرت قعقاع بن عمرو کی آواز تھی جو یہ اشعار پڑھ رہے تھے:

۱۔ ہم نے پوری جماعت کو قتل کیا۔ ہم نے صرف چار پانچ کو قتل نہیں کیا' بلکہ اس سے زائد کا کام تمام کیا۔

۲۔ ہم گھوڑوں پر بیٹھے ہوئے شیر سمجھے جاتے ہیں یہاں تک کہ جب وہ فوت ہو جاتے ہیں تو دوسرے مجاہد بلا لیتا ہوں۔ اللہ میرا

پروردگار ہے۔ میں نے ہر جنگجو کی حفاظت کی۔

## لیلۃ الہریر کی وجہ تسمیہ:

ابن الرفیل روایت کرتے ہیں کہ مسلمان اس رات آغاز شب سے لے کر صبح تک نہایت بہادری کے ساتھ جنگ کرتے رہے۔ وہ زور سے نہیں بول رہے تھے بلکہ بہت آہستہ سے گفتگو کرتے تھے اس وجہ سے اس رات کا نام لیلۃ الہریر مشہور ہو گیا۔

## جنگ کا کھیل:

مصعب بن سعد روایت کرتے ہیں کہ حضرت سعدؓ نے بجاد کو جو اس وقت نوعمر تھے۔ میدان جنگ کی طرف بھیجا کیونکہ اس وقت اور کوئی قاصد موجود نہیں تھا۔ آپ نے اس سے فرمایا ''تم جا کر دیکھو مسلمانوں کا حال کیا ہے؟'' جب وہ واپس آیا تو آپ نے اس سے فرمایا ''اے بیٹے تم نے کیا دیکھا؟'' وہ بولا ''میں نے دیکھا کہ وہ کھیل رہے ہیں''۔

## مسلح دشمن سے جنگ:

عابس الجعفی' اپنے باپ کے حوالے سے بیان کرتے ہیں کہ قبیلہ جعفی کے مقابلے میں یوم عماس میں اہل عجم کے ایسے فوجی دستے تھے جو پورے طور پر مسلح تھے وہ ان کے مقابلے پر آئے تو انہوں نے ان کا مقابلہ تلواروں سے کیا مگر انہوں نے دیکھا کہ تلواریں ان پر اثر نہیں کر رہی ہیں اس لیے وہ رک گئے۔ اس پر حمیضہ نے پوچھا۔ ''تمہیں کیا ہو گیا ہے؟'' وہ بولے ''ہتھیار ان پر اثر نہیں کر رہے ہیں''۔ وہ بولے ''تمہیں میں حملہ کر کے دکھاتا ہوں اسے غور سے دیکھو' یہ کہہ کر انہوں نے ان کے ایک عجمی سپاہی پر حملہ کیا اور نیزے سے اس کی کمر توڑ دی۔ پھر اپنے ساتھیوں کی طرف متوجہ ہو کر کہنے لگے ''میں دکھا دوں گا کہ وہ تمہارے سامنے مرتے ہیں'' لہٰذا ان سب نے مل کر حملہ کیا اور انہیں ان کی صفوں کی طرف لوٹا دیا۔

## قبیلہ کندہ کی بہادری:

حضرت شعبی بیان کرتے ہیں کہ قبیلہ کندہ میں سے سات سو آدمی اس جنگ میں شریک تھے۔ ان کے سامنے ترک اطبری تھا۔ اس موقع پر حضرت اشعث نے فرمایا ''اے میری قوم! ان لوگوں پر حملہ کرو' چنانچہ سات سو کے لشکر کے ساتھ انہوں نے ایرانیوں پر حملہ کیا اور انہیں پیچھے ہٹا دیا اور (ان کے سردار) ترک کو قتل کر دیا۔



# شبِ قادسیہ

محمد، طلحہ اور زیاد روایت کرتے ہیں کہ جب لیلۃ الہریر کے بعد صبح ہوئی تو لوگ بہت تھکے ہوئے تھے۔ ساری رات ان کی آنکھ نہیں جھپکی تھی۔ لہٰذا حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ مسلمانوں میں گشت کرتے رہے اور یہ کہتے رہے ''تھوڑی دیر کے بعد فتح مندی ہے۔ تھوڑی دیر صبر کرو۔ کیونکہ نصرت صبر کے ساتھ ہے۔ لہٰذا گھبراہٹ پر صبر کو ترجیح دو۔ ان کے پاس سرداروں کی ایک جماعت اکٹھی ہوگئی۔ وہ رستم کو قتل کرنے کا ارادہ کر رہے تھے۔ صبح ہوتے ہی ان کے ساتھ وہ مل گئے جو اس کے قریب تھے۔ قبائل کی یہ حالت دیکھ کر چند (بڑے) لوگ کھڑے ہوگئے۔ جن میں یہ لوگ شامل تھے:

(۱) قیس بن عبد یغوث (۲) اشعث بن قیس (۳) عمرو بن معدیکرب (۴) ابن ذوالہمیسن الخثعمی

(۵) ابن ذوالبرد بن الہلال۔ ان لوگوں نے یہ تقریر کی:

## حوصلہ افزاء تقریر:

''تمہارے دشمن اللہ کے معاملے میں تم سے زیادہ سرگرم نہیں ہو سکتے ہیں اور نہ یہ عجمی موت کے مقابلے میں تم سے زیادہ دلیر بن سکتے ہیں اور نہ تم سے زیادہ وہ دنیا کے لیے اپنی جانیں قربان کرنے کے لیے تیار ہو سکتے ہیں''۔

اس پر مسلمانوں نے اپنے قریب کے دشمنوں پر حملہ کیا یہاں تک کہ وہ دشمنوں سے گتھم گتھا ہو گئے۔ کچھ لوگ قبیلہ ربیع کے پاس پہنچے اور کہنے لگے:

''تم لوگ ایرانیوں سے زیادہ واقف ہو اور گذشتہ زمانے میں ان کے خلاف سب سے زیادہ دلیری سے مقابلہ کیا کرتے تھے۔ آج تمہیں اس بات سے کیا چیز روک رہی ہے کہ تم اپنی سابقہ جرأت سے بڑھ چڑھ کر دلیری کا ثبوت دو''۔

## دشمن کی پسپائی:

جب دوپہر ہوگئی تو ہرمزان اور بیرزان سب سے پہلے اشخاص تھے جو پیچھے ہٹ گئے۔ اس کے بعد دوسرے لوگ بھی پیچھے ہٹ گئے۔ یہ دونوں پیچھے ہٹ کر ایک مقام پر جم گئے اور جب دوپہر ہوئی تو قلب (مرکزی فوج) کا مورچہ خالی ہوگیا تھا اتنے میں گردوغبار نمودار ہوا اور سخت آندھی چلی جس سے رستم کا تخت رواں اڑ گیا اور وہ نہر عتیق میں گر گیا اور پچھلی ہوا کی وجہ سے ان پر گردو غبار چھا گیا۔

## رستم کا قتل:

حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھی رستم کے تخت تک پہنچ گئے تھے۔ انہوں نے رستم کا پتہ چلا لیا تھا جب آندھی اس کا تخت رواں اڑا کر لے گئی تھی تو اس وقت رستم ان خچروں کے پاس کھڑا ہوا تھا جن پر مال لد کر ان دنوں آیا ہوا تھا۔ رستم ایک خچر اور اس کے سامان کے زیر سایہ تھا۔ لہٰذا ہلال بن علفہ نے اس سامان پر تلوار کا وار کیا جس کے نیچے رستم تھا۔ اس کے وار سے بندھے ہوئے سامان

کی رسیاں کٹ گئیں اور سامان کی ایک بوری رستم پر گر پڑی۔ ہلال نے رستم کو نہ دیکھا تھا اور نہ محسوس کیا تھا۔ رستم نے اپنی کمر سے اس سامان کو ہٹایا۔ تلوار کے دوسرے حملے پر انہیں مشک کی خوشبو کی مہک معلوم ہوئی۔ اس وقت رستم نہر عتیق کی طرف بھاگا اور نہر میں کود پڑا۔ ہلال بھی وہاں گھس گئے اور اسے تیرتے ہوئے پکڑا۔ انہوں نے اس کی ٹانگ پکڑی اور اسے خشکی کی طرف نکال لائے اور اس کی پیشانی پر تلوار مار کر اسے قتل کر دیا۔ پھر اسے لا کر خچروں کی ٹانگوں کے درمیان پھینک دیا اور تخت پر کھڑے ہو کر چلا کر کہنے لگے۔ ''میں نے بخدا رستم کو قتل کر دیا ہے' میری طرف آؤ'' لوگوں نے آ کر چاروں طرف سے ان کو گھیر لیا اور نعرۂ تکبیر بلند کرنے لگے اور زور زور سے چلانے لگے۔ اس کے بعد مشرکوں کی مرکزی فوج ٹوٹ گئی اور وہ شکست کھا کر بھاگنے لگے۔ جالینوس پل پر کھڑا ہو کر اہل فارس کے سامنے اعلان کرتا رہا کہ وہ پل کو عبور کر کے جائیں اس کے بعد گرد و غبار چھٹ گیا۔

## دشمن کی شکست:

وہ ایرانی فوج جنہوں نے اپنے آپ کو زنجیروں میں جکڑا ہوا تھا' اس قدر گھبرائی کہ وہ سب نہر عتیق میں گر گئے۔ مسلمانوں نے انہیں نیزوں سے مار مار کے مار ڈالا وہ لوگ تیس ہزار کی تعداد میں تھے ان میں سے کوئی خبر دینے کے لیے بھی نہیں بچ سکا۔

حضرت ضرار بن الخطاب نے درفش کاویان پر قبضہ کر لیا انہیں اس کا معاوضہ تیس ہزار ملا۔ اس کی اصل قیمت بارہ لاکھ تھی۔ اس معرکہ میں دشمن کے دس ہزار سپاہی کام میں آئے۔ اس سے پہلے گذشتہ دنوں میں جو مارے گئے تھے وہ اس کے علاوہ ہیں۔

عمرو بن سلمہ بیان کرتے ہیں کہ ہلال بن علفہ نے یوم قادسیہ میں رستم کو قتل کیا۔

## مقتولوں کی تعداد:

ابو کعب الطائی اپنے والد کے حوالے سے بیان کرتے ہیں کہ لیلۃ الہریر سے پہلے ڈھائی ہزار سپاہی مارے گئے اور لیلۃ الہریر اور یوم القادسیہ (آخری دنوں) میں صرف مسلمانوں کے چھ ہزار سپاہی شہید ہوئے انہیں مشرق کے سامنے ایک خندق میں دفن کر دیا گیا۔

## دشمن کا تعاقب:

محمدؐ طلحہ اور زیاد بیان کرتے ہیں کہ اہل فارس بھاگ گئے اور خندق اور نہر عتیق کے درمیان ان میں سے کوئی باقی نہیں رہا۔ قدسیں اور عتیق کے درمیان کا میدان مقتولوں سے پٹا پڑا تھا۔ اس وقت حضرت سعدؓ نے زہرہ کو حکم دیا کہ وہ ان کا تعاقب کریں۔ چنانچہ حضرت زہرہ آگے کے حصے میں اعلان کرتے رہے اور حضرت قعقاع کو نچلے حصے میں بھیجا اور شرحبیل کو اوپر کے حصے کی طرف تعاقب کرنے کے لیے بھیجا گیا۔ خالد بن عرفطہ کو مقتولوں کا سامان حاصل کرنے اور شہداء کو دفن کرنے کے لیے مقرر کیا گیا۔ لہٰذا لیلۃ الہریر اور یوم قادسیہ کے شہداء قدیس کے ارد گرد دفن کیے گئے اور ڈھائی ہزار نہر عتیق کے پیچھے مشرق کے سامنے دفن کیے گئے اور جو لیلۃ الہریر سے پہلے شہید ہوئے تھے انہیں مشرق کے مقام پر دفن کیا گیا۔

دشمن کے مقتولوں کا ساز و سامان اور مال جمع کیا گیا تو وہ اس قدر تھا کہ نہ تو اس سے پہلے اور نہ اس کے بعد اس قدر زیادہ مال غنیمت جمع ہو سکا تھا۔

## رستم کا سامان:

حضرت سعدؓ نے ہلال کو بلا بھیجا اور ان سے پوچھا ''تمہارا دشمن (رستم کی لاش) کہاں ہے؟'' انہوں نے کہا ''میں نے

خچروں کے نیچے انہیں پھینک دیا تھا'' آپ نے فرمایا: ''جاؤ اسے لے کر آؤ'' وہ اس کی لاش کو لے کر آئے۔ آپ نے فرمایا: ''تم اس کا ساز و سامان جس قدر چاہو' لے لو' انہوں نے اس کے جسم کا پورا لباس اور ساز و سامان لے لیا اور کچھ نہیں چھوڑا۔

جب حضرت قعقاع اور شرحبیل واپس آئے تو آپ نے فرمایا: ''تم میں ایک اس طرف (تعاقب کے لیے) روانہ ہو جائے اور دوسرا دوسری طرف نکلے۔ لہٰذا ایک سردار بلند علاقے کی طرف گئے اور دوسرے نچلے علاقے کی طرف روانہ ہوئے یہاں تک کہ دونوں خرارہ تک قادسیہ میں پہنچ گئے۔

## جالینوس کا قتل:

حضرت زہرہؓ بن الحویہ بھی ان کے تعاقب میں روانہ ہوئے اور وہ پل تک پہنچ گئے تھے' انہوں نے پل کو توڑ دیا تھا تا کہ ان کا تعاقب نہ کیا جا سکے' تاہم حضرت زہرہؓ نے کہا ''اے بکیر! آگے بڑھو' چنانچہ وہ پانی میں گھس گئے اور حضرت زہرہؓ بھی گھوڑے پر سوار ہو کر وہاں گھس گئے۔ اس کے بعد تین سو سواروں نے بھی ان کی پیروی کی۔ اس کے بعد حضرت زہرہؓ نے ہدایت کی کہ باقی لوگ پل کی طرف سے آئیں آخر کار مسلمانوں نے ایرانی لشکر کو پکڑ لیا۔ جالینوس (سردار) ان کے آخر میں ان کی حفاظت کے لیے تھا۔ حضرت زہرہؓ نے اس پر حملہ کیا' اور آخر کار تلواروں کے دو واروں کے بعد حضرت زہرہ نے اسے قتل کر دیا اور اس کا ساز و سامان لے لیا۔ بعد ازاں خرارہ سے لے کر سلیحین اور نجف تک دشمن کا صفایا کر دیا گیا۔ شام کے وقت وہ لوٹ گئے اور رات انہوں نے قادسیہ میں گذاری۔

## جنگ کا اختتام:

شقیق بیان کرتے ہیں ''ہم دن کے آغاز میں قادسیہ سے روانہ ہوئے تھے جب ہم واپس آئے تو (ظہر کی) نماز کا وقت ہو گیا تھا۔ مؤذن شہید ہو گیا تھا تو مسلمان اذان دینے پر جھگڑنے لگے یہاں تک کہ قریب تھا کہ تلواریں چلنے لگ جائیں اس لیے حضرت سعدؓ نے قرعہ اندازی کرائی۔ اس کے بعد دن کے باقی حصے اور رات وہیں رہے یہاں تک کہ حضرت زہرہ واپس آ گئے۔ دوسرے صبح کے وقت مسلمانوں کا پورا لشکر یک جا موجود تھا اور کسی لشکر کے واپس آنے کا انتظار نہیں ہو رہا تھا لہٰذا حضرت سعدؓ نے فتح کا حال شہداء کی تعداد اور ان کے نام نیز دشمن کے مقتولوں کی تعداد لکھوا کر یہ خط حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے نام سعد بن نخیلہ الفزاری کے ہاتھ بھجوایا۔

## رستم کے سامان کی قیمت:

رفیل بیان کرتے ہیں ''مجھے حضرت سعدؓ نے بلایا اور مجھے اس کام پر مقرر کیا کہ میں مقتولوں کو دیکھوں اور ان کے سرداروں کے نام انہیں بتاؤں' لہٰذا میں آیا اور ان کے نام بتائے۔ میں نے رستم کی لاش کسی جگہ نہیں دیکھی تھی۔ لہٰذا آپ نے قبیلہ تیم کے ایک شخص کو جس کا نام ہلال تھا بلوایا اور اس سے فرمایا ''کیا تم نے مجھے نہیں بتایا تھا کہ تم نے رستم کو قتل کیا تھا؟'' اس نے کہا کیوں نہیں (میں نے ہی اسے قتل کیا تھا) آپ نے فرمایا: ''پھر تم نے اس کی لاش کے ساتھ کیا کیا؟'' وہ بولا ''میں نے اسے خچروں کے پاؤں کے نیچے ڈال دیا تھا''۔ آپ نے فرمایا ''تم نے اسے کیسے قتل کیا تھا'' اس پر اس نے تمام واقعہ سنایا یہاں تک کہ اس نے کہا ''میں نے اس کی پیشانی اور ناک پر تلوار ماری تھی'' اس کے بعد ہم اس کی لاش لائے' اور آپ نے اس کا ساز و سامان اس کے قاتل کو دے دیا۔ رستم

جب پانی میں گھسا تھا تو (اس نے بہت سی چیزیں اتار دی تھیں) اور ہلکا ہو گیا تھا۔ تاہم اس کا (موجودہ) ساز و سامان بھی ستر ہزار میں فروخت ہوا اس کا تاج اگر مل جاتا تو اس کی قیمت ایک لاکھ تھی۔

کچھ لوگ حضرت سعدؓ کے پاس آئے اور انہوں نے کہا ''اے امیر! ہم نے آپ کے محل کے دروازے پر رستم کی لاش دیکھی' اس پر کسی دوسرے کا سر تھا اور شمشیر کی ضرب سے اس کا چہرہ مسخ ہو گیا تھا'' اس پر آپ ہنسنے لگے۔

## ایرانیوں کا قبول اسلام:

محمد' طلحہ اور زیاد روایت کرتے ہیں کہ دیلم اور بعض فوجی چوکیوں کے افسر مسلمانوں کے ساتھ مل گئے تھے اور اسلام لائے بغیر وہ مسلمانوں کے ساتھ مل کر جنگ کرتے رہے۔ انہوں نے اس وقت یہ کہا ''ہمارے وہ بھائی جو شروع سے مسلمان ہو گئے تھے' وہ ہم سے زیادہ عقلمند اور بہتر ہیں۔ خدا کی قسم! اہل فارس رستم کے مرنے کے بعد کبھی کامیاب نہیں ہوں گے' بجز اس صورت کے کہ وہ مسلمان ہو جائیں' لہٰذا وہ بھی مسلمان ہو گئے۔

## بچوں کی جنگی خدمات:

مسلمانوں کے لشکر میں جو بچے تھے۔ وہ شہیدوں اور زخمیوں کی طرف گئے۔ ان کے ہاتھوں میں پانی کے مشکیزے تھے' وہ ہر اس زخمی مسلمان کو پانی پلاتے تھے جس کے اندر کچھ جان باقی تھی اور جو مشرک سسکتا ہوا نظر آتا تھا اسے مار ڈالتے تھے وہ عشاء کے وقت عذیب سے اترے تھے۔

## دشمن کا صفایا:

حضرت زہرہ جالینوس کی تلاش میں روانہ ہوئے۔ حضرت قعقاع ان کے بھائی اور شرحبیل ہر بلندی اور پستی کی طرف جانے والے ایرانی سپاہیوں کے تعاقب میں نکلے۔ انہوں نے ہر گاؤں' ہر جنگل اور نہر کے کنارے جہاں کہیں ان کو پایا' قتل کیا اور نماز ظہر کے وقت واپس آ گئے۔ لوگوں نے اپنے امیر کو فتح کی مبارک باد پیش کی اور انہوں نے بھی ہر قبیلہ کی بہت تعریف اور حمد و ثناء کی۔

## جالینوس کا ساز و سامان:

سعید بن مرزبان بیان کرتے ہیں کہ حضرت زہرہ نکلے یہاں تک کہ انہوں نے ایرانیوں کے بادشاہوں میں سے ایک بادشاہ (سردار) جالینوس کو جا پکڑا وہ بہت عمدہ ساز و سامان کے ساتھ تھا۔ حضرت زہرہ نے اس پر حملہ کر کے اسے مار ڈالا ان کا ساز و سامان خستہ حالت میں تھا۔ تاہم وہ جالینوس کا سامان لے کر حضرت سعدؓ کے پاس پہنچے۔ وہاں جو قیدی حضرت سعدؓ کے پاس موجود تھے' انہوں نے اس کے سامان کو پہچان لیا اور تصدیق کی کہ یہ جالینوس کا سامان ہے۔ پھر حضرت سعدؓ نے دریافت کیا:

''کیا اس کے برخلاف کسی نے تمہاری مدد کی ہے؟'' انہوں نے کہا ''ہاں'' اس کے بعد آپ نے حضرت زہرہ کو اس کا سامان دے دیا۔

ابراہیم روایت کرتے ہیں کہ حضرت سعدؓ نے جالینوس کے ساز و سامان کو بہت زیادہ خیال کرتے ہوئے اس کے بارے میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو خط لکھا۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے جواب میں لکھا ''میں نے یہ قاعدہ مقرر کر دیا ہے کہ جو شخص کسی کو قتل کرے تو اس کا ساز و سامان اسی کو بخش دیا جائے گا''۔ لہٰذا حضرت سعدؓ نے وہ تمام ساز و سامان انہیں دے دیا انہوں نے اسے ستر ہزار میں

فروخت کیا۔

## حضرت زہرہ کا کارنامہ:

حضرت شعبی بیان کرتے ہیں کہ حضرت زہرہؓ نے جالینوس کو پکڑ لیا اور دونوں میں مقابلہ ہوا۔ حضرت زہرہؓ نے تلوار کے ایک وار سے اسے نیچے گرا لیا اور مار ڈالا۔ حضرت زہرہؓ نے عہد جاہلیت اور عہد اسلام دونوں زمانوں میں بہادری کے کارنامے انجام دیئے تھے۔ اس وقت وہ جوان تھے۔ لہٰذا انہوں نے جالینوس کا لباس و ہتھیار پہن لیے۔ اس کی قیمت کا اندازہ ستر ہزار سے کچھ زیادہ تھا۔ جب وہ حضرت سعدؓ کے پاس آئے تو انہوں نے وہ تمام ساز و سامان اتروالیا اور فرمایا تم نے میری اجازت کا انتظار کیوں نہیں کیا' اس کے بعد ان دونوں نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ (خلیفہ ثانی) سے خط و کتابت کی تو حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو یہ خط تحریر فرمایا:

## زہرہ کو مزید انعام کا حکم:

''تم زہرہ جیسے شخص کے ساتھ یہ سلوک کرنا چاہتے ہو حالانکہ اس نے قابل قدر کارنامے انجام دیئے ہیں اور ابھی تک تمہاری جنگ ختم نہیں ہوئی ہے۔ اس طرح تم اس کی ہمت توڑ دو گے اور اس کے دل کو ٹھیس پہنچاؤ گے۔ تم اس کا مال غنیمت اس کو دو اور عطیات کے موقع پر تم اسے اس کے ساتھیوں پر پانچ سو کا مزید انعام دے کر ترجیح دو''۔

عصمۃ روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضرت سعد کو لکھا ''میں تم سے زیادہ زہرہ کو جانتا ہوں۔ زہرہ ایسا شخص نہیں ہے جو اپنے مال غنیمت میں سے کوئی چیز غائب کر دے۔ جس نے تمہارے پاس اس کے خلاف چغل خوری کی ہے' اگر وہ جھوٹا ہے تو اللہ اسے برا بدلہ دے۔ میں نے یہ قاعدہ مقرر کیا ہے کہ جو کوئی کسی کو قتل کرے تو وہی اس کے ساز و سامان اور مال غنیمت کا حق دار ہے''۔

حضرت سعدؓ نے وہ مال انہیں دے دیا جسے زہرہ نے ستر ہزار میں فروخت کیا۔

## بہادر سپاہیوں کو انعامات:

ابراہیم اور عامر روایت کرتے ہیں کہ یوم قادسیہ کے بہادر سپاہیوں کو عطیات کے موقع پر پانچ سو کا مزید انعام دیا گیا تھا' ایسے انعام حاصل کرنے والے پچیس اشخاص تھے ان میں حضرت زہرہ' عصمۃ الضبی اور کلج شامل تھے۔ وہ اشخاص جو گذشتہ دنوں میں بھی جنگ کر چکے تھے' انہیں تین تین ہزار دیا گیا' انہیں اہل قادسیہ پر ترجیح دی گئی تھی۔

## اعتراضات کا جواب:

یزید الضخم روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے کہا گیا۔ ''آپ اہل قادسیہ کو بھی ان کے ساتھ شامل کر لیتے'' آپ نے جواب دیا: ''میں ان لوگوں کو کیسے ان میں شامل کر لیتا جب کہ وہ گذشتہ جنگوں مین شریک نہیں ہوئے تھے''۔

حضرت عمرؓ سے یہ بھی کہا گیا ''آپ ان لوگوں کو جن کے گھر دور ہوں' ان لوگوں پر جنہوں نے اپنے گھروں کے قریب جنگ کی ہو ترجیح دیتے'' آپ نے فرمایا:

''میں ان لوگوں پر دوسروں کو کیسے ترجیح دوں جب کہ یہی لوگ دشمنوں کے لیے باعث الم تھے۔ کیا مہاجرین نے انصار

کے ساتھ اس قسم کا سلوک کیا۔ حالانکہ وہ اپنے گھروں کے قریب جنگ کرتے رہے''۔

## رستم کے قتل کا حال:

حضرت شعبی اور سعید بن المرزبان قبیلہ عبس کے ایک شخص کے حوالے سے بیان کرتے ہیں کہ جب رستم کو اپنی جگہ چھوڑنی پڑی تو وہ ایک خچر پر سوار ہو گیا۔ جب ہلال اس کے قریب آئے تو اس نے ایک تیر نکالا تو اس کے پاؤں میں گر گیا۔ اس کے بعد اس نے کہا ''آ ؤ'' جب حضرت ہلال نے اس کا رخ کیا تو وہ خچر کے نیچے گھس گیا۔ جب وہ اس تک نہیں پہنچ سکے تو انہوں نے اس کے مال کو قطع کیا۔ پھر اتر کر اس کی طرف گئے' اور اس کا سر پھاڑ دیا۔

## دشمن کی بے بسی:

شقیق کی روایت ہے ''ہم نے یوم قادسیہ میں ایرانیوں پر متحد و منظم ہو کر حملہ کیا۔ اللہ نے انہیں شکست دی۔ یہ میرا ذاتی مشاہدہ ہے کہ میں نے ان کے کسی سوار کی طرف اشارہ کیا تو وہ خود بخود پورے طور پر مسلح ہونے کے باوجود میرے پاس آتا اور میں اس کی گردن اڑا دیتا تھا۔ اس کے بعد وہ اس کا ساز و سامان جو وہ پہنے ہوئے تھا سب پر قبضہ کر لیتا تھا۔

سعید بن المرزبان قبیلہ عبس کے ایک شخص کے حوالے سے بیان کرتا ہے کہ اہل فارس کی شکست کھانے کے بعد ایسی بری حالت ہو گئی تھی کہ ان سے پہلے کسی قوم کی ایسی بری حالت نہیں ہوئی تھی' وہ بری طرح مارے جاتے تھے۔ یہاں تک کہ جب کوئی مسلمان شخص کسی کو بلاتا تھا تو وہ فوراً آ کر سامنے کھڑا ہو جاتا تھا اور وہ (کسی مزاحمت اور مقابلے کے بغیر) اس کی گردن اڑا دیتا تھا۔ یہاں تک کہ وہ اس کا ہتھیار لے کر اسی سے اس کو مار ڈالتا تھا۔ بعض اوقات دو آدمی ہوتے تھے تو انہیں حکم ملتا تھا کہ وہ ایک دوسرے کو مار ڈالیں۔

## ایرانیوں کی بری حالت:

ابو اسحاق ایک عینی شاہد کے حوالے سے بیان کرتے ہیں کہ مسلمان ابن ربیعۃ الباہلی نے دیکھا کہ ایرانیوں کی ایک جماعت نے زمین کھود کر اپنا جھنڈا گاڑ رکھا ہے اور وہ اس کے نیچے بیٹھے ہوئے ہیں اور وہ یہ کہہ رہے تھے ''ہم مر کر یہاں سے ہٹیں گے'' انہوں نے ان پر حملہ کیا اور جتنے جھنڈے کے نیچے تھے' سب کو مار ڈالا اور ان کے تمام سامان پر قبضہ کر لیا۔

## سلمان کی شہسواری:

سلمان یوم قادسیہ کے شہسوار تھے اور وہ ان لوگوں میں سے تھے جنہوں نے ایرانیوں کی شکست کے بعد ان کی قائم رہنے والی فوج کا صفایا کیا۔ ان کے ساتھ کے دوسرے افسر عبدالرحمن بن ربیعہ ذوالنور تھے۔ انہوں نے بھی ان ایرانی دستوں کا صفایا کیا تھا۔ جو مسلمانوں کے مقابلے کے لیے رہ گئے تھے اور انہیں اپنے سواروں کی مدد سے پیس ڈالا تھا۔

## بقایا فوج کا صفایا:

مہلب' محمد' طلحہ اور ان کے ساتھی روایت کرتے ہیں کہ شکست کھانے کے بعد ایرانیوں کے تیس سے زیادہ فوجی دستے ثابت قدم تھے جو جنگ کر رہے تھے اور راہ فرار اختیار کرنے میں شرم محسوس کرتے تھے مگر اللہ نے ان کو بھی ہلاک کر دیا۔

ان کے مقابلے کے لیے اسی قدر تعداد میں یعنی تیس سے کچھ زیادہ مسلمان فوجی افسر مقابلے کے لیے گئے۔ چنانچہ سلمان بن

ربیعہ ایک فوجی دستے کے مقابلے پر تھے اور عبدالرحمٰن بن ربیعہ ذوالنور دوسرے دستے کا مقابلہ کر رہے تھے اس طرح ہر ایرانی دستے کے مقابلے پر ایک مسلمان افسر تھا۔ یہ ایرانی دستے بھی دو قسم کے تھے ان میں سے ایک قسم وہ تھی جو بھاگ گئی اور ایک قسم وہ تھی جو ثابت قدم رہی اور ان کا م تمام ہوا۔

## فوجی افسروں کے نام:

ان فوجی دستوں کے افسروں میں سے جو بھاگ گئے تھے چند اشخاص یہ ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ | ہرمزان | جو عطارد کے مقابلے پر تھا۔ |
| ۲۔ | اہود | یہ حضرت حنظلہ بن الربیع رضی اللہ عنہ کاتب وحی کے مقابلے پر تھا۔ |
| ۳۔ | زاذ بن بھیش | یہ حضرت عاصمؓ بن عمرو کے مقابلے پر تھا۔ |
| ۴۔ | قارن | یہ حضرت قعقاع بن عمرو کے مقابلے پر تھا۔ |

جو ایرانی افسر مارے گئے ان میں سے چند مشہور یہ تھے:

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ | شہریار بن کنارا | یہ سلمان کے مقابلے پر تھا۔ |
| ۲۔ | ابن الہرید | یہ عبدالرحمٰن کے مقابلے پر تھا۔ |
| ۳۔ | فرخان اہوازی | یہ بسر بن ابی اہم الجہنی کے مقابلے پر تھا۔ |
| ۴۔ | خسرو شنوم عبدانی | یہ ابن الہذیل کاہلی کے مقابلے پر تھا۔ |

اس کے بعد حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے بھاگنے والوں کے تعاقب میں حضرت قعقاع اور شرحبیل کو بھیجا۔ حضرت زہرہ بن الحویہ نے جالینوس کا تعاقب کیا۔



باب ۱۵

# ابواسحاق کی روایت

## گذشتہ واقعات کا خلاصہ:

اب ہم ابن اسحاق کی روایت کی طرح رجوع کرتے ہیں وہ اس طرح بیان کرتا ہے: ''جب مثنیٰ بن حارثہ نے وفات پائی' تو حضرت سعدؓ بن ابی وقاص نے ان کی بیوہ سلمیٰ بنت حفصہ سے نکاح کر لیا یہ واقعہ ۱۴ھ کا ہے۔ اس سال حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ (خلیفہ ثانی) نے لوگوں کو حج کرایا۔ اسی سال حضرت ابوعبیدہ ابن الجراح رضی اللہ عنہ دمشق میں داخل ہوئے اور انہوں نے موسم سرما وہاں گذارا۔ ہرقل رومیوں کے ساتھ روانہ ہو کر انطاکیہ میں فروکش ہوا۔ ان کے ساتھ عرب کے مندرجہ ذیل قبائل تھے' لخم' جذام' بلقین' بلی' عاملہ' قضاعہ اور غسان کے قبائل ہیں سے اس کے ساتھ بہت سے لوگ تھے' اور اسی قدر ارمینیہ کے باشندے اس کے ساتھ تھے۔ وہ خود وہاں مقیم ہو گیا اور اپنے خواجہ سرا کو جنگ کے لیے روانہ کیا اس کے ساتھ ایک لاکھ جنگجو سپاہی تھے اور اہل ارمینیہ میں سے بارہ ہزار سپاہی تھے جن کی قیادت جرجہ کر رہا تھا اور عربوں میں سے غسان اور قضاعہ کے قبائل میں سے بارہ ہزار سپاہی تھے۔ جن کی قیادت جبلہ بن ایہم غسانی کر رہا تھا۔ باقی لوگ رومی تھے ان پر صفدر جو ہرقل کا خواجہ سرا تھا قیادت کر رہا تھا۔

## خواتین کے کارنامے:

ان کے مقابلے کے لیے چوبیس ہزار مسلمان نکلے جن کے سپہ سالار حضرت ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ عنہ تھے۔ یہ لوگ یرموک کے مقام پر ماہ رجب ۱۵ھ میں صف آرا ہوئے۔ ان لوگوں نے بہت سخت جنگ کی یہاں تک کہ وہ مسلمانوں کے لشکر میں گھس آئے۔ اور قریش کی خواتین کو بھی تلواروں سے جنگ کرنی پڑی کیونکہ دشمن ان کے لشکر میں گھس آیا تھا' ان خواتین نے عموماً اور ام حکیم بنت حارث بن ہشام نے خصوصاً بہت سے بہادرانہ کارنامے انجام دیئے یہاں تک کہ وہ مردوں سے سبقت لے گئیں۔

## بعض قبائل کی غداری:

جب مسلمان روم سے مقابلہ کرنے کے لیے روانہ ہوئے تھے' تو اس وقت لخم اور جذام کے قبیلوں کے افراد بھی مسلمانوں کے ساتھ شامل ہو گئے تھے مگر جب انہوں نے گھمسان کی جنگ دیکھی تو وہ بھاگ گئے اور قریب کے دیہاتوں میں جا کر پناہ لی اور مسلمانوں کو ذلیل و رسوا کیا۔

## حضرت ابن الزبیر کی روایت:

حضرت عبداللہ بن الزبیر فرماتے ہیں ''میں جنگ یرموک میں اپنے والد زبیر کے ساتھ تھا جب مسلمان جنگ کے لیے صف آرا ہوئے تو حضرت زبیرؓ نے اپنی زرہ بکتر پہنی پھر اپنے گھوڑے پر بیٹھ گئے اس کے بعد اپنے دو متعلقین سے فرمایا ''تم عبداللہ بن الزبیر کو اپنے ساتھ رکھو کیونکہ وہ چھوٹا بچہ ہے'' اس کے بعد وہ فوج کے ساتھ چلے گئے۔ جب مسلمانوں اور رومیوں کے درمیان جنگ ہو رہی تھی تو میں نے چند لوگوں کو دیکھا کہ وہ ایک ٹیلے پر کھڑے ہوئے ہیں اور مسلمانوں کے ساتھ مل کر جنگ نہیں کر رہے ہیں۔ میں حضرت زبیرؓ کے ایک گھوڑے پر سوار ہو کر جسے وہ اپنے خیمے میں چھوڑ گئے تھے' ان لوگوں کے پاس گیا اور ان کے ساتھ کھڑا ہو گیا تاکہ

میں دیکھوں کہ وہ کیا کر رہے ہیں۔ میں نے دیکھا کہ ابوسفیان بن حرب بھی فتح مکہ کے مہاجرین میں سے ان بوڑھے قریش اشخاص کے ساتھ کھڑے ہوئے تھے۔ جو جنگ نہیں کر رہے تھے۔ جب انہوں نے مجھے دیکھا تو مجھے نوعمر لڑکا سمجھا اور میری موجودگی کو کوئی اہمیت نہیں دی۔

## مسلمانوں کے نقصان پر خوشی:

جب رومیوں کا پلہ بھاری ہوتا تھا اور مسلمانوں کو نقصان پہنچتا تھا تو وہ کہتے تھے ''شاباش' بنوالاصفر (رومی) اور جب مسلمانوں کا پلہ بھاری ہوتا تھا اور رومیوں کو شکست ہوتی تھی تو وہ کہتے تھے ''رومیوں پر افسوس ہو' میں ان کی ان تمام باتوں پر تعجب کر رہا تھا جب اللہ تعالیٰ نے رومیوں کو شکست دی اور حضرت زبیرؓ واپس آ گئے تو میں نے ان کا واقعہ بیان کیا تو وہ ہنسنے لگے اور کہنے لگے:

''وہ ابھی تک دل میں کینہ رکھے ہوئے ہیں اگر رومی ہم پر غالب آ جاتے تو ان کو کیا فائدہ پہنچتا۔ ہم رومیوں سے ان کے لیے بہتر ہیں''۔

## بھائیوں کی شکست:

پھر اللہ تعالیٰ نے فتح و نصرت عطا کی تو رومیوں کو شکست ہوئی اور ہرقل کی ان تمام فوجوں کو بھی شکست ہوئی (جو اس کے ساتھ تھیں) اور اہل روم' ارمینیہ اور ان کے حامی عربوں میں ستر ہزار افراد کام آئے۔ اللہ نے صقلار اور باہان کو بھی قتل کرایا۔ باہان جب ہرقل کے پاس پہنچا تو اس نے صقلار کے پاس اسے بھی بھیج دیا تھا۔ جب رومی بھاگ گئے۔ تو حضرت ابوعبیدہؓ نے عیاض بن غنم کو ان کے تعاقب میں بھیجا وہ بہت دور تک گئے۔ یہاں تک کہ وہ ملطیہ تک پہنچ گئے وہاں کے لوگوں نے جزیہ دینے کے معاہدے پر ان سے صلح کر لی۔ پھر وہ لوٹ آئے۔ جب ہرقل نے (صلح کی خبر) سنی تو اس نے جنگجو سپاہیوں کو گرفتار کر کے اپنے پاس رکھا اور ملطیہ کو نذر آتش کرنے کا حکم دیا۔

## مسلم شہداء:

جنگ یرموک میں مسلمانوں کے نامور سرداروں میں سے مندرجہ ذیل شہید ہوئے۔ بنوامیہ میں سے عمرو بن سعید بن العاصؓ اور ابان میں سعید بن العاصؓ شہید ہوئے۔ بنومخزوم میں سے عبداللہ بن سفیان بن عبداللہ شہید ہوئے اور بنوشہر میں سے سعید بن الحارث بن قیس شہید ہوئے۔



## جنگ قادسیہ:

محمد ابن اسحاق روایت کرتے ہیں کہ ۱۵ھ کے آخر میں اللہ نے رستم کو عراق میں قتل کرایا۔ جب اہل یرموک جنگ سے فارغ ہوئے تو وہ حضرت سعد بن ابی وقاصؓ کے ساتھ جنگ قادسیہ میں شریک ہوئے اس کی (ابتداء) یوں ہوئی کہ جب موسم سرما ختم ہوا تو حضرت سعدؓ قادسیہ کے ارادے سے شراف سے روانہ ہوئے رستم کو جب اس بات کا علم ہوا تو وہ بذاتِ خود جنگ کے لیے روانہ ہوا۔ حضرت سعدؓ نے جب یہ بات سنی تو وہ وہیں ٹھہر گئے۔ اور حضرت عمر رضی اللہ کو خط لکھ کر ان سے امداد طلب کی۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ نے مدینہ سے امدادی فوج حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ کے زیر قیادت چار سو کی تعداد میں بھیجی اور قیس بن مکشوح المرادی کے زیر سرکردگی سات سو سپاہی بھیجے۔ چنانچہ وہ یرموک سے وہاں پہنچے۔

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کو تحریر کیا کہ وہ اپنی طرف سے حضرت سعدؓ بن ابی وقاص امیر العراق کی مدد کے لیے ایک ہزار سپاہی بھیجیں۔ حضرت ابوعبیدہؓ نے تعمیل حکم کی اور عیاض بن غنم الفہری کی زیر سردگی حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ۱۵ھ میں لوگوں کے ساتھ حج کیا۔

## نعمان بن قبیصہ کا قتل:

کسریٰ (شاہ ایران) نے قصر بنو مقاتل میں ایک چھاؤنی قائم کر رکھی تھی۔ وہاں کی فوج کا سردار نعمان بن قبیصہ الطائی تھا وہ قبیصہ بن ایاس بن حیر الطائی کا چچازاد بھائی تھا جو حیرہ کا حاکم تھا جب وہ بیٹھا ہوا تھا تو اس نے حضرت سعد بن ابی وقاص کا نام سنا تو اس نے عبداللہ بن سنان الاسدی سے ان کے بارے میں دریافت کیا تو اس نے کہا ''وہ قریش کے ایک شخص ہیں'' اس پر وہ بولا ''اگر وہ قریش ہے تو اس کی کوئی اہمیت نہیں ہے۔ میں اس سے ضرور جنگ کروں گا کیونکہ قریش غالب افراد کے غلام ہو جاتے ہیں'' اس پر عبداللہ بن سنان کو بہت غصہ آیا تاہم اس نے صبر و مہلت سے کام لیا۔ جب وہ سو رہا تھا تو عبداللہ اس کے پاس آیا اور اس کے دونوں کندھوں کے درمیان نیزے مار مار کر اسے قتل کر دیا۔ اس کے بعد وہ حضرت سعدؓ کے پاس آ کر مسلمان ہو گیا۔

## جنگ کی تیاری:

جب حضرت مغیرہؓ بن شعبہ اور قیس بن مکشوح اپنے ساتھیوں کو لے کر حضرت سعدؓ بن ابی وقاص کے پاس پہنچ گئے تو وہ رستم کے مقابلے کے لیے روانہ ہوئے یہاں تک کہ عذیب کے قریب ایک گاؤں قادس میں فروکش ہوئے۔ تمام لشکر نے بھی وہیں قیام کیا۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ قصر عذیب میں ٹھہرے۔ رستم ساٹھ ہزار کی ایرانی فوج کے ساتھ جیسا کہ ہمیں اس کے دفتر کے اعداد و شمار سے پتہ چلا ہے' آیا' نوکر چاکر اور غلام اس کے علاوہ تھے۔ وہ قادسیہ میں فروکش ہوا۔ اس کے اور مسلمانوں کے درمیان عتیق حائل تھا جو قادسیہ کا پل تھا۔

حضرت سعدؓ اپنے گھر میں مقیم تھے۔ ان کے بدن میں بہت سخت پھوڑے نکل آئے تھے۔ ابومجحن بن حبیب الثقفی بھی ان کے محل میں مقید تھا۔ آپ نے اسے شراب پینے کے جرم میں قید کر رکھا تھا۔

## قاصد سے گفتگو:

جب رستم وہاں آ پہنچا۔ تو اس نے مسلمانوں کے پاس پیغام بھیجا ''میرے پاس ایک حوصلہ مند شخص بھیجو جس سے میں گفتگو کر سکوں'' مسلمانوں نے اس کی طرف حضرت مغیرہؓ بن شعبہ کو بھیجا۔ وہ چادر اوڑھے ہوئے عجیب ہیئت میں اس کے پاس پہنچے۔ وہ (رستم) عراق کی سمت پرانے پل کے پیچھے تھا اور مسلمان حجاز کی سمت دوسری طرف تھے۔ وہ حصہ قادسیہ اور عذیب کے درمیان تھا۔ رستم نے ان کے سامنے یوں تقریر کی:

''اے اہل عرب! تم بہت مصیبت زدہ اور بدنصیب تھے۔ تم ہمارے پاس تاجر اور مزدور کی حیثیت سے یا وفد کی شکل میں آیا کرتے تھے۔ ہمارا کھانا کھاتے تھے اور ہمارا پانی پیتے تھے اور ہمارے درختوں کے سایوں میں بیٹھتے تھے ہمارے ہاں سے جانے کے بعد تم نے اپنے ساتھیوں کو دعوت دی اور انہیں لے کر ہمارے پاس آ گئے۔ تمہاری مثال ایسی ہے کہ جیسے ایک شخص کا انگور کا باغ تھا وہاں اس نے ایک لومڑی دیکھی اس نے پوچھا ''کیا ایک لومڑی ہے'' تو لومڑی جا کر دوسری لومڑیوں کو بلا لائی

جب وہ سب اس باغ میں اکٹھی ہوگئیں تو باغ کا مالک آیا اس نے وہ سوراخ (بل) بند کر دیا جہاں سے وہ لومڑیاں آئی تھیں پھر ان سب کو قتل کر دیا۔

اے اہل عرب! میں جانتا ہوں کہ فقر و فاقہ نے تمہیں آنے پر آمادہ کیا ہے تم اس سال یہاں سے لوٹ جاؤ کیونکہ تمہاری آمد نے ہمیں اپنے شہروں کی تعمیر اور دشمن کا مقابلہ کرنے سے روک دیا ہے۔ ہم تمہاری سواریوں کو گیہوں اور کھجوروں سے بھر دیں گے اور ہم تمہیں پہننے کے لیے لباس مہیا کرنے کا حکم بھی دیں گے۔ لہٰذا تم واپس چلے جاؤ۔ اللہ تمہیں محفوظ رکھے''۔

## حضرت مغیرہؓ کا جواب:

حضرت مغیرہؓ بن شعبہ نے (جواب میں) فرمایا ''آپ ہمارے فقر و فاقے کا ذکر نہ کریں۔ ہم ایسی حالت میں تھے بلکہ اس سے بھی بدتر حالت میں تھے' ہم میں سب سے زیادہ خوش حال وہ ہوتا تھا جو اپنے چچا اور بھائی کو قتل کر کے اس پر قبضہ کر لیتا تھا اور اس کا مال کھا جاتا تھا۔ ہم مردار' خون اور ہڈیاں کھاتے تھے اور ہم اسی حالت میں رہے تا آنکہ اللہ تعالیٰ نے ہماری طرف ایک پیغمبر بھیجا ان پر کتاب نازل کی۔ انہوں نے ہمیں اللہ کی طرف آنے اور اس کی نازل کردہ کتاب کے احکام ماننے کی دعوت دی۔ ہم میں سے کچھ لوگوں نے ان کی تصدیق کی اور بعض نے انہیں جھٹلایا لہٰذا ان کے ماننے والوں نے ان کے جھٹلانے والوں سے جنگ کی یہاں تک کہ ہم سب ان کے دین اسلام میں داخل ہوگئے۔ اکثر صدق دل سے ایمان لائے تھے اور کچھ زبردستی مسلمان ہوئے تھے۔ آخرکار ہم سب کو یہ معلوم ہوا کہ وہ درحقیقت سچے ہیں اور وہ اللہ کے بھیجے ہوئے رسولؐ ہیں۔

## جہاد کا حکم:

انہوں نے ہمیں حکم دیا کہ ہم اپنے مخالفوں سے جنگ کریں۔ انہوں نے ہمیں یہ بھی سمجھایا کہ ''جو دین کی حفاظت میں شہید ہو جائے' اس کے لیے جنت ہے اور جو (اس جنگ کے بعد) زندہ رہے گا وہ اپنے دشمنوں پر غالب رہے گا اور فتح مند ہوگا''۔

## اسلام یا جزیہ:

لہٰذا ہم تمہیں دعوت دیتے ہیں کہ تم اللہ اور اس کے رسولؐ پر ایمان لے آؤ اور دائرۂ اسلام میں آ جاؤ'' اگر آپ ایسا کریں گے تو آپ کا ملک آپ کے پاس رہے گا اس ملک میں وہی داخل ہو سکے گا جسے آپ چاہیں گے۔ آپ کو زکوٰۃ اور خمس (پیداوار کا پانچواں حصہ) ادا کرنا ہوگا۔

اگر آپ (مسلمان ہونے سے) انکار کرتے ہیں تو جزیہ ادا کریں اگر (جزیہ ادا کرنے کے) منکر ہیں تو ہم آپ سے جنگ کریں گے تا آنکہ اللہ ہمارے اور تمہارے درمیان کوئی فیصلہ کرے۔

## رستم کی دھمکی:

رستم نے ان سے کہا ''میرے خواب و خیال میں بھی یہ نہیں تھا کہ مجھے اپنی زندگی ہی میں تمہاری یہ باتیں سننی ہوں گی۔ بہرحال کل شام نہیں آئے گی کہ میں اس سے پہلے تم سے فارغ ہو جاؤں گا اور تم سب کو قتل کرا دوں گا''۔

پھر اس نے حکم دیا کہ عتیق کا پل درست کرایا جائے چنانچہ رات بھر مٹی اور لکڑی کی شاخوں وغیرہ سے پل تیار ہوتا رہا اور صبح تک وہاں چلنے کا راستہ بن گیا۔

## صف آرائی:

مسلمان بھی صف آرا ہو گئے۔حضرت سعدؓ نے خالد بن عرفطہ کو مسلمانوں کا عام سپہ سالار بنایا جو بنوامیہ کے حلیف تھے۔میمنہ (دائیں بازو) پر جریر بن عبداللہ البجلی کو مقرر کیا۔میسرہ (بائیں بازو کی فوج) پر قیس بن مکشوح مرادی افسر مقرر ہوئے۔

4

اس کے بعد رستم نے لشکرکشی کی اور مسلمان بھی مقابلے کے لیے تیار ہوئے مگر ان کے پاس کافی سامان جنگ نہیں تھا۔ان کے پاس اپنی حفاظت کے لیے نہ لوہے کہ خود تھے اور نہ عمدہ ڈھالیں تھیں چمڑے اور کھالوں سے وہ ڈھال کا کام لیتے تھے۔اس کے مقابلے میں ایرانیوں کے پاس لوہے کہ زرہ بکتر، خود اور ڈھالیں تھیں۔اس کے باوجود گھمسان کی لڑائی ہوئی۔

## حضرت سلمٰی کا واقعہ:

حضرت سعد محل میں بیٹھ کر جنگ کی نگرانی کر رہے تھے ان کے پاس (ان کی بیوی) سلمٰی بنت حفصہ بھی (بیٹھی ہوئی) تھیں اس کے پیشتر وہ حضرت مثنیٰ بن حارثہ کے نکاح میں تھیں۔جب گھوڑے دوڑے اور سواروں میں سخت جنگ شروع ہوئی تو وہ ڈر گئیں اور کہنے لگیں "ہائے مثنیٰ نہ ہوئے مجھے مثنیٰ جیسا آج کوئی نظر نہیں آ رہا ہے"۔حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو اس پر غیرت اور شرم محسوس ہوئی تو انہوں نے ان کے منہ پر ایک تھپڑ مارا اس پر وہ کہنے لگیں "کیا آپ حسد اور بزدلی کی وجہ سے (یہ محسوس کر رہے ہیں؟)"۔

## ابو محجن کے اشعار:

جب ابو محجن نے گھوڑ سواروں کے سخت حملے دیکھے جن کا مظاہرہ وہ قصر عذیب سے کر رہا تھا تو اس موقع پر اس نے یہ اشعار کہے (ان کا ترجمہ یہ ہے)

(۱) "یہ غم کیا کم ہے کہ گھوڑے نیزوں کے ساتھ دوڑ رہے ہوں اور میں زنجیروں اور بیڑیوں میں جکڑا ہوا ہوں۔

(۲) جب میں کھڑا ہونا چاہتا ہوں تو لوہے (کی بیڑیاں) مجھے روک لیتی ہیں حالانکہ میرے سامنے گرنے اور مرنے والے پکارنے والے کی پکار کا جواب نہیں دیتے ہیں۔

(۳) میں بہت مال دار تھا اور میرے بہت بھائی تھے مگر اب انہوں نے مجھے اس حالت میں تنہا چھوڑ دیا ہے کہ میرا کوئی بھائی نہیں رہا"۔

## عارضی رہائی:

بعد ازاں اس نے حضرت سعدؓ کی ام ولد (لونڈی) زبراء سے گفتگو کی جن کے پاس وہ مقید تھا۔اس وقت حضرت سعد رضی اللہ عنہ قلعہ کی چوٹی پر بیٹھے ہوئے مسلمانوں کی جنگ کی نگرانی کر رہے تھے۔وہ بولا "اے زبراء! آپ مجھے آزاد کر دیں میں آپ کے سامنے اللہ سے یہ پختہ عہد کرتا ہوں کہ اگر میں مقتول نہیں ہوا تو آپ کے پاس لوٹ کر آؤں گا تاکہ آپ میرے پاؤں میں بیڑیاں ڈال دیں" اس پر انہوں نے اس کو چھوڑ دیا اور حضرت سعدؓ کے گھوڑے بلقاء پر اسے سوار کرا دیا اور اسے راستے پر چھوڑ دیا۔

## ابو محجن کے حملے:

ابو محجن دشمن پر سخت حملے کرنے لگا۔حضرت سعدؓ انہیں دیکھ رہے تھے وہ اپنے گھوڑے کی پہچان بھی کر رہے تھے اور اس کے منکر بھی تھے۔جب لوگ جنگ سے فارغ ہوئے اور اللہ نے ایرانی لشکر کو شکست دی تو ابو محجن زبراء کے پاس پہنچے اور خود بخود اپنے

پاؤں میں بیڑیاں ڈال لیں۔

جب حضرت سعد رضی اللہ عنہ قلعہ کی چوٹی سے اترے تو انہوں نے اپنے گھوڑے کو پسینے میں نہایا ہوا دیکھا اس سے وہ سمجھ گئے کہ اس گھوڑے پر سواری کی گئی ہے لہٰذا انہوں نے اسے چھوڑ دیا۔

محمد بن اسحاق روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمرو بن معدیکرب مسلمانوں کے ساتھ قادسیہ کی جنگ میں شریک ہوئے۔

## دشمن کی بے بسی:

حضرت اسود نخعی بیان کرتے ہیں ''میں قادسیہ کی جنگ میں شریک ہوا تھا' میں نے اپنے قبیلہ نخع کے ایک نوعمر لڑکے کو دیکھا کہ وہ ''فرزندان احرار'' (ایرانی) کے ساٹھ یا اسی آدمیوں کو ہنکائے لیے جا رہا ہے۔ اس وقت میں نے کہا'' (اللہ نے فرزندان احرار) کو ذلیل وخوار کر دیا ہے''۔

## ہاتھی اور تیراندازی:

قیس بن ابو حازم البجلی جو مسلمانوں کے ساتھ جنگ قادسیہ میں شریک ہوئے' فرماتے ہیں ''ہمارے ساتھ جنگ قادسیہ میں قبیلہ ثقیف کا ایک شخص تھا جو مرتد ہو کر ایرانیوں کے ساتھ مل گیا تھا اس نے انہیں اطلاع دی کہ مسلمانوں کا زور اور بہادری اس جانب ہے' جہاں قبیلہ بجیلہ ہے۔ ہم اس وقت اسلامی لشکر کا چوتھائی حصہ تھے۔ لہٰذا ایرانیوں نے ہماری طرف سولہ ہاتھی بھیجے اور باقی لشکر کی طرف صرف دو ہاتھی تھے انہوں نے ہمارے گھوڑوں کے پاؤں کے نیچے لوہے کے کانٹے بچھا دیئے تھے اور وہ ہم پر تیروں کی بارش برسا رہے تھے انہوں نے گھوڑوں کو ایک دوسرے ساتھ زنجیروں میں جکڑ دیا تھا تا کہ وہ بھاگ نہ سکیں۔ حضرت عمرو بن معدیکرب ہمارے پاس سے گذرے تو کہنے لگے ''اے مہاجرین کی جماعت! تم شیر بنے رہو کیونکہ شیر بے نیازی کی شان میں ہوتا ہے'' اس وقت ان کے سوار ایسے تیر چلا رہے تھے کہ ان کا نشانہ خطا نہیں جاتا تھا۔ لہٰذا ہم نے ان سے کہا ''اے ابوثور! اس ایرانی سے احتیاط کرو کیونکہ اس کا تیر خطا نہیں جا رہا ہے''۔ یہ سن کر وہ اس کی طرف متوجہ ہوئے۔ ایرانی نے ان پر تیر چلایا جو اس کی کمان پر جا کر لگا اس کے بعد حضرت عمروؓ بن معدی کرب نے اس پر حملہ کیا اور اس کے گلے سے لپٹ کر اسے ذبح کر ڈالا۔ اس کے بعد اس کے سونے کے دو کنگن' سونے کا پٹکا اور ریشم کے لباس کو چھین لیا۔

## رستم کا قتل:

اللہ نے رستم کو بھی قتل کرایا اور اس کا لشکر اور ان کی چیزیں مسلمانوں کو مال غنیمت میں ملیں۔ مسلمان چھ یا سات ہزار تھے جس نے رستم کو قتل کیا اس کا نام ہلال بن علفہ التیمی تھا۔ ہلال نے جب رستم کو دیکھا تو وہ اس کی طرف بڑھے اس پر رستم نے تیر چلایا جو ان کے پاؤں پر لگا اس پر وہ اس کا پیچھا کرتے رہے رستم فارسی زبان میں کہہ رہا تھا ''بیا'' (آؤ) پھر ہلال بن علفہ نے حملہ کر کے تلوار ماری اور اسے قتل کر دیا بعد ازاں اس کا سر کاٹ کر اسے لٹکا دیا۔ اس کے بعد ایرانی بھاگ گئے۔ مسلمان ان کا تعاقب کر کے انہیں قتل کرتے رہے۔

جب ایرانی خرارہ کے مقام پر پہنچے تو وہاں وہ اترے' کھانا کھایا اور شراب پی۔ پھر جب وہ روانہ ہوئے تو وہ اپنی تیراندازی پر تعجب کر رہے تھے کہ وہ عربوں کے لیے کارگر ثابت نہیں ہوگی۔

## جالینوس کا قتل:

جب جالینوس نکلا تو اس پر حملہ کیا گیا وہ تیراندازی کرتا رہا۔ آخر کار مسلمانوں کے شہسوار وہاں پہنچ گئے اور زہرہ بن حویہ التیمی نے اسے (جالینوس کو) قتل کر دیا۔ اس کے بعد ایرانی شکست کھا کر دیر قرہ اور اس کے پیچھے کی طرف بھاگ گئے۔

## امدادی فوج:

حضرت سعد بھی مسلمانوں کو لے کر دیر قرہ پہنچ گئے کیونکہ وہاں ایرانی موجود تھے جب مسلمانوں کی فوج دیر قرہ پہنچی تو اس مقام پر حضرت عیاض بن غنم کی امدادی فوج بھی آ کر شامل ہوگئی یہ فوج ایک ہزار تھی لہٰذا حضرت سعدؓ نے ان کے اور ان کے ساتھیوں کے لیے جنگ قادسیہ کے مال غنیمت میں سے ان کے لیے حصہ مقرر کیا۔

## حضرت سعد رضی اللہ عنہ پر اعتراضات:

حضرت سعدؓ اس وقت بھی اپنے پھوڑوں کی تکلیف میں مبتلا تھے۔ اس موقع پر حضرت جریر بن عبداللہ نے یہ شعر کہا (ترجمہ یہ ہے)

۱۔ میں جریر ہوں اور میری کنیت ابوعمر ہے۔ اللہ نے (ہماری) مدد اور نصرت فرمائی حالانکہ (حضرت) سعد محل میں (بیٹھے ہوئے تھے)

کسی دوسرے مسلمان نے یہ اشعار کہے (ان کا ترجمہ یہ ہے)

۱۔ ہم جنگ کرتے رہے یہاں تک کہ اللہ نے اپنی نصرت نازل فرمائی حالانکہ حضرت سعد قادسیہ کے دروازے پر مقیم تھے۔

۲۔ ہم ایسی حالت میں (جنگ سے) واپس آئے جب کہ بہت سی عورتیں بیوہ ہوگئی تھیں۔ مگر (حضرت) سعد کی خواتین میں سے کوئی بھی بیوہ نہ تھی۔

جب حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو ان باتوں کا علم ہوا تو وہ باہر نکل کر آئے اور مسلمانوں کے سامنے اپنی معذرت پیش کی اور اپنی رانوں اور پشت کے زخم ان کو دکھائے' اس وقت مسلمانوں نے ان کو معذور خیال کیا۔ حقیقت میں حضرت سعد رضی اللہ عنہ بزدل نہیں تھے۔

## دشمن کا تعاقب:

بعد ازاں ایرانی دیر قرہ سے بھی بھاگ کر مدائن کی طرف روانہ ہوئے وہ نہاوند کی طرف جانے کا قصد کر رہے تھے۔ انہوں نے اپنے ساتھ سیم وزر' ریشم وحریر' ہتھیار' بادشاہ (کسریٰ) اور اس کی بیٹیوں کی پوشاکیں لیں اور ان کے علاوہ اور چیزیں وہ چھوڑ گئے تھے۔ حضرت سعدؓ نے ان کے تعاقب میں مسلمانوں کو بھیجا۔ چنانچہ خالد بن عرفطہ' حلیف بنوامیہ کو سپہ سالار بنایا گیا اور ان کے ساتھ عیاض بن غنم اور ان کی فوج کو بھیجا گیا۔ ہراول دستے پر ہاشم بن عتبہ ابن ابی وقاص تھے۔ میمنہ پر جریر بن عبداللہ بجلی اور میسرہ پر زہرہ بن حویہ تمیمی تھے۔

## مزید پیش قدمی:

درد و تکلیف کی وجہ سے حضرت سعد رضی اللہ عنہ پیچھے رہ گئے تھے۔ جب درد میں افاقہ ہوا تو حضرت سعد رضی اللہ عنہ بھی اپنے ساتھ کے

مسلمانوں کو لے کر روانہ ہوئے اور دریائے دجلہ کے قریب بھرسیر کے مقام پر اپنے لشکر کو جا پکڑا جب دریائے دجلہ پر سامان اور لشکر پہنچا تو انہوں نے راستہ تلاش کیا مگر انہیں کوئی راستہ نہیں ملا۔ تا آنکہ حضرت سعدؓ کے پاس مدائن کا ایک زمیندار آیا۔ اس نے کہا ''میں آپ کو ایسا راستہ بتاؤں گا جس کے ذریعے آپ انہیں تیز بھاگنے سے پہلے پکڑ لیں گے''۔ چنانچہ وہ مسلمانوں کو قطربل کے ایسے آبی راستے کی طرف لایا اور سب سے پہلے ہاشم بن عتبہ اپنے پیادہ سپاہیوں کے ساتھ اس کے اندر گھسے' جب وہ عبور کر گئے تو سواروں کے دستے بھی ان کے پیچھے گئے پھر حضرت خالد بن عرفطہ اور عیاض بن غنم نے اپنے سواروں کے ساتھ اس کو عبور کیا۔ بعد ازاں عام سپاہی چلے اور دریا کو عبور کر گئے وہاں سے چلتے چلتے جب وہ ساباط کے ایک تاریک جنگل میں پہنچے تو مسلمانوں کو یہ اندیشہ ہوا کہ وہاں دشمن کمین میں چھپا ہوا نہ ہو۔

## جنگ جلولاء:

اس کی وجہ سے لوگ متردد ہوئے اور ڈرنے لگے لہٰذا سب سے پہلے ہاشم بن عتبہ اپنے لشکر کو لے کر وہاں پہنچے جب انہوں نے اس کو بھی عبور کر لیا' تو لوگوں کو اپنی تلوار دکھائی۔ اس سے لوگوں کو یقین ہوا کہ وہاں کوئی خطرناک چیز نہیں ہے۔ لہٰذا خالد بن عرفطہ آگے بڑھے پھر حضرت سعدؓ اپنے سپاہیوں کو لے کر آئے یہاں تک کہ مسلمان جلولاء کے مقام پر پہنچ گئے وہاں ایرانیوں کا ایک لشکر جمع تھا جن کی وجہ سے جنگ جلولاء ہوئی۔ اللہ نے وہاں بھی ایرانیوں کو شکست دی اور وہاں مسلمانوں کو جنگ قادسیہ سے بہتر مال غنیمت حاصل ہوا اور وہاں کسریٰ (شاہ ایران) کی ایک بیٹی یا پوتی بھی گرفتار ہوئی جس کا نام منجانہ تھا۔



## توقف کا حکم:

بعد ازاں حضرت سعدؓ بن ابی وقاص نے حضرت عمرؓ فاروق رضی اللہ عنہ کو فتوحات کا حال لکھ کر بھیجا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کو لکھ بھیجا ''تم اب توقف کرو اور اس سے آگے مت جاؤ''۔ حضرت سعدؓ بن ابی وقاص نے لکھ کر بھیجا:

''یہ تو راستہ ہے اصل ملک ہمارے آگے ہے'' اس پر حضرت عمرؓ نے لکھا ''تم اپنی جگہ پر ٹھہرے رہو اور ایرانیوں کا تعاقب نہ کرو بلکہ مسلمانوں کے لیے ایک چھاؤنی اور جہاد کا ایسا مقام تعمیر کراؤ' جس کے راستے میں میری طرف سمندر حائل نہ ہو''۔

## نئے مرکز کی تلاش:

حضرت سعد رضی اللہ عنہ مسلمانوں کو لے کر انبار میں مقیم ہوئے وہاں مسلمانوں کو بخار آنے لگا اور یہ مقام انہیں موافق نہیں آیا۔ لہٰذا حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے اس کی اطلاع حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو لکھ بھیجی تو اس کے جواب میں انہوں نے یہ لکھ کر بھیجا:

''اہل عرب کے لیے بھی وہی مقام مناسب ہوگا جو اونٹ بکریوں کے لیے مناسب ہوتا ہے' یعنی کوئی مناسب چراگاہ ہو لہٰذا سمندر کے قریب کوئی جنگل تلاش کرو اور وہاں مسلمانوں کے لیے نئی بستی تعمیر کرو''۔

چنانچہ حسب ہدایت حضرت سعد رضی اللہ عنہ آگے بڑھے اور کویفہ عمر بن سعد میں پہنچے وہ مقام بھی مسلمانوں کے موافق نہیں آیا وہاں مکھیاں

بہت تھیں اور بخاروں کا زور تھا۔ لہٰذا حضرت سعدؓ بن ابی وقاص نے ایک انصاری کو جس کا نام حارث بن سلمہ اور بقول بعض عثمان بن حنیف تھا' مناسب مقام کی تلاش میں بھیجا۔ انہوں نے وہ مقام پسند کیا جہاں آج کل کوفہ ہے' حضرت سعد مسلمان بیبیوں کو لے کر وہاں فروکش ہوئے وہاں مسجد بنوائی اور وہیں لوگوں کی رہائش کے لیے مکانات تعمیر کرائے۔

## شام کی فتوحات:

اس سال حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ شام کی طرف روانہ ہوئے اور جابیہ کے مقام پر اترے اور ان کے ہاتھوں پر بیت المقدس کا شہر ایلیاء فتح ہوا اور اسی سال حضرت ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ عنہ نے حنظلہ بن طفیل سلمی کو حمص بھیجا ان کے ہاتھوں اللہ نے حمص کو فتح کرایا۔ اسی سال حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے کندہ کے ایک شخص کو جس کا نام شرحبیل بن السمط تھا' مدائن کا حاکم بنایا۔



باب ۱۶

# اہل سواد کا حال

قبیصہ بن جابر روایت کرتے ہیں ''ہم میں سے ایک شخص نے جنگ قادسیہ کی فتح کے بعد یہ شعر کہا۔(ترجمہ)

۱۔ ہم جنگ کرتے رہے یہاں تک کہ اللہ نے اپنی نصرت نازل کی حالانکہ حضرت سعد قادسیہ کے دروازے پر بیٹھے رہے۔

۲۔ جب ہم (جنگ سے) واپس آئے تو ہماری بہت سی عورتیں بیوہ ہوگئی تھیں۔مگر (حضرت) سعد کی خواتین میں سے کوئی بھی بیوہ نہیں ہوئی۔

## حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی بددعاء:

یہ اشعار لوگوں میں مشہور ہوئے اور حضرت سعدؓ کے کانوں تک بھی پہنچے تو انہوں نے (اسے) یہ بددعاء دی:

''اے اللہ! اگر یہ جھوٹا ہے یا اس نے یہ شعر ریاکاری' شہرت اور دروغ گوئی کی تشہیر کے لیے کہے ہیں تو میری طرف سے اس کے ہاتھ اور زبان کاٹ دے''۔

قبیصہ کہتے ہیں کہ ''وہ دونوں صفوں کے درمیان کھڑا ہوا تھا کہ حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی بددعاء کی بدولت ایک تیر آیا اور اس کی زبان پر جالگا۔اس سے اس کی زبان ایسی خشک ہوئی کہ وہ بول نہیں سکا تا آنکہ وہ اللہ کے پاس پہنچ گیا۔

عثمان بن رجاء سعدی بیان کرتے ہیں کہ سعد بن مالک (ابن ابی وقاص) سب سے زیادہ دلیر اور بہادر تھے وہ دونوں صفوں کے درمیان غیر محفوظ محل میں مقیم تھے اور وہاں سے وہ مسلمانوں کے لشکر کی نگرانی کرتے رہے۔اگر میدان جنگ سے کوئی تیر پھینکا جاتا تو وہ ان کا بالکل خاتمہ کرسکتا تھا مگر ان شدید جنگوں کے خطرات سے وہ بالکل خوف زدہ نہیں ہوئے اور نہ انہوں نے کسی قسم کی بے چینی اور پریشانی کا اظہار کیا۔

## خواتین کی جنگی خدمات:

ہمام بن الحارث نخعی کی بیوی ام کثیر بیان کرتی ہیں ''ہم اپنے شوہروں کے ساتھ حضرت سعدؓ کے لشکر میں جنگ قادسیہ کے موقع پر شامل تھے۔جب ہمیں خبر ملی کہ جنگ ختم ہوگئی ہے تو ہم کمربستہ ہوگئے۔ہم نے مشکیزے لیے پھر ہم (زخمیوں اور) شہداء کے مقامات پر گئے جو مسلمان زندہ تھے' انہیں ہم نے پانی پلایا اور انہیں اٹھایا اور جو مشرکین زندہ تھے۔ہم نے ان کا کام تمام کیا۔ہمارے پیچھے بچے تھے ان کے ذمے بھی ہم اسی قسم کی خدمات سونپ رہے تھے۔

## جنگ میں خواتین کی کثرت:

عطیہ بن الحارث ایک عینی شاہد کے حوالے سے بیان کرتے ہیں کہ جنگ قادسیہ میں قبیلہ بجیلہ اور قبیلہ نخع کی خواتین سب سے زیادہ تھیں۔قبیلہ نخع کی سات سو خواتین فالتو تھیں اور قبیلہ بجیلہ کی ایک ہزار تھیں۔چنانچہ عرب کے مختلف قبائل کے ایک ہزار اشخاص سے ان کا رشتہ قائم ہوا اور قبیلہ نخع کی سات سو خواتین کا رشتہ بھی ہوگیا اور اس وجہ سے قبیلہ نخع مہاجرین اور بجیلہ کا سمدھیانہ کہلایا جاتا

ہے۔ان لوگوں نے حضرت خالد' حضرت مہلب اور حضرت ابوعبیدہ کی رعایات سے فائدہ اٹھایا' اسی قدر اہل وعیال اور ساز وسامان کو جنگوں میں منتقل کرلیا تھا۔اس کے بعد انہیں بہت تکلیف اٹھانی پڑی۔

## قبیلہ نخع کی خواتین:

محمد' مہلت اور طلحہ بیان کرتے ہیں کہ بکیر بن عبداللہ اللیثی' عتبہ بن فرقہ سلمی' سماک بن خرشہ انصاری (جو ابودجانہ نہیں ہے) تینوں نے جنگ قادسیہ میں ایک خاتون کو نکاح کا پیغام دیا۔اس جنگ میں مسلمانوں کے ساتھ ان کی عورتیں بھی تھیں بلکہ قبیلہ نخع میں سات سو خواتین فالتو (بے شادی شدہ) تھیں' اس قبیلہ نخع کے لوگ مہاجرین کے خسر کہلانے لگے تھے کیونکہ مہاجرین نے فتح سے پہلے اور فتح کے بعد ان کی (بے شادی شدہ) خواتین سے نکاح کرلیا تھا اور سات سو خواتین کی شادیاں مختلف قبائل کے سات سو مردوں سے ہوگئی تھیں۔

## نکاح کا پیغام:

جب مسلمان جنگ سے فارغ ہوئے تو ان تینوں مذکورہ بالا اشخاص نے اروی بنت عامر ہلالیہ نخعیہ کے پاس نکاح کا پیغام بھیجا۔اس خاتون کی ہمیشرہ ہنیدہ' حضرت قعقاع بن عمرو تمیمی کی بیوی تھیں اس لیے اس نے اپنی بہن سے کہا:

''تم اپنے شوہر سے مشورہ کرو کہ ان میں سے وہ کس کو ہمارے لیے مناسب سمجھتا ہے''۔

چنانچہ اس کی ہمشیرہ نے فتح کے بعد قادسیہ ہی میں اس بات کا تذکرہ اپنے شوہر سے کیا۔

## حضرت قعقاع کا مشورہ:

تو حضرت قعقاع نے فرمایا:''میں ان (تینوں) کا حال اشعار میں بیان کروں گا۔اس لیے تم اپنی بہن کا مناسب رشتہ تلاش کرلینا۔اس کے بعد انہوں نے اشعار پڑھے۔(ان کا ترجمہ یہ ہے)

۱۔ اگر تمہیں مال ودولت کی ضرورت ہے تو تم سماک انصاری یا (عتبہ) ابن فرقہ سے نکاح کرلو۔

۲۔ اگر تمہیں ماہر نیزہ باز پسند ہے تو تم بکیر کا قصد کرو جب کہ گھوڑے ہلاکت کے ڈر سے بھاگ رہے ہوں (اس وقت وہی کام آئے گا)

۳۔ تینوں بزرگی اور شرافت کے بلند مقام پر فائز ہیں۔تمہیں اختیار ہے جس کو تم چاہو پسند کرو''۔

## جنگ کے نتیجہ کا انتظار:

اہل عرب یہ بیان کرتے ہی چلے آرہے تھے کہ اہل عرب اور اہل فارس کے درمیان فیصلہ کن جنگ قادسیہ میں ہوگی اور اہل فارس کی سلطنت کا قیام اور زوال اسی معرکے پر موقوف ہے۔اس وجہ سے ہر ملک میں لوگ اس بات کا انتظار کررہے تھے کہ اس کا نتیجہ کیا ہوگا؟ یہاں تک کہ لوگوں نے اپنے کام ملتوی کررکھے تھے اور وہ یہ کہتے تھے کہ وہ ان پر غور نہیں کریں گے جب تک قادسیہ کی جنگ کا فیصلہ نہ ہوجائے۔لہٰذا جب جنگ قادسیہ میں مسلمانوں کو فتح حاصل ہوئی تو اس خبر کو جن لے اڑے اور اس خبر کو انہوں نے انسانی مخبروں سے پہلے عالم انسانیت تک پہنچادیا۔

## نامہ فتح:

محمد' مہلب اور طلحہ روایت کرتے ہیں کہ حضرت سعدؓ بن ابی وقاص نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو فتح کا حال لکھ کر بھیجا اس میں انہوں نے ایرانیوں کے مقتولین کی تعداد اور مسلم شہداء کی تعداد بھی لکھی اور جن کو حضرت سعد جانتے تھے ان کے نام بھی تحریر کیے یہ خط انہوں نے سعد بن عمیلہ فزاری کے ہاتھ بھیجا اس خط کا مضمون یہ تھا۔ (ترجمہ)

''حمد وثناء کے بعد معلوم ہو' کہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں اہل فارس پر فتح عطا کی اور طویل جنگ اور سخت ہنگاموں کے بعد ان کا وہی حشر ہوا جو ان سے پہلے ان کے ہم مذہبوں کا ہوا تھا۔ انہوں نے اس قدر زیادہ تعداد میں مسلمانوں کا مقابلہ کیا کہ اتنی تعداد دیکھنے والوں نے کبھی نہیں دیکھی تھی مگر اتنی بڑی تعداد سے اللہ نے ان کو کوئی فائدہ نہیں پہنچایا بلکہ ان کا تمام مال ومتاع چھن گیا اور وہ مسلمانوں کی طرف منتقل ہو گیا۔ اس کے بعد مسلمانوں نے ان کا نہروں' جنگلوں اور گھاٹیوں میں تعاقب کیا۔ مسلمانوں میں سعد بن عبید انصاری اور فلاں وفلاں شہید ہو گئے۔ ان کے علاوہ اور مسلمان بھی شہید ہوئے جنہیں ہم نہیں جانتے ہیں اللہ ہی کو ان کا علم ہے۔ جب رات ہوتی تھی تو وہ قرآن آہستہ آہستہ تلاوت کرتے تھے جس طرح شہد کی مکھی بھنبھناتی ہو' وہ مسلمانوں کے شیر تھے۔ جنگل کے شیر ان کی برابری نہیں کر سکتے تھے۔ جو زندہ ہیں ان میں اور گذرے ہوئے لوگوں میں شہادت کی فضیلت کا فرق ہے۔ زندوں کی قسمت میں شہادت نہیں لکھی گئی تھی''۔

## قاصد سے استفسار:

مجالد بن سعید کی روایت ہے کہ جب حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کو قادسیہ میں رستم کے آنے کی اطلاع ملی تو وہ (مدینہ منورہ میں) آنے والے سواروں سے اہل قادسیہ کے بارے میں دریافت کرتے تھے' وہ صبح سے دوپہر (قافلے والوں کے قریب) رہتے تھے پھر اپنے گھر اہل وعیال کے پاس آ جاتے تھے۔ جب خوش خبری سنانے والا وہاں پہنچا تو آپ نے اس سے پوچھا کہ ''وہ کہاں سے آ رہا ہے؟'' جب اس نے جواب دیا تو آپ نے فرمایا ''مجھے (تفصیل سے) بتاؤ'' وہ بولا:

''اللہ نے دشمن کو شکست دے دی'' حضرت عمرؓ اس کے ساتھ دوڑے جاتے تھے اور دریافت کرتے جاتے تھے وہ اپنی اونٹنی پر سوار ہو کر جا رہا تھا اور آپ کو پہچانتا نہیں تھا۔ جب آپ مدینہ میں آئے تو لوگ امیر المؤمنین کے خطاب سے سلام کرنے لگے۔ اس وقت اس قاصد نے کہا:

''اللہ آپ پر رحم کرے' آپ نے مجھے پہلے کیوں نہیں بتایا کہ آپ امیر المؤمنین ہیں''۔

آپ نے فرمایا: ''اے بھائی! کوئی حرج کی بات نہیں ہے''۔

محمد' طلحہ' مہلب اور زیاد روایت کرتے ہیں کہ مسلمان خوش خبری لانے والے قاصد کا انتظار کرتے رہے' حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ احکام صادر کرتے رہے کہ وہ قبضہ حاصل کریں اور اپنے لشکروں کی حفاظت کریں اور اپنے کاموں کا انتظام کریں۔

## شام کی امدادی فوج:

عراق کے وہ جنگی سپاہی جو یرموک اور دمشق کی جنگ میں شریک تھے۔ اہل قادسیہ کی جنگی امداد کے لیے روانہ ہوئے۔ وہ قادسیہ کی فتح کے اگلے دن اور اس کے بعد پہنچے ان کی پہلی فوج کمک یوم اغواث میں پہنچی اور ان کی آخری امدادی فوج فتح کے دو دن

بعد آئی۔ اس امدادی فوج میں مراد و ہمدان کے قبائل اور دیگر مختلف قبائل کے افراد شریک تھے۔ لہٰذا حضرت عمر رضی اللہ عنہ (خلیفہ ثانی) کے پاس خط لکھا گیا کہ ان کے بارے میں کیا طریقہ اختیار کیا جائے۔ یہ فتح قادسیہ کے بعد دوسرا خط تھا جو نذیر بن عمرو کے ہاتھ بھیجا گیا۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی تقریر:

جب حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس نامہ فتح پہنچا تو وہ مسلمانوں سے مخاطب ہو کر اسے سنانے لگے اس کے بعد آپ نے فرمایا "میری انتہائی کوشش یہ ہے کہ جہاں تک ممکن ہو میں مسلمانوں کی ہر ضرورت کو پورا کروں اگر ہماری کوئی ضرورت پوری نہ ہو سکے تو ہم اپنی زندگی میں کفایت شعاری سے کام لیں گے تاکہ ہم سب کا معیار زندگی برابر رہے۔ میں چاہتا ہوں کہ تم میری ذات سے اچھی طرح واقف ہو جاؤ کیونکہ میں صرف عمل کے ذریعے تمہیں تعلیم دوں گا میں بادشاہ نہیں ہوں کہ تمہیں غلام بنالوں' بلکہ میں صرف اللہ کا ایک بندہ ہوں' مجھے (خلافت کی) امانت سونپی گئی ہے اگر میں اس سے انکار کر دوں اور اسے لوٹا دوں اور اس کے بعد اس حالت میں تمہاری اتباع کروں کہ تم اپنے گھروں میں شکم سیر اور سیراب ہو کر زندگی بسر کرو تو اس وقت میں اپنے آپ کو بہت خوش نصیب سمجھوں گا۔ اگر میں اس بار امانت کو اٹھا کر تمہیں اپنے گھر کے فائدے کے تابع بنالوں تو یہ میری انتہائی بدنصیبی ہوگی مجھے تھوڑی خوشی ہوگی اور رنج زیادہ ہوگا اور میں کبھی معاف نہیں کیا جاؤں گا"۔

## حضرت عمرؓ کے نام دوسرا خط:

**"اہل سواد (عراق کے دیہاتی) نے یہ دعویٰ کیا ہے کہ انہوں نے ہم سے معاہدے کر رکھے تھے۔ جہاں تک ہمیں معلوم ہے'** سوائے اہل بانقیا' یسما اور اہل اُلیس کے' جو معاہدوں پر قائم رہے تھے اور ان کی پابندی کی تھی' اور کسی نے معاہدوں کی پابندی نہیں کی۔ یہ اہل سواد معذرت کرتے ہیں یہ اہل فارس نے انہیں مجبور کر کے اپنے ساتھ ملایا تھا۔ لہٰذا انہوں نے (اپنی مرضی سے) ہماری مخالفت نہیں کی اور نہ وہاں سے گئے تھے"۔

## تیسرا خط:

ابوالہیاج الاسدی ابن مالک کے ہاتھ یہ خط بھی بھیجا گیا تھا: "اہل سواد چلے گئے تھے اس کے بعد ہمارے پاس کچھ ایسے لوگ آئے جنہوں نے اپنے معاہدوں کی پابندی کی تھی اور ہماری مخالفت نہیں کی تھی تو ہم نے ان معاہدوں کی پابندی کی جو انہوں نے ہم سے پہلے مسلمانوں کے ساتھ کیے تھے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ اہل سواد مدائن چلے گئے ہیں۔ بعض لوگوں نے یہ بھی دعویٰ کیا ہے کہ ان پر زبردستی کر کے انہیں جمع کیا گیا تھا مگر وہ بھاگ گئے تھے اور انہوں نے نہ (ہمارے خلاف) جنگ کی اور نہ ان کی اطاعت قبول کی۔

ہم ایک ایسی نہایت عمدہ سرزمین میں ہیں جو اپنے رہنے والوں سے خالی ہے۔ ہماری تعداد قلیل ہے اور اہل صلح زیادہ ہو گئے ہیں۔ دشمن کو کمزور کرنے کے لیے ان کے ساتھ رعایت کرنے کی زیادہ ضرورت ہے"۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا جواب:

(اس کے جواب میں) حضرت عمرؓ نے لوگوں کے سامنے کھڑے ہو کر یہ تقریر ارشاد فرمائی۔ درحقیقت جو کوئی اپنی نفسانی خواہش اور نافرمانی کے مطابق عمل کرے گا۔ اس کا حصہ ساقط ہو جائے گا اور وہ صرف اپنی ذات کو نقصان پہنچائے گا اور جو کوئی سنت اور شریعت پر عمل کرے گا اور سیدھے راستے پر چلے گا اور اللہ کے اس ثواب کا خواہاں ہوگا جو اس نے فرماں برداروں کے لیے رکھا

ہے تو اس کا کام درست رہے گا اور اپنی زندگی میں کامیاب ہوگا کیونکہ خدائے بزرگ و برتر نے ارشاد فرمایا ہے "انہوں نے جو عمل کیا ہے اسے موجود و حاضر پایا۔ تمہارا پروردگار کسی پر ظلم نہیں کرتا ہے"۔

## صحابہؓ سے مشورہ:

گذشتہ جنگوں کے مجاہدین اور اہل قادسیہ اپنے علاقوں پر قابض ہو گئے ہیں وہاں کے لوگ جلاوطن ہو گئے ہیں اس کے بعد وہ لوگ آئے جو اپنے معاہدے پر قائم تھے۔ ان لوگوں کے بارے میں تمہاری رائے کیا ہے جن پر زبردستی کر کے جنگ میں شامل کیا گیا تھا اور وہ اس قسم کی معذرت پیش کرتے ہیں۔ ان کے علاوہ کچھ ایسے لوگ ہیں جو نہ تو اس قسم کا دعویٰ کرتے ہیں اور نہ وہ ان علاقوں میں رہے' بلکہ اپنے علاقے سے چلے گئے۔ کچھ ایسے ہیں جو وہیں مقیم رہے اور وہاں سے نہیں گئے تھے۔ کچھ ایسے ہیں جنہوں نے اطاعت قبول کر لی تھی"۔

## متفقہ فیصلہ:

لہٰذا (صحابہ کا) اجماع ہوا کہ جو وہیں مقیم رہے اور جنگ سے باز رہے' تو ان کے معاہدے کی پابندی کی جائے اور ان کا ایفاء کیا جائے اور جو معاہدے کے دعویدار ہوں اور اس کی تصدیق ہو جائے یا ان کی پابندی ثابت ہو جائے تو ان کا بھی یہی حکم ہے۔ اور جن کے دعوے جھوٹے ثابت ہوں تو ان کے دعوے رد کیے جائیں گے۔ ان کے ساتھ دوبارہ صلح کی بات چیت ہوگی اور جو لوگ اپنی زمینوں سے چلے گئے ہیں تو ان کا فیصلہ کرنا وہیں کے مسلمانوں پر چھوڑ دیا جائے۔ اگر وہ چاہیں تو ان سے مصالحت کر لیں اور وہ لوگ مسلمانوں کے ذمی بن جائیں اور اگر وہ مناسب سمجھیں تو ان کی اراضی انہیں نہ دیں اور ان سے جنگ کریں اور جو اقامت اختیار کرے اور مطیع ہو جائے اس کے بارے میں انہیں اختیار دیا جائے کہ وہ ان سے جزیہ لیں یا انہیں جلاوطن کر دیں' یہی حالت کسانوں کی ہوگی۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے انس بن الحلیس کے خط کا جواب یوں لکھا۔

## دوسرے خط کا جواب:

"حمد و ثناء کے بعد واضح ہو کہ اللہ بزرگ و برتر نے ہر چیز میں بعض حالات کے مطابق سہولت اور رعایت رکھی ہے مگر دو چیزوں میں رعایت نہیں ہے۔ ایک عدل و انصاف ہے' دوسری چیز عبادت و ذکر ہے۔ ذکر و عبادت میں تو کسی حالت میں رعایت نہیں ہے اور ذکر کثیر کے بغیر اللہ رضامند نہیں ہے۔ عدل و انصاف میں بھی قریب و بعید' سختی و نرمی' کسی حالت میں بھی رعایت نہیں ہے عدل و انصاف نرم نظر آتا ہے مگر یہ سب سے زیادہ طاقتور چیز ہے۔ یہ ظلم و ستم کی آگ کو بجھاتا ہے اور جور و ظلم سے زیادہ باطل پرستی کا قلع قمع کرتا ہے اور کفر کو سرنگوں کرتا ہے' لہٰذا اہل سواد میں جو کوئی اپنے معاہدے پر قائم ہو اور اس نے تمہارے برخلاف دشمن کی کوئی امداد نہ کی ہو تو وہ تمہاری ذمی رعایا ہیں اور ان پر جزیہ ادا کرنا ضروری ہے۔

مگر جو کوئی یہ دعویٰ کرے کہ اس پر زبردستی کی گئی تھی اور وہ وہاں سے چلا گیا تھا تو ان کے دعووں کو رد کر دو' البتہ انہیں امن کی جگہ پر پہنچا دو"۔

ابوالہیاج کے خط کے جواب میں حضرت عمرؓ نے یہ جواب تحریر کیا۔

## تیسرے خط کا جواب:

''جو لوگ اپنے مقام پر جمے رہیں اور وہاں سے چلے نہ گئے ہوں اور انہوں نے کوئی معاہدہ نہ کیا ہو تو چونکہ وہ تمہارے لیے اپنی جگہ پر برقرار رہے اور تمہاری مخالفت نہیں کی تو ان کا یہ رویہ معاہدہ کرنے کے برابر ہے۔

کسان اور کھیتی باڑی کرنے والے (فلاحین) بھی اگر یہ رویہ اختیار کریں تو ان کے لیے بھی یہی حکم ہے۔ جو کوئی اس بات کا دعویٰ کرے اور اس کے دعوے کی تصدیق ہو جائے تو وہ ذمی ہے۔ اور اگر ان کا دعویٰ جھوٹا ثابت ہو تو اسے رد کر دو۔ مگر جو دشمن کی مدد کرے اور تمہارے مفتوحہ علاقے سے چلا جائے تو اللہ نے اس معاملے میں تمہیں اختیار دیا ہے۔ اگر تم چاہو تو تم انہیں اس بات کی دعوت دو کہ اپنی اراضی میں مقیم ہو جائیں اور جزیہ ادا کر کے مسلمانوں کی ذمہ داری میں آ جائیں' اگر وہ آنا نہ چاہیں تو ان کی اراضی کو اپنا سمجھ کر آپس میں تقسیم کر لو۔

## واپسی کی دعوت:

جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے خطوط حضرت سعد بن مالک (ابن ابی وقاص) کے پاس آئے تو مسلمانوں نے ان لوگوں کو جو اپنے وطن چھوڑ کر چلے گئے تھے یہ دعوت دی کہ وہ واپس آ جائیں اور جزیہ ادا کر کے مسلمانوں کی ذمہ داری اور اطاعت میں آ جائیں۔ اس دعوت پر وہ واپس آ گئے اور معاہدے کے پابند افراد کی طرح ذمی بن گئے' مگر ان کا خراج ان سے زیادہ بھاری تھا اور جو لوگ وہیں مقیم رہے وہ معاہدہ کرنے والوں کی طرح سمجھے گئے اور جن لوگوں نے یہ دعویٰ کیا کہ ان پر زبردستی کی گئی تھی اور وہ جنگ سے بھاگ گئے تھے' انھیں واپس آنے والوں کی طرح سمجھا گیا۔ کسانوں کے ساتھ اسی طرح کا سلوک کیا گیا۔

## شاہی خاندان کی اراضی:

صلح اور معاہدے میں وہ اراضی نہیں شامل کی گئیں جو شاہی خاندان کی تھیں یا ان لوگوں کی تھیں جو اپنے حکام کے ساتھ شامل ہو کر چلے گئے تھے اور انہوں نے ان دو چیزوں میں سے کسی ایک چیز کو تسلیم نہیں کیا تھا۔

(۱) اسلام لائیں (۲) یا جزیہ قبول کریں' لہٰذا وہ بھی اس مال غنیمت میں شامل ہو گئیں۔ جنہیں اللہ نے مسلمانوں کو غنیمت کے طور پر دیا تھا۔ لہٰذا شاہی خاندان کی جائداد اور اراضی' اور مذکورہ بالا لوگوں کی اراضی مال غنیمت (فئی) حاصل کرنے والوں کی ملکیت قرار دی گئیں اور باقی سوادعراق کا علاقہ ذمی لوگوں کے قبضہ میں رہا۔ ان سے کسریٰ کے خراج کے مطابق وصول کیا جاتا تھا' کسریٰ کا خراج مردوں پر ان کے مقبوضہ مال اور حصوں کے مطابق ہوتا تھا۔ مال غنیمت میں شاہی خاندان کی اور ان کے متعلقین اور ان کے اہل و عیال کی جائدادیں اور اراضی شامل ہیں۔ آتش کدوں' جنگلوں تالابوں اور گلیوں وغیرہ کی زمینیں شاہی خاندان اور ان کے متعلقین کی زمینوں سے الگ ہیں کیونکہ یہ عراق کے تمام دیہاتوں میں پھیلی ہوئی ہیں۔

## مشتبہ معاملہ:

حکام نے ان زمینوں کے جھگڑے کے موقع پر ان کی تقسیم کرنے میں سستی کی تھی اس وجہ سے ناواقف لوگوں پر سوادعراق کا معاملہ مشتبہ ہو گیا۔ اگر عقلمند لوگ ان بیوقوفوں سے اتفاق کرتے جنہوں نے حکام سے تقسیم کرنے کی درخواست کی تھی تو یہ اراضی ان میں تقسیم ہو جاتیں' مگر دانشوروں نے تقسیم کرنے سے انکار کر دیا تھا اور حکام نے بھی ان دانشوروں کے مشورے پر عمل کیا اور عام

لوگوں کے قول پر عمل نہیں کیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ اور ہر اس (خلیفہ) نے جن سے تقسیم کی درخواست کی گئی تھی' دانشوروں کے مشورے پر عمل کیا کیونکہ ان کا یہ قول تھا کہ ایسا نہ ہو کہ مسلمان (اس تقسیم کی وجہ سے آگے چل کر) ایک دوسرے کی گردن مارنے لگ جائیں۔

## سوادعراق کا شرعی حکم:

حضرت شعبی سے دریافت کیا گیا کہ ''سوادعراق کا کیا حال ہے؟'' آپ نے فرمایا یہ علاقہ بزور شمشیر فتح کیا گیا ہے اور چند قلعوں کے علاوہ اس کی تمام اراضی ایسی ہے کہ جہاں کے لوگ دوسری جگہ چلے گئے تھے' انہیں صلح اور ذمی بننے کے لیے بلایا گیا تو انہوں نے یہ دعوت قبول کر لی اور واپس آ گئے اس طرح وہ جزیہ ادا کر کے ذمی بن گئے اور ان کی حفاظت کا ذمہ لیا گیا۔ یہی وہ مسنون طریقہ ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دومۃ الجندل میں اختیار فرمایا تھا' البتہ کسریٰ کے خاندان اور اس کے ساتھ جانے والوں کی زمینیں مال غنیمت قرار دی گئیں۔

## اہل سواد کا معاہدہ:

طلحہ' سفیان اور ماہان روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے سوادعراق کو مفتوحہ علاقہ قرار دیا ہے اور اسی طرح اس کے اور نہر بلخ کے درمیان کی تمام اراضی ہے۔ البتہ ایک قلعہ اس سے مستثنیٰ ہے۔ یہاں کے باشندوں کو صلح کی طرف دعوت دی گئی تو (اس کو قبول کرنے کی بنا پر) وہ ذمی بن گئے اور ان کی اراضی ان کو لوٹا دی گئی۔ اس میں آلِ کسریٰ کی جائدادیں شامل نہیں ہیں اور ان کے متعلقین اور متعلقین کی جائدادیں شامل ہیں، کیونکہ یہ اراضی اللہ تعالےٰ کے عطاء کردہ مال غنیمت میں شامل ہیں۔

کوئی مفتوحہ چیز اس وقت تک مال غنیمت میں شامل نہیں سمجھی جاتی ہے جب تک کہ وہ تقسیم نہ کر دی جائے اس وجہ سے غنیمت سے مراد تقسیم شدہ شے ہے۔

## جزیہ اور ذمی:

حسن بن ابوالحسن فرماتے ہیں کہ عام طور پر مسلمانوں نے اس علاقہ (سوادعراق) کو بزور شمشیر فتح کیا تھا مگر انھوں نے وہاں کے باشندوں کو واپس آ کر ذمی بننے کی دعوت دی اور ان کے سامنے جزیہ کی تجویز پیش کی جسے انہوں نے قبول کر لیا تھا اس لیے ان کی زمینیں وغیرہ محفوظ ہو گئیں۔

عمرو بن محمد نے حضرت شعبیؒ سے دریافت کیا ''لوگ یہ خیال کرتے ہیں کہ اہل سوادعراق غلام ہیں''۔ آپ نے فرمایا ''تو پھر غلاموں سے جزیہ کیوں لیا جاتا ہے' جہاں تک مجھے علم ہے ایک پہاڑی قلعہ کے علاوہ تمام سوادعراق بزور شمشیر فتح ہوا۔ تاہم وہاں کے باشندوں کو واپس آنے کی دعوت دی گئی تو وہ واپس آ گئے اور ان سے جزیہ لینا قبول کر لیا گیا اس طرح وہ ذمی بن گئے۔ مال غنیمت وہ تقسیم کیا جاتا ہے جسے چھین لیا جائے مگر جس پر قبضہ نہ ہو اور وہاں کے باشندے تقسیم ہونے سے پیشتر جزیہ دینا قبول کر لیں تو ان کے ساتھ یہی مذکورہ بالا مسنون طریقہ اختیار کیا جاتا ہے۔

## حضرت محمد بن سیرین کا قول:

حضرت محمد بن سیرین فرماتے ہیں کہ تمام شہروں پر بزور شمشیر قبضہ کیا گیا البتہ چند قلعے ایسے ہیں جن کے بارے میں وہاں کے لوگوں نے قبضہ سے پہلے معاہدہ کر لیا تھا۔ اس کے بعد مفتوح قوم کو دعوت دی گئی تھی کہ وہ واپس آ جائیں اور جزیہ ادا کریں۔ اس

طرح وہ ذمی ہو گئے' اہل سواد جبل کا معاملہ مال غنیمت کی طرح ہونا چاہیے۔ مگر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے ان سے جزیہ قبول کیا اور انہیں ذمی بنالیا۔ یہ طریقہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے آخری عمل کے مطابق تھا جب آپ نے خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کو تبوک سے دومۃ الجندل کی طرف بھیجا تھا تو حضرت خالدؓ نے اس پر فتح کر کے قبضہ کرلیا تھا اور اس کے بادشاہ اکیدر بن عبدالملک کو اسیر بنالیا تھا اور اسی طرح انہوں نے عریض کے دونوں بیٹوں کے ساتھ یہی طریقہ اختیار کیا اور ان دونوں کو گرفتار کرلیا پھر ان سے جزیہ قبول کرنے اور ذمی بننے کا معاہدہ کیا گیا۔ یحنہ بن رقابہ کا معاملہ بھی ایسا ہی تھا جو ایلہ کا حاکم تھا۔

جس کسی نے اس کی خلاف روایت کی اس نے ائمہ کرام اور صحیح راویوں کی تکذیب کی اور ان پر اعتراض کیا۔

## اہل کتاب خواتین سے نکاح:

مسلم مولیٰ حذیفہ بیان کرتے ہیں کہ مہاجرین اور انصار نے اہل سواد عراق میں سے جو اہل کتاب ہیں' ان کی عورتوں سے نکاح کیا تھا اگر یہ لوگ غلام ہوتے تو ان کے لیے یہ بات جائز نہیں ہوتی۔ کیونکہ اس صورت میں اہل کتاب کی لونڈیوں سے نکاح کرنا ان کے لیے جائز نہیں ہوتا جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

تم میں سے جو کوئی آزاد اور پاک دامن خواتین سے نکاح کرنے کی استطاعت نہیں رکھے تو وہ تمہاری کسی مومن لونڈی سے (نکاح کرے' اس آیت کریمہ میں مومن نوجوان لڑکی کی قید ہے) اہل کتاب لڑکی کا ذکر نہیں کیا۔

## حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کو حکم:

حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں'' جب حضرت عمر بن الخطابؓ نے حذیفہ رضی اللہ عنہ کو مدائن کا حاکم بنایا اور مسلم خواتین کی کثرت ہوگئی تو اس وقت حضرت عمرؓ نے یہ لکھ کر بھیجا'' مجھے اطلاع ملی ہے کہ تم نے مدائن کے اہل کتاب (عیسائی یا یہودی) کی خاتون سے نکاح کرلیا ہے۔ تم اسے طلاق دے دو'' حضرت حذیفہؓ نے (جواب میں) تحریر کیا۔

''میں اس وقت تک تعمیل حکم نہیں کروں گا جب تم کہ تم مجھے نہ بتاؤ کہ آیا یہ فعل حلال ہے یا حرام؟ نیز یہ کہ تمہارا اس سے کیا مقصد ہے؟'' حضرت عمرؓ نے تحریر فرمایا:

''یہ (نکاح) حلال ہے لیکن عجمی خواتین میں اس قدر دل ربائی ہے کہ اگر تم ان کی طرف متوجہ ہو گئے تو وہ تمہاری دوسری خواتین پر غالب آ جائیں گی'' اس پر حضرت حذیفہؓ نے کہا'' اب (یہ بات میری سمجھ میں آ گئی ہے)'' اس کے بعد انہوں نے اس عورت کو طلاق دے دی۔

حضرت جابر فرماتے ہیں'' میں حضرت سعدؓ کے ساتھ قادسیہ کی جنگ میں شریک ہوا تو ہم نے اہل کتاب کی خواتین سے نکاح کیا کیونکہ ہمیں زیادہ مسلمان خواتین نہیں ملتی تھیں۔ جب ہم (جنگ سے) واپس آئے تو ہم سے کچھ لوگوں نے (ان اہل کتاب خواتین کو) طلاق دی اور کچھ لوگوں نے (ان خواتین کو) برقرار رکھا۔

## ائمہ کے اقوال:

حضرت سعید بن جبیرؒ فرماتے ہیں'' سواد عراق مفتوحہ علاقہ ہے تاہم وہاں کے لوگوں کو واپس آنے اور جزیہ ادا کرنے کی دعوت دی گئی چنانچہ وہ واپس آ گئے' اور جزیہ قبول کرلیا' اس لیے وہ ذمی ہو گئے۔ البتہ کسریٰ کے خاندان اور اس کے متعلقین کی ملکیت

مال غنیمت (فئے) میں شامل ہوگئی۔ اہل کوفہ کا یہی مسلک ہے مگر بعض ناواقفوں نے تمام سواد عراق کو اس میں شامل کر لیا ہے ورنہ سواد کی اصل حقیقت یہ ہے (جو بیان کی گئی ہے)۔

حضرت ابراہیم بن یزید نخعی فرماتے ہیں ''سواد عراق پر فتح کرنے کے بعد قبضہ کیا گیا ہے' پھر لوگوں کو واپس آنے کی دعوت دی گئی جس نے دعوت قبول کر لی اس پر جزیہ لگایا گیا اور جس نے انکار کیا اس کا مال (فئے) مال غنیمت میں شامل ہو گیا۔ اس لیے جبل سے عذیب تک سواد کا علاقہ اور خود جبل کے اندر کی زمین' جو فئے (مال غنیمت) میں داخل ہے' قابل فروخت نہیں ہے۔

حضرت شعبی کی جانب سے بھی اس قسم کا قول منقول ہے کہ جبل سے عذیب تک کے مفتوحہ علاقے کو فروخت کرنا جائز نہیں ہے۔

## جاگیروں کی بخشش:

عامر کا قول ہے کہ حضرت زبیر' خباب' ابن مسعود' ابن یاسر اور ابن قبار کو حضرت عثمانؓ کے عہد میں جاگیریں دی گئیں اگر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے غلطی (خطا) کی تھی تو جن لوگوں نے انہیں قبول کیا' ان کی غلطی اس سے زیادہ سنگین ہے کیونکہ انہی لوگوں سے ہم نے اپنے دین اسلام کا علم حاصل کیا' بلکہ حضرت عمرؓ نے بھی حضرت طلحہ جریر بن عبداللہ اور ربیل بن عمرو کو جاگیریں دیں نیز ابومفر کو ہاتھی خانہ دیا۔ یہ لوگ بھی ان میں شامل ہیں جن سے ہم نے استفادہ کیا۔

حقیقت یہ ہے کہ یہ جاگیریں مال غنیمت کے خمس (پانچویں حصہ) میں سے عطیہ اور انعام کے طور پر دی گئیں۔

حضرت عمرؓ نے حضرت عثمان بن حنیف کے نام حضرت جریر بن عبداللہ کے ہاتھ یہ خط بھیجا ''حمد وثناء کے بعد واضح ہو کہ تم جریر بن عبداللہ کو ان کی گذراوقات کے مطابق جاگیر دو' نہ وہ کم ہو اور نہ زیادہ ہو''۔

حضرت عثمان بن حنیف نے جواب میں یہ تحریر کیا:

''جریر آپ کی طرف سے اس مضمون کا خط لے کر آئے ہیں کہ آپ ان کی گذراوقات کے لیے جاگیر بخش رہے ہیں لہٰذا مجھے یہ بات ناپسند ہوئی کہ میں آپ سے رجوع کرنے سے پیشتر یہ کام پورا کروں''۔

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے تحریر فرمایا:

''جریر کی بات سچی ہے تم اس حکم کی تعمیل کرو۔ تم نے بہت اچھا کیا کہ مجھ سے مشورہ لے لیا''۔

حضرت عمرؓ نے حضرت ابوموسیٰ کو بھی جاگیر دی۔

حضرت علیؓ نے کردوس بن ہانی الکردوسیہ اور سوید بن غفلۃ الجعفی کو جاگیر دی۔

سوید بن عقلۃ فرماتے ہیں۔ میں نے حضرت علیؓ سے جاگیر کا مطالبہ کیا تو انہوں نے فرمایا:

''لکھو' علیؓ نے سوید کو داذویہ کی اراضی جاگیر میں دی ہے''۔

ابراہیم بن یزید کی روایت ہے کہ حضرت عمرؓ نے فرمایا۔

## معاہدے کا طریقہ:

''جب تم کسی قوم سے معاہدہ کرو تو اس وقت تم ان کے لشکروں کے نقصانات سے بے تعلقی کا اظہار کرو' لہٰذا جب مسلمان کسی

سے معاہدہ کرتے تھے تو وہ صلح ناموں میں یہ لکھتے تھے:

''ہم تمہارے سامنے فوجوں کے نقصانات سے بری الذمہ ہیں''۔

## سن میں اختلاف:

واقدی کا قول ہے کہ جنگ قادسیہ کا آغاز ۱۶ھ میں ہوا۔ بعض اہل کوفہ یہ کہتے ہیں کہ جنگ قادسیہ ۱۴ھ میں ہوئی' مگر ہمارے نزدیک مستند روایت یہی ہے کہ یہ جنگ ۱۴ھ میں ہوئی۔ محمد بن اسحاق (صاحب المغازی) کہتے ہیں کہ یہ جنگ ۱۵ھ میں ہوئی جیسا کہ ہم نے اس کی روایت میں بیان کیا ہے۔



باب ۱۷

# شہر بصرہ کی تعمیر

واقدی کا قول ہے کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے ۱۴ھ میں مسلمانوں کو حکم دیا کہ وہ مدینہ میں ماہ رمضان میں مساجد میں (تراویح) پڑھا کریں۔ دیگر شہروں کے مسلمانوں کو بھی آپ نے اسی قسم کا حکم دیا۔

۱۴ھ میں حضرت عمر بن الخطابؓ نے حضرت عتبہ بن غزوان کو بصرہ کے علاقے کی طرف بھیجا اور حکم دیا کہ وہ اپنے ساتھیوں کے ساتھ وہاں قیام کریں اور اہل فارس کی فوج کو مدائن اور اس کے گردونواح میں آنے سے روکیں۔ یہ مدائن کا قول اور اس کی روایت ہے۔ سیف کی روایت یہ ہے کہ بصرے کے شہر کی تعمیر سہ ۱۶ھ کے موسم بہار میں ہوئی اور حضرت عتبہ بن غزوان مدائن سے بصرے کی طرف اس وقت گئے۔ جب حضرت سعد جلولا۔ تکریت اور حصنین کی مہموں سے فارغ ہو گئے تھے۔ اور انھیں حضرت سعد نے حضرت عمرؓ کے حکم سے بھیجا تھا۔

## ہند کی سرحد:

ابومخنف بواسطہء مجالد حضرت شعبی سے روایت کرتے ہیں کہ انھوں نے فرمایا۔ مہران ۱۴ھ میں بہ ماہ صفر مقتول ہوا اس موقع پر حضرت عمرؓ نے عتبہ بن غزوان سے فرمایا' اللہ بزرگ و برتر نے تمھارے جیرہ اور اس کے گردونواح کے بھائیوں پر فتح عطاء فرمائی ہے اور ان کی ایک عظیم شخصیت ماری گئی ہے اس لئے مجھے اندیشہ ہے کہ ان کے بھائی اہل فارس ان کی امداد کریں گے۔ للہذا میں چاہتا ہوں کہ میں تمھیں ہند کی سرحد کے قریب روانہ کروں تاکہ تم اس علاقے کے لوگوں کو تم اپنے بھائیوں کے برخلاف اپنے بھائیوں کی مدد کرنے سے روک سکو، اور ان سے جنگ کر سکو تو قع ہے کہ اللہ تعالیٰ تمھیں فتح عطاء کرے گا۔

تم اللہ کا مبارک نام لے کر روانہ ہو جاؤ اور جہاں تک ممکن ہو، اللہ سے ڈرتے رہو اور عدل و انصاف کے ساتھ فیصلہ کرو۔ نماز اپنے وقت پر پڑھو اور اللہ کا ذکر کثرت سے کیا کرو۔

## حضرت عتبہ کی روانگی:

حضرت عتبہ بن غزوان تین سو دس سے کچھ زیادہ سپاہیوں کے ساتھ روانہ ہوئے راستے میں اہل بادیہ میں سے کچھ لوگ شریک ہو گئے۔ اور بصرہ وہ کم و بیش پانچ سو کی تعداد میں پہنچے' وہاں وہ ماہ ربیع الاول یا ربیع الآخر میں ۱۴ھ میں پہنچے تھے۔ بصرہ اس زمانے میں ارض الہند (ہندوستان کی سرحد) کہلاتا تھا۔ وہ خریبہ کے مقام پر اترے' وہاں پہنچ کر انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو اس مقام کا حال لکھا۔ حضرت عمرؓ نے تحریر فرمایا: ''تم مسلمانوں کو ایک ہی مقام پر رکھو' انہیں منتشر نہ کرو''۔ حضرت عتبہ وہاں کئی مہینے مقیم رہے انہوں نے نہ تو کسی سے جنگ کی اور نہ کوئی فوج انہیں وہاں ملی۔

## حاکم فرات سے جنگ:

خالد بن عمیر اور ابوالرقاد شویلیس روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے حضرت عتبہ بن غزوان کو روانہ کیا اور

ان سے فرمایا تم اور تمہارے ساتھی چلتے رہیں جب تم عرب کے انتہائی علاقے اور عجم کی قریبی سرحد پر پہنچ جاؤ تو تم وہیں قیام کرو۔ وہ روانہ ہوئے' جب وہ مربد کے مقام پر پہنچے تو انہوں نے عجیب قسم کی زمین دیکھی پھر وہ آگے بڑھ کر چھوٹے پل کے سامنے پہنچے' جہاں سر کنڈے اور خاردار جھاڑیاں اگی ہوئی تھیں مسلمانوں نے کہا۔ یہاں تمہیں اترنے کا حکم دیا گیا تھا' وہ حاکم فرات کے قریب اترے۔ وہ اس کے پاس آئے اور کہنے لگے: ''یہاں ایک علم بردار لشکر ہے جو آپ کے مقابلے کا قصد کر رہا ہے''۔

چنانچہ وہ لوگ چار ہزار سپاہیوں کے ساتھ (مسلمانوں کے مقابلے کے لیے) آئے' حضرت عتبہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا ''میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جنگ میں شریک رہا ہوں''۔ جب آفتاب زوال پذیر ہوا تو انہوں نے حکم دیا کہ اب حملہ کیا جائے۔ چنانچہ مسلمانوں نے حملہ کیا اور ان سب کا صفایا کر دیا اور حاکم فرات کے علاوہ اور کوئی باقی نہیں رہا۔ مسلمانوں نے اسے قیدی بنالیا۔

## حضرت عتبہ رضی اللہ عنہ کا خطاب:

اس کے بعد حضرت عتبہ بن غزوان رضی اللہ عنہ نے فرمایا ''ہمارے لیے ایسا مقام تلاش کرو جو ان سب چیزوں سے پاک وصاف ہو''۔ مسلمانوں نے ان کے لیے ایک منبر تیار کیا اور وہ اس پر کھڑے ہو کر یوں مخاطب ہوئے:

''دنیا رخصت ہوگئی ہے اور اس نے پیٹھ موڑ لی ہے۔ صرف اس کا تھوڑا سا حصہ اس قدر باقی رہا ہے جس قدر برتن میں کچھ حصہ باقی رہ جائے۔ تم یہاں سے دارالقرار (آخرت) کی طرف منتقل ہو جاؤ گے لہٰذا تم پوری تیاری کر کے وہاں جاؤ۔ مجھے بتایا گیا ہے کہ اگر کوئی چٹان جہنم کے کنارے سے گرائی جائے تو وہ ستر خریف (سال) تک گرتی جائے گی۔ کیا تم اس بات پر تعجب کرتے ہو حالانکہ مجھے یہ بھی بتایا گیا ہے کہ جنت کے دو کواڑوں کے درمیان چالیس سال کا فاصلہ ہے۔ میں اس وقت کو یاد کر رہا ہوں جب کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے (ابتدائی بعثت کے زمانے میں) ساتواں مسلمان تھا۔ ہم صرف درختوں کے پتے کھاتے تھے جن کے کھانے سے ہمارے ہونٹ سوج گئے تھے' مجھے صرف ایک چادر ملی ہوئی تھی جسے میں نے پھاڑ کر اس میں (حضرت) سعد رضی اللہ عنہ کو شریک کر لیا تھا۔ اب ان سات ساتھیوں میں سے ہر ایک کسی نہ کسی بڑے شہر کا حاکم ہے۔ ہمارے بعد بھی لوگوں کو آزمایا جائے گا''۔

## نئے مقام کی تلاش:

مہلب' عمرو' محمد اور طلحہ روایت کرتے ہیں کہ جب حضرت عتبہ بن غزوان رضی اللہ عنہ المازنی مدائن سے ہند کی سرحد کی طرف روانہ ہوئے تو وہ جزیرۂ عرب کے سامنے سمندر کے کنارے پر فروکش ہوئے۔ وہاں اسلامی فوج تھوڑی دیر ٹھہری' پھر یہ مقام ان کے ناموافق ثابت ہوا تو اس کی شکایت لکھ بھیجی گئی لہٰذا حضرت عمرؓ نے حکم دیا کہ تین منزلوں کے بعد وہ پتھریلے مقام پر قیام کریں (چنانچہ انہوں نے کوچ کیا) چوتھی منزل پر وہ بصرہ پہنچے۔ بصرہ ہر اس زمین کو کہتے ہیں جس کے پتھر چونے کے ہوں۔

## بصرہ کا مقام:

انہیں دریائے دجلہ سے ایک نہر نکالنے کا حکم بھی دیا گیا تھا۔ کوفہ اور بصرہ دونوں کی آبادی اور تعمیر ایک ہی مہینے میں ہوئی تھی۔ اہل بصرہ کا مقام دریائے دجلہ کے کنارے پر تھا وہ مختلف مقامات پر ٹھہرتے رہے اور آگے بڑھتے رہے وہ پیش قدمی کرنے کے ساتھ ساتھ نہر بھی کھودتے رہے یہاں تک کہ وہ بصرے کے مقام پر آئے۔ بصرہ کا شہر بھی اسی طرح بسایا گیا جس طرح کوفہ بسایا گیا

تھا (دونوں کا نقشہ یکساں تھا) بصرے میں مسلمانوں کو بسانے کے کام پر ابوالجرباء عاصم ابن الدلف تمیمی مقرر ہوئے۔

کوفہ میں آباد ہونے سے پیشتر اہل کوفہ مدائن میں قیام پذیر تھے۔ اس کے بعد وہ کوفہ میں آباد ہوئے۔

## اہم مقام:

نضر بن اسحاق سلمی کی روایت ہے کہ حضرت قطبہ بن قتادہ سدوسی بصرے کے قریب موضع خریبہ پر اسی طرح چھاپے مارتے تھے جس طرح حضرت مثنی بن حارثہ رضی اللہ عنہ حیرہ کے علاقے پر چھاپے مارا کرتے تھے۔ انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو تحریر کیا کہ اس مقام کو بڑی اہمیت حاصل ہے۔ اس لیے اگر انہیں تھوڑی سی مزید فوج مل جائے تو وہ قریب کے عجمیوں پر غالب آ سکتے ہیں اور انہیں اس علاقے سے نکال سکتے ہیں۔ اس علاقے کے اہل عجم ایک واقعے کے بعد ان سے ڈرنے لگے تھے۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا جواب:

(اس کے جواب میں) حضرت عمرؓ نے یہ تحریر فرمایا: ''مجھے تمہارا خط موصول ہوا کہ تم اپنے قریب کے اہل عجم پر حملہ کرنا چاہتے ہو' تمہاری رائے درست ہے اور ارادہ نیک ہے لہٰذا تم وہیں ٹھہرے رہو جہاں تم ہو اور اپنے ساتھیوں کی حفاظت کرتے رہو یہاں تک کہ میرا دوسرا حکم آئے''۔

حضرت عمرؓ نے حضرت شریح بن عامر السعدی رضی اللہ عنہ کو بھیجا اور ان کو یہ ہدایت کی ''تم اس علاقے میں مسلمانوں کے مددگار بنو' چنانچہ وہ بصرہ آئے وہاں قطبہ کو چھوڑ کر اہواز کی طرف روانہ ہوئے۔ جب وہ عجمیوں کی ایک فوجی چھاؤنی وارس تک پہنچے تو اہل عجم نے انہیں شہید کر دیا۔ اس کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عتبہ بن غزوان رضی اللہ عنہ کو بھیجا۔

## حضرت عتبہ رضی اللہ عنہ کو ہدایات:

عبدالملک بن عمیر روایت کرتے ہیں کہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت عتبہ بن غزوان رضی اللہ عنہ کو بصرے کی طرف روانہ کیا تو انہیں یہ ہدایات دیں: ''اے عتبہ! میں نے تمہیں ہندوستان کی سرزمین کی سرحد کا حاکم بنایا ہے یہ دشمن کی جولانگاہ ہے مجھے توقع ہے کہ اللہ تعالیٰ تمہیں اپنے ماحول پر غالب کرے گا اور ان کے مقابلے میں تمہاری مدد کرے گا۔ میں نے علاء بن حضرمی رضی اللہ عنہ کو لکھا ہے کہ وہ تمہاری امداد کے لیے عرفجہ بن ہرثمہ کو بھیجے' وہ دشمن کی چالوں کو سمجھنے والا مرد مجاہد ہے۔ جب وہ تمہارے پاس آئے تو تم اس سے مشورہ کرو اور اسے اپنے قریب رکھو (بعد ازاں دشمن کو) دعوت حق دو جو تمہاری دعوت کو قبول کرے تو اس کے اسلام کو تسلیم کرو اور جو (دعوت اسلام سے) انکار کرے تو اس سے اطاعت قبول کرنے کا جزیہ لو ورنہ مزید مصالحت کے بغیر تلوار سے (ان کا مقابلہ کرو)

## حکومت کے خطرات:

''اپنی حکومت کے کاموں میں خوفِ خدا کو پیش نظر رکھو۔ ایسا نہ ہو کہ تمہارا نفس تمہیں تکبر کی کشمکش میں مبتلا کر دے اور اس سے تمہارے مسلمان بھائیوں کو نقصان پہنچے' حالانکہ تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں رہے ہو اور ذلت کے بعد عزت اور کمزوری کے بعد طاقت حاصل کر چکے ہو۔ یہاں تک کہ اب تم زبردست اور قابل اطاعت حاکم بن گئے ہو کہ لوگ تمہاری باتیں غور سے سنتے ہیں اور تمہارے احکام کی تعمیل کرتے ہیں (حکومت کی) یہ نعمت کتنی اچھی ہے' بشرطیکہ یہ تمہیں تمہارے مرتبے سے اونچا نہ کرے اور اپنے ماتحتوں پر تمہیں مغرور و متکبر نہ بنائے۔ لہٰذا تم اس نعمت سے (حکومت کے خطروں سے) اسی طرح بچنے کی کوشش کرو جس طرح تم

گناہوں سے بچتے ہو بلکہ یہ میرے نزدیک ان سے زیادہ خطرناک ہے۔ کیونکہ تم اس کے مکروفریب میں جلد آ سکتے ہو پھر یہ تمہیں اس قدر نیچے گرا دے گی کہ تم جہنم میں پہنچ جاؤ گے۔ اللہ مجھے اور تمہیں اس (کے مکروشر) سے بچائے کیونکہ جب مسلمان خدا کی طرف تیزی کے ساتھ جارہے تھے کہ اچانک دنیا ان کے سامنے آ گئی اور انہوں نے دنیا کو اختیار کر لیا مگر تم اللہ کا قصد کرو اور دنیا کو پسند نہ کرو۔ بلکہ ظالموں کی لغزشوں اور ان کے خطرناک مقامات سے بچو''۔

## اہل ابلہ کا مقابلہ:

حضرت شعبی بیان فرماتے ہیں کہ حضرت عتبہ بن غزوان رضی اللہ عنہ تین سو افراد کی تعداد میں بصرے آئے جب انہوں نے سرکنڈوں کا جنگل دیکھا اور مینڈکوں کی آوازسنی تو فرمانے لگے ''امیر المؤمنین نے مجھے حکم دیا ہے کہ میں سرزمین عرب کے انتہائی مقام اور اہل عجم کی زمین کے ابتدائی حصے کے قریب فروکش ہو جاؤں اور یہ وہ مقام ہے جہاں اتر کر ہمیں اپنے خلیفہ کی اطاعت کرنی چاہیے۔ لہٰذا خریبہ کے مقام پر اتر پڑے۔ (اس کے قریب) ابلہ کے مقام پر اساورہ کی قوم میں سے پانچ سو عجمی سپاہی تھے جو اس قیام کی حفاظت کر رہے تھے کیونکہ وہ چین اور اس کے اطراف سے آنے والی کشتیوں کی بندرگاہ تھی۔ اس لیے عتبہؓ وہاں سے روانہ ہو کر اجانہ کے مقام پر فروکش ہوئے۔ یہاں وہ تقریباً ایک مہینے ٹھہرے رہے۔ پھر اہل ابلہ ان کے مقابلے کے لیے آئے تو حضرت عتبہ رضی اللہ عنہ نے بھی ان کا مقابلہ کیا۔

انہوں نے قطبہ بن قتادہ سدوسی اور قسامہ بن زہیر مارنی کو دس سواروں کے ساتھ اپنے (پیچھے) رکھا اور ان دونوں سے فرمایا: ''تم دونوں ہمارے پیچھے رہو۔ بھاگنے والے کو روکو اور جو ہمارے پیچھے سے حملہ کرنے کا ارادہ کرے اس کا مقابلہ کرو''۔

## دشمن کو شکست:

اس کے بعد مقابلہ شروع ہوا۔ انہوں نے صرف اتنی دیر جنگ کی تھی جتنی دیر میں ایک اونٹ ذبح ہو کر تقسیم ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو ان پر غالب کر دیا اور دشمن شکست کھا کر بھاگ گیا۔ پھر دشمن کے سپاہی شہر میں داخل ہو گئے اور عتبہؓ اپنے لشکر کی طرف واپس آ گئے۔ وہاں وہ تھوڑے دن ہی ٹھہرے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے کافروں کے دلوں میں (مسلمانوں کی طرف سے) اس قدر رعب و ہیبت طاری کر دی کہ وہ شہر سے نکل گئے اور ہلکا سا سامان اٹھا کر وہاں سے چلے گئے اور کشتیوں میں بیٹھ کر دریائے فرات کے پار چلے گئے۔ اس طرح شہر خالی ہو گیا اور مسلمانوں نے اس کے اندر جا کر ان کے سازوسامان ہتھیاروں اور دیگر اشیاء پر قبضہ کر لیا۔ نقد مال بھی ان کے ہاتھ آیا جسے انہوں نے آپس میں بانٹ لیا اور ہر مسلمان کے حصے میں دو درہم آئے۔

## مال غنیمت کی تقسیم:

حضرت عتبہ بن نافع بن الحارث کو ابلہ کے مال غنیمت کو تقسیم کرنے پر مقرر کیا۔ انہوں نے اس کا خمس (پانچواں حصہ) نکال کر باقی حصہ سپاہیوں میں تقسیم کر دیا اور نافع بن الحارث کے ہاتھ اس کی اطلاع لکھ کر بھیجی گئی۔

شیبہ بن عبیداللہ کی روایت ہے کہ ابلہ کی جنگ میں نافع بن الحارث نے (دشمن کے) نو آدمی قتل کیے اور ابوبکرہ نے چھ آدمی قتل کیے۔

خلفاء بن ابو ہند کی روایت ہے کہ مسلمانوں کو ابلہ میں دراہم میں سے چھ سو درہم ملے۔ ان میں سے ہر ایک مسلمان کو دو درہم

ملے۔ ان دو درہم حاصل کرنے والوں کو حضرت عمرؓ نے دو ہزار کا وظیفہ مقرر کیا۔ یہ تین سو افراد تھے۔ ابلہ کی فتح رجب یا شعبان میں ۱۴ھ میں ہوئی۔

**ممتاز افراد:**

حضرت شعبی کی روایت ہے کہ ابلہ کی فتح کے موقع پر دو سو ستر مسلمان شریک تھے۔ اس میں (مندرجہ ذیل سرکردہ مسلمان شامل) تھے۔ ابوبکرہ' نافع بن الحارث شبلی بن معبد' مغیرہ بن شعبہ' مجاشع بن مسعود' ابوحریم البلوی' ربیعہ بن کلدہ بن ابوالصلت الثقفی اور حجاج۔

**دُستِ میسان:**

غیابۃ بن عمید عمرو بیان کرتے ہیں' میں (حضرت) عتبہؓ کے ساتھ فتح ابلہ کے موقع پر موجود تھا۔ انہوں نے منافع بن الحارث کو حضرت عمرؓ کے پاس فتح کی اطلاع دینے کے لیے بھیجا۔ دست میسان کے لوگ ہمارے مقابلہ کے لیے جمع ہو گئے تھے۔ لہٰذا عتبہؓ نے کہا ''میری رائے یہ ہے کہ ہم ان کی طرف روانہ ہوں'' لہٰذا ہم روانہ ہوئے۔ دست میسان کے زمیندار حاکم نے ہم سے مقابلہ کیا ہم نے اس سے جنگ کی' آخر کار اس کے ساتھیوں کو شکست ہوئی اور وہ گرفتار کر لیا گیا' اس کی قبا اور ٹپکا حاصل کر کے انہیں حضرت عمرؓ کے پاس انس بن حجیہ یشکری کے ہاتھ روانہ کیا گیا۔

**مسلمانوں کی خوش حالی:**

ابوالملیح الھزلی روایت کرتے ہیں کہ حضرت عتبہؓ نے انس بن حجیہ کے ہاتھ دست میسان کے حاکم کے ٹپکے کو حضرت عمرؓ کے پاس بھیجا۔ حضرت عمرؓ نے ان سے پوچھا ''مسلمانوں کا کیا حال ہے؟'' وہ بولے ''دنیا (کا ہن) ان پر برس رہا ہے اور وہ سیم و زر میں کھیل رہے ہیں'' یہ سن کر مسلمان بصرہ کی طرف متوجہ ہوئے اور وہ وہاں آنے لگے۔

**حضرت مجاشع رضی اللہ عنہ کی نیابت:**

علی بن زید روایت کرتے ہیں کہ جب حضرت عتبہ رضی اللہ عنہ فتح ابلہ سے فارغ ہوئے تو دست میسان کا حاکم ان کے مقابلے کے لیے تیار ہوا۔ حضرت عتبہ ابلہ سے اس کی طرف روانہ ہوئے اور اسے قتل کر دیا۔ پھر انہوں نے مجاشع بن مسعود کو دریائے فرات کی طرف روانہ کیا اور حضرت مغیرہ بن شعبہ کو حکم دیا کہ ''وہ اس وقت تک مسلمانوں کو نماز پڑھائیں جب تک کہ مجاشع فرات کے علاقے سے آئیں جب وہ آ جائیں تو وہ امیر ہیں۔''

**فیلکان سے جنگ:**

حضرت مجاشع اہل فرات پر فتح حاصل کرنے کے بعد بصرہ لوٹ آئے (اس اثناء میں) ابن قباذ کے اکابر میں ایک عظیم شخصیت 'فیلکان مسلمانوں کے مقابلے کے لیے تیار ہوا تو اس کے مقابلے کے لیے حضرت مغیرہؓ بن شعبہ نکلے اور مرغاب کے مقام پر اس سے جنگ کی اور فتح حاصل کی۔ پھر انہوں نے فتح کا حال حضرت عمرؓ فاروق کے پاس لکھ کر بھیجا۔ حضرت عمرؓ نے حضرت عتبہؓ سے دریافت کیا۔

**حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا اعتراض:**

''تم نے بصرہ پر کس کو حاکم بنایا ہے؟'' وہ بولے ''مجاشع بن مسعود کو'' آپ نے فرمایا: ''تم ایک بدو صحرا نشین شخص کو اہل شہر پر

حاکم بناتے ہو۔تم جانتے ہو اس کا نتیجہ کیا ہوا؟'' وہ بولے ''نہیں'' (جانتا ہوں) اس پر حضرت عمرؓ نے (حضرت) مغیرہؓ کی فتح کا واقعہ ان کو سنایا اور انہیں حکم دیا کہ وہ اپنی عمل داری کی طرف لوٹ جائیں۔حضرت عتبہؓ (اس کے بعد) راستے میں فوت ہو گئے۔حضرت عمرؓ نے (ان کے بعد حضرت) مغیرہؓ بن شعبہ کو (بصرے کا) حاکم مقرر کیا۔

## حضرت مغیرہؓ کی جنگ:

عبدالرحمٰن بن جوشن کی روایت ہے کہ جب دست میسان کا حاکم قتل ہوا۔تو حضرت عتبہؓ روانہ ہو گئے۔انہوں نے مجاشع کو فرات کی طرف بھیجا اور انہیں اپنا جانشین مقرر کیا اور حضرت مغیرہؓ بن شعبہ کو نماز پڑھانے کا حکم دیا۔جب تک کہ مجاشع فرات سے واپس آئیں۔اہل میسان پھر مقابلے کے لیے جمع ہوئے تو حضرت مغیرہؓ نے ان کا مقابلہ کیا اور مجاشع کے فرات سے واپس آنے سے پہلے (حضرت مغیرہؓ) ان پر غالب آ گئے۔اس لیے انہوں نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو فتح کی اطلاع دی۔

## مسلم خواتین کی جنگی تدبیر:

قتادہؒ کی روایت ہے کہ اہل میسان مسلمانوں کے مقابلے کے لیے مجتمع ہو گئے تو حضرت مغیرہؓ ان سے جنگ کرنے کے لیے گئے وہ دریائے دجلہ کے قریب دشمن سے ملے اس وقت اردۃ بنت الحارث بن کلدہ نے کہا ''کاش ہم بھی مسلمان مردوں کے ساتھ شریک ہوتے اور ان کی مدد کرتے'' (یہ کہہ کر) انہوں اپنے دوپٹے کا ایک جھنڈا بنا لیا اور (دوسری مسلمان) خواتین نے بھی اپنے دوپٹوں کے جھنڈے تیار کر لیے اور وہ سب مسلمان مردوں (کی جنگ میں شریک ہونے) کے ارادے سے نکلیں اور وہ وہاں اس حالت میں پہنچیں کہ مشرکین ان کے ساتھ جنگ کر رہے تھے۔جب مشرکین نے جھنڈوں کو آتے ہوئے دیکھا تو انہوں نے خیال کیا کہ مسلمانوں کی مدد کے لیے فوجی کمک آ رہی ہے۔اس لیے وہ بھاگ گئے مسلمانوں نے ان کا تعاقب کیا اور ان کی کافی تعداد کو تہ تیغ کیا۔

حارثہ بن مضرب کی روایت ہے کہ ابلہ بزور شمشیر فتح ہوا۔حضرت عتبہؓ نے مسلمانوں کے درمیان اس وقت (ان کو) سفید روٹیاں تقسیم کیں۔حضرت محمد بن سیرین نے بھی اسی قسم کی روایت بیان کی ہے۔

## اہم جنگی اسیر:

طبریؒ لکھتے ہیں کہ میسان کے قیدیوں میں (خواجہ) ابوالحسن بصری کے والد یسار اور حضرت عبداللہ بن عون ارطبان کے دادا ارطبان بھی شامل تھے۔

## خوش نصیبی:

مسلمہ بن المحیق بیان کرتے ہیں ''میں ابلہ کی فتح میں شریک تھا۔میرے حصے میں کچھ تانبا آیا۔جب میں نے غور سے دیکھا تو وہ سونا تھا۔اس میں تقریباً اسی ہزار مثقال (سونا) تھا۔اس بارے میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو لکھا گیا۔انہوں نے (جواب میں) لکھا:

''مسلمہ سے اس بات کا حلف لیا جائے کہ جس وقت انہوں نے اس پر قبضہ کیا تھا اس وقت وہ ان کے نزدیک تانبا تھا۔ اگر وہ اس قسم کا حلف اٹھا لیں تو وہ مال ان کے سپرد کر دیا جائے ورنہ وہ تمام مسلمانوں کے درمیان تقسیم کر دیا جائے''۔

میں نے حلف اٹھایا تو وہ مال مجھے سپرد کر دیا گیا۔ان کے پوتے مثنیٰ بن موسیٰ بن مسلمہ کہتے ہیں ''ہمارے پاس آج تک وہی مالی سرمایہ موجود ہے''۔

## نعرۂ تکبیر کے اثرات:

عمرہ بنت قیس فرماتی ہیں ''جب مسلمان اہل ابلہ کے ساتھ جنگ کرنے کے لیے نکلے تو میرے شوہر اور فرزند دونوں مسلمانوں کے ساتھ روانہ ہوئے۔ انہوں نے (فی کس) دو درہم حاصل کیے اور کشمش کی کافی مقدار بھی حاصل کی۔ اس کے بعد وہ آگے بڑھے جب وہ ابلہ کے قریب پہنچے تو انہوں نے دشمن سے کہا ''تم دریا پار کر کے ہماری طرف آؤ گے یا ہم آئیں''۔ انہوں نے کہا ''تم دریا عبور کر کے ہمارے پاس آؤ''۔

مسلمانوں نے لکڑی کا پل بنایا اور اس پر سے دریا پار کر کے پہنچے مشرکوں نے (آپس میں) کہا تم ان کے پہلے حصے کو نہ پکڑو تا آنکہ آخری حصہ بھی عبور کر کے نہ آ جاوے'' جب مسلمان خشک زمین میں پہنچے تو انہوں نے دو مرتبہ نعرۂ تکبیر بلند کیا تو ان کی (سواریوں کے) جانور اپنے پاؤں پر کھڑے ہو گئے' اور جب مسلمانوں نے تیسری تکبیر کہی (تو سواری کے) جانور اپنے مالک کو زمین پر پھینکنے لگے اور ہم ان کی تباہی کا منظر دیکھ رہے تھے کہ ان کے ذریعے اللہ نے فتح عطا کی۔

## زیاد کا کام:

مدائنی بیان کرتے ہیں کہ حضرت عتبہ رضی اللہ عنہ کی زوجہ صفیہ بنت الحارث بن کلدہ تھیں اور ان کی ہمشیرہ اردہ بنت الحارث شبل بن معبد البجلی کی زوجہ (محترمہ) تھیں۔ جب حضرت عتبہؓ بصرے کے حاکم مقرر ہوئے تو ان کے ساتھ ان کی سسرال میں سے ابو بکرہ' نافع بن الحارث اور شبل بن معبد روانہ ہوئے۔ زیاد بھی ان کے ساتھ روانہ ہوا۔ جب انہوں نے ابلہ کو فتح کیا' انہوں نے کوئی ایسا (موزوں) تقسیم کرنے والا آدمی نہیں پایا۔ اس وقت زیاد کو جو چودہ سال کا لڑکا تھا (مال غنیمت) تقسیم کرنے والا مقرر کیا گیا۔ اس کی اجرت (تنخواہ) روزانہ دو درہم مقرر کی گئی۔

## حضرت عتبہ رضی اللہ عنہ کا دور حکومت:

**کہتے ہیں کہ حضرت عتبہؓ ۱۵ھ میں بصرے کے حاکم مقرر ہوئے۔ بعض کہتے ہیں کہ وہ ۱۶ھ میں امیر بصرہ ہوئے مگر سب سے پہلی (ہماری روایت ۱۴ھ میں مقرر ہونے کی) صحیح ہے۔ ان کا دور حکومت چھ مہینے تک رہا۔**

## بصرے کے حکام:

حضرت عمرؓ نے (اس کے بعد) حضرت مغیرہؓ بن شعبہ کو بصرے کا حاکم مقرر کیا۔ وہ دو سال بصرے کے حاکم رہے پھر ان پر کچھ الزامات لگائے گئے (اور وہ معزول کر دیئے گئے) اس کے بعد حضرت ابو موسیٰ (اشعری) حاکم مقرر ہوئے۔ ایک (ضعیف) روایت یہ ہے کہ حضرت عتبہؓ کے بعد حضرت ابو موسیٰ حاکم مقرر ہوئے اور ان کے بعد حضرت مغیرہؓ (حاکم مقرر) ہوئے۔

## اسلامی صوبوں کے حکام:

اسی ۱۴ھ میں حضرت عمرؓ نے اپنے فرزند عبیداللہ اور ان کے ساتھیوں کو نیز ابو محجن کو شراب نوشی کے جرم میں (کوڑوں کی) سزا دی۔ اسی سال حضرت عمر بن الخطابؓ نے مسلمانوں کے ساتھ حج کیا اور ایک روایت کے مطابق مکہ کے حاکم حضرت عتاب بن اسید اور یمن کے حاکم یعلی بن منیہ' کوفہ کے حاکم (حضرت سعد بن ابی وقاصؓ) شام کے حاکم حضرت ابو عبیدہؓ بن الجراح' بحرین کے حاکم عثمان بن ابی العاص اور بقول بعض علاء بن حضرمیؓ تھے۔ عمان کے حاکم حذیفہ بن محصن تھے۔

باب ۱۸

# ۱۵ھ کے واقعات

ابن جریر طبریؒ تحریر فرماتے ہیں ''بعض لوگوں کی یہ روایت ہے کہ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے اسی سن میں کوفہ کا شہر بسایا۔ اس کے محل وقوع کا پتہ ابن بقیلہ نے بتایا تھا اس نے حضرت سعدؓ سے کہا تھا ''میں آپ کو ایسی زمین کی نشان دہی کراؤں گا جو مچھر پسو وغیرہ سے پاک وصاف ہے اور جنگل سے الگ تھلگ ہے''۔

چنانچہ اس نے اس مقام کی رہنمائی کی جہاں آج کل کوفہ ہے۔

## مرج الروم کا واقعہ:

اس سال مرج الروم کا واقعہ رونما ہوا۔ اس کا سبب یہ ہوا کہ حضرت ابو عبیدہؓ حضرت خالد بن الولید رضی اللہ عنہ کے ساتھ فحل سے حمص جانے کے ارادے سے روانہ ہوئے۔ یرموک سے جو لوگ ان کے ساتھ شامل ہو گئے تھے۔ انہیں لے کر لوٹے اور تمام لوگ ذوالکلاع پر اترے۔ ہرقل کو ان کی نقل وحرکت کی خبر مل گئی تھی۔ اس لیے اس نے توذر بطریق کو بھیجا۔ وہ مرج دمشق اور اس کے مغرب میں فروکش ہوا۔ حضرت ابو عبیدہؓ نے مرج الروم اور ان کی اس جماعت کا قصد کیا موسم سرما ان پر ٹوٹ پڑا تھا اور زخم ان میں پھیلے ہوئے تھے۔ جب وہ مرج الروم میں ان کے لیے آئے تو ان کے آتے ہی شنس رومی بھی توذرا کے برابر گھوڑ سواروں کے ساتھ فروکش ہوا وہ توذرا کی امداد اور اہل حمص کی حمایت کے لیے آیا تھا۔ وہ ایک علیحدہ مقام پر اپنی فوج کے ساتھ خیمہ زن ہوا۔ جب رات ہوئی تو وہ مقام، توذرا کے جانے کی وجہ سے ویران ہو گیا۔

## حضرت خالد رضی اللہ عنہ کا تعاقب:

حضرت خالدؓ بن الولید توذرا کے مقابلے پر تھے اور حضرت ابو عبیدہؓ شنس کے مقابلے پر تھے۔ حضرت خالد رضی اللہ عنہ کو یہ اطلاع ملی کہ توذرا دمشق کی طرف کوچ کر گیا تو حضرت خالدؓ اور حضرت ابو عبیدہؓ دونوں اس امر پر متفق ہو گئے کہ حضرت خالدؓ اس کا تعاقب کریں، لہٰذا حضرت خالدؓ ایک لشکر لے کر اسی رات اس کے پیچھے روانہ ہوئے۔

## ایرانیوں کو شکست:

حضرت یزید بن ابی سفیان کو اس کے فعل کی اطلاع مل گئی تھی۔ لہٰذا انہوں نے توذرا کا مقابلہ کیا اور فریقین میں جنگ شروع ہو گئی۔ دورانِ جنگ حضرت خالد رضی اللہ عنہ بھی پہنچ گئے اور انہوں نے دشمن کے پیچھے سے حملے شروع کر دیئے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ آدمی آگے پیچھے دونوں طرف سے مارے گئے اور انہیں موت کی نیند سلا دیا گیا اور جو بھاگ گئے ان کے علاوہ اور کوئی نہیں بچا۔ مسلمانوں کو حسب دلخواہ مال غنیمت ملا۔ اس میں سواری کے جانور ساز وسامان ہتھیار اور کپڑے بھی شامل تھے۔ جنہیں حضرت یزید بن ابی سفیان نے اپنے اور حضرت خالد بن ولیدؓ کے ساتھیوں میں تقسیم کر دیا۔ پھر حضرت یزید دمشق کی طرف لوٹ گئے اور حضرت خالدؓ، حضرت ابو عبیدہؓ کے پاس چلے گئے۔ حضرت خالدؓ نے توذرا کو قتل کیا تھا۔

## شنس کا قتل:

حضرت خالدؓ بن ولید کے جانے کے بعد حضرت ابوعبیدہؓ نے شنس کا مقابلہ کیا۔ یہ جنگ مرج الروم میں ہوئی۔ حضرت ابوعبیدہؓ نے شنس کی فوج کا صفایا کیا اور شنس کو بھی قتل کر دیا۔ میدانِ جنگ رومیوں کی لاشوں سے پٹا پڑا تھا اور وہاں ان (لاشوں کے سڑنے کی وجہ) سے بدبو آ رہی تھی۔ جو بھاگ گئے۔ وہ بچ گئے۔ ان کے علاوہ اور کوئی زندہ نہیں بچ سکا۔

## فتح حمص:

ابوعثان کی روایت ہے کہ جب ہرقل کو مرج الروم کے باشندوں کے قتل کی خبر موصول ہوئی تو اس نے امیر حمص کو حمص جانے کا حکم دیا۔ اس نے کہا:

''مجھے اطلاع ملی ہے کہ ان (عربوں) کی غذاء اونٹ کا گوشت اور ان کی شراب اونٹ کا دودھ ہے۔ یہ موسم سرما ہے اس لیے تم ان سے پھر خنک دن میں جنگ کرو۔ اس طرح موسم گرما کے آغاز تک ان میں سے کوئی باقی نہیں رہے گا جب کہ ان کا کھانا پینا صاف بھی ہو''۔

## موسم سرما کی جنگ:

وہ اپنے لشکر سے رخصت ہو کر رہا آیا اور اس کے حاکم کو بھی حمص بھیجا۔ حضرت ابوعبیدہؓ بھی حمص پہنچ گئے اور وہاں خیمہ زن ہوئے۔ ان کے بعد حضرت خالد رضی اللہ عنہ بھی وہاں آ کر مقیم ہو گئے۔ رومی ہر سرد دن میں صبح سویرے ان سے جنگ کرتے تھے۔ مسلمانوں نے وہاں بہت شدید سردی محسوس کی' رومیوں نے محاصرہ کو طول دے دیا' تاہم مسلمانوں نے (سردی کی شدت پر) صبر کیا اور مستقل مزاجی سے جمے رہے' اللہ تعالیٰ نے انہیں صبر و استقلال عطاء کیا اور موسم سرما کے خاتمے پر فتح و نصرت انہی کی تھی۔ دشمن شہر میں اس لیے محصور ہو گیا' کہ انہیں یہ توقع تھی کہ موسم سرما مسلمانوں کو تباہ و برباد کر دے گا۔

## سردی کا مقابلہ:

ابوالزہراء القشیری اپنی قوم کے ایک شخص کے حوالے سے بیان کرتا ہے کہ اہل حمص ایک دوسرے کو محصور رہنے کی ہدایت کرتے رہے وہ کہتے تھے۔ ''تم لوگ ڈٹے رہو کیونکہ یہ اکھڑ قوم ہے جب شدید سردی ان پر اثر کرے گی تو ان کے قدم اکھڑ جائیں گے۔ کیونکہ ان کا کھانا پینا ایسا ہے (کہ وہ سردی کا مقابلہ نہیں کر سکتے) تاہم جب اہل روم (شہر کے اندر) واپس لوٹتے تھے تو جرابیں پہننے کے باوجود ان کے پاؤں پھٹ جاتے تھے اور مسلمان (بغیر جرابوں کے) صرف جوتوں میں تھے مگر ان کی کسی انگلی کو نقصان نہیں پہنچا۔

## مصالحت کی کوشش:

جب موسم سرما ختم ہوا تو رومیوں کے ایک بوڑھے شخص نے کھڑے ہو کر ان سے کہا کہ وہ مسلمانوں سے مصالحت کر لیں مگر انہوں نے کہا:

''ہم کیسے مصالحت کر لیں جب کہ ہماری سلطنت اور شان و شوکت باقی ہے اور ہمارے اور ان کے درمیان کوئی (مشترکہ) چیز نہیں ہے''۔

پھر ایک دوسرا آدمی کھڑا ہوا اور بولا: ''موسم سرما چلا گیا ہے اور اس کے ساتھ ساتھ امید بھی منقطع ہوگئی ہے۔ اب تم کس چیز کا انتظار کر رہے ہو؟'' وہ بولے ''برسام کی بیماری کا (جو دل وجگر کے درمیان پردے میں سوزش کی بیماری ہے' ہم انتظار کر رہے ہیں) یہ موسم سرما میں دب جاتی ہے اور موسم گرما میں نمودار ہوتی ہے''۔ وہ بولا ''یہ قوم ہے جو سب تکالیف برداشت کر لیتی ہے۔ اب اگر تم ان سے صلح کا عہد و پیمان کر لو تو یہ تمہارے لیے اس سے بہتر ہے کہ بزور شمشیر تمہیں گرفتار کیا جائے۔ مجھے تم قابل ستائش طریقے سے جواب دو' اس سے پہلے کہ تم قابل مذمت بن کر مجھے جواب دو'' وہ بولے ''یہ بڈھا سٹھیا گیا ہے۔ اسے جنگی امور سے کوئی واقفیت نہیں ہے''۔

## نعرۂ تکبیر کے اثرات:

قبیلہ غسان اور بلقین کے بوڑھے اشخاص بیان کرتے ہیں کہ اللہ نے مسلمانوں کے صبر و استقلال کا یہ بدلہ دیا کہ اہل حمص کے ہاں زلزلہ برپا ہوگیا۔ اس کی صورت یہ ہوئی کہ جب مسلمان ان کے مقابلے کے لیے آئے تو انہوں نے نعرۂ تکبیر بلند کیا۔ اس سے رومیوں کے شہر میں زلزلہ برپا ہوا اور ان کی دیواریں پھٹ گئیں تو وہ گھبرا کر اپنے حکام اور اہل رائے کے پاس گئے اور ان سے صلح کرنے کی درخواست کی مگر انہوں نے ان کی بات نہیں مانی بلکہ انہیں بہت شرمندہ اور ذلیل کیا۔

## اہل حمص کی مصالحت:

جب مسلمانوں نے دوسری تکبیر کہی تو اس کے بعد بہت سے گھر اور ان کی دیواریں گر گئیں۔ اس وقت پھر گھبرا کر وہ اپنے رؤسا اور اہل رائے کے پاس پہنچے اور کہنے لگے ''کیا تم اللہ کے عذاب کو نہیں دیکھ رہے ہو' اس پر انہوں نے جواب دیا: ''تمہارے علاوہ اور کوئی صلح کا مطالبہ نہیں کر رہا ہے'' اس پر سب لوگ آگے بڑھے اور ''صلح' صلح'' کی آوازیں لگانے لگے۔ مسلمانوں کو ان کی اندرونی حالت کا کچھ پتہ نہیں تھا۔ آخر کار اہل حمص کی مصالحت کو مسلمانوں نے اس شرط پر قبول کر لیا کہ مسلمان رومیوں کے مال کو چھوڑ دیں گے اور ان کی عمارتیں بھی چھوڑ دیں گے اور وہاں قیام نہیں کریں گے بلکہ انہیں' انہیں لوگوں کے قیام کے لیے چھوڑ دیں گے۔ بعض لوگوں نے دمشق کی صلح کے مطابق مصالحت کی کہ ہر جریب کے غلے پر ایک دینار ہو خواہ وہ خوشحال ہوں یا تنگ دست ہوں۔

## صلح کی شرائط:

بعض لوگوں نے بقدر وسعت (محصول ادا کرنے پر) مصالحت کی کہ اگر ان کا مال زیادہ ہو تو محصول زیادہ کر دیا جائے اور اگر کم ہو تو کم کر دیا جائے۔

دمشق اور اردن کا صلح نامہ بھی اسی قسم کا تھا۔ کچھ لوگوں نے خوشحالی ہو یا تنگ دستی' ہر حالت میں ایک رقم مقرر کر دی تھی اور کچھ لوگوں نے بقدر وسعت و طاقت ادا کرنے کا وعدہ کیا تھا۔

## حضرت ابوعبیدہؓ کے انتظامات:

حضرت ابوعبیدہؓ نے حضرت سمط بن اسود کو فرزندان معاویہ کے ساتھ اور اشعث بن میناس کو قبیلہ سکون کے ساتھ بھیجا۔ ان کے ساتھ ابن عابس اور مقداد قبیلہ ابلی میں تھے۔ حضرت بلالؓ اور خالدؓ لشکر میں تھے اور صباح بن شتیر اور ذہیل بن عطیہ اور

ذاشمستان بھی تھے۔ انہوں نے خود اپنے لشکر میں قیام کیا۔ اور حضرت عمرؓ کے پاس فتح کی اطلاع اور مال غنیمت کا پانچواں حصہ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے ہاتھ بھیجا۔ انہوں نے ہرقل کا حال بھی بتایا کہ اس نے دریا کو عبور کر لیا ہے اور جزیرہ پہنچا ہے اور وہ رہاء میں ہے۔ کبھی کہیں ہوتا ہے اور کبھی کہیں نمودار ہوتا ہے۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا پیغام:

حضرت عبداللہ بن مسعود حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آئے انہوں نے انہیں واپس بھیجا۔ پھر حضرت سعد بن ابی وقاصؓ کے پاس کوفہ بھیجا۔ پھر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کو یہ تحریر کیا:

''تم اپنے شہر میں قیام کرو اور شام کے بہادر اور طاقتور عربوں کو (جنگ میں شریک ہونے کی) دعوت دو۔ میں بھی انشاء اللہ امدادی فوج بھیجنا ترک نہیں کروں گا''۔

## فتح قنسرین:

ابوعثمان اور جاریہ کی روایت ہے کہ حضرت ابوعبیدہؓ نے فتح حمص کے بعد حضرت خالدؓ بن الولید کو قنسرین بھیجا۔ جب وہ شہر کے قریب پہنچے تو رومی سپاہی میناس کی قیادت میں ان کے مقابلے کے لیے آئے۔ میناس ہرقل کے بعد روم کا سب سے بڑا سپہ سالار تھا۔ فریقین کی جنگ شہر کے قریب ہوئی۔ میناس اور اس کے ساتھی بری طرح مارے گئے۔ تمام رومی بھی اس کے ساتھ مارے گئے اور ان میں سے کوئی باقی نہیں رہا۔

اہل علاقہ نے پیغام بھیجا کہ انہیں اہل عرب میں زبردستی جنگ میں لایا گیا تھا۔ وہ اپنی مرضی اور خوشی سے جنگ میں شریک نہیں ہوئے۔ حضرت خالدؓ نے ان کی (معذرت) قبول کر لی اور انہیں اپنی حالت پر چھوڑ دیا۔

## حضرت عمر اور خالد رضی اللہ عنہما:

**جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو یہ خبر ملی تو انہوں نے فرمایا'' خالدؓ نے اپنے آپ یہ حکم دیا۔ اللہ (حضرت) ابوبکرؓ پر رحم کرے وہ مجھ سے زیادہ مردم شناس تھے''۔**

حضرت عمرؓ نے خلیفہ ہونے کے بعد حضرت خالدؓ اور مثنیٰ کو معزول کر دیا تھا اور یہ فرمایا تھا:

''میں نے ان کو کسی الزام اور شک وشبہ کی بنا پر معزول نہیں کیا ہے بلکہ (اس کی اصلی وجہ یہ ہے کہ) لوگوں نے ان دونوں کو بہت عظیم شخصیت سمجھ لیا تھا۔ اس لیے مجھے یہ اندیشہ ہوا کہ کہیں وہ ان دونوں پر بھروسہ کر کے نہ بیٹھ جائیں''۔

جب قنسرین کا یہ واقعہ ہوا تو حضرت عمرؓ نے اپنی رائے سے رجوع کر لیا۔

حضرت خالدؓ بن الولید وہاں سے چل کر خاص شہر قنسرین کی طرف آئے تو اہل شہر قلعہ بند ہو گئے۔ حضرت خالدؓ نے فرمایا:

''اگر تم بادلوں میں بھی ہو گے تو اللہ ہمیں تمہاری طرف اٹھا کر لے جائے گا یا تمہیں ہمارے طرف اتار دے گا''۔

## شہر کی تباہی:

اس پر وہ اپنے معاملات پر غور کرنے لگے اور انہوں نے اہل حمص کا حشر یاد کیا تو انہوں نے اہل حمص کی طرح صلح کرنی چاہی مگر آپ نے صلح قبول نہیں کی، اور شہر کو تباہ کرنے پر اصرار کیا چنانچہ وہ شہر تباہ و برباد کر دیا گیا۔

## ہرقل کی پسپائی:

جب حمص اور قنسرین ہاتھوں سے نکل گئے تو ہرقل کو پیچھے ہٹنا پڑا' اس کی پسپائی کی وجہ یہ ہوئی کہ جب حضرت خالدؓ نے میناس کو قتل کر دیا اور اس کے بعد رومیوں کا صفایا ہوا اور حضرت خالدؓ نے قنسرین کے بیرونی علاقے سے صلح کر کے انہیں چھوڑ دیا تو عمر بن مالک کوفہ کی طرف سے نمودار ہو کر قرقیسا کی طرف سے نکل آئے۔ عبداللہ بن المعتم موصل کی طرف سے آئے اور ولید بن عقبہ قبیلہ تغلب اور جزیرہ کے عربوں کو لے کر نکلے انہوں نے ہرقل کی طرف سے جزیرے کے تمام شہروں کا محاصرہ کر لیا تھا۔ اہل جزیرہ جو حران رقہ' نصیبین میں تھے۔ جنگ میں شریک ہو گئے تھے۔ مگر جزیرے میں انہوں نے ولید کو چھوڑ دیا تھا تاکہ کوئی پیچھے سے ان پر نہ حملہ کر دے۔

## ناکہ بندی:

یوں حضرت خالدؓ اور عیاضؓ نے شام کی طرف سے اس کی ناکہ بندی کر دی اور حضرات عمرو عبیداللہ نے جزیرے کی طرف سے اس کی ناکہ بندی کی اس سے پہلے اس قسم کی کوئی ناکہ بندی نہیں کی گئی تھی۔ اسلام میں اس قسم کا یہ پہلا واقعہ ہے' پھر حضرت خالد رضی اللہ عنہ قنسرین کی طرف لوٹ گئے اور وہاں رہنے لگے۔ ان کی زوجہ محترمہ بھی ان کے پاس آ گئیں۔ جب انہیں معزول کر دیا گیا تو وہ کہنے لگے:

''(حضرت) عمرؓ نے مجھے شام کا حاکم بنایا پھر مجھے معزول کر دیا''۔

## سن میں اختلاف:

ابوجعفر طبری تحریر کرتے ہیں کہ ہرقل پھر قسطنطنیہ کی طرف روانہ ہوا اس کے روانہ ہونے اور شام چھوڑنے کے سن کے بارے میں اختلاف ہے۔ محمد ابن اسحاق کہتے ہیں کہ وہ ۱۵ھ میں روانہ ہوا اور سیف کہتے ہیں کہ وہ ۱۶ھ میں روانہ ہوا۔

## قسطنطنیہ کی طرف کوچ:

ابوالزہراء قشیری قبیلہ قشیر کے ایک شخص کے حوالے سے روایت کرتے ہیں کہ جب ہرقل رہاء سے نکلا تو اس نے وہاں کے باشندوں کو اپنے ساتھ لے جانا چاہا تو وہ بولے ''ہم بہتر طریقے سے رہتے ہیں'' انہوں نے اس کے ساتھ جانے سے انکار کر دیا اور وہ اس سے اور مسلمانوں دونوں سے الگ ہو گئے۔ سب سے پہلے جس نے انہیں نکلنے پر مجبور کیا وہ زیاد بن حنظلہ رضی اللہ عنہ تھے جو صحابی تھے اور عمر بن مالک کے مددگار اور قبیلہ عبد بن قصیٰ کے حلیف تھے۔ اس سے پہلے ہرقل وہاں سے روانہ ہو کر شمشاط آیا پھر اس نے قسطنطنیہ کا رخ کیا۔

## مسلمانوں کی خصوصیات:

ہرقل کو راستے میں ایک رومی ملا جو پہلے مسلمانوں کی قید میں تھا پھر وہ بھاگ نکلا تھا۔ ہرقل نے کہا ''مجھے اس قوم (مسلمان) کے حالات سے مطلع کرو''۔ وہ بولا ''میں آپ کو ان کے حالات اس طرح بتاؤں گا کہ گویا آپ انہیں اپنی آنکھوں سے دیکھ رہے ہیں۔ وہ دن کے وقت شہسوار ہیں اور رات کے وقت راہب (عبادت گزار) ہیں۔ وہ اپنی رعایا کا مال قیمت دے کر کھاتے ہیں اور جب گھروں میں داخل ہوتے ہیں تو سلام کرتے ہیں۔ جو کوئی ان سے جنگ کرتا ہے' وہ اس کے سامنے کھڑے ہو کر اس کا خاتمہ کر

دیتے ہیں''۔

اس پر ہرقل بولا ''اگر تم مجھ سے سچ بات کہتے ہو تو وہ میرے قدموں کے نیچے کی سرزمین کے ضرور وارث بنیں گے''۔

**الوداعی سلام:**

عبادہ اور خالد روایت کرتے ہیں کہ جب کبھی ہرقل بیت المقدس کی زیارت کرتا تھا تو شام سے رخصت ہوتے وقت اور روم جاتے ہوئے یہ کہا کرتا تھا:

''اے شام (سوریہ) تم پر سلام ہو یہ ایسے رخصت ہونے والے کا سلام ہے جس کی تمنا پوری نہیں ہوئی ہے اور وہ پھر لوٹ کر نہ آئے گا''۔

جب مسلمان حمص کی طرف متوجہ ہوئے تو وہ دریا پار کر کے رہاء آیا اور وہ وہاں اس وقت تک مقیم رہا جب تک کہ اہل کوفہ نمودار ہوئے۔ قنسرین فتح ہوا اور (سپہ سالار) میناس مارا گیا۔ پھر وہ شمشاط چلا گیا۔ جب وہ وہاں سے روم جانے لگا تو ایک ٹیلے پر چڑھ کر شام کے علاقے کی طرف دیکھتا رہا پھر یہ کہا ''اے سوریہ (شام) تم پر سلام ہو۔ یہ سلام ایسا ہے کہ اس کے بعد پھر اجتماع نہیں ہوگا اور کوئی رومی تمہاری طرف لوٹ کر نہیں آئے گا سوائے اس کے کہ وہ خوف زدہ ہو۔ یہ حالت اس وقت تک باقی رہے گی۔ جب تک کہ وہ منحوس لڑکا پیدا ہوگا۔ کاش کہ وہ پیدا نہ ہو کیونکہ اس کا کام بہت شیریں ہوگا اور اس کا انجام اہل روم کے لیے بہت تلخ ہوگا''۔

**شام سے رخصت:**

ابوالزہراء اور عمرو بن میمون روایت کرتے ہیں کہ جب ہرقل شمشاط سے روم کے اندر داخل ہونے کے ارادے سے روانہ ہوا تو اس نے شام کی طرف رخ کیا اور کہا:

''(اے شام!) میں اس سے پہلے تمہیں مسافر کی طرح سلام کرتا تھا مگر آج اے سوریہ! میں تمہیں الوداعی سلام کرتا ہوں اب تمہاری طرف کبھی کوئی رومی لوٹ کر نہیں آئے گا۔ سوائے اس صورت کے کہ وہ خوف زدہ ہوتا آنکہ ایک منحوس بچہ پیدا ہوگا۔ کاش کہ وہ پیدا نہ ہوتا''۔

**قلعوں کی ویرانی:**

یہ کہہ کر وہ روانہ ہو گیا اور قسطنطنیہ پہنچ گیا وہ اسکندریہ اور طرسوس کے درمیان قلعے والوں کو بھی اپنے ساتھ لیتا گیا تاکہ مسلمان انطاکیہ اور رومی شہروں کے درمیان آباد بستیوں میں سے نہ گذر سکیں اس نے ان قلعوں کو ویران کر دیا۔ چنانچہ مسلمانوں کو وہاں کوئی نہیں ملا بلکہ بعض اوقات رومی وہاں کمین گاہ میں پوشیدہ ہوتے تھے اور پیچھے رہنے والوں پر حملہ کرتے تھے اس وجہ سے مسلمان احتیاط کرنے لگے تھے۔

**فتح قیساریہ:**

خالد اور عبادہ روایت کرتے ہیں کہ جب ابوعبیدہؓ اور خالد رضی اللہ عنہ فحل سے حمص کی طرف لوٹے تو عمرو اور شرحبیل' بیسان کی طرف گئے اور ان دونوں نے اسے فتح کر لیا۔ اردن نے ان سے مصالحت کر لی۔ رومیوں کا لشکر اجنادین' بیسان اور غزہ میں اکٹھا ہوا۔ مسلمانوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو دشمن کے منتشر ہونے کا حال تحریر کیا تو حضرت عمرؓ نے یزید کو تحریر فرمایا کہ وہ آدمی بھیج کر ان کی

پشت گرم کریں اور معاویہ کو قیساریہ کی طرف روانہ کر دیں۔ انہوں نے (حضرت) عمرؓ کو لکھا کہ وہ ارطبون کا مقابلہ کریں اور علقمہ کو تحریر کیا کہ وہ فیقار کا مقابلہ کریں۔

## حضرت معاویہؓ کے نام خط:

حضرت عمرؓ نے (حضرت) معاویہؓ کے نام یہ خط تحریر کیا: ''حمد و ثناء کے بعد واضح ہو کہ میں نے تمہیں قیساریہ کا حاکم بنا دیا ہے تم وہاں جاؤ اور ان کے برخلاف اللہ سے مدد مانگو اور اس (دعاء) کا ورد زیادہ کرتے رہو:

لَا حَوْلَ وَ لَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ. اَللّٰهُ رَبُّنَا وَ ثِقَتُنَا وَ رَجَاؤُنَا وَ مَوْلَانَا نِعْمَ الْمَوْلٰى وَ نِعْمَ النَّصِيْرُ.

''اللہ ہی کے ذریعے قوت و اختیار حاصل ہوتا ہے۔ اللہ ہمارا پروردگار ہے۔ ہمارے بھروسہ اور امید (کا مرکز) ہے' وہی ہمارا آقا ہے۔ کیا ہی اچھا مولا اور مددگار ہے''۔

## اہل قیساریہ کو شکست:

(مذکورہ بالا) دونوں اشخاص وہاں پہنچے جہاں انہیں حکم دیا گیا ہے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بھی اپنا لشکر لے کر اہل قیساریہ کے پاس پہنچے انہیں شکست دے کر شہر کے اندر محصور کر دیا پھر انہوں نے لشکر کشی کی اور شکست کھائی بلکہ جب کبھی وہ حملہ کرتے تھے' شکست کھا کر اپنے قلعے کے اندر واپس چلے جاتے تھے۔

آخری مرتبہ جب وہ اپنے قلعوں سے نکلے تو نہایت جوش و خروش اور جاں نثاری کے جذبے کے ساتھ جنگ کرتے رہے' یہاں تک کہ میدان جنگ میں ان کے اسی ہزار سپاہیوں کی لاشیں گریں اور آخری شکست کھانے تک ان کے مقتولوں کی تعداد ایک لاکھ ہو گئی۔

## فتح کے قاصد:

انہوں نے فتح کا حال خاندان ضبیب کے دو افراد کے ذریعے بھیجا۔ پھر انہیں ان دونوں سے ضعف و کمزوری کا اندیشہ ہوا تو انہوں نے عبداللہ بن علقمہ فراسی اور زہیر بن الحلاب خثعمی کو روانہ کیا اور ان دونوں کو یہ حکم دیا کہ وہ ان دونوں کے پیچھے جا کر ان سے آگے بڑھ جائیں۔ چنانچہ ان دونوں نے ان دونوں کو پکڑ لیا۔ وہ سوئے ہوئے تھے۔ اس لیے یہ دونوں ان سے آگے بڑھ گئے۔

## فیقار سے گفتگو:

علقمہ بن مجزز بھی روانہ ہوئے انہوں نے غزہ کے قریب فیقار کا محاصرہ کر لیا۔ وہ خود علقمہ کے قاصد بن کر روانہ ہوئے۔ فیقار نے ایک شخص کو حکم دیا کہ وہ راستے میں (پوشیدہ ہو کر) بیٹھ جائے جب وہ گذریں تو انہیں قتل کر دیں۔ علقمہ کو اس بات کی خبر ہو گئی تو انہوں نے کہا ''میرے ساتھ میرے ہم خیال دوسرے لوگ بھی شریک ہیں۔ انہیں بھی اپنے ساتھ لاؤں گا'' اس پر اس نے اس آدمی کو پیغام بھیجا ''تم ان سے کوئی تعرض نہ کرو''۔

## فتح کی خوشی:

وہ اس کے پاس سے نکلے اور انہوں نے بھی وہی کہا جو عمر نے ارطبون کے ساتھ کیا تھا۔ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو فتح کی خبر ملی تو انہوں نے مسلمانوں کو جمع کیا اور خوشی کی رات منائی۔ انہوں نے اللہ کی حمد بیان کی اور فرمایا:

''تمہیں اللہ کی حمد کرنی چاہیے کہ اس نے قیساریہ فتح کرایا''۔

## جنگی قیدی:

(حضرت) معاویہؓ نے فتح سے پہلے اور فتح کے بعد بھی قیدیوں کو اپنے پاس روکے رکھا۔ آپ فرماتے تھے ''میخائیل جو سلوک ہمارے قیدیوں کے ساتھ کرے گا۔ وہی سلوک ہم ان کے قیدیوں کے ساتھ کریں گے''۔

اس طرح وہ مسلمان قیدیوں کو تکلیف دینے سے باز رہا یہاں تک کہ انہیں فتح حاصل ہوئی۔

## فتح بیسان:

جب حضرت علقمہؓ غزہ کی طرف متوجہ تھے اور حضرت معاویہ قیساریہ کی طرف روانہ ہوئے تو حضرت عمرو بن العاص ارطبون کی طرف روانہ ہوئے۔ ان کے ساتھ ہراول دستے پر شرحبیل بن حسنہ تھے۔ انہوں نے اردن کے انتظام کے لیے ابوالاعور کو اپنا جانشین بنایا اور اپنے لشکر کے دونوں بازوؤں پر عبداللہ بن عمرو اور قتادہ بن تمیم مالکی کو سردار مقرر کیا' اس کے بعد انہوں نے اس ارادے سے کوچ کیا کہ اجنادین کے مقام پر روم کے خلاف صف آرائی کریں' رومی لشکر اپنے قلعوں اور خندقوں میں تھا اور ان کا (سپہ سالار) ارطبون تھا جو رومیوں کا سب سے بڑا سیاست داں' بہت گہرا مدبر اور چالاک سپہ سالار تھا۔ اس نے رملہ کے مقام پر بہت بڑا لشکر بھیج رکھا تھا اور ایلیاء کے مقام پر بھی اس کا لشکر جرار موجود تھا۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے جنگی انتظامات:

حضرت عمرو بن العاصؓ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو یہ تمام اطلاعات بھیج دی تھیں جب ان کے پاس حضرت عمرو کا خط آیا تو وہ فرمانے لگے:

''ہم نے روم کے ارطبون کا عرب کے ارطبون سے مقابلہ کرایا ہے' دیکھو کیا نتیجہ نکلتا ہے'' حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ شام کے علاقے کے ہر امیر لشکر کے لیے فوجی امداد بھیجا کرتے تھے۔ لہٰذا جب انہیں یہ خط موصول ہوا کہ رومی لشکر مختلف مقامات پر پہنچا ہوا ہے' تو انہوں نے حضرت یزید ابن سفیان کو تحریر کیا کہ وہ معاویہ کو سواروں کی فوج کے ساتھ قیساریہ بھیجے اور خود معاویہ کو تحریر فرمایا کہ انہیں اہل قیساریہ سے جنگ کرنے کے لیے امیر مقرر کیا گیا ہے تاکہ وہ انہیں حضرت عمرو بن العاصؓ کے خلاف (مقابلہ کرنے) سے روکیں۔ حضرت عمروؓ نے علقمہ بن حکیم الفراسی اور مسروق بن فلان العکی کو اہل ایلیاء کے برخلاف جنگ کرنے کے لیے مقرر کیا تھا اس لیے وہ اہل ایلیاء کے مقابلے کے لیے گئے اور انہیں حضرت عمرو کے مقابلے سے روک لیا تھا۔ نیز انہوں نے ابوایوب مالکی کو رملہ روانہ کیا تھا۔ جہاں کی (رومی فوج کا سردار) تذارق تھا۔ انہیں اس کا مقابلہ کرنا تھا۔

## ارطبون سے گفتگو:

جب حضرت عمرو بن العاص کو لگاتار فوجی امداد ملی تو انہوں نے محمد بن عمرو کو علقمہ اور مسروق کی مدد کے لیے اور عمارہ ابن عمرو بن امیہ ضمری کو ابوایوب کی امداد کے لیے بھیجا اور خود عمرو بن العاص اجنادین میں مقیم ہوئے وہ ارطبون سے کوئی معاملہ طے نہیں کر سکے اور نہ وہ قاصدوں کے ذریعے مراسلات کرنے سے مطمئن ہوئے۔ وہ خود ایک قاصد کی حیثیت سے اس کے پاس گئے اسے اپنا پیغام پہنچایا اور اس کی گفتگو سنی اس کے ساتھ انہوں نے اس کے قلعوں کا بغور مشاہدہ کیا اور جو وہ چاہتے تھے وہ تمام باتیں معلوم کر لیں۔

## ارطبون کی بدنیتی:

ارطبون نے اپنے دل میں خیال کیا" خدا کی قسم! یہ عمرو ہے یا وہ شخص ہے جس کی رائے پر عمرو عمل کرتا ہے لہٰذا میں اسے قتل کر کے اپنی قوم کے لیے بہت بڑا کارنامہ انجام دوں گا"۔

پھر اس نے محافظ کو بلایا اور ان کے قتل کے بارے میں پوشیدہ طور پر یہ بات کہی" تم یہاں سے نکل کر فلاں مقام پر کھڑے ہو جاؤ۔ جب یہ شخص تمہارے پاس سے گذرے تو تم اسے قتل کر دو" حضرت عمرو یہ بات سمجھ گئے آپ نے فرمایا۔

## حضرت عمرو کا تدبر:

آپ کی اور ہماری گفت وشنید ہوگئی ہے۔ آپ کی باتوں کا مجھ پر بہت گہرا اثر ہوا ہے میں ان دس آدمیوں میں سے ایک ہوں جنہیں حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے اس حاکم کے ساتھ بھیجا ہے تا کہ ہم اس کی امداد کریں اور اسے مشورہ دیں۔ میں لوٹ کر انہیں ابھی لاتا ہوں اگر انہوں نے وہ باتیں منظور کر لیں جو آپ نے میرے سامنے پیش کی ہیں تو سمجھ لو کہ امیر نے اور اہل لشکر نے وہ باتیں منظور کر لیں اور اگر انہوں نے وہ باتیں منظور نہیں کیں تو آپ انہیں بحفاظت ان کے ٹھکانے پر پہنچا دیں گے اس وقت آپ کو اپنے معاملے کا اختیار ہوگا"۔

ارطبون نے یہ بات مان لی اور ایک آدمی کو بلا کر چپکے سے کہا کہ وہ فلاں آدمی کے پاس جائے اور اسے میرے پاس بھیج دے" اس طرح وہ آدمی اس کے پاس لوٹ آیا۔ پھر اس نے حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے کہا:

آپ جا کر اپنے ساتھیوں کو لے آئیں' حضرت عمرو نکل آئے اور فیصلہ کیا کہ پھر وہ واپس نہیں آئیں گے۔ رومی (ارطبون) کو بھی معلوم ہوگیا کہ وہ دھوکے میں آ گیا ہے چنانچہ وہ بولا" اس آدمی نے مجھے دھوکہ دیا ہے۔ یہ سب سے بڑا سیاست داں ہے"۔

## حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کی تعریف:

جب حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو یہ بات معلوم ہوئی تو آپ نے فرمایا" عمرو (بن العاص) اس پر غالب آ گیا' اللہ عمرو کا بھلا کرے" اس کے بعد حضرت عمرو رضی اللہ عنہ نے اس کا مقابلہ کیا انہیں اس کی تمام راز کی باتیں معلوم ہوگئی تھیں لہٰذا جنگ شروع ہوئی اور اجنادین کے مقام پر شدید جنگ ہوئی جیسا کہ یرموک کی جنگ تھی۔ اتنی گھمسان کی لڑائی تھی کہ مقتولوں کی تعداد بہت زیادہ ہوگئی آخر کار ارطبون اپنے لشکر کو لے کر بھاگا اور ایلیاء جا کر اس نے پناہ لی۔ حضرت عمرو رضی اللہ عنہ اجنادین میں فروکش رہے۔

## ایلیاء میں پناہ:

جب ارطبون ایلیاء پہنچا تو مسلمانوں نے اس کے لیے راستہ کھول دیا۔ یہاں تک کہ وہ شہر کے اندر داخل ہوگیا۔ اس نے مسلمانوں کو اجنادین بھجوا دیا۔ چنانچہ علقمہ مسروق محمد بن عمرو اور ابوایوب حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کے پاس اجنادین پہنچ گئے۔

## ارطبون کا خط:

ارطبون نے (حضرت) عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کی طرف یہ خط تحریر کیا:

"آپ میرے دوست اور میرے مشابہ اور ہم پلہ ہیں۔ آپ کی اپنی فوج میں (سیاست دانی کے لحاظ سے) وہی حیثیت ہے جو میری اپنی قوم میں ہے۔ خدا کی قسم! آپ اجنادین کے بعد فلسطین کا کوئی حصہ بھی فتح نہیں کر سکیں گے۔ آپ لوٹ

جائیں اور کسی قسم کا گھمنڈ نہ کریں ورنہ آپ کا بھی وہی حشر ہوگا جو آپ سے پہلے آئے تھے اور شکست کھا کر گئے''۔

## خط کا جواب:

حضرت عمرو نے ایک آدمی کو بلایا جو رومی زبان جانتا تھا اسے ارطبون کے پاس بھیجا اور فرمایا ''تم انجان اور ناواقف بنے رہنا اور جو وہ کہے اسے غور سے سننا اور اس کے بعد آکر مجھے اس کی باتیں بتاؤ''۔ اس کے بعد انہوں نے ارطبون کو یہ لکھا:

''آپ کا خط مجھے موصول ہوا آپ اپنی قوم میں میرے ہم پلہ اور نظیر ہیں۔ آپ جان بوجھ کر میری فضیلت سے ناواقف بنے ہوئے ہیں ورنہ آپ کو اس بات کا بخوبی علم ہے کہ میں اس ملک کا فاتح ہوں۔ آپ فلاں تین وزراء کو بلوائیے اور ان کے سامنے میرا خط پڑھ کر سنائیے اور وہ میرے اور آپ کے درمیان کی (خط و کتابت) پر غور کریں گے''۔

قاصد (یہ خط لے کر) حسب ہدایت روانہ ہوا۔ جب وہ ارطبون کے پاس آیا تو اس نے لوگوں کے سامنے وہ خط کیا۔ اس نے وہ خط پڑھوایا تو سب ہنسنے لگے اور تعجب کرنے لگے وہ ارطبون سے مخاطب ہو کر کہنے لگے:

''تمہیں کہاں سے یہ معلوم ہوا کہ وہ اس علاقے کا فاتح نہیں ہے''۔ وہ بولا ''اس علاقے کا مالک وہ شخص ہے جس کا نام عمرؓ ہے اس کے تین حروف ہیں''۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو خط:

وہ قاصد (یہ معلومات لے کر) حضرت عمرو بن العاص کے پاس واپس آیا۔ اس وقت انہیں پتہ چلا کہ وہ (حضرت) عمر (ابن الخطاب) ہیں۔ انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو امداد کے لیے خط لکھا اور یہ تحریر کیا ''میں بہت سخت جنگ لڑ رہا ہوں تاہم میں نے ملک کو آپ کے لیے تیار کر دیا ہے آگے جیسے آپ کی رائے ہو''۔

## سفر کا اعلان:

جب حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس یہ خط پہنچا تو انہیں یقین ہو گیا کہ عمرو بن العاصؓ نے یہ بات پورے علم کے بعد لکھی ہوگی۔ پھر انہوں نے (اپنے سفر کا) اعلان کرایا اور روانہ ہو گئے۔ آپ نے جابیہ کے مقام پر قیام کیا۔

حضرت عمرؓ شام کی طرف کل چار مرتبہ روانہ ہوئے تھے' پہلی مرتبہ آپ گھوڑے پر سوار تھے دوسری مرتبہ اونٹ پر تھے۔ تیسری مرتبہ روانہ ہوئے مگر طاعون کی وباء کی وجہ سے لوٹ آئے تھے' چوتھی مرتبہ گدھے پر سوار ہو کر وہاں داخل ہوئے۔

## سپہ سالاروں کی ملاقات:

حضرت عمرؓ نے روانہ ہونے سے پہلے مدینہ میں اپنا جانشین مقرر کر دیا تھا۔ اس کے بعد آپ روانہ ہوئے آپ نے اپنی روانگی کی اطلاع تمام سپہ سالاروں کو دے دی تھی کہ وہ جابیہ کے مقام پر آپ سے ملاقات کریں۔ آپ نے دن بھی مقرر کر دیا تھا اور یہ بھی ہدایت کی تھی کہ تمام سپہ سالار اپنے جانشین مقرر کر کے آئیں۔ چنانچہ جابیہ کے مقام وہ پہنچے۔ سب سے پہلے یزید بن ابی سفیان نے آپ سے ملاقات کی پھر حضرت ابو عبیدہؓ آئے پھر حضرت خالد رضی اللہ عنہ آئے وہ گھوڑوں پر سوار اور ریشم اور قیمتی لباس میں ملبوس تھے۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی نکتہ چینی:

آپ اترے اور پتھر لے کر ان کی طرف پھینکتے ہوئے فرمانے لگے: ''کتنی جلدی تم لوگوں نے اپنا طریقہ بدل دیا ہے تم اس

لباس میں میرا استقبال کر رہے ہو تم دو سال کے اندر شکم سیر ہو گئے اور اپنے آپے سے باہر ہو گئے ہو خدا کی قسم! اگر تم دو سو سال کے بعد بھی یہ کام کرتے تو تمہارے بجائے میں دوسروں کو مقرر کرتا''۔

وہ بولے: ''ہم ہتھیاروں سے بھی مسلح ہیں'' آپ نے فرمایا ''تو پھر یہ بات درست ہے'' اس کے بعد آپ جابیہ میں داخل ہوئے۔ اس وقت حضرت عمرو بن العاصؓ اور شرحبیل اجنادین میں تھے انہوں نے اپنا مقام نہیں چھوڑا۔ 5

## فتح بیت المقدس:

حضرت سالم بن عبداللہ بیان کرتے ہیں ''جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ جابیہ آئے تو ایک یہودی آپ سے کہنے لگا:

''اے امیر المومنین! آپ اپنے گھر واپس نہ جائیں جب تک کہ اللہ ایلیاء (بیت المقدس) آپ کو فتح نہ کرائے''۔

ابھی حضرت عمرؓ جابیہ کے مقام ہی پر تھے کہ آپ نے گھوڑسواروں کے ایک دستے کو دیکھا جو آپ کی طرف آ رہا تھا۔ جب وہ قریب آئے تو مسلمانوں نے تلواریں نکال لیں۔

حضرت عمرؓ نے فرمایا ''یہ لوگ پناہ لینے کے لیے آ رہے ہیں تم انہیں پناہ دو''۔

آخر کار معلوم ہوا کہ یہ لوگ ایلیاء کے شہری ہیں انہوں نے جزیہ ادا کرنے کے معاہدے پر مصالحت کر لی اور آپ کے لیے شہر کھول دیا۔

## دجال کے بارے میں سوال:

جب شہر فتح ہو گیا تو آپ نے اس یہودی کو بلوایا کیونکہ آپ کو یہ بتایا گیا کہ وہ (وسیع) معلومات رکھتا ہے۔ آپ نے اس سے دجال کے بارے میں دریافت کیا۔ کیونکہ آپ دجال کے بارے میں لوگوں سے ہمیشہ دریافت کرتے رہتے تھے۔

یہودی بولا: ''اے امیر المومنین! آپ اس کے بارے میں کیوں پوچھ رہے ہیں؟' خدا کی قسم! آپ کی عرب قوم دس گز کے فاصلے پر لد کے دروازے کے قریب اسے قتل کر دے گی''۔

## یہودی کی پیشین گوئی:

حضرت سالم سے ایک دوسری روایت منقول ہے کہ حضرت عمرؓ شام میں داخل ہوئے تو دمشق کا ایک یہودی ملا۔ وہ بولا:

''السلام علیکم یا فاروق رضی اللہ عنہ! آپ ایلیاء کے مالک ہیں۔ خدا کی قسم! آپ واپس نہیں جائیں گے جب تک اللہ ایلیاء کو (آپ کے لیے) فتح نہیں کرے گا''۔

اہل ایلیاء نے حضرت عمروؓ بن العاص کو بہت تنگ کیا تھا اور حضرت عمروؓ نے بھی انہیں بہت زچ کیا تھا۔ تاہم نہ تو وہ ایلیاء کو فتح کر سکے اور نہ رملہ کو مفتوح بنا سکے۔

## اہل ایلیاء کی مصالحت:

جب حضرت عمرؓ جابیہ کے مقام پر لشکر انداز تھے اس وقت (اچانک) مسلمان ہتھیاروں کی طرف لپکے۔ آپ نے پوچھا ''کیا بات ہے'' وہ بولے ''کیا آپ گھوڑوں اور تلواروں کو نہیں دیکھ رہے ہیں؟'' اس پر آپ نے نظر دوڑائی تو آپ نے ایک فوجی دستہ دیکھا جن کی تلواریں چمک رہی تھیں۔ آپ نے فرمایا ''یہ لوگ پناہ گزیں ہیں۔ تم ان سے مت ڈرو بلکہ انہیں پناہ دو'' جب انہیں پناہ

دی گئی تو معلوم ہوا کہ یہ لوگ ایلیاء کے باشندے ہیں' انہوں نے آپ سے صلح نامہ لکھوایا۔ ایلیاء کا تمام علاقہ اور رملہ کا تمام علاقہ کی طرف سے انہوں نے آپ سے صلح کر لی۔ اس طرح فلسطین کے علاقے کے دو حصے ہو گئے' ایک حصے کا تعلق ایلیاء والوں سے تھا اور دوسرے حصے کا تعلق اہل رملہ سے تھا۔ اس کے دس اضلاع ہیں۔ فلسطین شام کے برابر ہے مذکورہ بالا یہودی بھی صلح کے وقت موجود تھا۔ حضرت عمرؓ نے اس سے دجال کے بارے میں دریافت کیا وہ بولا ''دجال بنیامین کی اولاد میں سے ہوگا اور تم خدا کی قسم! اے اقوام عرب! لد کے دروازے سے دس گز سے کچھ زیادہ کے فاصلے پر اسے قتل کرو گے''۔

خالد اور عبادہ روایت کرتے ہیں کہ ایلیاء اور رملہ کے عوام نے تمام اہل فلسطین کی طرف سے مصالحت کی تھی کیونکہ ارطبون اور تذارق حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی جابیہ کی آمد پر مصر چلے گئے تھے اور اس کے بعد موسم گرما کی فوجی مہم میں مارے گئے تھے۔

## آمد کی وجہ:

ایک روایت یہ ہے کہ حضرت عمرؓ شام اسی وجہ سے آئے کہ حضرت ابوعبیدہؓ جب بیت المقدس گئے تھے تو وہاں کے باشندوں نے شام کے دیگر شہروں کی صلح کے مطابق مصالحت کی درخواست کی نیز یہ کہ اس صلح کی تکمیل حضرت عمر ابن الخطابؓ کے ہاتھوں انجام پذیر ہو۔ انہوں نے اس بارے میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو مدینے خط لکھا لہٰذا حضرت عمرؓ وہاں سے روانہ ہو گئے۔

عدی بن سہل کی روایت ہے کہ جب اہل شام نے اہل فلسطین کے برخلاف حضرت عمرؓ سے امداد طلب کی تو آپ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اپنا جانشین بنایا اور ان کی امداد کے لیے آپ بذاتِ خود روانہ ہوئے اس وقت حضرت علیؓ نے فرمایا:

''آپ بذاتِ خود کہاں جا رہے ہیں؟ آپ ایک سخت دشمن کا قصد کر رہے ہیں''۔

آپ نے فرمایا: ''میں حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی موت سے پہلے دشمن سے جلد جہاد کرنا چاہتا ہوں کیونکہ اگر (حضرت) عباسؓ رخصت ہو گئے تو شر و فساد پھیل جائے گا اور یہ سلسلہ منقطع ہو جائے گا''۔

(یہی راوی آگے چل کر) بیان کرتا ہے کہ جب اہل فلسطین سے مصالحت شروع ہوئی تو حضرت عمروؓ اور شرحبیل بھی حضرت عمرؓ کے پاس جابیہ پہنچ گئے تھے اور وہ صلح نامہ کی تحریر کے موقع پر موجود تھے۔

## صلح نامہ کا مضمون:

خالد اور عبادہ روایت کرتے ہیں۔ ''جب عمرؓ نے جابیہ کے مقام پر اہل ایلیاء سے صلح کی اور ہر ضلع کے لیے صرف ایک ہی صلح نامہ لکھا مگر اہل ایلیاء اس سے مستثنیٰ تھے۔ صلح نامہ اس مضمون کا تھا:

''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ اللہ کے بندے (حضرت) عمرؓ امیر المؤمنین نے اہل ایلیاء کو ان کی جانوں' مالوں کی پناہ دی ہے۔ ان کے گرجا' صلیبیں' بیمار' تندرست اور تمام مذاہب کے لوگ پناہ میں رہیں گے۔ ان کے گرجاؤں میں کوئی نہیں رہے گا نہ وہ گرائے جائیں گے' اور ان کی عمارت کی کوئی چیز توڑی نہیں جائے گی اور نہ ان کی صلیب اور مال کی کسی چیز کو نقصان پہنچایا جائے گا۔ اور یہودیوں میں سے ان کے ساتھ کوئی ایلیاء میں نہیں رہے گا۔

## صلح کی شرائط:

اہل ایلیاء کے لیے ضروری ہے کہ وہ اسی طرح جزیہ ادا کریں جس طرح دوسرے شہروں کے لوگ ادا کر رہے ہیں۔ ان کے

لیے یہ بھی ضروری ہے کہ وہ رومیوں اور چوروں کو وہاں سے نکال دیں۔ بہر حال جو کوئی وہاں سے نکلے گا اس کے جان و مال کی اس وقت تک حفاظت کی جائے گی۔ جب تک کہ وہ امن کی جگہ پر پہنچ جائیں اور جو کوئی وہاں رہنا پسند کرے گا تو اس کی بھی حفاظت کی جائے گی اور اسے بھی اہل ایلیاء کی طرح جزیہ ادا کرنا ہوگا۔ اہل ایلیاء میں سے بھی جو کوئی رومیوں کے ساتھ اپنے جان و مال کے ساتھ جانا چاہے اور اپنی صلیبوں اور دوسری مذہبی چیزوں کو لے کر جانا چاہے تو ان کے جان و مال اور سامان کی حفاظت کی جائے گی۔ تا آنکہ وہ اپنے ٹھکانے پر پہنچ جائیں۔

## زمینداروں کے لیے رعایت:

فلاں شخص کے قتل سے پہلے' جو زمیندار اور کسان ہیں' انہیں یہ اختیار حاصل ہے کہ اگر وہ چاہیں تو اہل ایلیاء کی طرح جزیہ ادا کریں اور جو چاہے وہ اہل روم کے ساتھ جا سکتا ہے اور جو چاہے وہ اپنے اہل وعیال کی طرف لوٹ سکتا ہے۔ ان کسانوں سے کوئی محصول نہیں لیا جائے گا جب تک کہ ان کی فصل نہ تیار ہو جائے۔

جو کچھ اس عہد نامہ میں لکھا گیا ہے اس کے لیے اللہ' اس کے رسول' خلفاء اور مومنین ذمہ دار ہیں بشرطیکہ یہ لوگ اپنا واجب الادا جزیہ ادا کریں۔ اس کے گواہ مندرجہ ذیل (حضرات) ہیں۔

(۱) خالد بن الولیدؓ (۲) عمرو بن العاصؓ (۳) عبدالرحمٰن بن عوفؓ (۴) معاویہ بن ابی سفیانؓ۔ یہ (عہد نامہ) ۱۵ھ میں لکھا گیا۔

## دوسرے معاہدے کا مضمون:

مسلمانوں کے دوسرے معاہدے اہل لد کے معاہدے کے مطابق تھے (جو مندرجہ ذیل ہے)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یہ (عہد نامہ) اللہ کے بندے (عمرؓ) امیر المومنین نے اہل لد اور جو کوئی اہل فلسطین میں سے ان کے ساتھ شامل ہو' تحریر کیا ہے۔

وہ ان کے جان و مال' کلیساؤں' صلیبوں' بیمار و تندرست اور تمام افراد ملت کی حفاظت کا ذمہ لیتے ہیں۔ ان کے گرجاؤں میں کوئی نہیں رہے گا اور نہ یہ منہدم ہوں گے اور نہ ان کی کسی چیز کو نقصان پہنچایا جائے گا خواہ ان کی صلیبیں ہوں یا مال و اسباب ہو' ان کے دین کے معاملے میں زبردستی نہیں کی جائے گی اور نہ ان میں سے کسی شخص کو نقصان پہنچایا جائے گا۔

## جزیہ کی ادائیگی:

اہل لد کے لیے اور ان کے ساتھ اہل فلسطین میں سے جو کوئی شامل ہو۔ یہ ضروری ہے کہ وہ اسی طرح جزیہ ادا کریں جس طرح شام کے دوسرے شہر کے لوگ ادا کرتے ہیں اور اگر وہ (یہاں سے) جانا چاہیں تو ان کے لیے بھی وہی مذکورہ بالا شرائط ہیں۔

## فلسطین کے دو حصے:

آپ نے فلسطین کے دو حصے قائم کر دیئے۔ ایک نصف حصے پر علقمہ بن حکیم کو مقرر کیا ان کا مرکز رملہ تھا اور اس کے دوسرے نصف حصے پر علقمہ بن مجزز کو مقرر کیا اور ان کا مرکز ایلیاء مقرر رہوا۔ چنانچہ ان میں سے ہر ایک سردار اپنے لشکر کے ساتھ اسی عمل داری میں پہنچ گیا۔

## فلسطین کے حکام:

حضرت سالم بیان کرتے ہیں کہ علقمہ بن مجزز کو ایلیاء پر اور علقمہ بن حکیم کو رملہ پر حاکم مقرر کیا گیا ان کے ساتھ وہ فوج تھی جو حضرت عمرو بن العاصؓ کے ہمراہ تھی۔ حضرت عمرو اور شرحبیل کو جابیہ بلا لیا گیا جب وہ دونوں وہاں پہنچے تو انہوں نے حضرت عمرؓ کے گھٹنے چومے اور حضرت ان دونوں سے بغل گیر ہوئے۔

## گھوڑے کی خرابی:

عبادہ اور خالد دونوں روایت کرتے ہیں کہ جب حضرت عمرؓ نے اہل ایلیاء کو امان دی اور وہاں فوج کو ٹھہرایا تو آپ جابیہ سے بیت المقدس (کی زیارت) کے لیے روانہ ہوئے۔ آپ نے دیکھا کہ آپ کا گھوڑا لنگڑا رہا ہے۔ آپ اس پر سے اتر گئے۔ پھر آپ کے لیے عمدہ گھوڑا لایا گیا۔ آپ اس پر سوار ہوئے تو وہ اکڑ کر چلنے لگا تو آپ اس پر سے اتر گئے اور اس کے منہ پر اپنی چادر مارتے ہوئے فرمایا ''اللہ تجھے غارت کرے کس نے تجھے یہ (چال) سکھائی ہے''۔ پھر آپ نے اپنے گھوڑے کو طلب فرمایا اور اسے ٹھیک کر کے اس پر سوار ہوئے اور اس پر چلتے رہے' تا آنکہ آپ بیت المقدس پہنچ گئے۔ ابو صفیہ کے قبیلہ شیبان کے ایک بوڑھے سے یہ روایت سنی کہ وہ کہتا ہے۔

''جب حضرت عمرؓ شام آئے تو آپ کے لیے ایک نہایت عمدہ گھوڑا مہیا کیا گیا۔ آپ اس پر سوار ہوئے۔ جب وہ چلا تو وہ آپ کو زور زور سے ہلانے لگا۔ اس پر آپ اتر گئے اور اس کے منہ پر مارتے ہوئے فرمایا ''اللہ تمہیں کچھ نہ سکھائے۔ کس نے تمہیں یہ تعلیم دی ہے کہ تم اکڑ کر چلو'' آپ اس سے پہلے اور اس کے بعد پھر کسی عمدہ گھوڑے پر سوار نہیں ہوئے۔

ایلیاء (فلسطین) اور اس کی سرزمین آپ کے دستِ مبارک پر فتح ہوئی سوائے اجنادین کے' جو حضرت عمروؓ کے ہاتھوں مفتوح ہوا۔ اور قیساریہ کو حضرت معاویہؓ نے فتح کیا۔

## بیت المقدس کی زیارت:

ابو عثمان اور ابو حارثہ روایت کرتے ہیں کہ ایلیاء اور اس کا علاقہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں ماہ ربیع الآخر میں ۱۷ھ میں مفتوح ہوا۔

ابو مریم بیان کرتے ہیں ''میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ ایلیاء کی فتح میں شریک تھا۔ آپ جابیہ سے روانہ ہوئے یہاں تک کہ آپ ایلیاء آئے پھر وہاں سے چل کر مسجد بیت المقدس میں داخل ہوئے پھر چلے تو محراب داؤد میں پہنچ گئے۔ ہم اس وقت آپ کے ساتھ تھے وہاں پہنچ کر آپ نے حضرت داؤد علیہ السلام کے سجدہ کرنے والی آیت تلاوت فرمائی اس کے بعد سجدہ کیا۔ ہم نے بھی آپ کے ساتھ سجدہ کیا۔

## بیت المقدس میں نماز:

حضرت رجاء بن حیوۃ ایک عینی شاہد کے حوالے سے بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ جابیہ سے ایلیاء تشریف لائے تو مسجد کے دروازے کے قریب آپ نے فرمایا ''میرے پاس کعب کو لاؤ'' جب آپ دروازے پر پہنچے تو آپ نے فرمایا 'لبیک' اے اللہ میں تیری خدمت میں حاضر ہوں اور اس طرح آیا ہوں جس طرح تجھے پسند ہے''۔ پھر آپ نے حضرت داؤد علیہ السلام کے محراب کا

رات کے وقت قصد کیا اور وہاں نماز پڑھی۔ تھوڑی دیر کے بعد فجر نمودار ہوئی تو آپ نے مؤذن کو اقامت کہنے کا حکم دیا۔ پھر آپ نے آگے بڑھ کر لوگوں کو نماز پڑھائی اور نماز میں سورۂ ص پڑھی اور اس میں سجدۂ تلاوت ادا فرمایا۔ پھر آپ نے دوسری رکعت میں کھڑے ہو کر سورۂ بنی اسرائیل کی ابتدائی آیات تلاوت فرمائیں پھر رکوع کیا۔

## قبلہ کا رخ:

جب آپ لوٹنے لگے تو آپ نے فرمایا ''میرے پاس کعب کو لاؤ'' جب وہ آئے تو آپ نے فرمایا ''تمہاری رائے میں ہم کس طرف مصلیٰ مقرر کریں'' وہ بولے ''صخرہ کی طرف'' آپ نے فرمایا ''اے کعب! تمہارے اندر ابھی تک یہودیت کا شائبہ ہے میں نے دیکھا کہ تم نے اپنے جوتے اتار دیئے تھے'' وہ بولے ''میں چاہتا ہوں کہ میں یہاں براہ راست اپنے قدم رکھوں'' آپ نے فرمایا ''میں نے تمہیں دیکھ لیا تھا'' ہم اس کا قبلہ شروع میں رکھیں گے جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہماری مساجد کا قبلہ اس کے ابتداء میں رکھا تھا۔ کیونکہ ہمیں صخرہ کی طرف (نماز پڑھنے کا) حکم نہیں دیا گیا ہے۔ بلکہ ہمیں کعبہ کی طرف (نماز پڑھنے کا حکم دیا گیا ہے)'' لہٰذا آپ نے قبلہ آگے رکھا۔

## کعب کی تکبیر:

پھر آپ مصلیٰ سے اس مقام پر آ گئے جہاں رومیوں نے بنو اسرائیل کے زمانے میں بیت المقدس کو ہندسہ بنا دیا تھا۔ جب آپ وہاں پہنچے تو انہوں نے کچھ حصے کو ظاہر کیا اور باقی حصے کو چھوڑ دیا۔ آپ نے فرمایا:

''جیسا میں کروں ویسا تم کرو'' اتنے میں آپ نے نعرۂ تکبیر پیچھے سے سنا۔ آپ نے فرمایا ''یہ کیا ہے'' لوگوں نے کہا ''کعب نے تکبیر کہی ہے اور اس کی تکبیر پر لوگوں نے بھی تکبیر کہی ہے'' آپ نے فرمایا: ''اسے میرے پاس لاؤ''۔ چنانچہ وہ پیش کیے گئے۔ اس وقت انہوں نے کہا:

## نبی کی پیشین گوئی:

اے امیر المؤمنین! آج کچھ میں نے کہا ہے اس کے بارے میں پانچ سو برس قبل ایک نبی نے پیشین گوئی کی تھی' آپ نے فرمایا ''وہ کیسے ہوئی'' وہ بولے: ''رومیوں نے بنی اسرائیل پر حملہ کیا تھا اور وہ ان کے مطیع ہو گئے تھے اس وقت انہوں نے اس کو تباہ کر دیا تھا اس کے بعد اہل فارس نے اہل روم پر حملہ کیا تو انہوں نے بنی اسرائیل پر زیادتیاں کیں۔ پھر اہل روم ان پر غالب آ گئے تا آنکہ آپ حاکم ہوئے۔

اللہ نے اس حالت میں ایک نبی بھیجا انہوں نے یہ فرمایا:

''اے اوروشلم (بیت المقدس) تمہیں خوش خبری ہو۔ تمہارے پاس فاروق آئے گا۔ جو تمہیں پاک وصاف کرے گا''۔

قسطنطنیہ بھی ایک نبی بھیجے گئے انہوں نے اس کے ٹیلے پر کھڑے ہو کر یہ ارشاد فرمایا:

## قسطنطنیہ کے لیے بد دعا:

''اے قسطنطنیہ! تیرے باشندوں نے میرے گھر کے ساتھ کیا کیا۔ انہوں نے اس کو ویران کر دیا۔ اور تجھے میرے عرش کے مشابہ بنا دیا۔ اب میں نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ میں بھی تجھے ویران کر دوں کہ تیرے پاس آ کر کوئی پناہ نہ لے اور نہ کوئی تیرا سایہ تلاش

کرے؟ چنانچہ شام ہوتے ہی وہاں کوئی چیز نہیں رہی۔

ربیعۃ الشامی نے بھی اسی قسم کی روایت کی ہے' اس میں اضافہ یہ ہے تیرے پاس فاروق رضی اللہ عنہ میرے فرماں بردار لشکر کو لے کر آئے گا اور وہ اہل روم سے تیرا انتقام لے گا'' انہوں نے قسطنطنیہ کے بارے میں یہ فرمایا:

''میں تجھے چٹیل میدان چھوڑوں گا۔ سورج تیرے سر پر ہوگا۔ تیری طرف کوئی پناہ نہیں لے گا اور نہ کوئی تیرے زیر سایہ ہوگا''۔

## طلاء:

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ''میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ ایلیاء میں موجود تھا ایک دفعہ جب کہ حضرت عمرؓ لوگوں کو کھانا کھلا رہے تھے تو آپ کے پاس ایک راہب آیا۔ اسے نہیں معلوم تھا کہ شراب حرام ہے۔ وہ بولا:

''کیا آپ کو اس شراب کی ضرورت ہے جو ہماری کتابوں میں حلال ہے جب کہ آپ شراب سے محروم ہیں'' آپ نے وہ شراب منگوائی اور پوچھا کہ ''یہ کس طرح بنی ہوئی ہے''۔ اس نے بتایا کہ میں نے اس کی حالت میں پکایا جب اس کا تہائی حصہ رہ گیا تو میں نے برتن میں اس کو ہلایا اور اس کے دو حصے کیے۔ آپ نے فرمایا یہ طلاء ہے۔ آپ نے اسے پیا اور شام کے سپہ سالاروں کو بھی اس کے بارے میں حکم دیا۔ میں نے تمام شہروں میں یہ حکم لکھ کر بھیج دیا۔

''میرے پاس وہ شراب لائی گئی جو رس نکال کر پکائی گئی تھی تا آنکہ اس کا دو تہائی حصہ جل گیا اور صرف ایک تہائی حصہ طلاء کی طرح باقی رہ گیا۔ تم بھی اسے پکاؤ اور مسلمانوں کو استعمال کے لیے دو''۔

## ارطبون کا قتل:

ابوعثمان اور ابوحارثہ روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمر جب جابیہ تشریف لائے تو ارطبون مصر چلا گیا اور جو مصالحت کرنے کے خلاف تھے وہ بھی اس کے ساتھ چلے گئے۔ جب اہل مصر مغلوب ہوگئے اور انہوں نے صلح کر لی تو وہ سمندری راستے سے روم پہنچ گیا۔ اس کے بعد وہ روم کی موسم گرما کی فوجوں کی قیادت کرنے لگا۔ ایک دفعہ اس کا موسم گرما کی مہم میں مسلمانوں کی فوج سے مقابلہ ہوا اور قبیلہ قریش کا ایک شخص جس کا نام ضریس تھا۔ اس کے مقابلہ پر آیا۔ ارطبون نے اس کا ہاتھ کاٹ دیا مگر اس نے ارطبون کو قتل کر دیا۔ اس موقع پر اس نے یہ اشعار کہے:

## ارطبون کے بارے میں اشعار:

۱۔ اگر ارطبون رومی نے اس کے ہاتھ کو خراب کیا تو خدا کا شکر ہے کہ اسے اس سے بہت فائدہ حاصل ہوا۔

۲۔ اگر ارطبون رومی نے مجھے کاٹ دیا ہے تو میں نے بھی اس کے اعضاء کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا ہے۔

اس موقع پر زیاد بن حنظلہ نے یہ اشعار کہے:

۱۔ جب روم کی جنگ دراز ہوگئی تو ہم نے اسے یاد کیا کہ ہم کئی سالوں سے جنگ کر رہے ہیں۔

۲۔ ہم سرزمین حجاز کے رہنے والے ہیں اور ہمارے وطن اور اس کے مقام کے درمیان ایک مہینے کی مسافت ہے اور اس کی راہ میں بہت سی تکلیفیں ہیں۔

۳۔ ارطبون رومی اپنے ملک کی حفاظت کر رہا تھا اور اس کا مقابلہ ایک بہادر سپہ سالار کر رہا تھا۔

۴۔ جب فاروق (اعظمؓ) نے اس کی فتح کے زمانے کا اندازہ لگایا تو وہ خدائی لشکر کو لے کر اس کا مقابلہ کرنے کے لیے روانہ ہوئے۔

۵۔ جب دشمنوں نے آپ کے آنے کی خبر سنی تو وہ آپ کے حملوں سے خائف ہوئے اور وہ آپ کے پاس آ کر کہنے لگے "ہم آپ سے صلح کریں گے"۔

۶۔ انہوں نے شام کا علاقہ آپ کے سپرد کر دیا اور اس کی خوش حال اور زرخیز زمین کو آپ کے حوالے کر دیا۔

۷۔ انہوں نے مشرق و مغرب کے درمیان کی وہ سرزمین جوان کی نسلوں کی میراث تھی اور جسے ان کے بہادر سرداروں نے تعمیر کیا تھا۔ ہمارے سپرد کر دی۔

## وظائف کی تقسیم:

اس سال (۱۵ھ میں) حضرت عمرؓ نے مسلمانوں کے لیے وظائف مقرر کیے۔ اور رجسٹر (دوادین) تیار کیے۔ آپ نے عطیات دینے کی بنیاد پہلے اسلام لانے پر رکھی' اس وجہ سے آپ نے صفوان بن امیہ' حارث بن ہشام اور سہیل بن عمرو کو اہل فتح مکہ میں شامل کر کے انہیں ان سے پہلے کے مسلمانوں سے کم وظیفہ دیا۔ انہوں نے اس کے لینے سے انکار کر دیا اور کہا "ہم نہیں سمجھتے ہیں کہ کوئی آدمی ہم سے زیادہ شریف خاندان کا ہے"۔

حضرت عمرؓ نے فرمایا "میں نے حسب و نسب کے لحاظ سے عطیات نہیں دیئے ہیں بلکہ اس کا دارومدار پہلے اسلام لانے پر ہے" لہٰذا انہوں نے اس اصول کو تسلیم کر لیا اور اپنے عطیات وصول کر لیے۔

(مذکورہ تین افراد میں سے) حارث و سہیل اپنے اہل وعیال کو لے کر شام کی طرف گئے' وہ دونوں وہاں جہاد کرتے رہے یہاں تک کہ وہ کسی جنگ میں شہید ہو گئے۔ بعض کہتے ہیں کہ وہ دونوں عمواس کے طاعون میں فوت ہو گئے۔

## وظیفہ یابوں کا رجسٹر:

جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے (وظیفہ یاب افراد کا) رجسٹر تیار کرنے کا ارادہ کیا تو حضرت علیؓ و عبدالرحمٰن بن عوفؓ نے فرمایا "پہلے آپ اپنا نام تحریر کیجیے"۔

آپ نے فرمایا "نہیں بلکہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عم محترم سے اس کا آغاز کروں گا۔ اس کے بعد قریب سے قریب تر کا سلسلہ شروع ہوگا"۔ لہٰذا (حضرت) عباسؓ کے لیے سب سے پہلے وظیفہ مقرر فرمایا۔ پھر اہل بدر کے لیے پانچ پانچ ہزار کا وظیفہ مقرر کیا۔ پھر اہل بدر کے بعد کے لوگوں سے لے کر اہل حدیبیہ تک کا چار چار ہزار کا وظیفہ مقرر رہا۔

## مجاہدین کی ترتیب:

پھر صلح حدیبیہ کے بعد کے لوگوں سے لے کر ان لوگوں تک جو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے عہد میں مرتدین کے خلاف جنگ میں شریک تھے' تین تین ہزار کا عطیہ مقرر ہوا۔ ان میں وہ لوگ بھی شامل تھے جو فتح مکہ میں شریک تھے اور وہ بھی شامل تھے' جنہوں نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی طرف سے جنگ کی۔

وہ لوگ جو قادسیہ اور شام کی جنگوں میں شریک تھے' وہ دو دو ہزار کے عطیہ کے مستحق ہوئے اور ان میں سے وہ لوگ جنہوں نے

نہایت عمدہ اور بہادرانہ کارنامے انجام دیئے تھے۔ انہیں ڈھائی ڈھائی ہزار کے وظائف دیئے گئے۔

## اعتراضات کے جوابات:

حضرت عمرؓ سے بعض لوگوں نے یہ کہا ''آپ اہل قادسیہ کو بھی ان کے ساتھ شامل کر دیتے جنھوں نے اس سے پہلے کی جنگوں میں حصہ لیا تھا'' آپ نے (جواب میں) فرمایا ''میں ان لوگوں کو ایسے حضرات کے درجے میں کیسے شامل کر سکتا ہوں جو پہلے کی جنگوں میں حصہ لے چکے ہیں'' آپ سے یہ بھی کہا گیا کہ آپ نے ان لوگوں کو جن کے گھر دور تھے' ان لوگوں کے برابر کیوں قرار دیا ہے جن کے گھر قریب ہیں؟۔

آپ نے فرمایا ''وہ لوگ جن کے گھر قریب ہیں' وہ زیادہ (عطیات لینے) کے مزید حق دار ہیں کیونکہ وہ بہتر مددگار ثابت ہوئے اور دشمن کے لیے زیادہ نقصان دہ ہیں (اگر یہ بات صحیح ہوتی تو) مہاجرین نے کیوں تمہاری طرح اعتراض نہیں کیا جب کہ ہم نے پہلے اسلام لانے والے مہاجرین اور انصار دونوں کو برابر قرار دیا تھا۔ انصار نے اپنے گھر میں مدد کی تھی اور مہاجرین ان کے پاس دور سے ہجرت کر کے آئے تھے''۔

## دیگر مجاہدین:

حضرت عمرؓ نے یرموک اور قادسیہ کے بعد کے لوگوں (مسلم مجاہدین) کو ایک ایک ہزار کا وظیفہ مقرر کیا۔ آپ نے حضرت مثنیٰ کے امدادی رضا کاروں کو پانچ پانچ سو وظیفہ مقرر کیا اور دوسرے رضا کاروں کو جو ان کے بعد تھے' تین تین سو کا وظیفہ دیا۔ عطیہ دینے میں آپ نے طاقتور' کمزور' عرب و عجم سب میں مساوات قائم رکھی۔ ربیع کے امدادی سپاہیوں کو ڈھائی سو کا عطیہ مقرر کیا اور ان کے بعد کے لوگوں کو جن میں اہل ہجر اور عباد شامل ہیں' دو سو دیئے۔

## خصوصی افراد:

آپ نے اہل بدر میں مندرجہ ذیل چار حضرات کو بھی شامل کر دیا تھا: (۱) حسنؓ (۲) حسینؓ (۳) ابوذرؓ (۴) سلمانؓ۔ آپ نے حضرت عباسؓ کے لیے پچیس ہزار کا عطیہ مقرر کیا بعض لوگ کہتے ہیں بارہ ہزار ہے۔ آپ نے ازواج مطہرات نبویؐ کے لیے دس دس ہزار کا وظیفہ مقرر کیا۔ پہلے اس میں کچھ فرق تھا مگر ازواج مطہرات نے فرمایا' رسول اللہ ﷺ ہمارے درمیان تقسیم میں کوئی فرق نہیں کرتے تھے'' لہٰذا آپ نے ان سب کو برابر رکھا۔ آپ نے رسول اللہ ﷺ کی محبت کی وجہ سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو دو ہزار زائد دینے چاہے مگر انہوں نے اس (فرق کو) قبول نہیں فرمایا۔

## خواتین کے وظائف:

آپ نے اہل بدر کی خواتین کے لیے پانچ پانچ سو کا وظیفہ مقرر کیا اور ان کے بعد اہل حدیبیہ تک کے مسلمانوں کی خواتین کا چار چار سو مقرر فرمایا اور بعد کی خواتین کا تین تین سو تک وظیفہ مقرر کیا۔ اہل قادسیہ کی خواتین کا دو دو سو وظیفہ مقرر فرمایا۔ اس کے بعد آپ نے خواتین کا برابر کا حصہ مقرر فرمایا۔ بچوں کا حصہ آپ نے سو سو کا برابر رکھا۔

## اخراجات کا اندازہ:

بعد ازاں آپ نے ساٹھ غریبوں کو جمع کر کے انہیں روٹی کھلائی اور ان سب کی پوری غذا کا شمار کیا تو معلوم ہوا کہ ان پر دو

جریب ( گندم کا آٹا ) خرچ ہوا ( اس اندازے کے مطابق ) آپ نے ہر انسان اور اس کے خاندان کے لیے ماہانہ دو جریب ( غلہ ) مقرر کیا۔ آپ اپنی وفات سے پیشتر فرمایا کرتے تھے۔

میرا ارادہ یہ ہے کہ میں چار چار ہزار کا وظیفہ مقرر کروں تاکہ ایک ہزار ہر کوئی اپنے اہل وعیال پر خرچ کرے اور ایک ہزار توشہ کے طور پر رکھے۔ ایک ہزار سے سامان مہیا کرے اور ایک ہزار پس انداز کرے'' مگر اسے عملی طور پر نافذ کرنے سے پیشتر آپ کی وفات ہوگئی''۔

## مال غنیمت کا اصول:

ابوسلمہ کی روایت ہے کہ حضرت عمرؓ نے وظیفہ ان لوگوں کے لیے مقرر فرمایا جنہیں اللہ تعالیٰ نے مال غنیمت عطاء فرمایا تھا۔ وہ اہل مدائن تھے' اس کے بعد وہ کوفہ' بصرہ' دمشق' حمص' اردن' فلسطین اور مصر کی طرف منتقل ہو گئے تھے۔ آپ نے فرمایا'' مال غنیمت ان شہر والوں کے لیے ہے اور ان لوگوں کے لیے بھی ہے جو ان کے ساتھ شامل ہیں' ان کی مدد کرتے ہیں اور ان کے ساتھ مقیم ہیں۔ آپ نے دوسرے لوگوں کے لیے کچھ نہیں مقرر فرمایا۔ یہی لوگ شہروں اور بستیوں میں مقیم تھے۔ صلح بھی ان پر جاری ہوئی اور جزیہ بھی انہی کو ادا کیا گیا نیز سرحدوں کی حفاظت اور دشمنوں کا مقابلہ کرنے کے ذمہ دار بھی یہی تھے۔ پھر آپ نے اہل وظائف کو وظیفہ دینے کے لیے ایک ہی دفعہ یعنی ۱۵ھ میں تحریر لکھی۔

## ناگہانی حادثہ کے لیے رقم:

کسی نے کہا اے امیر المومنین! آپ بیت المال میں کسی ناگہانی حادثہ کے لیے بھی مال جمع رکھا کریں' آپ نے فرمایا'' یہ لفظ شیطان نے تمہاری زبان سے نکلوایا ہے اللہ مجھے اس کے شر سے محفوظ رکھے۔ یہ بعد ( کے لوگوں کے لیے ) فتنہ وفساد ( کا باعث بن سکتا ) ہے' بلکہ تمہیں چاہیے کہ تم ان کے لیے وہی چیز تیار رکھو جس کا اللہ اور اس کے رسولؐ نے حکم دیا ہے اور وہ اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت ہے۔ یہی ہمارا وہ سامان ہے جس کے ذریعے ہم اس حالت پر پہنچے جو تم دیکھ رہے ہو۔ جب یہ مال تمہاری دین داری کی قیمت بن جائے گا تو تم ہلاک ہو جاؤ گے۔

## حاکم کی تنخواہ کا معیار:

محمد' مہلب' طلحہ' عمرو اور سعید روایت کرتے ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو فتوحات عطاء کیں اور رستم مقتول ہوا۔ نیز حضرت عمرؓ کے پاس شام سے بھی فتوحات کا مال آیا تو آپ نے مسلمانوں کو جمع کیا اور فرمایا'' حاکم کے لیے اس مال میں سے کس قدر ( لینا ) جائز ہے۔ وہ سب بولے'' اپنی ذات کے لیے تو ( صرف اس قدر لینا جائز ) ہے۔ جو اس کے اور اس کے اہل وعیال کے کھانے کے لیے کافی ہو۔ نہ کم ہو نہ زیادہ۔ نیز گرمی' سردی کے پہننے کا لباس جو اس کے لیے اور اس کے اہل وعیال کے لیے کافی ہو۔ اور دو سواری کے جانور رہوں جو جہاد اور نجی ضروریات اور حج وعمرہ کے سفر کے لیے سواری کا کام دے سکیں۔

منصفانہ تقسیم یہ ہے کہ جنگجو سپاہیوں کو ان کے جنگی کارناموں کے مطابق عطیات دیئے جائیں اور انتظامی معاملات اور ناگہانی مصائب وحوادث کے لیے رقم مخصوص کی جائے اور اس رقم کا آغاز فاتحین سے کیا جائے۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی تنخواہ:

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ''حضرت عمرؓ نے مدینہ کے لوگوں کو جمع کیا جب کہ آپ کے پاس قادسیہ اور دمشق کی فتوحات کا مال آیا تھا۔ اس وقت آپ نے فرمایا:

''پہلے میں تاجر تھا اللہ نے میرے اہل وعیال کو میری تجارت کی وجہ سے بے نیاز کر رکھا تھا مگر اب میں تمہارے کاموں میں مشغول ہوں اس لیے تمہاری کیا رائے ہے کہ میں بیت المال میں سے کس قدر رقم لے سکتا ہوں؟''۔

حضرت مسلم روایت کرتے ہیں کہ ایک شخص کھڑا ہو کر حضرت عمرؓ سے پوچھنے لگا ''اس مال میں سے آپ کے لیے کس قدر لینا جائز ہے'' آپ نے فرمایا ''جو میرے اور میرے اہل وعیال کے لیے جائز طور پر کافی ہو سکے۔ نیز سردی گرمی کا لباس ہو اور حج وعمرے کے لیے اونٹنی ہو اور ذاتی ضروریات اور جہاد کے لیے ایک سواری کا جانور ہو''۔

## تنخواہ بڑھانے کی کوشش:

حضرت سالم بن عبداللہؒ بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت عمرؓ خلیفہ ہوئے تو آپ اس رقم کے مطابق گذارہ کرتے رہے جو مسلمانوں نے حضرت ابوبکرؓ کے لیے مقرر کی تھی جب آپ پر تنگ دستی زیادہ ہو گئی تو مہاجرین کی ایک جماعت جن میں حضرت عثمانؓ، علیؓ، طلحہؓ اور زبیرؓ شامل تھے' اکٹھی ہوئی۔ حضرت زبیرؓ نے فرمایا ''ہمیں (حضرت) عمرؓ سے کہنا چاہیے کہ ہم ان کا وظیفہ بڑھانا چاہتے ہیں'' حضرت عثمانؓ نے فرمایا' وہ عمرؓ ہیں آؤ ہم در پردہ ان کے خیالات معلوم کریں۔ ہم حضرت حفصہؓ کے پاس چلتے ہیں اور ان کے ذریعے پوشیدہ طور پر معلوم کرتے ہیں'' یہ کہہ کر وہ سب (حضرت حفصہؓ کے پاس) آئے اور ان سے کہا کہ وہ صورت حال سے ان کی طرف سے آگاہ کریں اور ان میں سے کسی کا نام نہ لیں بجز اس صورت کے کہ وہ اس بات کو تسلیم کر لیں'' (یہ پیغام دے کر) وہ چلے آئے۔ حضرت حفصہؓ اس معاملے میں ان سے ملیں تو ان کے چہرے پر غیظ وغضب کے آثار دیکھے آپ نے پوچھا ''وہ کون ہیں؟'' وہ بولیں ''آپ کو ان کا علم نہیں ہو سکتا جب تک کہ مجھے آپ کے خیالات کا علم نہ ہو''۔

## رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا طریقہ:

آپ نے فرمایا ''اگر مجھے معلوم ہوتا کہ وہ کون ہیں تو میں ان سے برا سلوک کرتا' تم ان کے درمیان واسطہ بن کر آئی ہو تو میں تم سے خدا کا واسطہ دے کر پوچھتا ہوں کہ تمہارے گھر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بہترین لباس کیا تھا؟'' وہ بولیں ''دو صاف کپڑے تھے جنہیں آپ (قبائل کے) وفد کے سامنے یا مجمع کو خطبہ دینے کے وقت زیب تن فرماتے تھے'' پھر پوچھا:

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تمہارے ہاں سب سے عمدہ کھانا کیا کھایا تھا؟''۔

وہ بولیں: ''ہماری روٹی جو کی روٹی ہوتی تھی جسے ہم گرم' چکنی اور میٹھی صورت میں پیش کیا کرتے تھے اس کو آپ تناول فرماتے تھے'' آپ نے پھر دریافت فرمایا:

''تمہارے ہاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا سب سے نرم بچھونا کیا تھا؟''۔

(حضرت حفصہؓ نے) جواب دیا ''ہمارے ہاں ایک کھردری چادر ہوتی تھی جسے ہم موسم گرما میں چار حصے کر کے بچھا لیتے تھے اور جب موسم سرما آتا تھا تو ہم اس کا نصف حصہ بچھا لیتے تھے' اور نصف حصہ اوڑھ لیتے تھے''۔

## سنت نبوی کی پیروی:

(یہ سن کر) آپ نے فرمایا ''اے حفصہؓ! تم انہیں میری طرف سے یہ پیغام پہنچا دو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کفایت شعاری کرتے تھے۔ آپ نے فضول خرچی چھوڑ رکھی تھی۔

''خدا کی قسم! میں بھی کفایت شعاری کروں گا اور فضول خرچی نہیں کروں گا۔ میری اور میرے ساتھیوں کی مثالیں ایسی ہیں جیسے کہ تین افراد ایک راستے پر چلے' پہلے شخص کے پاس زیادہ زادراہ تھا تو وہ اس راہ پر چل کر منزل مقصود تک پہنچا۔ دوسرے نے بھی ان کی پیروی کی اور انہی کی راہ پر چلتا رہا تو وہ بھی منزل تک پہنچ گیا۔ تیسرے شخص نے بھی ان کی پیروی کی اگر وہ ان دونوں کے طریقے پر چلتا رہے اور ان کے زادراہ سے مطمئن رہے تو وہ بھی ان دونوں میں شامل ہو جائے گا۔ اور ان کے ساتھ رہے گا اور اگر وہ ان کے طریقے پر نہیں چل سکا تو وہ ان دونوں کے ساتھ نہیں رہ سکے گا''۔

## مال غنیمت کی تقسیم میں مشورہ:

حضرت عباسؓ فرماتے ہیں ''جب قادسیہ فتح ہوا اور اہل سواد نے مصالحت کی اس کے ساتھ ساتھ دمشق فتح ہوا اور اہل دمشق نے مصالحت کی تو اس کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مسلمانوں کو جمع کیا اور فرمایا ''تم مجھے اہل قادسیہ اور اہل شام کے مال غنیمت کے بارے میں مشورہ دو'' حضرت عمرؓ اور حضرت علیؓ اس رائے پر متفق تھے کہ وہ قرآن حکیم کے حکم کے مطابق عمل کریں انہوں نے فرمایا:

جو کچھ اللہ تعالیٰ نے مال غنیمت دلوایا۔ ان میں سے پانچواں حصہ اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے۔ اللہ نے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم دیا اور رسولؐ نے اس کے حکم کے مطابق رشتہ داروں یتیموں اور مسکینوں میں تقسیم کیا۔ (جیسا کہ قرآن کریم کی آیات میں مذکور ہے) بلکہ ان آیات کی (ذیل کی اس) آیت سے بھی تشریح ہوتی ہے۔

یہ ان غریب مہاجروں کے لیے ہے جو اپنے گھروں سے نکالے گئے ہیں۔ وہ اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی حمایت کرتے ہیں نیز ان (انصاری) لوگوں کے لیے بھی ہے جنہوں نے انہیں اپنے گھروں میں آباد کیا۔''

لہٰذا دیگر آیات کی روشنی میں مال غنیمت کا پانچواں حصہ نکال کر باقی حصے تقسیم کر دیئے۔ اس رائے پر حضرت عمرؓ حضرت علیؓ متفق تھے اور اس کے بعد مسلمانوں نے بھی اس پر عمل کیا۔

## تقسیم کی ترتیب:

(مال غنیمت کی تقسیم میں) مہاجرین سے ابتداء کی گئی پھر انصار کو تقسیم کیا گیا اس کے بعد ان تابعین کو دیا گیا جنہوں نے ان کی مدد کی تھی اور ان کے ساتھ (جنگ میں) شریک ہوئے تھے۔

## جزیہ کا مصرف:

اس کے بعد کے عطیات اس جزیہ میں سے دیئے گئے تھے جو ان لوگوں سے وصول کیا گیا تھا۔ جنہوں نے مصالحت کی تھی یا جن کو صلح کی دعوت دی گئی تھی' جزیہ میں الگ خمس (پانچواں حصہ) نہیں نکالا جاتا ہے بلکہ یہ ان لوگوں کا حق ہے جو ذمیوں کی حفاظت کریں اور ان کے معاہدے کی تکمیل کرائیں۔ اس میں وہ بھی شامل ہیں جنہوں نے حکام کی مدد کی ہو۔ ان کے علاوہ اور لوگوں کو بھی اگر وہ خوشی سے دینا چاہیں تو ہمدردی کے طور پر دے سکتے ہیں۔

## محمد بن اسحاق کا اختلاف:

طبری کہتے ہیں کہ اس ۱۵ھ میں جو واقعات سیف و عمرو کے قول کے مطابق رونما ہوئے وہ محمد ابن اسحاق کے قول کے مطابق ۱۶ھ میں ہوئے جیسا کہ ہم اس سے پہلے اس کی روایت بیان کر چکے ہیں۔ واقدی کا قول بھی اسی طرح ہے۔

## بعد کے واقعات:

اب ہم وہ واقعات بیان کرتے ہیں جن کے سن کے بارے میں ان (مؤرخین) کا اختلاف ہے ان میں وہ جنگیں بھی شامل ہیں جو سال کے آخر تک ہوتی رہیں۔

## اہل وعیال کا محافظ دستہ:

محمد' مہلت' عمرو اور سعید روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمرؓ نے حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو یہ حکم دیا تھا کہ جب وہ مدائن کی طرف روانہ ہوں تو وہ خواتین اور بچوں کو عتیق چھوڑ جائیں اور ان کی حفاظت کے لیے ایک فوجی دستہ بھی مقرر کریں۔ حضرت سعدؓ نے ایسا ہی کیا انہیں یہ بھی حکم دیا گیا تھا کہ وہ فوجی دستہ جو مسلمانوں کے اہل وعیال کی حفاظت کے لیے پیچھے رہ جائے' مال غنیمت میں شریک ہونے کا حق دار ہے۔

## ہراول دستہ:

حضرت سعد رضی اللہ عنہ فتح کے بعد قادسیہ میں دو مہینے رہے وہ آئندہ کے لائحہ عمل کے بارے میں خط وکتابت حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کرتے رہے۔ انہوں نے حضرت زہرہ کو اس مقام کی طرف بھیجا جہاں آج کل کوفہ ہے اور اس سے پہلے حیرہ کا مقام تھا۔ وہاں (ایرانیوں کا سپہ سالار) نخیر جان خیمہ زن تھا۔ جب اس نے مسلمانوں کے روانہ ہونے کی خبر سنی تو وہ بھاگ گیا اور ثابت قدم نہیں رہ سکا بلکہ اپنے ساتھیوں کے پاس چلا گیا۔

## یوم برس:

حضرت سعدؓ نے حضرت زہرہؓ بن الحویہ کو ہراول دستہ کا سردار بنا کر بھیجنے کے بعد ان کے پیچھے حضرت عبداللہ بن المعتم' شرحبیل اور ہاشم بن عتبہ کو پے درپے بھیجا۔ آپ نے اپنے خلیفہ وجانشین خالد بن عرفطہ کو پیچھے کے لشکر کا سردار بنا کر رکھا۔ اور اس کے بعد خود بھی روانہ ہو گئے اب تمام مسلمان گھوڑوں پر سوار تھے اور پورے ساز وسامان کے ساتھ مسلح تھے کیونکہ ایرانی لشکر میں جو ساز وسامان تھا' وہ مسلمانوں کے لشکر کی طرف منتقل ہو گیا تھا۔

یہ روانگی ماہ شوال کے آخری دنوں میں ہوئی تھی۔ سب سے پہلے حضرت زہرہ (اپنی فوج کے ساتھ) آگے بڑھ کر اس مقام پر پہنچے جہاں کوفہ (آج کل) ہے۔ کوفہ ہر اس زمین کو کہتے ہیں جس میں سنگریزے اور سرخ نرم مٹی ملی ہوئی ہو۔

## ایرانی فوج کو شکست:

جب اس مقام پر عبداللہ اور شرحبیل آئے تو ان کی آمد پر حضرت زہرہؓ کی فوج کا اس کی فوج سے مقابلہ ہوا جس میں ایرانی فوج کو شکست ہوئی اور بصبھری اور اس کے ساتھی بابل کی طرف بھاگ گئے۔ وہاں قادسیہ کی شکست خوردہ فوج اور ان کے باقی ماندہ سپہ سالار نخیر جان' مہران رازی' ہرمزان اور دوسرے سردار پناہ گزین تھے۔ ان لوگوں نے یہاں فیروزان کو اپنا

حاکم بنا رکھا تھا۔ بصبھری بھی یہاں نیزے سے زخمی ہو کر بھاگ آیا تھا مگر وہ (اپنے زخموں سے) جاں بر نہ ہو سکا۔

رفیل راوی ہیں کہ زہرہ نے جنگ برس میں بصبھری پر نیزہ کا وار کیا وہ نہر میں گر پڑا تھا اس کے بعد وہ بابل بھاگ گیا جہاں وہ نیزے کے زخم سے مر گیا۔

جب بصبھری کو شکست ہوئی تو برس کا زمیندار آیا اس نے حضرت زہرہؓ سے معاہدہ کر لیا اور ان کے لیے پل تیار کیے اور دشمن کے بابل میں جمع ہونے کی خبریں بہم پہنچائیں۔

## جنگِ بابل:

جب بسطام نے حضرت زہرہؓ کو دشمن کے بابل میں اجتماع کی معلومات بہم پہنچائیں' یہ وہ لوگ تھے جو قادسیہ کی جنگ میں شکست کھا کر آئے تھے۔ ایسی صورت میں حضرت زہرہ نے (برس میں) قیام کیا اور حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو یہ معلومات لکھ کر بھیجیں۔

جب حضرت سعدؓ ہاشم بن عتبہ کے ساتھ ان مسلمانوں کے پاس آئے جو کوفے میں مقیم تھے تو انہیں حضرت زہرہ کی طرف سے یہ خبر ملی کہ اہل فارس خیرزان کی زیر قیادت بابل میں جمع ہیں۔ اور وہ یہ کہہ رہے ہیں کہ وہ منتشر ہونے سے پیشتر مسلمانوں سے جنگ کریں گے۔

## اہل فارس:

حضرت سعدؓ نے (یہ سن کر) سب سے پہلے عبداللہ کو بھیجا۔ اس کے بعد شرحبیل اور ہاشم کو بھیجا اور آخر میں خود بھی پہنچے اہل فارس نے خیرزان کی زیر قیادت جنگ کی۔ بہت جلد انھیں شکست ہوئی اور اہل کوفہ منہ اٹھا کر چلتے بنے اس وقت ادھر ادھر منتشر ہونے کے سوا اور کوئی چارۂ کار نہ تھا۔ ہرمزان نے اہواز کا رخ کیا اور اس پر قبضہ کر کے اسے اور مہر جان قذق کو کھا گیا۔

فیروزان نہاوند پہنچا وہاں کسریٰ کے خزانے تھے اس نے تمام خزانوں پر قبضہ کیا اور ماہن کو بھی ہضم کیا۔ نخیر جان اور مہران رازی نے مدائن کا قصد کیا اور دریا کے دوسرے کنارے پر عبور کر کے بھرسیر کے مقام پر پہنچ گئے۔ پھر ان دونوں نے پل کو کاٹ دیا۔

## ایرانی سرداروں کا قتل:

حضرت سعدؓ چند دن بابل میں رہے انہیں یہ خبر ملی تھی کہ نخیر جان نے شہریار کو جو ایک زمیندار تھا' کوثی میں اپنا جانشین بنایا ہے اور وہاں فوج بھی چھوڑی ہے۔ لہٰذا انہوں نے زہرہ کو آگے بھیجا۔ اس کے بعد مزید فوج بھیجی گئی۔ حضرت زہرہؓ روانہ ہوئے تاکہ شہریار کا کوثی میں مقابلہ کریں اس وقت تک فیومان اور فرحان سورا اور دیر کے درمیان قتل کر دیئے گئے تھے۔

## دشمن کی فوج کا صفایا:

رفیل روایت کرتے ہیں کہ حضرت سعدؓ نے قادسیہ سے حضرت زہرہؓ کو آگے روانہ کیا۔ وہ اپنے لشکر کے ساتھ روانہ ہوئے۔ راستے میں دشمن کی جو جماعت ملی۔ اسے شکست دے کر آگے بڑھتے گئے جو کوئی ایرانی ملتا تھا وہ اسے قتل کرتے تھے۔ انہوں نے ان کا خوب تعاقب کیا۔ جب وہ بابل سے روانہ ہوئے تو حضرت زہرہ نے بکیر بن عبداللہ لیثی اور کثیر بن شہاب سعدی کو جو نملاق کا بھائی تھا' صراۃ کی نہر کو عبور کرنے کے بعد آگے روانہ کیا۔

انہوں نے دشمن کی آخری صفوں کو دیکھا جن میں قبوماان اور خرخان ایرانی سردار بھی شامل تھے۔ ایک مسان کا رہنے والا تھا اور دوسرا اہوازی تھا۔ حضرت بکیر نے خرخان کو قتل کیا اور کثیر نے قبوماان کو سورا کے مقام پر تہ تیغ کیا۔ حضرت زہرہ سورا سے آگے بڑھ کر خیمہ زن ہوئے۔ اتنے میں حضرت ہاشم بھی ان کے پاس آ گئے۔ پھر حضرت سعد رضی اللہ عنہ بھی آ گئے اور انہوں نے زہرہ کو آگے روانہ کیا چنانچہ وہ دشمن کے مقابلے کے لیے روانہ ہوئے جو دیر اور کوثی کے درمیان مقابلے کے لیے تیار تھا۔

نخیر جان اور مہران نے اپنی فوجوں پر باب کے حاکم شہر یار کو جانشین بنایا اور خود دونوں مدائن کی طرف طرف چلے گئے اور شہر یار کو وہاں چھوڑ گئے تھے۔

## غلام کا مقابلہ:

جب مسلمانوں کی فوج نے کوثی کے اطراف میں شہر یار کے لشکر کا مقابلہ شروع کیا تو شہر یار نکلا وہ للکار کر کہنے لگا ''کیا کوئی مرد ہے؟ تمہارا کوئی بہت بڑا شہسوار میرے مقابلے کے لیے آئے تا کہ میں اسے کیفر کردار تک پہنچاؤں''۔

حضرت زہرہؓ نے فرمایا ''میرا ارادہ تھا کہ میں تم سے مبارزہ کروں، مگر جب میں نے تمہارا قول سنا تو اب میں تمہاری طرف ایک غلام کو بھیجوں گا اگر تم اس کے سامنے ثابت قدم رہے تو وہ تمہارا کام تمام کر دے گا اور اگر اللہ نے چاہا تو تمہاری سرکشی کی وجہ سے وہ تمہارا خاتمہ کر دے گا' اور اگر تم بھاگ گئے تو تم ایک غلام کے مقابلے سے بھاگو گے اس کے بعد انہوں نے ابو نباتہ نائل بن جشم اعرجی کو جو قبیلہ بنو تمیم کا بہادر سورما تھا حکم دیا۔ وہ اس کے مقابلے کے لیے نکلا۔ ہر ایک کے پاس نیزہ تھا اور دونوں بہت طاقتور تھے' مگر شہر یار اونٹ کی طرح تھا۔

## شہر یار کا قتل:

جب اس نے نائل کو دیکھا تو اس نے نیزہ پھینک دیا تا کہ وہ اس سے گتھم گتھا ہو جائے۔ نائل نے بھی اپنا نیزہ پھینک دیا تا کہ وہ بھی اس سے چمٹ جائے' دونوں نے اپنی تلواریں نکال لیں اور بہادری کے ساتھ لڑتے رہے پھر دونوں گتھم گتھا ہو گئے اور اپنے گھوڑوں پر سے گر پڑے۔ شہر یار نائل پر گر پڑا۔ اس نے اس کو اپنی ران سے دبوچ لیا اور خنجر نکال لیا۔ وہ زرہ بکتر کو کھولنے والا تھا کہ اس کا انگوٹھا نائل کے منہ کے اندر چلا گیا اور اس نے اس کی ہڈی توڑ دی جس سے وہ سست پڑ گیا۔ لہٰذا نائل نے اس پر حملہ کر کے اسے زمین پر گرا دیا پھر اس کے سینے پر چڑھ کر اس کا خنجر لیا اور اس کے پیٹ پر سے اس کی زرہ کھول کر خنجر اس کے پیٹ اور پہلو میں گھونپ دیا تا آنکہ وہ مر گیا۔

اس کے بعد نائل نے اس کے گھوڑے اور تمام ساز و سامان پر قبضہ کر لیا۔ اس کے ساتھی تتر بتر ہو گئے اور مختلف شہروں میں چلے گئے۔

## نائل کا اعزاز:

حضرت زہرہ کوثی میں رہے یہاں تک حضرت سعدؓ وہاں پہنچے' اس وقت انہوں نے (نائل کو) حضرت سعدؓ کے روبرو پیش کیا تو حضرت سعدؓ نے فرمایا:

''اے نائل! میں چاہتا ہوں کہ تم اس کے ساز و سامان اور زرہ سے مسلح ہو کر آؤ اس کی اچکن پہنو اور اس کے عمدہ

گھوڑے پر سوار ہو کر آؤ''۔

چنانچہ وہ اس کے تمام ہتھیاروں سے لیس ہو کر اس کے گھوڑے پر سوار ہو کر آیا۔ آپ نے فرمایا ''تم اپنے دونوں کنگنوں کو اتار دو۔ جب جنگ ہو اس وقت پہنا کرو چنانچہ وہ پہلا شخص تھا جسے عراق میں کنگن پہنائے گئے۔

## حضرت ابراہیم علیہ السلام کا مقام:

محمد' طلحہ' مہلب' عمرو اور سعید روایت کرتے ہیں کہ حضرت سعد رضی اللہ عنہ کوثی میں چند دنوں مقیم رہے اور اس مقام پر بھی گئے جہاں حضرت ابراہیم علیہ السلام کوثی کے مقام میں بیٹھا کرتے تھے اور وہاں بھی آپ گئے جہاں حضرت ابراہیم علیہ السلام کو بشارت دی گئی تھی اور اس گھر کی طرف بھی گئے جہاں حضرت ابراہیم علیہ السلام مقید تھے۔ آپ نے اس کا معائنہ کیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم' حضرت ابراہیم علیہ السلام اور تمام انبیاء کرام پر آپ نے درود بھیجا۔ اس کے بعد آپ نے یہ آیت تلاوت فرمائی:

﴿ وَ تِلْکَ الْاَیَّامُ نُدَاوِلُهَا بَیْنَ النَّاسِ ﴾

''یہ ایام ایسے ہیں جن کو ہم لوگوں میں گردش دیتے ہیں''۔

## بہرسیر میں آمد:

ابن الرفیل کی روایت ہے کہ حضرت سعدؓ نے حضرت زہرہ کو بہرسیر کی طرف بھیجا۔ زہرہ کوثی سے ہراول دستوں کے ساتھ روانہ ہوا تاکہ وہ بہرسیر جائے۔ ساباط میں شیرزاد نے صلح کا معاہدہ کیا اور جزیہ ادا کرنے کا وعدہ کیا۔ اسے انہوں نے حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی طرف روانہ کیا۔ اس کے بعد دیگر فوجی دستے روانہ ہوئے اور حضرت ہاشم بھی روانہ ہوئے۔ ان کے پیچھے حضرت سعد بھی روانہ ہوئے۔ یہ واقعہ ماہ ذوالحجہ ۱۵ھ میں ہوا۔

## شاہی لشکر کو شکست:

حضرت زہرہؓ نے دختر کسریٰ بوران کے لشکر کو مظلم کے قریب شکست دی۔ حضرت ہاشم بھی مظلم ساباط پہنچ گئے تھے۔ وہ وہاں حضرت سعد رضی اللہ عنہ (کے انتظار میں) ٹھہر گئے تھے۔ تا آنکہ حضرت سعدؓ وہاں پہنچ گئے۔ اسی زمانے میں کسریٰ کا مانوس و محبوب شیر واپس آیا جسے مظلم کے شیروں میں سے پسند کیا گیا تھا۔ وہاں ملکہ بوران (دختر کسریٰ) کے خاص فوجی دستے بھی موجود تھے۔ یہ روزانہ قسم کھا کر یہ دعا مانگتے تھے۔ فارس کی سلطنت اس وقت تک نہ فنا ہو جب تک کہ ہم زندہ ہیں۔

## حضرت ہاشم کا کارنامہ:

جب حضرت سعدؓ وہاں پہنچ گئے تو سب سے پہلے مقرط وہاں آگے بڑھا۔ حضرت ہاشم اس کی طرف بڑھے اور انہوں نے اس کو قتل کر دیا (اس کارنامے پر) حضرت ہاشم کا سر حضرت سعدؓ نے چوم لیا اور حضرت ہاشم نے حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی قدم بوسی کی۔ حضرت سعدؓ نے انہیں بہرسیر بھیجا۔ جب وہ مظلم کے پاس اترے تو انہوں نے یہ آیت پڑھی:

﴿ اَوَلَمْ تَکُوْنُوْا اَقْسَمْتُمْ مِّنْ قَبْلُ مَالَکُمْ مِّنْ زَوَالٍ ﴾

''کیا تم نے پہلے یہ قسم نہیں کھائی تھی کہ تمہیں زوال نہیں آئے گا؟''۔

## نعرۂ تکبیر:

جب رات کا ایک حصہ گذر گیا تو انہوں نے کوچ کیا اور مسلمانوں کو لے کر بہرسیر کے قریب خیمہ زن ہوئے۔ مسلمانوں کا یہ طریقہ تھا کہ جب بہرسیر کے قریب گھوڑے پہنچتے تھے تو وہ ٹھہر جاتے تھے' پھر وہ تکبیر کہتے تھے۔ یہ سلسلہ اس وقت تک جاری رہا جب تک کہ حضرت سعدؓ کے ساتھ کا آخری دستہ آیا۔ حضرت سعدؓ وہاں دو مہینے تک مقیم رہے اور تیسرے مہینے میں انہوں نے دریا کو عبور کیا۔

## صوبوں کے امراء:

اسی ۱۵ھ میں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے مسلمانوں کے ساتھ حج کیا۔ اس سال مکہ کے حاکم عتاب بن اسید تھے۔ طائف کے حاکم یعلیٰ بن رفیہ تھے اور یمامہ بحرین کے حاکم عثمان بن ابی العاص تھے۔ عمان کے حاکم حذیفہ بن محصن تھے۔ شام کے علاقوں کے حاکم حضرت ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ عنہ تھے۔ کوفہ اور اس کے علاقے کے حاکم حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ تھے۔ اس کے قاضی حضرت ابوفروہؓ تھے۔ بصرہ اور اس کے علاقے کے حاکم حضرت مغیرہؓ بن شعبہ تھے۔



باب ۱۹

# ۱۶ھ کے واقعات

5

ابو جعفر طبری تحریر فرماتے ہیں کہ اس سال مسلمان شہر بہر سیر میں داخل ہوئے اور انہوں نے مدائن کو فتح کیا اور وہاں سے یزدگرد بن شہریار بھاگ گیا۔

## بہر سیر میں داخل:

محمد، طلحہ اور مہلب روایت کرتے ہیں کہ جب حضرت سعد رضی اللہ عنہ بہر سیر کے قریب خیمہ زن ہوئے تو انہوں نے گھوڑ سواروں کو بھیجا تو انہوں نے دریائے دجلہ کے درمیانی علاقے کا گشت کیا اور اہل فرات تک پہنچے جن کے ساتھ معاہدہ ہوا تھا۔ جب ان علاقوں میں سے انہوں نے ایک لاکھ کسان پکڑ لیے تو ساباط کے زمیندار شیرزاد نے کہا آپ ان کا کیا کریں گے؟ یہ اہل فارس کی رعیت ہیں انہوں نے آپ کے ساتھ کوئی زیادتی نہیں کی ہے۔ آپ انہیں میرے پاس چھوڑ دیجیے' چنانچہ انہوں نے ان کے نام لکھ کر انہیں اس کے حوالے کر دیا۔ وہ بولا ''تم اپنے دیہاتوں کو واپس چلے جاؤ''۔

## کسانوں کا معاملہ:

حضرت سعدؓ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو یہ خط تحریر کیا۔ ''قادسیہ اور بہر سیر کے درمیان ہم نے دشمن کا مقابلہ کیا اس کے بعد ہم بہر سیر کے قریب پہنچ گئے ہیں۔ کوئی ہمارے مقابلے پر جنگ کرنے کے لیے نہیں آیا تو میں نے گھوڑ سواروں کو (مختلف اطراف میں) بھیج دیا اور تمام دیہاتوں اور جنگلوں سے کسانوں کو اکٹھا کر لیا ہے۔ آپ اپنے فیصلے سے آگاہ کیجیے'' حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے یہ جواب بھیجا ''کسانوں میں سے جو تمہارے ہاتھ آئیں اگر وہ وہاں کے باشندے ہوں اور انہوں نے تمہارے برخلاف دشمن کو کوئی امداد نہیں پہنچائی ہو تو انہیں پناہ دی جائے اور جو بھاگ گئے ہوں اور تم نے انہیں پکڑ لیا ہو تو ان کے بارے میں تمہیں اختیار ہے''۔

جب یہ خط آیا تو انہیں چھوڑ دیا گیا۔

## جزیہ دینے کا وعدہ:

گاؤں کے زمینداروں نے ان سے خط و کتابت کی تو حضرت سعدؓ نے انہیں اسلام لانے کی دعوت دی وہ واپس آ کر جزیہ ادا کریں تاکہ وہ مسلمانوں کی حفاظت اور ذمہ داری میں آ جائیں۔ انہوں نے جزیہ ادا کرنے اور زیر حفاظت آنے کو قبول کر لیا۔ اس معاہدے میں کسریٰ کی اراضی اور وہ لوگ شامل نہیں تھے جو اس کے ساتھ تھے۔

بہر حال مغربی دجلہ سے لے کر سر زمین عرب تک ہر عراقی باشندے کو امن و امان حاصل ہو گیا تھا اور وہ اسلامی حکومت سے مطمئن تھے۔ انہوں نے خراج کی شرط کو بھی قبول کیا۔

## بہر سیر کا محاصرہ:

مسلمان بہر سیر کے قریب دو مہینے خیمہ زن رہے۔ وہ شہر پر منجنیقوں سے سنگ باری کرتے رہے اور ہر قسم کے سامانِ جنگ

سے ان کا مقابلہ کرتے رہے۔

شریح الحارثی کی روایت ہے کہ مسلمان بہرسیر کے قریب خیمہ زن ہوئے اس شہر کے چاروں طرف خندقیں اور محافظ مقرر تھے اور دیگر سامان حرب بھی موجود تھا۔ مسلمانوں نے ان پر منجنیقوں اور دیگر آلات سے سنگ باری کی۔ حضرت سعدؓ نے شہزاد سے منجنیقیں تیار کرائیں اور بہرسیر کے باشندوں کے برخلاف بیس منجنیق نصب کرادی تھیں اور ان کے ذریعے مقابلہ جاری رکھا۔

## اہل فارس کی قلعہ بندی:

رفیل کی روایت ہے کہ جب حضرت سعد بہرسیر کے قریب فروکش ہوئے تو عربوں نے اسے چاروں طرف سے گھیر لیا۔ اہل عجم شہر کے اندر قلعہ بند ہو کر بیٹھ گئے تھے۔ کبھی کبھی اہل عجم اپنے ساز و سامان کے ساتھ مسلمانوں سے جنگ کرنے کے لیے باہر نکلتے تھے مگر مقابلہ کی تاب نہ لاتے تھے۔ آخری دفعہ وہ پیدل فوجوں اور تیر اندازوں کے ساتھ نکلے وہ جنگ کا مصمم ارادہ کیے ہوئے تھے اور صبر و استقلال کے ساتھ جنگ کرنے کا معاہدہ کر لیا تھا۔ جب مسلمانوں نے ان سے جنگ کی تو وہ ثابت قدم نہیں رہ سکے اور جھوٹے ثابت ہو کر بھاگ نکلے۔

## حضرت زہرہ رضی اللہ عنہ کی شہادت:

حضرت زہرہؓ بن الحویۃ کی زرہ کی کڑیاں کھل گئی تھیں، ان سے کہا گیا ''آپ ان کڑیوں کو درست کرائیں۔ انہوں نے فرمایا ''کیوں؟'' وہ بولے ''ہمیں آپ کی جان کا اندیشہ ہے''۔

انہوں نے فرمایا ''مجھے اللہ کے کرم و قدرت پر بھروسہ ہے'' تاہم وہ پہلے مسلمان تھے جنہیں اس دن تیر لگا اور ان کی زرہ کی رخنہ اندازی کی وجہ سے وہ ان کے جسم میں پیوست ہو گیا۔ کچھ لوگوں نے کہا ''ان کے بدن سے یہ تیر نکال دیں مگر وہ فرمانے لگے'' مجھے اپنی حالت پر چھوڑ دو کیونکہ جب تک کہ یہ تیر میرے اندر ہے، میری جان اس میں اٹکی ہوئی ہے۔ شاید اس عرصے میں دشمن پر نیزہ زنی یا شمشیر زنی کر سکوں۔ چنانچہ وہ دشمن کی طرف گئے اور اپنی تلوار سے اصطخر کے رہنے والے شہر براز پر حملہ کیا اور اسے قتل کر ڈالا۔ اس کے بعد چاروں طرف سے دشمن نے انہیں گھیر لیا اور انہیں شہید کر دیا۔

## حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی روایت:

ام المؤمنین حضرت عائشہ فرماتی ہیں' جب اللہ بزرگ و برتر نے فتوحات عطاء فرمائیں اور رستم مارا گیا اور اس کے ساتھی بھی جنگ قادسیہ میں مارے گئے اور ان کی جمعیت منتشر ہو گئی تو مسلمانوں نے ان کا تعاقب کیا تا آنکہ وہ مدائن میں پناہ گزیں ہوئے۔ اہل فارس کا شیرازہ منتشر ہو گیا تھا اور وہ انھی پہاڑوں کی طرف بھاگ گئے تھے، ان کے شہسوار اور فوجی دستے تتر بتر ہو گئے تھے۔ تاہم ان کا بادشاہ ان کے شہر میں مقیم تھا اس کے ساتھ اہل فارس کی باقی ماندہ فوج تھی۔

## صلح کا شاہی پیغام:

انس بن حلیس بیان کرتے ہیں، ہم بہرسیر کا محاصرہ کیے ہوئے تھے۔ اس سے پہلے دشمن شکست کھا چکا تھا۔ محاصرہ کے دوران ہمارے پاس ایک قاصد آیا اور کہنے لگا:

''ہمارے بادشاہ فرماتے ہیں کیا آپ لوگ اس امر پر مصالحت کر سکتے ہیں کہ ہمارے قریب دریائے دجلہ اور ہمارے

پہاڑ کے قریب کا جو علاقہ ہے اس پر ہمارا قبضہ رہے اور تم دریائے جبلہ سے اپنی سرحد تک قابض رہو۔ کیا ابھی تک تمہارا پیٹ نہیں بھرا ہے؟ خدا کرے کہ تمہارا پیٹ نہ بھرے''۔

## ابومغرز کے نامعلوم الفاظ کے اثرات:

اس کے جواب کے لیے حضرت ابومغرز اسود بن خطبہ سب سے آگے بڑھے۔ اللہ نے ان کے منہ سے کچھ الفاظ ادا کرائے جس کے بارے میں نہ وہ کچھ جانتے تھے اور نہ ہمیں کچھ علم ہو سکا' جب وہ آدمی واپس گیا تو دشمن مدائن کی طرف بھاگنے لگا' ہم نے کہا:

''اے ابومغرز! تم نے اس سے کیا کہا تھا؟'' وہ بولے ''اس ذات کی قسم! جس نے (حضرت) محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو برحق (رسول) بنا کر بھیجا۔ میں نہیں جانتا ہوں کہ میں نے کیا کہا سوائے اس کے کہ مجھے روحانی الہام ہوا اور مجھے توقع ہے کہ میں نے بہتر بات کہی ہوگی''۔

اس کے بعد لوگ باری باری ان کے پاس آنے لگے۔ یہاں تک یہ بات حضرت سعد تک بھی پہنچی تو وہ خود ہمارے پاس آئے اور کہنے لگے ''اے ابومغرز! تم نے کیا کہا۔ خدا کی قسم! وہ خوب بھاگ رہے ہیں'' (اس پر) انہوں نے وہی بات کہی جو ہمارے سامنے کہی تھی۔

## فصیل پر سنگ باری:

پھر انہوں نے اعلان کر دیا اور مسلمانوں کو لے کر روانہ ہوئے اس وقت بھی ہماری مجانیق ان پر سنگ باری کر رہی تھیں' مگر شہر کی فصیل پر کوئی نمودار نہیں ہوا اور ہماری طرف ایک شخص کے علاوہ اور کوئی نہیں نکلا۔ اس نے علانیہ امان کی درخواست کی۔ ہم نے اس کو پناہ دے دی تو اس نے کہا ''اس شہر میں کوئی باقی نہیں رہا۔ تمہیں کوئی نہیں روکے گا''۔

## شہر کا انخلاء:

مسلمان اس کی فصیل پر چڑھ گئے اور ہم نے اس کے دروازے کھول دیئے ہم نے وہاں کوئی چیز نہیں پائی اور نہ چند قیدیوں کے سوا کسی کو دیکھا۔ جب وہ نکل رہے تھے تو ہم نے ان کو قید کر لیا اور ان قیدیوں اور اس شخص سے دریافت کیا ''وہ کیوں بھاگ گئے؟''۔

## فرار کی وجہ:

وہ بولے ''بادشاہ نے ایک شخص تمہاری طرف صلح کی پیش کش کے لیے بھیجا تھا۔ اس وقت تم لوگوں نے جواب دیا تھا ''ہمارے اور تمہارے درمیان صلح نہیں ہو سکتی' جب تک کہ ہم افریدین کے شہد کے ساتھ کوثی کے ترنج نہ کھالیں'' اس وقت بادشاہ نے کہا:

## فرشتوں کا جواب:

ہائے افسوس! یہ حقیقت ہے کہ فرشتے ان کی زبانوں سے گفتگو کر رہے ہیں۔ یہ فرشتے ہیں جو ہمارے پاس آ کر عربوں کی طرف سے جواب دے رہے ہیں۔ اگر یہ بات ایسی نہیں ہے تو یہ جواب اس شخص کو الہامی طور پر حاصل ہوا ہے تاکہ ہم ختم ہو جائیں' اس کے بعد وہ شہر (مدائن) کی طرف بھاگ گئے۔

### شہر میں داخلہ:

محمدؒ، طلحہؒ، مہلبؒ، عمرو اور سعید روایت کرتے ہیں کہ جب حضرت سعد اور مسلمان بہرسیر کے شہر کے اندر گئے تو حضرت سعدؓ نے مسلمانوں کو ٹھہرایا اور تمام لشکر وہیں منتقل ہو گیا۔ جب آپ نے دریا کو عبور کرنے کا ارادہ کیا تو معلوم ہوا کہ اہل فارس بطاتم اور تکریت کے درمیان تمام کشتیوں پر قابض ہو گئے ہیں۔

### سفید محل کا نظارہ:

جب مسلمان آدھی رات کے وقت بہرسیر میں داخل ہوئے تو انہیں سفید عمارت نظر آئی۔ اس وقت ضرار بن الخطابؓ نے فرمایا "اللہ اکبر! یہ کسریٰ کا وہ سفید محل ہے جس کا اللہ اور اس کے رسولؐ نے وعدہ کیا تھا" اس کے بعد تمام مسلمان لگاتار نعرۂ تکبیر بلند کرتے رہے یہاں تک کہ صبح ہو گئی۔

### سخت محاصرہ:

ابو مالک حبیب بن صہبان بیان کرتے ہیں "ہم مدائن سے پہلے قریبی شہر بہرسیر پہنچے تو ہم نے اہل فارس کے بادشاہ اور اس کے ساتھیوں کا محاصرہ کیا (وہ اس قدر سخت تھا کہ کھانے پینے کی چیزیں شہر کے اندر نہیں پہنچ سکیں) یہاں تک کہ وہ کتے اور بلیاں کھانے پر مجبور ہوئے۔ مسلمان اس شہر میں اس وقت داخل ہوئے۔ جب کسی شخص نے (بہ آواز بلند) اعلان کیا "خدا کی قسم! اس شہر میں کوئی نہیں ہے" چنانچہ جب مسلمان شہر میں داخل ہوئے تو وہاں کوئی نہیں تھا۔

### فتح مدائن اور ایوان کسریٰ:

فتح مدائن بقول سیف ۱۶ھ میں ہوئی، بیان کیا جاتا ہے کہ جب حضرت سعدؓ مدائن کے قریبی شہر بہرسیر میں داخل ہوئے تو انہوں نے کشتیاں طلب کیں تاکہ وہ مسلمانوں کو لے کر دوسرے شہر (مدائن) کی طرف دریا عبور کر کے پہنچ سکیں مگر انہیں کوئی کشتی نہیں مل سکی۔ معلوم ہوا کہ یہ لوگ کشتیوں پر قابض ہو گئے ہیں۔ لہٰذا مسلمان ماہ صفر کے چند ایام بہرسیر میں مقیم رہے۔ مسلمان چاہتے تھے کہ وہ پانی کو عبور کر کے نکل جائیں مگر حضرت سعد رضی اللہ عنہ مسلمانوں کی ہمدردی میں جانے سے پرہیز کر رہے تھے۔ تاآنکہ چند دیہاتی آئے اور انہوں نے انہیں (عبور کرنے کا آسان) راستہ بتایا، مگر آپ نے (اس کے مشورے پر) عمل نہیں کیا اور پس و پیش کرتے رہے۔ کیونکہ اچانک دریا طغیانی پر آ گیا۔ آخر کار آپ نے ایک خواب دیکھا کہ مسلمانوں کے گھوڑے پانی میں گھس گئے ہیں اور عبور کر گئے ہیں حالانکہ وہاں بہت طغیانی تھی۔

### عبور دریا کا عزم:

اس خواب کی تعبیر (کو حقیقت میں تبدیل کرنے) کے لیے حضرت سعدؓ نے عبور کرنے کا مصمم ارادہ کر لیا۔ یہ موسم گرما تھا۔ اس موقع پر حضرت سعدؓ نے مسلمانوں کو جمع کیا اور اللہ کی حمد و ثناء کے بعد یوں ارشاد فرمایا۔

### حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی تقریر:

تمہارے دشمن نے اس دریا کا سہارا لیا ہے اس کی وجہ سے تم اس کے پاس نہیں پہنچ سکتے ہو مگر جب وہ چاہیں، انہی کشتیوں کے ذریعے تمہارے پاس آ سکتے ہیں۔ تمہارے پیچھے تمہارے لیے کوئی خطرہ نہیں ہے کیونکہ تمہارے بہادر سپاہیوں نے یہ خطرہ دور کر دیا

ہے۔ انہوں نے دشمن کی سرحد کو بیکار کر دیا ہے اور ان کے محافظوں کو فنا کر دیا ہے۔ میری رائے یہ ہے کہ اس سے پیشتر کہ دنیا تمہیں چاروں طرف سے گھیرے‘ تم دشمن کے برخلاف صدق دل سے جہاد کرنے میں جلدی کرو۔

آگاہ ہو جاؤ کہ میں نے اس دریا کو عبور کرنے کا مصمم ارادہ کر لیا ہے تاکہ ہم دشمن کا مقابلہ کرنے کے لیے وہاں پہنچ جائیں۔

سب مسلمانوں نے بیک زبان یہ کہا ”اللہ ہمیں اور آپ کو رشد و ہدایت کے لیے عزم صمیم کی توفیق دے۔ آپ ضرور یہ کام کریں“۔

## محافظ دستہ:

حضرت سعدؓ نے مسلمانوں کو عبور کرنے کا حکم دیا اور فرمایا:

”کون اس کام کا آغاز کر کے ساحل کی اس وقت تک حفاظت کرے گا جب تک کہ سب مسلمان نہ پہنچ جائیں تاکہ دشمن مسلمانوں کو نکلنے سے نہ روک سکے“۔

## عاصم کی پیش قدمی:

حضرت عاصمؓ بن عمرو جو بہت دلیر تھے‘ اس کام کے لیے تیار ہوئے۔ ان کے بعد چھ سو بہادر نوجوانوں نے اپنی خدمات پیش کیں تو آپ نے حضرت عاصم کو ان کا افسر مقرر کیا اور وہ انہیں لے کر روانہ ہوئے‘ یہاں تک کہ دریائے دجلہ کے کنارے پر ٹھہر گئے اور کہنے لگے۔ کون میرے ساتھ جائے گا تاکہ ساحل کی حفاظت کریں اور دشمن کا مقابلہ کرنے کے ساتھ ساتھ تمہاری بھی حفاظت کریں تاکہ تم دریا عبور کر سکو‘۔ اس پر ساٹھ آدمی تیار ہوئے جن میں اصم بن ولاد اور شرحبیل جیسے لوگ شامل تھے۔ انہوں نے اس دستہ کے دو حصے کیے اور نر و مادہ دونوں قسم کے گھوڑوں پر سوار کرایا تاکہ گھوڑوں کے تیرنے میں آسانی ہو پھر وہ دریائے دجلہ کے اندر گھس گئے اور چھ سو میں سے باقی لشکر بھی ان کے پیچھے (دریا میں) گھس گیا۔

## پیش رو حضرات:

ان ساٹھ میں سے سب سے پہلے جو آگے بڑھے اس میں یہ حضرات شامل تھے (۱) اصم التیم (۲) کلج (۳) ابو مفرز (۴) شرحبیل (۵) حجل العجلی (۶) مالک بن کعب ہمدانی (۷) بنو الحارث کا غلام۔

## دشمن کا مقابلہ اور شکست:

جب اہل عجم نے انہیں دیکھا کہ وہ اس طرح آ رہے ہیں تو انہوں نے مسلمانوں کے گھوڑ سواروں کے مساوی تعداد میں سوار بھیجے۔ وہ بھی دریا میں گھس کر اور تیر کر مسلمانوں کے قریب پہنچے اور بہت جلد حضرت عاصمؓ کے مقابلے پر آئے۔ جو ساحل کے قریب پہنچ گئے تھے۔ حضرت عاصم نے مسلمانوں سے کہا:

”نیزوں کو درست کرو اور ان کی آنکھیں پھوڑ دو“۔ چنانچہ نیزہ بازی کا مقابلہ ہوا اور مسلمانوں نے ان کی آنکھوں پر نیزے مارے تو وہ بھاگ گئے مسلمان ان کا تعاقب کر کے انہیں گھوڑوں سے گرا رہے تھے اور ان کے پیچھے خشکی میں بھی پہنچ کر انہیں قتل کیا اور جو بچ کر بھاگ گئے وہ کانے ہو گئے ان کے گھوڑے بھی بدک گئے تھے۔

## عبور دریا کی دعاء:

بعد ازاں ساٹھ سواروں کے پیچھے چھ سو سوار بھی بلا خوف و خطر پہنچ گئے جب حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو معلوم ہوا کہ حضرت عاصم نے

ساحل کو محفوظ بنا رکھا ہے تو انہوں نے دیگر مسلمانوں کو دریا میں گھسنے کی اجازت دے دی اور فرمایا یہ (دعا پڑھو):

نَسْتَعِيْنُ بِاللّٰهِ وَ نَتَوَكَّلُ عَلَيْهِ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِيْلُ لَا حَوْلَ وَ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ.

''ہم اللہ سے امداد کے خواہاں ہیں اور اسی پر بھروسہ کرتے ہیں۔ ہمارے لیے اللہ کافی ہے اور وہ کیا ہی اچھا کارساز ہے۔ خدائے بلند و اعظم کے علاوہ اور کسی کو قوت و اختیار حاصل نہیں ہے''۔

### دریا میں لشکر کثیر:

مسلمانوں کا ایک بڑا لشکر دریا پر سوار تھا اس وقت دریائے دجلہ میں تلاطم برپا تھا وہ (کثیر لشکر کی وجہ سے) سیاہ ہو رہا تھا' مسلمان وہاں تیرتے ہوئے ایک دوسرے کے قریب آ گئے تھے اور وہ ایک دوسرے کے ساتھ اس طرح باتیں کر رہے تھے جیسا کہ خشکی پر چلتے ہوئے باتیں کیا کرتے تھے انہیں کسی قسم کا خوف و ہراس لاحق نہ تھا۔

### مدائن پر قبضہ:

اہل فارس نے ناگہانی طور پر ایسا منظر دیکھا جو ان کے خواب و خیال میں بھی نہیں تھا اس لیے جلدی سے وہ اپنا مال و دولت سمیٹ کر بھاگ گئے۔ مسلمان وہاں (مدائن میں) ۱۶ھ میں بماہ صفر داخل ہوئے۔ وہ کسریٰ (شاہ ایران) کے گھروں میں جو مال باقی رہ گیا تھا اس پر قابض ہو گئے جو تقریباً دس لاکھ اور تیرہ ہزار تھا۔ اس کے علاوہ مشیری (ایرانی بادشاہ) اور اس کے بعد کے (بادشاہوں کی) جمع کردہ مال و دولت بھی تھی۔

### دیہاتی کا مشورہ:

ابوطیبہ کی روایت ہے کہ جب حضرت سعد بن ابی وقاصؓ دریائے دجلہ کے قریب مقیم تھے تو ان کے پاس ایک دیہاتی آ کر کہنے لگا۔

''آپ یہاں کیوں مقیم ہیں۔ آپ پر تیسرا دن نہیں گذرنے پائے گا کہ شاہ یزدگرد مدائن سے ہر چیز نکال کر لے جائے گا''

اس بات نے انہیں آمادہ کیا کہ وہ (مسلمانوں کو) دریا کے عبور کی دعوت دیں۔

### عجیب منظر:

ابوعثمان نہدی نے بھی دریا عبور کرنے کے بارے میں اس قسم کی روایت بیان کی ہے (مزید) کہا ہے ''ہم نے دریائے دجلہ کو مردوں' گھوڑوں اور مویشیوں سے بھر دیا تھا۔ یہاں تک کہ کسی شخص کو دریا کے کنارے پر سے پانی نظر نہیں آتا تھا۔ ہمارے گھوڑے دم ہلاتے ہوئے اور ہنہناتے ہوئے ہمیں اہل عجم کی طرف لے گئے۔ جب دشمن نے یہ حالت دیکھی تو وہ بھاگ گیا اور پیچھے مڑ کر بھی نہیں دیکھا جب ہم سفید محل میں داخل ہوئے تو ہم نے وہاں ایک جماعت دیکھی جو قلعہ بند ہو گئی تھی ان میں سے کچھ لوگ ہم سے مخاطب ہوئے اور ہم سے گفتگو کرتے رہے۔ ہم نے ان کو دعوت (اسلام) دی اور کہا۔

### جزیہ دینے کا معاہدہ:

''ہم تمہارے سامنے تین چیزیں پیش کرتے ہیں۔ تمہیں اختیار ہے کہ ان میں سے جو چاہو پسند کرو' وہ بولے ''وہ کیا ہیں' ہم نے کہا:

۱۔ ''اسلام' اگر تم مسلمان ہو جاؤ تو تمہیں بھی وہ حقوق حاصل ہوں گے جو ہمارے حقوق ہیں اور تمہارے (فرائض) بھی وہی ہوں گے جو ہمارے (فرائض) ہیں۔

۲۔ اگر تم اس سے انکار کرو تو جزیہ (ادا کرنا) ہے اور اگر تم اس سے بھی انکار کرو تو۔

۳۔ تم سے جنگ کی جائے گی تا آنکہ اللہ ہمارے اور تمہارے درمیان فیصلہ کرے''۔

ان کے ایک جواب دینے والے (نمائندے) نے ہمیں یہ جواب دیا:

''ہمیں پہلی اور آخری (صورت) منظور نہیں' بلکہ درمیانی (صورت یعنی جزیہ منظور) ہے۔ عتبہ نے اس قسم کی روایت بیان کی ہے (انہوں نے مزید) کہا''۔ سفیر حضرت سلمان تھے۔

## مال و دولت پر قبضہ:

ابن الرفیل کی روایت ہے کہ جب مسلمانوں نے اہل عجم کو پانی میں شکست دی اور انہیں خشکی کی طرف بھگایا۔ پھر انہیں خشکی پر سے بھی نکال دیا اور انہیں ان کے مال و دولت سے محروم کر دیا گیا۔ بجز اس مال کے جو وہ پہلے بھیج چکے تھے۔ کسریٰ کے خزانوں میں تین ارب کا مال تھا۔ انہوں نے نصف مال رستم کے ساتھ بھیج دیا تھا اور باقی نصف مال خزانوں میں تھا۔

## عاصم کے کارناموں کی تعریف:

ابو بکر بن حفص بن عمر کی روایت ہے کہ حضرت سعدؓ عام مسلمانوں کو ساحل پر دشمن سے جنگ کرتے ہوئے دیکھ رہے تھے اس موقع پر انہوں نے فرمایا:

خدا کی قسم! اگر گونگوں کا وہ دستہ (الکتیبۃ الخرساء) جس میں حضرت قعقاع بن عمرو' حمال بن مالک اور ابیل بن عمرو ہے' اسی طرح جنگ کرتا جس طرح یہ لوگ لڑ رہے ہیں تو وہ (دشمن کے لیے) کافی ہوتا اور (ہمیں) بے نیاز کر دیتا'' حضرت عاصم کا فوجی دستہ جو ''ہولناک دستہ'' (کتیبۃ الاہوال) ہے۔ آپ نے اس ''ہولناک دستہ'' کو جب پانی اور خشکی میں جنگ کرتے ہوئے دیکھا تو اسے ''گونگے دستے'' کے مشابہ قرار دے دیا۔ پھر چند فوجی جھڑپوں کے بعد انہوں نے جانے کا اعلان کیا یہاں تک کہ دشمن پانی سے باہر نکل آیا اور مسلمان بھی ان کے پیچھے پہنچ گئے۔ جب دشمن اور مسلمانوں کا تمام ہولناک دستہ ساحل پر پہنچ گیا تو اس وقت حضرت سعدؓ نے مسلمانوں کو دریا میں گھسنے کا حکم دیا۔ پانی میں حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ حضرت سعدؓ کے ساتھ تھے۔ گھوڑے مسلمانوں کو لے کر پانی میں تیرتے رہے اور حضرت سعدؓ یہ دعا پڑھ رہے تھے:

## حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی دعا:

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِيْلُ وَ اللّٰهِ لَيَنْصُرَنَّ اللّٰهُ وَ لِيَّهٗ. وَ لَيُظْهِرَنَّ اللّٰهُ دِيْنَهٗ وَ لَيَهْزُمَنَّ اللّٰهُ عَدُوَّهٗ اِنْ لَّمْ يَكُنْ فِي الْجَيْشِ بَغْيٌ اَوْ ذُنُوْبٌ تَغْلِبُ الْحَسَنَاتِ.

''ہمارے لیے اللہ کافی ہے اور وہی عمدہ کارساز ہے۔ خدا کی قسم! اللہ ضرور اپنے دوست کی مدد کرے گا اور ضرور اپنے دین کو غالب کرے گا اور یقینی طور پر اپنے دشمن کو شکست دے گا بشرطیکہ (اسلامی) لشکر میں بغاوت اور گناہگاروں کا ہو جو نیکیوں پر غالب آسکے''۔

## حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کی پیشین گوئی:

حضرت سلمان فارسیؓ نے فرمایا ''اسلام جدید اور تروتازہ ہے۔ جس طرح خشک زمین مسلمانوں کے لیے مسخر کر دی گئی ہے اسی طرح دریا اور سمندر بھی ان کے تابع بنا دیئے گئے ہیں۔ اس ذات کی قسم! جس کے قبضے میں سلمان کی جان ہے' یہ مسلمان اس دریا سے فوج در فوج نکلیں گے''۔

چنانچہ وہ پانی پر اس قدر چھائے ہوئے تھے کہ کنارے پر سے پانی دکھائی نہیں دیتا تھا اور مسلمان سطح آب پر خشکی پر چلنے کی بہ نسبت زیادہ باتیں کرتے ہوئے جا رہے تھے اور جیسا کہ حضرت سلمانؓ نے فرمایا تھا اسی طرح وہ دریا میں سے نکلے نہ تو ان کی کوئی چیز گم ہوئی اور نہ کوئی آدمی غرق ہوا۔

## صحیح وسالم:

حضرت ابوعثمان نہدی روایت کرتے ہیں کہ تمام لوگ صحیح سالم نکل آئے' سوائے قبیلہ بارق کے ایک شخص کے' جس کا نام غرقدہ تھا' وہ اپنے سرخ وسیاہ گھوڑے پر سے گر پڑا وہ حرکت کرتا رہا' تا آنکہ حضرت قعقاع بن عمرو نے اپنے گھوڑے کی باگ اس کی طرف موڑی اور اس کے ہاتھ کو پکڑ کر کھینچ لائے یہاں تک کہ اس نے دریا کو عبور کر لیا۔ یہ بارقی شخص بہت طاقتور تھا۔ اس موقع پر وہ کہنے لگا:

''اے قعقاع! ہماری بہنیں تمہارے جیسا انسان جننے سے عاجز ہیں''۔ حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ کا یہ قبیلہ ننھیال تھا۔

## پیالے کی گم شدگی:

محمد' طلحہ' مہلب' عمرو اور سعید روایت کرتے ہیں کہ پانی میں مسلمانوں کی کوئی چیز گم نہیں ہوئی' البتہ ایک پیالہ جو کمزور طریقے سے بندھا ہوا تھا' اس سے ٹوٹ کر پانی میں گر گیا۔ ایک شخص نے جو اس کے ساتھ تیرتا ہوا جا رہا تھا' طنز کے طور پر پیالہ کے مالک سے کہا ''اس کا مقررہ وقت آ گیا تھا اس لیے وہ ضائع ہو گیا'' اس پر پیالے والا بولا:

''خدا کی قسم! میں ایسی حالت میں ہوں کہ اللہ تمام اہل لشکر میں سے صرف مجھ سے چھین کر نہیں لے جائے گا''۔

جب تمام مسلمان عبور کر کے آ گئے تو ساحل کا ایک محافظ شخص نیچے اترا' اس وقت ہوا اور موجوں کے تھپیڑوں نے اس پیالے کو کنارے کی طرف پھینک دیا وہ شخص اپنے نیزے کی مدد سے اسے پکڑ کر لشکر میں لے آیا اس کے مالک نے اسے شناخت کر کے اس پر قبضہ کر لیا اور اس شخص سے جو اس کے ساتھ تیر رہا تھا' کہنے لگا ''کیا میں نے تم سے یہ نہیں کہا تھا'' پیالہ کا مالک قریش کا حلیف اور قبیلہ عنز سے تعلق رکھتا تھا اس کا نام مالک بن عامر تھا اور جس نے یہ کہا تھا کہ ''وہ (پیالہ) ضائع ہو گیا'' اس کا نام عامر بن مالک ہے۔

## پانی کے اندر سفر:

عمیر الصائدی بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت سعدؓ مسلمانوں کے ساتھ پانی میں گھسے تو سب مسلمان ایک دوسرے کے ساتھ تھے۔ حضرت سلمان حضرت سعدؓ کے ساتھ تھے اور ان کے ساتھ پانی میں چل رہے تھے۔ حضرت سعدؓ یہ فرما رہے ہیں'' یہ عزت والے اور علم والے خدا کا اندازہ ہے'' پانی انہیں بہائے لے جا رہا تھا جب کوئی گھوڑا تھک جاتا تھا تو وہ اسی طرح آرام کرتا تھا جیسا کہ وہ زمین پر ہے۔ مدائن میں اس واقعہ سے زیادہ عجیب کوئی واقعہ نہیں تھا۔ یہ یوم الماء (پانی کا دن) اور یوم الجراثیم کہلاتا ہے۔

قیس بن ابو حازم بیان کرتے ہیں "جب ہم دریائے دجلہ کے اندر گئے تو وہ خوب بہہ رہا تھا۔ تاہم جب ہم ایسے مقام پر پہنچے جہاں پانی زیادہ تھا' تو اس جگہ بھی سوار کھڑے ہو جاتے تھے' کیونکہ پانی ان کی کمر تک نہیں پہنچتا تھا۔

## عبور کرنے میں سہولت:

حبیب بن صہبان ابو مالک روایت کرتے ہیں کہ جب حضرت سعدؓ قریبی شہر (بھرسیر) میں داخل ہوئے تو دشمن نے پل کو توڑ دیا تھا اور کشتیوں کو لے گئے تھے۔ مسلمانوں نے کہا "تم اس تھوڑے سے پانی کے لیے (کس بات کا) انتظار کر رہے ہو"۔ (اس پر) ایک آدمی پانی میں گھسا اس کے بعد تمام مسلمان گھس گئے اس کے بعد نہ تو کوئی انسان غرق ہوا اور نہ کوئی چیز گم ہوئی البتہ ایک مسلمان کا پیالہ گم ہو گیا تھا جسے میں نے پانی کی سطح پر تیرتا ہوا دیکھا۔

## دشمن کا فرار:

محمد' مہلب اور طلحہ روایت کرتے ہیں کہ اہل فارس کے محافظ ساحل پر جنگ کر رہے تھے تا آنکہ ایک ذمی نے آ کر کہا "تم کس چیز کے لیے اپنے آپ کو ہلاک کر رہے ہو؟ خدا کی قسم! مدائن میں کوئی نہیں ہے"۔

## بادشاہ کی روانگی:

انہی راویوں کی دوسری روایت ہے کہ جب مشرکین نے مسلمانوں کو عبور ہوتے ہوئے دیکھا تو انہوں نے انہیں عبور ہونے سے روکنے کے لیے کچھ اشخاص بھیجے' جب وہ روانہ ہوئے تو وہ بھاگ گئے۔ شاہ یزدگرد نے بہرسیر کے مفتوح ہونے کے بعد اپنے خاندان کو حلوان بھیج دیا تھا۔ اس کے بعد شاہ یزدگرد خود بھی روانہ ہوا اور وہ حلوان اپنے اہل و عیال کے پاس پہنچ گیا۔ اس نے مہران رازی اور نخیر جان کو جانشین بنا دیا تھا۔ اس کا خزانہ نہروان میں تھا۔

## سرکاری خزانہ کی منتقلی:

اہل فارس اپنا بیش قیمت اور ہلکا سامان جس قدر لے جا سکے لے گئے۔ وہ سرکاری خزانہ' عورتوں اور بچوں کو اپنے ساتھ لے گئے تھے' اور کپڑے' برتن' جواہرات و زیورات تیل و عطر وغیرہ چھوڑ گئے تھے جس کی قیمت کا اندازہ نہیں لگایا جا سکتا۔ انہوں نے محاصرے کے اندیشے سے جو گائے بھیڑ بکری اور خورد و نوش کا بہت سا سامان جمع کر لیا تھا' وہ بھی چھوڑ گئے تھے۔

## اسلامی فوجوں کا داخلہ:

مدائن میں سب سے پہلے "ہولناک دستہ" (حضرت عاصم کا فوجی دستہ) داخل ہوا۔ پھر گونگا دستہ (حضرت قعقاع کا فوجی دستہ) داخل ہوا وہ اس کے گلی کوچوں میں گشت کرتے رہے مگر انہیں کوئی آدمی نہیں ملا بجز اس کے کہ قصر ابیض میں کچھ لوگ موجود تھے۔ اس کا محاصرہ کر لیا گیا۔ انہیں (اسلام یا جزیہ کی) دعوت دی گئی تو انہوں نے حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو جزیہ ادا کرنے اور ذمی بننے کی دعوت قبول کر لی۔ اہل مدائن بھی بعد میں لوٹ کر آئے اور انہوں نے بھی اس قسم کا معاہدہ کر لیا البتہ اس معاہدے میں وہ کسریٰ کے خاندان اور ان لوگوں کی مقبوضات شامل نہیں تھا جو ان کے ساتھ نکل گئے تھے۔

## دشمن کا تعاقب:

حضرت سعد قصر ابیض (سفید محل یعنی ایوان کسریٰ) میں مقیم ہوئے اور انہوں نے دشمن کے تعاقب میں حضرت زہرہ کو ہراول

دستے کے ساتھ نہروان کی طرف روانہ کیا چنانچہ وہ روانہ ہو کر نہروان تک پہنچے۔ آپ نے ہر سمت سے اسی قدر فوجی دستے (ان کے تعاقب میں) روانہ کئے۔

## دیو آمدند:

ابو مالک حبیب بن ابو صہبان روایت کرتے ہیں کہ جب مسلمانوں نے دریائے دجلہ کو عبور کیا' اس وقت (اہل فارس) انہیں دیکھ رہے تھے کہ وہ دریا کو کس طرح عبور کرتے ہیں (جب وہ قریب پہنچے تو) وہ کہنے لگے ''دیو آمدند'' (یعنی دیو آ گئے ہیں) وہ ایک دوسرے سے کہنے لگے ''خدا کی قسم! تم انسانوں سے جنگ نہیں کر رہے ہو بلکہ تم جنات سے لڑ رہے ہو'' آخر کار انہیں شکست ہوئی۔

## حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کی دعوت:

ابو البختری روایت کرتے ہیں کہ (اس وقت) مسلمانوں کے سفیر (حضرت) سلمان فارسیؓ تھے۔ مسلمانوں نے انہیں اہل فارس کو دعوت دینے کے لیے مقرر کیا تھا۔ عطیہ اور عطاء روایت کرتے ہیں کہ مسلمانوں نے انہیں اہل بہرسیر کو دعوت دینے کے لیے بھی مقرر کیا تھا اور قصر ابیض کے لوگوں کو دعوت دینے کے لیے بھی وہ مقرر تھے حضرت سلمان فارسیؓ انہیں ان الفاظ میں دعوت دیتے تھے۔

یہ حقیقت ہے کہ میں تمہاری نسل سے تعلق رکھتا ہوں مجھے تم سے ہمدردی ہے اس وجہ سے میں تمہیں تین باتوں میں سے ایک کی طرف دعوت دیتا ہوں۔

(۱) اگر تم مسلمان ہو جاؤ گے تو تم ہمارے بھائی بن جاؤ گے تمہیں وہ حقوق حاصل ہوں گے جو ہمارے (حقوق) ہیں اور تمہارے فرائض بھی وہی ہوں گے جو ہمارے (فرائض) ہیں۔

(۲) ورنہ تم جزیہ ادا کرو۔

(۳) یا دو بدو ہم تم سے جنگ کریں گے کیونکہ اللہ خیانت کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا ہے۔

## جنگ یا جزیہ:

عطیہ (راوی) بیان کرتا ہے کہ جب بہرسیر میں تیسرا دن ختم ہوا تو انہوں نے کسی ایک بات کو ماننے سے انکار کر دیا تو ان کے انکار کرنے کے بعد مسلمانوں نے ان کے ساتھ جنگ کی۔ اس طرح جب قصر ابیض کے لیے مدائن میں تیسرا دن ہوا تو قصر ابیض کے باشندوں نے (جزیہ) قبول کر لیا اور وہاں سے نکل آئے۔ ان کے جانے کے بعد حضرت سعد رضی اللہ عنہ قصر ابیض میں مقیم ہو گئے۔ انہوں نے ایوان کسریٰ کو مصلیٰ (نماز پڑھنے کا مقام) بنالیا تھا۔ اس کی عمارت میں تصاویر و نقوش تھے۔ جن کو مٹایا نہیں گیا تھا۔

## شاہی خاندان حلوان میں:

محمد' طلحہ' مہلب اور سماک ہجیمی روایت کرتے ہیں کہ جب بہرسیر فتح ہوا۔ تو بادشاہ (یزدگرد) نے اہل وعیال کو حلوان روانہ کر دیا تھا۔ جب مسلمان گھوڑوں پر پانی کے اندر سوار ہو کر چلے تو اہل فارس بھاگ گئے ان کے گھوڑ سوار دریا کے کنارے پر مسلمانوں کو روکنے میں مشغول رہے۔ ان کی مسلمانوں کے ساتھ بہت سخت جنگ برپا رہی' تا آنکہ ایک شخص نے آکر کہا:

''تم کیوں اپنے آپ کو تباہ کر رہے ہو خدا کی قسم! مدائن میں کوئی نہیں رہا'' یہ (سن کر) وہ بھی بھاگ گئے اور حضرت سعدؓ باقی ماندہ لشکر کے ساتھ دریا کو عبور کر کے آ گئے۔

## محافظ کا قتل:

مذکورہ بالا راویوں کی دوسری روایت ہے کہ مسلمانوں کے پہلے دستوں نے اہل فارس کے آخری دستے کو پکڑ لیا تھا۔ ایک مسلمان نے جس کا نام ثقیف تھا اور جو قبیلہ عدی بن شریف سے تعلق رکھتا تھا' اہل فارس کے ایک شخص کو دیکھا جو راستہ روکے ہوئے اپنے ساتھیوں کے سامان کی حفاظت کر رہا تھا۔ (ثقیف نے) اس کی طرف جانے کے لیے گھوڑا دوڑایا تو وہ پیچھے ہٹ گیا آگے نہیں بڑھا۔ پھر وہ مسلمان اس کے پاس پہنچ گیا اور اس کی گردن اڑا دی اور اس کے سامان پر قبضہ کر لیا۔

## ایرانی شہسوار کا قتل:

عطیہ' عمرو اور ابوعمر دثار روایت کرتے ہیں کہ اہل عجم کا ایک بڑا شہسوار جو مدائن کا تھا' اس زمانے میں جازر کے قریب تھا۔ اسے بتایا گیا کہ اہل عرب (مدائن میں) داخل ہو گئے ہیں اور اہل فارس بھاگ گئے ہیں۔ اس نے لوگوں کے اس قول کی طرف توجہ نہیں دی' اسے اپنے اوپر بہت زیادہ اعتماد تھا۔ چنانچہ وہ روانہ ہوا تا آنکہ وہ اپنے دیہاتیوں کے گھر میں آیا جو اپنے کپڑے لے جا رہے تھے۔ اس نے پوچھا:

''تمہیں کیا ہو گیا ہے'' وہ بولے ''بھڑوں نے ہمیں نکال دیا ہے اور وہ ہمارے گھروں پر غالب آ گئی ہیں'' اس نے ان پر نشانہ لگا کر انہیں دیوار کی طرف بھگا دیا اور پھر انہیں فنا کر دیا۔ پھر اسے بہت گھبراہٹ محسوس ہوئی تو وہ کھڑا ہو گیا اور ایک دیہاتی کو گھوڑا تیار کرنے کا حکم دیا۔ اس نے (گھوڑے پر) زین کسی' جس کا کمربند ٹوٹ گیا اس نے جلدی سے اسے باندھا اور سوار ہو کر باہر نکل کر کھڑا ہو گیا اس کے پاس سے ایک آدمی گذرا اس نے نیزے سے حملہ کیا اور کہا ''تم یہ مزہ چکھو' میں ابن المخارق ہوں'' اس نے اس کو قتل کیا پھر وہ روانہ ہو گیا اور اس کی طرف کوئی رخ نہیں کیا۔

## تیرانداز کا خاتمہ:

ایک مسلمان نے ایک ایرانی کو پکڑا جو ایسی جماعت کے ساتھ تھا جو ایک دوسرے کو ملامت کر رہے تھے اور کہہ رہے تھے ''ہم کس چیز سے بھاگے'' وہاں ایک ایسا تیرانداز بھی تھا جس کا نشانہ خطا نہیں جاتا تھا۔ وہ مسلمان اس کے پاس پہنچا اور اس کا کام تمام کر دیا' اور کہنے لگا ''میں ابن مشترط الجارہ ہوں'' اس کے ساتھی بھاگ گئے۔

## ایوانِ کسریٰ میں نماز:

مذکورہ بالا راویان بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت سعد مدائن میں داخل ہوئے تو اس کی خلوت گاہیں دیکھیں جب وہ ایوان کسریٰ کے پاس پہنچے تو انہوں نے یہ آیت کریمہ تلاوت فرمائی:

﴿ كَمْ تَرَكُوْا مِنْ جَنّٰتٍ وَّ عُيُوْنٍ وَّ زُرُوْعٍ وَّ مَقَامٍ كَرِيْمٍ وَّ نَعْمَةٍ كَانُوْا فِيْهَا فٰكِهِيْنَ كَذٰلِكَ وَ اَوْرَثْنٰهَا قَوْمًا اٰخَرِيْنَ ﴾

''انہوں نے بہت سے باغات' چشمے' کھیت' عمدہ مقامات اور نعمتیں چھوڑیں جن سے وہ لطف اندوز ہو رہے تھے ان چیزوں کا ہم نے دوسری قوم کو وارث بنایا''۔

انہوں نے یہاں آ کر فتح و نصرت کے (شکرانہ) نوافل آٹھ لگاتار رکعت کے پڑھے جو جماعت کے ساتھ نہیں پڑھے

جاتے ہیں ان (رکعتوں) کے درمیان (سلام کے ذریعے) فرق نہیں کیا گیا تھا۔ انہوں نے اس (ایوان کسریٰ) کو مسجد بنالیا حالانکہ اس میں مردوں اور گھوڑوں کی پختہ چونے سے تصاویر نقش کی ہوئی تھیں مگر حضرت سعدؓ اور دوسرے مسلمان ان کی وجہ سے (نماز پڑھنے سے) نہیں رکے۔ انہوں نے ان (تصاویر) کو اپنی حالت پر رہنے دیا۔ حضرت سعدؓ جب مدائن میں داخل ہوئے تو اس وقت سے وہ پوری نماز (قصر نہیں کرتے تھے) پڑھتے تھے کیونکہ انہوں نے یہاں مقیم ہونے کا ارادہ کرلیا تھا۔

### پہلا جمعہ:

عراق میں سب سے پہلا جمعہ جماعت کے ساتھ مدائن میں ماہ صفر ۱۶ھ میں ادا کیا گیا تھا۔

### مدائن کا مال غنیمت:

محمد' مہلب' عقبہ' عمرو' ابو عمرو اور سعید روایت کرتے ہیں کہ حضرت سعدؓ ایوانِ کسریٰ میں مقیم ہوئے۔ انہوں نے حضرت زہرہؓ کو حکم دیا کہ وہ آگے بڑھ کر اپنے لشکر کے ساتھ نہروان کی طرف جائیں۔ انہوں نے اسی قدر فوج ہر طرف مشرکوں کو دور کرنے اور مال غنیمت جمع کرنے کے لیے بھیجی۔ پھر حضرت سعد تین دن کے بعد قصر کی طرف منتقل ہوگئے اور مدائن کے مال غنیمت کو جمع کرنے اور اس پر قبضہ کرنے کے لیے عمرو بن عمرو بن مقرن کو مقرر کیا اور انہیں حکم دیا کہ وہ قصر' ایوان کسریٰ اور لوگوں کے گھروں سے جو مال غنیمت ملے ان سب کو جمع کرلیں اور تلاش کرنے کے بعد جو مال لایا جائے اس کا بھی حساب رکھا جائے۔

### اہل مدائن کا تعاقب:

اہل مدائن کو جب شکست ہوئی تو اس وقت انہوں نے تمام مال لوٹ لیا تھا اور وہ مال لے کر ہر طرف بھاگ گئے تھے اس لیے ہر طرف سے ان کا تعاقب کیا گیا اور انہیں پکڑ کر جو سامان وہ لے کر بھاگے تھے' چھین لیا گیا اور انہیں جمع شدہ مال غنیمت میں شامل کر لیا گیا۔ سب سے پہلے جو مال غنیمت جمع کیا گیا وہ قصر ابیض' منازل کسریٰ (بادشاہ کے گھروں) اور مدائن کے باقی گھروں سے حاصل کیا گیا تھا۔

### سونے چاندی کے برتن:

حبیب بن صہبان روایت کرتے ہیں "جب ہم مدائن میں داخل ہوئے۔ ہم نے ترکی خیمے دیکھے جو سر بمہر ٹوکروں سے بھرے ہوئے تھے۔ ہم نے خیال کیا کہ ان میں کھانے پینے کا سامان ہوگا مگر ان میں سونے چاندی کے برتن نکلے جو بعد میں مسلمانوں میں تقسیم ہوئے۔ میں نے خود ایک شخص کو دیکھا کہ وہ گشت کر رہا تھا اور اپنے ساتھی سے کہہ رہا تھا۔ چاندی کے بدلے سونے (کے برتن) لے لو"۔

ہمیں وہاں کافور کی بہت مقدار ملی۔ ہم نے اسے نمک خیال کیا اور آٹے میں ملا کر گوندھا تو روٹی میں اس کی تلخی پائی۔

### شاہی جواہرات و دیگر سامان:

فیل بن میسور بیان کرتے ہیں کہ حضرت زہرہ ہراول دستہ لے کر دشمن کے تعاقب میں نکلے یہاں تک کہ وہ نہروان کے پل پر پہنچ گئے وہاں (اہل فارس) موجود تھے۔ مسلمانوں نے حملہ کیا تو خچر پانی میں گر پڑا وہ جلدی سے اس (خچر) کی طرف گئے تو حضرت زہرہؓ نے فرمایا "میں خدا کی قسم کھا کر یہ کہتا ہوں کہ یہ خچر بڑی اہمیت رکھتا ہے کیونکہ اس کے لیے ایرانی اس کی طرف گئے اور اس

خطرناک موقع پر انہوں نے تلواروں کا خوف نہیں کیا''۔

لہٰذا حضرت زہرہ گھوڑے سے اترے اور ان لوگوں کو ٹھکانے لگانے کے بعد اپنے ساتھیوں کو حکم دیا کہ وہ خچر کو نکالیں جب وہ اسے نکال کر لائے تو اس پر کسریٰ (شاہ ایران) کی قیمتی پوشاکیں' ہار زیورات اور وہ زرہ تھی جو جواہرات سے آراستہ تھی وہ اسے زیب تن کر کے فخر و ناز کے ساتھ بیٹھا کرتا تھا۔ یہ خچر مال غنیمت کے مرکز کی طرف پہنچا دیا گیا انہیں کچھ نہیں معلوم تھا کہ اس پر کیا ہے۔

## زہرہؓ کے اشعار:

حضرت زہرہؓ نے اس موقع پر یہ رجز یہ اشعار کہے:

۱۔ ''آج میری قوم پر میرا ننھیال اور ددھیال دونوں قربان ہوں کیونکہ انہوں نے نہر کی جنگ پر مجھے چھوڑ کر چلے جانا پسند نہیں کیا۔

۲۔ انہوں نے خچر کی لڑائی میں شمشیر براں سے دشمنوں کے سر کاٹ دیئے۔

۳۔ انہوں نے اہل فارس کو ٹیلوں پر اس طرح گرایا جیسے کہ وہ کوئی چوپائے اور مویشی ہوں۔''

## شاہی تاج اور قیمتی لباس:

کلج بیان کرتے ہیں ''میں ان لوگوں میں تھا جو (اہل فارس کا) تعاقب کرنے نکلے تھے ہمیں دو خچر والے ملے جو تیراندازی سے گھوڑ سواروں کو لوٹا دیتے تھے۔ میں ان دونوں کے پاس پہنچا تو ایک دوسرے سے کہنے لگا ''تم تیر چلاؤ میں تمہاری حفاظت کرتا ہوں'' چنانچہ ہر ایک نے دوسرے کی حفاظت کرتے ہوئے تیر چلائے۔ مگر میں نے ان پر حملہ کر کے ان دونوں کو قتل کر دیا۔ میں ان دونوں خچروں کو لے کر مال غنیمت کے مہتمم کے پاس پہنچا' وہ لوگوں کی لائی ہوئی چیزوں کو لکھ رہے تھے اور خزانوں اور گھروں کی چیزوں کو بھی لکھ رہے تھے۔ وہ کہنے لگے ''تم ٹھہر جاؤ تاکہ ہم دیکھ سکیں کہ تمہارے ساتھ کیا ہے'' میں نے ان کا سامان زمین پر گرایا تو بڑے بڑے تھیلے ایک خچر کے اوپر سے نکلے جن میں کسریٰ (شاہ ایران) کی وہ پوشاکیں تھیں جو ریشم کی تھیں اور سونے کے تاروں سے بنی ہوئی تھیں اور جواہرات سے آراستہ تھیں اور دوسرے تھیلے میں کسریٰ کا مرصع تاج تھا جو جواہرات سے جڑا ہوا تھا۔

## بادشاہوں کی زرہیں اور تلواریں:

محمد' طلحہ اور مہلب روایت کرتے ہیں کہ حضرت قعقاع بن عمرو رضی اللہ عنہ بھی اس دن تعاقب میں نکلے' انہیں ایک ایرانی ملا' جو لوگوں کی حفاظت کر رہا تھا اس کے ساتھ ان کی جنگ ہوئی اور وہ مارا گیا۔ اس کے پاس دو چمڑے کے بیگ تھے اور دو غلاف تھے۔ ایک غلاف میں پانچ تلواریں تھیں۔ دوسرے میں چھ تلواریں تھیں۔ چمڑے کے دونوں بیگوں میں بہت سی زرہیں تھیں اور ان زرہوں میں کسریٰ کی زرہ' اسی کا خود' ہاتھوں اور پاؤں کا لوہے کا لباس' ہرقل خاقان' داہر' بہرام چوبین' سیاوخش اور نعمان کی زرہیں تھیں۔ یہ ایران کے بادشاہوں نے اس وقت حاصل کی تھیں جب انہوں نے خاقان' ہرقل اور داہر سے جنگیں کی تھیں' نعمان (شاہ جرد) اور بھرام چوبین کی زرہیں اس وقت ملی تھیں۔ جب ان دونوں نے کسریٰ سے بغاوت کی تھی اور (زرہیں چھوڑ کر) بھاگ گئے تھے۔

## یادگار سامان کی تقسیم:

ان دونوں غلافوں میں سے ایک غلاف میں کسریٰ، ہرمز' خباد اور فیروز کی تلواریں تھیں' دوسری تلواروں میں ہرقل' خاقان' داہر' بہرام' سیاوخش اور نعمان کی تلواریں تھیں۔ وہ ان چیزوں کو حضرت سعدؓ کے پاس لائے تو حضرت نے فرمایا ''تم ان تلواروں میں

سے کسی ایک کا انتخاب کر لو' انہوں نے ہرقل کی تلوار پسند کی اور حضرت سعدؓ نے انہیں بہرام کی زرہ دی۔ باقی چیزوں کو کسریٰ اور نعمان کی تلواروں کے علاوہ' ان کے لشکر میں تقسیم کر دیا گیا۔ ان دو تلواروں کو حضرت عمرؓ کے پاس روانہ کیا گیا تاکہ تمام عرب اس خبر کو سن لیں کیونکہ وہ ان دونوں تلواروں سے واقف تھے۔ ان دونوں تلواروں کو خمس (سرکاری مال غنیمت) میں شامل کیا گیا۔ کسریٰ کے زیورات تاج اور پوشاکیں بھی حضرت عمرؓ کے پاس بھیجیں گئیں تاکہ تمام مسلمان ان کو ملاحظہ کر سکیں اور تمام عرب کو (اس خبر کا) علم ہو جائے۔ اس بنیاد پر خالد بن سعید نے حضرت عمرو بن معدیکرب کی (مشہور) تلوار صمصام کو اس زمانے میں چھین لیا تھا جب کہ وہ مرتد تھے۔

## سونے چاندی کی مورتیاں:

حضرت عصمۃ بن الحارث الضبی بیان کرتے ہیں ''میں بھی ان لوگوں کے ساتھ نکلا جو تعاقب کے لیے روانہ ہوئے تھے' میں نے ایک عام راستہ اختیار کیا' وہاں ایک گدھے والا تھا' جب اس نے مجھے دیکھا تو وہ اسے ہنکا کر دوسرے شخص کے پاس لے گیا جو اس کے سامنے تھا' وہ دونوں اپنے گدھے کو ایک ایسی نہر کے پاس لے گئے جس کا پل ٹوٹا ہوا تھا۔ وہ وہیں کھڑے رہے یہاں تک کہ میں ان کے پاس پہنچا۔ اس وقت وہ دونوں منتشر ہو گئے۔ ان میں سے ایک نے مجھے تیر مارا لہٰذا میں نے جنگ کر کے اسے قتل کر ڈالا۔ دوسرا بھاگ گیا تو میں دونوں گدھوں کو لے کر مال غنیمت کے مہتمم کے پاس لایا۔ انہوں نے ان کا سامان دیکھا تو ان میں سے ایک پر دو تھیلے تھے۔ ایک میں سونے کا بنا ہوا گھوڑا تھا جس کی زین چاندی کی تھی اور اس کے منہ کے اندر اور گلے پر یاقوت اور زمرد چاندی کے ساتھ پروئے ہوئے تھے اس کی لگام بھی اسی قسم کی تھی۔ اس کا سوار چاندی کا بنا ہوا تھا اور اس کا تاج جواہرات سے مرصع تھا۔

آخر میں چاندی کی بنی ہوئی ایک اونٹنی تھی جس پر سونے کا نمدہ تھا اور اس پر بھی سونے کا تھا اور اس کی باگ بھی سونے کی تھی اور ہر چیز میں یاقوت پروئے ہوئے تھے۔ اس (اونٹنی) پر سونے کا بنا ہوا ایک مرد (سوار) تھا جس کا تاج جواہرات سے مرصع تھا۔ کسریٰ ان دونوں کو تاج کے دو ستونوں پر رکھتا تھا۔

## مسلم سپاہیوں کی دیانت داری:

ابوعبیدہ عنبری روایت کرتے ہیں کہ جب مسلمان مدائن میں مقیم ہوئے۔ اور انہوں نے مال غنیمت کو جمع کرنا شروع کیا تو ایک آدمی ایک ڈبا لے کر آیا اور اسے مال غنیمت کے مہتمم کے حوالے کر دیا جو لوگ اس کے ساتھ تھے انہوں نے کہا:

''ہم نے ایسی چیز نہیں دیکھی ہماری کوئی چیز اس کے ہم پلہ نہیں ہے اور نہ اس کے قریب ہے''۔

لوگوں نے کہا'' کیا تم نے اس میں سے کوئی چیز نکالی ہے؟'' وہ بولا'' اگر اللہ نہ ہوتا تو میں تمہارے پاس اسے لے کر نہ آتا''

اس پر لوگوں نے خیال کیا کہ وہ اہم شخصیت کا مالک ہے لہٰذا انہوں نے پوچھا'' تم کون ہو' وہ بولا:

''نہیں خدا کی قسم! میں اپنا نام تمہیں اور دوسروں کو نہیں بتاؤں گا کیونکہ تم لوگ میری تعریف وتحسین کرو گے۔ میں اللہ ہی کی تعریف کروں گا اور اس کے ثواب پر رضامند رہوں گا''۔

لوگوں نے اس کا پیچھا کیا اور جب وہ اپنے ساتھیوں کے پاس پہنچ گیا تو انہوں نے اس کے بارے میں دریافت کیا (معلوم

ہوا کہ) وہ عامر بن عبد قیس ہے۔

## دیانت داری کی تعریف:

محمد‘ طلحہ‘ مہلب‘ عمرو اور سعید روایت کرتے ہیں کہ حضرت سعدؓ نے فرمایا ’’خدا کی قسم! (یہ) لشکر امانت دار ہے اگر اہل بدر کو پہلے سے (فضیلت) نہ حاصل ہوتی تو میں کہتا کہ وہ اہل بدر کی فضیلت رکھتے ہیں۔ میں نے بہت سی قوموں کے بارے میں تحقیق کی ان کے اندر مال حاصل کرنے کے سلسلے میں کچھ خامیاں ہوتی ہیں مگر ان لوگوں کی ایسی کوئی خامی میں نے نہ سنی اور نہ میں خیال میں لایا۔

حضرت جابر بن عبداللہ فرماتے ہیں ’’اللہ کی قسم! جس کے سوا کوئی معبود نہیں ہے اہل قادسیہ میں سے ہم نے کسی کو نہیں پایا کہ وہ آخرت کے ساتھ ساتھ دنیا کا طلب گار بھی ہو‘ ہم نے تین اشخاص پر الزام لگایا تھا مگر اپنے زہد اور ایمان داری میں انہیں الزام کے برخلاف پایا ایسے اشخاص یہ ہیں:

(۱) طلیحۃ بن خویلد (۲) عمرو بن معدیکرب (۳) قیس بن المکشوح

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا خراج تحسین:

قیس العجلی بیان کرتے ہیں ’’جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس کسریٰ کا پٹکا‘ تلوار اور دیگر ساز و سامان آیا تو آپ نے فرمایا:

’’وہ قوم جس نے یہ چیزیں بھیجیں‘ نہایت ہی امانت دار ہے‘‘۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

’’چونکہ آپ عفت شعار اور پاکیزہ ہیں اس لیے رعایا بھی پاک دامن اور ایماندار ہے‘‘۔

حضرت شعبیؒ فرماتے ہیں جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کسریٰ کے ہتھیار ملاحظہ فرمائے تو آپ نے فرمایا ’’وہ قوم جس نے یہ چیزیں بھیجی ہیں نہایت ہی دیانت دار ہے‘‘۔

## مال غنیمت کی تقسیم:

محمد‘ طلحہ‘ عمرو‘ سعید اور مہلب روایت کرتے ہیں کہ جب حضرت سعدؓ نے مدائن میں قیام کرنے کے بعد اہل عجم کی تلاش و تعاقب میں (فوجی دستے) بھیجے تو تعاقب کرنے والے نہروان تک پہنچ گئے تھے پھر وہ واپس آ گئے تھے۔ مشرکین حلوان تک پہنچ گئے تھے۔

حضرت سعدؓ نے خمس (پانچواں حصہ) نکال کر مال غنیمت مسلمانوں میں تقسیم کر دیا تھا ہر سوار کو بارہ ہزار کی رقم ملی۔ اس وقت تمام مسلمان سوار تھے۔ ان میں سے کوئی پاپیادہ نہیں تھا۔ مدائن میں گھوڑے بہت زیادہ تھے۔

حضرت شعبیؒ نے بھی اسی قسم کی روایت بیان کی ہے۔

مذکورہ بالا راویان بیان کرتے ہیں کہ حضرت سعدؓ نے مدائن کے گھروں کو مسلمانوں میں تقسیم کر دیا تھا اور وہ ان میں رہنے لگے تھے۔

مال غنیمت پر قبضہ کرنے کے منتظم عمرو بن عمرو المزنی تھے تقسیم کرنے کی نگرانی سلمان بن ربیعہ کرتے تھے۔ مدائن ماہ صفر ۱۶ھ میں فتح ہوا۔

## ایوانِ کسریٰ میں عبادت:

جب حضرت سعد رضی اللہ عنہ مدائن میں داخل ہوئے تو وہ پوری نماز پڑھنے لگے تھے (سفر کی نماز نہیں پڑھتے تھے) وہ روزے بھی رکھتے تھے انہوں نے مسلمانوں کو حکم دیا تھا کہ وہ ایوان کسریٰ میں نماز پڑھیں۔ انہوں نے اسے عیدگاہ بھی بنالیا تھا اور وہاں ایک منبر بھی نصب کر دیا تھا۔ وہ تصویروں کے باوجود وہاں نماز پڑھتے تھے اور جمعہ کی نماز بھی وہیں پڑھتے تھے۔

جب عید الفطر کا دن آیا تو لوگوں نے کہا:

''باہر میدان میں نماز پڑھی جائے' کیونکہ عیدین کا مسنون طریقہ باہر نماز پڑھنا ہے''۔

اس پر حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

''تم اس کے اندر نماز پڑھو (ایسی صورت) خواہ بستی کے اندر نماز پڑھی جائے یا باہر پڑھی جائے (دونوں کا حکم یکساں ہے)''۔

## مدائن میں قیام:

حضرت شعبیؒ فرماتے ہیں:

''جب حضرت سعد رضی اللہ عنہ مدائن میں فروکش ہوئے اور انہوں نے گھروں کو تقسیم کر دیا تو انہوں نے (مسلمانوں کے) اہل وعیال کو بلوالیا اور انہیں گھروں میں اتارا' اس طرح مسلمان مدائن میں اس وقت تک رہے جب تک کہ وہ جلولاء تکریت اور محاصل کی مہموں سے فارغ نہیں ہوئے اس کے بعد وہ کوفہ کی طرف منتقل ہو گئے''۔





التماس سورہ فاتحہ برائے تمام مرحومین

۱) شیخ صدوق
۲) علامہ مجلسی
۳) علامہ اظہر حسین
۴) علامہ سید علی نقی
۵) بیگم و سید عابد علی رضوی
۶) بیگم و سید احمد علی رضوی
۷) بیگم و سید رضا امجد
۸) بیگم و سید علی حیدر رضوی
۹) بیگم و سید سبط حسن
۱۰) بیگم و سید مردان حسین جعفری
۱۱) بیگم و سید بچار حسین
۱۲) بیگم و مرزا توحید علی
۱۳) سید حسین عباس فرحت
۱۴) بیگم و سید جعفر علی رضوی
۱۵) سید نظام حسین زیدی
۱۶) سیدہ زاہدہ
۱۷) سیدہ رضویہ خاتون
۱۸) سید نجم الحسن
۱۹) سید مبارک رضا
۲۰) سید تہنیت حیدر نقوی
۲۱) بیگم و مرزا محمد ہاشم
۲۲) سید باقر علی رضوی
۲۳) بیگم و سید باسط حسین
۲۴) سید عرفان حیدر رضوی
۲۵) بیگم و اخلاق حسین
۲۶) سید ممتاز حسین
۲۷) بیگم و سید اختر عباس
۲۸) سید محمد علی
۲۹) سیدہ رضیہ سلطان
۳۰) سید مظفر حسنین
۳۱) سید باسط حسین نقوی
۳۲) غلام محی الدین
۳۳) سید ناصر علی زیدی
۳۴) سید وزیر حیدر زیدی
۳۵) ریاض الحق
۳۶) خورشید بیگم
۳۷) محمد علی
۳۸) غلام سجاد بخش
۳۹) بیگم و سید شمشاد حسین